فارسی - اُردو

# فیروز اللغات

فارسی کے پچاس ہزار سے زائد الفاظ کے اُردو مطالب پر مشتمل جامع فرہنگ

## فارسی - اُردو

# فیروز اللّغات


مرتب کردہ : مقبول بیگ بدخشانی

ایڈیٹر : ڈاکٹر وحید قریشی


فارسی کے پچاس ہزار سے زائد الفاظ کے اُردو مطالب پر مشتمل جامع فرہنگ




فیروز سنز (پرائیویٹ) لمیٹڈ

لاہور - راولپنڈی - کراچی

مجلد: 0 01845 0 969

بار اول ــــــــــــــــ ۲۰۰۴ء

فیروز سنز پرائیویٹ لمیٹڈ

ہیڈ آفس و شو روم: 60۔ شاہراہ قائداعظم، لاہور۔ (پاکستان)

راولپنڈی آفس: 277۔ پشاور روڈ، راولپنڈی۔

کراچی آفس: فرسٹ فلور، مہران ہائٹس، کراچی۔

| مقبول بیگ بدخشانی | Maqbool Baig Badkhshani |
| --- | --- |
| فیروز سنز فارسی اردو لغت | Ferozsons Farsi Urdu Lught |



مطبوعہ فیروز سنز (پرائیویٹ) لمیٹڈ لاہور۔ باہتمام عبدالسلام پرنٹر و پبلشر

email:support@ferozsons.com.pk
www.ferozsons.com.pk

 

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

# سخن ہائے گفتنی

برصغیر پاکستان و ہند کے ایران کے ساتھ قدیم زمانے سے کچھ سیاسی اور کچھ معاشرتی روابط چلے آتے تھے، قدیم ایرانی حکمرانوں نے توسیع سلطنت کی غرض سے برصغیر پر یلغاریں بھی کیں۔ ہخانشی بادشاہ داریوش کبیر نے ۵۱۲ ق م میں حملہ کرکے پنجاب اور سندھ پر تسلط قائم کیا جو کچھ عرصہ جاری بھی رہا۔ اشکانی دور میں انطیوکس نے ۲۰۳ق م میں چڑھائی کی درہ خیبر کے راستے پنجاب میں داخل ہوا- ساسانی دور میں بہرام گور(۴۲۰-۴۴۰) جو عظیم شکاری بھی تھا، سیرو سیاحت کے شوق میں ہندوستان آیا، مقصد دوستانہ روابط قائم کرنا تھا جس میں اسے کامیابی ہوئی۔ اس بنا پر لوگ ایک دوسرے کے ملک میں آنے جانے لگے اور یہ سلسلہ صدیوں تک قائم رہا۔

ایران کے دور سامانیہ (۹۰۰-۹۹۸) میں ایران و ہند میں لوگوں کے ارتباط میں کافی اضافہ ہوا۔ یہاں کے لوگ فارسی زبان سے آشنا ہوئے۔ دور غزنویہ (۹۶۲-۱۱۸۶ء) کے آغاز میں الپتگین خراسان کا سپہ سالار تھا، اسے دراصل خراسان کی حکومت ہی حاصل تھی۔ اس کے بعد اس کے داماد سبکتگین کو غزنی اور خراسان کی حکومت ملی۔ پشاور کے راجا جیپال کو شکست دے کر وہ پشاور پر بھی قابض ہوا اور دور غزنویہ کا آغاز ہوا۔ سبکتگین کی وفات کے بعد اس کا بیٹا سلطان محمود تخت نشین ہوا، اس نے ایران کے آخری صفاری حکمران کو شکست دی۔ کچھ عرصہ پہلے خراسان جو سلطنت غزنویہ سے نکل گیا تھا، سلطان محمود نے اسے فتح کرلیا۔ چند سال بعد بخارا اور سمرقند بھی فتح کرلیے۔ہند میں قنوج اور سومنات کو فتح کیا تو اس کی شہرت اطراف عالم میں پھیل گئی۔

ہند میں فارسی زبان کا باقاعدہ آغاز غزنوی دور میں ہوا۔ (۱۰۲۳-۱۰۲۵) میں پنجاب غزنوی سلطنت کا حصہ بنا، تو سلطان محمود نے غزنی میں وسیع پیمانے پر ایک دارالعلوم کی بنیاد ڈالی۔ اس میں عنصری، عسجدی جیسے شاعر ابوریحان البیرونی ایسے ماہر ہئیت و علم ریاضی شامل تھے۔ سلطان کی دعوت اور داد و دہش پر ابوالحسن طبیب، ابونصر عراق ماہر ریاضی ایسے جید عالم بھی غزنی آئے۔ عالمگیر شہرت کے شاعر فردوسی کو "شاہنامہ" لکھنے پر سلطان محمود نے مامور کیا تھا، یہ زندہ جاوید کارنامہ اسی عہد کی عظیم یادگار ہے۔

سلطان محمود خود بھی عالم شخص تھا، فقہ پر کتاب "تفریدالفروع" اس نے لکھی تھی۔ اس دور میں ایران اور ہند کے روابط مزید استوار ہوئے اور یہاں فارسی زبان کی ترویج ہوئی۔ غزنوی عہد کے دوران فارسی زبان کا بڑا مرکز لاہور تھا نامور شعرا مسعود سعد سلمان اور ابوالفرج رونی کا تعلق لاہور ہی سے تھا جو دربار غزنہ سے وابستہ تھا۔ یہاں فارسی زبان نے مقبولیت عام کی صورت اختیار کی، فارسی کو درباری زبان کا درجہ ملا اور دفتری زبان کی بھی حیثت حاصل ہوئی۔ اور/

اس کی درس و تدریس باقاعدہ ہونے لگی۔ علما نے بعض علوم پر تصنیفات کے لیے فارسی ہی کو ذریعہ بنایا۔ اس میں شک نہیں کہ جن علما نے یہ کام شروع کیا ان میں زیادہ تر وہ لوگ تھے جو ایران ہی سے آئے تھے، لیکن رفتہ رفتہ مقامی باشندوں نے بھی تصنیف و تالیف کا سلسلہ شروع کیا۔ اس عہد میں علی ہجویری داتا گنج بخش وارد لاہور ہوئے۔ تصوف کے موضوع پر جو کتابیں لکھی گئیں ان میں سرفہرست کشف المحجوب ہے، جو حضرت داتا گنج بخش کی تصنیف ہے۔ حضرت معین الدین چشتی کے مسلک تصوف و عرفان کا ذریعہ اظہار بھی فارسی تھا۔ بعض اور صوفیاے کرام نے فارسی ہی کو تبلیغ اسلام کا ذریعہ بنایا۔ ہندوستان میں جو فارسی پہنچی، وہ خراسان اور توران کے توسط سے ہی پہنچی۔

مغول سلطنت کے بانی چنگیز خاں نے ۱۲۲۰-۱۲۲۶ء کے دوران ایران فتح کیا۔ اس کے ظلم وستم کا ہاتھ دراز ہوا تو ایران کے متعدد خانوادے ترک وطن کرکے ہندوستان آئے اور یہاں کے شمالی علاقوں میں مستقل طور سے رس بس گئے۔ ایرانی علما کے ترک وطن کرنے کا یہ سلسلہ بعد میں بھی قائم رہا۔ ان کی وجہ سے تیرھویں صدی عیسوی میں فارسی زبان کے نشرونفوذ میں مزید ترقی ہوئی۔ فارسی زبان رفتہ رفتہ ہندوستان کے بعض حصوں میں سمجھی اور بولی جانے لگی، فارسی کے شوق تدریس میں بھی اضافہ ہوتا گیا۔

فارسی زبان کی تشویق و ترویج میں ہندوستان میں بعد کے مسلمان بادشاہوں اور امرا نے بھی نمایاں حصہ لیا۔ ہند کے تقریباً تمام مسلمان بادشاہ اس طریق پر کاربند رہے۔ فارسی زبان وادب کے مصنفین کی انھوں نے بڑی فیاضی سے حوصلہ افزائی کی۔ اکثر بادشاہوں کے درباروں سے شعرا و علما وابستہ ہوئے۔ جنھیں اکثر انعام و اکرام اور وظائف سے نوازا جاتا تھا۔ غیاث الدین بلبن (۱۲۶۵-۱۲۸۶ء) اور کیقباد (۱۲۸۶-۹۰) کے عہد میں اور ان کے بعد خلجی (۱۲۹۰-۱۳۲۰ء) اور تغلق دور (۱۳۲۰-۱۴۱۲ء) میں فارسی زبان کی بہت ترقی ہوئی اس دور میں اور بعد کے دور میں مشہور شاعر امیر خسرو اور حسن سجزی تھے۔ امیر خسرو نے پانچ دیوان اور دس مثنویاں لکھیں، جنکی شہرت ایران تک پہنچی نثر میں اعجاز خسروی اور خزائن فتوح تالیف کیں۔ علاءالدین خلجی کا عہد فارسی زبان و ادب کی ترقی کا زمانہ تھا۔ پھر غیاث الدین تغلق کے بیٹے محمد تغلق کے عہد میں فارسی زبان وادب نے ترقی کی مزید منزلیں طے کیں۔ خود حکمران کو بھی کئ علوم میں کامل دسترس حاصل تھی۔ وہ علماء و شعرا کا بڑا قدردان تھا۔ تغلق خاندان کے بعد سید خاندان کی حکومت قائم ہوئی، اس مختصر عہد میں تاریخ کی ایک قابل قدر کتاب "تاریخ مبارک شاہی" یحییٰ بن احمد سرہندی نے تألیف کی۔ لودھی خاندان برسر اقتدار ہوا (۱۴۱۳-۱۴۵۱ء) تو اس عہد میں فلسفہ کا ارتقا ہوا۔ مکاتب میں فلسفے کی تدریس کا کام بھی فارسی میں ہونے لگا۔ سکندر لودھی کے زمانے میں علم طب کی کتابوں کا فارسی میں ترجمہ ہوا۔ محمود بن شیخ ضیا نے ایک لغت "تحفۃالسادات فی علم اللغات" کے نام سے تالیف کی جو بعد میں "فرہنگ سکندری" کے نام سے مشہور ہوئ۔ فیروز شاہ تغلق کے زمانے میں ضیا ءالدین برنی نے "فتاوای جہانداری" تصنیف کی۔ سکندر لودھی کا عہد فارسی ادبیات کی تاریخ میں بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ اس عہد کی یہ خصوصیت بھی ہے کہ ہندوؤں کی خاصی تعداد نے فارسی زبان میں دسترس حاصل کی اور بعض ان میں دفتروں میں منشیوں کے منصب پر فائز ہوئے۔ اس دور میں صوفیانہ ادب کا بھی ارتقا ہوا۔ بعض صوفیاے کرام نے تبلیغ اسلام کے لیے فارسی کو ذریعہ اظہار بنایا۔ حضرت نظام لدین اولیا کے ملفوظات پر مشتمل کتابیں "انوار مجلس مولفہ خواجہ محمد امام، فوائد الفواد" مولفہ حسن سجزی" اور "افضل الفوائد" مولفہ امیر خسرو کا ہدیہ عقیدت ہیں۔ بعض اور فضلا نے بھی تصوف پر کتابیں اور رسائل لکھے۔ تصوف کے علاوہ ان حکمرانوں کے عہد میں شعرو شاعری کو بھی ترقی

حاصل ہوئی۔

مغلیہ دور کا آغاز ۱۵۲۶ء میں ہوا اس کا بانی ظہیرالدین بابر تھا۔ بابر خود شاعر تھا، صاحب دیوان تھا تزک بابری" اس نے ترکی زبان میں لکھی، جس کا ترجمہ " بابر نامہ" کے نام سے عبدالرحیم خانخانان نے کیا۔اس کے دربار سے بعض شعرا وابستہ تھے۔ ہمایوں کو شعرو ادب ورثے میں ملا تھا۔ وہ صاحب دیوان بھی تھا، اسے شیرشاہ سوری سے شکست کھا کر ایران جاناپڑا۔ پھر ایران سے کمک لے کر جب وہ واپس آیا تو اس کے ساتھ متعدد نامور علما بھی آئے۔ یہاں اسے تخت و تاج دوبارہ میسر آیا تو یہ علما اس کے دربار سے وابستہ ہوئے۔ اس کی ہمشیرہ گلبدن بیگم فارسی زبان میں کامل دسترس رکھتی تھی، اس نے فارسی میں "ہمایوں نامہ" تصنیف کیا۔

اکبراعظم کی درس و تدریس کا معقول انتظام ہمایوں کے عہد کی سیاسی افراتفری کی وجہ سے تو نہ ہو سکا لیکن وہ سخن شناس، علم نواز اور علما کا قدردان تھا، شعر کا ذوق بھی رکھتا تھا۔ اس کی شعر گوئی کا ذکر "تاریخ فرشتہ" اور ریاض الشعرا" میں آیا ہے اس کے دو شعر حسب ذیل ہیں۔

دوشینه زکوی مے فروشاں　　یك کاسه مے بزر خریدم

اکنون زخمار سرگرانم　　زردادم و دردسر خریدم

اکبر کے دور میں فارسی زبان نے جو ترقی کی وہ فیضی، ابوالفضل، عبدالقادر بدایونی، عبدالرحیم خانخاناں، عرفی، نظیری اور بعض دوسرے شعرا و علما کی علمی یادگاروں سے ظاہر ہے۔ "تاریخ الفی" اس دور کی گراں قدر علمی یادگار ہے۔ اکبر نے اپنے دربار میں شعرا، علما و مورخین کو معزز مقام دے کر سرفراز کیا جہانگیر کے علم فارسی کی شاہد اس کی کتاب "تزک جہانگیری" ہے۔ اس کی سخن پروری اور علم نوازی کی بدولت متعدد گراں قدر کتابیں منظر عام پر آئیں۔ یہاں کے دانشمندوں نے فارسی زبان کی ترویج میں جواب علم و ادب اور سیاست و حکومت کی زبان تھی، انتہائی کوشش کی۔ رفتہ رفتہ پاکستان ایران کے بعد فارسی کا دوسرا بڑا مرکز بن گیا۔ ایک خاص دور ایسا بھی آیا جب شعر و ادب میں فارسی کا رواج ایران سے زیادہ ہوگیا۔ عصر حاضر کے ایک ایرانی فاضل شاہ وحید مازندرانی اپنی تالیف "سر زمین مشرق" میں لکھتے ہیں (صفحہ۳۱)

"در دربار باشکوہِ اکبرو جہانگیر کانونِ ادبی گرمتر از دربار شاہان صفوی، شہر دہلی بیشتر از اصفہان مرکز ادبیات فارسی ، وہند۔ بہتر از خود ایران بانیء انتشارِ آثار "گراں بہای ادبی بود۔،

"اکبر اور جہانگیر کے پر شکوہ دربار میں ادبیات کا آتش دان صفوی بادشاہوں کے دربار سے گرم تر، شہر دہلی اصفہان سے زیادہ بڑا مرکز اور ہند گران بہا ادبی کارناموں کی نشر و اشاعت میں خود ایران سے اگے تھا"۔

دونوں ملکوں کے روشن فکر اصحاب کے روابط قائم تھے اور آثار فکری سے اہل علم آسانی سے مطلع ہوجاتے تھے۔ حالات کی تبدیلیوں کی وجہ سے جو اثرات زبان میں آتے تھے، اس ے دونوں کے اہل علم یکساں متاثر ہوتے تھے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ اکبر اعظم کے دور کے شعرو ادب،میں ایک خاص اسلوب تخلیق ہوا جسے «سبک ہندی» کا نام دیا گیا۔ اس سے ایران کے شاعر بھی متعارف اور متاثر ہوئے اور بعض شعرا نے کسی حد تک یہ سبک بھی اختیار کیا مغلیہ دور میں شاہجہان کی سخن پروری قدسی مشہدی اور ابوطالب کلیم کے شاعرانہ کارناموں سے واضح ہے۔ شاہجہان کے بیٹے داراشکوہ کی علمی یادگاریں سفینۃ الاولیا سکینۃ الاولیا اور مجمع بحرین ہیں۔ اورنگ زیب کے مراسلات اور اس کی انشا پر دازی اس کے علم

وفضل کے شاہد ہیں۔ عظیم شاعر بیدل نے فارسی زبان ہی کے ذریعے اپنے وسیع اور عمیق خیالات اہل ذوق تک پہنچاے۔

مغلیہ دور کے حکمرانوں کی دادو دہش لطف و کرم اور سخن پروری کا یہ نتیجہ تھا کہ اس دور کے ہر بادشاہ کے زمانے میں ارباب کمال نے تصانیف کے انبار لگا دیے، جو آج بھی مطبوعات و مخطوطات کی صورت میں دنیا بھر کے اہم کتابخانوں میں موجود ہیں۔اس دور کے بادشاہوں، وزرا اور امرا کی سرپرستی تو اہل علم کو حاصل رہی، لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ بعض اصنافِ ادب کے ارتقا میں جن کا تعلق عوام سے تھا، مثلاً طب، نجوم، لغت و انشا، ایسے علوم کا ایک بڑا محرک علما کا ذاتی علمی و ادبی ذوق تھا۔ ان موضوعات کے علاوہ مذہب، تصوف، فقہ، تاریخ، شعراو علما کے تذکرے، ملفوظات فلسفہ، اخلاق، علم ہیئت، ریاضی، موسیقی، خطاطی سنسکرت اور عربی سے فارسی تراجم، دیوان اشعار، مثنویاں، داستانیں وغیرہ دلکش انداز میں لکھی گئیں۔

علمی موضوعات پر لکھی ہوئ گرانقدر کتابوں کے مطالعہ میں آسانی پیدا کرنے کے لیے جن وسائل کی ضرورت تھی وہ تدریسی رہنمائ کے علاوہ لغات نویسی تھی، چنانچہ علماے لسانیات نے اس طرف بھی توجہ دی اور لغاتیں لکھی جانے لگیں جن سے پڑھنے والوں کے لیے آسانی پیدا ہوگئ اور زبان و ادبیات کے شوق تدریس میں مزید اضافہ ہوا۔

میرا موضوع فرہنگ نویسی ہے اس لیے میں برصغیر کے مختلف ادوار کی فرہنگوں کا مختصر ذکر کرنا مناسب سمجھتا ہوں۔ فرہنگنویسی کے دور اول کا سلسلہ تیرھویں صدی سے پندھرویں صدی تک کا ہے۔ اس دور کی فرہنگیں یا لغاتیں حسب ذیل ہیں:

محمد فخرالدین مبارک شاہ غزنوی قواسی:فرہنگ قواسی

مولانا محمد رفیع دہلوی: دستور الا فاضل

فضل الدین محمد: بحر الفضائل فی منافع الافاضل

قاضی خوان بدر محمد دہلوی: ادات الفضلا

محمد بن داود: مفتاح الفضلا

شیخ ابراہیم قوام فاروقی: شرف نامہ منیری

فرہنگ ابراہیم شاہی: اسمیں مولف کا نام تو موجود نہیں البتہ یہ فرہنگ ابراہیم لودھی کے نام منسوب ہے۔

عاصم شعیب عبدوسی: مجمل العجم

محمد بن شیخ لاد دہلوی: موید الفضلا

## مغلیہ دور کی فرہنگیں درج ذیل ہیں:

ابوالخیر بن سعد الانصاری:فتح الکتاب

شیر خاں سُور: فرہنگ شیر خانی

ابوالفضل:مجموع اللغات

عبدالکریم: انیس الشعرا

اللہ داد فیضی سرہندی:: مدارالا فاضل

عضدالدولہ میرجمال الدین: فرہنگ جہانگیری

علی یوسفی شیروانی: در دری

امان اللہ حسینی: چہار عنصر دانش

محمد حسین تبریزی: برہان قاطع

عبدالرشید ٹھٹھوی: فرہنگ رشیدی

بحرالفصاحت: اس کے مولف کا نام معلوم نہیں

غلام اللہ بھکن صدیقی الہانسوی: اشہراللغات

فاضل محمد دہلوی،لغات عالمگیر۔

## عہد مغلیہ کے دور آخر کے لغت نویس:

سراج الدین علی خاں آرزو: سراج اللغات و چراغ ہدایت

ٹیک چند: بہار عجم

محمد پاشاہ شاد: فرہنگ انند راج مطبوعہ تہران (سات جلدیں)

اس دور میں فرہنگوں کی تحقیق و تنقید کی طرف توجہ ہوئ، بعض فرہنگوں پر تنقید ہوئی اور فرہنگ نویسی کے کچھ اصول مقرر ہوئے۔

یہاں ایران اور بیرون ایران طبع ہونے والی فرہنگوں اور ڈکشزیوں کا مختصر سا ذکر کر دینا بھی مناسب ہوگا جو امتیازی اہمیت کی حامل ہیں۔

ایف سٹین گاس نے پرشین انگلش ڈکشنری تالیف کی جو باراول ۱۸۹۲ء میں، باردوم ۱۹۳۰ء میں اور بارسوم ۱۹۳۷ء میں لندن میں طبع ہوئ؛ سلیمان حیئم کی نیو پرشین انگلش ڈکشنری جسے انھوں نے خود «فرہنگ جامع فارسی به انگلیسی» کا نام دیا ہے اس کی جلداول ۱۹۳۳ء اور جلد دوم ۱۹۳۶ میں تہران میں طبع ہوئی؛ حبیب اللہ آموز گار کی فرہنگ آموزگار ۱۹۵۳ء میں تہران میں طبع ہوئ۔ حسن عمید کی فرہنگ فارسی تہران میں ۱۳۶۲ شمسی میں شائع ہوئ۔

مغلیہ دور کے اختتام پر ہندوستان میں انگریزوں کی حکومت قائم ہوئی اور اس عہد میں ایران اور ہندوستان کا رابطہ کافی دیر کے لیے ختم ہوگیا۔ ہندوستان میں انگریزی کی طرف رفتہ رفتہ زیادہ توجہ ہونے لگی اور فارسی کی طرف توجہ کم ہوگئی۔

ایران میں حالات کچھ ایسے پیدا ہوئے جن کا فارسی زبان پر بھی اثر پڑا۔ مشروطیت کی تحریک آزادی کی لہر پورے ملک میں پھیل گئ۔ ایران میں انگریزوں کے تعاون سے جو کمپنی قائم ہوئی، اس کی وجہ سے انگریزوں کے ساتھ رابطہ بڑھا۔ فرانس کے ساتھ بھی تعلقات پیدا ہوئے۔ روس سے بھی میل جول ہوا۔ خارجہ سیاست ملکی سیاسیات میں دخل انداز ہونے لگی۔ طالب علم یورپ میں تعلیم حاصل کرنے لگے۔ ان حالات کا فارسی زبان و ادب پر بہت گہرا اثر پڑا اور زبان میں خاص انداز میں ترقی ہونے لگی، لیکن ہندوستان میں فارسی زبان کی حالت جوں کی توں رہی، اس لیے دونوں کی تحصیل فارسی میں تفاوت پیدا ہوگیا۔ ہمارے ہاں کے اہل علم ان تبدیلیوں سے نا آشنا رہے جو ایران کی زبان و ادب میں ہوئیں اب تو یہ عالم تھا کہ ایران وہند کے لوگ ایک دوسرے کی گفتگو آسانی سے نہیں سمجھ سکتے تھے جس میں کچھ حصہ ذخیرہ الفاظ، تلفظ اور انداز بیان کا بھی تھا۔ پاکستان کے عالم وجود میں آنے سے ایران و پاکستان کے رابطے استوار ہوئے، علم کے رابطوں

میں بھی اضافہ ہوا اور پاکستان کے اہل علم بڑے شوق سے ان تبدیلیوں کو اپنانے میں کوشاں رہے جو فارسی زبان میں آرہی تھیں۔ یہاں اب فارسی کی تعلیم و تدریس بھی اس انداز میں ہورہی ہے کہ زبان کی تبدیلیاں ہمارے لیے اجنبی نہیں رہیں۔ یہاں کے فارسی کے طالب علم ان سے نہ صرف آگاہ ہیں بلکہ انھیں بروی کار بھی لارہے ہیں۔

مجھے ۱۹۵۹ء میں ایران کے بعض پروفیسر صاحبان کی دعوت پر جب وہاں جانے کا موقع ملا تو وہاں میں زبان کی تبدیلیوں سے بہت متاثر ہوا، بعض الفاظ و تراکیب پر وہاں کے اساتذہ سے مذاکرہ بھی ہوتا رہا جس میں پروفیسر سعید نفیسی صاحب نے میری رہنمائی بھی کی۔ مجھے سیاحت ایران کے دوران «فرہنگ فارسی۔ اردو» مرتب کرنے کا خیال آیا لیکن واپس آکر میں «تاریخ ایران» لکھنے میں کچھ ایسا مصروف ہوا کہ اس کی تکمیل میں کئی سال صرف ہوئے جو بالآخر دو جلدوں میں مجلس ترقی ادب کے اہتمام میں طبع ہوئی اس کے بعد فرہنگ مرتب کرنے میں مصروف ہوگیا۔

کسی علمی زبان میں الفاظ کے تلفظ کا مسئلہ بڑا اہم ہوتا ہے۔ اس اہمیت کے پیش نظر راقم نے «فرہنگ فارسی - اردو» میں اکثر الفاظ کو مستند اسناد کے ذریعے اعراب کے ساتھ پیش کیا ہے۔ الفاظ کے لیے فتح یعنی زبر، کسرہ یعنی زیر، ضمہ یعنی پیش اور علامت سکون کو تلفظ کے لیے لازم سمجھا گیا ہے۔ لفظ کے حرف پر اگر زبر ہے تو اس پر زبر دی گئی ہے۔ اگر حرف اول پر زبر نہ بھی دی گئی ہو تو زبر ہی سمجھی جائے، «زبر» اور «پیش» کا اہتمام ہر صورت میں کیا گیا ہے سکون کی علامت جہاں ضروری سمجھی گئی ہے وہاں دی گئی ہے

تلفظ کے سلسلے میں ایک اختلافی مسئلہ یہ نمایاں ہوا کہ حسن عمید کی جدید فرہنگ میں ہم دیکھتے ہیں کہ اگر کسی لفظ کے آخر میں حرف «ہ» آیا ہے تو اس سے ملحقہ پہلے حرف پر زبر کی علامت ظاہر کی ہے اسی طرح نامور مستشرق ایف سٹین گاس نے اپنی «پرشین انگلش ڈکشنری» میں اسے علامت زبر ہی سے ظاہر کیا ہے، مثلاً «کردَہ است، نوشتَہ است، خستَہ شد، وابستَہ شد۔ لیکن سلیمان حییم نے اپنی «فرہنگ جامع فارسی بہ انگلیسی» میں اسی طرح کے افعال میں حرف «ہ» سے پہلے ملحقہ حرف کی علامت کو زبر کے بجائے زیر سے ظاہر کیا ہے، اس فرہنگ کی رو سے ان افعال کی صورت یہ ہے: کردِہ است، نوشتِہ است، خستِہ شد وابستِہ شد یہ اختلاف تلفظ کے سلسلے میں حائل تو ہوا لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ اہل علم ایرانی، بلکہ عام اہل زبان بھی گفتگو کے دوران کردِہ است، نوشتِہ است، خستِہ شد، وابستِہ شد وغیرہ ہی کہتے ہیں اس لیے ایسے الفاظ کے تلفظ کو مستند سمجھتے ہوئے «فرہنگ فارسی - اردو» میں سلیمان حییم ہی کی پیروی کی گئی ہے۔

افعال کی صورت کے علاوہ اسمائے صفات جن کے آخر میں «ہ» آیا ہے، سٹین گاس اور حسن عمید کی فرہنگ میں «ہ» سے پہلے ملحقہ حرف پر زبر ہی کی علامت آئی ہے، تازَہ، شگفتَہ، مشردَہ، بردَہ، عاطفَہ وغیرہ اسی طرح صفاتی صورتوں میں حرف «ہ» سے پہلے حرف پر زبر ہی آتی ہے جیسے دانشمندانَہ ، حاکمانَہ، حکیمانَہ، درویشانَہ، ابلہانَہ، لیکن سلیمان حییم میں «ہ» سے پہلے حرف کے نیچے زیر ہی کی علامت آئی ہے، یعنی تازِہ، شگفتِہ، مشردِہ، پردِہ، عاطفِہ اور دانشمندانِہ، حاکمانِہ، درویشانِہ، ابلہانِہ وغیرہ۔ اہل زبان اب ان کا تلفظ ایسا ہی کرتے ہیں یہی صورت «فرہنگ فارسی - اردو» میں اختیار کی گئی ہے۔

اسم فاعل کے آخر میں حرف «ہ» ہو، تو «ہ» سے پہلے ملحقہ حرف پر سٹین گاس اور حسن عمید نے زبر ہی دی ہے، مثلاً خوانندَہ، نویسندَہ لیکن فرہنگ حییم نے اس صورت میں زیر ہی کی علامت دی ہے، یعنی خوانندِہ، نویسندِہ، بینندِہ۔ «فرہنگ فارسی - اردو» میں بھی یہی صورت اختیار کی گئی ہے۔ البتہ بعض کلمات جو حرف «میم» سے شروع ہوتے ہیں اور

مفاعله کے وزن کے مطابق ہیں اور مصدر کے معنی میں آتے ہیں، مثلاً مذاکرہ یعنی تبادلۂ خیال کرنا، مشاہدہ یعنی غور سے دیکھنا، مشافھه یعنی روبرو بات چیت کرنا، ایسے الفاظ میں «ہ» سے پہلے حرف پر زبر ہی کی علامت ہے ایسے الفاظ کا تلفظ سب میں ایک سا ہے۔بعض اسمائے صوت بھی ایسے ہیں جن میں حرف «ہ» سے پہلے حرف پر زبر ہی کی علامت ہوتی ہے مثلاً چهچهَ، قهقهَ، وغیرہ ان کا تلفظ بھی سب میں ایک سا ہے۔ بعض اسم فاعل جن کی تانیث حرف «ہ» بڑھانے سے بنتی ہے، اس صورت میں سب کا تلفظ ایک سا ہے، مثلاًمعلم سے معلمَه معصوم سے معصومَہ، مدعی سے مدعیہَ، مدیر سے مدیرہ، مُسلم سے مسلمہَ، بالغ سے بالغہَ وغیرہ۔

ایرانی تلفظ میں اگر حرف «واو» سےپہلے حرف پر کوئی علامت نہ ہو، یعنی واو مجہول ہو تو اس پر علامت «پیش» آتی ہے، مثلا تُوپ، تُوپخانه، بوُسیده، بُوستان، بهلُول، دُوست، اُو۔ حرف واؤ سے پہلے حرف پر زبر ہو تو اس کا تلفظ البتہ زبر ہی سے کیا جاتا ہے، مثلا، تَوحید، سَو دا، ہوَیدا ۔

ایران میں یاے مجہول کے بجائے باے معروف ہی استعمال ہوتی ہے، اس لیے اگر «ی» سے پہلے حرف پر بظاہر کوئی علامت نہ ہو تو اس کے نیچے زیر آتی ہے مثلا پیِش، پیِشرفت، کیِش، آمِیخته، شیِفته، بِی بصر، بی حاصل وغیرہ اگر یی سے پہلے حرف پر بظاہر زبر ہو تو اس لفظ کا تلفظ زبر ہی سے ہوتا ہے، مثلا طَیران، حَیران وغیرہ۔ اس صورت میں سب اہل فرہنگ متفق ہیں۔

فرہنگ میں الفاظ کے معنی عام طور سے لغوی اعتبار سے دیے جاتے ہیں، لیکن بعض فقرات میں ان کا استعمال کچھ مختلف صورت اختیار کر لیتا ہے جیساکہ فقرات ذیل سے ظاہر ہوتا ہے۔

«از» کا مطلب تو «سے» ہے لیکن بعض فقرات میں اس کا مطلب لغوی معنی سے مختلف ہو جاتا ہے، مثلا ازآنجائیکه= چونکه، یا اس بات کو ذہن میں رکھتے ہوئے۔

**از برداشتن:** زبانی یاد کرلینا

**از پیش بُردن:** مکمل کرنا، کامیابی سے انجام دینا

**از جا رفتن:** غصے میں آنا، غضب ناک ہونا

لفظ «پا» کا مطلب تو «پاؤں» ہے لیکن بعض فقرات و مرکبات کی صورت میں اس کے معنی کچھ مختلف ہوجاتے ہیں، مثلاً:

**پا ازمیان کشیدن:** کنارہ کرنا، الگ ہوجانا، دوری اختیارکرلینا

**پازدن:** دھوکا کرنا یا دینا۔ پاخوردن ۔ دھوکا کھانا

**پا شو و بمدرسه رو:** اٹھ اور مدرسے جا

**صبح چه ساعت پا شدید؟:** آپ صبح کس وقت اٹھے؟

**عمارتی بر پاکرد:** اس نے عمارت تعمیر کرائی

اس طرح لفظ «پس» کے لغوی معنی پیچھے، بعد ہیں، لیکن ان کے مفہوم ذیل میں دیکھیے

**پس انداز:** بچائی ہوئی رقم

**پس دادن:** واپس دے دینا

**پسِ گوش انداختن:** نظر انداز کر دینا

**پس نشستن:** پسپا ہونا، لوٹ جانا

ایسے الفاظ کے معانی کو واضح کرنے کے لیے انھیں مرکبات یا فقرات کی صورت میں «فرہنگ فارسی - اردو» میں ابجدی ترتیب سے لکھا گیا ہے۔ بعض الفاظ کے معنوں کی وضاحت اشعار سے بھی کی گئی ہے جن کا ترجمہ بھی دے دیا گیا ہے۔ بعض اور امور درج ذیل ہیں

فعل کی صورت میں جو الفاظ آئے ہیں، ان کے مصدر اور مصدر سے ان کی بناوٹ بھی بتا دی گئی ہے۔

اہل حرفہ کی ضروری اصطلاحات، بعض تکنیکی اور سائنسی اصطلاحات بھی اس میں آئی ہیں۔

روز مرہ اور محاورات بھی شامل فرہنگ ہیں۔

تاریخی واقعات کی طرف بھی اشارات کیے گئے ہیں۔

صرف ونحو کے بعض اصول بھی پیش نظر رکھے گئے ہیں۔

عربی، انگریزی اور بعض دوسری زبانوں کے الفاظ جواب فارسی میں استعمال ہوتے ہیں، وہ مفرس صورت میں پیش کیے گئے ہیں۔

«فرہنگ فارسی - اردو» مرتب کرتے ہوئے راقم کے پیش نظر ۔ ایف سٹین گاس کی پرشین انگلش ڈکشنری، سلیمان حینم کی «فرہنگ جامع فارسی انگلیسی» ، حبیب اللہ آموز گار کی فرہنگ آموز گار، محمد پاشاہ شاد کی فرہنگ انندارج، غیاث اللغات، برہان قاطع اور ٹیک چند کی بہار عجم تھیں۔ ان سے میں نے استفادہ بھی کیا، جس کے لیے میں ان شہرہ آفاق مولفین کا شکر گزار ہوں۔

مقبول بیگ بدخشانی

# تشکرو امتنان

«فرہنگ فارسی - اردو» کی تالیف کے سلسلے میں کچھ پرانی باتیں یاد آرہی ہیں، ان کا یہاں ذکر کرنا، مناسب سمجھتا ہوں۔ میں جب گورنمنٹ کالج لاہور میں تھا تو تہران کے بعض پروفیسر خانہ فرہنگ ایران میں آیا کرتے تھے۔ اور پھر ہماری انجمن فارسی کی دعوت پر کالج میں تشریف لاکر ہمیں شرف بخشا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ سعید نفیسی صاحب تشریف لائے۔ اس وقت پروفیسر بدیع الزمان فروز انفر اور شاعر شیریں بیان صادق سرمد بھی ان کے ساتھ تھے۔ میری دعوت پر وہ کالج میں تشریف لائے اور اساتذہ اور طلبہ کو اپنے خیالات سے مستفید فرمایا۔ میں ان سے اپنی کتاب «ادب نامہ ایران» کی وجہ سے متعارف تھا، اس لیے کھل کر بات چیت بھی ہوئی۔ انہوں نے خدا حافظی کے موقعپر مجھے فرمایا «آپ کے ذمے کام تو اور بھی ہیں لیکن دو اہم کام یہ ہیں کہ جس محنت سے آپ نے «ادب نامہ ایران» اہل ذوق تک پہنچایا اسی طرح «تاریخ ایران» اور «فرہنگ فارسی بہ اردو» بھی مرتب کیجیے کہ یہ دو کتابیں بھی برادر ملکوں کی محبت کی علامت ہونگی۔ موقع ملے تو اس سلسلے میں ایران بھی آئیے: ان کی فرمائش اور دعوت سے مجھے خوشی ہوئی اور کچھ رہنمائی بھی ملی۔ زیادہ عرصہ نہیں گزرا تھا کہ مجھے ایران آنے کا دعوت نامہ ملا جس کے لیے میں ان کا تہ دل سے شکر گزار ہوا۔ فرصت ملتے ہی ۱۹۵۹ء میں میں تہران گیا۔ ایران میں تاریخ ایران کے سلسلے میں جو کام ہوئے تھے سعید نفیسی صاحب نے ان کی نشاندہی کی اور تاریخی مواد کے طور پر کچھ رسائل بھی مرحمت فرمائے خواجہ عبدالحمید عرفانی مرحوم اس وقت حکومت پاکستان کی طرف سے سفارت خانے میں ایک اہم منصب پر فائز تھے، ان کی وساطت سے تہران کے علما سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا اور فارسی زبان میں لسانی تبدیلیوں کے اسباب پر بھی گفتگو ہوتی رہی۔ مجھے اصفہان، قم اور شیراز جانے کا بھی موقع ملا۔ ساسانی عہد کے قدیمی آثار بھی دیکھے جو میرے لیے تاریخ ایران کا ایک باب تھا۔ ایسے معلوم ہوا کہ علم کا ایک اور دروازہ میرے لیے کھلا ہے۔

مجھے حکومت ایران کا شکریہ ادا کرنا ہے کہ میری کتاب «ادب نامہ ایران» جب ایران پہنچی اور سربراہ مملکت کی نظر سے گزری تو مجھے پاکستان میں نشان سپاس کے اعزاز سے نوازا گیا۔ اس سے میری ہمت افزائی ہوئی اور تمناپیدا ہوئی کہ سر زمین ایران کی کچھ اور خدمت بجا لا کر اس کا ثمر ہم وطنوں تک پہنچاؤں۔

میں سیاحت ایران سے واپس آیا تو تاریخ ایران لکھنے میں مصروف ہوگیا۔ چند سال اسی مصروفیت میں گزرے اس کی تکمیل ہونے پر «مجلس ترقی ادب» نے دو جلدوں میں یہ کتاب طبع فرما کر مجھ پر نوازش کی۔ اب اور کام جو میرے ذمے تھا وہ «فرہنگ فارسی - اردو» کی تالیف تھی جس کی راہ پر ایران کے کرمفرماؤں نے مجھے ڈالا تھا۔ چند سال میں اس کام میں مصروف رہا۔ کافی حد تک کام ہوچکا تھا کہ مجھے ایک کرمنانہ آقائ ڈاکٹر سید احمد حسینی رای زن فرہنگی ایران، اسلام آباد کی طرف سے موصول ہوا جس میں انہوں نے فرمایا،تھا آپ فارسی کے کسی علمی موضوع پر کوئی کتاب تصنیف کریں تو ہمارے لیے بھی خوشی کا موجب ہوگا۔ اس سے مجھے دلی خوشی ہوئی میں نے شکریے کے ساتھ اپنے کام کی تفصیل ان کی خدمت میں عرض کردی۔ اس مراسلے سے میرے کام کی رفتار کچھ بڑھ گئی اور میں اس قابل ہوگیا کہ جلد اس کی تکمیل کرسکوں۔

اس فرہنگ کے طبع ہونے کا موقع شاید جلد نہ ملتا اگر مغربی پاکستان اردو اکیڈمی کے جنرل سیکریٹری، آقای ڈاکٹر وحید قریشی اس کی طباعت کے سلسلے میں نوازش نہ فرماتے۔ ان کا میں صمیمیت قلب سے شکر گزار ہوں۔ مجھے کوثر مشہدی پروفیسر انگریزی نے جن کی مادری زبان فارسی اور اکتسابی زبان انگریزی ہے فرہنگ کی نظم و ترتیب میں مدد دی جس کے لیے شکریہ ادا کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں۔

بعض اور ذرائع سے تالیف فرہنگ کے سلسلے میں تعاون حاصل ہوا جس کے لیے:

ہر مُو میرے بدن پہ زبان سپاس ہے۔

بدخشانی



# آ

**آ:**آمدن= آنا سے فعل امر، حرف آ فارسی میں تنہا نہیں آتا اس سے پہلے حرف "ب" کا اضافہ کیا جاتا ہے یعنی بیا بمعنی آ، مثال:

**در بن بہار چو گل از سفر تو باز بیا**
**بن چه می کند این چشم خونفشان بی تو**

اس موسم بہار میں جس طرح پھول خزاں کے بعد پھر نکل آئے ہیں تو بھی سفر سے لوٹ آ اور دیکھ کہ خون برساتی ہوئی آنکھوں نے تیرے بغیر میرا کیا حال کیا ہے

**آب:**پانی، رس، دھات کی چمک، جیسے آب تیغ، شمشیر کی چمک، آب و تاب

**آبِ آتشگون:**آگ کے سے رنگ کا پانی، کنایہ ہے شراب کا

**آب ارغوان:**کنایہ ہے شراب سرخ کا

**آب ازپئی رفتن:**کسی کے پیچھے پانی چھڑکنا، اہل ایران کی یہ پرانی رسم تھی کہ نیک شگو ن کے طور سے کسی کو وداع کرتے ہوئے پانی چھڑکتے تھے

**آب از دیدہ پاک کردن:**دلاسا دینا، دلجوئی کرنا

**آب از سرگذشتن:**پانی سر سے گزر جانا، بے تدبیر ہو جانا

**آب آسیا:**پانی کے بہاؤ سے چلنے والی چکی

**آب افتادن:**پانی گرنا، منہ میں پانی آنا

**آب انبار:**پانی کا ذخیرہ، بڑا حوض جو پانی ذخیرہ کرنے کے لیے پختہ اینٹوں سے تیار کیا جاتا ہے

**آب انداختن:**پیشاب کرنا، عام طور سے جانوروں کے لیے آتا ہے

**آب انگور:**انگوروں کا شیرہ نیز شراب

**آب بستہ:**برف، یخ، ٹھنڈ سے جما ہوا پانی

**آب بہا:**آبیانہ، آبپاشی کا لگان

**آب پا:**آبپاشی کا مہتمم، پانی کا نگران

**آب تاختن:**پیشاب کرنا

**آبِ تلخ:**کنایہ ہے شراب کا

**آب تنی:**غسل کرنا، پانی میں غوطہ لگانا

**آبِ چشم گرفتن:**کسی کی دلجوی کرنا

**آب چشیدن:**پانی پینا

**آب چکیدن از چیزی:**کسی چیز کی لطافت اور تازگی کا کنایہ ہے

**آب چیزی بردن:**کسی چیز کے خوار اور بے اعتبار ہونے کا کنایہ

**آب چین:**تولیا جس سے ہاتھ یا بدن پونچھا جاتا ہے

**آبِ حیات:**پانی جس کے پینے سے دائمی زندگی حاصل ہو، مثال:

**ماہمہ تشنہ لبانیم توی آب حیات**
**رحم فرما کہ ز حد گذرد تشنہ لبی**

ہم تشنہ لبوں کےلیے تیرا وجود دائمی زندگی بخشنے والے پانی کی حیثیت رکھتا ہے رحم فرما کہ ہماری تشنہ لبی حد سے بڑھ گئی ہے

**آبِ حیوان:**آبِ حیات

**آبِ خزان:**موسم خزاں کی بارش

**آب خضر:**آب حیات

**آب خوردن:** پانی پینا، اپنی کسی کوشش میں بہرہ یاب ہونا

**آب دادن:** پینے کے لیے پانی دینا

**آب درجامہ کسی ریختن:** کسی کے کپڑوں پر پانی گرانا، کسی کو سراسیمہ یا مضطرب کرنا

**آب در چیزی کردن:** ملاوٹ کرنا

**آب در غربال:** چھلنی میں پانی، فضول کام، بے حاصل کام، بے نتیجہ کام، عبث بات

**آب رفتن:** دھونے کے بعد نئے کپڑے کا سکڑ جانا

**آب رَو:** آبراہ، پانی کی گزرگاہ

**آبِ روان:** بہتا پانی، مثال:

**زندانی جسمم برہانم زسمای**
**آزاد کُن این تیرہ گِل از آبِ روان را**

اس جسم کے وجود میں قید ہوں، آسمان کی سیل روان سے اس وجود کو جو بد نصیب مٹی کی حیثیت رکھتا ہے، نجات دلا دے

**آب زدن:** پانی چھڑکنا

**آبِ زیرِ کاہ:** کسی کے ہوشیار اور مکار ہونے کا کنایہ ہے

**آب شدن:** پسیجنا، پگھلنا، حل ہو جانا، گھل جانا، متاثر ہونا

**آبِ طِلا:** مُلمع

**آب و تاب:** چمک دمک، تیزی، روشنی، رونق

**آب و دانہ:** دانہ پانی، روزی، معاش،

**آب و رنگ:** چہرے کی سفیدی و سرخی، زیبائی، رعنائی

**آب و ہوا:** پانی اور ہوا، وہ اجزا جو انسان اور حیوان کی صحت یا زمین کی پیداوار سے تعلق رکھتے ہوں

**آبا:** (ع) اب کی جمع، باپ، باپ دادا، اسلاف

**آباد:** خوب بسا ہوا، معمور، گنجان، (ویران کی ضد)

**آبادان:** آباد، پر رونق

**آبادانیدن:** تحسین و آفرین کرنا

**آباد بُوم:** آباد جگہ

**آبار:** (ع) کنویں

**آبان:** ایران کے شمسی سال کا آٹھواں مہینہ جس کے تیس دن ہوتے ہیں

**آبپاش:** پانی چھڑکنے والا، کھیتوں کو پانی دینے والا، پانی چھڑکنے کی مشین

**آبپاشی:** کھیت یا باغ وغیرہ کو پانی دینا

**آبتابہ:** آفتابہ، لوٹا

**آبپز:** پانی میں ابالے ہوئے انڈے وغیرہ

**آبجَو:** ہلکی شراب کی قسم جو جَو سے تیار کی جاتی ہے، بئیر (انگ)

**آبجَو سازی:** جَو سے شراب تیار کرنا، بیئر تیار کرنا

**آبجی:** (ت) آغا باجی (ترکی)، خواہر، بہن

**آبجُوش:** ابلتا ہوا پانی

**آبخانہ:** پیشاب گاہ، ٹٹی

**آبخست:** پکا ہوا پھل جس میں سے عرق نکل رہا ہو، پھل جو گل سڑ چکا ہو

**آبخو:** دیکھیے آبخوست

**آبخُور، آبخورد:** (۱) بہرہ، نصیب، روزی، معاش (۲) دریا کا ساحل یا تالاب کا کنارہ، یا وہ جگہ جہاں سے پانی حاصل کرتے ہیں

**آبخوری:** شیشے یا دھات کا بنا ہوا جگ نما برتن جس سے پانی پیتے ہیں

**آبخوست:** جزیرہ، بہت مرطوب جزیرہ جہاں کے پانی میں بدبو پیدا ہو گئی ہو

**آبخُون:** آبخُوست

**آبخیز:** پُر آب زمین، ایسی زمین کہ جہاں سے بھی اسے کھودیں اس میں سے پانی نکل آئے نیز بمعنی موج اور پانی کا سیلاب، رس دار

**آبدار:** سیراب، شاداب، جہاں طراوت ہو، وہ چیز جس میں چمک اور آب و تاب ہو

**آبدادِہ:** جوہردار، تیز کی ہوئی، صفت شمشیر

**آبدارخانہ:** وہ کمرہ یا خاص جگہ جہاں چائے، شربت خصوصی طور سے تیار کیے جاتے ہیں

**آبدان:** حوض وغیرہ جہاں پانی جمع رکھا جاتا ہے، مثانہ

**آبدانک:** انسان یا حیوان کے جسم کا وہ حصہ جس میں پیشاب جمع ہو جاتا ہے، مثانہ

**آبدُزدک:** ٹیکا لگانے کا آلہ، سَرِنج

**آبدَست:** وضو کےلیے ہاتھ منہ وغیرہ دھونا، طہارت

**آبدَستان:** آفتابہ، لوٹا، کُوزہ

**آبدُوغ:** لسّی جو دہی سے تیار کی جاتی ہے

**آبِ دہان:** پانی جو منہ سے نکلتا ہے، تھوک

**آبدیدِہ:** وہ شخص جس کی آنکھوں میں آنسو ہوں، غمگین، ستم رسیدہ، نیز بھیگا ہوا

**آبرو:** (آب رُو) چہرے کا نور، چہرے کی تابندگی، عزت، حُرمت، بزرگی

**آبرُود:** ارغوانی، آسمانی اور بعض دوسرے رنگوں کے گلدار درخت

**آبرُودار:** عزت والا، معزز، اچھی شہرت والا

**آبرومند:** معزز، باوقار

**آبریز:** پیشاب کرنے کی جگہ

**آبزَن:** نہانے کا برتن حمام وغیرہ، برتن جس میں غسل کرنے کے لیے دوائی ملائی جاتی ہے

**آبِ زندگی:** آبِ حیات

**آبسال:** باغ، بوستان، چمن زار

**آبِست:** آبستن سے ماضی مطلق

**آبستن:** عورت کا حاملہ ہونا،

**آبِستنی:** حمل

**آبستِہ:** وہ زمین جس میں ہل جوتا گیا ہو

**آب سوار:** (۱)حباب، بلبلا (۲)خیالی منصوبے بنانے والا شخص

**آب سِپر:** سہل رفتار، آہستہ چلنے والا

**آبشار:** قدرتی بہتا ہوا پانی جو کسی اونچی جگہ سے گرے

**آبِشتَن:** مخفی کرنا، پنہان کرنا، پوشیدہ کرنا، چھپانا

**آبِشخُور:** قسمت، نصیب، روزی، معاش

**آب شدن:** پانی پانی ہو جانا، شرمسار ہونا

**آب شِناس:** سمندر میں جہازوں اورکشتیوں کی رہنمائی کرنے والا

**آبشَنگ:** دھات یا چینی کا ٹب جس میں بیٹھ کر نہاتے ہیں

**آب شنگرفی:** کنایہ ہے شراب سرخ کا

**آبشِیب:** آبشار

**آبغُورِہ:** تُرش رس، تُرش عرق

**آب فِشاں:** چشمہ، گرم پانی کا چشمہ، سوراخ جس سے

گرم پانی نکلتا ہے

آبک: سیماب، پارہ

**آبکار:** مے فروش، شراب کا تاجر، شراب کشید کرنے والا، سقہ جو پانی گھر میں لے جاتا ہے

**آب کشیدن:** کنوئیں سے پانی نکالنا

**آبکند:** پہاڑی نالہ، تیز بہنے والی ندی، تالاب

**آبکی:** رقیق، پانی کی طرح، پُر آب

**آبگاہ:** حوض، تالاب

**آبگذر:** نالہ

**آب گردان:** تانبے کا دستہ دار بڑا برتن جس سے پانی دوسرے برتن میں ڈالا جاتا ہے

**آبگوشت:** یخنی، شوربا

**آبگون:** پانی ایسی چمک والا، چمکدار، صاف، روشن

**آبگونہ:** رقیق، پتلا

**آبگیر:** تالاب، جوہڑ جس میں بارش کا پانی جمع ہو جاتا ہے

**آبگیرہ:** پانی کا بند، خصوصاً وہ بند جس کے ذریعے پانی کسی اور طرف لایا جاتا ہے یا پانی کسی اور طرف کو نکالا جاتا ہے

**آبگینہ:** آئینہ، شیشہ

**آبلوج:** قند، چینی، سفید شکر

**آبلمبو:** انار کی طرح کا، رس بھرا

**آبلہ:** چھالا، چیچک، پھنسی

مثال:

**من از قدم سعی بمقصود رسیدم**
**ہر آبلہ پای مرا قبلہ نماشد**

میں جدوجہد کا اقدام کرکے منزل مراد کو پہنچا ہوں صحرا میں چلتے ہوئے پاؤں میں جو چھالے پڑے انھوں نے ہی مجھے قبلہ کی راہ دکھائی

**آبلہ خوردہ یا زدہ:** چیچک زدہ

**آبلہ دار، آبلہ رُو، آبلہ زار:** جس کے چہرے پر چیچک کے داغ ہوں

**آبلہ فرنگ:** آتشک، آتشک کی قسم کا مرض

**آبلہ کُوب:** ٹیکا لگانے والا، ویکسینیٹر

**آبلہ کوبی:** ٹیکا لگانا

**آبِ لیموں:** لیموں کا رس جس سے شکنجبین تیار کرتے ہیں

**آب مروارید:** آنکھوں کی بیماری جسے موتیا بند کہتے ہیں

**آبناک:** رس دار

**آبِ نبات:** شیرینی کی ایک قسم جو چینی کے شیرے سے تیار کی جاتی ہے

**آب نُما:** حوض، وہ جگہ جہاں چشمے کا پانی بہ کر آتا ہو، جہاں پانی نمایاں ہو، سُراب

**آبنُوس:** درخت جس کی لکڑی سیاہی مائل اور وزنی ہوتی ہے اس کا پھل انگوروں کی طرح زرد اور پتے صنوبر کے پتوں جیسے ہوتے ہیں

**آبو:** نیلوفر کا پھول

**آب ورنگ:** رونق، طراوت، تازگی، چمک دمک

**آب و گل:** انسان کی سرشت

**آبوَند:** پانی کا برتن، کوزہ، پیالہ

**آبیار:** آبپاشی کرنے والا، گھروں میں پانی پہنچانے والا، باغوں اور کھیتوں میں پانی دینے والا

**آبیاری:** آبپاشی

**آپارتمان:** (انگ) اپارٹمنٹ، کمرہ، عمارت کا وہ حصہ جس

میں چند کمرے ہوں

**آپاردی:** بہت بیشرم، دھوکے باز، فریبی

**آتاہائی:** بزرگ مالدار شخص (ت)

**آتاشہ:** سفارت کار، رکن عملہ سفارت، (مفرس اتاچی)

**آتریاد:** سپاہیوں کا دستہ

**آتَش:** آگ

**آتش خاموش کردن:** آگ بجھانا

**آتش افرازہ:** آتشبازی کی ایک قسم

**آتش افرُوز:** کوئی چیز جس سے آگ جلاتے ہیں، دیاسلائی وغیرہ

**آتش انداز:** آگ جلانے یا لگانے والا

**آتش انگیز:** آگ جلانے والا، آگ بھڑکانے والا، دھماکا کرنے والا

**آتشبار:** آگ برسانے والا

**آتشباز:** بارود سے چیزیں بنانے والا، آگ سے کھیلنے والا

**آتشبازی:** مراسم جشن پر بارود سے بنی ہوئی چیزوں کو جلانا

**آتشِ پارسی:** چھالا جو ہونٹ پر نکل آتا ہے

**آتش پارہ:** (۱) چنگاری (۲) فتنہ انگیز

**آتشِ پَرست:** آگ کی پرستش کرنے والا، آگ کو مقدس سمجھنے والے لوگ، زرتشت کے پیرو، پارسی آتش پرستوں کا معبد آتشکدہ ہوتا ہے

**آتش تاب:** انگیٹھی، سٹوو (انگ)

**آتشخانہ:** آتشکدہ، پیروان زرتشت کا معبد

**آتش خوار:** آگ کھانے والا پرندہ، ظالم، ستمگار

**آتشدان:** جس میں آگ جلائی جاتی ہے، چولہا، انگیٹھی

**آتش روشن کردن:** آگ جلانا

**آتش زدن:** آگ لگانا

**آتش سُوزی:** آگ لگنے کا حادثہ

**آتش فام:** آگ جیسا سرخ

**آتش فِشان:** پہاڑ جس سے آگ یا لاوا نکلتا ہے

**آتِشک:** پیشاب کا خطر ناک مرض

**آتشکار:** آگ سے کام لینے والا، آگ کے ذریعے چیزیں تیار کرنے والا

**آتشکدِہ:** آتش پرستوں کا مقدس مقام جہاں آگ جلائی جاتی ہے جو ہمیشہ جلتی رہتی ہے

**آتش کردن:** غصہ دلانا، بھڑکانا، اِشتعال دلانا

**آتش نشاندن:** آگ بجھانا

**آتش گرفتن:** آگ پکڑنا، آگ سے متاثر ہونا، آگ سے جلنا

**آتش مِزاج:** گرم مزاج، تند مزاج، جلد ہی غصے میں آ جانے والا، غصیل

**آتش موسیٰ:** آتِش طُور، جس کی تجلی حضرت موسیٰ (ع) پر ہوئی

**آتش نِشان:** آگ بجھانے والا

**آتش نشاندن:** آگ بجھانا

**آتش نشانی:** آگ بجھانے کا عمل

**آتشِین:** آتشی، جلا دینے والا، سوزان جیسے آہ آتشین

**آتشین پنجہ:** کنایہ ہے ماہر صنعت گر کا

**آتُون:** لڑکیوں کو پڑھانے سکھانے والی خاتون

**آتی:** (ع) آیندہ

**آتِیہ:** (ع) آیندہ

**در آتیہ نزدیک:** مستقبل قریب میں

**آثار:** (ع) اثر کی جمع، نشانیاں، علامتیں، یادگاریں، علمی یادگاریں، صورت، وضع، ڈھنگ، افعال، کارنامے/

**احوال و آثار غالب:** غالب کے حالات زندگی اور ان کے علمی کارنامے

**آثام:** (ع) اِثم کی جمع، گناہ

**آجُر:** پختہ اینٹ، بھٹے میں پکائی گئی اینٹ

**آجُر پزی:** بھٹے میں اینٹیں بنانے کا کام

**آجُر کاشی:** کاشی کاری کی اینٹیں

**آجُری:** اینٹوں کی بنی ہوئی

**ساختمانِ آجُری:** اینٹوں کی بنی ہوئی عمارت

**آجِل:** (ع) آیندہ، آخری

**آجُل:** ذکار

**آجِلا:** (ع) بالآخر، مستقبل کی زندگی سے متعلق

**آجُودان:** (انگ) ایجوٹنٹ، فوجی نائب افسر

**آجیدَن:** ٹانکے لگانا، سینا پرونا

**آجِیدہ:** سینے پرونے سے جس کپڑے پر سجاوٹ کی گئی ہو

**آجِیل:** خشک میوہ

**آچار:** اچار

**آچار:** (ترکی) پیچ کھولنے کا آلہ، کلید، چابی

**آحاد:** (ع) احد کی جمع، اکائیاں

**آخ:** کلمہ افسوس، آہ، افسوس، مثال:

**چنان رسید جراحت بدل کہ دیدہ ندید**
**ز زخمِ حادثہ زد ناگہاں نظیری آخ**

دل کو ایسا زخم آیا جو کبھی آنکھوں نے نہ دیکھا تھا، اس زخم کے حادثے سے نظیری کے منہ سے آہ نکلی

**آخ واخ کردن:** ہائے وائے کرنا، آہ و زاری کرنا

**آخال:** بیکار چیز، بچی کھچی چیزوں کا انبار، کوڑا کرکٹ

**آختَن:** کھینچنا (تلوار)

**آخِذ:** (ع) اخذ کرنے والا، اختیار کرنے والا، حاصل کرنے والا

**آخِر:** (ع) پچھلا، انجام، انتہا، نتیجہ، (اول کی ضد)

**آخِر کار:** انجام کار، آخر کو، قصہ کوتاہ، القصہ

**آخِر الأمر:** آخر کار، بالاخر، انجام کار

**آخِربین:** دُوربین، دور کی بات سوچنے والا، مآل، اندیش، عاقبت اندیش

**آخِرَت:** (ع) عاقبت، دوسرا جہاں، دارالبقا، قیامت، عقبیٰ، انجام

**آخِرالزّمان:** (ع) آخر زمانے تک

**آخِری:** پچھلا، آخر کا

**آخِریان:** مال و اسباب، ساز و سامان

**آخِرین:** آخری

**آخسُمَہ:** شراب جو چاولوں سے تیار کی جاتی ہے

**آخشِیج:** (۱) ضد، مخالف (۲) عناصرِ اربعہ، پانی، آگ، ہوا، خاک

**آخُور:** جانوروں کو چارہ مہیا کرنے کی جگہ

**آخور سالار:** میر آخور، جانوروں کے چارے وغیرہ کا انتظام کرنے والا

**آخُوری:** جانوروں کے چارہ وغیرہ کا انتظام کرنا

**آخُوند:** معلم، مُلّا، واعظ

**آداب:** ادب کی جمع، احترام کرنے کے موقع پر بولا جاتا ہے، طور طریقے، روشن، دستور

**آداش:** دو ہم نام آدمیوں میں سے ایک

**آداک:** سمندر کا خشک حصہ، جزیرہ

**آدَغ:** خوب، اچھا، مبارک، کلمہ تحسین

**آدَر:** نشتر

**آدریس:** (انگ) ایڈریس، پتا

**آدرَم:** زین پوش، گھوڑے کی زین پر ڈالنے کا پردہ

**آدرَنگ:** رنج و اندوہ، محنت، مشقت

**آدَم:** (ع) حضرت آدم (ع) جن سے انسانوں کی نسل چلی، ابوالبشر، انسان

**بنی آدم:** بنی نوع انسان، نسلِ انسانی

**آدَم خوار:** آدم خور، مردم خور، وحشی

**آدم رَو:** جہاں آدمی داخل ہو سکے

**آدم زاد:** بنی نوع انسان کا فرد، انسان، آدمی زادہ

**آدمک:** (۱) حقیر آدمی، (۲) گڑیا، کھلونا

**آدم کردن:** تہذیب سکھانا، تربیت کرنا، آدمیت سکھانا

**آدَم کُش:** آدمیوں کو ہلاک کرنے والا۔

**آدم وار:** آدمیوں کی طرح۔

**آدَمی:** انسان۔

**آدَمی زاد:** حضرت آدم (ع) کی اولاد، انسان۔

**آدَمیّت:** انسانیت، تمیز، تہذیب، اہلیّت۔

**آدِیش:** آگ، آتش۔

**آدیَندَہ:** قوس قزح

**آدِیَنہ:** جمعہ کا دن۔

**آذَار:** آذر، یہودی کیلنڈر کا بارھواں مہینہ (فروری، مارچ)۔

**آذاری:** آذر مہینے سے متعلق۔

**آذان:** اُذن کی جمع، کان۔

**آذَر:** ایران کے شمسی کیلنڈر کا نواں مہینہ جو تیس دن کا ہوتا ہے، ہر ماہ کے نویں دن کو بھی آذر کہا جاتا تھا مثال:

**ابر آذاری بر آمد بادِ نوروزی وزید**
**دَورِمے می خواہم و مطرب کہ می گوید رسید**

آذر کے مہینے کا بادل آیا اور نو رُوز (مارچ کے مہینہ کے اکیس دن) کی ہوا چلی میرے دل میں دوَر مے کی خواہش اور مُطرب کی تمنا ہے کون کہے کہ وہ پہنچ گیا ہے۔

**آذر آباد:** آتشکدہ۔

**آذر آبادگان:** آذر بائیجان کے ایک آتشکدے کا نام، آذر بائیجان میں آتشکدے بہت تھے اس لیے اس خاص آتشکدے کا نام آذر آبادگان ہوا۔

**آذر بر زِین:** ایک آتشکدے کا نام جو بلخ یا نیشاپور میں تھا۔

**آذَر پرَست:** آتش پرست۔

**آذَر پیرا:** آتشکدے کا خادم۔

**آذَر خش:** بجلی، رعد، برق۔

**آذَر کدہ:** آتشکدہ۔

**آذَر گُون:** آگ کی طرح سرخ۔

**آذَ رَنگ:** رنج و غم، محنت۔

**آذر نُوش:** پارسیوں کے آٹھ بڑے آتشکدوں میں سے ایک کا نام۔

**آذَری:** آذَر سے متعلق۔

**آذَرین:** آتشی، آگ کا کرہ آتش فشاں۔

**آذُوقَہ:** بہم رسانی، رسد رسانی، خوراک کی بہم رسانی۔

**آذِیش:** آتش، آگ۔

**آذِین:** زیب و زینت، آرائش، چراغاں، جشن و شادمانی کے دن۔

**آر:** آور کی مختصر صورت، لا (بیار)۔ /

**آرا:** آراستہ کرنے والا، بناؤ سنگار کرنے والا، مثال:

**روی بنماو بزم را آرا**

**چون توی آفتاب بزم آرا**

اپنا چہرہ دکھا اور بزم کو آراستہ کر چونکہ تو ہی بزم کو آراستہ کرنے والا آفتاب ہے۔

**آراستگی:** زیب و زینت، بناؤ سنگار۔

**آراستن:** آراستہ کرنا، سجانا،

**آراستہ:** سجا ہوا، سجایا ہوا۔

**آرام:** آرامیدن سے، تسکین، سکون، قرار، ٹھہراؤ۔

**آرام دہ:** سکون بہم پہنچانے والا، جس سے کسی کو تسکین حاصل ہو۔

**آرامانیدن:** آرام کرنا۔

**آرامش:** سکون، اطمینان، راحت، آرام۔

**آرامگاہ:** (١)آرام کرنے کی جگہ (٢)آرام کی آخری جگہ، لحد، قبر۔

**آرام گرفتن:** آرام پانا، سکون حاصل ہونا۔

**آرامی:** سکون، آرام، راحت، اطمینان۔

**آرامیدن:** آرام کرنا۔

**آرایش:** سج دھج، بناؤ سنگار۔ سجاوٹ۔

**آرایش دادن، آرائش کردن:** سجانا، بناؤ سنگار کرنا۔

**آرایشگر:** آرائش کرنے والا، بناو سنگار کرنے والا، حجام

**آرد:** آٹا

**آردبیز:** چھلنی، غربال۔

**آرد کردن:** آٹا پیسنا۔

**آردن:** کفگیر، بڑا چمچہ۔

**آردینہ:** آٹے سے متعلق۔

**آرزُو:** فریدون کے بیٹے سلم کی بیوی کا نام تھا۔

**آرزُو:** خواہش، تمنا۔

**آرزو بردن:** خواہش کرنا۔

**آرزو پختن:** آرزو کیے جانا، خواہش پر قائم رہنا۔

**آرزو بگور بردن:** حسرت دل میں لیے ہوئے دنیا سے رخصت ہوجانا۔

**آرزوانہ:** جس کی آرزو ہو۔

**آرزو مند:** خواہش مند۔

**آرزو مندی:** خواہش، تمنا۔

**آرزُو مندانہ:** دلی تمنا سے، بڑے شوق سے۔

**آرزہ:** لیپ پوت۔

**آرستن:** آراستن، آراستہ کرنا، بناؤ سنگار کرنا۔

**آرش:** معنی، مفہوم، اہمیت۔

**آرش:** منو چہر کے زمانے کے ایک پہلوان کا نام۔

**آرغدن:** غصے میں آنا، خشمگین ہونا۔

**آرغدہ:** (١) خشمناک، برآشفتہ۔

**آرمان:** آرزو، حسرت، خواہش، تمنا، حاملہ عورت کی تمنا

**آرمان سرای:** سرائے حسرت، مراد دنیا۔

**آرمہ:** عورت کی تمنا جو امید سے ہو۔

**آرمیدگی:** آرام، امن و سکون۔

**آرمیدن:** آرام پانا، آسودگی حاصل ہونا۔

**آرن:** آرنج کا مخفف

**آرنج:** کہنی

**آرندہ:** اورندہ، لانے والا۔

**آرنگ:** (١)کہنی (٢)طور طریقہ (٣)بے چینی، مصیبت،

آفت، (۳) مہارت ۔

**آرواره:** جبڑا، جبڑے کی ہڈی ۔

**آرُوغ:** ڈکار ۔

**آرُوغیدَن:** ڈکار لینا ۔

**آروَند:** شہرت، شان و شوکت، فخرو ناز، تعریف و توصیف ۔

**آروِین:** آزمائش ۔

**آرِہ:** آری، بڑھئی کا لکڑی کاٹنے کا دندانہ دار آلہ

**آری:** کلمہ جواب ، جی ہاں ۔

**آرِید بَرِید:** پیاز کی طرح کی ایک سبزی کی جڑ جو طب قدیم میں بواسیر کے علاج کے لیے استعمال ہوتی تھی ۔

**آرِیغ:** نفرت، کینہ ۔

**آرِیَن:** آریائی نسل ۔

**آریه:** ایک ایرانی سردار جو کوروش صغیر کا حامی تھا ۔

**آز:** حرص، لالچ، مثال:

**انعامِ تو بردوختہِ چشم و دہن آز**
**احسان تو بشگافتہِ ہر قطرہ یم را**

تیری عطا و بخشش سے جو نعمتیں حاصل ہوئیں انھوں نے لالچ کا دہن اور حرص کی آنکھ بند کردی ہے۔ تیرے احسان نے تو سمندر کے ہر قطرے کا منہ کھول دیا ہے (تاکہ اس سے موتی نکلے) ۔

**آزاد:** جو کسی بات کا پابند نہ ہو، کسی کا غلام نہ ہو، کسی کی اطاعت پر مجبور نہ ہو ۔

**درھوای آزاد:** کھلی فضا میں۔ آزادانہ آزادی کے ساتھ

**آزادِگی:** آزاد ہونے کی کیفیت، وارستگی، نجات ۔

**آزادی:** پابندی کی ضد، بغیر کسی قسم کی پابندی کے اپنی خوشی سے کوئی کام کرنا ، کسی کی اطاعت سے بے نیاز ہو جانا.

**آزادی خواہ:** کسی کی محکومیت سے آزاد ہونے کا خواہش مند، آزادی طلب، آزادی پسند ۔

**آزار:** اذیت، تکلیف، رنج، بیماری ۔

**آزار:** آزُردن=ستانا سے فعل امر، بیازار کا مخفف، ستالو ۔

**آزارَخش:** طوفانِ برق و باد ۔

**آزارمَند:** علیل، بیمار، جسے کوئی رنج یا تکلیف ہو.

**آزارَندِہ:** ستانے والا ، تکلیف پہنچانے والا، اذیت رسان ۔

**آزارِ بِدَن:** ستانا ، تکلیف دینا، پریشان کرنا ۔

**آزپیشہِ:** حریص، لالچی ۔

**آزر:** حضرت ابراہیم کے والد یا چچا کا نام، ایک بت تراش کا نام

**آزُردِگی:** ملال، افسردگی، رنجیدگی، ناراضی ۔

**آزُردہِ خاطِر:** پریشان ۔

**آزردن:** ستانا ، تکلیف پہنچانا، آزار دینا ۔

**آزَرم:** شرم، حیا ۔

**آزَرم خُوی:** صلح جوئی ۔

**آزَرمگین:** باحیا ، حیادار، شرم و حیا والا ۔

**آزرمی:** حیادار ۔

**آزرمی دُخت:** خسرو پرویز کی بیٹی جس نے چار ماہ ایران میں حکومت کی ۔

**آزَرمیدن:** عزت کرنا ، احترام کرنا ۔

**آز رَنگ:** بد بختی، مصیبت، تکلیف ۔

**آژغ:** شاخ، درخت کی کاٹ چھانٹ ۔

**آژغدان:** قوس قزح ۔

**آزما:** آزمودن= آزمانا سے فعل امر، آزمالو ۔

**آزمان:** ندامت، پشیمانی، تاسف ۔

**آزمائیدن:** آزمانا ۔

**آزمایش:** جانچ پڑتال، امتحان، تجربہ ۔

**آزمایش کردن:** آزمانا، جانچ پڑتال کرنا ۔

**آزمایشگاہ:** تجربہ گاہ، لیبارٹری ۔

**آزمایش گر:** آزمانے والا، جانچ پڑتال کرنے والا ۔

**آزمند:** حریص، لالچی ۔

**آزمندی:** حرص، لالچ ۔

**آزمودگی:** تجربہ، جانچ پڑتال، آزمایش ۔

**آزمودن:** آزمانا ۔

**آزمون:** آزمایش، امتحان ۔

**آزمودہ:** آزمایا ہوا ۔

**آزناک:** حریص، لالچی ۔

**آزور:** حریص، لالچی، آزمند ۔

**آزوغہ:** آذوقہ، بہم رسانی، رسد رسانی، خوراک رسانی ۔

**آزیدن:** ستانا، دق کرنا ۔

**آزیر:** آزار، رنج ۔

**آژان:** کارگزار، پولیس کا ملازم، نمایندہ ۔

**آژانس:** نمایندگی، کارگزاری ۔

**آژانگ:** جھری، شکن،

**آژور:** (۱) بھلا کام (۲) کڑھائی سلائی کا کام ۔

**آژیانہ:** پتھر یا اینٹوں کا فرش ۔

**آژیدن:** آجیدن، بخیہ کرنا

**آژیر:** صاف دل، ہوشیار، نیک کردار، خاموش، محتاط، مثال:

**سپہ رانگہدار و آژیر باش**
**شب و روز با سرکش و تیر باش**

فوج کی نگہداشت کرو، محتاط اور ہوشیار رہو ۔
دن رات تیرو ترکش تمہارے پاس رہنے چاہیئں ۔

**آژیراک:** نالہ و فریاد ۔

**آژیردن:** آگاہ کرنا ۔

**آژینہ:** ایک آلہ جس سے چکی کو دندانہ دار بناتے ہیں ۔

**آس:** (۱) چکی پیسنے کا عمل (۲) مہندی، حنا

**آس:** تاش کا کھیل ۔

**آسا:** انگڑائی ۔

**آسا:** لاحقے کے طور پر آتا ہے جس کا مطلب ہے ، کی مانند ۔

**برق آسا:** بجلی کی مانند ۔

**آسارہ:** شمار، گنتی، اجزا اور حصص کی بناوٹ ۔

**آسال:** بنیاد، اساس ۔

**آسان:** مشکل کی ضد، سہل ۔

**آسان کار:** مہارت رکھنے والا ۔

**آسان گزار:** آسانی سے گزر اوقات کرنے والا ۔

**آسان گوار:** جلدی ہضم ہونے والا ۔

**آسان گیر:** سہل انگار، تن آسان، کاہل، سست ۔

**آسانی:** سہولت، سہل، آرام، راحت ۔

**آسائیدن:** آسایش بہم پہنچانا ۔

**آسایش:** راحت، آرام، امن چین، مثال:

**چشم آسایش کہ دارد از سپہر تیز رو**

**ساقیا جامی بمن ده تا بیا سایم دمی**

اس تیز رفتار آسمان سے راحت و آرام کی امید کس کو ہے ۔ اے ساقی ایک جام مجھے دے تاکہ میں کچھ وقت آرام کر سکوں ۔

**آسایشِ خاطر:** دلی راحت، دلی سکون ۔

**آسایش دادن:** آرام بہم پہنچانا ، سکون پہنچانا ۔

**آسایش گاہ:** جہاں امن و سکون میسر آ سکے ۔

**آسپا:** اسپ، گھوڑا ۔

**آستان:** دہلیز، چوکھٹ، دروازہ ۔

**آستان بوس:** دہلیز چومنے والا ، عقیدت مند ۔

**آستانہ:** مسکن، گھر، مکان ۔

**آستَر:** استر، لباس کے نیچے لگانے والا کپڑا ۔

**آستر دُوزی:** استر لگانا ۔

**آستی:** قمیص کا بازو ۔

**آستِیم:** آماس، سوجن، زخم، جراحت ۔

**آستین:** کرتے یا قبا کے بازو کا کپڑا ، مثال:

**اگر خواہی بگو تا آستین از دیدہ بردارم**
**کہ مژگانِ مرا از گریہ شاخِ ارغوان بینی**

اگر چاہتے ہو تو بتادو کہ میں اپنی آنکھوں سے بازو کا کپڑا ہٹالوں تاکہ میری پلکیں جو خون کے آنسوؤں سے ارغوانی شاخوں کی صورت اختیار کیے ہوئے ہیں انھیں دیکھ لو ۔

**آستین بر افشاندن:** (۱) سخاوت کرنا ، نوازش کرنا ، (۲) ترک و انکار کا کنایہ (۳) رقص کرنا ۔

**آستینِ بالازدَن:** آستین چڑھانا ، کسی کام کے لیے مستعد ہونا ، غصہ کرنا ، لڑائی پر آمادہ ہونا

**آستِینہ:** انڈا ۔

**آسریس:** گھوڑ دوڑ

**آسکُون:** بحیرہ خزر، کیسپئین سی ۔

**آسم:** دمہ ، استھما ۔

**آسمان:** فلک، چرخ، سپہر ۔

**آسمان پایہ:** انتہائی بلند درجہ ۔ عالی مرتبہ ۔

**آسمان پیما:** ہوائی جہاز، غبارہ، ہواباز

**آسمان جاہ:** بہت بلند مرتبے والا۔

**آسمان جُوی:** پودے جن پر ارغوانی یا آسمانی رنگ کے پھول آتے ہیں ۔

**آسمان خراش:** بہت بلند ۔

**آسمان دَرّہ:** کہکشاں ۔

**آسمان قُر قُرہ:** بادل کی گرج، رعد ۔

**آسمانوریسمان:** ضرب المثل ہے ۔ معقول سوال کا نامعقول جواب ۔

**آسمانہ:** (۱) سماوی، نیلگوں، آبی (۲) چھت ۔

**آسمَند:** دروغ گو، جھوٹا ، فریب دینے والا

**آسودگی:** امن و امان، آرام و راحت ۔

**آسُودن:** آرام پانا ، تسکین حاصل ہونا ، ذہنی سکون ملنا ، آسائش حاصل ہونا ۔

**آسُودہ:** امن چین سے زندگی گزارنے والا ۔

**آسودہ حال:** فارغ البال ۔

**مُرفّہ الحال:** جو آرام و راحت سے زندگی گزارتا ہو۔

**آسُودہِ دل:** آسُودہ خاطر، جس کے دل میں کوئی اضطراب نہ ہو، جس کا وقت بے فکری میں گزرتا ہو ۔

**آسہ:**زمین جس میں ہل چلاہو ۔

**آسی:**سوکن، شوہر کی دوسری بیوی ۔

**آسِیا:**چکی ۔

**آسِیا:**براعظم ایشیا ۔

**آسیائی:**ایشیائی ۔

**آسِیاب:**پانی کے بہاؤ سے چلنے والی چکی ۔

**آسِیابان:**پانی کے بہاؤ سے چکی چلانے والا۔

**آسیا سنگ:**پتھر جس سے چکی بنائی جاتی ہے ۔

**آسِیب:**صدمہ ، تکلیف دہ حادثہ ، بدبختی ۔

**آسِیب دیدن:**تکلیف میں مبتلا ہونا ۔

**آسِیب رَساندَن:**کسی کو تکلیف پہنچانا، پریشان کرنا

**آسِیمِہ:**حیران، پریشان ۔

**آسِیمِہ سرَ:**سراسیمہ ، حیران، پریشان ۔

**آسِیوَن:**سرگرداں، سرگشتہ ، پریشان ۔

**آسِیہَ:**فرعون کی بیوی جس نے پوشیدہ طور سے حضرت موسی(ع) کی پرورش کی ۔

**آش:**یخنی، دم پخت، شوربا ، سوپ (انگ) ۔

**آشِ ہرکاسِہ بودن:**ہر بات میں بیجا مداخلت کرنا

**آشام:**آشامیدن= پینا سے فعل امر، پی لو ۔

**آشامَندِہ:**پینے والا ، شراب نوش ۔

**آشامِیدہ:**نوشیدہ، پی لیا ۔

**آشانَہ:**آشیانہ، گھونسلا ۔

**آش پُز:**باورچی ۔

**آشپزُ خانِہ:**باورچی خانہ ۔

**آشپزُی:**باورچی کا کام ۔

**آشتی:**صلح، مصالحت ۔

**آشتی دادن . . . آشتی کردن:**مصالحت کرنا۔

**آشخال:**آشغال ، کوڑا کرکٹ، کاٹھ کباڑ ۔

**آشغال برچین:**خاکروب، غلاظت اٹھانے والا

**آشُفتِگی:**پریشانی، پراگندگی، سراسیمگی ۔

**آشُفتَن:**پریشان ہونا ، سراسیمہ ہونا ۔

**آشُفتِہ:**پریشان حال، سراسیمہ ، حیران، مثال:

**خطا بردم دیوانہ کس نمی گیرد**
**جنون نداری و آشفتہ ای خطا اینجاست**

دیوانے کو کوئی غلطی کا ذمے دار نہیں ٹھہراتا مشکل تو یہ ہے کہ تم دیوانے نہیں ہو پریشان حال ہو اس لیے سب تمہیں خطا کار سمجھتے ہیں ۔

**آشفتِہ حال:**پریشان حال، پراگندہ خیال ۔

**آشُفتِہ خاطر:**پریشان دل ۔

**آشُفتِہ رُوز گار:**مفلس، پریشان حال وہ شخص جس کے دن پریشانی میں گزرتے ہوں ۔

**آشُفتہ مُو:**جس کے بال بکھرے ہوں ۔

**آشکار:**ظاہر، صاف، واضح، نمودار، عیاں ۔

**آشکار شدن:**عیاں ہو جانا ، ظاہر ہو جانا ۔

**آشکُوب:**چھت، عمارت کی ہرمنزل ۔

**آشکُوخ:**تھر تھراہٹ ۔

**آشکُوخِیدن:**تھر تھرانا ، لرزنا ، گرنا

**آشمال:**چاپلوس، خوشامدی ۔

**آشمالی:**چاپلوسی، خوشامد ۔

**آشنا:**واقف، شناسا ، آگاہ، باخبر ۔

**آشناب:**تیراک، شناور ۔

**آشناور:**شناور ، تیراک ۔

آشنای:جان پہچان، دوستی، محبت۔

آشنایْ دادَن ۔ ۔ ۔ آشنایْ کردَن:دوستانہ مراسم ہونا ۔

آشُوب:آشو بیدَن یا آشُفتَن= پریشان ہونا سے حاصل مصدر، پریشانی۔

شہر آشُوب:وہ نظم جس میں شہر بھر کی پریشانیوں کا حال درج ہو۔

آشُوب انگیز:فتنہ پیدا کرنے والا ۔

آشُوب طلب:فتنہ جُو۔

آشُوبگاہ:فتنہ سازی کا مرکز۔

آشُور:سریا ، ملک شام۔

آشُوردَن:(۱)ملانا، آمیزش کرنا، خمیر کرنا۔ (۲)برہم کرنا، درہم کرنا۔

آشُوغ:غریب، بیگانہ، گمنام، غیر معروف۔

آش و لاش:متلاشی۔

آشیان:گھونسلا۔

آشیانہ:قیامگاہ، گھر، مسکن۔

آصال:اصل کی جمع۔

آصَف:حضرت سلیمان (ع) کے دانشمند وزیر کا نام

آطِریلال:ایک جنگلی پودا۔

آغا:مُخنَّث، مُخنَّث کا لقب، فارسی آقا، ترکی میں آغا بمعنی صاحب، مالک۔

آغا باشی:مخنثوں کے سردار کا لقب۔

آغاج:درخت، لکڑی، فرسنگ کے معنی میں بھی آتا ہے

آغار:زمین کی نمی، رطوبت۔

آغار کردن:تر کرنا، ملانا، آمیزش کرنا۔

آغاریدن:گوندھنا، تر کرنا، سیلاکرنا۔

آغاز:شروع، ابتدا، مثال:

ماز آغازو ز انجام جہاں بی خبریم
اول و آخرِ این کہنہ کتاب افتاد است

ہم اس بات سے بے خبر ہیں کہ دنیا شروع کب ہوئی اور اس کا انجام کیا ہوگا دنیا کو اگر ایک قدیمی کتاب سمجھا جائے تو یہ کہیں گے کہ اس کے پہلے اور آخری صفحات ناپید ہیں۔

آغاز کردن:آغاز نہادن ۔ شروع کرنا۔

آغاز گر:شروع کرنے والا۔

آغازَندہ:آغاز کرنے والا، خالق، خالق کائنات، خداوند تعالی۔

آغازَہ:کفش دوزی کا آلہ۔

آغازِیدَن:شروع کرنا، ابتدا کرنا۔

آغازِیدہ:جس کا آغاز ہوا ہو۔

آغالِیدَن:اُکسانا، اشتعال دلانا۔

آغالِیدہ:برآشفتہ، بر انگیختہ، غصے میں آیا ہوا

آغِر:ندی جو خشک ہوگئی ہو، یا وہ جگہ جہاں خشک ندی میں کہیں پانی رہ گیا ہو

آغردَن:کھانا پینا۔

آغِشتگی:ملانا، مرطُوب کرنا، آلودہ کرنا۔

آغِشتَن:پُر کرنا، ملانا، آلودہ کرنا، تر کرنا۔

آغِشتہ:پُر کیا ہوا، تر کیا ہوا، آلودہ کیا ہوا۔

آغِل:بھیڑ بکریوں کو رکھنے کی جگہ جو کسی پہاڑ یا گھر میں بنائی جاتی ہے، بھیڑوں کا باڑا۔

آغندَن:بھرنا، پُر کرنا، زورسے دبا کر پُر کرنا ۔

آغوز: گائے بھینس کے بچہ پیدا ہونے کے بعد کا دودھ جس کی بوبلی بناتے ہیں ۔

آغوش:گود، بغل، کنار، نیز غلام و کنیز ۔

در آغوش کردن . . . در آغوش کشیدن در آغوش گرفتن:سینے سے لگانا، بغل گیر ہونا، معانقہ کرنا ۔

آغوشِیدن:گلے ملنا، بغل گیر ہونا، معانقہ کرنا۔

آغِیل:خشم آمیز جیسے خشم آغیل، خشم آمیز نگاہ

آف:آفتاب کا مخفف، سورج ۔

آفات:آفت کی جمع، مصیبتیں، تکلیفیں ۔

آفاق:افق کی جمع، دنیا۔ جہاں، مثال :

عدل نوراست کزو ملک منور گردد

از نسیمش ہمہ آفاق معطر گردد

عدل ایسا نور ہے جس سے ملک روشن ہو جاتا ہے عدل ایسی بادنسیم ہے جو دنیا کو اپنی خوشبو سے مہکادیتی ہے ۔

آفت:دکھ درد، مصیبت، تکلیف ۔

آفت رَسِیدہ:مصیبت زدہ ۔

آفتاب:(آف-تاب)سورج کی چمک، دھوپ، روشنی، سورج

آفتاب پَرَست:سورج کی پرستش کرنے والا ۔

آفتاب پرستی:سورج کی پرستش ۔

آفتاب خوردَن:لُو لگنا ۔

آفتاب خوردِہ:جسے لُو لگی ہو ۔

آفتاب زَدِگی:لُو لگنا

آفتاب شد:آفتاب کرد، سورج طلوع ہوا ۔

آفتاب گرِفتِگی:سورج گرہن، کسوف ۔

آفتاب گیر:چتر، چھاتا ۔

آفتمُون:آفتِیموُن ۔ بغیر پتوں کے بیل جو درختوں پر چڑھ جاتی ہے، آکاس بیل ۔

آفرازَہ:آگ کا شعلہ ۔

آفرُوزَہ:چراغ کا فتیلہ ۔

آفرِید:پیدا کیا ۔

آفریدن:خلق کرنا، پیدا کرنا ۔

آفریدون:فریدون ایران قدیم کا بادشاہ ۔

آفرِیدِہ:پیدا کیا گیا، مخلوق

آفرین، آفریدَن:مصدر سے اسم فاعل، پیدا کرنے والا۔

جہان آفرین:دنیا کو پیدا کرنے والا، خداوند تعالی

آفرِینَش:خلق، خلق کرنے کا عمل، مخلُوق ۔

آفرِینَندِہ:خالقِ کائنات ۔

آفگانہ:مردہ بچہ جو ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا ہو ۔

آفند:نزاع، تنازعہ، لڑائی، دشمنی، جنگ، پیکار ۔

آفنداک:قوس قزح ۔

آفندِیدَن:لڑنا، جنگ کرنا، دشمنی کرنا، خصوُمت اختیار کرنا

آق:سفید ۔

آق قُویُو نلو:سفید پرچم والی ایک قوم ۔

آقا:شریف آدمی، صاحب

آقای:شریف انسان کا کردار، بزرگی ۔

آقای کردن:آقا کا سا سلوک کرنا ۔

**اریش:** زیرک، دانا، ہوشیار۔

**اریکہ:** تخت بادشاہی، سریر، ارائک جمع

**از:** سے۔

**از آب درآمدن:** درست ہونا

**این کو دک خوب از آب درآمد:** اس بچے کی خوب پرورش ہوئی ہے۔

**از آنجاکہ:** چونکہ۔

**از برکردن:** زبانی یاد کرنا۔

**از بوتہ امتحان خوب یا بد درآمدن:** امتحان ہونا، آزمایش ہونا کہ اچھا نتیجہ ہو یا بُرا۔

**از بہر چہ:** کس وجہ سے۔

**از پا در آمدن:** خستہ ہو جانا، گر پڑنا، بیحال ہو جانا

**از پردہ بیرون شدن:** فاش ہو جانا۔ بے نقاب ہو جانا۔

**از پوست بیرون آمدن:** اپنا آپ ظاہر کرنا۔

**ازتہ دل گفتن:** دلی رضامندی سے کہنا۔

**از جادر رفتن:** غصے میں آنا، غضب ناک ہونا۔

**از جان سیر شدن:** نا امید ہو جانا۔

**از جان گذشتن:** مر جانا۔

**از چاہ درآمدن و بچاہ افتادن:** ایک مصیبت سے نجات پا کر دوسری مصیبت میں گرفتار ہونا۔

**از چیزی صرفِ نظر کردن:** کسی چیز کو نظر انداز کر دینا۔

**از خاک بلند کردن:** کسی کا رتبہ بلند کرنا:

**از خود بیخود شدن:** مدہوش ہو جانا، فریفتہ ہو جانا۔

**از دست دادن و از پاکشیدن:** ظاہر میں مدد کرنا لیکن باطن میں مخالفت کرنا، اپنا جھوٹا تعارف کرانا۔

**از دست رفتن:** گم ہو جانا۔

**از دور دست بر آتش داشتن:** بے خبر ہونا، حقیقت سے آگاہ نہ ہونا۔

**از راہ بدر بردن:** فریب دینا، راہ راست سے بھٹکا دینا۔

**از راہ رفتن:** بھٹک جانا۔

**از رُو رفتن:** شرمندہ ہونا۔

**از زبان اُفتادن:** خاموش ہو جانا، مر جانا۔

**از سر بدر کردن:** بھلا دینا۔

**از سر زبانہا افتادن:** فراموش ہو جانا۔

**از سر واکردن:** کسی کو فریب دینا، جھوٹی امید دلا دینا۔

**از عُہدِہ برآمدن:** ذمے داری انجام دینا، اپنا فرض ادا کرنا۔

**از کار افتادن:** نا تواں ہو جانا۔

**از کسی بُریدن:** جدا ہو جانا، میل جول ختم کر دینا۔

**از کف دادن:** مفت میں کچھ دے دینا۔

**از کف رفتن:** ہاتھ سے کوئی چیز چلی جانا، کھو جانا۔

**از ماست کہ بر ماست:** جو کچھ ہوا ہم خود اس کے ذمے دار ہیں۔

**ازمیان بر داشتن:** نا بود کر دینا، پوشیدہ طور سے ہلاک کر دینا، چھپا دینا۔

**از نفس افتادن:** خستہ ہو جانا۔

**از ہم در رفتن:** ناتواں ہو جانا، خستہ حال ہو جانا۔

**از ہم گذشتن:** بھول جانا، ایک دوسرے کو معاف

کر دینا۔
**از ہم گسستن و گسیختن:** دوستی دشمنی میں بدل جانا۔
**اِزاء:** بجائے، عوض، مقابل، برابر، عوض میں۔
**درازاء:** بدلے میں، عوض میں، روبرو۔
**اِزار، ازاره:** (۱) دیوار کی کرسی، ستون کی مربع کرسی یا چوکی۔ (۲) پوشاک، زیر جامہ، شلوار۔
**اِزالت، اِزالہ:** (ع) مٹا دینا، دور کرنا، پاک صاف کر دینا۔
**ازبر:** زبانی یاد ہونا۔
**ازبس:** زیادہ سے زیادہ۔
**اِزدحام:** (ع) ہجوم، انبوہ، بھیڑ۔
**اِزدحام کردن:** ہجوم ہو جانا۔
**ازدَر:** مناسب، لائق، سزاوار، شایستہ۔
**اَز دُو:** بادام کے درخت کی گوند۔
**اِز دواج:** (ع) شادی بیاہ۔
**از دواج:** (ع) علم بدیع کی اصطلاح میں شاعر ایک شعر میں دو ایسے الفاظ لاتا ہے جن کا تلفظ ایک ہی ہوتا ہے لیکن معنی مختلف ہوتے ہیں۔
**اِزدواجی:** بیاہ شادی سے متعلق۔
**اِزدیاد:** (ع) بڑھنا، زیادہ ہونا، اضافہ۔
**ازرق:** (ع) نیلا، جس کی آنکھیں نیلی ہوں۔
**از عاج:** (ع) پریشان کرنا، بے آرام کرنا، جڑ سے اکھاڑنا
**ازغ:** درخت کی شاخیں جو کٹی ہوں۔
**ازغَج:** عشق پیچاں۔
**ازکیا:** (ع) زکی کی جمع، نیک، پاکباز۔
**از گات:** بدکار، بد کردار، ۔
**ازگیل:** ایک خاردار درخت جس کے پھول سفید اور پھل چھوٹے چھوٹے زرد رنگ کے ہوتے ہیں
**ازَل:** (ع) وہ زمانہ جسی کی کوئی ابتدا یا انتہا نہیں، ہمیشگی۔
**اِزلال:** (ع) کسی کو گمراہ کرنا، کسی کو گناہ پر اکسانا۔
**ازَلی:** (ع) زمانے کی ابتدا سے۔
**ازلیّت:** شروع سے۔
**ازمان:** (ع) زمانہ کی جمع، اوقات۔
**ازمِنہ:** (ع) زمان کی جمع، زمانے۔
**ازمنہ قدیم:** قدیم زمانے۔
**ازِمّہ:** (ع) مہاریں، لگامیں۔
**اِزمیر:** سمرنا، سمرنا کا باشندہ۔
**ازواج:** (ع) زوج کی جمع، بیویاں، شادی شدہ جوڑے۔
**ازہار:** (ع) زہر کی جمع، پھول، شگوفے۔
**ازہاق:** منسوخ کرنا، رد کرنا، نیست و نابود کرنا۔
**ازہَد:** (ع) بڑا زاہد، بہت پار سا شخص۔
**ازہر:** (ع) بہت زیادہ روشن۔
**از ہران:** چاند سورج
**ازیَب:** (ع) جنوب مشرقی ہوا۔
**اژدر:** (۱) بڑا سانپ (۲) تارپیڈو، جنگی آلہ جس سے جہاز غرق کرتے ہیں۔
**اژدر افگن:** جہاز جس سے میزائل دشمن پر پھینکا جاتا ہے۔
**اژدھا:** افعی، بڑا سانپ۔
**اژکہان:** (۱) کاہل، سست، بیکار (۲) بہت بڑا پتھر
**اژیَر:** ذہین، لائق، فرزانہ۔
**اژیر:** ذہین، عاقل۔
**اُس:** (ع) بنیاد، اساس، اصول، ہر چیز کی اصل (اساس جمع)۔
**اِسار:** (ع) پکڑنا، اسیر کرنا۔
**اسابیع:** (ع) اسبوع کی جمع، ہفتے۔
**اساتید:** (ع) استاد کی جمع۔

**اسارت:** (ع) گرفتاری، اسیری۔

**اساس:** (ع) بنیاد، اصول۔ مثال:

**ساقی دم عیش است بنازی به تغافل**
**بر آب اساس است جهان گذران را**

اے ساقی تجھے عیش و عشرت کی گھڑی میسّر ہے تو اسے ضائع کرکے اپنی غفلت پر ناز کرتا ہے لیکن یہ یاد رکھ کہ اس فانی دنیا کی بنیاد پانی پر ہے جو ہر چیز کو بہائے لیے جا رہا ہے:

**اساساً:** بنیادی طور سے۔

**اساس نامہ:** ضابطہ قوانین، دستور اساسی۔

**اساسی:** بنیادی، لازمی۔

**اساطیر:** (ع) اسطورہ کی جمع، روایات، فرضی قصے۔

**اساطیر الاوّلین:** یاد رفتگان، قدیم الایام کے لوگوں کی یادیں، قصے کہانیاں۔

**اساطین:** (ع) اسطوانہ کی جمع، ستون۔

**اسافل:** (ع) اسفل کی جمع، ادنی، پست، ادنی درجے کا

**اسالیب:** (ع) اسلوب کی جمع، طور طریقے۔

**اسامی:** (ع) جمع اسم

**اسانسور:** برقی سیڑھی۔

**اسائہ:** (ع) برا سلوک کرنا، ستانا۔

**اسائہ ادب:** بے ادبی، بے احترامی، غیر مہذبانہ سلوک۔

**اسب:** اسپ، گھوڑا۔

**اسب آبی:** دریائی گھوڑا۔

**اسب تازی:** عربی گھوڑا۔

**اسب چوبی:** لکڑی کا گھوڑا۔

**یک راس اسب:** ایک عدد گھوڑا۔

(راس بصورت عدد گھوڑے کےلیے آتا ہے)۔

**اسباب:** (ع) سبب کی جمع۔

**حرف شما اسباب رنجش او شد:** تمہاری بات اسے رنج پہنچانے کا موجب ہوئی۔

**اسباب چائے:** چائے تیار کرنے کا ضروری سامان۔

**اسباب چینی:** منصوبہ بنانا۔

**اسباب چینی کردن:** منصوبہ بنانا۔ نقشہ بنانا، ساز باز کرنا۔

**اسبابِ کار:** (۱) کام کے اسباب۔ (۲) اوزار، ہتھیار۔

**اسباب کشی:** گھر سے کسی نئے گھر میں منتقل ہونا۔

**اسباط:** (ع) سبط کی جمع، اسرائیل کے بارہ قبیلے۔

**اسب افگن:** دلیر، شجاع، بہادر

**اسب انگیز:** لوہے کی مہمیز جو جوتے کے ساتھ باندھو جاتی ہے، اس کے دباؤ سے گھوڑا تیز رفتار ہو جاتا ہے۔

**اسب دوانی:** گھوڑ دوڑ۔

**اسبَق:** (ع) (سابق کی تفضیل کل) بہت پہلے کا قدیمی۔

**اسبُوع:** (ع) ہفتہ، اسابیع جمع۔

**اسپ:** اسب، گھوڑا۔

**اِسپاس:** سپاس، شکریہ۔

**اسپانیہ:** ہسپانیہ ملک۔

**اِسپغُول:** پرندوں کی بیٹھیں۔

**اسپرا نتو:** ایک مصنوعی جگت بولی۔

**اِسپُرز:** تلی۔

**اَسپَرز:** اسپرس، گھوڑ دوڑ کا میدان

**اِسپرِس:** فرانسیسی گھاس۔

**اِسپرغم:** پھول، سبزہ، ریحان، معطر گھاس

**اِسپَرک:** زرد رنگ کی گھاس جس سے بعض چیزوں کو رنگ دیا جاتا ہے۔

**اِسپری:** آخر تک پہنچنا، انجام پذیر ہونا۔

**اسپریس:** (انگ) گھوڑ دوڑ، گھوڑ دوڑ کا میدان۔

**اِسپناخ، اسفناخ:** ایک سبزی جسے پکا کر کھاتے ہیں، اور جس سے یخنی یا شوربا بھی تیار کرتے ہیں، پالک

وغیرہ۔

**اِسپند:** ایک پودے کے بیج جو آنکھ کی تکلیف دور کرنے کے لیے آگ میں جلاتے ہیں

**اِسپندار:** سفیدے کا درخت،

**اِسپندان:** رائی، خردل۔

**اِسپید:** سفید۔

**اسپہبُد:** سپہ سالار۔

**اسپیل:** گھوڑوں کا چور۔

**است:** فعل ناقص، ہے۔

**است:** (ع) اصل، بنیاد، اساس۔

**اُستا:** استاد کا مخفف۔

**اُستاخ:** گستاخ۔

**اُستاد:** معلم، تعلیم دینے والا، پروفیسر۔

**استاد بودن:** ماہر ہونا، چالاک ہونا۔

**استادن:** کھڑا ہونا۔

**اُستادی:** ہوشیاری، چالاکی۔

**اُستاذ:** استاد

**اُستار:** (ع) ستر کی جمع، پردے۔

**اِستام:** گھوڑے کی لگام اور زین وغیرہ۔

**اُستان:** (۱)کھڑے ہونے کی جگہ، محل اقامت، (۲)صوبہ

**استاندار:** صوبے کا حاکم اعلی، گورنر۔

**استانبول:** استنبول: ترکی کا مشہور شہر جس کا.قدیمی نام قسطنطنیہ تھا۔

**استانیدن:** کھڑا کرنا۔

**اِستبداد:** (ع) خودرای، خودسری

**اِستبدادی:** ظالمانہ، آمرانہ، جابرانہ۔

**استبدادی حکومت:** آمرانہ حکومت

**ستبدال:** (ع) تبدیل کرنا، کسی چیز کا عوض لینا۔

**اِبتبر:** موٹا۔

**اِستبرا ء:** پاک صاف کرنا۔

**اِستبرق:** (ع) سلک، دیبا، مخمل۔

**اِستبرک:** استبرق۔

**اِستبشار:** (ع) بشارت ملنا، خوش خبري ملنا۔

**اِستبصار:** (ع) بڑی توجہ کے ساتھ جائزہ لینا۔

**اِستعجال:** (ع) عجلت سے، جلدی۔

**اِستبعاد:** (ع) نا ممکن سمجھنا۔

**اِستبقا:** (ع) (بقا سے) قائم رہنا۔

**اِستتار:** (ع) چھپانا، پوشیدہ کرنا، مخفی رکھنا۔

**اِستثمار:** (ع) فائدہ اتھانا، کام نکالنا۔

**اِستثناء:** (ع) سوا، ما سوا، مستثنیٰ کرنا۔

**قانون اِستثنا ندارد:** قانون سے کوئی مستثنی نہیں۔

**اِستثنائی:** غیر معمولی، خصوصی۔

**اِستجابت:** (ع) قبول کرنا، جواب قبول کرنا۔

**اِستجارہ:** (ع) کرائے پر دینا۔

**اِستجازہ:** (ع) اجازت چاہنا، رخصت مانگنا،

**استجازہ کردن:** اجازت مانگنا۔

**اِستجہال:** (ع) جاہل سمجھنا۔

**اِستحاضہ:** (ع) مستورات کے ایام حیض میں خون نکلنا۔

**اِستحالہ:** (ع) حالت بدلنا، تبدیلی آنا، محال ہونا۔

**اِستحداث:** (ع) کوئی نئی چیز بنانا جو اس سے پہلے وجود میں نہ آئی ہو۔

**اِستحسان:** (ع) تعریف و توصیف کرنا، تحسین۔

**اِستحصال:** (ع) حاصل کرنا۔

**اِستحصان:** (ع) پناہ لینا (کسی قلعے میں)۔

**اِستحضار:** (ع) اطلاع، حاضر ہونے کا نوٹس

**اِستحفاظ:** (ع) محافظت، نگہداری۔

**اِستحقار:** (ع) حقارت، نفرت، حقیر سمجھنا۔

**اِستِحقاق:**(ع) حق، مستحق ہونا۔
**استحقاق داشتن:**حق حاصل ہونا۔
**اِستِحکام:**(ع) پختگی، مضبوطی، محکم۔
**استحکامات:**استحکام کی جمع۔
**اِستِحلاف:**(ع) (حلف سے) حلف لینے کےلیے کہنا
**اِستِحلال:**(ع) شرعی یا قانونی طور پر جائز سمجھنا۔
**اِستِحمام:**(ع) حمام میں غسل کرنا۔
**اِستِحیا:**(ع) شرم آنا، شرمندگی کا احساس۔
**اِستِخارہ:**(ع) طلب خیر کرنا، اشارہ غیبی چاہنا۔

**بعزم توبہ سحر گفتم استخارہ کنم**
**بہار توبہ شکن می رسد چہ چارہ کنم**

صبح کے وقت میں نے چاہا تھا کہ اشارہ غیبی پاکر توبہ کا ارادہ کرونگا لیکن توبہ شکن بہار آپہنچی ہے تو اب کیا چارہ کروں۔

**اِستِخبار:**(ع) خبر حاصل کرنے کےلیے کہنا، کسی سے خبر پوچھنا۔
**اِستِخدام:**(ع) خدمت، کام پر لگانا۔
**استخدام کردن:**ملازم رکھنا۔
**قانون استخدام کِشوَری:**سول سروس لا۔
**اِستَخر:**ندی، تالاب۔
**اِستِخراج:**(ع) خارج کرنا، باہر نکالنا۔
**استخراج آرا:**ووٹ نکال کر گنتی کرنا۔
**اِستِخفاف:**(ع) توہین، حقارت، سبکی، خفیف کرنا
**اِستِخلاص:**(ع) خلاصی پانا، رہائی ملنا، آزادی ملنا
**استخلاص کردن:**رہائی دینا۔
**اِستِخلاف:**(ع) جانشینی کےلیے تقرری یا نامزدگی
**اُستخوان:**ہڈی۔
**استخوان بند:**چفتی جو ٹوٹی ہوئی ہڈی کے اوپر باندھی جاتی ہے۔

**استخوان در گلو داشتن:**تکلیف میں مبتلا ہونا۔
**اِستِدارہ:**(ع) دائرے کی شکل کا ہونا۔
**اِستِدامہ:**(ع) مسلسل، مستقل ہونا، دوام چاہنا۔
**اِستِدانہ:**(ع) قرض مانگنا۔
**اِستِدبار:**(ع) انجام پر نظر رکھنا۔
**اِستِدراج:**(ع) درجہ بدرجہ کام ہونا
**اِستِدراک:**(ع) سوچنا سمجھنا، ادراک، شعور
**اِستِدعا:**(ع) عرض، گزارش، درخواست۔
**استدعا کردن:**عرض کرنا۔
**اِستِدقاق:**(ع) جانچ پڑتال، تجسس، احتساب، دیکھ بھال۔
**اِستِدلال:**(ع) دلیل پیش کرنا۔
**استدلال کردن:**دلیل پیش کرنا۔
**استدلالی:**منطقی، مدلل۔
**اِستَدن:**لینا، حاصل کرنا۔
**اَستر:**خچر۔
**اِستر:**ستارہ۔
**اِستِراحت:**(ع) راحت، آرام۔
**از کار استراحت کنیم:**کام کاج سے کچھ آرام پالیں۔
**استراحت کردن:**آرام کرنا۔
**اِسترار:**عدس، مسور۔
**اِستِراق:**(ع) چوری چھپے، چرانا
**استراق سمع:**چوری چھپے کسی کی بات سننا۔
**استراق کردن:**چرانا۔
**اِستِراک:**بعض درختوں اور جھاڑیوں کی گوند جو بہت قیمتی ہوتی ہے۔
**استربان:**خچر والا۔
**اِستِرجاع:**(ع) واپس جانا، واپسی کی خواہش کرنا، کسی سے چیز واپس لینا یا مانگنا

**اِستِرحام:**(ع) رحم کی درخواست۔
**استر حام کردن:**رحم کی درخواست کرنا، رنج اور سختی میں آسائش کی دعا کرنا۔
**اِستِرخاء:**(ع) سستی، تساہل، کمزوری۔
**استر خاص:**رخصت چاہنا۔
**اِستِرداد:**(ع) (۱) رد کرنا، (۲) واپسی، نجات۔
**اُستُردن:**ستر دن، تراشنا، صاف اور ہموار کرنا۔
**اِستِرزاق:**(ع) رزق کی تلاش یا جستجو۔
**اِستِر شاد:**(ع) رہنمائی چاہنا، طلب ہدایت کرنا۔
**اِستِرضا:**(ع) رضا مندی چاہنا۔
**اُسترلاب، اسطرلاب:**ستارہ شناسی کا آلہ جس سے ہئیت دان زمین اور سورج کے سالانہ ارتفاع کا حال معلوم کرتے ہیں۔
**استَرنج، استَرنگ: مردم گیا:**ایک خواب آور اور قے آور زہر دار پودا۔
**استَروَن:**بانجھ عورت، وہ عورت جس کے بچہ پیدا نہ ہو سکے۔
**استرہ:**ڈاڑھی مونڈنے کا آلہ جو حجام استعمال کرتے ہیں۔
**اِستزادت:**اضافہ چاہنا، زیادتی کی تمنا کرنا۔
**اِستِسعاد:**(ع) نیک بختی کی تمنا کرنا، سعادت چاہنا، مدد چاہنا۔
**اِستِسقاء:**(ع) سیراب ہونے کی طلب، پانی مانگنا
**نماز استسقا:**وہ نماز جو بارش کی طلب میں ادا کی جائے۔
**استسقائی:**استسقا کے متعلق۔
**اِستِسلام:**(ع) سلامتی چاہنا، تسلیم، اطاعت، فرمان پذیری۔
**اِستِسناد:**(ع) دستاویز کے ذریعے اپنے آپ کو سچا ثابت کرنا

**اِستِشارہ:**(ع) مشورہ، غور و خوض، کسی کی راے لینا
**اِستِشفاع:**(ع) شفاعت کےلیے گزارش۔
**اِستِشمام:**(ع) سونگھنا
**اِستِشہاد:**(ع) شہادت چاہنا۔
**استشہاد کردن:**شہادت کےلیے بلانا۔
**استشہادتاً:**شہادت کے ذریعے۔
**اِستِشہار:**(ع) شہرت کی تمنا۔
**اِستِصحاب:**(ع) کسی کی صحبت چاہنا۔
**اِستِصواب:**(ع) مشورہ، اجازت، درستی معلوم کرنا، رائے لینا۔
**اِستِضعاف:**(ع) ضعیف سمجھنا۔
**اِستِطاب:**(ع) پاکیزگی چاہنا۔
**استِطاعت:**(ع) قابلیت، اہلیت، صلاحیت، طاقت۔
**استطراد:**(ع) دشمن کو فریب دینے کے لیے بھاگ نکلنا۔
**اِستِطلاع:**(ع) اطلاع حاصل کرنے کی جستجو، تفتیش، آگاہی چاہنا۔
**اِستِظہار:**(ع) اظہار، حمایت، مدد چاہنا۔
**اِستِعادہ:**(ع) چیز کو واپس مانگنا، کسی چیز کو حاصل کرنے کی عادت۔
**اِستعاذہ:**(ع) پناہ چاہنا، پناہ حاصل کرنا۔
**اِستِعارہ:**(ع) کسی سے عاریۃً کوئی چیز لینا، اصطلاح بیان میں حقیقی اور مجازی معنوں میں تشبیہ کا علاقہ ہونا، مثلاً کسی شخص کی بہادری کی وجہ سے اسے رستم کہ دینا، رستم استعارہ ہے۔
**اِستِعانت:**(ع) مدد چاہنا۔
**اِستِعباد:**(ع) بندگی چاہنا، غلام بنا لینا۔
**اِستِعجاب:**(ع) حیران ہونا۔
**اِستِعجال:**(ع) عجلت کرنا، جلدی کرنا، کسی کو جلدی کرنے کے لیے کہنا۔

**اِستعداد:**(ع) قابلیت، لیاقت، ذہانت۔

**استعدادی:**لیاقت سے متعلق۔

**اِستعذار:**(ع) دلیل پیش کرکے معذرت چاہنا۔

**اِستعراب:**(ع) عربوں کی سی رسوم اختیار کرنا۔

**اِستعصام:**(ع) مداخلت کرنا، کسی چیز پر اپنے لیے نظر رکھنا، کسی چیز پر ہاتھ ڈالنا۔

**اِستعطاف:**(ع) رحم یا حمایت کی غرض سے التجا کرنا

**اِستعفا:**(ع) استعفیٰ، اپنے کام سے علیحدگی چاہنا۔

**اِستعفاف:**پاکیزگی، ممنوعات سے پرہیز۔

**اِستعلا:**(ع) بلند مرتبہ چاہنا، ترقی کی خواہش رکھنا۔

**اِستعلاج:**(ع) علاج کی جستجو۔

**اِستعلام:**(ع) اطلاع چاہنا، آگاہی چاہنا، کسی چیز کے متعلق علم حاصل کرنا۔

**اِستعمار:**(ع) آباد کرنا، آبادی چاہنا، آبادی کے نام پر کسی علاقے کو اپنے تصرف میں لانا۔

**اِستعمال:**(ع) عمل میں لانا۔

**اِستغاثہ:**(ع) جدوجہد، درخواست کرنا۔

**اِستغراب:**(ع) عجیب و غریب سمجھنا۔

**اِستغراق:**(ع) (۱) کام میں منہمک ہونا (۲) پانی میں ڈوبنا۔

**اِستغفار:**(ع) معافی مانگنا۔

**اِستغفار کردن:**مغفرت کی دعا مانگنا۔

**استغفرُاللہ:**میں خدا سے مغفرت مانگتا ہوں۔

**اِستغلال:**(ع) غلہ طلب کرنا، غلہ لینا

**اِستغنا:**(ع) بے نیازی، بیرونی امداد سے پرہیز۔

**اِستغنام:**(ع) غنیمت سمجھنا۔

**اِستفادہ:**(ع) موقع سے فائدہ اٹھانا، فائدہ چاہنا۔

**اِستفادت:**فائدہ چاہنا۔

**اِستفاضہ:**(ع) فیض چاہنا۔

**اِستفتا:**(ع) قانونی رہنمائی چاہنا، حاکم شرع سے فتویٰ مانگنا۔

**استفتا کردن:**قانونی مشورہ لینا، فتویٰ مانگنا

**اِستفتاح:**(ع) افتتاح، کسی چیز کے آغاز کی تقریب

**اِستفراغ:**(ع) قے ہونا۔

**اِستفسار:**(ع) پوچھنا، معلوم کرنا۔

**مطلب ازواستفسار کردم:**اس کے متعلق میں نے اس سے حال معلوم کیا۔

**اِستفہام:**(ع) سوال، معلوم کرنے کی کوشش کرنا۔

**استفہاماً:**(ع) سوالیہ انداز میں۔

**اِستقالہ:**(ع) (۱) بیع کے معاملے کو فسخ کرنے کی خواہش کرنا (۲) استعفیٰ دینا یا کام سے کنارہ گیری اختیار کرنا۔

**اِستقامت:**(ع) ثابت قدمی، کام میں جمے رہنا، عزم بالجزم۔

**اِستقباح:**(ع) قبیح سمجھنا، برا جاننا۔

**اِستقبال:**(ع) خوش آمدید کہنا، خیر مقدم، پذیرائی کرنا۔

**استقبال کردن:**ملنے کےلیے آگے بڑھنا، خیر مقدم کرنا

**استقبالی:**مستقبل کے متعلق۔

**اِستقدام:**(ع) کسی کی آمد پر خوش آمدید کہنے کے لیے آگے بڑھنا، خیر مقدم کرنا۔

**اِستقراء:**(ع) (منطق) ثبوت میں واقعات پیش کرنا، جزئی مثالوں سے نتیجہ اخذ کرنا

**اِستقرار:**(ع) بر قرار رہنا، کام میں مشغول رہنا۔

**اِستقراض:**(ع) قرض لینا۔

**بانکِ استقراض:**بنک جہاں سے قرضہ لیا جائے۔

**اِستقصا:**(ع) کوشش، گہری تحقیق، تجسس۔

**اِستقصاص:**(ع) قصاص طلب کرنا۔

**اِستقطاب:**(ع) لوہے کی سلاخ میں قطبی میلان یا برقی

کیفیت پیدا کرنا۔

**استقلال:**(ع) آزادی، استحکام، مضبوطی، ثابت قدمی۔

**استقلالاً:**مستقل طور پر۔

**استقلالی:**آزادی سے متعلق۔

**اِستکان:**چائے کی پیالی۔

**اِستکانت:**(ع) عاجزی اختیار کرنا، زاری کرنا۔

**اِستکبار:**(ع) غرور و نخوت۔

**اِستکتاب:**(ع) کسی سے لکھوانا۔

**اِستکراہ:**(ع) اکراہ، کراہت، تامل، ناخوشی، بیزاری۔

**اِستکساب:**(ع) کسب کرنا، حاصل کرنا۔

**اِستکشاف:**(ع)ُ (کشف سے) معلوم کرنے کی کوشش کرنا

**استکشافی:**جس کے متعلق کچھ معلوم کرنا ہو۔

**اِستکمال:**(ع) کمال حاصل کرنے کی کوشش۔

**اِستلام:**(ع) تبرک کےلیے بوسہ دینا یا ہاتھ لگانا۔

**اِستلذاذ:**(ع) لذت حاصل کرنا۔

**اِستلزام:**(ع) لازم سمجھنا۔

**اِستلقاء:**(ع) پیٹھ کے بل سونا، پیٹھ کے بل گرنا۔

**اِستم:**ستم، ظلم و ستم۔

**اِستماع:**(ع) سننا۔

**اِستمالت:**(ع) مائل کرنا، نرم الفاظ سے حوصلہ دلانا۔

**استمالت کردن:**حوصلہ دلانا۔

**اِستمتاع:**(ع) تمتع حاصل کرنا، بہرہ مند ہونا۔

**اِستمداد:**(ع) مدد چاہنا۔

**استمداد کردن:**مدد کی تمنا کرنا۔

**اِستمرار:**(ع) تسلسل، دوام، ایک ہی روش پر لگاتار رواں رہنا۔

**استمراراً:**تسلسل کے ساتھ، لگاتار۔

**استمراری:**جس میں تسلسل ہو۔

**ماضی استمراری:**فعل ماضی جس میں تسلسل پایا جائے۔

**اِستمزاج:**(ع) کسی کی طبیعت کا حال پوچھنا، مزاج پرسی۔

**اِستمساک:**(ع) کسی چیز پر ہاتھ مارنا، کسی چیز کو لے لینا

**اِستملاک:**(ع) ملکیت چاہنا، مالک ہو جانا، کسی جگہ کو اپنی ملکیت قرار دینا

**اِستمنا:**(ع) منی کا خارج ہونا، مشت زنی، جلق زنی۔

**اِستمہال:**(ع) مہلت چاہنا۔

**اِستناد:**(ع) سند قراد دینا، دلیل لانا۔

**اِستنباط:**(ع) نتیجہ۔

**استنباط کردن:**نتیجہ اخذ کرنا۔

**استنبول:**ترکی کا مشہور شہر جس کا قدیمی نام قسطنطنیہ تھا۔

**اِستنبہ:**کا بُوس، بھیانک خواب جس سے انسان ڈرنے لگتا ہے کہ اسے کسی نے دبا لیا ہے۔

**اِستنتاج:**(ع) نتیجہ اخذ کرنا۔

**اِستنجا:**(ع) حاجت روائی کے بعد اپنے آپ کو پاک صاف کرنا۔

**اِستنساب:**(ع) نسب نامہ معلوم کرنا۔

**اِستنساخ:**(ع) نقل تیار کرنا۔

**اِستنشاق:**(ع) ہوا ناک سے اندر لے جانا، سونگھنا

**اِستنصار:**(ع) نصرت چاہنا، مدد چاہنا۔

**اِستنطاق:**(ع) عدالت میں سوال و جواب کرنا، باز پرسی، کسی کو بولنے پر آمادہ کرنا

**اِستنقاذ:**(ع) کسی کو کسی دوسرے سے رہائی دلانا۔

**اِستنکاف:**(ع) انکار، ازروے تکبر انکار کرنا۔

**اِستواء:**(ع) برابری، یکسانی۔

**خط استوا:** وہ بڑا دائرہ جو مشرق سے مغرب کی طرف قطبین سے برابر فاصلے پر کھینچ کر کرہ ارض کو دو برابر حصوں میں تقسیم کرتا ہے

**اُستوار:** پکا، مضبوط، قابل اعتماد، وفادار،

**استوار داشتن:** مضبوطی سے پکڑنا۔

**استوار نامہ:** مامورین سیاسی کی سند، سرکاری سند۔

**استواری:** مضبوطی، استحکام، اعتماد، خلوص۔

**اُستوان:** استوار، محکم، پائیدار

**اُستوانہ:** اسطوانہ (۱) ستون جو بابل اور شام کے کھنڈرات میں دبے ہوئے ملے ہیں۔ اور ان پر پیکانی خط میں عبارتیں تحریر ہیں (۲) سنگ استوانہ جس سے قدیمی آشوری مہر کا کام لیتے تھے۔ ستون۔

**استُودان:** زر تشتیوں کا گورستان۔

**اُستُور:** گھوڑا، خچر۔

**اُستون:** ستون۔

**اُستُوہ:** تھکا ماندہ، خستہ، افسردہ، واماندہ۔

**اُستُوی:** ریڑھ کی ہڈی کا ہر جوڑ۔

**استِہ:** لڑائی جھگڑا، نزاع۔

**استِہ:** ہستہ (۱) پھل کی گٹھلی (۲) ہڈی۔

**اِستِہجان:** (ع) کسی کو برا سمجھنا، کسی کو اچھا نہ سمجھنا، عیب نکالنا۔

**اِستِہدا:** (ع) ہدایت چاہنا، رہنمائی چاہنا۔

**اِستِہزا:** (ع) مضحکہ اڑانا، تمسخر کرنا۔

**اِستِہلاک:** (ع) کسی کی ہلاکت چاہنا۔

**اِستِہلال:** (ع) دیکھنے کی جستجو کرنا، ماہِ نو کو دیکھنا، نئے چاند کو دیکھنا۔

**اِستِہوا:** (ع) سرگردان ہونا، حیران ہونا۔

**اِستِہیدن:** لڑنا۔

**اِستِیجاب:** (ع) لازمی قرار دینا، قابل ہونا، مستحق ہونا

**اِستِیجار:** (ع) کرائے پر لینا۔

**استیجاری:** جو کرائے پر لیا جانا ہو۔

**اِستِیحاش:** (ع) وحشت ہونا، ڈرنا۔

**اِستِیذان:** (ع) اجازت چاہنا۔

**اِستِیزہ:** ستیزہ، لڑائی۔

**اِستِیصال:** (ع) جڑ سے اکھاڑنا، تباہ کرنا۔

**اِستِیضاح:** (ع) وضاحت چاہنا۔

**استیضاحاً:** (ع) وضاحت کے ساتھ۔

**اِستِیعاب:** (ع) محیط ہونا۔ حاوی ہونا۔

**اِستِیفا:** (ع) وعدہ ایفا کرنا، حق کے مطابق پوری رقم حاصل ہونا۔

**اِستِیقاظ:** (ع) بیدار ہونا، ہوشیار ہونا، بیداری۔

**اِستِیلا:** (ع) غلبہ، تفوق، تسلط۔

**استیلا یافتن:** غلبہ پانا۔

**استِیم:** آستین

**اِستِیناس:** (ع) دوستانہ تعلق، بے تکلفی، اُنس پیدا ہونا۔

**اِستِیناف:** (ع) عدالت میں اپیل کرنا۔

**استیہیدن:** لڑنا۔

**اَسجاع:** (ع) سجع کی جمع، مقفی الفاظ تقریر یا تحریر میں لانا۔

**اسحار:** (ع) سحر کی جمع، صبحیں۔

**اسخیٰ:** (ع) سخی کی تفضیل کل، بہت زیادہ سخی، فیاض، اسخیا جمع۔

**اسَد:** (ع) شیر۔

**اسدُاللہ:** حضرت علی(رض) کا لقب، مشہور شاعر اسد اللہ خان المتخلص بہ غالب۔

**اُسر:**(ع) اسیری، قید۔

**اُسَراء:**(ع) اسیر کی جمع، قیدی۔

**اَسرار:**(ع) سِر کی جمع، راز، بھید۔

**اسراف:**(ع) فضول خرچی۔

**اِسرافِیل:**(ع)ایک فرشتہ جو قیامت کے روز صور پھونکے گا

**صور اسرافیل:**صور جسے حضرت اسرافیل محشر کے دن پھونکیں گے۔

**اسرائیل:**(ع)حضرت یعقوب علیہ السلام کا لقب

**بنی اسرائیل:**حضرت یعقوب علیہ السلام کی اولاد، پیرو، یہودی۔

**اُسرُب:**سرب، سکہ، سیسہ۔

**اَسرَع:**(ع) سریع کی تفضیل کل، بہت جلد، با اسرع اوقات، جہاں تک ممکن ہو جلد ۔

**اِسرنِج:**شنگرف جیسا۔

**اسطار:**(ع) سطر کی جمع۔

**اسطبل:**اصطبل، جہاں گھوڑے رکھے جاتے ہیں۔

**اسطرلاب، استرلاب:**ایک آلہ جس سے ہیت دان آفتاب اور ستاروں کے ارتفاع سالانہ کا حساب معلوم کرتے ہیں۔

**اسطو خودوس:**ایک خاص قسم کی خوشبودار گھاس

**اسطور، اسطورہ:**(ع) قدیمی کہانیاں۔

**اسطول:**جنگی جہاز۔

**اسطیر:**دیکھیے اساطیر۔

**اسعاد:**(ع) با مراد، اقبال مند، کامیاب۔

**اَسعار:**(ع) سعر کی جمع، قیمتیں، نرخ

**اسعار خارجہ:**غیر ملکی چیزوں کی قیمتیں۔

**اسعاف:**(ع) حاجت پوری کرنا، کارکشائی کرنا، مدد کرنا

**اسعَد:**(ع) سعید کی تفضیل کل، بہت نیک بخت

**اسغر:**خار پشت، وہ جانور جس کے جسم پر کانٹے ہوتے ہیں۔

**اسَف:**(ع) افسوس۔

**اسَفا:**(ع) کتنے افسوس کی بات ہے۔

**اسف آور:**افسوسناک۔

**اسفار:**(ع) سَفَر کی جمع، بڑی کتابیں، جلدیں، توراۃ کے اجزا۔

**اسفراج:**ایک ترکاری۔

**اسفرزہ:**ایک خاص قسم کی بوٹی جس کے دانے خاکستری رنگ کے ہوتے ہیں اور دواؤں میں استعمال ہوتے ہیں۔

**اسفرُود:**ایک چھوٹا سیاہ رنگ کا پرندہ جسے سنگ خوارہ بھی کہتے ہیں۔

**اسفرود:**غوطہ خور۔

**اسفَل:**(ع) گھٹیا، بہت گھٹیا، پست تر، (اسافل جمع)

**اسفناج:**(۱) پالک کا ساگ (۲) اسی قسم کی سبزی۔

**اسفناک:**افسوسناک۔

**اسفنج:**اسپنج۔

**اسفندار:**ایرانی شمسی سال کا بارھواں مہینہ۔ یہ مہینہ ۲۹ یا ۳۰ دن کا ہوتا ہے، ہر ماہ کا پانچواں دن۔

اسفندیار: ایران کے قدیمی بادشاہ گشتاسب کا بیٹا جو رستم کے ہاتھوں مارا گیا تھا۔

**اسفید:**سفید۔

**اسفیداب:**کاربونیٹ اور ہائڈریٹ کا بنا ہوا ایک سفید مرکب جسے خواتین بطور غازہ استعمال کرتی ہیں۔

**اسفیداج:**اسفیداب۔

**اِسقا:**(ع) (۱) پینے کےلیے پانی دینا (۲) حاملہ۔

**اسقا کردن:**پانی پینے کےلیے دینا، آبپاشی کرنا

**اِسقاط:**گر جانا۔

**اِسقاط حمل:** حمل کا گر جانا۔

**اَسقاط:** (ع) سقط کی جمع، بیکار چیزیں۔

**اسقام:** (ع) سقم کی جمع، بیماریاں۔

**اسقر بُوط:** (۱) کمینہ، فرومایہ، خسیس، کریہہ منظر، (۲) ایک مرض ہے، جو فساد خون سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کی علامت یہ ہے کہ مسوڑے سوج جاتے ہیں اور جسم پر سیاہ داغ پڑ جاتے ہیں اور ہاتھ پاؤں میں درد رہتا ہے۔

**اُسقُف:** (ع) بشپ، پادری، عیسائیوں کا پیشوا، خطیب۔

**اسقنقور:** چھوٹی قسم کی چھپکلی۔

**اسقُومری:** ایک قسم کی بحری مچھلی۔

**اِسک:** ہرکارہ، ڈاکیا۔

**اِسکات:** (ع) ساکت کرنا، آرام کرنا، آرام ہونا،

**اسکات کردن:** خاموش کرنا۔

**اِسکار:** (ع) مست کرنا، کسی کو مست کر دینا، مستی پیدا کرنا۔

**اِسکاف:** (ع) کفش دوز، موچی۔

**اِسکان:** (ع) کسی کو جگہ دینا، گھر میں ٹھہرانا، آرام مہیا کرنا

**اِسکرک:** ہچکی۔

**اِسکلت:** انسان کی استخواں بندی، جسم کا ڈھانچہ۔

**اِسکِلہ:** اِیتالیانی سے ماخوذ، گودی، گھاٹ، سمندر کے کنارے جہاز کے ٹھہرنے کی جگہ، جہاز سے اترنے کی جگہ، پلیٹ فارم۔

**اِسکِناس:** نوٹ (نقدی کا) کرنسی نوٹ۔

**اسکناس تقلبی:** جعلی نوٹ۔

**اِسکنج:** بو دار سانس۔

**اسکنجِہ:** شکنجہ۔

**اِسکندان:** قفل اور چابی۔

**اِسکندر:** سکندر۔

**اِسکِنک:** چھینی سے لکڑی پھتر وغیرہ کا کاٹنا۔

**اِسکنہ:** (۱) پیوند کاری (۲) ورما جس سے بڑھئی لکڑی میں سوراخ کرتے ہیں۔

**اسگدار:** قاصد، نامہ بر۔

**اسَل:** برچھی۔

**اسلاب:** (ع) سلب کی جمع، جو چیز لے لی گئی ہو، یا جبر سے لی گئی ہو

**اسلاف:** (ع) سلف کی جمع، آباؤ اجداد۔

**اِسلام:** (ع) مسلمانوں کا دین۔

**اسلامی:** دین اسلام سے متعلق۔

**اسلامبول:** استانبول، استنبول جس کا قدیمی نام قسطنطنیہ تھا۔

**اسلامبولی:** استنبول کا رہنے والا۔

**اسلِحہ:** (ع) سلاح کی جمع، ہتھیار، آلات جنگ۔

**اسلحہ خانہ:** جہاں آلات جنگ رکھے جاتے ہیں۔

**اسلحہ دار:** جس کی حفاظت میں اسلحہ ہو۔

**اسلم:** (ع) بہت محفوظ، سالم تر۔

**اُسلُوب:** (ع) انداز، طریقہ۔

**اسلوب دار:** خاص انداز رکھنے والا۔

**اسلِیقون:** شنگرف، سیندور۔ شنگرفی رنگ۔

**اسلِیمی:** ایک قسم کے نقش و نگار جو پیچیدہ عبارت میں بناتے ہیں۔

**اِسم:** (ع) نام، اسما جمع، اسامی۔

**اسم گذاری:** نام رکھنا۔

**اسم بامُسَمّی:** وہ شخص جس میں اپنے نام کی تمام خوبیاں موجود ہوں۔

**اَسما:** (ع) اسم کی جمع، نام۔

**اسما اللہ:** اللہ کے نام۔

**اسمار:** (ع) سمر کی جمع، رات کی گفتگوئیں، رات کی

تفریحات، حکائتیں، افسانے۔
**اسماع:**(ع) سننا۔
**اسمعیل:**(ع) حضرت ابراہیم(ع) کے فرزند۔
**اسماک:**(ع) سمک کی جمع، مچھلیاں۔
**اسمر:**(ع) بھورا رنگ، گندمی رنگ، چمپئی رنگ۔
**اسمران:**گندمی رنگ کے دو۔
**اسمن:**(ع) بہت موٹا۔
**اسمونی:**پودے جن کے پھول ارغوانی، آسمانی اور بعض دوسرے رنگوں کے ہوتے ہیں۔
**اِسمی:**مشہور
**اسمیه:**نام سے متعلق، نامور۔
**اسناد:**(ع) سند کی جمع، سرٹیفکیٹ، دستاویزات۔
**اسناد:**(ع)انتساب، نسبت دینا، بات کسی دوسرے سے منسوب کرنا
**اَسنان:**(ع) سن کی جمع، دانت
**اِسنان:**(ع) سال بسال عمر کا بڑھنا
**اسوار:**سوار
**اسواران:**فوجی سواروں کا دستہ
**اسواط:**(ع) سُوط کی جمع، تازیانے
**اسواق:**(ع) سوق کی جمع، بازار
**اسوَد:**(ع) سیاہ
**اِسوداد:**لوٹنا، واپس آنا
**اِسہال:**(ع) دستوں کی بیماری، پیٹ چلنا
**اسہال کردن:**دستوں کی بیماری ہونا
**اِسہالی:**جسے اسہال کی بیماری ہو
**اَسہام:**(ع) سہم کی جمع، حصّے
**اَسہل:**(ع) سہل کی تفضیل کل، بہت زیادہ آسان
**اَسیاف:**(ع) سیف کی جمع، تلواریں
**اَسیر:**(ع) قیدی

**اَسیرانه:**قیدی کی طرح
**اَسیری:**قید و بند، گرفتاری
**اَش:**ضمیر متصل، اسکا
**خانه اش:**اس کا گھر
**اِشارت:**(ع) اشارہ
**صفت اشاره:**این قلم، آن کتاب: یہ قلم، وہ کتاب
**اِشاعَت:**(ع) شائع ہونا، طبع ہونا، چھپنا
**اَشاعِرَہ:**(ع)ایک مذہبی فرقہ جو ابوالحسن علی بن اسمعیل اشعری کے پیرو تھے وہ لوگ فلسفہ جبر کے قائل ہیں، یعنی یہ کہ انسان مجبور محض ہے
**اشام:**شام، حاجت کے مطابق خوراک، قُوت لایموُت
**اشباب:**شباب کی جمع، جوانیاں
**اِشباع:**(ع) (۱)پُری، سیری، (۲) نمی، رطوبت
**اَشبال:**(ع) شبل کی جمع، شیر کے بچے
**اشباہ:**(ع) شبہ کی جمع، مثل، مانند
**اَشبل:اَشبیل:**تخم ماہی جو شکار کرنے کے بعد خوراک کے لیے مچھلی کے پیٹ سے نکالتے ہیں
**اَشبو:**پتھر کا کوئلہ
**اَشبَه:**(ع) شبیہ تر
**اشپش:اَشپشه:**شپش، جُوں
**اِشپُوختن:**اشپیختن، چھڑکنا، بکھیرنا
**اِشتاب:**شتاب، جلدی
**اَشتاد:**ایران کے شمسی سال کے ہر مہینے کا چھبیسواں دن
**اِشتالنگ:**ٹخنہ، ٹخنہ اور پنڈلی کے بیچ کا حصہ
**اِشتباک:**سوراخ سوراخ ہونا، درہم ہو جانا
**اِشتباہ:**(ع) غلطی، غلط فہمی
**اِشتباہاً:**غلطی سے

**اشتباہی:** غلطی

**اشتداد:** (ع) شدت، سخت ہونا، مضبوط ہونا

**اُشتر:** شُتَر، اونٹ

**اشتراء:** (ع) خریدنا و بیچنا

**اُشترابہ:** کپڑا جو اونٹ کے بالوں سے بنایا جاتا ہے

**اشتراط:** (ع) شرط ہونا، شرط لگانا

**اشتراک:** (ع) شرکت کرنا، حصے دار ہونا، حصے داری

**اشتراک کردن:** مشترک کام کرنا

**اشتراکِ مساعی:** مشترک کوشش

**وجہ اشتراک:** حصے داری کی فیس

**اشتراکا:** اشتراک کے ساتھ، بالاشتراک

**اشتراکی:** کمیونسٹ

**اُشتَربان:** شتربان

**اشتر دل:** بزدل

**اشتعال:** (ع) لپٹ، شعلہ، بھڑک اٹھنا، اکسانا

**اشتعال کردن:** مشتعل کرنا

**اشتغال:** (ع) مشغول ہونا

**اشتغال ورزیدن:** مشغول ہونا

**اشتقاق:** (ع) استخراج، استنباط، اخذ

**اشتقاقاً:** (ع) استخراجاً

**اشتک:** قُنداق، بچے کو خوب اچھی طرح لپیٹ دینا

**اشتکا:** (ع) شاکی ہونا، شکایت کرنا

**اشتکاک:** (ع) شک

**اُشتُلم:** شدت، تندی، طاقت، دباؤ، ظلم

**اشتمال:** (ع) شامل ہونا، مشتمل ہونا

**اُشتُود:** زرتشتوں کے جشن کا ایک دن

**اشتہاء:** (ع) بھوک، خواہش، تمنا

**اشتہار:** (ع) شہرت، ناموری، اعلان

**اشتہار یافتن:** ناموری حاصل ہونا

**اشتہار نامہ:** اعلان، اطلاع عام

**اشتیاق:** (ع) شوق، دلی تمنا، خواہش

**اشجار:** (ع) شجر کی جمع، درخت

**اشجَع:** (ع) شجاع، بہت زیادہ دلیر

**اشخار:** نوشادر

**اشخاص:** شخص کی جمع، لوگ

**اَشد:** (ع) شدید کی تفضیل کل، نہایت شدید

**اَشَر:** (ع) شریر کی تفضیل کل، نہایت شریر

**اشرار:** (ع) شریر کی جمع، بُرے لوگ، بد اخلاق لوگ

**اشراف:** شریف کی جمع، شریف النسب لوگ، امرا

**حکومت اشراف:** حکومت خاصیہ، طبقہ امرا کی حکومت

**اشراف:** (ع) بلند ہونا

**اشرافی:** حکومت خاصیہ، طبقہ امرا کی حکومت

**اشرافیت:** حکومت خاصیہ، حکومت اشرافیہ

**اشراق:** (ع) چمکدار، چمکنا، آفتاب طلوع ہونا، درخشانی، تنویر

**اشراقی:** وہ مرتاض گروہ حکما جو بذریعہ تصفیہ قلب و کشف اپنے شاگردوں کو روحانی فروغ کی تعلیم دیا کرتے تھے، اس عمل کو اشراقی عمل کہتے ہیں، اشراقیون جمع

**اشراقیون:** افلاطون کے پیرو جو طریق الہام پر یقین رکھتے ہیں

**اشراک:** (ع) شرک کرنا

**اَشراک:** (ع) شریک کی جمع، شرکا

**اشربہ:** (ع) شراب کی جمع، پینے کی چیزیں، مشروبات

**اشرف:** (ع) بہت شریف، بلند تر

**اشرفُ المخلوقات:** مخلوقات میں سے سب سے بلند ترین صاحب عزت و مرتبہ

**اشرفی:** سونے کا سکہ جو کسی زمانے میں ہند میں رائج تھا

**اشعار:** شعر کی جمع
**اِشعار:** (ع) آگاہ کرنا، خبر دینا، مطلع کرنا
**اِشعاع:** (ع) درخشانی، تابانی، ضوریزی
**اِشعال:** (ع) آگ جلانا
**اشعَب:** (ع) سینگوں والا جانور جس کے شانے فراخ ہوں، ایک مشہور طمع کار بخیل عرب کا نام
**اشعَث:** (ع) جس کے بال بُری طرح بکھرے ہوئے ہوں
**اشعَر:** (ع) دانا تر، زیادہ واقف کار
**اشعَہ:** (ع) شعاعیں
**اشغال:** شغل کی جمع، کام، مصروفتیں
**اِشغال:** مشغول ہونا
**اَشغَر:** خارپشت، جس کی پیٹھ پر کانٹے ہوتے ہیں
**اِشفاق:** (ع) شفقت کرنا، مہربانی کرنا
**اشفاق انگیز:** ہمدرد، شفیق
**اشفِیہ:** شفا کی جمع
**اَشَق:** (ع) گوند کی ایک قسم جو دوا کے کام آتی ہے
**اشقِیا:** (ع) بد بخت لوگ (جمع شقی)
**اشک:** آنسو
**اشکبار:** آنسو برساتی آنکھ
**اشکار:** شکار
**اشکال:** (ع) شکل کی جمع، طریقے
**اِشکال:** (ع) مشکلات
**اِشکال تراشیدن:** مشکلات پیدا کرنا
**اَشکل:** الجھن، فریب، شک و گمان
**اِشکلک:** تشدد کرنا کہ مجرم اپنے جرم کو تسلیم کرلے
**اشکم:** شکم، پیٹ
**اِشکنجہ:** شکنجہ، تکلیف، عذاب، رنج و آزار
**اِشکنہ:** پیاز اور انڈوں سے تیار کی ہوئی غذا
**اَشکوُ۔۔۔اَشکوب:** عمارت کا بالائی حصہ، مکان کی منزل
**اِشکوبہ:** عمارت کی ہر منزل
**اِشکُوخیدن:** پھسلنا، ٹھوکر کھانا
**اِشکیل:** اشکل، ملاوٹ
**اِشکیل کردن:** ملاوٹ کرنا
**اشَل:** (ع) شل، بے حس جو ہاتھ سے کام نہ کر سکے
**اَشمّ:** (ع) (۱) خود پسند، خودبیں، (۲) جس کی ناک اونچی اور کشیدہ ہو
**اِشمِزاز:** (ع) کسی چیز کو مکروہ سمجھنا، طبیعت نہ چاہنا، بیزاری، نفرت
**اشنا:** گراں بہا جواہر
**اشناب:** (آشنا-آب) شناور، تیراک
**اَشناع:** (ع) اَشنع، شنیع تر، بہت بُرا
**اَشنک:** سپیدار کی قسم کا درخت
**اَشنُودن:** شنیدَن، سننا
**اَشنُوشہ:** چھینکنا
**اَشو:** پاک طینت شخص
**اَشواق:** شوق کی جمع
**اشہاد:** (ع) شہادت دینا، گواہی دینا
**اَشہَب:** (ع) خاکستری رنگ کا گھوڑا
**اَشہَد:** (ع) شہادت دینے کےلیے کہنا
**اَشہر:** شہیر کی تفضیل کل، بہت زیادہ مشہور، نامور
**اَشیا:** (ع) شے کی جمع، چیزیں
**اَشیاخ:** (ع) شیخ کی جمع
**اشیاع:** (ع) شیعہ کی جمع، پیروان، دوستان
**اِصابَت:** (ع) صحیح جاننا، دُرست ہونا، تیر کا نشانے پر لگنا
**اصابتِ رای:** درست رای، صائب رائے
**گلولہ بہدف اصابت کرد:** گولہ نشانے پر لگا
**اصابِع:** (ع) اصبع کی جمع، انگلیاں

**اصاغِر:**(ع) اصغر کی جمع، بہت چھوٹے، کوچک ترین

**اصالت:**(ع) کھرا پن، اصلی ہونا

**اصباح:**(ع) صبح کی جمع، صبح طلوع ہونا

**اصبَع:**انگلی، اصابع جمع

**اصَح:**(ع) صحیح تر

**اصحا:**(ع) صحیح کی جمع

**اصحاب:**(ع) صاحب کی جمع

**اصحابِ پیغمبر:**پیغمبر (ع) کے ساتھی

**اصحاب علم:**علما

**اصحابِ کہف:**سات مسیحی جنھوں نے دقیانوس کے عہد میں بت پرستوں کے خوف سے غار میں پناہ لی اور سو گئے وہاں وہ تین سو سال بعد بیدار ہوئے

**اِصحاح:**(ع) تصحیح، صحیح کرنا

**اصدار:**(ع) صادر کرنا، بھیجنا

**اصداف:**(ع) صدف کی جمع، نیز دریا کی موجیں

**اَصدقا:**(ع) صدیق کی جمع، سچے دوست

**اِصرار:**(ع) تاکید کرنا

**اِصطبار:**(ع) صبر کرنا، تحمل کرنا

**اصطبل:**(ع) طویلہ، جہاں گھوڑے باندھے جاتے ہیں

**اِصطخر:**استخر، ندی، تالاب

**اُصطرلاب:**دیکھیے استرلاب

**اِصطفا:**(ع) انتخاب کرنا، چن لینا

**اِصطکاک:**(ع) ٹکرانا، تصادم ہونا

**اِصطلاح:**(ع) عام معنی سے ہٹ کر اسکے خاص معنی مخصوص کرنا

**اصطلاحاً:**اصطلاح کے طور سے

**اِصطناع:**(ع) نیکی کرنا خود کسی کےلیے کام کرنا، اپنے لیے کسی چیز کا انتخاب کرنا

**اِصعاد:**(ع) اوپر چڑھنا، بلندی کی طرف چڑھنا

**اصعَب:**(ع) دشوار تر

**اِصغا:**(ع) سننا

**برای اصغای فرمائش ایشان:**ان کی فرمائش سننے کےلیے

**اصغر:**(ع) صغیر کی تفضیل کل، بہت ہی چھوٹا

**اصفار:**(ع) صفر کی جمع

**اَصفر:**(ع) زرد رنگ

**بحیرہ اصفر:**بحیرہ زرد

**اَصفیاء:**(ع) صفی کی جمع، پاک لوگ، برگزیدہ لوگ

**اَصل:**(ع) جز، حقیقت، بنیاد، اصول جمع

**اَصلاً:**(ع) فی الحقیقت

**اَصلاب:**(ع) صَلب کی جمع، (۱) آباؤ اجداد (۲) صُلب کی جمع، کمر کی ہڈیاں

**اِصلاح:**(ع) درستی

**اِصلاح پذیر:**قابل درستی

**اِصلاح صورت:**حجامت، ڈاڑھی مونڈنا

**اَصلان:**درندہ شیر

**اَصلح:**(ع) صالح کی تفضیل کل، نہایت نیک، پاکباز لوگ

**اصلع:**(ع) جس کے سر کے بال گر چکے ہوں

**اصلی:**خالص

**اصلیّت:**حقیقت، درستی، کھرا پن

**اصَم:**(ع) بہرا، جو سن نہ سکے، نیز بمعنی سخت، محکم

**اَصناف:**(ع) صنف کی جمع، قِسمیں

**اَصنام:**(ع)صنم کی جمع

**اصوات:**صوت کی جمع، آوازیں، صدائیں

**اَصوَب:**(ع) درست تر، صحیح تر

**اُصول:**(ع) اصل کی جمع، قواعد، قوانین

**اُصولاً:**(ع) اصولی طور سے

**اصیل:** (ع) اصل دار، پاک نژاد، اچھے حسب نسب والا
**اضاحیک:** (ع) اضحُوکہ کی جمع، مذاق، ٹھٹھہ، خندہ آور باتیں
**اِضاعہ:** (ع) ضائع کرنا
**اِضافت:** (ع) اضافہ، زیادہ
**اِضافہ:** (ع) زیادتی، علاوہ، بڑھانا
**اضافی:** جس پر اضافہ کیا ہو
**اُضحی:** قربانی
**عیدِاُضحی:** عید قربان
**یوم الاضحی:** قربانی کا دن
**اُضحوکہ:** (ع) ہنسی مذاق، ٹھٹھہ، خندہ آور باتیں
**اَضداد:** (ع) ضد کی جمع، مخالف چیزیں، الفاظ جن کے معنی مختلف ہوں
**اِضرار:** (ع) ضرر کی جمع، نقصان، آزار، تکلیف
**اَضرار:** کسی کو نقصان پہنچنا، باعث تکلیف ہونا
**اَضراس:** (ع) ضرس کی جمع، دانت
**اِضطِراب:** (ع) بے چینی، بے تابی، پریشانی
**اضطراب خاطر:** دلی پریشانی
**اِضطِرار:** (ع) مجبوری، پریشانی، بیچارگی، درماندگی
**اِضطِرام:** (ع) بھڑکنا، شعلہ کا بھڑکنا
**اِضعاف:** (ع) (۱) دوگنا ہونا، (۲)ضعیفی
**اَضعاف:** (ع) برابر کے
**اَضعَف:** (ع) نہایت کمزور
**اَضلّ:** (ع) گمراہ تر
**اَضلاع:** (ع) ضلع کی جمع، اطراف، پہلو بصورت جمع
**کثیر الاضلاع:** جیومٹری کی ایسی شکل جس کی کئی اطراف ہوں
**اِضلال:** (ع) گمراہ کرنا، غلطی کرا دینا، راہ سے بے راہ کر دینا

**اضمار:** (ع) چھپانا، دل میں پنہاں رکھنا
**اِضمِحلال:** (ع) کمزور ہو جانا، نیست و نابود ہو جانا
**اَضیاف:** (ع) ضیف کی جمع، مہمان
**اَضیق:** (ع) تنگ تر
**اِطاعت:** (ع) فرمان برداری، بندگی، فرمان پذیری
**اُطاق:** کمرہ
**اطاق بازرگانی:** ایوان تجارت
**اُطاق پذیرای:** کمرہ جس میں مہمانوں کا استقبال کیا جائے، ڈرائنگ روم
**اِطالَت:** اطالہ (ع) طول دینا، طویل کرنا
**اِطالہ لسان:** زبان درازی
**اطالہ کلام:** سخن درازی، پُر حرفی، لمبی باتیں کرنا
**اطِبّا:** (ع) طبیب کی جمع
**اَطباع:** (ع) طبع یا طبیعت کی جمع، طبیعتیں
**اَطباق:** (ع) طبق کی جمع
**اِطراء:** (ع) کس کی تعریف میں مبالغہ کرنا
**اِطراب:** (ع) نغمہ سرائی کر کے کسی کو خوشی بہم پہنچانا
**اِطراح:** (ع) کسی کو رد کرنا، چلتا کر دینا
**اَطراف:** (ع) طرف کی جمع
**ازہمہ اطراف:** سب طرف سے
**اَطرُوش:** (ع) اطرش، بہرا
**اَطریش:** آسٹریا
**اِطریفل:** شہد یا شربت میں محلول کیا ہوا سفوف
**اِطعام:** (ع) کھانا کھلانا، خوراک دینا
**اَطعِمَۃ:** (ع) طعام کی جمع، خوراک میں شامل چیزیں
**اِطفا:** (ع) آگ بجھانا
**اَطفال:** (ع) طفل کی جمع، لڑکے
**اطفای:** آگ بجھانے کی خدمت بجالانا

**اِطفائیہ:** آگ بجھانا
**ادارہ اطفائیہ:** آگ بجھانے کا انتظام کرنے والا محکمہ
**اِطلاع:** (ع) آگاہی، خبر
**اِطلاع دادن:** آگاہ کرنا
**اطلاعاً:** اطلاع کے طور پر
**اِطلاعات:** اطلاع کی جمع
**اِطلاق:** (ع) شامل کرنا، عام استعمال ہونا، کسی لفظ کی عام قبولیت ہونا
**اطلاق عنان کردن:** باگ ڈھیلی کرنا
**اطلاق کردن:** کلیۃ یا عام طور سے استعمال کرنا
**علی الاطلاق:** کلی طور پر
**اَطلال:** (ع) گھروں، آبادیوں کے آثار
**اطلس:** ریشمی پارچہ
**اطلسی:** ریشم کا بنا ہونا
**اِطماع:** (ع) لالچ پر اکسانا
**اَطماع:** (ع) طمع کی جمع
**اِطمینان:** (ع) اعتماد، بھروسا، تسلی، سکون
**من باو اطمینان دارم:** مجھے اس پر بھروسا ہے
**اطمینانِ خاطر:** دلی سکون
**اِطناب:** (ع) طول دینا، طول کلام، طوالت پسندی، پرگوئی
**اطو:** اتُو، استری
**اطوکشیدن:** استری کرنا
**اطوار:** (ع) جمع طور، طریقے
**اطواق:** (ع) طوق، گردن کا بند، گلے کا زیور
**اطوَل:** درازتر
**اَطہار:** (ع) طاہر کی جمع
**اَطہَر:** (ع) بہت پاکیزہ
**اَطیَب:** (ع) پاکیزہ تر

**اظافِیر:** (ع) ناخن
**اَظفار:** (ع) ظُفر کی جمع، ناخن
**اَظفَر:** (ع) لمبے ناخنوں والا
**اَظلال:** (ع) جمع ظلّ، سائے
**اِظلال:** (ع) سایہ ڈالنا
**اِظلام:** (ع) تاریکی چھانا، اندھیرا ہو جانا
**اَظلم:** (ع) بہت زیادہ ظالم
**اِظہار:** (ع) بیان، ظاہر
**اظہاراتش ناصحیح است:** اس کے بیانات درست نہیں
**اظہار کردن:** اظہار داشتن، بیان کرنا
**اظہارات:** بیانات
**اظہار نامہ:** قانونی طریقے کا بیان
**اظہر:** (ع) بہت زیادہ ظاہر، نمایاں تر
**اظہرمن الشّمس:** آفتاب سے زیادہ روشن، بہت واضح
**اعاجم:** (ع) اعجم کیجمع، دیکھیے اعجم جو عرب نہ ہوں، غیر عرب لوگ، عجمی
**اعاجیب:** (ع) اعجوبہ کی جمع، تعجب خیز
**اِعادہ:** واپس دینا یا لینا، دہرانا، اصل بات کی طرف رجوع کرنا
**اعادی:** (ع) عدو کی جمع، اعدا، دشمن
**اِعارت:** (ع) عاریتاً کوئی چیز دینا
**اِعاشہ:** (ع) روزی کے اسباب مہیا کرنا
**اَعاظِم:** (ع) اعظم کی جمع، بزرگان
**از اعاظم رجال مملکت است:** وہ ملک کے بہت بڑے لوگوں میں ہے
**اعالی:** (ع) عالی کی جمع، بالاتر
**اِعانت:** (ع) اعانہ، مدد
**اِعتاق:** (ع) غلامی سے رہائی، آزادی

**اِعتبار:** (ع) قابل یقین ہونا

**اعتبار نامہ:** تصدیق نامہ، وثیقہ

**قیمت اعتباری:** معمول کے مطابق قیمت

**اِعتِدا:** (ع) انحراف، خلاف ورزی، نا انصافی، ستم کرنا، بیداد کرنا

**اِعتِداد:** (ع) مطلقہ عورت کے ایام عدت (۲) شمار میں آنا توجہ کرنا

**اِعتِدال:** (ع) میانہ روی، وسطی حد، یکسانی

**اعتدال شب روز:** وہ وقت جب دن رات کا وقت ایک جتنا ہوتا ہے، اور ہوا معتدل ہو جاتی ہے

**اعتدال کار:** کام میں میانہ روی اختیار کرنا

**اِعتِذار:** (ع) معذرت، معافی، معذرت چاہنا

**اِعتراض:** (ع) نکتہ چینی، نکتہ گیری، عیب نکالنا، شبہ کرنا

**اِعتراف:** (ع) تسلیم کرنا

**اِعتزاز:** (ع) عزت، وقار

**اِعتِزال:** (ع) ترک، اعراض، دست برداری، گوشہ گیری، گوشہ نشین ہونا

**اِعتِساف:** (ع) (۱) ظلم کرنا (۲) سیدھے راستے سے بھٹکنا

**اِعتِصاب:** عدم تعاون، ہڑتال، سٹرائیک، خاص مقصد کے لیے احتجاجاً کام چھوڑ دینا

**اِعتِضاد:** مدد، کسی کی دستگیری کرنا

**اِعتِقاد:** (ع) عقیدہ، یقین، دل میں پختگی کے ساتھ کسی بات پر قائم رہنا

**ہمہ با او اعتقاد آوردند:** سب کو اس پر یقین ہو گیا

**اِعتِکاف:** (ع) عبادت کی غرض سے گوشہ نشین ہونا

**اِعتِلا:** (ع) بلندی، رفعت، دوسروں پر برتری پانا

**اِعتِلال:** (ع) علیل ہونا، بیمار ہونا

**اِعتِماد:** (ع) یقین، بھروسا

**اِعتِنا:** (ع) توجہ

**اِعتِناق:** (ع) ایک دوسرے کی گردن پر ہاتھ ڈالنا

**اِعتِیاد:** (ع) عادت ہو جانا

**اِعتِیاض:** (ع) کسی چیز کا عوض چاہنا، عوض دینا یا عوض لینا

**اِعجاب:** (ع) (۱) حیران کر دینا (۲) خود بینی، خود پسندی

**اِعجاز:** (ع) معجزہ، کسی کو عاجز کر دینا، ایسا کام انجام دینا کہ دوسرے اس کام کو انجام دینے میں عاجز ہوں

**اعجاز کردن:** معجزہ کر دکھانا

**اَعجام:** (ع) دیکھیے اعجم

**اعجَب:** (ع) عجیب تر

**اعجز:** (ع) عاجز تر

**اعجَم:** (ع) جو ٹھیک طور سے عربی لکھ بول نہ سکے

**اَعجمی:** (ع) غیر عرب، جو عربی کے محاورے نہ جانتا ہو

**اَعجُوبہ:** عجیب

**اَعداء:** (ع) عدو کی جمع، دشمن

**اعداد:** (ع) عدد کی جمع

**اِعداد:** (ع) آمادہ کرنا، مہیا کرنا

**اَعدال:** (ع) عدل کی جمع، انصاف

**اِعدام:** (ع) ہلاک کرنا، دارپر لٹکانا

**اَعدَل:** (ع) بہت زیادہ عادل، منصف مزاج

**اَعدی:** (ع) انتہائی دشمن

**اَعذاب:** (ع) عذاب دینا، ایذا رسانی

**اِعذار:** (ع) معذرت کرنا

**اَعراب:** (ع) عرب کے رہنے والے بادیہ نشین

**اِعراب:** (ع) عربوں کا سا تلفظ اور انداز بیان اختیار کرنا /

اِعراج:(ع) لنگڑا کر دینا

اَعراش:(ع) عرش کی جمع

اِعراض:(ع) منہ پھیر لینا، بیزاری، مخالفت

اَعراض:(ع) (۱) عرض کی جمع، (۲) حادثات

اِعراف:(ع) جنت اور دوزخ کے بیچ کا مقام

اعرَج:(ع) لنگڑا پن

اَعرَف:(ع) مشہور تر، معروف تر

اعزّ:(ع) عزیز تر

اعزا:(ع) عزیز کی جمع

اِعزاز:(ع) عزت، وقار

اعزاز کردن:عزت دینا

اِعزام:(ع) روانہ کرنا

اِعزام کردن:روانہ کرنا، بھیجنا

اَعِزّہ:عزیز کی جمع، عزیز و اقارب

اعزَل:(ع) بادل جس سے بارش نہ ہو

اِعسار:(ع) عُسرت، تنگدستی، پریشانی میں مبتلا ہونا

اَعشا:(ع) جسے رات کو نظر نہ آئے، شب کور۔

اِعشار:(ع) دسواں حصہ، عشر کی جمع

اَعصاب:(ع) عصب کی جمع، پٹھے، نسیں

اعصار:(ع) عصر کی جمع، زمانے

اعضا:(ع) عضو کی جمع، جسم کے حصے، ارکان

اعضای انجمن:انجمن کے ارکان

اِعطا:(ع) عطا کرنا، بخش دینا

اِعظام:(ع) عزت دینا، عظمت دینا

اعظم:(ع) بزرگتر

اَعقاب:(ع) اولاد، آنے والی نسل کے افراد

اَعقل:(ع) بہت عاقل، دانشمند، فرزانہ

اَعلا:(ع) اعلی

اعلا:(ع) بلند کرنا، مرتبہ بڑھانا، قدرو منزلت بڑھانا

اِعلال:(ع)بیمار کر دینا، علیل کر دینا، کسی بیماری میں مبتلا ہونا

اَعلام:(ع) علَم کی جمع، جھنڈے، پرچم

اِعلامیہ:(ع) منشور، اعلان، محضر

اِعلان:(ع) اظہار، ظاہر کرنا، مشتہر کرنا، اطلاع دینا،

اَعلم:(ع) عالم کی تفضیل کل، بہت ہی بڑا عالم

اعلی:(ع) بہت بلند مرتبے کا

اِعما:(ع) نابینا کر دینا، بصارت سے محروم کر دینا

اَعمار:(ع) عمر کی جمع، ایام زندگی، زندگی کے سال

اَعماق:(ع) عُمق کی جمع، گہرائیاں

اَعمال:(ع) عمل کی جمع، کام

اِعمال:(ع) عمل کرنا

اَعمام:(ع) عَم کی جمع، چچے

بنی اعمام:بھتیجے

اَعمَش:جس کی بینائی بہت کمزور ہو گئی ہو

اَعمی:(ع) نابینا

اِعناب:(ع) جمع عَنب، انگور

اِعنات:(ع) اپنے آپ کو کسی دشوار کام میں ڈالنا

اَعناق:(ع) عنق کی جمع، گردنیں

اَعنق:(ع) گردن دراز

اعنی:(ع) یعنی

اعوام:(ع) عام کی جمع

اعوان:(ع) عون کی جمع، یاران، مددگاران

اعوَج:(ع) (۱) فریب آمیز، چالباز (۲) ٹیڑھا

اِعْوجاج:(ع) فریب، چالبازی، ٹیڑھاپن

اَعُوز:(ع) میں پناہ مانگتا ہوں
اَعُوذ باللہ: میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں
اَعوَر:(ع) جس کی ایک آنکھ ہو
اِعیا:(ع) خستہ کرنا، تھکا دینا
اَعیاد:(ع) (عید کی جمع) خوشی کے دن، جشن
اَعیان:عین کی جمع، مردان بزرگ و شریف
اعیان دولت:امرائے سلطنت
اعیانی:عمارتیں
اَعیَن:(ع) فراخ چشم
اَغ:(ع) (۱)غرغُر کی آواز
اغاثت:(ع) کسی کی مدد کرنا، فریاد رسی
اغانی:(ع) اُغنیہ کی جمع، سرود و نغمہ، شعری زمزمے
اَغبر:(ع) خاکی رنگ، گرد آلود
اِغتباط:خوشحال ہونا،
اِغتذا:غذا کھانا
اِغتراب:(ع) اپنے وطن سے دور ہو جانا، اجنبی ہو جانا
اِغترار:(ع) مغرور ہونا، غفلت میں پڑنا
اِغتراف:(ع) دونوں ہاتھوں سے پانی لے کر پینا
اِغتسال:(ع) غسل کرنا، منہ ہاتھ دھونا
اِغتشاش:(ع) لڑائی جھگڑا، بغاوت، سرکشی، شور و غوغا
اِغتصاب:(ع) غصب کر لینا، جبر سے کوئی چیز لے لینا
اِغتمام:(ع) مغموم ہونا، افسردگی، حزن و ملال
اِغتنام:غنیمت سمجھنا
اِغتنام فرصت:فرصت کو غنیمت سمجھنا
اِغتیاب:(ع) کسی کی غیبت کرنا
اِغتیال:(ع) ہلاک کرنا
اِغذا:غذا دینا

اَغذیہ:(ع) (غذا کی جمع) خوراک
اَغَرّ:(ع) خوبصورت، زیبا، نیکو کار، بزرگ شریف
اَغَر:(ع) اُوغور، یمن، سعادت، برکت، خیر، نیک شگون، عزم سفر
اِغراء:(ع) برانگیختہ کرنا، اکسانا
اغراض:غرض کی جمع، دلی خواہشات
اِغراق:انتہائی مبالغہ، غلو
اِغراق آمیز:مبالغہ آمیز
اغراق کردن:اغراق گفتن، انتہائی مبالغہ کرنا
اِغراق گوی:مبالغہ
اِغرام:(ع) شیفتہ ہونا
اَغرب:(ع) غریب تر
اغرّہ:(ع) ورم جو گردن میں ہو جاتا ہے
اَغرّہ:فریفتہ، مغرور، جوان بے تجربہ
اِغشا:(ع) ڈھانپنا، غلاف ڈالنا
اَغشِیہ:(ع) غشا کی جمع، جھلی، پردہ، وہ جھلی جو بعض بیماریوں میں پیدا ہوتی ہے
اَغصان:(ع) غصن کی جمع، درخت کی شاخیں
اِغضاب:(ع) ستانا، اشتعال دلانا، برانگیختہ کرنا
اَغفال:کسی کی غفلت سے فائدہ اٹھانا، فریب دینا، غفلت کرنا
اغفال کردن:کسی کو غفلت میں فریب دینا
اِغلا:مَہنگا خریدنا
اَغلاط:(ع) غلطی کی جمع
اِغلاط:(ع) غلط روی
اِغلاف:(ع) غلاف میں لپیٹنا، جس پر غلاف چڑھا ہوا ہو
اِغلاق:کسی کام میں مشکل پیدا کرنا، کلمات یا عبارات

کو مشکل بنانا

**اغلب:**(ع) غالب کی تفضیل کل، زیادہ تر

**اغلب اوقات:**اکثر اوقات

**اغلوطہ:**(ع) غلط گوئی جو کسی کو شکست دینے کے لیے کی جائے

**اغلیسون:**قوس قزح

**اِغما :**(ع) بیہوش کرنا یا بیہوش ہونا

**اِغماز:**(ع) بدنام کرنا، بے قدر کرنا

**اغماض:**(ع) چشم پوشی

**اِغمام:**(ع) مغموم ہونا

**اَغن:**جس کی آواز ناک سے آئے

**اَغنا:**(ع) بے نیاز کرنا، مالدار بنانا

**اغنام:**(ع) غنم کی جمع، بھیڑیں

**اَغنی:**(ع) زیادہ غنی، زیادہ بے نیاز، زیادہ مالدار

**اَغنیا:**(ع) غنی کی جمع، غنی لوگ، بے نیاز لوگ

**اُغنیہ:**(ع) سریلی آوازیں، زمزمہ، گیت

**اِغوا:**(ع) بہکاوا، جھانسا، ترغیب

**اَغوال:**غول کی جمع، خیالی جن بھوت

**اُغور:**(ع) پیش گوئی

**اغیار:**(ع) غیر کی جمع، دوسرے لوگ، بیگانے

**اُف:**دلتنگی، افسردگی کا اظہار، نفرت کا کلمہ

**اَفادت، اِفادہ:**(ع) فائدہ پہنچانا نیز خود نمائی و خود بینی

**اِفادہ کردن:**فائدہ پہنچانا، خود نمائی کرنا، مال و دولت میں خود نمائی کرنا

**اِفاضت۔۔۔افاضہ:**فیض پہنچانا، برتن کو لبالب بھرنا

**اِفاضہ کردن:**فیض دینا، نصیحت دینا، نیز کناروں تک بھرنا

**اَفاضِل:**(ع) افضل کی جمع، فاضل لوگ

**افاعی:**(ع) افعی کی جمع، سانپ

**افاغِنہ:**افغان کی جمع

**اِفاقہ:**(ع) بہتری ہونا، بہبودی پانا، رو بصحت ہونا

**افانین:**(ع) فن کی جمع

**اُفت:**کمی، نقصان، کم و کاست، گرنا

**اِفتا:**(ع) فتوی دینا

**اُفتادگان:**بے بس، بے سہارا لوگ، گرے پڑے لوگ، عاجز مسکین، مثال

**سر برآوردی بدولت پائمردی کن بلطف**
**دسترس دادت خدا افتادگان را دستگیر**

خدا وند تعالے نے تمھیں جاہ و منزلت سے سرفرازی عطا کی ہے تو اپنے لطف و کرم سے پائمردی کرو خدا نے تمھیں دسترس بخشی ہے تو عاجزوں اور مسکینوں کی مدد کرو

**اُفتادِگی:**فروتنی، عاجزی، درماندگی

**اُفتادن:**گرنا

**ازکار افتادن:**بہت کمزور ہو جانا

**درپوستین خلق افتادن:**کسی کی پیٹھ پیچھے برا کہنا

**اُفتادِہ:**گرا ہوا، نظر انداز کیا گیا، بے بس، عاجز، ستم زدہ

**اُفتان:**گرتے ہوئے

**افتان و خیزان:**گرتے اٹھتے ہوئے، بے بسی کی حالت میں

**افتانیدن:**گرنے دینا، پرا گندہ کرنا

**اِفتِتاح:**(ع) شروع کرنا، کسی کام کے آغاز کی تقریب

**رسم یا مراسم افتتاح:**کسی کام کا افتتاح دھوم دھام سے کرنا

**افتتاحی:**(ع) شروع کی تقریب

**اِفتخار:**(ع) شرف، وقار، عزت، اعزاز، فخر

**افتخار کردن:**فخر کرنا، ناز کرنا

**افتخاراً:**(ع) فخر کے طور پر

**افتخاری:**اعزازی

**مدیر افتخاری:**مدیر اعزازی

**اُفتد:**عجیب، تعجب

**اِفترا:**(ع) کسی پر الزام لگانا، بدگوئی، اِتّہام، الزام

**اِفترا آمیز:**تہمت آمیز

**اِفتراس:**(ع) شکار کرکے اس کے ٹکڑے کرنا، پھاڑنا۔

**اِفتراش:**پھیلانا، بچھانا۔

**اِفتراض:**(ع) فرض کرنا، واجب سمجھنا۔

**اِفتراق:**(ع) جدا ہونا، فرق کرنا۔

**اِفتضاح:**(ع)فضیحت، بدنامی، بے عزتی، ندامت، رسوائی، تذلیل۔

**اِفتضاح در آوردن:**بدنام ہونا۔

**اِفتعال:**(ع) کسی پر بہتان لگانا۔

**اِفتقاد:**(ع) گم کرنا، ہاتھ سے جاتے رہنا۔

**اِفتکار:**(ع) (فکرسے) سوچنا، فکر کرنا۔

**اِفتکاک:**(ع) جدائی۔

**اَفتمون - اَفتیمون:**(۱) رعشے وغیرہ سے کانپنا (۲) پودا جس سے طب قدیم میں عصبی و دماغی امراض کےلیے دوا بنائی جاتی تھی۔

**اَفچَہ:**ڈراؤنی شکل جو کھیتوں میں جانوروں کو ڈرانے کے لیے نصب کی جاتی ہے۔

**اِفحاش:**بے عزت کرنا۔

**اِفحام:**(ع) چُپ کرا دینا۔

**اَفخَر:**(ع) فاخر کی تفضیل کل، بہت ہی زیادہ فخر کرنے والا۔

**اَفخَم:**(ع) بہت زیادہ بلند پایہ، گرانمایہ تر۔

**اَفِد:**عجیب۔

**افدَر:**چچا نیز بھائی یا بہن کا بیٹا، بھتیجا یا بھانجا۔

**اَفدستا:**بہت تعریف و توصیف۔

**افدُم:**انجام، عاقبت۔

**افدِیدن:**تعریف و توصیف کرنا، کسی چیز کو دیکھ کر تعجب کرنا۔

**افراخ:**(ع) (۱) مرغی کا انڈے سینا، انڈوں پر بیٹھنا (۲)کندہ کرنا، کسی سطح پر خط کھینچنا۔

**اَفراختَن:**بلند کرنا، اوپر لے جانا، مرتبہ بڑھانا۔

**اَفراختہ:**بلند کیا ہوا، ترقی پایا ہوا۔

**اَفراد:**(ع) فرد کی جمع۔

**اِفراد:**(ع) تنہا ہونا، کسی کام کو تنہا کرنا۔

**اِفراز:**(ع) جدا ہونا، کسی کام کو تنہا کرنا، الگ الگ ہونا، کسی چیز کو کسی چیز سے جدا کرنا۔

**اَفراز، افراختن=** ترقی کرنا سے فعل امر، ترقی کرو۔

**بیا فراز:**بالاتر مرتبہ حاصل کرو۔

**افراز رُخ:**بڑے رخساروں والا۔

**افرازِیدن:**افراختن۔

**افراس:**(۱) قنات، کاریز، زیر زمین نالہ۔

**افراس:**(ع) فرس کی جمع، گھوڑے۔

**اَفراش:**کمرے میں دری یا قالین بچھانا۔

**اَفراشتَن:**بڑھنا، ترقی کرنا، سرفرازی حاصل کرنا۔

**اَفراشتہ:**ترقی حاصل کیے ہوئے، بلندی پر پہنچا ہوا، بجس

نے بلند مرتبہ حاصل کیا ہو۔

**اِفراض:**(ع) واجب سمجھنا، کسی کو باقاعدگی سے ضرورت کی چیزیں مہیا کرنا۔

**اِفراط:**(ع) زیادتی، کثرت۔

**اِفراطِ زر:**ملک میں روپے پیسے کا معمول سے زیادہ ہونا۔

**اِفراطِ اکل و شُرب:**کھانے پینے میں زیادتی۔

**اِفراطِ کار:**انتہا پسند عادات والا،حدود معقولیت سے تجاوز کرنے والا۔

**اِفراط و تفریط:**زندگی کی روش میں دو انتہائیں، زیادتی اور کمی

**اَفرَنج:**افرنگ سے معرب۔

**اَفرند:**خوبصورتی، آب و تاب، چمک دمک، فروشکوہ۔

**اَفرندیدَن:**آرائش کرنا، سجانا، زینت دینا۔

**افرنگ:**یورپ۔

**اَفروختگی:**چمک دمک، تابندگی، درخشندگی۔

**اَفرُوختَن:**روشن کرنا، درخشاں کرنا۔

**برافروختن:**غصے میں آنا۔

**اَفرُوختہ:**(۱)روشن، جس میں چمک پیدا ہوئی ہو، (۲)غصے میں آیا ہوا، خشمگیں۔

**برافروختہ:**غصے آیا ہوا۔

**اَفرُوز:**افروختن سے فعل امر، بیفروز، روشن کرو۔

**اَفرُوزانیدن:**افروختن، روشن کرنا۔

**اَفروزندِہ:**روشن کرنے والا، چمک پیدا کرنے والا۔

**اَفرُوزہ:**چراغ کا فتیلہ۔

**اَفرُوزِیدَن:**افروختن، روشن کرنا۔

**افروغ:**فروغ، پر تو، روشنائی، تابش۔

**اَفرِہ:**بدلہ، انتقام، پاداش۔

**اَفرَھَنج:**(۱)ضعف یا رعشے سے کانپنا، ضعف سے سر ہلنا، لغزش کرنا، ڈگمگانا، (۲)ایک قسم کی بے پتی کی بیل جو درختوں پر چڑھ جاتی ہے، اکاس بیل۔

**اَفری:**آفرین، شاباش، کلمہ تحسین۔

**اَفرِیقا:**افریقہ۔

**اَفرِیقائی:**افریقہ کا باشندہ۔

**اَفزا: افزدون:**بڑھنا، بڑھانا سے فعل امر،بیافزا، بڑھاؤ، راحت افزا، خوشی میں اضافہ کرنے والا۔

**اَفزار:**اوزار، ہتھیار، کوئی آلہ جس سے کاریگر کام کرتے ہیں۔

**افزارپا:**کفش، جوتا۔

**اَفزارمند:**کاریگر، دستکار، اہل حرفہ۔

**اَفزایش:**زیادتی، اضافہ، ترقی۔

**اَفزایَندہ:**بڑھتی ہوئی۔

**اَفزاییدن:**بڑھنا۔

**اَفزُودن:**بڑھنا، اضافہ ہونا۔

**اَفزُودہ:** بڑھا ہوا۔

**افزودہ کردن:**بڑھانا۔

**افزون:**زیادہ، بڑھتا ہوا۔

**روز افزون:**روز بروز بڑھتا ہوا۔

**اَفزُونی:**زیادتی، کثرت۔

**اَفساد:**(ع) فساد، خرابی، بگاڑ، بداطواری، فتنہ و فساد برپا کرنا۔

**افسار:**گھوڑے گدھے کی لگام۔

**افسار گسیختہ:**سرکش، باغی، گریزپا۔

**افسارکردن:**لگام چڑھانا۔

**افسان:**فسان، جس سے اوزار تیز کیے جاتے ہیں۔

**افسانہ:** کہانی، سرگزشت، داستان۔

**افسانہ پرداز:** افسانہ نویس، قصہ گھڑنے والا۔

**افسانہ گوُ:** کہانی سنانے والا۔

**افسانہ گوُئی:** کہانی سنانا۔

**اَفسَد:** (ع) فاسد کی تفضیل کل، انتہائی فاسد، بہت ہی بُرا، بگڑا ہوا، فسادی۔

**افسر:** (۱) تاج، (۲) افسر، عُہدیدار۔

**اَفسُردگی:** غمگینی، پریشانی، پژمردگی۔

**اَفسُردَن:** غمگین ہونا، پریشان ہونا۔

**اَفسُردِہ:** پریشان، غمگین، پژ مردہ۔

**افسردِہ خاطر:** پریشان، غمگین، پژمردہ۔

**اَفسری:** عہدیدار کا مرتبہ۔

**دانِشکدہِ افسری:** افسروں کا کالج۔

**افسِنتین - افسنِطین:** ایک قسم کا درخت جس کی شاخیں بہت لمبی ہوتی ہیں اور ان پر بہت سے پتے ہوتے ہیں، اس کے پھول بھی ہوتے ہیں، طب قدیم میں یہ لقوہ، فالج اور امراضِ معدہ کے لیے استعمال کیے جاتے تھے۔

**افسُوس:** رنج ہونا، حیف، تاسف۔

**افسوس خواندن:** کسی سے افسوس کرنا۔

**اَفسُون:** سحر، جادو، حیلہ، تزویر، مکر۔

**افسُون ساز:** جادوگر۔

**افسون کردہ:** جس پر جادو کیا گیا ہو۔

**افسونگر:** جادو گر۔

**افسونگری:** جادو گری۔

**اَفشاء:** (ع) فاش کرنا، ظاہر کر دینا۔

**افشای راز:** بھید کا ظاہر ہوجانا۔

**افشانمُودن:** راز فاش کر دینا۔

**اَفشار:** ایران کے ایک قبیلے کا نام جس کا ایک فرد نادرشاہ تھا۔

**اَفشار، افشُردن:** نچوڑنا سے فعل امر، بیافشار: نچوڑدے

**افشار:** (۱) کھیل کے تختے کا مہرہ (۲) ایرانی موسیقی کی دُھن۔

**اَفشارِدہ:** افشردہ، نچوڑا ہوا۔

**اَفشاری:** ایرانی موسیقی کی ایک دُھن۔

**اَفشاری:** افشار قبیلے سے متعلق۔

**افشاندن . . . افشانیدَن:** بکھیرنا۔

**گلها رُوی زمین افشاندند:** پھول سطح زمین پر بکھیرے۔

**افشاندِہ:** بکھیرے ہوئے۔

**افشُردِگی:** دباؤ، نچوڑ۔

**انگوررا درجام افشردم:** انگور میں نے جام میں نچوڑے۔

**اَفشُرگر:** دبا کر شیرہ نکالنے والا، تیلی۔

**اَفشُردِہ:** لیموں وغیرہ کا نچوڑا ہوا رس۔

**افشرِہ:** پھلوں کا نچوڑا ہوا رس

**افشنگ:** شبنم۔

**اَنشُون، اَفشان:** (۱) لکڑی کا بنا ہوا چار شاخہ پنجہ جس سے کاشتکار بھوسا اور دانے الگ کرتے ہیں، (۲) چھان بین کرنا، غور سے دیکھنا۔

**اَفشَہ:** گندم کا دلیا۔

**اَفصَح:** (ع) فصیح کی تفضیل کل، بہت زیادہ خوش بیان، شیریں کلام، فصاحت سے کلام کرنے والا۔

**اَفضال:** (ع) فضل کی جمع، فضیلتیں، بخشش، عطا، عنایت، رحم و کرم۔

**اَفضَل:** (ع) فاضِل، متبحر عالم، صالح

**اَفضلیَّت:** (ع) برتری، عظمت، بڑائی، قابلیت۔

**اِفطار:** (ع) روزہ کھولنا۔

**اِفطاری:** تھوڑی سی خوراک جس سے روزہ کھولا جاتا ہے۔

**اَفطَح:** (ع) چوڑی ناک، وہ شخص جس کا سر یا ناک چوڑا

**اُوپُون:** کھجلی، خارش نیز مسخرہ پن۔

**آہ:** کلمہ حسرت و افسوس، اُف۔

**اہاہہ:** آواز دینا، ڈرانا، گڈریے کاریوڑکو آواز دینا۔

**آہار:** آہار، کلف جو کپڑوں کو لگائی جاتی ہے۔

**اہارزدہ:** جس پر کلف لگی ہو۔

**اہالی:** اہل کی جمع، رہنے والے۔

**اِہانت:** (ع) توہین، تحقیرو سُبکی۔

**اِہانت آمیز:** نفرت انگیز، توہین آمیز۔

**اِہتِدا:** (ع) راہ راست پر چلنے کی ہدایت، مثال:

**راست روانِ رہت در ظلمات طلب**
**رفتہ قدم بر قدم برنہج اِہتدا**

طلب و جستجو کے اندھیروں میں تیرے راستے پر چلنے والے مسافر تیری ہدایت کے مطابق قدم اٹھاتے جارہے ہیں۔

**اِہتِزاز:** (ع) کانپنا، لرزہ طاری ہونا۔

**اہتزاز داشتن:** کانپنا، لرزہ طاری ہونا۔

**اہتزازی:** تھر تھرانے کی کیفیت۔

**اِہتِمام:** (ع) انتظام، بندوبست، کوشش۔

**اِہتمام نمودن:** کوشش کرنا۔

**اِہداء:** (ع) ہدیہ بھیجنا، ہدایت کرنا، رہنمائی کرنا، منسوب کرنا۔

**اہدا نمُودن:** منسوب کرنا۔

**اِہدار:** (ع) ضائع کرنا، پامال کرنا، برباد کرنا۔

**اِہداف:** (ع) ہدف کی جمع، نشانے۔

**آہَر:** ایک درخت کا نام۔

**اَہرام:** (ع) عظیم مخروطی مجسمے، ہرم کی جمع۔

**اہرام مصر:** مصر کے قدیم زمانے کے مجسمے۔

**اَہرمَن:** اہرمن، شیطان، ابلیس۔

**اَہرمن کیش:** شیطان کے پرستار۔

**اہرمنی:** شیطنت۔

**اَہل:** (ع) خاندان، گھریا شہر کے افراد، صاحب، مالک، لائق، مناسبت اور صلاحیت رکھنے والا، شایستہ۔

**اہل اللہ:** خدا رسیدہ۔

**اہلِ دانش:** دانشمند، عقلمند۔

**اہلِ دنیا:** دنیا دار۔

**اہلِ صفا:** پاکباز لوگ۔

**اہلِ علم:** عالم لوگ، علما۔

**اہلِ قلم:** ادیب، ادبا۔

**اہلِ کتاب:** جو آسمانی کتاب پر ایمان رکھتے ہوں، جنھیں آسمانی کتاب حاصل ہو۔

**اہلِ مجلس:** سامعین و ناظرین۔

**اہل معرفت:** عارف۔

**اہل معنی:** ذہین، زیرک۔

**اہل ہنر:** فن کار، ہنر مند لوگ۔

**اہلاً:** (ع) خوش آمدید۔

**اَہلاک:** (ع) ہلاک کرنا، تباہ کرنا۔

**اہلاک نفس:** نفس کُشی۔

**اِہلال:** (ع) چاند دیکھنا، نیا چاند نکلنا۔

**اَہِلّہ:** (ع) ہلال کی جمع۔

**اَہلی:** (ع) خانگی، لکھا پڑھا، گھر سے مانوس جانور۔

**اہلیّت:** اہل ہونا، قابل ہونا، شایستہ ہونا۔

**اَہَمّ:** (ع) مہم تر۔

**اِہمال:** (ع) کوتاہی، سستی، تغافل، غفلت، بے التفاتی، تساہل، لاپروائی۔

**اِہمال کردن:** کوتاہی کرنا، غفلت کرنا، تساہل کرنا، بے التفاتی کرنا۔

**اہمال کار:** غافل، غفلت شعار۔

**اہمال کاری:** غفلت، غفلت کاری۔

**اَہمَر:** گیدڑ۔

**اھمیّت:** قدر و قیمت، قدرو منزلت۔

**خیلی اھمیّت دارد:** اس کی بہت زیادہ قدر و قیمت ہے۔

**اھنامَہ:** (۱) طمطراق: دکھاوا، نمائش، خودنمائی (۲) رسوائی (۳) محبت (۴) وہ چیز جو فانی ہے۔

**اھنُو خوشی:** پیشہ ور، اہل حرفہ۔

**اھواء:** جمع ھوا (ع) خواہشیں، تمنائیں، آرزوئیں۔

**اھوال:** (ع) ہول کی جمع، خوف و ہراس، خدشات۔

**اھُون:** (ع) سست تر، پست تر۔

**اھوِیہ:** (ع) ہواو ہوس۔

**اھیَب:** (ع) انتہائی خوف ناک، انتہائی ہیبت، مہیب تر۔

**اِئتِلاف:** (ع) اتحاد، اشتراک۔

**ای:** حرف ندا۔

**ای و ای:** آہ، افسوس، اے کاش۔

**ایا:** اے۔

**ایا:** آہ، افسوس۔

**ایاب:** (ع) واپسی، بازگشت۔

**ایاب و ذھاب:** واپس آنا اور جانا، ٹریفک (انگ)۔

**ایادی:** (ع) جمع الجمع یَد ہاتھ۔

**ایار:** (۱) یہودی کیلنڈر، کا دوسرا مہینہ (اپریل-مئی) (۲) شمار، شمارہ۔

**ایارگیر:** حساب لینے والا، محاسب۔ حساب دار۔

**ایارہ:** (۱) حساب کتاب کا رجسٹر، کھاتا، (۲) کنگن، چوڑی، پہنچی۔

**ایاز:** (۱) نسیم سحر، ٹھنڈی ہوا۔ (۲) محمود غزنوی کا غلام۔

**ایازی:** سیاہ پردہ جو خواتین اوڑھتی ہیں۔

**اَیاغ:** پیالہ، کُوزہ، جام، قدح۔

**اَیاغ زدن یا کشیدن:** لمبے لمبے گھونٹ بھرکر پیالہ خالی کر دینا۔

**اَیاغ خانہ:** میخانہ۔

**اِیالت:** ولایت، صوبہ، ملک کا ایک وسیع حصہ جس میں چند اضلاع یا شہر شامل ہوتے ہیں۔

**اِیالتی:** صوبائی۔

**رئیس مالیہ ایالتی:** صوبائی ناظم مالیات۔

**ایاّم:** (ع) یوم کی جمع، دن۔

**ایام بھار:** موسم بہار، موسم بہار کے دن۔

**ایام البِیض:** قمری مہینے کی تیرھویں سے پندھرویں رات جب چاندنی بہت ہوتی ہے۔

**ایامی:** ایِمّ کی جمع، غیر شادی مرد عورتیں۔

**ایبَد:** آگ کا شرارہ، چنگاری۔

**ایبَک:** بُت، صنم۔

**ایتام:** (ع) یتیم کی جمع۔

**دارالایتام:** یتیموں کی پناہ گاہ۔

**ایتگین:** صاحب خانہ، خانہ دار۔

**ایتگینی:** ملکیت خانہ۔

**اِئتلاف۔۔ اِیتلاف:** (الفت سے) رشتہ ناتا، عزیزداری، قرابت، یگانگت، اتحاد۔

**اِئتمان:** ایتمان، اعتبار، اتحاد۔

**ایتُوک:** مژدہ، نوید، خوش خبری۔

**ایثار:** بہت سخاوت کرنا، بہت کچھ دینا، دوسرے کو اپنے پر ترجیح دینا۔

**ایثار نمودن:** بہت کچھ دینا۔

**ایجا:** این جا، یہاں۔

**ایجاب:** (ع) واجب جاننا، قبول کرنا۔

**ایجابی:** (ع) قبولیت۔

**ایجاد:** (ع) تخلیق، کوئی نئی چیز بنانا۔

**ایجاز:** (ع) مختصر، اختصار و کوتاہی کلام۔

**ایجاز نمودن:** اختصار کرنا، مختصر کرنا۔
**ایجازاً:** مختصر طور سے، مختصراً۔
**ایچ:** ہیچ، کچھ بھی نہیں۔
**ایحا:** (ع) وحی کا نازل ہونا۔
**ایخشت:** دھات کے نکڑے۔
**اَید:** (ع) قوت، مضبوطی۔
**اَیدَاللہُ مُلکِہ:** اللہ اس کے ملک کو استحکام بخشے۔
**ایداع:** (ع) اعتبار کرنا، جمع کرنا۔
**ایدر:** (۱) یہاں، اس جگہ (۲) اب (۳) دیکھ۔
**ایدری:** اس جگہ
**ایدون:** اس طرح، اب۔
**اَیدی:** (ع) ید کی جمع، ہاتھ۔
**ایذا:** (ع) تکلیف، آزار، اذیّت۔
**ایذانمودن:** اذیت دینا۔
**ایذان:** (ع) اذان دینا۔
**ایذون:** ایدون، اس طرح۔
**ایر:** (۱) آلِ تناسل (۲) ایک بیماری جس سے جسم پر داغ پڑجاتے ہیں۔
**ایرا:** زیرا، اس لحاظ سے۔
**ایراث:** (ع) ورثے میں دینا۔
**ایراث نمودن:** ورثے میں دینے کا عمل۔
**ایراد:** (ع) اعتراض وارد کرنا، خوردہ گیری۔
**ایرادِ دلیل:** ثبوت پیش کرنا۔
**چہ ایرادی باین مقالہ دارید:** اس مضمون پر تمھیں کیا اعتراض ہے۔
**ایرانی:** ایران کا باشندہ۔
**ایرانیاں:** اہلِ ایران، ایران کے لوگ۔
**ایرج:** ایران کے ایک قدیمی بادشاہ کا نام۔

**ایرسا:** سوسن کی جڑ، قوسِ قزح۔
**ایرگ:** لوگ، مردم۔
**ایرمان:** (۱) بن بلایا مہمان۔ (۲) حاسدانہ خواہش، آرزو، ارمان۔
**ایرمان سرای:** مہمان خانہ، کنایہ ہے دنیا کا۔
**ایرون:** گندھک، گوگرد۔
**ایزارہ:** دیوار وغیرہ سے نکلاہوا پتھر یا تختہ۔
**ایزاری:** تولیا، دست پاک جو کھانا کھاتے وقت کپڑوں پر ڈال لیتے ہیں۔
**ایزد:** (ع) خداوند تعالی۔
**ایزد پناہ:** خدا کی پناہ۔
**ایزد پرست:** خدا پرست۔
**ایزدی:** خدا کی رضا سے جو چیزیں وجود میں آئی ہیں۔
**ایزغنج:** بورا، گنھا۔
**ایساع:** (ع) وسعت، توسیع۔
**ایست:** کھڑا ہوجا۔
**ایستا:** کھڑے ہونا۔
**ایستادگی:** ثابت قدمی، استواری۔
**ایستادی کردن:** ثابت قدم رہنا۔
**ایستادن:** کھڑا ہونا۔
**باز ایستادن:** بازرہنا، دست بردار ہونا۔
**بحرف ایستادن:** دلائل سننا۔
**ایستادہ:** کھڑا ہوا۔
**ایستگاہ:** سٹیشن (ریل گاڑی کا)۔
**اَیسَر:** (ع) بائیاں، بائیں طرف۔
**ایشان:** وہ بصورت جمع۔
**ایشک آقاسی:** بادشاہ کے دربار کا حاجب، دیوانخانے کا داروغہ۔
**ایشہ:** (۱) جھاڑیوں کا سلسلہ (۲) چاپلوس (۳) جاسوس۔

**ایصاء:** وصیت کرنا، نصیحت دینا، سفارش کرنا۔

**اِیصال:** (ع) پہنچانا، پیوست کرنا۔

**ایصال نمودن:** پہنچانا۔

**وصول واِصیال:** (تیکسوں کا) وصول کرنا اور پہنچانا۔

**ایضاً:** ایساہی، پھر۔

**اِیضاح:** (ع) وضاحت۔

**برای اِیضاحِ مطلب:** مطلب واضح کرنے کے لیے۔

**ایضاحاً:** (ع)وضاحت کی غرض سے۔

**ایغُدہ:** ہرزہ سرا، یاوہ گو، بکواسی۔

**ایغری:** حیوانات کا جماع کرنا۔

**اِیفا:** (ع) پورا کرنا۔

**ایفای عہد:** وعدہ پورا کرنا۔

**ایفای دَین:** ادا کرنا، قرض ادا کرنا۔

**ایفاد:** روانہ کرنا، پہنچانا، بھیجنا۔

**اِیقاد:** (ع) روشن کرنا۔

**ایقاظ:** جگانا، بلانا۔

**اِیقاع:** (ع) زیروبم، پڑھنے یا بولنے میں آواز کا اُتار چڑھاؤ، الحان، انداز

**ایقان:** (ع) یقین۔

**ایل:** (ت) منگولوں کا قبیلہ، ایلات جمع، قبیلے۔

**ایل:** ایک سال۔

**ایلاتی:** قبیلے کے لوگ۔

**ایل بیگی:** قبیلے کے رئیس کا نائب۔

**اِیلجار:** کسی کام کی انجام دہی کے لیے لوگوں کا جمع ہونا۔

**ایلخان:** قبیلے کا سردار، اس ترکیب کا استعمال ہلاکو خان سے ہوا۔

**ایلخانی:** ایلخاں سے منسوب۔

**ایلخی:** الخی، گھوڑوں کی تعداد جو نسل کشَی یا گھوڑ دوڑ کے لیے رکھی جائے۔

**ایلغار:** (ت) ہجوم، حملہ، یلغار۔

**اَیلُول:** یہودیوں کے کیلنڈر کا چھٹا مہینہ (ستمبر-اکتوبر)۔

**ایلی:** قبائلی۔

**ایلیات:** قبائل کے لوگ۔

**ایم:** ام کی جمع، فعل کے آخر میں ضمیر جمع متکلم کی صورت میں آتا ہے مثلاً۔ آمدہ ایم:ہم آئے ہیں۔

**اَیِّم:** جس کی بیوی وفات پا گئی ہو یا وہ عورت جس کا شوہر وفات پا گیا ہو۔

**اِیماء:** (ع) اشارہ۔

**ایماق:** (ت) طائفہ، قبیلہ۔

**اِیمان:** (ع) عقیدہ، یقین، شریعت اسلام پر دل سے یقین ہونا۔

**ایمان آوردن:** شریعت اسلام پر یقین کرنا۔

**اهل ایمان:** شریعت اسلام پر یقین رکھنے والے۔

**ایمان داشتن:** شریعت اسلام پر یقین رکھنا۔

**ایماندار:** شریعت اسلام کے عقیدے پر یقین رکھنے والے، مخلص لوگ۔

**اَیمَد:** ہل جو کاشت کے لیے جوتا جاتا ہے۔

**اَیمَن:** (ع) محفوظ،مثال:

**چورہ گشت ایمن شود کاروان**
**زبہر تجارت زہر سُوروان**

جب راستہ پُر امن ہو تو قافلے تجارت کی غرض سے ہر طرف رواں رہتے ہیں۔

**اَیمنی:** حفاظت، بچاؤ، امنیت۔

**اَئمّہ:** (ع) امام کی جمع۔

**ایمہ:** (۱) ابھی، اب، (۲)بیکار، فضول۔

**این:** ( اسم اشارہ) یہ۔

**باین ترتیب:** اس ترتیب سے۔

**بنا براین:** اس بنا پر۔

**اینان:** این کی جمع، بصورت جمع۔

**اینت:** یہ تیرے لیے ہے۔

**اینجا:** یہاں، اس جگہ۔

**در اینجاتوقف کردند:** اس جگہ وہ ٹھہرے۔

**اینجانب:** (یہ خاکسار یعنی) میں، راقم۔

**اینجانب تعہدمی کنم:** میں اس بات کا عہد کرتا ہوں۔

**اینچنیں:** اس طرح سے۔

**اینسان:** اس صورت میں، اس طرح۔ مثال:

**بیک آمدن چو بُردی دل و جان صد چو خسرو**

**کہ زیداگر بدینسان دوسہ بار خواہی آمد**

ایک بار آنے سے ہی خسرو جیسے سیکڑوں کے جان و دل لے لیے۔ اگر اسی طرح تم دو تین مرتبہ اور آئے تو کون جی سکیگا۔

**اینست:** این است، یہ ہے۔

**اینسُو:** اس طرف۔

**این قدر:** اس قدر۔

**اینک:** (۱) یہ دیکھو، خبردار، (۲) اب۔

**اینُک:** آبلہ، چھالا، چیچک۔

**اینک آمچکی:** (۱) گلاب کے رنگا رنگ پھول (۲) گائے کے تھن۔

**اینہا:** این کی جمع، یہ بصورت جمع۔

**اینہا مال اوست:** یہ سب چیزیں اس کی ہیں۔

**این ہمہ:** یہ سب۔

**ایوار:** وقت عصر، شام۔

**ایواز۔۔ایوازہ:** سجایا ہوا، آرائش کیا گیا، آراستہ، پیراستہ۔

**ایواللہ:** (ع) بہت خوب، میں آپ کے حق فضیلت اور حسن خدمت سے آگاہ ہوں۔

**ایوان:** محل، شہ نشین، برآمدہ۔

**ایواہ:** آہ، افسوس۔

**ای وای:** افسوس۔

**ایوب:** کام، (صبر کے لیے یہ لفظ استعمال ہوتا ہے)۔

**ایہا:** (ع) اے۔

**ایُّہا المؤمنین:** اے مومنو۔

**ایہام:** (ع) وہم میں ڈالنا، تذبذب غیر یقینی۔

**ایھتان:** جنگلی رای۔

## ب

**ب:** حروف ابجد کا دوسرا حرف ہے ابجد کے حساب سے اس کے عدد ۲ ہیں۔ حرف ب کبھی لفظ می کے بجائے آتا ہے مثلاً برُوَم کے بجائے می روم۔

حرف "ب" فعل امر سے پہلے بھی لگایا جاتا ہے مثلا رَو سے، برَو، دِہ سے بدہ۔ بِیں سے ببین، کبھی فعل ماضی سے پہلے ب لگایا جاتا ہے، مثلا گرفت سے بگرفت۔

حرف "ب" کسی اسم کے سابقے کے طور پر "کو" کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً "بمن" مجھ کو۔ این قلم خود نویس رابمن بدہ یہ پن مجھے دو۔ ب لفظوں کے ساتھ شامل ہوکر "پر" اور "سے" "کے یا "کی" کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً بساعت من، میری گھڑی پر، بہیچ وجہ، کسی وجہ سے۔

**بخدا قسم خورد:** اس نے خدا کی قسم کھائی۔ بآسانی، آسانی سے۔ پَر کے معنی میں مثلاً بموقع، موقع پر۔

**با:** ساتھ۔

**بامن قدم بزن:** میرے ساتھ چلو۔

**باء:** عربی میں حرف "ب" کا تلفظ باء کی صورت میں کیا جاتا ہے۔

**با آب و تاب:** بڑے ٹھاٹھ سے، بڑی آب و تاب سے۔

**باآفرین:** قابل ستائش۔

**با آنکہ:** باوجودیکہ۔

**با اجازہ:** اجازت سے، اجازت پاکر۔

**با احترام:** ادب کے ساتھ۔

**با احتیاط:** احتیاط سے۔

**بااخلاق:** اچھے اخلاق والا، خوش خلق، خلیق۔

**با ادب:** مہذب، تہذیب یافتہ، شائستہ۔

**باادراک:** ذہین، فہیم، ذی فہم، زکی۔

**با ادعا:** خواہ مخواہ کا دعوے کرنے والا، ذاتی نمائش کرنے والا، بڑھ بڑھ کر باتیں کرنے والا۔

**با ارادت:** ارادت مند، عقیدت مند۔

**با استعداد:** ذہین، لائق، زیرک۔

**با استطقس:** قوی، طاقتور۔

**با اعتقاد:** کسی عقیدے پر یقین رکھنے والا۔

**با اقتدار:** قدر و منزلت رکھنے والا، مقتدر۔

**با امتیاز:** جسے کوئی امتیاز حاصل ہو۔

**باب:** باپ، والد۔

**باب:** (ع) (۱) دروازہ (۲) کتاب کا حصہ (۳) سلسلہ، معاملہ، مسئلہ۔

**درین باب چہ می فرمائید:** اس معاملے میں آپ کیا فرماتے ہیں۔

**باب:** سید محمد علی باب جس کے پیرو بابی کہلاتے ہیں۔

**بابا:** باپ، دادا۔

**بابا جان:** پیارے والد صاحب، پیارے دادا جان۔

**بابا غوری:** بابا قوری، ایک قسم کی نابینائی جس میں آنکھ کی سیاہی اور سفیدی آپس میں مل جاتی ہے۔

**بابت:** معاملہ، موضوع، مسئلہ۔

**دریں بابت:** اس معاملے میں۔

**بابزن:** سیخ کباب۔

**بابک:** باپ، معلم، خانگی معلم۔

**بابل:** (۱) عراق کا ایک قدیمی مشہور شہر جس کے کھنڈرات بغداد سے کوئی چون میل کے فاصلے پر ہیں (۲) مشتری سیارہ۔

**بابلی:** بابل کا رہنے والا۔

**بابنیہ:** جس کی بنیاد مضبوط ہو، قوی۔

**بابو:** (۱) باپ (۲) درویش، قلندر۔

**بابوتہ:** پانی سے بھری ہوئی صراحی۔

**بابوک:** بیوقوف، احمق۔

**بابونہ:** ایک خوشبودار پودا جس کی شاخیں لمبی اور پھول سفید ہوتے ہیں۔

**بابہ:** تھیلا وغیرہ جس میں اُون بھری ہو۔

**بابی:** سید علی محمد باب کے مذہب پر عقیدہ رکھنے والے۔

**بابیہ:** پیروان باب۔

**بابیزان:** کفیل، ضامن۔

**بابزن:** (مخفف باد بزن) پنکھا۔

**بات:** (۱) باتُو، تیرے ساتھ۔

**باتدبیر:** ذہین، زیرک، دانشمند۔

**باترہ:** فرانس کا رقص جو، دف کے ساتھ کیا جاتا ہے۔

**باتری:** بیٹری۔

**باتلاق:** (ت) گل لالہ سے پُر زمین۔

**باتماشا:** دیکھنے میں، دلچسپ۔

**باتمکین:** باوقار، سلیم الطبع، پرسکون، سنجیدہ۔

**باتمیز:** مہذب، شائستہ۔

**باتنگان:** بادنجان، بینگن۔

**باٹون:** چھڑی، عصا۔

**باج:** خراج، محصول۔ مثال:

**ظہورِ حسنِ تو امنیّتی بدَوران داد**
**کہ بادشاہ زرعیت نمی ستاند باج**

تیرے ظہور حسن نے زمانے کو ایسا امن و سکون بخشا ہے کہ بادشاہ نے بھی رعیت سے خراج لینا چھوڑ دیا ہے۔

**باج دادن:** خراج ادا کرنا۔

**باج:** زرتشی مذہب کے لوگوں کی ایک مذہبی رسم، یہ رسم ادا کرتے ہوئے خاموشی اختیار کرتے ہیں۔

**باج راہ:** گزرگاہ کا خراج، محصول۔

**باجگذار:** خراج ادا کرنے والا۔

**باجِ سیل:** دھمکی دے کر کچھ وصول کرنا۔

**باجگیر:** خراج وصول کرنے والا۔

**باجناق:** (ت) باجناع، ہم زُلف۔

**باجہ:** لمبی کھڑکی، جہاں سے ٹکٹ وغیرہ لیے جاتے ہیں۔

**باجۂ بانک:** بنک کی کھڑکی۔

**باجی:** (ت) ہمشیرہ، بہن، خواہر۔

**باچیز:** دولت مند، صاحب ثروت، امیر۔

**باحر:** احمق، بیوقوف۔

**باحُورک:** سخت گرمی۔

**باحیا:** حیادار، پاکدامن، باحجاب، منکسرمزاج۔

**باخبَر:** ذہین، زیرک، آگاہ۔

**باخبر باش:** آگاہ رہو۔

**باخت:** نقصان، کسی کھیل میں ہار جانا۔

**بُرد و باخت:** جیتنا اور ہارنا۔

**باختَر:** مغرب۔

**باختری:** مغربی۔

**باختِصار:** مختصر طور پر۔

**باختِگی:** کھیل کی ہار، نقصان۔

**باختَن:** ہارنا، ضائع ہونا۔

**دو صد روپیہ باخت:** اس نے دو سو روپے ضائع کیے یا ہارے۔

**باختِہ:** ہارا ہوا۔

**باخَسِہ:** (۱) ذاتی راستہ، متعارف راستے سے مختلف راہ جس سے گھر میں آنا جانا ہو (۲) نشتر۔

**باخِہ:** کچھوا۔

**باخِہ زن:** پلستر کرنے والا، معمار۔

**باد:** ہوا۔

**باد ازیب:** جنوب مشرق سے آن والی ہوا۔

**باد بُروت:** غرور، نخوت، کبر۔

**باد بہارمی و زد:** موسم بہار کی ہوا آرہی ہے۔

**باد در آستین انداختن:** خود نمائ کرنا، لاف زنی کرنا، مغرور ہونا۔

**باد در سر داشتن:** مغرو ہونا۔

**باد شُرط:** موافق ہوا، مثال:

**کشتی شِکستگانیم ای بادِ شُرط برخیز**
**باشد کہ باز بینیم آن یار آشنارا**

ہماری کشتی تو ٹوٹ چکی ہے۔ موافق ہوا چل- ہماری طرف کا رخ کر، ہو سکتا ہے کہ ہم تیری وجہ سےمنزل مراد پر پہنچ جائیں، اور اس یار آشنا کو دیکھ سکیں۔

**بادِ مُراد:** موافق چلنے والی ہوا۔

**بادِ مخُالِف:** مخالف سمت کو چلنے والی ہوا، نا موافق ہوا۔

**باداد:** دادگر ، انصاف کرنے والا۔

**باد افرا:** باز خواست، انتقام ، مکافات، کیفر کردار، بدی کی سزا۔

**باد افشان:** بھوسا ازا کر گندم کے دانے الگ کرنے والا پنجہ نما آلہ۔

**بادام بُن:** بادام کا درخت۔
**بادامستان:** بادام کے درختوں کے جھنڈ، جہاں بادام کے درخت ہوں۔
**بادامک:** گلے کی گلٹی۔
**بادامہ:** (۱) پیلہ ابریشم، پیلے کا خول (۲) جس کی شکل بادام کے مغز کی سی ہوتی ہے۔
**باد آورد:** بغیر کوشش اور بلا امید جو چیز حاصل ہو جائے، خسرو، پرویز کے خزانوں میں سے ایک کا نام "باد آورد" تھا۔
**باد آوردن:** ورم ہو جانا۔
**باد افشان کردن:** غلہ صاف کرنا۔
**بادبادک:** پتنگ۔
**باد بدست:** تہی دست، بیکار شخص کا کنایہ۔
**باد بُروت:** غرور، نخوت۔
**باد برین:** بادصبا۔
**باد بیزن:** پنکھا۔
**بادپا:** تیز رفتار۔
**باد پروا:** دریچہ، گھر جو بہت ہوا دار ہو۔
**باد پَیما:** تیز رفتار، بیکار شخص، مفلس، دروغگو، یاوہ سرا۔
**باد خَن:** رہگزر باد، دریچہ، کھڑکی۔
**باد خوان:** خوشامدی، چاپلوس، کنایۃً، بیکار شخص۔
**باد خور:** ہوا کے آنے جانے کا راستہ، روزن، دریچہ۔
**باد خُوردہ:** بُودار، جس میں بساند یا سڑاند ہو۔
**باد دار:** جس میں سوجن ہو، اماس۔
**باد درسر:** خالی دماغ، مغرور۔
**باد درکف۔۔باد درُمشت:** مفلس، تہی دست، جس کے پاس کچھ نہ ہو۔
**باد دست:** مسرف، فضول خرچ، تہیدست، جو ہاتھ لگے خرچ کر دینے والا۔
**باد دستی:** اسراف، فضول خرچی۔
**باد دَم:** گستاخ، دیدہ دلیر، خودپسند، خودنما۔
**بآدر:** اہل ایران کے نزدیک شمسی مہینے کا انتیسواں دن۔
**بادرام --- بادرم:** خودنما، سست، بیکار، بیہودہ، بے اثر، بیہودہ کام۔
**باد ران:** پنکھا (باد بزن)۔
**بادرِحم:** باؤ گولہ۔
**بادرس:** روشندان۔
**باد رنگ:** ککڑی، کھیرا، خیار۔
**باد رنگ:** سنگترے کی قسم کا پھل، چکوترا وغیرہ۔
**باد رنگ بویہ:** ایک پودا جس سے دوائ تیار کی جاتی ہے سبزی کی طرح اسے پکاتے بھی ہیں۔
**باد رُو۔۔باد رُوج:** ریحان، نیاز بو۔
**بادِ رہ:** تیزی سے کی گئ تقریر۔
**باد روُزہ:** ہر روزہ، وہ چیز جس کی حاجت ہر روز ہو۔
**باد رِیس:** بادریسہ: تکلے کا گھومنا۔
**باد زدِگی:** زور کا جھونکا۔
**باد زدِہ:** سرما زدہ۔
**بادزن:** پنکھا (باد بزن)۔
**بادژ:** (۱) بدن پربہت زیادہ سرخی کا آنا۔ (۲) جذام ہونے کا احساس۔
**بادسار:** سبک سر، بے وقار شخص۔
**بادساری:** سبک سری۔
**بادسر:** متکبر، مغرور۔
**باد سُرخ:** ایک بیماری جس سے رنگ سرخ ہو جاتا ہے۔
**بادسَری:** تکبر، غرور، نخوت۔
**باد سَنج:** (۱) خیالی امیدیں لگانے والا، خودبین، متکبر، (۲) ایک آلہ جس سے ہوا کے دباؤ کا اندازہ لگایا

جاتا ہے، میزان الریاح۔

**بادسوار:** گھوڑے کا سوار، تیز گھوڑا۔

**بادسیر:** تیز، تیز رفتار، ہوا کی سی تیزی کے ساتھ چلنا۔

**باد سین:** نرس، دودھ پلانے والی عورت۔

**باد شکن:** دافع ریاح دوائی۔

**باد غَد:** بادغَر ، باد غرد ، باد غند: ایسی جگہ جو چاروں طرف سے ہوا کی زد میں ہو، گرمائ قیامگاہ۔

**باد فر:** اپنے گرد گھومنے والا پنکھا، فرفرہ۔

**باد فرہ:** مکافات، کیفر کردار۔

**باد کردگی:** سوزش اور ورم، جلن، سوجن۔

**باد کردِہ:** سُوجا ہوا، جسے آماس ہو۔

**باد کِردار:** تیز۔

**بادکَش:** ہوا کے نکلنے کا سوراخ۔

**بادکشِ معدَن:** کان سے ہوا کے خارج ہونے کا ذریعہ۔

**بادکُن:** مغرور، شیخی بگھارنے والا۔

**باد کُنک ---بادکُنَہ:** بلیڈر۔

**بادگان:** محافظ، سرپرست، خزانہ دار۔

**بادگانہِ:** کھڑکی۔

**بادگرد:** گردباد، طوفان باد۔

**بادگرد:** جس کا رخ ہوا سے بدل گیا ہو۔

**بادگلو:** حلق سے نکلنے والی آواز ، ذکار۔

**بادگند:** ہرنیا ،فتق کی بیماری۔

**بادگیر:** روشندان۔

**با دِل:** دلدار، دلاور، صاحب دل۔

**بادِ مُفاصِل:** جوڑوں کا درد۔

**بادَنج:** ناریل۔

**بادنجان:** بینگن۔

**بادنُما:** ہوا کا رخ بتانے والا آلہ۔

**باد نوا:** گونج۔

**بادوام:** بہت دیر تک قائم رہنے والا۔

**بادُو بید:** بیکار چیز۔

**بادو دَم:** کبر و نخوت، غرور۔

**بادِہ:** شراب۔

**بادہِ پَرست:** شراب کا متوالا۔

**بادہِ پیما:** شراب پینے والا، شراب کا اندازہ کرنا۔

**بادہ پیمای:** شراب نوشی۔

**بادہِ گسار:** عادی شراب نوش۔

**بادہ گساری:** عادت کے طور سے شراب پینا۔

**باد هِلِج ---بادہنج:** بادگیر، روشندان۔

**بادھوا:** (۱) جس کا کوئ وجود نہ ہو، جھوٹا وعدہ۔

**بادی:** جہاں ہوا ہو۔

**آسیاب بادی:** ہوا کے ذریعے چلنے والی چکی۔

**بادی:** (ع) شروع، آغاز، شروع کرنے والا، بانی۔

**بادیان:** سَونف۔

**بادیاوَند:** مضبوط، مستحکم۔

**بادیاوَندی:** مضبوطی ، استحکام۔

**بادِیج:** چرمی موزہ، چمڑے کا ساق پوش، پنڈلیوں تک چڑھانے والا چمڑے کا موزہ۔

**بادِیر:** ستون۔

**بادِیہ:** (ع) جنگل۔

**اھل بادیہ---اھل البادیہ:** بدّو، خانہ بدوش۔

**بادیہ نشین:** جنگل میں زندگی بسر کرنے والے۔

**باذل:** (ع) سخی، فیاض، کھلے دل سے سخاوت کرنے

والا۔

**باذوق:** اہل ذوق کسی چیز یا فن کا اچھا ذوق رکھنے والا۔

**بار:** (۱)بوجھ (۲)جانور پر لدا ہوا سامان (۳)پھل (۴) پردے میں ڈھکا ہوا۔

**بار آوردن:** پھل لانا، درخت پر پھل آنا۔ مثال:

**درختی که کشتند در روزگار**

**بسي آورد میوه نغز بار**

درخت جو کسی وقت لگایا گیا تھا، وہ بہت عمدہ پھل دے رہا ہے۔

**بار:** رسائی، پذیرائی، مثال:

**آشنایان را بدین معنی برند**

**درسرائی خاص بار عام نیست**

آشناؤں کو محبوب کی خاص سرائی میں اس لیے لےجاتے ہیں، کہ ان کے سینے عشق و محبت سے سرشار ہیں، وہاں عام لوگوں کی رسائی نہیں ہوسکتی۔

**باریابی:** رسائی، داخلے کی اجازت۔

**باریافتن:** داخل ہونے کی اجازت پانا۔

**بار:** شراب خانہ۔

**بار:** مرتبہ، دفعہ۔

**باردیگر:** دوسری مرتبہ۔

**بارسفربستن:** رخت سفر باندھا۔

**بارِکج بمنزل نمی رسد:** (محاورہ) دھوکے کا مال طریقہ منزل تک نہں پہنچتا، دیانتداری ہی بہترین زندگی ہے۔

**بارھا:** کئی بار۔

**بار:** **باریدن** = برسنا سے فاعلی صورت میں آیا ہے، مثلاً:

**اشکبار:** آنسو برسانے والی (آنکھ)۔

**بارآب:** مصنوعی طریقے اختیار کرکے پیدادار بڑھانا۔

**بارات:** برات۔

**باران:** بارش۔

**باانداز:** مال گودی، سامان اتارنے کی جگہ۔

**باران ریز:** پرنالہ۔

**باران زدہ:** کوئی جنس جو بارش کی وجہ سے خراب ہوگئی ہو۔

**باران سنج:** بارش کی مقدار ناپنے کا آلہ۔

**باران شتاب:** شدید بارش۔

**باران گریز:** برآمدہ، چھجا، سائبان۔

**باران گیر:** شامیانہ، سائبان، برآمدہ۔

**بارانی:** زراعت کا وہ علاقہ جس کی آبپاشی کا ذریعہ بارش ہوتا ہے۔

**بارانی:** برساتی۔

**بارانیدن:** مینہ برسنا۔

**بارآور:** بارور، پھل دینے والا، نتیجہ خیز۔

**باو آوردن:** پھل لانا، پھل دینا، بچہ، پیدا ہونا، بچے کی ترتیب کرنا۔

**باراہ:** سیدھے راستے پر چلنا۔

**باربد:** خسرو پرویز ساسانی بادشاہ کے عہد کا نامور موسیقار، جس نے متعدد راگ تخلیق کیے۔

**باربردار:** حمّال، بوجھ اٹھانے والا۔

**باربرداری:** بوجھ اٹھانا۔

**باربری:** حمالی، بوجھ اٹھانے والے کی مزدوری، قلی کی مزدوری۔

**بارِنگا ...بارِنِه:**وہ جگہ جہاں جہاز وغیرہ سے سامان اتارا جاتا ہے۔

**بارِبیگی:**درباری تقاریب کا ناظم۔

**بارپیچ:**سامان باندھنے کا کپڑا۔

**بارَج:**ایک پودے کا نام۔

**بارجامِہ:**خُر جین۔

**بارِح:**موسم گرما میں چلنے والی گرم ہوا، لُو۔

**بارِح ... بارحہ:**(ع)شب گزشتہ۔

**بارخانہ:**(۱) سائبان، چھتر (۲)لوازم زندگی جو سفر کے وقت ساتھ لے جاتے ہیں، تجارتی اشیا کا مرکز۔

**بارِخدا:**اے خدا، کلمۂ خطاب۔

**بارِد:**(ع) سردی۔

**بارداد:**(۱)داخلہ (۲) حاجب، وہ افسر جو کسی بادشاہ یا امیر کے امورخانہ داری کا انتظام کرے۔

**باردار:**(۱)ثمردار، پھل والا درخت (۲)عورت جو امید سے ہو۔

**بارداشتن:**حاملہ ہونا۔

**باردان:**بہت بڑا تھیلا۔

**بارِدَست:**آبنوس۔

**بارِدُو:**سہارا، آسرا، عصا۔

**بارِرَنگ:**قنداق، بچے کو کپڑے میں اچھی طرح لپیٹنا۔

**بارِز:**ظاہر ہونا۔ نمایاں ہونا۔

**بارِزہ:**نمایاں، ممتاز۔

**بارس ئیل:**(ت)چیتوں کا سال، ترکی یا مغول کے کیلنڈر کے حساب سے سال بھر میں ایک مہینہ۔

**بارسات:**برسات۔

**بارِش:**مینہ کا برسنا۔

**بارَشک:**رشک کرنے والا۔

**بارِشین:**پودا جس کے پھول زرد ہوتے ہیں۔

**بارِع:**(ع) وہ شخص جو علم و فضل یا حسن و جمال میں دوسروں پر فوقیت رکھتا ہو۔

**بارِق:**(ع) گرنے والی بجلی، چمکتا، درخشاں، تابان۔

**بارِقہ:**(ع) بادل جس میں بجلی چمکتی ہو، بجلی کی چمک۔

**بارَکَ اللہ:**کلمہ دعا و تحسین۔ اللہ برکت دے، خدا مبارک کرے۔

**بارکش:**بوجھ اٹھانے والا، قلی، مزدور۔

**بارکشی:**ایک جگہ سے دوسری جگہ بوجھ اٹھا کر لے جانے کا کام۔

**بارِگان:**(۱)بارش کے گدلے پانی کا گڑھا۔

**بارگاو:**معاہدہ اتفاق۔

**بارگاہ:**بادشاہ کا دربار، محل شاہی، ایوان سماعت۔

**بارگہ:**بارگاہ۔

**بارگی:**گھوڑا جس پر سامان لادا جائے۔

**بارگیر:**(۱)وہ جانور جس پر سامان لادا جائے (۲) محصول جو جہازوں سے لیا جاتا ہے۔

**بارگیری:**بوجھ لادنا، محصول دینا۔

**بارگین:**تالاب، جوہڑ، گڑھا جہاں غسل خانے کا پانی جمع ہو جاتا ہے، بدررو۔

**بارنامِہ:**(۱)محصول کابِل (۲)شاہی عدالت میں داخلے کا حکمنانہ، عدالت میں حاضری کا حکم نامہ۔

**بارَندِگی:**بارش۔

**موسم بارندگی:**برسات کا موسم۔

**بارنگ وبوُ:**باوقار نمودو نمائش، شایان شان، شان و شوکت۔

**بارُو:**دیوار قلعہ پناہ، آڑ، پشت و پناہ، پشتہ حفاظت کا سازو سامان۔

**باروُت:**بارُود۔

**باروح:**زندہ دل، جوشیلا، چست و چالاک، سرگرم، خوش طبع۔
**بارور:**ثمرور، باردار، کامیاب، پرمنفعت۔
**باروزہ:**روزمرہ زندگی کی ضروریات۔
**بارہ:**دیوار، قلعہ، حصار۔
**بارہ:**عزت، احترام۔
**بارہ:**وقت، باری، مرتبہ، دفعہ۔
**دگربارہ:**دوسری مرتبہ۔
**بارہ:**گھوڑا، گلہ گھوڑوں کا۔
**بارہ:**مستی پیدا کرنے والا رس جو کجھوروں اور بعض دوسرے پھلوں سے نکالا جاتا ہے۔
**بارہ بند:**اصطبل۔
**بارھنگ:**کیلا، موز، کیلے کا باغ۔
**باری:**(ع) خالق باری، خداوند تعالی۔
**باری:**اچھا، مختصر یہ کہ، جس طرح بھی ہو، کسی نہ کسی طرح سے، بہرحال، جیسے بھی ہو۔
**باریا:**ریاکار، پر فریب۔
**باریاب:**جسے داخل ہونے کا موقع ملا ہو، جس نے عزت پای ہو، جسے قبولیت کا شرف حاصل ہوا ہو۔
**باریافتن:**داخل ہونے کا موقع حاصل ہونا، عزت پانا۔
**باریافتہ:**جسے باریابی حاصل ہوئ ہو۔
**باریدن:**مینہ برسنا۔
**باریز:**پائیز، موسم خزاں۔
**باریک:**پتلا، لاغر۔
**باریک بین:**نکتہ سنج، گھری نظر سے دیکھنے والا۔
**باریک بینی:**نکتہ سنجی، غور سے جائزہ لینا۔
**باریک خیالی:**لطف خیال۔
**باریک میان :** پتلی کمر والا۔
**باز:**کھلا، کھلنا، پھر، کلمہ اضافہ۔

**باز:**کھلا، کھلنا، پھر، کلمہ اضافہ۔
**درباز است:**دروازہ کھلا ہے۔
**بازشدن:**کھلنا۔
**بازکردن:**کھولنا۔
**درراباز کردہ ام:**دروازہ میں نے کھول دیا ہے۔
**ازسرِ خود باز کردن:**ٹال دینا۔
**باز حرف می زند:**وہ پھر بول رہا ہے۔
**باز:باختن=** کھیلنا سے فعل امر، کھیلو۔
**باز آمدن:**واپس آنا۔
**باز آورد:**تحفہ، ہدیہ، ارمغان، سوغات۔
**باز آوردن:**واپس لانا
**باز:**طاقتور شکاری پرندہ، شاہین، شہباز
**بازار:**خرید و فروخت کا مقام، مارکیٹ۔
**بازارچہ:**چھوٹا بازار۔
**بازار گان:**تاجر، سوداگر۔
**بازارگاہ:**خرید و فروخت کی جگہ، خرید و فروخت کا وقت۔
**بازارگرمی:**بازار میں خرید و فروخت کی کثرت، تجارت کا کاروبار۔
**بازافگن:**پھٹا پرانا، چیتھڑا، جسے پیوند لگے ہوں۔
**باز بان:**باز کے ذریعے شکار کرنے والا۔
**باز بین:**ریل گاڑی میں ٹکٹوں کو چیک کرنے والا، ٹکٹ چیکر۔
**باز پُرس:**محاسبہ یا پوچھ گیچھ کرنے والا، تحقیقات کرنے والا۔
**باز پس:**پیچھے، عقب۔
**بازپس نگریستن:**پیچھے دیکھنا۔
**بازپسین:**آخری دن۔
**روز بازپسین:**روز حساب، محشر۔

طرف سے تحقیق کرنے والا۔

**باز جُوی:** تحقیق، تفتیش۔

**بازحمت:** تکلیف دہ۔

**بازخشین:** ایک قسم کا باز جس کا رنگ سیاہ اور آنکھیں سرخ ہوتی ہیں۔

**باز خواست:** کوئی کام کسی نے کیا ہو تو اس کا سبب دریافت کرنا، مواخذہ، کسی کی غلطی کا سبب معلوم کرنا

**رُوز باز خواست:** روز حشر۔

**بازخیز:** محشر۔

**بازدادن:** لوٹا دینا۔

**بازدار:** باز رکھنے والا، باز کی پرورش کرنیوالا۔

**بازداشت:** روک، مزاحمت، ممانعت، رکاوٹ، حراست، توقیف۔

**باز داشت کردن:** کسی کو زندان میں ڈالنا۔

**بازداشتگاہ:** جہاں کسی کو حراست میں رکھا جائے، زندان، قید خانہ۔

**بازداشتن:** روکنا، مانع ہونا۔

**بازدم:** ہوا جو پیٹ سے خارج ہوتی ہے۔

**بازدید:** ملاقات کے جواب میں کسی کا ملاقات کو آنا، دوبارہ ملاقات کرنا۔

**دید و باز دید:** ایک دوسرے سے ملاقات کرنا۔

**بازدید:** دیکھ بھال۔

**بازدید کردن:** نگہداشت کرنا، دیکھ بھال کرنا

**بازرس:** دیکھ بھال کرنے والا۔

**بازرسی:** دیکھ بھال، نگہداشت۔

**بازَرگان:** تاجر، سوداگر۔

**بازَرگانی:** تجارت۔

**بازرند: بازرنگ**- انگیا، عورتوں کا سینہ بند، بچوں کا سینہ بند۔

**بازشُدگی:** کھلنا، توسیع ہونا، واپسی۔

**بازشُدنی:** جسے کھولا جائے، کھولا جانے والا۔

**بازغ:** (ع) روشن، تاباں، تابناک، درخشاں۔

**بازکشیدن:** پیچھے کھینچنا۔

**بازگاہ:** گزر گاہ۔

**بازگرد:** بازگشت، واپسی۔

**بازگَرداندن:** واپس کرنا، لوٹانا۔

**بازگردیدن:** واپس آنا۔

**بازگرِفتَن:** واپس لے لینا۔

**بازگُذاشتن:** کسی چیز سے ہاتھ اٹھا لینا، کسی کے سپرد کر دینا، واگزار کرنا۔

**بازگشا:** ادراک، دریافت، بصیرت۔

**بازگشت:** واپسی۔

**بازگشتہِ:** برگشتہ، واپس آیا ہوا۔

**برگشتہِ حال:** پریشان حال۔

**بازگفتَن:** دہرانا، جواب دینا۔

**بازگوُ:** دُہرائی، تکرار، کہی ہوئی بات کو پھر سے کہنا، اپنے کلام کی تکرار۔

**بازگو کردن:** دہرانا، واضح کرنا۔

**بازگون:** واژگون، الٹنا، حالات برگشتہ ہونا، حالات بدل جانا۔

**بازگیر:** باز کی پرورش کرنے والا۔

**بازگیری:** کسی چیز کو کام میں لانے کا سرکاری حکم۔

**بازماندِگی:** رکاوٹ، پیچھے رہ جانا۔

**بازماندن:** رک جانا، پیچھے رہ جانا، کام رہ جانا۔

**بازماندہِ:** پس ماندہ۔

**بازندہ:** ہارنے والا۔

**بازنِشَستن:** خلوت نشینی اختیار کرنا۔

**بازنشستگی:** ملازمت پوری کرنے کے بعد سبکدوش ہونا، پنشن پانا۔

**بازنشستہ:** ملازمت پوری کر کے جو سبکدوش ہوا ہو، ریٹائر ہوا ہو، پنشن یافتہ۔

**باز نمودن:** بیان کرنا، تشریح کرنا۔

**بازو:** (۱) کہنی سے شانے تک کا حصہ (۲) قوت (۳) مدد۔

**بازو خوردن:** کہنی کی چوٹ لگنا۔

**بازو دادن:** مدد دینا۔

**بازو گشادن:** سخاوت کرنا، کھلے دل سے پذیرائی، کرنا۔

**بازوبند:** بازو پر پہننے والا زیور یا قیمتی کپڑا جو، زینت کی غرض سے بازو سے لٹکایا جاتا ہے۔

**بازو دراز:** (۱) لمبے بازووں والا (۲) طاقتور (۳) بالاتر۔

**بازہ:** (۱) وادی، درہ، دو پہاڑیوں کا درمیانی فاصلہ (۲) چھڑی جو صبح کے وقت ہاتھ میں پکڑ کر چلتے ہیں۔

**بازی:** کھیل، مذاق، کسی چیز کی سرگرمی

**بازی خوردن:** دھوکا کھانا۔

**بازی دادن:** دھوکا دینا۔

**بازی در آوردن:** مذاق کرنا۔

**بازی کردن:** کھیلنا۔

**توب بازی:** فٹ بال کا کھیل۔

**ورق بازی کردن:** تاش کھیلنا۔

**باز یار:** شکاری، باز رکھنے ،والا۔

**باز یافت:** جو چیز دوبارہ حاصل ہوئی ہو، گم شدہ چیز کا مل جانا۔

**باز یافتن:** دوبارہ کسی چیز کا ہاتھ آجانا۔ کھوئی ہوئی چیز کا ملنا۔

**باز یافتی:** جو چیز محنت اور کوشش کے بغیر حاصل ہوجائے۔

**بازیچہ:** کھلونا، ہنسی مذاق۔

**بازیدن:** باختن، ہارنا۔

**بازی کدہ:** جہاں کھیلیں ہوتی ہیں۔

**بازی کن:** کھلاڑی، ،مداری، بازیگر۔

**بازی گاہ:** کرتب دکھانے والا، نٹ۔

**بازیگر خانہ:** بازی گاہ، کھیل کا مخصوص مقام۔

**بازی گوش:** بے فکر، سبک سر، لاپروا۔ کھیل کا دلدادہ۔

**بازی گوشی:** کھیل کا دلدادہ ہونا، لاپروا ہونا۔

**باژ:** باج، خراج، محصول وغیرہ۔

**باژبان:** باج خراج وصول کرنے پر مامور۔

**باژرند:** سینہ بند۔

**باژرنگ:** انگیا، مستورات کا سینہ بند۔

**باژگون:** واژ گون، الٹنا، حالات بدلنا۔

**باس:** قدیمی، پرانا۔

**باس:** خوف، ڈر۔

**باس:** قوت، شجاعت، دلیری، جوانمردی۔

**باستار وبے ستار:** فلاں فلاں۔

**باستان:** قدیمی، قدیمی تاریخ۔

**داستان باستانی:** قدیمی قصہ۔

**باستان شناس:** قدیمی یاد داشتوں میں دلچسپی لینے والا، ماہر آثار قدیمہ۔

**باستانی:** قدیمی، پرانا۔

**باستشنای:** سوا، بجز، علاوہ۔

**باستراک:** (۱) ایک خوبصورت پرندہ جو یورپ میں ہوتا ہے (۲) قلاع، ایک بیماری جو خصوصاً بچوں کو ہوجاتی ہے جس سے ان کے حلق اور منہ میں چھالے نکل آتے ہیں۔

**باسر حیران:** (۱) سر کے بل (۲) دفعتاً (۳) ناعاقبت

اندیشانہ، عاجلانہ۔

**باسِرہ:**کھیتی باڑی کے لیے تیار زمین، کشت زار۔

**باسِط:**(ع) کشادہ دست، باہمت، کھلے دل والا۔

**الباسط:**اللہ تعالی کا ایک صفاتی نام۔

**باسفاق:**باسقاق:گورنر، صوبے کا حاکم، (خوارزم کی مقامی زبان میں)۔

**باسِق:**لمبا، بہت، طویل، بلند، دراز، بہت اونچا لمبا درخت۔

**باسگونہ:**تحفہ، ہدیہ، ارمغان۔

**باسِل:**پہلوان، جری، بہادر۔

**باسَلاح:**مُسلح۔

**باسلَق:**ایک قسم کی منھائی جو نشاستے اور اخروٹوں سے تیاری کی جاتی ہے۔

**باسلیق:**(ع) بازو کی رگ۔

**باسلیقہ:**مزیدار (اردو۔ سلیقہ مند، باتمیز، مہذب)۔

**باسمَہ:**(ت)طبع کرنا، چھاپنا۔

**باسُو:**سوٹی، چھڑی، عصا۔

**باسُور:**بواسیر۔

**باسواد:**پڑھا لکھا۔

**باسِیہ:**روسیاہ۔

**باسِیح:**ابابیل۔

**باش:باشیدن، بودن** = ہونا سے فعل امر، ہو۔

**زیرک باش:**عقل مند بنو۔

**باش:**با او۔ اس کے ساتھ۔

**باشام:**(۱)پردہ (۲)ایرانی موسیقی کی ایک راگنی۔

**باشامہ:**خواتین کے سر کی چادر، دوپٹہ۔

**باشتاب:**جلد، جلدی سے۔

**باشد:باشیدن=** ہونا سے ہوگا، اونزدشما باشد:وہ تمہارے قریب ہوگا۔

**باشرَف:**با احترام، آبرو دار، قابل عزت، مکرم و معظم۔

**باشَش:**قیامگاہ، رہنا سہنا۔

**باشعُور:**عقل مند۔

**باشقِہ:**مٹی کی لپائی۔

**باشکُوہ:**شاندار، عالی شان۔

**باشکوَہ:**شکوہ، شکوہ شکایت سے۔

**باشگاہ:**کلب، وسیع احاطہ جہاں کچھ لوگ ورزش کھیل یا تفریح کے لیے جمع ہوتے ہیں۔

**باشگون:**سرنگون۔

**باشلِق:**(ت)(۱)بارانی ٹوپی جو بارش میں گردن تک پہنی جاسکتی ہے۔

**باشلِیہ:**سند رکھنے والا۔

**باشلیہ دربازر گانی:**علم تجارت کی سند رکھنے والا، بی-کام۔

**باشلِیہ در سیمی:**علم کیمیا کی سند رکھنے والا

**باشلِیہ در قانونِ مدنی:**قانون دیوانی کی سند رکھنے والا۔

**باشَلیہ در ہنری زیبا:**فنون لطیفہ کی سند رکھنے والا۔

**باشنامِہ:**(۱)لقب، عرف (۲)فخر، لطف و کرم۔

**باشَندِہ:**ساکن، رہنے والا، باشند گان جمع۔

**باشَنگ:**انگوروں کا گچھا جو شاخ سے لٹک رہا ہو۔

**باشُو:**چھپکلی۔

**باشَوق:**سرگرم، پر جوش، سنجیدہ، ذہین۔

**باشُومَہ:**خواتین کی چادر۔

**باشِہ:**چھوٹی قسم کا باز، شکرا وغیرہ۔

**باشیَ:**سردار، فوجی دستے کا کماندار۔

**باشی:**باشیدن یا بودن سے فعل امر، ہو، رہو۔

**زندہ باشی:**جیتے رہو، خدا تمہیں جیتا رکھے۔

**باشیدَن:** بودن، ہونا :

**باصَبر:** صبور، صبر والا۔

**باصِر:** (ع) بصارت رکھنے والا، دیکھنے والا، بینا۔

**باصِرہ:** (ع) باصِر کی مونث، دیکھنے والی، نظر آنکھ۔

**حِسِ باصِرہ:** دیکھنے کی حس۔

**باصَرفہ:** فائدہ مند۔

**باصفا:** صاف، خوشگوار۔

**باصِفَت:** مخلص، وفادار۔

**باصِلہ:** (ع) ذاتی، اصلی، لازماً، لازمی طور سے۔

**باصِمہ:** (ع) ڈھانپ شدہ، چھپا ہوا۔

**باصمہ زدن:** (۱)چھاپنا، (۲)ٹکٹ چسپاں کرنا۔

**باصِمہ کار:** فن طباعت میں صلاحیت رکھنے والا۔

**باصمہ کاری:** فن طباعت، چھپائی۔

**باطری:** (انگ) بیٹری۔

**باطِس:** ایک قسم کی خاردار جھاڑی۔

**باطِل:** (ع) جھوٹ (۲)بے بنیاد بات۔

**باطِل شُدن:** بیکارِ ہو جانا۔

**باطل کردن:** بیکار کردینا۔

**باطِلُ السِّحر:** ارادہ اور دعا جس سے جادو کا اثر زائل ہوجاتا ہے۔

**باطلاق:** (ت) دلدل، دلدل میں پھنسا ہوا۔

**باطِلہ:** بے اثر، فضول چیزیں، بیکار۔

**باطمطُراق:** شان و شوکت کے ساتھ، فروشکوہ کے ساتھ۔

**باطَمَع:** طمع کرنے والا، حریص، لالچی۔

**باطِن:** (ع) (۱)فہم کی اندرونی حس، پوشیدہ، (۲)دل، دماغ میں جو کچھ ہو۔

**ظاھرش خوب ولی باطنش بداست:** ظاہر میں وہ اچھا دکھائی دیتا ہے لیکن اس کے دل میں جو ہوتا ہے وہ اچھا نہیں۔

**باطِناً:** (ع) باطن کے لحاظ سے، دل سے، دل و جان سے۔

**باطِن بِین:** کسی کے اندرونی حالات کو معلوم کرنے والا۔

**باطِنی:** دلی، قلبی لحاظ سے۔

**باطِیہ:** پیالہ، جگ۔

**باظرافَت:** ظریف، بذلہ سنج، خوش طبع۔

**باع:** (ع) دائیں ہاتھ کی انگلی سے بائیں ہاتھ کی انگلی کا فاصلہ جب یہ ہاتھ دائیں بائیں طرف بلند کیے جاتے ہیں۔

**باعاطِفہ:** جذباتی۔

**با اِعتِدال:** اعتدال کے ساتھ، اوسط درجے کے لحاظ سے۔

**باعِث:** (ع) سبب، وجہ، ذریعہ۔

**باعَجَلہ:** عجلت کے ساتھ، جلدی سے۔

**باعِد:** (ع) بعید، دور۔

**باعَدالَت:** انصاف کے ساتھ۔

**باعَزم:** پکے ارادے کے ساتھ، مستحکم ارادے والا۔

**باعصمت-باعفَت:** نیک، پاک، پاک دامن، معصوم، طاہرہ۔

**باعِلم:** عالِم۔

**باعُورا:** بلعم کا باپ حضرت موسی(ع) کا ہم عصر۔

**باعَیب:** عیب دار، ناقص۔

**باغ:** چمن، گلستان، گلزار۔

**باغِ اِرَم:** جنت ارضی کا باغ، نہایت خوبصورت چمن زار۔

**باغِ وَحش:** چڑیا گھر۔

**باغبان:** باغ کی دیکھ بھال کرنے والا، مالی۔

**باغبانی:** مالی کا کام۔

**باغَج:** ترش "انگور" انگور جو اتنے پکے نہ ہوں، نا رسیدہ انگور، انگورنیم رس۔

**باغچِہ:** چھوٹا باغ۔

**باغچِہ بندی:** باغ کی ترتیب کرنا۔

**باغر:باغِرہ**:رَسولی۔

**باغَرَض**:غرض مند۔

**باغستان**:چمن زار۔

**باغِ شیرین**:قدیم ایرانی موسیقی کی دُھن، مثال

**چوکردی باغ شیریں را شکر بار**

**شدی باغ از زمین ہوسش شکر خوار**

جب تو نے باغ شیریں کی میٹھی دُھن میں گاناشروع کیا تو زمین اس سے متاثر ہوئی اور باغ میں میٹھے پھل آگئے۔

**باغَک**:باغچہ۔

**باغَنج**:انگور ترش و نارس، باغج۔

**باغِندہ**:کپاس جس سے بنولے نکال دیے گئے ہوں اسے کاتنے کے لیے تیار کیا گیا ہو۔

**باغوان**:باغبان۔

**باغُوش**:غرط، غوط لگانا۔

**باغی**:جو کچھ باغ میں لگایا گیا ہو۔

**باغی**:بغاوت کرنے والا، سرکش،نافرمان۔

**باغیرت**:غیرت مند۔

**باف:بافَندہ** = بننے والا سے اسم فاعل کے معنی دیتا ہے مثلاً پارچہ باف، کپڑا بننے والا۔

**بافت**:کپڑے کی بُنائی، تاروپود، کپڑے بُننے کا عمل۔

**بافت شناس**:کپڑے بننے کے فن سے واقف۔

**بافتگی**:تارو پود، بناوٹ۔

**بافتَن**:کپڑا بننا۔

**بافتُوت**:سخی۔ فیاض، دلیر۔

**بافتہ**:بُنا ہوا کپڑا۔

**بافدَم**:اخیر، نتیجہ، عاقبت، انجام، پایان کار مثال:

**کنی خویشتن از رہِ راست گم**

**کہ خود را بدوزخ بری بافدم**

تو سیدھے راستے سے اپنے آپ کو بھٹکا رہا ہے جس کا انجام یہ ہوگا کہ تو دوزخ کا راستہ لیگا۔

**بافراسَت**:ذہین، زیرک، دانا۔

**بافراط**:افراط سے، بہت زیادہ۔

**بافَرّ**:باشکوہ، شان و شوکت والا۔

**بافرہنگ**:دانا، عقل مند۔

**بافکار**:جولاہا، بافندہ۔

**بافِندگی**:جولاہے کا کام۔

**بافَندہ**:جولاہا۔

**بافِہ**:گنھا، گنھی۔

**باقِر**:کھولنے والا، جس کے پاس بہت علم اور مال ہو اہل تشیع کے پانچویں امام کا لقب۔

**باقِعہ**:(ع) حادثہ، آفت، مصیبت، بدبختی، بواقع جمع۔

**باقلا**:لوبیا۔

**باقُلواً**:منہائی کی ایک قسم۔

**باقُو**:سیارہ مریخ۔

**باقی**:(ع) جو رہ گیا ہے، بقایا، پائدار، پائندہ، جاوید۔

**باقیات**:باقی بچی ہوئی یادگاریں۔

**باقی ماندِگی**:جو باقی بچا ہو۔

**باک**:خوف، ڈر۔

**باک داشتن**:خوف کھانا۔

**بی باک**:نڈر، لاپروا۔

**باکِرہ**:(ع)دوشیزہ، کنواری۔

**باکِفایَت**:لائق،قابل۔

**باکَلہ**:لائق، قابل۔

**باکمال**:کمال کو پہنچا ہوا، بہت باہنر، شائستہ، بہت لائق

**باکند**:با قُوت۔

**باکُور**:(ع) موسم کی پہلی بارش۔

**باکُورہ**:(ع) موسم کا پہلا پھل۔

**باکی:**(ع) رونے والا، گریہ کرنا، رونا، آہ و بکا کرنے والا۔

**باکِیدَن:**خوف کھانا۔

**باگُذشت:**تحمل، برداشت، صبر، مروت، نرم۔

**باگل:**(ع) نیم گرم پانی۔

**بال:**(ع) پرندوں کے پر، پرواز کا ذریعہ جدو جہد کا وسیلہ۔

**چوشیر گاہِ قناعَت دھانِ آز ببند**
**چو باز وقت ھُنر بالِ جُستجو بگشا**

شیر کی طرح قناعت کے وقت حرص و ہوس کا منہ بند کر دو اور باز کی طرح اپنی ہنر مندی کے وقت طلب و جستجو کے لیے پرِ پرواز کھول دو یعنی اپنی جدو جہد کے ذرایع کو بروے کار لاؤ۔

**بال افگندن:**کمزور ہو جانا ، پروں کا جھڑ جانا

**بال زدَن:**پر پھڑ پھڑانا ، آمادہ پرواز ہونا۔

**با بال دیگری پریدن:**کسی دوسرے کے بل بوتے پر کام کرنا۔

**بال چتری:**پیرا شوٹ۔

**بال:**دل، قلب، دماغ۔

**فارغ البال:**اپنے حالات میں پر سکون ہونا مطمئن، پرُسکون۔

**بال:**(انگ)مجلسِ رقص،محفل رقص

**بالا:**اوپر، اوپر کی طرف۔

**بالا آوردنَ:**پرورش کرنا، تعلیم دینا۔ تربیت کرنا

**بالابُردن:**ترقی دلانا۔

**بالاتر:**زیادہ ترقی یافتہ۔

**بالاجَستن:**چھلانگ لگانا، ترقی کرنا۔

**بالا رفتن:**ترقی کرنا۔

**بالاکردن:**اٹھانا، ترقی دلانا

**بالانگاہ کرد:**اوپر کی طرف دیکھا۔

**بالا:**اونچے قد کا۔

**ز دست کوتہ خود زیر بارم**
**کہ از بالا بلندان شر مسارم**

کوتاہ دستی یعنی کم ہمتی نے مجھے بے بس کیا اس لیے میں اونچے قد والے بلند مرتبہ لوگوں کے سامنے شرمسار ہوں ان کے سامنے آنکھ نہیں اٹھتی۔

**بالا بال:**مضبوط، مستحکم، طاقتور۔

**بالا بان:**ڈھول، نقارہ، کوُس، طبل۔

**بالا بُلند:**بہت اونچے قد کا۔

**بالا بند:**کپڑوں کے اوپر پہننے والا لباس۔

**بالا بُود:**کسی چیز کا کچھ حصہ جو باقی رہ گیا ہو۔

**بالا پوُش:**اوپر پہننے والا لباس، اوور کوٹ، رضائی، لحاف۔

**بالاتفاق:**(ع) اتفاقیہ۔

**بِالاِتمام:**(ع) مکمل، مکمل کرکے۔

**بالا تنہ:**جسم کا اوپر کا حصہ۔

**بِالاِجتِماع:**(ع) اجتماعی طور سے۔

**بِالاِ جمال:**(ع) مختصر طور پر۔

**بالا خانہ:**اوپر کی منزل، اوپر کے کمرے۔

**بِالآخِرہ:**(ع) آخر کار۔

**بالاخوانی:**مبالغہ۔

**بالاد:**گھوڑے کا پالان۔

**بالادَست:**جسے دوسروں پر برتری حاصل ہو، بلند مرتبے کا۔

**بالادستی:**مرتبے کی بلندی، برتری۔

**بالار:**چھت کا شہتیر وغیرہ۔

**بِالارادہ:**خود اپنے ارادے سے۔

**بالارَو:**بالائی منزل کی برقی سیڑھی۔

**بَالا رُود:** دریا یا ندی کا اوپر کا حصہ۔

**بِالاِستِقلال:** (ع) ثابت قدمی سے۔

**بالاسَر:** سر کے اوپر۔

**بِالاِ شتِراک:** (ع) باہمی شراکت سے۔

**بِالاِ ضطِرَار:** (ع) بے چینی سے۔

**بِالاِکرام:** (ع) احتراماً، عزت کے ساتھ۔

**بِالاِکراہ:** (ع) مجبوری سے، بادل نا خواستہ، جبر و اکراہ سے

**بالا گر:** شہتیر۔

**بالان:** دالان، گھر کی دہلیز۔

**بالانشین:** سب سے اوپر کی منزل میں مقیم۔

**بالانیدن:** چلانا، اگانا، نشوونما پیدا کرنا۔

**بالائی:** اوپر کا حصہ۔

**بِالبَدَاھَۃ:** اچانک کسی بات کا سوجھ جانا، فی البدیہ کوئی بات یاد آنا۔

**بِالتَخصِیص:** خصوصیت کے ساتھ۔

**بِالجملہ:** کُلِیۃً، بالکل۔

**بِالجَبر:** جبر سے، دباؤ ڈال کر۔

**بالدار:** پروں والا (پرندہ)۔

**بِالذّات:** ذاتی طور سے۔

**بالزَن:** پھڑ پھڑاتا ہوا۔

**بالست:** دوشیزہ، کنواری، دختر پاکیزہ۔

**بالستَن۔۔۔بالشتَن:** برکت کے لیے دعا مانگنا۔

**بالِش:** تکیہ۔

**بالِش:** نشوونما، بالیدگی، روئیدگی، افزائش۔

**بالِشت:** ہاتھ بھر کا فاصلہ۔

**بالِشک:** چھوٹا سا تکیہ، گدی۔

**بِالضَّرُورت:** ضرورت کی بنا پر۔

**بِالطَبع:** فطری طور سے، فطرۃً۔

**بِالعَکس:** برعکس، بر خلاف۔

**بالِغ:** (ع) سن بلوغ کو پہنچا ہوا، قانوناً اٹھارہ برس کی عمر تک پہنچا ہوا۔

**بالِغِہ:** (ع) (مونث بالغ)لڑکی جو سن بلوغ کو پہنچ چکی ہو۔

**بِالفرض:** (ع) اگر فرض کیا جائے۔

**بِالفِعل:** (ع) حقیقتاً۔

**بِالقَصد:** (ع) ارادۃً، اپنی مرضی یا ارادے سے۔

**بِالقُوہ:** پوری قوت سے۔

**بالَک:** چراغ رکھنے کی جگہ۔

**بالِکانہ:** جالی دار کھڑکی، جھروکہ۔

**بِالکُل:** سب کا سب۔

**بالکَن:** بالکونی، بالاخانہ، شہ نشیں، بالاخانے کا برآمدہ۔

**باللہ:** (ع) خدا کی قسم۔

**بِالمَرہ:** (ع) وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ۔

**بِالمُشافِہ:** (ع) آمنے سامنے۔

**بِالمُشاھِدہ:** (ع) مشاہدے سے، چشم دید۔

**بِالمُعائِنہ:** (ع) آنکھ سے معائنہ کرکے۔

**بِالمُقابِلہ:** (ع) جواباً، دونوں طرف سے، باہم دگر۔

**بِالمُقاطِعہ:** (ع) قطعی طور سے۔

**بِالمُناصِفِہ:** (ع) نصف نصف، برابر برابر۔

**بِالمُواجہ:** بالمشافہ، آمنے سامنے۔

**بالندہ:** شیخی بگھارتے ہوئے، ڈینگ مارتے ہوئے۔

**بالنگ:** گلگل، چکوترا، کرخت جلد والا پھل۔

**بالنگو:** ایک قسم کا ریحان جس کے پتے لمبے، باریک اور پھول سفید ہوتے ہیں، بیج اس کے دوائی کے کام آتے ہیں۔

**بالُو:** بھائی۔

**بالُو:** غمگین صدا۔

**بالُوس:** غیر خالص کافور۔

**بالوُعہ:**گندہ نالہ، بدر رو، چہ بچہ، گندگی یا غلاظت کا گڑھا۔

**بالوُن:**(انگ) بیلون، غبارہ۔

**بالیدگی:**(۱)نشوونما (۲)فخر (۳) ڈینگ، شیخی۔

**بالیدن:**(۱)نشوونما پانا (۲) فخر کرنا، ڈینگ مارنا۔

**بالیک:**چمڑے کا جوتا۔

**بالین:**تکیہ، سرہانہ۔

**بالین پرَست:**آرام کا عادی، سُست، پڑا رہنے کا عادی۔

**بام:**چھت کا باہر کا حصہ۔

**بامِ چشم:**آنکھ کی اوپر کی پلک۔

**بام:**آفتاب کے طلوع ہونے کے قریب کا وقت، صبح جلدی۔

**بام:**موسیقی میں زیر کے مقابلے میں بم کی صدا۔

**بامداد:**صبح، مثال:

**غلام نرگس مستم کہ بامداد و پگاہ**
**قدح بدست گرفتہ ز خواب برخیزد**

میں اس نرگس مست کا غلام ہوں جو علی الصباح جام ہاتھ میں لیے ہوئے خواب سے بیدار ہوتی ہے۔

**مثال دیگرہ:**

**خوشتراز دوران عشق ایام نیست**
**بامدادِ عاشقاں را شام نیست**

عشق کے ایام سے بہتر زندگی میں اور ایام نہیں ، عاشقوں کی صبح کے لیے کوئی شام نہیں ہوتی ان کے لیے وقت ایک سا رہتا ہے۔

**بامدادان:**صبح کے وقت۔

**بامُداوَمَت:**استقلال کے ساتھ، باقاعدہ طور سے۔

**بامُروّت:**مہربان، فیاض، شفیق، ہمدرد، کریم النفس۔

**بامرہ:**سیڑھی، نردبان۔

**بامَزہ:**خوش مزہ، لذیذ۔

**بامستُون:**بالکونی، بالاخانہ، شہ نشیں، بالا خانہ کا برآمدہ۔

**بامُسمّٰی:**نام کے قابل۔

**اسم بامُسمّٰی:**جیسا نام اچھا، ویسا ھی وہ خود بھی اچھا۔

**بامَعرِفت:**ذہین، زیرک، دانشمند۔

**بامعنی:**معنی خیز، پُر معنی، اہم۔

**بام غلطان:**رولر جو مکان کی چھت کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**بام غلطان کردن:**ہموار کرنے لیے رولر کا استعمال کرنا۔

**بامگاہ:**صبح کا وقت۔

**بامُلاحظہ:**خلیق، شایستہ، مہذب۔

**بام نشین:**تباہ شدہ۔

**بامہ:**لمبی اور گنجان، لمبی اور گنجان ڈاڑھی والا شخص

**بامیان:**درمیانے درجے کا اہل قلم۔

**بامَیل:**برضاو رغبت، صدق دل سے۔

**بامیہ:**چوڑے پتوں والا پودا جس کے پھل سبز رنگ کے اور لمبے ہوتے ہیں۔

**بان:**لاحقے کے طور آتا ہے مثلاً نگہبان، پاسبان وغیرہ بمعنی محافظ، نگران۔

**دربان:**دروازے کا نگہبان۔

**بان:**بام، چھت۔

**بان:**مخفف بانگ، آواز، صدا، فریاد۔

**بان:**سردار، رئیس۔

**بانتظار:**انتظار میں۔

**بانظم:**منظم، ترتیب یافتہ۔

**بانُفُوذ:**با اثر۔

**بانک:**(۱)بنک جہاں اپنی رقم جمع کراتے ہیں (۲)تاش کا کھیل۔

**بانک اِستِقراضی:**بنک جہاں سے قرضہ لیا جاسکتا ہو۔

**بانک ملی:** قومی بنک۔

**دربانکِ ملی گذاشتن:** قوی بنک میں مال جمع کرنا۔

**بانکی:** بنک سے متعلق۔

**معاملات بانکی:** بنک سے متعلق معاملات۔

**بانگ:** آواز، بلانا، شوروغل، پکارنا۔

**بانگ بر آوردَن:** شور کرنا۔

**بانگ نماز:** اذان۔

**بانگیدن:** بانگ زدن: آواز دینا۔

**بانو:** کلمۂ احترام برائے خواتین۔ شریف زادی، اونچے مرتبے والی خاتون۔

**بانُونی مصر:** زلیخا۔

**بانوا:** سرُیلی آواز کے ساتھ۔

**بانُوج:** جھوُلن کھٹولا۔

**بانی:** (ع) بنُیاد رکھنے والا۔

**بانیاز:** مفلس، حاجت مند۔

**باوُ جوُد:** لائق، مفید۔

**باوَر:** یقین، اعتقاد۔

**باور کردن یاداشتن:** یقین کرنا۔

**باورکردنی:** قابلِ یقین۔

**باور نا کردنی:** نا قابلِ یقین۔

**باورچی:** کھانا پکانے والا۔

**باوَریدن:** یقین کرنا۔

**باصفا:** وفادار، مخلص۔

**باوَصف:** لائق، قابل، مُفید، باوجود۔

**باوَقار:** پُروقار، معزز، پرشکوہ۔

**باوِین:** نوکری جس میں خواتین کاتنے والی روئی رکھتی ہیں۔

**باہ:** جنسی قوت۔

**باہ:** شوربا۔

**باہار:** خوراک کا برتن۔

**باہُدہ:** درست، سچ۔

**باہَر:** (ع) ظاہر، کھلا، اعلی، شاندار، روشن درخشاں، آشکار۔

**باہُش:** باہوش، ہوشمند، ذہین۔

**باہِک:** شکنجہ، آزار۔

**باہکیدن:** شکنجے میں کسنا۔

**باہِل:** (ع) بیکار۔

**باہَم:** (ع) ساتھ، مل کر۔

**باہم رفتن:** اکٹھے جانا۔

**باہمدیگر:** اکٹھے، مل کر۔

**باہُنر:** ہُنرمند، کسی فن کو اچھی طرح جاننے والا۔

**باہُو:** بازو۔

**باہُوش:** ذہین، زیرک، ہوشیار۔

**باہَیبت:** پرُ رُعب، دبدبے والا۔ دہشت ناک

**بای:** مالدار، دولتمند۔

**بایا:** بایستن مصدر سے، لازم، ضروری، واجب۔

**بای حال:** ہر حال میں، ضروری ، واجب و لازم۔

**باید:** ضروری ہے، ضروری ہونا چاہیے۔

**بائیر:** بنجر زمین، جہاں کاشت نہ ہوسکے۔

**بایست:** باید، ہونا چاہیے۔

**بایَستگاہ:** خواہش، تمنا، آرزو۔

**بایستگی:** ضرورت، حاجت، لازم ہونا۔

**بایَستن:** ضروری ہونا، کسی چیز کا لازم ہونا۔

**بایستنی:** ضرورت کے قابل۔

**بایش:** ہستی، وجود۔

**بایع:** (ع) بیچنے والا، مشتری۔

**بایقوش:** اُلو، اُلو کی آواز۔

**بایگان:** ریکارڈ کیپر، محافظ، قدیمی یادداشتوں کا محافظ۔

**بایگانی:** قدیمی ریکارڈ، قدیمی باداشتیں۔

**باین:** بائن۔ (۱)بیّن، واضح (۲)الگ (۳) طلاق یافتہ، مطلقہ۔

**بایندان:** ضامن۔

**بایدن:** بایستن، ضروری ہونا، کسی چیز کا لازمی ہونا۔

**ببر:** شیر۔

**ببغا:** طوطا۔

**ببغای شیرین ادا:** بلبل۔

**ببک:** آنکھ کی پُتلی۔

**بپا:** سیدھا کھڑا ہونا۔

**بپاایستادن:** سیدھا کھڑا ہونا۔

**بپا: بپاییدن=** محتاط رہنا سے محتاط رہو۔

**بپساویدن: سوُدن۔ ملنا، گھسنا۔**

**بپسُودن:** رگڑنا۔

**بُت:** مجسمہ جسے خاص صفات سے موصوف سمجھا جاتا ہے اور ان صفات کو خدائی صفات سمجھ لیا جاتا ہے اور اس کی پرستش ہوتی ہے مجازاً معشوق۔

**بَت:** آہار، کلف جو کپڑوں وغیرہ کو لگائی جاتی ہے۔

**بتا: بتات:** پختہ چاول جن میں دودھ اور مکھن ملاتے ہیں۔

**بتارہ:** جولاہے کا برش۔

**بتاوار:** انجام، عاقبت، آخرکار، مثال:

**من خوب مکافاتِ شما باز گذارم**
**من حق شما نیز گذارم بہ بتاوار**

تم نے جو سلوک کیا ہے، اسے میں نظر انداز کر رہا ہوں، لیکن وہ سلوک کرنے کا جو تم نے حق سمجھا ہے اسے میں تمہارے انجام پر چھوڑتا ہوں۔

**بتاییدن:** چھوڑ دینا، رکھ دینا۔

**بت پرست:** بتوں کی پرستش کرنے والا۔

**بت تراش:** بت تراشنے بنانے والا، مجسمہ ساز۔

**بتخانہ:** جہاں بت کی پوجا ہوتی ہے، جہاں بت رکھے جاتے ہیں، بتوں کا مندر۔

**بتدریج:** درجہ بدرجہ، رفتہ رفتہ۔

**بترجا:** (۱)جسم کے پوشیدہ اعضا (۲)ناخن کا نچلا حصہ جہاں میل جم جاتا ہے۔

**بترک:** جدا ہونا۔

**بُتستان:** جہاں بت رکھے جاتے ہیں، بتکدہ۔

**بتکن:** سردرد، تکلیف جو بدہضمی کی وجہ سے ہوجاتی ہے۔

**بتکوب:** خوراک جو دودھ دہی سے تیار کی جاتی ہے۔

**بتکیش:** ترکش۔

**بتلاب:** پتے جو پھول کے ارد گرد ہوتے ہیں۔

**بتنج:** چھینک۔

**بُت نگار:** بتوں پر نقش و نگار کرنے والا۔

**بتو:** مشرق۔

**بتو**:قیف۔

**بتواز**:جز۔

**بتوسط**:وساطت سے، ذریعے سے۔

**بتوک**:لکڑی کی طشتری، طبق، سینی، ترے۔

**بتول**:(ع) پارسا، پاکدامن، پاک، لقب حضرت فاطمہ (رض)۔

**بتہ**:موسل۔

**بتیا**:سینہ۔

**بتیار**:رنج، مشقت، محنت۔

**بتیارہ**:بد صورت۔

**بتیلہ**:پتیلہ۔

**بثر**:برانگیختہ کرنا، غبار اڑانا، خبر کو آشکار کرنا، اپنے رنج و اندوہ کو ظاہر کرنا۔

**بثر**:دیکھیے بثور۔

**بثور**:بثر کی جمع، پھوڑے پھنسیاں۔

**بجا**:معقول، مناسب۔

**بجا آوردن**:کسی کام کو انجام دینا۔

**بجا رسیدن**:مکمل ہوجانا۔

**بجان آمدن**:خستہ ہوجانا، زندگی سے اکتا جانا۔

**بجان آوردن**:خستہ ہو جانا، تنگ آجانا۔

**بجبر**:جبر سے، دباؤ ڈال کر۔

**بجز**:سوا۔

**بجس**:ناک کی ہڈی۔

**بجست**:آواز، گنبد کی صدا۔

**بجکم**:ایوان، بارگاہ۔

**بجل ... بجول**:ٹخنہ، ٹخنے اور پنڈلی کے بیچ کا حصہ۔

**بج بج**:زیر لب بات، چپکے چپکے بات کرنا۔

**بچکم**:(۱)موسم گرما گذارنے کے لیے قیامگاہ (۲)صوفا (۳)ایوان سماعت۔

**بچگان**:بچہ کی جمع۔

**بچگانہ**:بچوں کی سی۔

**بچگی**:بچپن۔

**بچم**:نظم و تربیت۔

**بچہ دار**:بچوں والا۔

**بچہ داری**:بچوں کی پرورش کرنا۔

**بچہ کردن**:بچے کا پیدا ہونا۔

**بحاث**:(ع)بہت بحث کرنے والا۔

**بحار**:(ع) بحر کی جمع، سمندر۔

**بحال**:اچھی حالت میں، اصلی حالت میں۔

**بحبوحہ**:کسی چیز یا امر کا درمیانی حصہ۔

**بحت**:خالص، صاف۔

**بحث**:(ع) موافقت اور مخالفت میں اظہار خیال، تکرار، دلیل پیش کرنا مذاکرہ، کنجکاوی۔

**بحر**:(ع) سمندر۔

**بحر**:شعر کا وزن، شعر کے بحروں کی تعداد اُنیس ہے۔

**بحراً**:سمندر کے راستے سے۔

**بحر العلوم**:بہت بڑا عالم، علوم کا سمندر۔

**بحران**:(ع) آشفتگی، پیچیدگی، اُلجھن، نازک وقت، قضیہ، خطرہ، تغیر حالت۔

**بحرانی**:بحران سے متعلق۔

**بحردست**:انتہائی فیاض، کھلے ہاتھ والا۔

**بحروزہ**:گوند، رال۔

**بحری**:سمندری۔

**بحریہ**:جنگی جہازوں کا بیڑا۔

**بحسب**:دستور کے مطابق۔

**بحق**:حق کے ساتھ، حق کے مطابق۔

**بَحکُم:** حکم کی روُ سے۔

**بِحِل:** معافی۔

**بحِل کردن:** معافی دینا۔

**بُحُور:** (ع) (۱) بحر کی جمع (۲) اشعار کے اوزان۔

**بُحَیرَہ:** (ع) چھوٹا سمندر۔

**بَخ:** (۱) کلمہ تحسین، شاباش، خوشا، آفرین، اظہار خوشنودی کا کلمہ (۲) آنکھ کی گید۔

**بخ:** شطرنج۔

**بُخار:** ہوائی رطوبت، دُھند، کُہرا، بھاپ۔

**بُخار کردن:** بھاپ کا خارج ہونا۔

**کشتی بخار:** دُخانی کشتی۔

**مِقیاسِ فشارِ بخار:** بخارات کے دباؤ کو ناپنے والا پیمانہ۔

**بُخار:** حرارت ہو جانا، تپ۔

**بُخارا:** شہر کا نام جواب روُسی تر کستان میں ہے۔

**بخاردار:** جسے تپ ہو۔

**بُخارسنج:** تھرمامیٹر۔

**بُخاری:** گرم رکھنے والا سٹوو یا ہیٹر، بھاپ کا چولہا۔

**بُخاری:** بخار سے متعلق۔

**بخاطِر:** دل میں۔

**بخّال:** (ع) بہت زیادہ بخیل، انتہائی کنجوس۔

**بخت:** نصیب، قسمت۔

**بختِ تیرہ:** بد نصیبی۔

**بختِ بیدار:** خوش نصیبی۔

**بختِ خُفتہ:** بد نصیبی۔

**بختِ سَبز:** خوش نصیبی۔

**خوش بخت:** خوش نصیب۔

**بُخت:** دو کوہانوں والا اُونٹ۔

**بَخت آزمای:** قرعہ ڈالنا، قسمت کا اندازہ کرنا لاٹری۔

**بَختاوَر:** خوش نصیب۔

**بختِ برگشتہ:** بدنصیب۔

**بختَر:** باختَر، مغرب۔

**بختک:** ڈراؤنا خواب، کابوُس، وہ خواب جس کا ڈر بیٹھ گیا ہو۔

**بختک:** بد نصیبی۔

**بخت مند:** خوش نصیب۔

**بختُو:** (۱) بجلی، برق، رعد، ہر گرجنے والی چیز۔

**بختوَر:** صاحب بخت و دولت، خوش بخت، بختیار۔

**بختہ:** تین یا چار سال کا مینڈھا، موٹا تازہ۔

**بختی:** قوی ہیکل اونٹ جس کے دو کوہان ہوں۔

**بختِیار:** خوش نصیب۔

**بختِیاری:** خوش نصیبی۔

**بختیاری:** ایران کے ایک قبیلے کا نام اور اصفہان کے قریب وہ علاقہ جہاں یہ قبیلہ رہتا تھا۔

**بختیاوَر:** بختاور،۔ خوش بخت۔

**بَخجَد:** میل جو لوہا پگھلانے کے ساتھ نیچے رہ جاتا ہے۔

**بخُدا:** خدا کی قسم۔

**بَخر:** بھاپ، کا خارج ہونا۔

**بِخردی:** خرد مندی، دانشمندی۔

**بَخس:** ناقص، کم، نیز وہ زمین جس سے آبیاری کے بغیر کچھ حاصل ہو سکے۔

**بَخسانِیدن:** پثر مردہ کرنا، افسردہ کونا، رنجیدہ کرنا۔

**بخس:** کم، تھوڑا، وہ زمین جس سے آبیاری کے بغیر کچھ حاصل ہو۔

**بخست:** شور، آواز، گونج

**بخسُودن:**(۱)دل دھڑکنا (۲)ہتھوڑے سے کوٹنا۔

**بخسیدَن:**رنجیدہ ہونا، پثر مردہ ہونا۔

**بخش:بخشیدن**= بخشنا سے فعل امر، بخش دو۔

**فرح بخش:**فرحت بخش، خوشی بہم پہنچانے والا۔

**بخش پذیر:**قابل تقسیم۔

**بخش کردن:**تقسیم کرنا۔

**بخش نامہ:**گشتی مراسلہ۔

**بخشایش:**عطا، بخشنا۔

**بخَشایش گناهان:**گناہوں کی بخشش۔

**بخشایَندہ:**بخشنے والا، اللہ تعالی۔

**بخشایندِگی:**بخشش۔

**بخشانیدن:**بخشیدن، بخشنا۔

**بخش پذیر:**تقسیم ہونے کے قابل

**بخشش:**جو چیز عطا کی گئ ہو۔

**بخشَندہ:**بخشنے والا، سخی، فیاضی۔

**بخشُودن:**بری کرنا، معاف کرنا، کسی کی غلطی سے درگزر کرنا۔

**بخشی:**منافع، حصہ، مقسوم۔

**بَخشی:**فوج کا بڑا افسر، کمانڈر ان چیف۔

**بخشِیدَن:**معاف کرنا، کوئ چیز کسی کو معاوضے کے بغیر دینا۔

**خدایا گناهان مارا ببخش:**خدا ہمارے گناہوں کو معاف کردے۔

**بخشیدَنی:**قابلِ معافی۔

**بخُصوص:**خصوصیت سے خصوصاً۔

**بُخل:**(ع) کنجوسی، خِست۔

**بُخَلا:**(ع) بخیل کی جمع، کنجوس۔

**بخلاف:**بر خلاف۔

**بُخلَہ:**خرفہ، تخم خرفہ۔

**بَخنُو:**رعد، برق، بجلی، ہر گرجنے والی چیز۔

**بُخو:**بیڑی جو مجرم کے پاؤں میں ڈالی جاتی ہے، نیز ہتھکڑی۔

**بخُود:**اپنے آپ۔

**بخود آمدن:**آمادہ ہونا، ہشیار ہونا، ہوش میں آنا۔

**بخود بَستہ:**(۱)متاثر (۲)مشابہ ہونا۔

**بخُور:**لوبان وغیرہ جلنے کی خوشبو۔

**بُخوردادن:**خوشبو کے لیے لوبان جلانا۔

**بخوردان:مِجمر:**انگیٹھی، عُود یا لوبان کو جلا کر رکھنے کی جگہ۔

**بُخور مریم:**خوشبودار بوٹی جس کی شاخیں چھوٹی چھوٹی اور پھول خوبصورت ہوتے ہیں۔

**بخُورِیدن:**پاگل ہو جانا۔

**بَخوُن:**ستارہ مریخ۔

**بَخیازی:**انعام جو نئے کپڑے لانے والے کو دیا جاتا ہے، اور استعمال شدہ کپڑے جو کسی کو دیے جاتے ہیں۔

**بَخیدَن:**روئ دُھننا۔

**بَخیر:**خیریت سے۔

**بَخِیل:**(ع) کنجوس، خسیس۔

**بَخیلی:**کنجوسی، خِست۔

**بَخیِہ:**(ع) سینا، ٹانکے لگانا۔

**بَد:**بُرا، زشت، ناپسند، ناگوار۔

**بَد:**بُرے طور سے، نامناسب طریقے پر۔

**بُد:**کلمے کے آخر میں آکر صاحب، سرور، سردار کے معنی دیتا ہے مثلاً سپ سے سپہبُد۔

**بُد:**بوُد بمعنی تھا کی مختصرصورت۔

**بُد:**چارہ، عوض۔

**بلد:**رہنما، رہبر، شناسا، واقف۔

**بلدبودن:**جاننا، واقف ہونا۔

**بلدان:**بلدہ کی جمع، شہر۔

**بلدر چین:**بٹیر، سلوا،

**بلدہ:**شہر، بلدان جمع۔

**بلدی:**شہر سے متعلق،

**انجمن بلدی:**میونسپل کونسل۔

**بلدیّت:**واقف ہونا، شناسا ہونا۔

**بلدیہ:**(ع) کارپوریشن، شہرداری۔

**بلژیک:**بلجیم۔

**بلژیکی:**بلجیم سے متعلق۔

**بلسان:**(۱) مفید قسم کا پودا جس کے پھول سفید گچھوں کی صورت میں ہوتے ہیں۔ (۲) خوشبودار قسم کا عرق جو بعض درختوں سے حاصل ہوتا ہے اور طبّی خواص رکھتا ہے۔

**بلسک:**چھوٹا سا پرندہ جس کے پر لمبے اور نوک تیز ہوتی ہے، پر سیاہ اور سینے کے پر خاکستری رنگ کے ہوتے ہیں

**بلشک:**سیخ کباب۔

**بَلع:**غذا کا چبانا، اور نگلنا

**بلعَم:**(ع) حضرت موسیٰ(ع) کے ایک ہم عصر کا نام، جو بہت لالچی تھا، مجازاً لالچی، پیٹو۔

**بلعیدن:**چبانا، نگلنا

**بلعُون:**حلق، حلقوم۔

**بُلغا:**بلیغ کی جمع، جن کے کلام میں بلاغت ہو۔

**بلغار:**سرخ رنگ کا چمڑا

**بلغارِستان:**ملک بلغاریہ۔

**بلغاری:**بلغاریہ کا رہنے والا۔

**بلغاک:**فتنہ، آشوب، غوغا اسے بلغاق بھی کہتے ہیں۔

**بلغَم:**(ع) کھانسی، بلغمی مادہ۔

**بلغندہ:**بغچہ، گٹھڑی۔

**بلغُور:**(ت)(۱) چاندی کا سکہ (۲) گندم کے کوبیدہ دانے

**بلغورجَو:**جو سے تیار کی گئی خوراک۔

**بلفر خَج:**پلید، نا پاک، زشت۔

**بلَق: ابلق:**سیاہ و سفید رنگ، گونا گون رنگ، بو قلموں، رنگ برنگ۔

**بلقَک:**ایک قسم کی گھاس

**بلقیس:**سبا کی ملکہ جو حضرت سلیمان(ع) کی ملاقات کو آئی تھی۔

**بلِک:**تحفہ، ارمغان، سوغات۔

**بُلکامِہ:**پرآرزو، زیادہ کام کرنے والا

**بُلکفَد:**رشوت

**بلکک:**نیم گرم پانی۔

**بلکن:**دیوار کا کنگرہ، سردیوار۔

**بلکُنجَک:**عجیب، طرفہ۔

**بلکہ:**شاید،

**بلم:**چھوٹی کشتی، نیز ایک قسم کی مچھلی۔

**بلماج:**یخنی، شوربا، آب گوشت۔

**بلمِہ:**لمبی اور گنجان ڈاڑھی۔

**بلمہ ریش:**لمبی گنجان ڈاڑھی والا۔

**بلنج:**مقدار، اندازہ

**بُلند:**اونچا، بالا۔

**بلند حرف زدن:**اونچا بولنا،

**بُلند شدن:**اٹھنا۔

**صبح زود بلند شدم:**صبح میں جلد اٹھا

**بلند آشیان:**اونچے آشیانے والا۔

**بلند آوازِہ:**کنا یہ ہے مشہور و معروف آدمی کا

**بلند اختر:** خوش نصیب، بلند اقبال

**بلند اختری:** خوش نصیبی۔

**بلند ارادہ:** اولوالعزم، حوصلہ مند،

**بلند اقبال:** اقبال مند، خوش بخت۔

**بلند اقبالی:** خوش بختی۔

**بلند اقتدار:** بڑی قدر و منزلت والا۔

**بلند بالا:** اونچے قد کا نوجوان۔

**بلند بخت:** خوش نصیب

**بلند بین:** بلندی پر نظر رکھنے والا، بلندیوں تک پہنچنے کی تمنا رکھنے والا، ترقی پسند۔

**بلند پایہ:** بلند مرتبہ۔

**بلند پرواز:** اونچا اڑنے والا، ترقی پسند۔

**بلند پروازی:** اونچا تخیل، ترقی پسندی۔

**بلند پری:** بلند پروازی۔

**بلند جاہ:** اونچے جاہ و مرتبے والا، بلند مرتبہ

**بلند قامت:** لمبے قد و قامت والا،

**بلند گرای:** بلند پرواز۔

**بلند گو:** لاؤڈسپیکر (انگ)

**بلند نظر:** وسیع النظر، بلند حوصلہ رکھنے والا، بلند خیال۔

**بلند ہمت:** بلند خیال، بہت با ہمت، وسیع الخیال۔

**بلوا:** (ع) خلل، اضطراب، شورش، ہنگامہ، شور و غوغا، بغاوت

**بلوچ:** (۱) بلوچستان کا رہنے والا، بلوچ قبیلے کا فرد (۲) مرغے کی کلغی۔

**بلوچستان:** پاکستان کا صوبہ۔

**بُلور:** شیشہ۔

**بُلورِالوان:** رنگدار شیشے۔

**بلور سازی:** شیشے بنانے کا کام۔

**بلوری:** بلورین، شیشے کا بنا ہوا۔

**بلورین اندام:** بلورین تن، درخشان، تابناک جسم، نرم و نازک خوش اندام۔

**جام بُلور:** شیشے کا جام

**بلوط:** شاہ بلوط، ایک قسم کا جنگلی درخت جس کی لکڑی سخت اور مضبوط ہوتی ہے،

**بلوطِستان:** جہاں بلوط کے درخت ہوتے ہیں۔

**بلوغ:** (ع) بالغ ہونا۔

**بسِنِ بلوغ رسیدن:** بالغ ہونا۔

**دندانِ بلوغ: دندان عقل:** عقل داڑھیں۔

**بلوغیّت:** سن بلوغ کو پہنچنا۔

**بلوک:** ضلع، جس میں چند گاؤں شامل ہوں۔

**بلوک:** شراب پینے کا جام، قدح۔

**بلوکات:** بلوک کی جمع، اضلاع۔

**بلوکی:** ضلع سے متعلق۔

**بلوی - بلوا:** شورش، ہنگامہ۔

**بلہ:** احمق، بے وقوف، ابلہ

**بلہ:** کلمہ جواب، جی، جی ہاں۔

**بلہا:** (ع) ابلہ کی تانیث، نادان عورت، کم عقل عورت۔

**بُلہوس، بالہوس:** ہوس کار، لالچی، ہوس پرست

**بلی:** کلمہ ایجاب، ہاں، جی ہاں۔

**بلیّات:** بلیہ کی جمع بدبختیاں، تکلیفیں، مصیبتیں

**بلیاد:** سادہ کپڑا نقش و نگار کے بغیر۔

**بلید:** (ع) بے وقوف، احمق، بے شعور، کندذہن۔

**بلِیط:** ٹکٹ

**بلیغ:** (ع) فصیح، خوش بیان، جس کے بیان میں صنائع استعمال ہوتی ہوں، بہت زیادہ خوش بیان،

سعی بلیغ:بہت زیادہ کوشش۔
بلیّہ:(ع) بد نصیبی، مصیبت، آفت، حادثہ
بم :(۱)موسیقی کے ساز کی آواز، بم مقابل زیر،
(۲)کرمان کا ایک شہر
بمبائی:بمبئی، ہندوستان کا ایک شہر
بمُجردّ:فورا، محض
بمجردیکہ:محض اینکہ، محض یہ کہ
بمُرور:زمانے کے گزرنے کے ساتھ، رفتہ رفتہ
بمرورِایام:دنوں کے گزرنے کے ساتھ، تدریجاً
بُموی بند کردن:برا انجام ہونا
بموی کشیدن:بہت آسان ہونا
بمُوجب:مطابق
بموقع:موقع کے مطابق
بمی:کم آوازی
بُن:جڑ، بنیاد، بیخ، بنیاد
بُنِ درخت:درخت کی جڑ
بنِ گوش:بنا گوش، کان کا خلا، کان کا درمیانی حصہ
از بن برکردن:جڑ سے اکھاڑ دینا
بِن:(ع) بیٹا
بُن:(ع) قہوہ
بِنا:(ع) بنیاد، عمارت
بنای عالی:عظیم عمارت
بنا برین:اس وجہ سے، اس لیے
بنّا:(ع) معمار، راج
بُناب:پانی کی تہ۔ تھاہ
بِنات:(ع) بنت کی جمع، بیٹیاں، دختران
بنات النعش:وہ سات سیارے جو قطب شمالی کے قریب
گردش کرتے ہیں

بنادِر:(ع) بندر کی جمع۔ بندرگاہیں
بنادِق:بندوق کی جمع، بندوقیں
بنارس:ہندوستان کا ایک مشہور شہر
بناغ:(۱) سوکن، (۲) دبیر، منشی
بُناگوش:(۱) کان کے اندر کا خلا (۲) کان کا پچھلا
حصہ
بنام:مشہور، معروف، نامی
بنام:کے نام
بنامِ ایزد:خدا کے نام، براہ خدا
بنان:انگلیوں کے سرے، نوکیں
بُناوَر:ہرریشہ دار چیز، ریشہ دار، جس کی جڑ زمین میں
اتری ہو،
بنّائی:معمار کا پیشہ
بن بست:گلی جو آگے سے بند ہو، کوچہ راہ بستہ
بنبر:سپستان، ایک درخت جس کے پتوں کی نوک تیز اور
کھردری ہوتی ہے، درخت پر خوشبودار پھولوں کے گچھے
لگتے ہیں
بِنت:(ع) بیٹی، دختر
بِنت الجَبَل:دختر کوہ، پہاڑ کی بیٹی، گونج
بنج:ایک زہریلا پودا
بُنجِشك:کنجشک، چڑیا
بنجك:دھنی ہوئی روئی
بُنجُل:بیکار، گھٹیا درجے کی تجارتی اشیا، نا مرغوب،
نا پسندیدہ، ایسی اشیا جن کا کوئی خریدار نہ ہو
بُنچاق:دستاویز جو فروخت کرنے والے کے پاس ہو، جس
سے اس کے مالک ہونے کا یقین ہو
بند:(۱) فیتہ، پٹی، رسی (۲)بیڑی
او را در بند نہادند:اس کے پاؤں میں بیڑی

ڈالی گئی

**بند آمدن:** مجبور ہو جانا، پابند ہو جانا

**بند:** پروا، فکر، خیال

**در بندآن مباش کہ نشنید یا شنید:** اس بات کی پروا نہ کر کہ اس نے سنایا نہیں

**بند: بستن** =باندھنا سے فعل امر، باندھ دو

**بند:** پیراگراف، اشعار کا قطعہ، وعدہ، معاہدہ

**بندِ ساعت:** بند جس سے گھڑی کلائی پر باندھی جاتی ہے

**بندِ شلوار:** نالا

**بندِ شمشیر:** تلوار کی پیٹی

**بندِکفش:** بوٹ کا تسمہ

**در بندِ چیزی بودن:** کسی چیز کا متمنی ہونا

**بند آب:** ڈیم

**بنداد:** بنیاد

**بُندار:** (۱) مالدار، سرمایہ دار (۲) پختہ کار، بہت کچھ جاننے والا

**بَنداق:** درویشوں کی اونچی لمبی ٹوپی

**بند انداز:** عورت جس کا پیشہ عورتوں کی آرایش کرنا ہو، آرایشگر

**بندباز:** رسی پر ناچنے والا بازیگر، نٹ

**بندبازی:** رسی تان کراس پر ناچنا، نٹ ناچ

**بندبند:** جوڑ جوڑ

**بند خانہ:** زندان، جیل خانہ

**بَندر:** بندر گاہ

**بِندرت:** شاذ و نا در

**بند زدن:** شکستہ برتن کو جوڑنا

**بندرگاہ:** جہازوں کے ٹھہرنے کا مقام

**بُندُق:** بندوق (بنادق جمع)

**بُندُقیہ:** رائفل، بندوق

**بندکش:** دیوار کی درزیں یا شگاف بند کرنیوالا

**بندکشی:** دیوار کی درزیں بند کرنا

**بندکفش:** فیتہ

**بندگان:** بندہ کی جمع، ملازماں، غلامان

**بندگاہ:** جوڑ

**بند گسیختہ:** رند مشرب، اوباش، عیاش، آوارہ

**بندگی:** اطاعت، فرمانبرداری، غلامی، پرستش

**خدا را بندگی میکنم:** میں خدا کی پرستش کرتا ہوں، اطاعت کرتا ہوں

**بند گیر:** عمدہ قسم کا سیمنٹ، ایک لمبا بیم

**بُنِ دندان:** دانتوں کی بیخ، کنایۂ فرماں برداری، اطاعت

**بندوبست:** نظم و ترتیب، انتظام، اہتمام

**بندور:** تخیلی استعداد، قوت عمل، صلاحیت

**تُدُوز:** موٹی سوی جس سے موٹا کپڑا سیا جاتا ہے

**بندہ:** غلام،خادم، میں، عاجز

**بندہ پروَر:** خادموں کی پرورش کرنے والا، مہربان

**بندہ پروری:** خادموں کی پرورش، عنایت، شفقت

**بندہ زادہ:** میرا بیٹا، غلام زادہ

**بندہ نواز:** خادموں پر مہربانی کرنے والا، شفیق، ہمدرد، مہربان

**بندہِ نوازی:** عاجز نوازی، بندہ پروری، شفقت و عنایت

**بندی:** قید، قیدی، زندانی

**بندیخانہ:** قید خانہ، زندان

**بندیمہ:** بٹن، تکمہ

**بَنزین:** پٹرول

**بُنسالہ:** پیرسالخوردہ، بوڑھا، کہن سال

**بُنشَن:** دالوں کی قسمیں مثلاً چنے، ماش، لوبیا وغیرہ

**بِنصِر:** ہاتھ کی درمیانی اور چھوٹی انگلی کے بیچ کی انگلی، بناصر جمع

**بِنفسِہ:** ذاتی طور سے

**بَنَفش:** نیلگوں رنگ

**بِنفشِہ:** ایک گُل دار پودا جس کی مختلف قسمیں ہوتی ہیں، اس میں نیلے، ارغوانی اور سفید رنگ کے پھول آتے ہیں، یہ پودا دوا کے بھی کام آتا ہے

**بنك:** جس میں روپے پیسے کا لین دین ہوتا ہے وہاں روپیہ جمع کرایا جاتا ہے اور جب ضرورت ہو نکالا بھی جا سکتا ہے، اس سے منافعہ بھی ملتا ہے

**بنك دار:** بنک کے ذمے دار افسر

**بُن كن:** بیلچہ، کُھرپا

**بنگ:** بھنگ، ایک نشہ آور پودا، حشیش

**بنگاب:** بھنگ

**بنگالہ:** بنگال

**بنگان:** پیالی، چائے کی پیالی، فنجان

**بنگاہ:** گھر، قیامگاہ

**بنگرِہ:** لوری جو ماں بچے کو سلانے کےلیے دیتی ہے

**بنگی:** بھنگ کا عادی

**بُنلاد:** بنیاد، دیوار کا نچلا حصہ

**بن نا پدید:** اتھاہ، جس کی تہہ کو پہنچ سکیں

**بنُو:** خرمن، گندم یا جو کا خرمن

**بنوان:** نگہبان خرمن، کھیتوں کی رکھوالی کرنے والا

**بنو سرخ:** مسور، عدس

**بنوسیاہ:** ماش کی دال

**بنوبت:** اپنی باری

**بنوت:** اولاد، فرزندی

**بنُون:** (ع) ابن کی جمع، بیٹے

**بُنَہ:** سامان، رہنے کی جگہ، قیامگاہ

**بنی:** (ع) (ابن کی جمع) بیٹے، پسران

**بنی آدم:** (ع) حضرت آدم(ع) کی اولاد، مثال:

**نسبتی نیست بذات تو بنی آدم را**
**بهتر از عالم و آدم تو چه عالی نسبی**

حضور! آپ کی ذات سے بنی نوع انسان کو کوئی نسبت نہیں، کیا انسان اور کیا عالم انسانیت، آپ سب سے زیادہ عالی نسب ہیں

**بنی اسرائیل:** (ع) حضرت یعقوب(ع) کی اولاد

**بنی اُمیّہ:** (ع) جس کے بانی حضرت امیر معاویہ (رض) تھے ان کی خلافت ۴۱ تا ۶۰ھ قائم رہی

**بنی عباس:** اس سلسلے کے بانی ابو العباس السفاح تھے ان کی خلافت ۱۳۲ تا ۱۳۶ھ قائم رہی

**بنی عم:** (ع) چچا کا بیٹا

**بنیاد:** بِنا، اساس، آغاز

**بنیادِ عالم:** دنیا کی بنیاد، کائنات کی بنیاد

**بنیاد افگندن:** بنیاد قائم کرنا بنیاد ڈالنا

**بنیاد برافگندن:** ضائع کر دینا تباہ کر دینا

**بنیاد نہادن:** بنیاد رکھنا

**بنیادگر:** معمار، راج

**بُنیان:** (ع) بنیاد، بنا، اساس، کوئی چیز جو خاص بناوٹ رکھتی ہو، عمارت

**بُنیچِہ:** (۱) ہیئت اجتماعیہ، (۲) مالیات و عوارض جن کا تعلق کاشتکاروں سے ہو (۳) کارپوریشن (۴) فوجیوں کا کوٹا

**بنیز:** نیز، ایضاً، ہرگز

**بنیِہ:** جسمانی ڈھانچا، صحت

**بنیه اش ضعیف است:** اس کی صحت کمزور ہے

**بُو:** جس چیز کا قوت شامہ کے ذریعے احساس ہو

**بو بردن:** خفیہ طور سے اطلاع حاصل کرنا، شک کرنا

**بوی حسادت می آید:** حسد کا پتا چلتا ہے

**بوی سوختہ:** جلتی ہوئی چیز کی بُو

**بوی گل:** پھول کی خوشبو

**بُو:** باپ

**بو علی سینا:** سینا کا باپ

**بو:** باشد کا مخفف، ممکن ہے، ہو سکتا ہے مثال:

**ذرّہ ای از نور خود کُحلِ جواہر بہ بخش**

**بو کہ پذیرد ازان دیدہ جانم ضیا**

اپنے نور سے جواہر کا ذرّہ بھر سرمہ عطا کردے ہو سکتا ہے کہ اس سے میری روح کی آنکھ منور ہو جائے

**بواب:** (ع) دربان، نگہبان

**بوادی:** (ع) بادیہ کی جمع، بیابان بصورت جمع

**بوار:** تباہی، بربادی، ہلاکت

**دارالبوار:** دوزخ

**بوارِح:** (ع) بارح کی جمع، موسم گرما کی ہوائیں

**بوارِق:** (ع) بارقہ کی جمع، چمکدار، درخشاں تلواریں

**بواسطہِ:** واسطے سے، ذریعے سے، اس وجہ سے

**بواسیر:** (ع) ایک بیماری جس سے مقعد میں مسّے نکل آتے ہیں اور ان میں سے خون بھی نکلتا ہے

**بواشہ:** باد افشان، بھوسا اڑانے والا لکڑی کا آلہ، لکڑی کا دستہ دار پنجہ یا چار شاخہ

**بواطِن:** (ع) باطن کی جمع

**بواعِث:** (ع) باعث کی جمع، اسباب، وجوہ

**بواقی:** باقی کی جمع، بقیہ چیزیں

**بوال:** ذیابیطس، پیشاب میں شکر آنا

**بُوالحَزَن:** اداس، غمگین (حزن سے)

**بوالعَجَب:** (ع) عجیب و غریب

**بوالعجَبی:** حیرانی

**بُوالفُضُول:** فضول باتیں کرنے والا، خواہ مخواہ دخل اندازی کرنے والا

**بوالہَوَس:** حریص، لالچی، خواہشات کا بندہ

**بوالہوسی:** حرص، لالچ، وہم و خیال

**بُوب:** فرش، بساط، کوئی چیز جو زمین یا فرش پر بچھائی جائے

**بوباش:** مسلسل، قدیمی

**بُوبُرد:** بلبل

**بُوبك:** ہدہد،

**بُوبو:** ہو بک

**بوبوك:** آنکھ کی پتلی

**بُوتہ:** (۱) کٹھالی جس میں کسی قیمتی دھات کو پگھلایا جاتا ہے، (۲) جڑی بوٹی، پودا

**بوتہ گل سرخ:** سرخ پھولوں کا پودا، گلاب کا پودا

**بوتیمار:** لفظی معنی ہیں غم کھانے والا، لمبی ٹانگوں اور لمبی چونچ والا پرندہ جو دریا کے کنارے غمگین صورت بنائے کھڑا رہتا ہے، بقول بعض اسے یہ وہم ہوتا ہے کہ اس کے پانی پینے سے کہیں دریا کا پانی ختم نہ ہو جائے اس لیے پیاس کے باوجود پانی نہیں پیتا

**بَوجار:** گندم یا چاولوں کو صاف کرنے والا

**بوجار لنجان:** ابن الوقت

**بوجاری:** گندم یا چاولوں کو صاف کرنا

**بوَجہ:** وجہ سے

**بُوجَہل:** ابو جہل، جاہل، ناواقف

**بوجہی:** ایک وجہ سے

**بُود:**(بودن سے) تھا

**بود:**ہستی، وجود

**بود و نبود:**ہستی و عدم، موجودگی اور عدم موجودگی، دولت و افلاس

**بود و باش:**رہنا سہنا، سکونت، جائے سکونت، منزل، مسکن

**بُوَد:**بودن مصدر سے فعل مضارع، ہوتا ہے، ہو گا

**بودا:**بدھ مذہب

**بودار:**خوشبو دار، جس چیز سے خوشبو آئے

**بودای:**بدھ کی پیروی

**بُودجِہ:**بجٹ، میزانیہ، جمع و خرچ

**بودجہ ای:**میزانیے سے متعلق

**بُودش:**ہستی، وجود

**بودن:**(مصدر) ہونا

**اگر بودید:**اگر تم ہوتے

**اگر بودیم:**اگر ہم ہوتے

**بودنِہ:**پودینہ، پودنہ

**بود و باش:**وجود، ہستی، منزل و مسکن

**بود و نابود:**ہونا نہ ہونا، موجودگی، عدم موجودگی

**بُور:**شرمسار، جس کا رنگ اڑا ہوا ہو

**بورشدن:**شرمندہ ہونا

**بور:**زردی مائل رنگ

**بور:**تباہ ہونا، ضائع ہونا

**بُوراق:**معدنی مادہ، شورہ، پوٹاشیم نائٹریٹ

**بُوران:**سخت سردی، شدید ہوا جو برف و باران کے ساتھ چلتی ہے

**بُوران:**گوٹیوں سے کھیلا جانے والا کھیل

**بُورانی:**بینگن اور دہی سے بنی ہوئی خوراک

**بورس:**تمسکات کی خرید و فروخت کی جگہ سٹاک اکسچینج کا وہ مقام جہاں تاجر اور دلال داد و ستد کے لیے جمع ہوتے ہیں

**بُورِہ:**شورہ، پوٹا شیم نائٹریٹ

**بُوری:**شرمساری جو کسی ناکامی کے نتیجے میں ہو

**بُوری:**دلدل میں اگنے والی نرسل

**بُوری:**زرد یا سنہرا رنگ

**بُوریا:**پٹ سن کی بنی ہوئی بوری، چٹائی

**نی بوریا:**پٹ سن

**بوریا باف:**پٹ سن کی چٹائی یا بوری بننے والا

**بوریا پوش:**چٹائی سے جسم ڈھانپنے والا

**بُوز:**(۱) تیز رفتار گھوڑا (۲)تیز ہوش اور ہوشیار آدمی

**بوزا:**جو کی شراب، آبجو، بیئر (انگ)

**بوزاگر:**جو کی شراب کشید کرنے والا

**بوز گند:**ایوان، صفہ

**بوزنِہ:**بوزینہ، بندر

**بوزِہ:**شراب جو چاولوں یا باجرے سے تیار کی جاتی ہے

**بوزِہ خانہ:**جہاں چاولوں یا باجرے سے بنی ہوئی شراب ملتی ہے

**بوزِینِہ:**بندر، میمون

**بوژنِہ:**غنچہ، شگوفہ

**بوس:**چومنا، پیار کرنا

**آستان بوس:**دہلیز چومنے والا، خدمت گار

**بوس و کنار:**آغوش میں لینا، منہ چومنا

**بُوستان:**باغ، گلزار، سعدی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب کا نام، (بُساتین جمع)

**بُوسلیك:**ایرانی موسیقی کی ایک سر

**بُوسِہ:**چومنا، پیار کرنا

**بوسه گاه:** چومنے کا مقام، مقدس مقام

**بوسیام:** ایک درخت جس کی کئی قسمیں ہیں، ان میں ایک سے شکر بنتی ہے

**بُوسیدن:** چومنا، پیار کرنا

**بوسیله:** ذریعے سے

**بُوش:** شان و شکوہ، کروفر، مثال:

**خسروا معذور شان می دار گر بُوش دروغ**
**خانه باشان بسکه پر شد مرد می را جا نماند**

اے خسرو انھیں معذور سمجھ جن کی جھوٹی شان و شوکت سے ان کے ہاں اتنے لوگ جمع ہو گئے ہیں کہ کسی اور شخص کے لیے وہاں جگہ نہیں رہی۔

**بُوشاب:** خواب، نیند

**بُوشقاب:** بشقاب، چینی یا دھات کی طشتری، رکابی، پلیٹ

**بوشهر:** ایران کا ایک شہر

**بُوغچه:** بقچہ، گٹھری

**بُو غلِمه:** مرغی، مرغی کی کھال کو اس طرح بھرنا کہ اس کی اصل جسامت نظر آئے

**بُوف:** الو، چغد

**بُوفه:** الماری وغیرہ جس میں دعوت کے برتن اور لوازم دعوت رکھے جاتے ہیں، دعوت جس میں مہمان کھڑے ہو کر کھانا کھاتے ہیں

**بُوق:** بگل، سینگ جس کے ذریعے آواز دی جاتی ہے یا اعلان کیا جاتا ہے، ہارن

**بوق حمام:** سینگ سے نکلی ہوئی آواز جو غسل کرنے کے لیے آگاہ کرتی ہے

**بوق زدن:** سینگ کے ذریعے آواز دینا، موٹر کا ہارن بجانا

**بوقت:** وقت پر

**بُوقلمُون:** (١) کئی قسم کے رنگ، رنگا رنگ (٢) ایک پرندہ جس کے پر رنگ رنگ کے ہوتے ہیں (٣) جو شخص اپنی رائے اور عقیدہ بدلتا رہتا ہے

**بُوك:** بوکہ، باشد کہ: ہو سکتا ہے کہ

**بوكس:** باکسنگ، گھونسے بازی کرنا

**باكس بازی:** گھونسے بازی

**بوكند:** عشق پیچاں

**بوگان:** رحم، بچہ دان

**بَول:** شاش، پیشاب

**بول كردن:** پیشاب کرنا

**بول سنج:** پیشاب کا معائنہ کرنے کا ماہر

**بول شناسی:** پیشاب کا جائزہ لینے کی مہارت

**بُو لهب:** حضرت رسول کریم(ص) کے چچا، لفظی معنی ہیں ضد پر قائم رہنے والا، غیر عقیدہ رکھنے والا ضدی۔

**بو لهبی:** مخالفت میں اپنی ضد پر قائم ہونا

**بَولی:** پیشاب کرنے کی جگہ

**بُوم:** الو

**بُوم:** علاقہ، ملک، وطن، آباء کی سر زمین

**مَرز و بوم:** وطن، آبائی وطن

**بوما دران:** تند و تیز قسم کی جڑی بوٹی جس کے پھول نیلگوں ہوتے ہیں

**بُو مكند:** زیر زمین جو رہنے کے لیے قیامگاہ بنائی ہو

**بُو مهَن:** زلزلہ، بھونچال

**مثال:**

**برآمد یکی بو مهن نیم شب**
**تو گفتی زمین را گرفت است تب**

آدھی رات کو زلزلہ آیا تو تُو نے کہا زمین بخار سے لرزہ براندام ہو رہی ہے

**بُومی:** کسی ملک کا رہنے والا، ملکی، مقامی

**زبان بُومی:** مقامی زبان

**بُون:** بچہ دان، عورت کا رحم، زہدان، رودہ

**بُونافِع:** ایک قسم کی شراب کا نام

**بُوناک:** بدبو، جس سے بدبو آئے

**بُویا:** جس میں سے خوشبو آئے، خوشبودار

**بوی افزا:** خوشبو پیدا کرنے والا

**بُویان:** بویا، جس سے خوشبو آئے

**بویای:** خوشبو کا احساس، قوت شامہ

**بوپیچہ:** پیچک، عشق پیچاں

**بوی دار:** خوشبودار

**بوی دان:** عطر دان، شیشی جس میں عطر وغیرہ رکھتے ہیں

**بوِیژ:** بویژہ: خاص طور سے

**بوی سوز:** انگیٹھی، مجمر جس میں عود جلاتے ہیں

**بُویِہ:** خواہش، امید، آرزو

**بُوییدن:** سونگھنا

**بَہ:** کلمہ تعجب و تحسین، خوب، اچھا

**بہ:** زرد رنگ کا پھل جو نارسیدہ صورت میں بھی کھایا جاتا ہے اور پکا ہوا بھی،

**بہا:** قیمت مثال:

**مشتری را بہای روی تو نیست**

**من بدین مفلسی خریدارم**

خریدار تیرے دیدار کی قیمت ادا نہیں کر سکتا کیونکہ وہ حد سے زیادہ ہے لیکن میں اس مفلسی میں بھی اس کا خریدار ہوں

**بہای خون:** خون بہا

**بہا کردن:** قیمت لگانا

**بہاء:** خوبصورتی، زیبائی، خوش و ضعی، لطافت، روشنی، رونق، درخشندگی،

**بہا پیشی:** پیشگی قیمت، بیعانہ

**بہاجَت:** (ع) خوبصورتی، زیبائی، رعنائی

**بہادار:** قیمتی **اوراق بہا دار:** قیمتی اوراق، گراں بہا مسودہ

**بہادر:** دلیر، شجاع

**بہادران:** فوجی جوانوں کا دستہ

**بہار:** (۱) موسم بہار، پھولوں کے کھلنے کا موسم، شادابی، سرسبزی، تفریح، خوشی، رونق (۲) بہار ایک راگنی کا نام بھی ہے

**بہارِستان:** پھولوں کا چمن زار، عبدالرحمن جامی کی کتاب کا نام

**بہارنارنج:** نارنگی کے پھولوں کی بہار

**بہارِہ:** موسم بہار کا حاصل، بہار سے متعلق

**بہاری:** موسم بہار سے متعلق

**بہارِیّہ:** موسم بہار کے مناظر سے متعلق نظم یا غزل

**بہاز:** اصیل گھوڑا جسے جفت گیری کے لیے گلے میں چھوڑتے ہیں

**بہاگیر:** قیمتی، گرانمایہ، گراں بہا

**بہامِین:** موسم بہار، فصل بہار

**بہانِہ:** حیلہ، کوئی بیجا عذر بتانا

**بہانہ نا خوشی:** بیماری کا بہانہ

**بہانہ جو:** بہانے بنانے والا

**بہانہ جوی:** بہانہ بنانا

**بہانہ ساز:** بہانہ بنانے کا عادی

**بہانہ فُرُوش:** بہانہ ساز

**بہاور:** بہادار، قیمتی

**بہائم:** (ع) بہیمہ کی جمع، جانور، چوپائے، حیوان

**بہائی:** بہاءاللہ کے پیرو، بہائی مذہب کے پیرو

**بہبُود:** بہتری، فلاح، خوبی، سلامتی

**بہبودی:** فلاح و بہبود، خوبی و سلامتی

**بَہت:** (ع) جھوٹ، کذب، دروغ، افترا

**بُہت:** حیرانی، حیرت

**بُہتان:** تہمت، جھوٹا الزام، افترا

**بہتان زدن:** تہمت لگانا

**بُہت آور:** حیران کن

**بِہتر:** بہت اچھا

**بِہترَک:** کچھ بہتر

**بہتری:** اچھائی

**بہترین:** بہ کی تفضیل کل، نہایت بہتر

**بہجَت:** خوشی، مثال:

**طبع را لذت از ظرایف او**
**روح را بہجت از لطایف او**

طبیعت کو خوشی اس کی ظرافت سے ہوتی ہے اور روح کو خوشی اس کی بذلہ سنجی سے ہوتی ہے

**از دیدن او مرا بہجتی دست داد:** اس کے دیکھنے سے مجھے خوشی حاصل ہوئی

**بِہدار:** محکمہ صحت کا افسر

**بِہداری:** محکمہ حفظان صحت

**بِہداشت:** حفظ الصحت، صحت کی نگہداشت

**بہدین:** آتش پرستوں کا مذہب اور آئین

**بَہر:** واسطے

**بہر:** حصہ، نصیب، قسمت

**بَہر:** (۱) خوبصورتی، زیبائی، (۲) شاندار فتح

**بہرام:** سیارہ مریخ

**بہرامَج:** بید مشک

**بہرامَن:** ہیرا، یاقوت سرخ

**بہرامَہ:** (۱) ریشم، سبز کپڑا (۲) بید مشک

**بہر حال:** ہر حالت میں

**بہرمند:** بہرہ مند، بہرہ ور، سودمند، فائدہ مند

**بہَرمہ:** برما جس سے بڑھئی سوراخ کرتے ہیں

**بہرُوز:** (۱) ایک قسم کا نیلگوں شیشہ (۲) اچھا دن، خوشی کا دن، خوش بختی کا موقع

**بہروزی:** خوش بختی، مثال:

**ز تقویم خرد بہروزیم بخش**
**بر اقلیم سخن فیروزیم بخش**

عقل و خرد کے زائچے سے مجھے خوش بختی سے سرفراز کر اور شاعری کی اقلیم میں سر بلندی عطا فرما

**بَہرہ:** حصہ، نصیب

**بہرہ برداشتن:** تمتع اندوز ہونا

**بہرہ بردن:** حصہ لینا، اپنا نصیب پانا

**بہرہ مند:** بہرہ ور، کامیاب، خوش نصیب

**بہرہ مندی:** خوش قسمتی، کامیابی

**بہزاد:** اچھے حسب نسب والا، ایک نامور مصور کا نام

**بہشت:** خلد، جنت، فردوس

**بہشت آسا:** بہشت کی مانند

**بہشت آشیان:** خلد آشیاں

**بہشت آئین:** بہشت کی مانند

**بہشت نشین:** بہشت میں جگہ پانے والا، جسے کوئی مقدس مقام حاصل ہو

**بہشتی:** بابرکت، مقدس مقام پانے والا

**بہشتی رُوی:** خوبصورت

**بہشتی سرِشت:** مقدس فطرت

**بہ شُدِگی:** بہبودی

**بہ شدِہ:** جس کی صحت بہتر ہوئی ہو

**بہَق:** بہک، جذام، برص

**بہ گزین:** بہتر چیز جو انتخاب کی جائے

**بہِل:** ہلیدن مصدر سے فعل امر، چھوڑ

**بہل شدن:** حساب بے باق ہونا

**بہل کردن:** اپنے حال پر چھوڑ دینا، توجہ نہ دینا

**بہلُول:** خندہ رو، نیکو کار، ایک بزرگ شخص کا نام

**بہلول:** ہارون الرشید کے زمانے کا ایک شخص جس کی خندہ آور مگر غیرت آمیز باتیں نقل کی گئی ہیں

**بہلِہ:** باز کی پرورش کرنے والے کا دستانہ

**بہَم:** ایک دوسرے کے ساتھ، اکھٹے

**بہم آمیختن:** ایک دوسرے سے مل بیٹھنا، اچھے تعلقات پیدا ہونا

**بہم پَیوَستن:** مل جانا، ایک ہو جانا

**بہم خُوردن:** ایک دوسرے سے ٹکرانا، تصادم ہونا

**بہُمان:** حرف اشارہ، فلان

**بہمن:** ایران کے شمسی سال کا گیارہواں مہینہ شمسی مہینے کے دوسرے دن کو بھی بہمن کہتے ہیں، ایک قدیمی بادشاہ کا نام

**بَہو:** بالا خانہ، چھوٹا مکان

**بہی:** خوش بختی، اچھائی، زیبائی، بہتری، بحالی صحت، مثال:

**بکی بود کز برای روز بہی**
**خاطرِ پر امید و دست تہی**

کب تک ایسا ہو کہ خوش بختی کی تمنا میں دل تو پر امید ہو اور ہاتھ خالی

**بہی یافتن:** صحت بحال ہونا

**بِہی:** ایک درخت اور اس کا پھل جو دوائی کے طور پر بھی کام آتا ہے

**بہِیج:** خوش، شادمان، خوشحال (بہجت سے)

**بہیمِہ:** وحشی جانور، چوپایہ، بہائم جمع

**بہیمی:** بہیمہ سے منسوب، ہوس پرستی، ناشائستگی، وحشیانہ پن

**بہِین:** بہتر

**بہین روز:** بہترین دن

**بہینِہ:** زیبا، خوب، بہترین

**بی:** نفی کی علامت،

**بی حیا:** شرم و حیا سے عاری

**بیکار:** جس کے پاس کوئی کام نہ ہو

**بی کران:** جس کا کنارہ نہ ہو

**بیا:** آمدن، آنا سے فعل امر، آ

**بیابان:** دشت، ریگستان، ویرانہ، صحرا

**بیابان گرد:** صحرا گرد، دشت نورد، صحرا میں گھومنے پھرنے والا

**بیابان نشین:** بیابان میں رہنے والے

**بیابان نوَرد:** بیابان میں زندگی بسر کرنیوالے

**بی آبرُوی:** ذلت، رسوائی، بے عزتی

**بی آب و رنگ:** (۱) جس میں کوئی چمک دمک نہ ہو، (۲) بے شرم، بے حیا

**بی آبی:** خشکی، بے رنگی، ذلت

**بَیات:**(۱) ایرانی موسیقی کی ایک سر (۲) ایک ایرانی نژاد طائفہ

**بَیات:**کسی جگہ رات گزارنا، رات کے وقت دشمن پر حملہ کرنا، شبخوں مارنا

**بیات:**غم، افسردگی

**بیاج:بیارہ:**خربوزے وغیرہ کی طرح زمین پر پھیلنے والا پودا

**بی اجازہ:**بلا اجازت

**بی اِحترام:**جسے کوئی عزت و وقار حاصل نہ ہو

**بی احترام کردن:**کسی کی عزت کا لحاظ پاس نہ کرنا

**بی اِحتیاط:**احتیاط نہ کرنے والا، بے پروا

**بی اِختیار:**جس پر اختیار نہ ہو، جس کا کوئی اختیار نہ ہو

**بیاد:**یاد میں

**بی اَدَب:**غیر مہذب، ناترا شیدہ، بے تمیز

**بی اَدَبانہ:**غیر مہذب طور سے، بے احترامی یا بے ادبی سے

**بی اِدراک:**بے سمجھ

**بی ادراکی:**بے سمجھی

**بی اذیّت:**تکلیف کے بغیر

**بیار:**آوردن= لانا سے فعل امر، آر، بیار، لا

**بی آرام:**بیقرار، بے چینی

**بی آزَرم:**بے شرم، شرم و حیا سے محروم

**بی آزرمی:**بے شرمی

**بی اَساس:**جس کی کوئی بنیاد نہ ہو، بے بنیاد

**بی اِستِحقاق:**جسے کوئی حق حاصل نہ ہو

• **بی اِستِطاعت:**بے وسیلہ، بینوا، بے بس، بیچارگی

**بیاسغُو:**انگڑائی، جمائی

**بی اِشتِہا:**جسے بھوک نہ ہو

**بی اَشفاق:**جس میں شفقت نہ ہو

**بی آشیان:**بے گھر

**بی اصل:**جس کا حسب نسب معلوم نہ ہو

**بی اصول:**جو کسی قاعدے یا اصول کی پرواہ کرے

**بیاض:**(ع) (۱) سفید، سفیدی (۲) نوٹ بک، یادداشتوں کا مجموعہ اوراق

**بیاض البیض:**(ع) انڈے کی سفیدی

**بیاض العَین:**(ع) آنکھ کی سفیدی

**بیّاع:**بیچنے والا، سوداگر، خریدوفروخت کا دلّال

**بی اِعتِبار:**جس کی کوئی ساکھ نہ ہو، جس کا کوئی اعتبار نہ کرے

**بی اِعتِدال:**غیر محتاط، غیر معتدل، ہوا پرست، بندہ نفس

**بی اعتدالی:**احتیاط نہ کرنا، بے انصافی، توازن کے بغیر، انتہا پسندی

**بی اعتدالی کردن:**انتہا پسندی اختیار کرنا، نا انصافی کرنا

**بی اِعتِقاد:**یقین نہ کرنے والا

**بی اعتِقادی:**بے یقینی

**بی اِعتِنا:**بے فکر، لاپروا، توجہ نہ کرنیوالا

**بی اعتنائی:**بے توجہی، لاپروائی

**بی آلایش:**بے عیب، بے داغ، پاک صاف، جس میں کسی قسم کی آلودگی نہ ہو

**بی اِلتِفات:**نامہربان، ہمدردی نہ کرنیوالا، توجہ نہ دینے والا، بے مروت

**بی التفاتی:**بے توجہی، بے مروتی

**بی التفاتی کردن:**توجہ نہ دینا، بے توجہی کرنا،

ہمدردی کو نظر انداز کرنا

**بیان:**تشریح، وضاحت، اظہار، توضیح

**بیانِ واقع:**واقعہ کے متعلق وضاحت، شرح و تعبیر

**علمِ بیان:**خطابت، فن خطابت کا رسالہ، خطیبانہ بیان یا طرزادا

**بی انتظام:**جس میں نظم و ضبط نہ ہو، نظم و ترتیب کے بغیر

**بی انتظامی:**بے ترتیبی، ابتری

**بی اِنتہا:**جس کی کوئی انتہا یا حد نہ ہو

**بی انجام:**بے نتیجہ

**بی اندازہ:**جس کا اندازہ نہ لگایا جا سکے، انتہائی

**بی اندیشہ:**بلا خوف، سوچے بغیر

**بی اِنضباط:**جس میں نظم و ترتیب نہ ہو

**بی سلیقہ:**بے تربیت

**بیانی:**تشریحی، توضیحی،

**بیانك:**سن جس سے بوریاں بنتے ہیں

**بیانیہ:**اعلان، منشور، محضر

**بیاوار:**شغل، پیشہ، کام

**بیاور:**آوردن مصدر= لانا سے فعل امر، آور یا بیاور، لا، لے آ

**بی اہمیّت:**غیر ضروری، معمولی

**بی آہنگ:**بے سُرا، ناگوار، ان مل بے جوڑ

**بی آہنگی:**بے سُرا پن، نا ساز گاری

**بی ایمان:**بے دین، غیر پابند مذہب، ملحد بددیانت، خائن، ریا کار

**بی ایمانی:**بددیانتی، خیانت، فریب، ریا کاری

**بی بار:**بے ثمر، درخت جس پر پھل نہ آئے

**بی باك:**بیباک، نڈر، دلیر، شجاع

**بی باکانہ:**دلیری سے، مردانہ وار، دلیرانہ، جُرات کے ساتھ

**بی بال:**(۱) جس پرندے کے پر نہ ہوں، (۲) بے سروسامان، بیکس، بینوا

**بی بال و پر:**جس نے پوری طرح نشوونما نہ پائی ہو، بیکس، بیچارہ، بے یار و مدد گار

**بی بدل:**لاثانی، بے نظیر، بے مثال، جس کا کوئی بدل نہ ہو سکے

**بی برگ:**(۱) جس درخت پر پتے نہ ہوں (۲) بے سروسامان، محتاج، مفلس، جس کا کوئی ذریعہ معاش نہ ہو

**بی برگ و نوا:**جو ذرائع معاش سے محروم ہو، محتاج، بیکس، تہی دست،

**بی بصَر:**(۱) نابینا (۲) ناعاقبت اندیش

**بی بصری:**بصارت سے محرومی، ناعاقبت اندیشی

**بی بصیرت:**بے دانش، بے عقل

**بی بقا:**فانی، عارضی، نا پائیدار

**بی بقائی:**نا پائیداری، تغییر پذیر

**بی بند و بار:**نکما آدمی

**بی بُنیاد:**جس کی بنیاد نہ ہو، کمزور عارضی

**بی بنیہ:**کمزور

**بی بہا:**جس کی کوئی قیمت نہ ہو، معمولی، بیکار (اردو :گران بہا)

**بی بہرہ:**بے نصیب، محروم

**بی بی:**خاتون کےلیے کلمہ احترام، معزز خاتون، خاتون خانہ

**بی پا:**تباہ شدہ، مفلس، جس کے پاؤں نہ ہوں

**بی پایاب:**عمیق، گہرا

**بی پاوسر:**بے سروسامان، مفلس

**بی پایان:**بے انتہا

**بی پردہ:**صفائی سے، راستی سے، صاف گوئی کے ساتھ

**بی پردہ:**آزادی کے ساتھ، کھلم کھلا، واضح

**حرف بی پردہ:**واضح بات

**بی پروا:**نڈر، دلیر، من چلا، جلد باز، نا عاقبت اندیش

**بی پروائی:**نا عاقبت اندیشی، بے فکری، بے احتیاطی

**بی پُشت:**جس کا کوئی حمایت یا مدد کرنیوالا نہ ہو

**بی پناہ:**جس کا کوئی سہارا نہ ہو، جس کا کوئی حامی یا دوست نہ ہو

**بی پیر:**جس کا کوئی پیشوا نہ ہو، رہبر نہ ہو،

**بی پیرایہ:**بے آرائش

**بی خصلت:**بد سیرت

**بَیت:**شعر (ابیات جمع)

**بَیت:**(ع) گھر، قیامگاہ، مقام

**بیتِ شرف:**مقدس مقام، مثال:

**پرداخت ز تسخیر ممالک، شہ خاور**
**گرداند سوی بیت شرف بازعنان را**

شاہ مشرق حضرت رسول کریم (ص) نے ممالک مشرق کو احاطہ اثر میں لانے کے بعد اپنی عنان پھر بیت الحرام (خانہ خدا) کی طرف موڑی

**بی تا:**جھریوں کے بغیر

**بی تا:**بے مثال

**بیتاب:**بیچین، بیکل، مضطرب، بیقرار

**بیتابی:**اضطراب، بے چینی، بیقراری

**بیتُ الخَلیہ:**بیت الخلا، رفع حاجت کی جگہ، پاخانہ

**بیتُ الحرام:**(ع) کعبہ، خانہ خدا، بیت اللہ

**بیت الحَزَن:**(ع) غموں کا گھر، جہاں غم ہی غم ہوں

**بیتُ العتیق:**(ع) بیت الحرام، خانہ خدا، کعبہ،

**بیت العَنکبُوت:**(ع) مکڑی کا جالا

**بیت الغزَل:**(ع) غزل کا بہترین شعر

**بیت اللہ:**(ع) خانہ خدا، خانہ کعبہ

**بیت المال:**(ع) حکومت کا خزانہ، اسلامی حکومت کا خزانہ

**بیت المُقدّس:**(ع) مقدس مقام، خانہ خدا، یوروشلم

**بی تامُّل:**بلا سوچے سمجھے، نا عاقبت اندیشی سے، جلدی میں

**ہرگز بی تامل حرف مزن:**بغیر سوچے سمجھے بات نہ کرو

**بی تحاشی:**بے تحاشہ، جلد بازی، نا عاقبت اندیشی سے

**بی تدبیر:**نا عاقبت اندیش، لاپروا

**بی تربیَت:**غیر مہذب، بد تمیز، نا شائستہ، غیر معقول

**بی تربیتی:**کج اخلاقی، بد تمیزی

**بی تردُّد:**بلا جھجک، بلا پس و پیش

**بی تزویر:**صاف دل، صاف باطن، بے ریا، سادہ

**بی تشریفات:**رسوم و تکلفات کے بغیر

**بی تعارُف:**رسوم مروّت کے بغیر

**بی تقصیر:**بے ریا، بے قصور، بے گناہ

**بی تکلُّف:**بے بناوٹ، رسوم و آداب کے بغیر

**بی تلبیس:**سیدھا سادا، بھولا بھالا، بے ریا

**بی تمیز:**تہذیب سے محروم

**بی تناسُب:**جس میں کوئی نسبت قائم نہ ہو

**بیتُوتہ:**کسی جگہ شب بسری کرنا، رات گزارنا

**بی توجُّہ:**التفات کیے بغیر، لا پروائی

**بی توشہ:**ذرائع معاش کے بغیر، مفلس

**بی توفیق:**لیاقت سے خالی، لطافت سے محروم، کم بخت

**بی توقّف:** بلا تاخیر، دیر کیے بغیر

**بی ثبات:** نا محکم، بے اصول، نا پائیدار،

**بی ثمَر:** بے نتیجہ، بے اثر، بے حاصل، جسے پھل نہ آئے

**بیجا:** نا مناسب، غلط، بے موقع

**بیجادہ:** ایک قسم کا یاقوت، عقیق

**بی جرم:** معصوم، بے گناہ، بے قصور

**بیجك:** بیجک، بل، اشیائے مرسلہ کی فہرست مع قیمت، یاد داشت جس میں مال کی قدر و قیمت کی شرح مع محصول اور دیگر اخراجات درج ہوتے ہیں

**بی جِلا:** جس میں چمک نہ ہو

**بی جمال:** سادہ، بد صورت

**بی جِنس:** لا جنس، جو نہ مذکر ہو نہ مونث

**بی جواب:** لاجواب، جس کا کوئی جواب نہ ہو

**بی جَوہر:** بے چمک، ناکارہ، بے مصرف

**بی جِہَت:** بلا وجہ، ناواجب، نامناسب، نا زیبا

**بی حِساب:** جسے گنا نہ جا سکے، جو شمار میں نہ آسکے، بیشمار

**بی حسابی:** بد حسابی، حساب میں گڑبڑ

**بی حسابی کردن:** لین دین میں گڑبڑ کرنا، فریب کرنا

**بیچارِگان:** بیچارہ کی جمع، مفلس، غربا، بیکس لوگ، مجبور و معذور، بے یار و مددگار، مثال:

**چو مرہم خستہ را رحمت رسان باش**
**بسختی چارہ بیچارگان باش**

خستہ جان کو مرہم کی طرح تسکین بہم پہنچا سخت پریشانی کی حالت میں بے کس لوگوں کی دستگیری کر

**بیچارگی:** بیکسی، بے بسی، مفلسی، پریشان حالی

**بیچارہ:** مفلس، بے بس، بے کس، بے یار و مددگار

**بیچاك دہن:** بیہودہ گو، یا وہ گو، گندہ دہن، بے ادب

**بی چشم و رُو:** بے شرم، بے حیا، حق نا شناش

**بی چُون:** بے مثال، بے نظیر

**بیچون و چرا:** بلا اعتراض، قطعی، نا قابل انکار، واجب التعمیل، لازمی

**بی حاصل:** جس سے کچھ حاصل نہ ہو، بے ثمر، بے نتیجہ، بیکار

**بی حال:** کمزور، بے بس، پریشان حال

**بی حالی:** کمزوری، پریشانی، بے بسی

**بی حِجاب:** بے پردہ

**بی حد:** بے حساب، لا تعداد، بیشمار

**بیحَرف:** (۱) شک و شبہ کے بغیر (۲) گونگا

**بیحُرمت:** بے وقار، بے عزت

**بیحرمتی:** بے عزتی

**بی حِس:** نادان، بے غیرت، جس پر کسی بات کا اثر نہ ہو

**بی حِسی:** احساس سے محرومی، فقدان احساس، بے توجھی

**بی حصَر:** بے حد، بے حساب

**بی حقوق:** (۱) حق ناشناس (۲) تنخواہ کے بغیر

**بی حقیقت:** بے اصلیت، غیر مخلص، بے وقار، دروغ گو

**بی حکمت:** بے دانش، دانائی سے محروم

**بی حِمیّت:** بے غیرت، بے حس، بزدل جس میں کسی قسم کا شوق یا جوش نہ ہو

**بی حواس:** پریشان خیال، سرگشتہ، غیر متوجہ

**بی حوصلہ:** بے ہمت، صبر و استقامت کے بغیر، چڑچڑا، تُنک مزاج، زود رنج

**بی حیا:** بے شرم، بے ادب، شوخ چشم

**بی حیائی:** بے غیرتی

**بیخ:** اصل، جڑ، ریشہ

**از بیخ کندن:** جڑ سے اکھاڑنا

**بیخ (پیدا) کردن:** جڑیں پھیلانا

**بیخار:** کانٹوں کے بغیر

**گُل بیخار نیست:** گلاب کا پھول کانٹوں کے بغیر نہیں ہوتا

**بی خاصیّت:** بیکار، بے اثر

**دوای بی خاصیت:** دوا جس کا کوئی اثر نہ ہو

**بی خانمان:** بے گھر، آوارہ

**بیختن:** چھاننا، چھلنی کے ذریعے کسی چیز کو صاف کرنا

**بیخرَد:** بے عقل، بے دانش

**بیخزان:** سدا بہار

**بیخطا:** جس سے کوئی غلطی سر زد نہ ہوئی ہو، بے قصور

**بیخطر:** جس میں کسی قسم کاخطرہ نہ ہو

**بیخ کَن:** جڑ سے اکھاڑنے والا، تباہ کرنے والا

**بیخکنی:** جڑ سے اکھاڑنا، تباہ کرنا

**بی خُلوص:** بے وفا

**بیخواب:** جسے نیند نہ آئے، نیند سے جگایا ہوا

**بیخوابی:** نیند نہ آنا

**بیخوابی کشیدن:** نیند نہ آنے کی صعوبت برداشت کرنا

**بیخو:** زمین جہاں بیکار گھاس نہ ہو، جہاں سے بیکار گھاس اکھاڑی گئی ہو

**بیخُود:** بغیر کسی وجہ کے، بے اختیار، بے حال، شوریدہ

**بیخود نزاع می کند:** بلا وجہ لڑائی کرتا ہے

**بیخودی:** شاعرانہ ترنگ یا جنون، وجد، غایت انبساط، سر خوشی

**بیخیال:** بلا توجہ، بغیر سوچے سمجھے

**بیخَیر:** جس سے کسی کو فائدہ نہ پہنچے

**بی خویشتن:** بیخود

**بید:** ایک درخت جس کی شاخیں لمبی اور لچکدار ہوتی ہیں، شاخوں سے چھڑیاں بنائی جاتی ہیں

**بیداء:** خطر ناک ریگستان، بیابان

**بیداد:** ظلم، تعدی، نا انصافی

**بیداد:** موسیقی کی ایک پر سوز سُر کا نام

**بیدادیت:** ظلم، نا انصافی

**بیدادگر:** جس کا وطیرہ ہی ظلم اور نا انصافی ہو

**بیداد گری:** ظلم، نا انصافی

**بیدار:** جاگا ہوا

**بیدار بخت:** خوش نصیب

**بیدار دل:** ہوشیار، زندہ دل، سر گرم

**بیدار کردن:** جگانا، رہنمائی کرنا، دلیل راہ ہونا

**بیداری:** ہوشیاری، سر گرمی، بیدار مغزی

**شب بیداری:** رات بھر جاگنا، رات بھر عبادت کرنا

**بیدانِش:** بے عقل، نا سمجھ، جاہل

**بیدانشی:** بے عقلی، نا سمجھی، جہالت

**بید بُن:** بید کا درخت

**بیدَخ:** تندوتیز گھوڑا

**بیدُخت:** ستارہ زہرہ، ناہید

**بیدخِشت:** درخت بید کارس جو دوائی کے طور استعمال ہوتا ہے

**بیدخل:** (۱) جس سے کوئی فائدہ نہ ہو (۲) محروم کرنا، نکال دینا، بے تعلق کر دینا

**بید خوردہ:** جسے بید لگنے کی سزا ملی ہو

**بَیدَر:** خرمن، گندم کا انبار، جہاں گندم یا جو کا خرمن رکھا گیا ہو، خرمن گاہ

**بی دَرمان:** لا علاج، نا امید

**بی دِرَنگ:** بلا تاخیر، دیر کیے بغیر، جلد

**بیدستان:**جہاں بید کے درخت ہوں

**بیدَستر:**ایک جانور جس کا وزن تقریباً ۲۰ کلو گرام اور قد تقریباً ۷۵ سینٹی میٹر ہوتا ہے دم لمبی چوڑی ہوتی ہے لوگ اس کی کھال کی وجہ سے اس کا شکار کرتے ہیں

**بیدست و پا:**ناتواں، بیکس، عاجز، بینوا، بیچارہ، بے تدبیر

**بی دغدَغہ:**پرسکون، بغیر کسی اندیشے کے، دماغی سکون کے ساتھ

**بیدَق:**شطرنج کے کھیل کا پیادہ

**بیدکُش:**پروانوں پتنگوں کو تباہ کرنے والا

**بید گیا:**ایک قسم کی گھاس

**بیدِل:**(۱) دلدادہ، اسیر عشق (۲) بے صبر، بےبس، (۳) اداس، افسردہ، (۴) برصغیر پاک و ہند کا نامور فارسی شاعر عبدالقادر بیدل

**بیدلا:**غیر مربوط باتیں، بیخودی کی حالت میں کہی ہوئی بے معنی باتیں

**بیدلی:**بے صبری، بے بسی، اداسی

**بی دماغ:**آفسردہ، اندوہگیں، بیدل، زودرنج، کبیدہ خاطر، خالی الذہن

**بید مال:**بید کی شاخوں کے ذریعے صاف کرنا

**بید مشک:**ایک درخت جس کے پھول بہت خوشبودار ہوتے ہیں، ان پھولوں سے عطر تیار ہوتا ہے، اس کا شربت بھی بناتے ہیں

**بیدَوا:**لا دوا، لا علاج، نا امید

**بیدوام:**جسے دوام حاصل نہ ہو، زیادہ دیر اپنے حال میں برقرار نہ رہنے والا

**بی دِیانت:**بد دیانت، بے ایمان

**بی دِیدہ:**(۱) نابینا (۲) احسان فراموش

**بی دِین:**لا مذہب

**بی ذَوق:**ادبی یا ذہنی شعور سے محروم، ناشایستہ

**بیر:**بجلی، رعد، برق، صاعقہ، طوفان

**بیر:**(ت) ایک

**بیئر:**کنواں، گڑھا

**بیرابیر:**سو فی صد

**بیرابیر منفعت کر دیم:**ہمیں سو فی صد منافع ہوا

**بَیراق:**بیرق کی جمع، علم، پرچم، جھنڈے

**بیرام:**(ت)دعوت، جشن

**بیرانہ:**ویرانہ

**بیراہ:**(۱) غلط راستے پر، گمراہ، گم کردہ راہ، شاہراہ کو چھوڑنا، (۲) بے انصاف شخص

**بیراہی:**گمراہی، ایسے راستے پر چلنا جو انسان کو منزل تک نہ پہنچا سکے، کج روی

**بی رای:**قوت فیصلہ سے محروم

**بی ریع:**عدم دلچسپی

**بی ربط:**بی ارتباط، نامربوط، نا پیوستہ،

**بیرزَد:**دھاتوں کا برادہ

**بیرَ سمی:**رسم و رواج سے انحراف، خلاف رسم و رواج

**بی رسَن:**جسے کوئی روکنے والا نہ ہو

**بیرِضا:**رضا مندی کے بغیر، اجازت کے بغیر، نارضا مندی سے

**بیرَغبت:**بلا خواہش، نا پسندیدگی، بے دلی سے

**بَیرق:**علَم، پرچم، جھنڈا

**بیرقَت:**ہمدردی کے بغیر

**بَیرق دار:**پرچم پکڑنے والا

**بیرگ:**بے حس، بے غیرت، کمزور، ضعیف القوت

**بیرگی:**شوق اور سر گرمی سے محرومی

**بیرُو:**(۱) کیسہ، روپے پیسے کی تھیلی (۲) بے آبرو، بے شرم شخص

**بیرُوت:**لبنان کا مشہور شہر

**بیرُوح:**خشک، پژمردہ، بے اثر، مردہ

**بیرُوزی:**غریب، مفلس، جسے دو وقت کی روٹی بھی میسر نہ ہو، جس کا ذریعہ معاش کوئی نہ ہو

**بَیرون:**باہر

**بیرون آمدن:**باہر آنا، ظاہر ہونا

**بیرون افتادن:**ظاہر ہو جانا

مثال:

**وقت آنست کہ از پردہ برُون افتد راز:**اب وقت ہے کہ راز منکشف ہو جائے

**بیرونی:**باہر کا حصہ

**بی روِیّہ:**بے قاعدہ، بے موقع، نا مناسب،

**بی رِیا:**مخلص، نیک دل، وفا شعار

**بیریائی:**خلوص، وفا شعاری، نیک دلی، اخلاص

**بیَریب:**بلا شک و شبہ

**بی رِیش:**بغیر ڈاڑھی کے

**بِیز: بیختن**=جانچ پڑتال کرنا سے فعل امر، جانچ پڑتال کرو، چھان بین کرو

**مُشک بیز:**مشک بکھیرنے والا

**بیزار:**پریشان، افسردہ، نارضامند

**بیزاری:**پریشانی، نارضامندی

**بیزبان:**گونگا، جو بول نہ سکے

**بیزَ حمت:**بغیر کسی تکلیف کے

**بیز حمت در راببندید:**براہ مہربانی دروازہ بند کر دیجیے

**بیزر:**جس کے پاس کوئی رقم نہ ہو

**بی زن:**کنوارا

**بیزَوال:**جسے زوال نہ ہو، ہمیشہ قائم رہنے والا، غیر فانی

**بیزُور:**کمزور، بے طاقت

**بیزیدن:**بیختن، چھان بین کرنا، جانچ پڑتال کرنا،

**بیزین:**جس گھوڑے پر زین نہ ہو

**بِیژہ:**خالص، جس میں کسی قسم کی ملاوٹ یا کھوٹ نہ ہو

**بی ساختِگی:**بلا تصنع، سادگی، بھولا پن

**بی سالار:**سالار یا محافظ کے بغیر

**بی سامان:**مفلس، بے گھر، آوارہ

**بی سامانی:**مفلسی، بے گھر ہونا، پریشانی

**بی سبب:**بلا وجہ

**بی سپاس:**ناسپاس، نا شکرگزار، احسان فراموش

**بِیست:**بیست تا، بیس عدد

**بِیستاخ:**گستاخ

**بِیستار:**مثلاً فلاں، کسی شخص یا چیز کی طرف اشارہ جو غیر معلوم ہو، "باستار و بیستار" فلان فلان

**بِیستگانی:**اجرت یا تنخواہیں، مواجب

**بِیستمی:**بیسواں

**بِیستُون:**مغربی ایران کے تاریخی پہاڑ کا نام

**بی سُخن:**گونگا، خاموش، جس پر کسی قسم کا اعتراض نہ ہو

**بیسراک:**اونٹ، دو کوہانوں والا اونٹ

**بی سروپا:**پست، فرومایہ، درماندہ، ناتواں

**بی سروتہ:**نا تمام، ناقص، یاوہ، پوچ، خالی الذہن

**بی سرُور:**لطف سے خالی

**بی سروزبان:**جو بول چال سے اپنی مدافعت نہ کر سکے

**بی سروسامان:**بے گھر، بے خانماں، مفلس

**بی سروصدا:**ساکت، آہستہ، پر سکون، مطمئن

**بی سعادت:**بے برکت، نا خوش

**بی شگفتگی:**بے شعور، بے ذوقی

**بی سلیقہ:**بے شعور، تربیت سے محروم، ناکارہ، غیر موزوں

**بی سنگ:**کنا یہ ہے بے قدر و منزلت شخص یا بے ہمت شخص کا

**بیسواد:**بے علم، جو لکھ پڑھ نہ سکے

**بی سیرت:**بد کردار، بد تہذیب

**بیسیم:**وائرلیس، ٹیلیگرام تار کے بغیر

**بیش:**زیادہ

**بی شائبہ:**بے شک و گماں، خالص، جس میں کوئی ملاوٹ نہ ہو

**بی شبہ:**بیشک، بلا تردّد

**بیشتر:**بہت زیادہ

**بیشتری:**زیادتی

**بیشترین:**بیش کی تفضیل کل، بہت ہی زیادہ

**بیشرف:**پست، فرومایہ، گھٹیا، کمینہ، بے عزت

**آدم بی شرف:**پست فرومایہ شخص

**بی شرفانہ:**عیاری سے

**بی شرم:**بے حیا، ڈھیٹ، دیدہ دلیر، بے غیرت، گستاخ

**بی شروشور:**آرام سے، پر امن، پر سکون، صلح و آشتی کے ساتھ

**بیشعور:**کند ذہن، گاؤ دی، بے مغز

**بیشعوری:کند** ذہنی:بے عقلی

**بی شکیب:**بے صبر، نا صبور

**بیشمار:**بہت، بے اندازہ، بے حساب

**بیش و کم:**کم و بیش، تھوڑے بہت

**بیشی:**زیادتی

**بیص:**(ع) تکلیف، تنگی، سختی

**حیص بیص:**تنگی، مصیبت، گیرودار،

**بی صبر:**جس میں برداشت کا مادہ نہ ہو

**بیصدا:**بے آواز، خاموش

**بی سرو صدا:**خاموش

**بی صفت:**حق نا شناس

**بیض:**(ع) انڈا

**ایّام البیض:**وہ دن جب راتیں چاندنی ہوں

**بیضاء:**(ع) سفید، صاف، درخشاں، تابناک

**بی ضبط:**بے ترتیب

**بی ضبط و ربط:**نظم و ترتیب کے بغیر

**بی ضرر:**جس سے کسی کو تکلیف نہ پہنچے، جو کسی کےلیے پریشانی یا زحمت کا موجب نہ ہو

**بیضوی:**انڈے کی شکل کا

**بیضہ:**(۱) انڈا (۲) خصیہ

**بیطار:**حیوانات کا ڈاکٹر

**علم بیطاری:**حیوانات کا علم

**بی طالع:**بد نصیب

**بی طالعی:**بد نصیبی

**بی طراوت:**جس میں تازگی یا شادابی نہ ہو

**بیطرف:**غیر جانبدار

**بیطرفانہ:**غیر جانبداری سے

**بیطرفی:**غیر جانبداری

**بی طعم:**بے مزہ

**بی طمع:**لالچ کے بغیر، کسی قسم کی دلچسپی کے بغیر

**بی ظرف:**بے استعداد، بے حوصلہ

**بی ظرفیت:**بے استعداد

**بَیع:** فروخت

**بیع و شُرا:** بیچنا اور خریدنا، فروخت و خرید

**بِیعار:** اوباش، عیاش، آوارہ، بد کردار، بد چلن، بے حیا، بے شرم

**بیعاری:** عیاشی، آوارگی، بد کرداری

**بی عاطِفہ:** بے حس، سردمہر، سنگدل، بیدرد، کٹھور

**بَیعانہ:** کچھ رقم جو خریدنے سے پہلے دی جائے

**بَیع بردار:** جو چیز فروخت کی جا سکے، انتقال پذیر

**بیع سلم:** پیشگی خرید و فروخت، اجناس کے آنے سے پہلے

**بَیعَت:** ہاتھ میں ہاتھ دینا، عہد و پیمان، مریدی اختیار کرنا اپنے تئیں کسی کے حوالے کرنا، وفاداری

**بیعَد:** لا تعداد

**بیعدِیل:** بے مثال، بے نظیر

**بیعرضِگی:** نا لائقی، نا اہلی

**بیعرضِہ:** نا اہل، نا لائق

**بیعَصب:** کم طاقت، علمی، ادبی، فنی حیثت سے کمزور

**بی عَلاقِہ:** بے تعلق

**بی عِلَت:** بلا وجہ، بے بنیاد

**بَیع نامِہ:** خرید و فروخت کی دستاویز

**بی عِنایَت:** نا مہربان، بے مروت

**بَیغار:** سرزنش، ملامت، طعنہ زنی

**بَیغال:** نیزہ، سنان، پیکان

**بِیغَرَض:** جسے کسی قسم کی دلچسپی نہ ہو، غیر جانبدار، بے لاگ

**بیغرَ ضانہ:** ذاتی دلچسپی کے بغیر، غیر جانبداری سے

**بیغَش:** خالص، بے عیب، بے داغ

**بیغَش و غَل:** مخلصانہ

**بِیغم:** غم سے بے نیاز، بیفکر

**بیغُوش:** اُلو، چُغد، بُوم

**بیغُولِہ:** (۱) غار، گڑھا، خالی جگہ (۲) گوشہ، کنج، گوشہ خانہ

**بی غَیرت:** جس میں غیرت اور عزت کا احساس نہ ہو، بے حمیت، بزدل

**بی غیرتی:** بے حمیتی، بزدلی

**بیفائدہ:** بیکار

**بی فرزند:** جس کے کوئی بیٹا نہ ہو، اولاد نہ ہونے کی وجہ سے مغموم، بے اولاد

**بی فُرُوغ:** دھندلا، بے چمک، بے رونق

**بی فرہنگ:** بے دانش، بے عقل، جاہل، نا واقف

**بی فِکر:** بغیر غور کیے، لا پروا

**بی فکری:** لا پروائی، بغیر سوچے سمجھے

**بی فہمی:** بے سمجھی، نا فہمی

**بی فَیض:** جس سے کوئی فائدہ نہ ہو

**بی قابِلیَت:** نا قابلیت

**بیقاعِدِہ:** اصول کے خلاف، بے ترتیب

**بیقدر:** کم قدر و قیمت، بے وقار

**بیقُوہ:** بے قوت، کمزور

**بیقیاس:** بے حد، بے پایاں، بے انتہا
**بی قید:** آزاد، جس پر کسی قسم کی پابندی نہ ہو، لا اابالی
**بی قیمت:** (۱) بے بہا، قیمت جو حد سے زیادہ ہو (۲) ناقص، بے مصرف
**بی یقین:** یقیناً
**بیکارہ:** بیکار، فضول، بے ہنر
**بیکاری:** سستی، کاہلی، بے عملی
**بیکام:** ناکام
**بی کتاب:** بے دین، بے حقیقت، بے انصاف
**بیکران:** جس کا کوئي کنارہ نہ ہو، بے پایان، بے انتہا
**بی کردار:** بے اصول، بے عمل
**بیگرک:** جس پر رُواں نہ ہو،
**بیکس:** جس کا کوئی یار و مددگار نہ ہو، بے بس، تنہا
**بیکسی:** بے بسی، تنہائی
**بی کفایَت:** نا اہل، جس میں کسی قسم کی صلاحیت نہ ہو
**بی کلہ:** بیدماغ، کم فہم
**بی کم وکاست:** بالکل، تمامتر، کلیۃً
**بی کیار:** تندوتیز، چالاک (کیار بمعنی سست و کاہل)
**بیگ:** مخدوم، سردار، صاحب، فرمانروا
**بیگار:** وہ محنت جس کا عوضانہ نہ دیا جائے
**بیگار گرفتن:** دباؤ ڈال کر مزدوری ادا کیے بغیر کام لینا
**بیگانگی، اجنبیت:** کسی کی طرف سے منہ پھیرلینا
**بیگانہ:** اجنبی، غیر ملکی، خارجی، پردیسی
**بیگاہ:** بے موقع
**گاہ و بیگاہ:** گاہے گاہے، کبھی کبھی
**بیگدار:** وہ دریا جس پر کوئی گھات نہ ہو

**بی گزند:** بے ضرر، مرنجاں مرنج
**بیگلر بیگی:** ایران قدیم کا منصف اعلی یا پولیس کا افسر اعلی شہر کا بزرگ، کد خداؤں کا رئیس
**بیگم:** خانم، بانو
**بیگمان:** بلا شک
**بیگہ:** بیگاہ، بے وقت، بے موقع
**بیل:** بیلچہ، زمین کھودنے کا آلہ
**بیل کردن:** بیلچہ سے زمین کھودنا
**بیل باقلی:** (ت) شکر کی ایک قسم
**بی لبہ:** بےکنارہ، بہت چوڑا
**بیلچہ:** زمین کھودنے کا آلہ
**بیلدار:** بیلچہ رکھنے والا، بیلچہ سے زمین کھودنے والا
**بیل زن:** بیلدار
**بیلستہ:** ہاتھی دانت
**بی لطافت:** درشت، سخت، ناموزوں
**بی لطف:** بے مزہ، نا مہربان غیر شستہ
**بی لفاف:** جو چیز ڈھکی ہوئی نہ ہو
**بی لفت:** ستارہ زہرہ
**بیلک:** چھوٹا بیلچہ
**بیلک:** بے داغ، صاف ستھری حالت میں
**بی لگام:** گھوڑا جس کے لگام نہ ہو، آوارہ، بد چلن، بے قابو، سرکش
**بیلہ:** دو شاخہ تیر، چوڑا پیکان
**بیم:** خوف، ڈر
**بی مآل:** بے نتیجہ، بے اثر، بے حاصل
**بیمار:** مریض
**بیمار پُرسی:** بیمار کا حال پوچھنا، عیادت
**بیمار خانہ:** بیمارستان، جہاں بیماروں کا علاج ہوتا ہے،

شفاخانہ

**بیمار خیز:** روبصحت ہونا، افاقہ ہونا، صحت بحال ہونا

**بیمار دار:** بیمار کی نگہداشت کرنیوالا

**بیمار داری:** بیمار کی نگہداشت

**بیمارسان:** بیمار کی مانند

**بیمارِ ستان:** شفا خانہ، جہاں بیماروں کا علاج ہوتا ہے

**بیمار غَنج:** بیمار، علیل، جو زیادہ عرصہ بیمار رہتا ہو

**بی مانند:** بے مثال، بے نظیر

**بی ماوا:** بے گھر، مفلس، غریب

**بیمایگی:** (۱) افلاس، غریبی، ناداری (۲) کسی چیز کا سطحی علم

**بیمایہ:** (۱) مفلس، نادار (۲) سطحی علم رکھنے والا

**بی مُبالات:** بے پروا، سنی ان سنی کر دینے والا، آرام طلب

**بی مِثل:** بے مثال، بے نظیر

**بی مُحابِہ**- بے باک، نڈر، دلیر، مستقل مزاج،

**بیمَحل:** بے موقع، بے اعتنا

**بیمحلی:** بے اعتنائی

**بیمَر:** بیشمار، بے حد

**بی مرگ:** غیرفانی

**بیمُروّت:** بے رحم، بیدرد، سنگ دل

**بیمروتی:** بے رحمی، سنگدلی، بیدردی

**بیمزگی:** بے لطفی

**بیمزہ:** بے لطف، بے ذائقہ

**بی مسلَک:** بے اصول، بے عقیدہ

**بی مسمّیٰ:** اصل کے مطابق نہ ہونا

**اسم بی مسمیٰ:** نام کے مطابق نہ ہونا (اسم با مسمیٰ کی ضد)، اصطلاح کا غلط استعمال

**بی مُطالبہ:** مطالبہ کیے بغیر

**بی معرِفت:** نادان

**بی معنی:** غیر اہم، ادنی، ہیچ، ناچیز، حقیر، مہمل

**بی مغز:** کھوکھلا، خالی، خالی الذہن

**بی مقال:** بے گفتگو

**بی مِقدار:** بے قدر و قیمت، ہیچ، نا چیز

**بیمگاہ:** خوفناک جگہ

**بی مُلاحِظہِ:** لا پروا، بلا لحاظ

**بی منا سِبَت:** جس میں کوئی مناسبت نہ ہو، نا مناسب

**بیمناک:** خوفناک

**بی مِنّت:** بغیر مانگے یا سوال کیے، فیاضی سے، خدا بی منت مارا روزی میدہد، خدا ہمیں بغیر مانگے روزی عطا کرتا ہے

**بی مُوجِب:** بلا وجہ

**بی مَورِد:** بے موقع، بے وقت، بے محل

**بی موسِم:** بے موقع

**بی موقع:** بیوقت

**بی مہارت:** نا تربیت یافتہ

**بیمِہ:** کسی کے مال یا جان کی ذمے داری جو بیمہ کمپنی اپنے ذمے لیتی ہے

**بیمہ کُنَندِہ:** جس نے اپنی جان یا مال کا حفاظت کی غرض سے بیمہ کرایا ہو

**بی مِہر:** نا مہربان، بے مروت، بے رحم

**بیمہ گر:** بیمہ کرنے والا

**بیمہ گُزار:** جس کا بیمہ ہو گیا ہو

**بی مَیل:** رغبت یا خواہش کے بغیر، رضا مندی کے بغیر

**بی میلی:** بے رغبتی، نا رضا مندی

**بِین:** دیدن= دیکھنا مصدر سے فعل امر بین، بہ بین دیکھ

مثال:

**بین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا:** دیکھو راستوں یا طریقوں کا فرق کہاں سے کہاں تک ہے

**بَین:** (۱) درمیان (۲) فرق (۳) تقسیم (۴) جدائی

**ذات البین:** دو آدمیوں کے درمیان رابطہ خوبی یا بدی کے لحاظ سے

**بیِّن:** واضح، صاف، آشکار

**بینا:** صاحب بصارت، جو دیکھ سکے، با شعور، مثال:

دانش آن باشد کہ چشم دل بحق بینا شود

نی گمان باطلی کز وہم و پنداری رسد

عقل وہ ہے کہ دل کی آنکھ حق تعالی کی قدرت کو دیکھنے کے لیے کھلی ہو، عقل وہ نہیں جو باطل قسم کے وہم و گمان کی طرف لے جاتی ہو

**بَینا بَین:** درمیان یا درمیانی حالت

**بَین اثنَین:** (ع) آپس میں

**بینُ الاضلاعی:** اضلاع کے مابین

**بین المِلل:** (ع) قوموں کے مابین

**بین النّھرین:** دو دریاؤں کے مابین، دوآبہ

**بیناس:** کھڑکی، دریچہ

**بینام:** گمنام، اچھی شہرت سے محروم

**بی ناموس:** بری شہرت رکھنے والا، بے اصول

**بی ناموسی:** بری شہرت

**بینائی:** بصارت، دیکھنے کی قوت، نظر، ادراک، احساس قابلیت

**بي نتیجه:** بے اثر، بے حاصل، فضول،

**بی نزاکت:** بے لطافت، ناشائستہ

**بینَش:** بصارت، نگاہ و نظر، بینائی، قابلیت، ادراک، احساس، مثال:

**ہمین مقدار می خواہم کہ از رخ پردہ برداری**

**کہ بشناسیم قدرِ بینش نادان و دانا را**

ہم صرف اتنا چاہتے ہیں کہ تم اپنے چہرے سے پردہ اٹھاؤ تاکہ ہم نادان اور دانا کے فہم و ادراک کا اندازہ کر سکیں

**بی نِشاط:** بے لطف، خوشی سے محروم

**بی نِشان:** جس کا کوئی نشان پتا نہ ہو

**بی نصیب:** امید و مراد سے محروم

**بی نظم:** بے ترتیب، پراگندہ

**بی نظمی:** بے ترتیبی، پراگندگی، انتشار، الجھن

**بی نظیر:** بے مثال

**بینِك:** آنکھ کی پتلی

**بی نماز:** کنا یہ ہے اس عورت کا جسے حیض آرہا ہو

**بی نمك:** (۱) جس میں نمک نہ ہو، بے مزہ (۲) سادہ جس میں کوئی دلکشی نہ ہو

**بی نمکی:** بے مزہ ہونا، بے لطفی

**بینَندگی:** بینائی، نظر، دیکھنے کی قوت

**بینندہ:** دیکھنے والا، اہل نظر، غور کرنے والا

**بی ننگ:** جس میں شرم و حیا نہ ہو

**بینَوا:** بے سروسامان، مفلس، نادار، بیکس، بے بس، مثال:

**گشتم ازین ترانہ دلکش بصد طرب**

**چون نی تہی زخویش من زار بینوا**

اس دل کش ترانے کو سن کر بہت سی خوشیاں حاصل ہوئیں ورنہ اس پریشان خاطر بے بس شخص کا دل تو نَے کی طرح خالی تھا

**بینوائی:** بیکسی، بے بسی، افلاس

**بینُور:** (۱) نابینا (۲) بے چمک، بے رونق، افسردہ

**بی نُونَت:** جدائی، مفارقت

**بینونہ:**جدائی، خلا

**بیِنہ:**واضح ثبوت

**بیِنہ:**حمام کی وہ جگہ جہاں لوگ کپڑے اتارتے یا پہنتے ہیں

**بینہ دار:**بینہ کا نگراں

**بی نہایت:**انتہائی

**بینی:**ناک

**(از) توی بینی حرف زند:**اس کے ناک میں سے بولنے کی آواز آتی ہے

**بینی فِشاندن:**چھینکنا

**بی نیاز:**حاجت یا ضرورت سے مستغنی، مطمئن

**بیوارِہ:**بیکس، غریب، مفلس، محتاج، درماندہ، مثال:

**بد و گفت کز خانہ آوارہ ام**
**از ایران یکی مرد بیوارہ ام**

اس سے کہا، میں نے گھر سے نکل کر آوارگی اختیار کی ہے یوں سمجھیے کہ مجھ بیکس کا تعلق ایران سے ہے

**بیواز:**قبول، اجابت

**بیواسطہ:**براہ راست

**بی واہِمہ:**بلا خوف، بلا اندیشہ

**بُیوت:**(ع) بیت کی جمع، گھر

**بُیوتات:**بیت کی جمع الجمع، دفتر جہاں حکومت کی دستاویزیں رکھی جاتی ہیں

**بی وُجُود:**(۱) جس کا ہونا نہ ہونا برابر ہو (۲) جو دوسروں کےلیے مفید نہ ہو

**بیُور:**دس ہزار

**بیوراسپ:**ظالم ضحاک کا لقب، جو جمشید کے بعد ایران کا بادشاہ بنا تھا، مشہور تھا کہ اس کے پاس دس ہزار گھوڑے ہیں، اس لیے اس کا یہ لقب ہوا

**بیُوس:**امید، آرزو، امیدواری، طمع، ہوس

**بیوسیدن:**امیدوار ہونا

**بی وَصِیّت:**جو شخص وصیت کیے بغیر مر جائے

**بیوفا:**جو وفادار نہ ہو، غیر مخلص، فریب کار

**بیوفائی:**احسان ناشناسی، نا شکر گزاری

**بی وَقار:**بے وجاہت، جس کی عزت یا وقار نہ ہو

**بی وقر:**بے وقار

**بُیُوک:**(ت) بزرگ

**بَیُوگ:**عروس، دلہن

**بَیُوگانی:**عروسی

**بیوگرافی:**(انگ)تذکرہ نویسی، سوانح حیات

**بیولوژی:**(انگ) علم الحیات

**بیولوژیك:**زیست شناسی سے مربوط، علم الحیات

**بیِوَند:**بے وفائی، خیانت، فریب

**بیوَہ:**جس کا شوہر فوت ہو چکا ہو

**بیہُدِہ:**بیہودہ، احمق

**بی ہراس:**بے خوف، بے خوفی سے

**بیہمِال:**بے نظیر

**بی ہِمّت:**متامل، ضعیف، غیر مستقل مزاج

**بی ہمتا:**بے مثال

**بی ہمہ چیز:**اخلاقیات کے اصول سے محروم

**بی ہنجار:**نا ہنجار، بُرا، ناپسندیدہ

**بی ہُنَر:**اناڑی، ناترا شیدہ، صلاحیت کار سے محروم

**بی ہنگام:**بے وقت، بے موقع

**بی ہوا:**بے پروا، نا عاقبت اندیش، لا ابالی، دوسروں کے احساسات کا پاس نہ کرنے والا، بے اعتنا

**بیہودِگی:**بے عقلی، حماقت، فہم اور سمجھ کی کمی، احمقانہ عمل

**بیہودہ:** فضول، احمق، مکار، خود نما

**بیہودہ گوئی:** یاوہ گوئی، فضول اور بے معنی باتیں کرنا

**بیہُوش:** جسے اپنا ہوش نہ ہو، غشی کی حالت میں، کم عقل، بے وقوف

**بی یار:** جس کا کوئی دوست یا غمخوار نہ ہو

## پ

پ ۔ فارسی اور اردو کا تیسرا حرف، عربی میں پ کا حرف نہیں، فارسی میں ف کو پ سے بدل لیا جاتا ہے مثلا پیل بمعنی ہاتھی اور فیل بمعنی ہاتھی، اسی طرح پولاد سے فولاد، سپید سے سفید

**پا:** پاؤں

**از پا در آمدن:** لاچار اور بے بس ہو جانا مثلاً

**چو کسی در آمد از پا و تو دستگاہ داری**
**اگر آدمیتی ہست تو دلش نگاہ داری**

جب کوئی لا چار اور بے بس ہو جائے، اگر تم میں انسانیت کا جذبہ ہو اور تم میں اس کی مدد کرنے کی صلاحیت ہو تو تمہیں چاہیے کہ اسکے حال راز پر نظر رکھو، اس کی دلداری کرو

**پا از گلیم خود بیرون گرفتن:** اندازے سے بڑھ کر کام کرنے کی خواہش کرنا، حد سے بڑھ جانا

**پا ازمیان کشیدن:** دوری اختیار کرنا، کنارہ کرنا

**پا خوردن:** دھوکا کھانا

**پادادن:** واقع ہونا

**پازدن:** دھوکا دینا

**پاکردن:** پہننا مثلاً کفش خود را پاکرد: اس نے جوتا پہنا

**پاگذاشتن:** پاؤں رکھنا مثلاً

**ہیچ کس نتواند کہ پا این جاگذارد:** کوئی شخص یہاں پاؤں نہیں رکھ سکتا

**پای دادن:** ساتھ دینا مثلاً

**قسمت برای ہر شخص یك مرتبہ پای دہد:** قسمت ایک مرتبہ ہر شخص کا ساتھ دیتی ہے

**پای کسی حساب کردن:** کسی کے حساب میں ڈالنا

بعض محاورات:

**از پا در آمدن:** بہت کمزور ہو جانا، تھک جانا

**از پا در آوردن:** تھکا دینا، خستہ کر دینا

**بپاداشتن:** کسی کی مدد کرنا

**بپاکردن:** برپا کرنا

**برپاکردن:** (عمارت) کھڑی کرنا، عمارت تیار کرنا

**زیر پی کسی نشتسن:** کسی کی خوشامد کرنا

**پا:** پایندہ کا مختصر

**دیرپا:** دیر تک قائم رہنے والا

**پا اہرنجن:** پا برنجن، پازیب

**پا افزار:** جوتا، سلیپر وغیرہ

**پا افشار:** رکاب

**پا انداز:** پاؤں کے نیچے ڈالنے والی چیز

**پا بپا:** برابر، ہمراہ

**پا برجا:** قائم، مضبوط، مستقل ہونا، محکم، استوار،

**پا برچین:** آہستہ سے چلنا کہ پاؤں کی آواز سنای نہ دے

**پا بَست:** پابند، گرفتار

**پا بلند:** لمبی ٹانگوں والا

**پابگِل رفتن:** مصیبت میں پھنسنا، عاجز آ جانا

**پاماہ:** حاملہ عورت جس کے بچہ جننے میں ایک ماہ باقی ہو

**پامہر:** باقاعد مہر کردہ، جس پر باقاعدہ دستخط ہوں

**سند پامہر:** سرٹیفکیٹ جس پر باقاعدہ دستخط ہوں

**پابوس:** قدم چومنا، انتہائی احترام کرنا

**از پا بوس او مشرف شدہ:** اس کے پاؤں چومنے کی اسے سعادت حاصل ہوئی انتہائی احترام کرنے کا اسے شرف حاصل ہوا

**پا بوسی:** قدم چومنا، انتہائی احترام کرنا

**پاپ:** پوپ، عیسائیوں کا پاپائے اعظم، پیشوا

**پاپا:** (انگ) والد

**پاپاسی:** کم قیمت کا سکہ

**پاپتی:** ننگے پاؤں، برہنہ پا

**پاپوش:** جوتا، کفش، بوٹ وغیرہ

**پاپوش برای کسی درست کردن:** کسی کو مشکل میں ڈالنا

**پاپہن:** چوڑے پاؤں والا

**پاپی شدن:** کسی کا پیچھا کرنا، کسی کے پیچھے آنا، مصر ہونا

**پاپیتال:** عشق پیچاں

**پاپیچ:** پٹی جو پاؤں پر باندھتے ہیں

**پاپیادہ:** پیدل

**پات:** تخت

**پاتابہ:** جوتا

**پاتخت:** پایہ تخت، دارالسلطنت

**پاتختہ:** پاندان

**پاتختی:** عروسی کا جشن جو شادی کے دوسرے دن منایا جاتا ہے، ولیمہ

**پاتو:** (۱) عطارد سیارے کی منزل (۲) مٹی کا برتن جس میں گندم یا جو ڈالتے ہیں

**پاتوغ:** وہ جگہ جہاں پرچم نصب کیا جاتا ہے اور لوگ اس کی عظمت کے سائے تلے جمع ہوتے ہیں

**پاتوق:** تفریح گاہ

**پاتو لوجی:** (انگ) علم الامراض

**پاتیل:** دیگ، دیگچہ، پتیلا

**پاتیل شدن:** (۱) زیادہ کھانا، (۲) مستی کی حالت میں گرنا پڑنا

**پاچال:** دکان میں خریداروں اور بیچنے والوں کےلیے کھڑا ہونے کی جگہ

**پاچایہ:** نجاست، گندگی، پلیدی

**پا چراغ:** چراغ رکھنے کی جگہ

**پاچک:** گائے بھینس کا سوکھا ہوا گوبر

**پا چنگ:** دریچہ، دیوار کا سوراخ

**پاچہ:** بھیڑ، بکری یا گائے کے پائے جو پکائے جاتے ہیں

**پاچہ فروش:** پکے ہوئے پائے بیچنے والا

**پاچیدن:** پاشیدن، چھڑکنا

**پا چیلہ:** جوتا، پاپوش

**پاچین:** عورتوں کا چین دار پیرہن

**پاخرہ:** گھر کے آگے بیٹھنے کی جگہ

**پاد:** محافظ، نگہبان، حفاظت

**پادار:** برقرار، قائم، مستقل بنیاد پر قائم، توانا

**پاداری:** پائیداری، مضبوط، استحکام

**پاداش، پاداشت:** صلہ، بدلہ، عمل کےلیے سزا و جزا، نیکی کی صورت میں اور بدی کی صورت میں

**پاداشن:** پاداش، جزا، سزا،

**پادافرہ:**کیفر کردار، برے کام کی سزا

**پادام:**تجویز، تدبیر، ترغیب سے پرندوں کو دام میں پھانسنا

**پادراز:**لمبے پاؤں والا، حد سے بڑھنے والا، متکبر، بیباک

**پادرازی:**حد سے بڑھنے کی جسارت، تکبر، بیباکی

**پادر رکاب:**جانے کی تیاری

**پادر کفش کسی کردن:**کسی دوسرے کے کام میں مداخلت کرنا

**پادرِگل:**الجھن، پھنسنا، پریشان ہونا، ترغیب میں پھنسنا، پاؤں کیچڑ میں پھنسا

**پادرِگل فرورفتن:**گرفتار ہونا، پابند ہو جانا

**پا درسنِ گذاشتن:**بوڑھا ہونا

**پا در ہوا:**کنایہ ہے نا پائیدار کام کا، بے بنیاد کام، بے اصل بات، یا وہ گوئی

**پادَری:**پتھر کی سل جو کمرے کے آگے لگائی جائے

**پادزَہر:**تریاق، ہر وہ دوا جو زہر کا اثر زائل کر دے

**پادشاہ:**بادشاہ، نگہبان کشور

**پادگان:**محافظوں کا گروہ جو ایک جگہ اکٹھے حفاظت یا نگہبانی کرتے ہیں

**پادگانہ:**بام، پشت بام، نیز دریچہ

**پادَنگ:**مونجی چھڑنے کا آلہ

**پادَو:**پادوی، دکاندار کا ملازم جو کام کےلیے بھاگ دوڑ کرتا ہے

**پادِہ:**(۱) ریوڑ، گلہ (۲) چراگاہ

**پادہ بان:**گلہ بان

**پادیاب، یا دیاو:**ہاتھ پاؤں دھونا، آتش پرستوں کا وضو

**پادِیر:**شکستہ دیوار کو سہارا دینے والا ستون

**پار:**گزشتہ

**پارسال:**سال گزشتہ

**پاراد:**پیریڈ کا مفرس، عرصہ، مدت، مخصوص وقفہ

**پاراف:**مختصر دستخط، انیشل (انگ)

**پاراو:**بوڑھی عورت، پیرزن

**پارچ:**مٹی یا شیشے کا کھلے منہ والا جام

**پارچِہ:**کپڑا

**پارچہ باف:**کپڑا بننے والا

**پارچہ فروش:**کپڑا بیچنے والا، بزّار

**پاردسُو:**(انگ) ہلکا اوور کوٹ

**پار دم:**تسمہ جو زین کے پیچھے باندھا جاتا ہے

**پارس:**فارس، یہ ایران کا صوبہ ہے، کسی زمانے میں ایران کو بھی فارس کہتے تھے،

**پارس:**چیتا

**پارس:**کتے کا بھونکنا، حملے کے وقت کتے کے بھونکنے کی آوار

**پارس کردن:**کتے کا عوعو کرنا، جب کوئی اجنبی گھر میں آئے

**پارسا:**پرہیز گار، خدا شناس، زاہد

**پارسال:**گذشتہ سال

**پارسائی:**پرہیز گاری، زہد

**پارسَنگ، پاسنگ:**ترازو کا بٹّا

**پارسِہ:**گدائی، ادھر ادھر مارا مارا پھرنا

**پارسی:**فارسی، پارس سے منسوب

**پارسی زبان:**اہل ایران کی مادری زبان

**پارك:**بڑا باغ، باغ عمومی، تفریح گاہ

**پارکہ:**صحن، عدالت کا احاطہ، عدالت

**پارگی:**کرایہ

**پارگی:**گھوڑا

**پارگی:** طوائف، فاحشہ

**پارگین:** گندہ پانی، جوہڑ جہاں گندہ پانی جمع ہو جاتا ہے

**پارنج-پابرنج:** طبیب کے گھر آنے کی فیس، حق القدم

**پارمجن:** خلخال، پاؤں کا زیور، پازیب

**پارُو:** (۱) پاروب، لکڑی کا آلہ جس سے برف کو زمین پر سے ہٹاتے ہیں (۲) کشتی کا چپو

**پارو زدن:** چپو چلانا

**پارِہ:** ٹکڑا، کٹا ہوا حصہ، جز

**لباسِ پارہ:** پھٹا ہوا لباس

**پارِہ آجر:** اینٹ کا ٹکڑا

**پارہ پارہ:** ٹکڑے ٹکڑے

**پارہ خوار:** رشوت خوار

**پارہ دُوز:** ٹکڑے ملا کر سینے والا

**پارہ دُوزی:** ٹکڑے ملا کر سینا

**پارہ زرد:** زرد لباس جو قدیم زمانے میں یہودی امتیاز کی غرض سے سلاتے اور پہنتے تھے

**پارِیاب:** زمین جس کی آبپاشی نہر کے پانی سے ہوتی ہے

**پارِیلا:** بحری بطخ

**پارِین:** پارسال، سال گذشتہ

**پارِینہ:** پرانا، کہنہ، دیرینہ، قدیمی

**پازاج:** دایہ

**پازدن:** چلنا

**پازن:** پہاڑی بکرا

**پازند:** زرتشیوں کی مقدس کتاب زند کی تفسیر

**پازہر:** پادزہر، تریاق، کوئی چیز جو زہر کے اثرات کو زائل کر دے

**پازیب:** خلخال، پاؤں کا زیور، پایل

**پاژخ:** آزار، تکلیف.

**پاژنگ:** دریچہ نیز پاپوش

**پاس:** نگہداری، حق شناسی، رات کا کچھ حصہ، مثال:

**چند از پاس درم رفتی برنج**
**پاس سخن دار کہ اینست گنج**

دام و درم کی نگہداشت کی زحمت تو کب تک اٹھاتا رہیگا، اپنی بات کی نگہداشت کر کہ اصل خزانہ یہ ہے

**بپاس خدمات:** خدمات کے پیش نظر

**پاسداری:** نگہداری، حفاظت

**پاسبان:** پولیس کا سپاہی، سنتری، محافظ، نگہبان

**پاسبانی:** نگہداری، حفاظت

**پاسُخ:** جواب

**پاسخانِہ:** پاسبان کے رہنے کی جگہ

**پاسدار:** نگہبان، محافظ

**پاسَنگ:** ترازو کا بٹا، وزن

**پاسوان:** پاسبان

**پاسُور:** تاش کا ایک کھیل

**پاسیار:** افسر شہر بانی، شہر داری کا افسر، کوتوال شہر

**پاسِیدن:** نگہبانی کرنا

**پاش:** پاشیدن=چھڑکنا سے فعل امر پاش، بپاش، چھڑکو، بکھیرو

**آبپاش:** کھیتوں کو پانی دینے والا

**پاشا:** ترک بزرگوں کا لقب، گورنروں یا بڑے افسروں کا لقب (پاشا یا پاچا)

**پاشاندَن، پاشانِیدن:** منتشر کرنا، بکھیرنا

**پاشُدن:** اٹھنا، کھڑے ہونا، بیدار ہونا، چلے جانا

**پاشلِہ:** (۱) چھپا، جس کا شکار کیا جاتا ہے (۲) فوجی، کمینگاہ سے دشمن کے کیمپ پر گولیاں چلانا

**پاشنِہ:** ایڑی

**پاشنۂ تفنگ:** بندوق کی لبلبی

**پاشنۂ دَر:** دروازے کی چول، دروازے کا محور

**پاشنہ کفش:** جوتے کی ایڑی، پاشنہ کش: شو ہارن جسے جوتا پہننے کےلیے استعمال کیا جاتا ہے

**پاشنۂ نخواب:** اونچی ایڑی والا

**کفش پاشنہ نخواب:** اونچی ایڑی والا جوتا

**پاشَو:** اٹھ

**پاشُویہ:** پاؤں دھونا، محلول جو کسی بیمارکے پاؤں دھونے کےلیے تیار کیا جاتا ہے

**پاشِیب:** ڈھلان، اتار، نشیب

**پاشِیدن:** بکھیرنا، چھڑکنا

**پاشیدہ:** جہاں پانی چھڑکا گیا ہو

**پاعلَم:** پرچم تلے دشمن کو للکارنا، مبارزطلبی

**پاغُر - پاغُرہ:** پاؤں کی بیماری جس سے پاؤں میں سوجن ہوجاتی ہے

**پاغَند:** دھنی ہوئی روئی

**پافِشاری:** استقامت، ثابت قدمی اپنی رائے یا طریق پر اصرار

**پاک:** صاف، بے آلائش، جو پلید نہ ہو

**پاک کردن:** پاک صاف کرنا

**بینی پاک کردن:** ناک صاف کرنا

**پاکار:** خدمت گار

**پاک اصل:** صحیح النَّسَب، پاک نژاد

**پاک باز:** (۱) زاہد (۲) محبوب کو پاک نظر سے دیکھنے والا

**پاکباز:** قمار بازی میں جو بڑے سے بڑا خطرہ لے لیتا ہے، قمار باز جس نے اپنی سب رقم ہاردی ہو

**پاکبازی:** زہد، زاہدانہ زندگی

**پاکبازی:** (۱) اچھا صاف کھیل، اچھا برتاؤ (۲) جوئے میں سب کچھ ہار دینا

**پاک بِین:** پاکیزہ نظر رکھنے والا، پارسا، پرہیز گار

**پاک بِینی:** پاکیزگی، پارسائی، پاکدامانی، زہد

**پاکَت:** لفافہ

**پاک تن:** جس کا جسم پاک صاف ہو

**پاک دامن:** پرہیز گار، پارسا، پاکیزہ

**پاک دامنی:** پارسائی، پرہیز گاری، دیانتداری

**پاک دل:** صاف دل والا، جسے کسی کے خلاف بغض یا کینہ نہو،

**پاک ذِہن:** شائستہ گفتگو کرنے والا، اچھی گفتار والا

**پاک دِیدہ:** پاک بین، پارسا، نیک نیت، نیک فطرت، نیک سرشت

**پاک رائے:** پاکیزہ رائے رکھنے والا

**پاک رُو:** اچھے برتاؤ والا

**پاک رو:** خوبصورت، خوبرو، پاکیزہ رُو

**پاک روی:** خوبصورتی، خوش نمائی، زیبائی

**پاک رَوان:** صاف باطن شخص، نیک نفس

**پاکزاد:** پاک فطرت، شریف الطبع، نیک سرشت

**پاکِستان:** اسلامی ملک جو تقسیم ہند کے بعد وجود میں آیا

**پاک کن:** تحریر کو مٹانے والا، صاف کرنے والا، ربڑ

**پاک گوہر:** پاک فطرت، پاک نہاد

**پاک نژاد:** اچھے حسب نسب والا

**پاک نظر:** پاک دیدہ، پاک بین، نیک فطرت

**پاک نویس:** اچھی صاف نقل کرنے والا

**پاک نویسی:** اچھی طرح سے نقل تیار کرنا

**پاک نِہاد:** پاک فطرت، نیک سرشت، نیک فطرت والا

**پاکُوب:**رقاص

**پاکُوبان:**مسرت و شادمانی کی حالت میں رقص کرتے ہوئے، مثال:

**پای کوبان می برد شوقِ جمالِ او مرا**
**زیر پایم چوں حریر و گل بود خارا و خار**

اس کے حسن و جمال کا شوق اس طرح لیے جا رہا ہے کہ پاؤں مسرت و شادمانی کی حالت میں آپ ہی آپ اٹھتے چلے جاتے ہیں، اس سفر میں کیفیت یہ ہے کہ سنگ خارا اور کانٹے حریر و پرنیاں اور پھول معلوم ہوتے ہیں

**پاکُوتاہ:**چھوٹے پاؤں والا

**پاکُوفتن:**رقص کرنا

**پاکی:**صفائی

**پاکیزگی:**صفائی

**پاکِیزہ:**صاف، بے عیب

**پاکیزہ دامن:**پاک دامن، بے عیب

**پاگاہ:**(۱) قدم، سیڑھی کا پایہ (۲) فرش

**پاگرِفتن:**درست ہونا، بہبودی پانا، دنیا میں آنا

**پاگُشا:**عروس اور داماد کا خیر مقدم

**پاگُشا کردن:**عروس اور داماد کی ضیافت کرنا

**پاگُن، پاگُون:**فوجی عہدے دار کے کندھے پر لگانے والا نشان

**پاگِیر:**مانع، رو کنے والا، رکاوٹ

**پالا:**پالودن مصدر= صاف کرنا سے صاف کرنے کا عمل

**پالاپال:**جستجو، تلاش، کوشش، کاوش

**پالادن:**پالودن، صاف کرنا

**پالار:**پالاری، چھت کی کڑی، شہتیری

**پالان:**گھوڑے کی زین

**پالان دُوز، پالان گر:**گھوڑے کی زین بنانے والا

**پالانِیدن:**پالودن، صاف کرنا

**پالاوَن:**غر بال، چھلنی

**پالاہنگ:**گھوڑے کی لگام مع دہانے کے

**پالایِشگاہ:**صاف کرنے کی جگہ، وہ جگہ جہاں مٹی کا تیل صاف کیاجاتا ہے

**پالتُو:**اوور کوٹ

**پالتوی بارانی:**برساتی

**پالغز:**پاؤں کی لغزش

**پالکی:**لکڑی کی بنی ہوئی ڈولی جس میں دلہن یا مسافر کو بٹھا کر لے جاتے ہیں

**پالنگ بودن:**کمزور ہو جانا، ناتواں ہونا، شل ہو جانا

**پالواسِہ:**غم و اندوہ

**پالوانِہ:**چڑیا

**پالُودن:**صاف کرنا

**پالودِہ:**صاف کیا ہوا

**پالُونِہ:**کیف جس کے ذریعے کوئی مائع چیز بوتل وغیرہ میں ٹپکائی جاتی ہے

**پالہَنگ:**گھوڑے کا دہانہ، لگام

**پالِیدن:**صاف کرنا

**پالیدِہ:**صاف کیا ہوا

**پالِیز:**موسم گرما کی پیداوار، تربوز، خربوزہ وغیرہ

**پالیزبان:**موسم گرما کی پیداوار کا نگران

**پامال:**پائمال، کچلا ہوا، مظلوم

**پامَرد:**(۱) مدد دینے والا (۲) شفیع، شافع

**پامردي:**پائمردی، مدد

**پامَس:**پابند، بیچارہ، درماندہ

**پانزَدہ:**پندرہ

**پانزدہُم:**پندرھواں

**پانصد:** پانچ سو

**پانگرفتن:** زیادہ دیر تک نہ رہنا، زندہ نہ رہنا، درست نہ ہونا

**پانیذ:** گنے کا رس، چینی، شکر

**پاوپر:** پای و پر کنایہ ہے توانائی، طاقت، تاب و تواں کا

**پاورق:** حاشیہ میں کوئی یاد داشت جو قلم بند کی جائے

**پاورقی:** حاشیے میں لکھی ہوئی تحریر

**پاوند:** پابند

**پائی:** پائین، زیر، نیچے

**پایا:** (۱) ثابت، (۲) پائیدار

**پایاب:** (۱) اتنا پانی جس میں چل کر گزرا جا سکے

**پایا پائی:** دو ملکوں کے مابین برابری کی صورت میں باہمی تجارت، مال کے بدلے مال

**پایان:** آخر، خاتمہ، سر انجام

**پایان بین:** جس کی نظر انجام پر ہو

**پایان رسیدن:** ختم کرنا، مکمل کرنا

**پای انداز:** دری یا قالین جو کسی اہم شخصیت کے لیے داخل ہونے پر دروازے تک بچھایا جائے

**پایان نامہ:** ڈاکٹریٹ کا مقالہ

**پای آور:** طاقتور، قوی

**پای باف:** جولاہا

**پای برہنہ:** برہنہ پا، ننگے پاؤں

**پای بست:** بنیاد، اساس

**پای بست:** بندھا ہوا، پابند

**پای بند:** پابند، بعض حیوانوں کے پاؤں باندھنا

**پایتخت:** دارالسلطنت

**پای جامہ:** پاجامہ

**پای خست:** لکدکوب، جسے پاؤں تلے کچلا جائے، پامال

**پایدار:** مستقل، مضبوط، مستحکم، دیرپا

**پایداری:** مضبوطی، استحکام

**پایدام:** دام جس میں جانور کے پاؤں پھنس جاتے ہیں

**پایدان:** جوتا، کفش

**پای زیب:** پازیب، پاؤں کا زیور، خلخال

**پایستن:** مستحکم ہونا، مستقل طور پر قائم رہنا

**پایستہ:** مستحکم، مستقل

**پایکوبی:** پاؤں تلے کچلنا، رقص

**پایگاہ:** جگہ، مکان، مقام، قدر، مرتبہ، درگاہ، آستانہ

**پایگیر:** بندھا ہوا، پابند، مقید

**پای ماچان:** مجلس کی آخری صف، صف نعال

**پایمال:** پامال، مظلوم، کچلا ہوا، تباہ شدہ

**پایمالی:** پامالی، تباہی

**پائمردی:** مدد، مثال:

**سر برآوردی بدولت پائمردی کن بہ لطف**
**دسترس دادت خدا افتادگان را دست گیر**

تمہیں اقتدار و اختیار میں سرفرازی حاصل ہوئی ہے، ثابت قدمی سے اپنا لطف و کرم جاری رکھو تمہیں خدا نے صلاحیت بخشی ہے تو بینواؤں کی دست گیری کرو

**پائمزد:** ڈاکٹر کے گھر آنے کی فیس، حق القدم

**پایندان:** ضامن، کفیل،

**پایندگی:** دوام، بقا

**پایندہ:** مستقل طور سے قائم، ابدی، برقرار

**پایندی:** مضبوطی، استحکام

**پایور:** شہر کا کوتوال، افسر شہر بانی پولیس افسر

**پایہ:** بنیاد، اساس، تہ، مرتبہ، درجہ

**پایہ عمارت:** عمارت کی بنیاد

**پایہ پایہ:** قدم بقدم، مثال

**پایہ پایہ رفت باید سوی بام**
**پست جبری بودن اینجا طمع خام**

اس شعر میں انسان کے مجبور محض ہونے کے نظریے کے خلاف انسان کے صاحب قدرت ہونے کا خیال ظاہر کیا ہے، بام تک تو قدم بہ قدم چڑھ کر ہی پہنچا جاتا ہے یہ سمجھ لینا کہ انسان مجبور محض ہے ہمارے لیے منزل مراد تک پہنچنے کے اسباب مہیا ہو جائینگے، محض خام خیالی ہے

**چہار پایہ:** چار ٹانگوں والا حیوان

**پایہ دار:** مضبوط بنیاد والا

**پاییدن:** (۱) مستقل ہونا، برقرار رہنا، قائم رہنا (۲) نگہبانی کرنا، زیر نظر رکھنا

**پایندہ:** پانے والا، مستقل طور سے قائم رہنے والا، پائیدار

**پاییز:** موسم خزاں

**پاییزہ:** موسم خزان کی پیداوار

**پایین:** نیچے، زیر، پائین

**پایین آمدن:** نیچے اترنا

**پایینی:** نچلا حصہ

**پَت:** (۱) نرم قسم کی پشم

**پتارہ:** ایک خاص قسم کا برش جس سے کپڑوں کو کلف لگاتے ہیں

**پتر:** دھاتکا پترا یا کوئی چیز جس پر تعویذ لکھتے ہیں

**پتک:** ہتھوڑا جس سے سندان پر لوہار لوہا کوٹتے ہیں

**پتو:** پٹو، کمبل

**پتواز:** لکڑی کی چھتری جو چھت پر کبوتروں وغیرہ کے بیٹھنے کےلیے لگائی جاتی ہے

**پتہ:** اجازت نامہ،

**پتہ کسی روی آب افتادن:** رسوا کرنا

**پتیارہ:** (۱) نازیبا، بد عمل، جھگڑالو، بد صورت، بد مزاج، (۲) آفت، آشوب، بلا، آسیب

**زنِ پتیارہ:** لڑاکی عورت، بد مزاج عورت

**پتیلہ:** فتیلہ، چراغ کی بتی

**پچ پچ، پچ پچہ:** زیر لب بات، آہستہ بات

**پچ پچ کردن:** (۱) آہستہ بات کرنا، سرگوشی کرنا (۲) گڈریے کا بھیڑوں کو بلانے کے لیے آواز دینا

**پُچشک:** بھیڑ یا بکری کی شکل کا

**پچکم:** ایوان، صفہ

**پچَل:** کثیف، گندہ، جو شخص ہمیشہ گندے لباس میں ہوتا ہے

**پچواک:** ایک زبان کا دوسری زبان میں ترجمہ

**پخ:** پہلو، کنارہ

**پخ:** جانور کو ہٹانے یا دور کرنے کی آواز

**پخ کردن:** ہٹا دینا

**پُخت:** پختن مصدر= پکانا سے ماضی مطلق پکایا، پکانے کا طریقہ

**دست پخت:** ہاتھ کا پکایا ہوا

**پُختگی:** (۱) پکنے کی حالت (۲) پختہ کاری، پختہ ہونا (۳) عقل، دانش (۴) مہارت

**پُختن:** پکانا

**پختنِ خیال:** بہت سوچ بچار کرنا، بہت غور و فکر کرنا

**پختن کسی را:** کسی کو راضی کرنا، نرم کرنا، فریب دینا

**خیالِ خام پختن:** ہوائی قلعے بنانا، خیالی پلاؤ پکانا
**ہوس پختن:** خیالی پلاؤ پکانا
**پُخت و پُز:** غذا پکانا
**پُختہ:** (۱) پکی ہوئی غذا (۲) تجربہ کار شخص
**پختہ جُوش:** شراب جس کو جوش دیا گیا ہو، ایک قسم کی شراب، جس میں دوائی ملا کر اسے جوش دیتے ہیں
**پختہ خوار:** گدا، بھک منگا، مفت خورہ
**پَخسانیدن:** رنجیدہ کرنا، پژمردہ، آزردہ کرنا
**پخیدن:** عوضانہ کے بغیر کسی کو کوئی چیز دینا
**پخش:** چوڑا، کسی چیز کو کچل کر یا بیلن سے چوڑا کرنے کا عمل
**پخش کردن:** چوڑا کرنا، منتشر کرنا، پراگندہ کرنا
**پخشیدن:** کوٹا جانا، چوڑا ہو جانا
**پخمِہ:** بے وقوف، کم عقل، کند ذہن
**پخمگی:** بے عقلی
**پدال گازہ:** موٹر گاڑی کا پرزہ جس کو ڈرائیور اپنے پاؤں سے ضرورت کے وقت دباتا ہے، کلچ
**پدَر:** باپ، والد
**پدروار:** باپ کی مانند
**پدری کردن:** باپ کا ساسلوک کرنا
**پدرام:** خوش و خرم، خوبصورت، آراستہ
مثال:

**گل بخندید و باغ شد پدرام**
**ای خوشا این جہاں بدین ہنگام**

پھول ہنس رہے ہیں سارا باغ مسرت و شادمانی سے آراستہ ہے اس وقت دنیا میں کتنی خوشی ہے
**پدر اندَر:** سوتیلا باپ
**پدر زن:** خسر

**پدرُود:** وداع، خدا حافظی
**پدرود کردن یاگفتن:** کسی کو رخصت کرنا، خدا حافظی کہنا، مثال:

**ماہ کنعانی من مسندِ مصر آنِ توشد**
**وقت آنست کہ پدرودکنی زندان را**

میرے ماہ کنعان، میرے یوسف اب تو آپ نے مصری مسند سنبھالنی ہے، اب وقت ہے کہ زندان کو رخصت کر دو
**پدمہ:** حصہ نصیب، بہرہ
**پدہ:** بوسیدہ لکڑی، بے ثمر درخت
**پدِید:** ظاہر، آشکار، نمایاں، واضح
**نا پدید:** جو ظاہر نہ ہو، مثال:

**پیراہن یوسف است یك یك ذرآت**
**یوسف زمیانہ نا پدید چہ سود**

یوں تو کائنات کا ذرہ ذرہ یوسف کا پیراہن ہے، لیکن جب اس کائنات میں یوسف ہی نظر نہ آئے تو کیا فائدہ
**پدید آمدن:** ظاہر ہونا، نمایاں ہونا، وجود میں آنا
**پدید آورندہ:** کسی چیز کو ظاہر اور آشکار کرنے والا، کوئی چیز تخلیق کرنے والا
**پدِیدار:** آشکارا، ظاہر، نمایاں
**پُذرُفتکار:** (۱) قبول کرنے والا (۲) فرمان بردار (۳) ضامن، کفیل
**پذرَفتکاری:** قبول کرنا، کفیل ہونا
**پذرُفتن:** قبول کرنا،
**پذِیر:** (پذیرفتن مصدر= قبول کرنا سے فعل امر، قبول کر لو، اصلاح پذیر، جسے اصلاح کی ضرورت ہو
**پذیرا:** جو کسی دوسرے کی پذیرائی کرے، خوش دلی سے میزبانی کرنے والا
**پذِیرائی:** خیر مقدم، باوقار طریقے سے استقبال کرنا

**پذیرش:** قبولیت

**پذیرُفتار:** قبول کرنے والا

**پذیرُفتن:** قبول کرنا ، رضا مند ہونا ، اقرار کرنا

**پذیرُفتہ:** جسے قبول کر لیا گیا ہے

**پذیرہ:** قابل قبول

**پر:** پر و بال جن سے پرندے پرواز کرتے ہیں

**پرافگندن:** پر جھاڑنا ، کمزور ہونا

**پرانداختن:** اپنی کمزوری کا اعتراف کرنا

**پردر آوردن:** پر نکلنا ، طاقت پکڑنا

**پرزدن:** اڑنا

**پُر:** لبریز، لبالب بھرا ہوا

**پر آب:** رس بھرا ، رس دار

**پُراپُر:** لبالب بھرا ہوا

**پراشِیدن:** بکھرنا ، منتشر ہونا ، بکھیرنا یا منتشر کرنا

**پراگُنش:** پراگندگی، انتشار

**پراگندِگی:** منتشر ہونا ، پریشان ہونا

**پراگندہ:** بکھرا ہوا ، منتشر شدہ

**پراگندہ حال، پراگندہ خاطر، پراگندہ دل:** پریشان حال، پریشان خاطر

**پراگندہ رُوزی:** پریشان حالی، روزی کا وسیلہ میسر نہ آنے کی وجہ سے پریشان حالی

**پراگندہ گوئی:** یاوہ گوئی، ہرزہ سرائی

**پرّان:** اڑتا ہوا

**پرانّدن:** پرانیدن، اڑانا

**پرآور:** تیز پر، تیز رو، تیز پرواز

**پرازہ:** آٹے کا پیڑا جس سے روٹی پکائی جاتی ہے

**پُرباد:** جس میں ہوا بھری ہو، مغرور

**پُر بار:** ثمر بار، جس پر پھل لدے ہوں، بارآور، جس سے لوگوں کو پھل حاصل ہوتا ہو سیر حاصل، بہتات سے پیدا کرنے والا

**پُربَر:** پر بار

**پُر برگ:** پتوں سے بھرا ہوا درخت

**پُر بلا:** آفت رساں، تکلیف دہ، غم آور، پُراندوہ

**پُرباش:** چھاج یا لکڑی کا طبق جس سے چیزوں کو صاف کرتے ہیں

**پُرپایہ:** ہزار پا

**پُرپُر:** (۱) پھول جس کی بہت سی پیتاں ہوتی ہیں

**پَرپَر:** پرندوں کی پرواز کے وقت پھڑ پھڑاہٹ

**پرپرزدن:** پرندوں کا پھڑپھڑانا

**پرپرکردن:** پھول کی پتیوں کو بکھیر دینا

**پرپرہ، پرپرک:** پروانہ

**پرپرہ:** کمتر قیمت کا سکہ

**پُر پُشت:** کثیر، بافراط پیدا ہونے والا، پر نمو،

**پرپُو:** تالاب جس میں لاسایا چارا ڈال کر بطخوں کو پکڑتے ہیں

**پر پَہن:** خُرفہ، ایک خود رو پودا جس کے بیج دوائی کے کام آتے ہیں

**پُر پیچ و خم:** پیچیدہ، پیچ در پیچ، الجھا ہوا

**پرت:** زمین پر گرا ہوا، پڑا ہوا، مرکز سے دور، الگ، جدا

**پرت زَدن:** دور پھینکنا

**پرتِ شہر:** شہر سے دور

**پرت گفتن:** بے معنی گفتگو کرنا، **از موضوع پرت شدید:** آپ موضوع سے ہٹ گئے ہیں

**پرتاب:** (۱) جس میں بہت تاب ہو، (۲) پر پیچ و خم، تابدار، تیر اندازی

**پرتاب کردن:** نشانہ لگانا، زور سے تیر چلانا

**پُر تِقال:** مالٹا، سنگترہ

**پر تقالی:** مالٹے کے رنگ کا

**پرتقال:** ملک پرتگال

**پرتقالی:** پرتگال کا باشندہ

**پَرتگاہ:** وہ جگہ جہاں سے انسان ذراسی لغزش سے گر جائے، ڈھلوان جگہ

**پرتُو:** شعاع، کرن، چمک، روشنی، تابش

**پرتوافگن، پرتوانداز:** چمک پیدا کرنے والا، روشن کرنے والا

**پرتو افگندن:** روشن کرنا

**پرتو بینی:** بیماری کی تشخیص کےلیے اعضائے بدن کا عکس ریز کے ذریعے دیکھنا

**پرت و پلا:** (۱) چرند، پرند (۲) فضول باتیں، پراگندگی

**پرتو پلاشدن:** پراگندہ ہونا

**پرتی:** بے توجہی، بے خیالی، خیالات کی پراگندگی حواس پرتی، حواس کا پراگندہ ہوجانا

**پرتو پلاسم:** (انگ) مادہ حیات

**پرتو شِناس:** عکس ریز سے معائنہ کرنے کا ماہر

**پرتونِگاری:** عکس ریز کے ذریعے اعضا کامعائنہ کرنا

**پُرجُثّہ:** موٹا جسم، لحیم شحیم

**پُر جرأت:** دلیر

**پر جمعیّت:** گنجان، کثیر آبادی والا

**پَرچ:** چوڑے سرے والی کیل

**پُرچانِگی:** بہت زیادہ باتیں کرنا، بسیار گوئی

**پرچانہ:** باتونی، پر گو

**پرچَم:** جھنڈا، علم،

**پرچم دار:** علمدار، پیشوا، رہبر

**پرچمی:** جھنڈے کی طرح

**پُرچِین:** پُر شکن، جس میں بہت سے شکن یا پیچ و خم ہوں

**پَرچِین:** باڑ، جھاڑیوں، گھاس یا پتھروں سے بنا ہوا احاطہ

**پُر حافظہ:** اچھے حافظے والا

**پُر حرف:** باتونی

**پر حرفی کردن:** بہت زیادہ باتیں کرنا

**پر حوصِلہ:** حوصلہ مند، با ہمت، صبر و تحمل والا

**پرَخاش:** لڑائی جھگڑا

**پرخاش جُو:** لڑائی جھگڑے کا مشتاق

**پر خاشخر:** جنگجو

**پرخاش کردن:** لڑائی جھگڑا کرنا

**پرخاش گاہ:** میدان کارزار

**پُرخرچ:** قیمتی

**پَرَخش:** سرین، چوتڑ، گھوڑے کی رانوں کا پچھلا حصہ

**پُرخطر:** خطر ناک

**پَرخو:** گھر میں آٹا یا غلہ رکھنے کی جگہ جو مٹی سے تیار کی جاتی ہے

**پُرخواب:** نیند کا رسیا

**پرخُور:** پیٹو

**پرخوری:** بہت زیادہ کھانا

**پرخِیدہ:** پوشیدہ بات، ایما، اشارہ

**پُرخُوں:** خون میں لت پت

**پرداخت:** (۱) (بنک کی اصطلاح) ادائیگی رقم (۲) آراستگی، آرائش

**پرداخت کردن:** رقم ادا کرنا

**روزِ پرداخت:** تنخواہیں ملنے کا دن

**عدم پرداخت:** رقم جو ادانہ کی گئی ہو

**پرداخت:** تکمیل، پالش

**پرداخت کردن:** مکمل کرنا، پالش کرنا، چمکانا

**پرداخت:** پرداختن= رقم ادا کرنا سے ماضی مطلق رقم دی، قرض ادا کیا، آراستہ کیا، انجام دیا، مرتب کیا

**پرداخت گر:** پالش کرنے والا، چمکانے والا

**پرداختَن:** قرض ادا کرنا، آراستہ کرنا، مرتب کرنا، انجام دینا، فارغ ہونا

**پرداختنی:** رقم جس کی ادائیگی ضروری ہو

**پرداختہ:** ادا کیا گیا، مکمل کیا گیا، آراستہ کیا گیا، پالش کیا گیا

**پردار:** جس کے پر ہوں، پرندہ

**پرداز:** پرداختن مصدر= آراستہ کرنا سے فعل امر، آراستہ کرو، مکمل کرو

**کارپرداز:** کام کوانجام دینے والا، کار ساز

**پردازِش:** پالش کرنے یا آراستہ کرنے کا کام

**پردازَندہ:** پالش کرنے والا، آراستہ یا مکمل کرنے والا، رقم دینے والا

**پردال:** پرکار

**پُردان:** دانا، عالم، بہت کچھ جاننے والا

**پُردرد:** درد بھرا، غمگین

**پردک:** چیستاں، معمّہ

**پردگی:** پردے میں بیٹھنا، پردہ دار خاتون

**پُردل:** دلیر، شجاع، دلاور، جرّی

**پردلی:** دلیری، شجاعت

**پُردَو:** تیز دوڑنے والا، تیز دوڑنے کی عادت والا

**پُردوام:** دیر تک قائم رہنا، بادوام

**پردہ:** اوٹ، چلمن، نقاب، گھونگٹ، چک یا کوئی اور چیز جو حجاب کی غرض سے دروازے پر لٹکادی جائے

**پردۂ بکارت:** دوشیزگی، کنوار پن

**پردۂ بینی:** ناک کے اندر کی درمیانی ہڈی

**پردہ پوشی:** کسی کے راز کو چھپانا

**پردہ دار:** حاجب، خواتین کی قیامگاہ کی نگہداشت کرنے والا

**پردہ داری:** حاجب کا منصب، راز رکھنا

**پردہ در:** راز افشا کرنے والا

**پردہ دری:** راز افشا کرنا، (۲) بدنامی، رسوائی بےآبروی کرنا

**پردہ دریدِگی:** بے شرمی، بے حیائی، رسوائی، بے آبروی

**پردہ دریدہ:** بے شرم، بے حیا، ڈھیٹ، بے غیرت، جس کی بے آبروی ہوئی ہو

**پردہ سَرا:** مُوسیقار، مغنی، مطرب

**پردہ شِناس:** مطرب، مغنی، موسیقی دان، موسیقار

**پردۂ صماخ:** کان کا پردہ، طبلہ گوش

**پردۂ عنکبوت:** مکڑی کا جالا

**پردۂ عینی:** آنکھ کا پردہ

**پردہ کش:** سٹیج پر سے پردہ اٹھانے یا گرانے والا

**پردہ گاہ:** سٹیج، منظر

**پردہ نشیِن:** پردہ دار خاتون

**پردہ نشینی:** گھر میں پردے میں رہنا

**پردۂ نمائش:** ڈرامے کا کوئی ایکٹ

**پردۂ نیلگوں:** کنایۂ آسمان، فلک

**پردۂ ہفت رنگ:** (۱)دنیا، جہاں، (۲)سات رنگوں کا پردہ

**پردہ ازروی کار برداشتن:** راز افشا کرنا

**پردہ انداختن:** پردہ گرانا

**پردہ برداشتن از: پردہ بر گرفتن از:** پردہ اٹھانا، نقاب اٹھانا

**پردہ کسی دریدن یا پارہ کردن:** کسی کی بے عزتی

یا بے آبروئی کرنا

**در پردہ داشتن:** راز رکھنا

**پَردَیس:** (۱) باغ، بوستان (۲) فردوس

**پُررنگ:** گہرے رنگ کا

**چای پُررنگ:** گہرے رنگ کی چائے

**پُررُو:** بے حیا، بے شرم، گستاخ، بے حجاب

**پُرروغن:** چربی والا، مچرب، موٹا

**پُررُوی:** شوخی، گستاخی، جسارت، ڈھٹائی، شوخ چشمی، بے شرمی

**پَرریزی:** پرندوں کے پر جھڑنا

**پَرریختہ:** جس کے پر جھڑ گئے ہوں

**پرز:** نرم پشم جس سے قالین وغیرہ بنتے ہیں

**پُرزا:** بچہ خیز، یا جس عورت کے زیادہ بچے پیدا ہوں

**پر زحمَت:** تکلیف دہ، محنت طلب، مشکل

**پُرزہ:** ٹکڑا

**پُرس:** پرسیدن= پوچھنا سے فعل امر پرس یا بپرس، پوچھ

**پُرسال:** زیادہ عمر کا، بوڑھا

**پُرسان:** پوچھنا

**پرسان پرسان:** لگاتار پوچھتے جانا

**پرَست:** پرستیدن سے، پرستش کرنے والا

**پرَستار:** پرستش کرنے والا، خدمتگار، غلام

**پرستار زادہ:** غلام زادہ مثال:

**پرستار زادہ نیاید بکار**
**وگر چند باشد پدر شہر یار**

غلام زادہ کبھی مخلص نہیں ہوتا خواہ اس کا باپ (غلامی کا داغ لیے ہوئے) شہر یار ہی کیوں نہ ہو

**پرستاری:** خدمت گزاری، حاضر باشی، محافظت، پرستش

**پرستِش:** عبادت

**پرستشگاہ:** عبادت گاہ

**پرستَندہ:** پرستش یا عبادت کرنے والا

**پرستندگان:** پرستندہ کی جمع

**پرستُو:** چڑیا، چھوٹا سا پرندہ جس کے پر لمبے اور دم دوشاخ ہوتی ہے، سینے کا رنگ خاکستری ہوتا ہے

**پرستِہ:** جس کی تعریف و توصیف کی جائے، جس کی پرستش کی جائے

**پرستَندگی:** پرستش، عبادت

**پرستِیدن:** پرستش کرنا، ستائش کرنا، بندگی کرنا، خدمت کرنا

**پرستِیدہ:** جس کی پرستش یا تعریف و توصیف کی جائے

**پُرستِیز:** کینہ ور، جنگ کا مشتاق، جنگجو

**پُرسِش:** پوچھ گچھ، حال معلوم کرنا

**پرسِش نامہ:** وہ مکتوب جس کے ذریعے کسی کی جواب طلبی کی جائے

**پرسَکنہ:** جہاں آبادی زیادہ ہو

**پَرسُم:** موٹا آنا

**پُرسَندہ:** پوچھ گچھ کرنے والا

**پُرسُو:** پرنور، روشن، تابناک

**پُر سُوز:** غم آفرین، پردرد، غم آلود

**پَرسِہ:** عیادت، بیمار پرسی، ماتم پرسی

**پرسیاوش:** ایک قسم کا پودا جس سے نزلہ، ریہ کی دوا تیار کی جاتی ہے

**پُرسِیدن:** پوچھنا، استفسار کرنا

**پرسیدنی:** پوچھنے کے لائق

**پَرِش:** پرواز، اڑان، چھلانگ

**پرشِ ارتفاع:** اونچی چھلانگ

**پرش طول:** لمبی چھلانگ

**پُرشاخہ**:جس کی بہت سی شاخیں ہوں

**پُرشیر**:بہت زیادہ دودھ دینے والی (گائے بھینس وغیرہ)

**پر صدا**:شور

**پرطاقت**:صابر، مشکلات کا مقابلہ کرنے والا، دلیر

**پرُفسُور**:پروفیسر

**پرک**:(۱) چھوٹا پر (۲) ستارہ سہیل

**پُرکار**:بہت کام کرنے والا،

**پَرکاوِش**:درخت کی بڑھی ہوئی شاخوں کو کاٹ چھانٹ کر آراستہ کرنا

**پُرکردن**:بھرنا، پر کرنا

**پرکَم**:بیکار، ناکارہ، فضول

**پَرکندہ**:کٹے ہوئے پروں والا

**پرکُوک**:بلند و بالا عمارت، عالی شان عمارت، قصر، محل

**پُرکِینہ**:کینہ ور، بغض رکھنے والا، بد باطن شخص

**پَرکار**:پرکار جس سے دائرے کھینچے جاتے ہیں

**پرکالہ**:حصہ، ٹکڑا، کسی چیز کا ٹکڑا

**پُر گداز**:پرسوز، پردرد، پرتب و تاب، حساس

**پَرگرؔ**:طوق زریں جو قدیم زمانے میں بادشاہ گلے میں پہنا کرتے تھے

**پرگرام**:پروگرام، برنامہ

**پَرگرد**:باب، پیرا گراف،

**پُرگِرہ**:گرہ دار، جس میں گانٹھیں ہوں

**پرگس**:کلمہ نفی، حاشا، پناہ بخدا، معاذ اللہ

**پُرگفتن**:زیادہ بولنا

**پرگو**:زیادہ بولنے والا، باتونی

**پرگوئی**:زیادہ باتیں کرنا

**پُرگناہ**:بہت زیادہ گنہگار

**پَرگنہ**:مملکت کا کوئی حصہ

**پرگیدی**:ایک چھوٹا سا پرندہ جس کا گوشت مزے کا ہوتا ہے

**پرما**:برما، لکڑی میں سوراخ کرنے کا آلہ

**پرماس**:لمس، احساس، چھونا، ملنا

**پرما سیدن**:چھونا، ہاتھ لگانا، احساس ہونا

**پرماسَندہ**:چھونے والا

**پرما سیِدہ**:جسے چھوا جائے

**پرمان**:فرمان

**پرماہ**:برما، سوراخ کرنے کا اوزار

**پُرمایُون**:پرمایہ، سرمایہ دار

**پرمایہ**:(۱)سرمایہ دار، بر گراں بہا چیز (۲)بہت دانا اور شریف شخص، بزرگوار اور دولت مند (۳)بہت دودھ دینے والی گائے (۳)مضبوط، قوی (۵)بڑا علم رکھنے والا

**پَرمخیدن**:نافرمانی کرنا

**پُر مَداخِل**:(۱)نفع بخش، پر منفعت، (۲)خردمند، سرمایہ دار (۳)ارجمند

**پرمُدّعا**:خواہ مخواہ ادعا کرنے والا، شیخی خورا، لاف و گزاف کرنے والا

**پرمَر**:امید، انتظار

**پَرمُشت**:تالاب جس میں بطخوں کو ہنر مندی سے پکڑتے ہیں، لاسا، چارا

**پُرمعنی**:معنی خیز

**پُرمغز**:(۱) پر معنی، ذہین، زیرک (۲)گودے دار

**پر مَک**:پھپھوندی

**پُرمَنِش**:متکبر، خودپسند، مغرور

**پُرمُو**:جس پر زیادہ بال ہوں

**پَرمودن**:فرمودن، فرمانا

**پَرمیِو**:سوزاک کی بیماری

پرَن:(۱) ستارہ پروین، ثریا (۲) حریر، سلک

پَرناک:جس پر بہت پر ہوں

پَرنان:پھپھوندی لگا ہونا

پرند:(۱) ریشمی کپڑا (۲)جوہر شمسیر

پرندآور:شمشیر، شمشیر جوہردار

پرندہ:اڑنے والا جانور

پرَندُوش:رات جو گزر گئی ہے، شب گزشتہ، پریشب

پُرنم:سیلا، گیلا، مرطوب

پرنگ:تیغ جوہردار

پُرنگار:جس پر بہت سے نقش و نگار ہوں

پرنیان:سلک

پرنیخ:مسطح اور ہموار پتھر، پتھر کی سل

پرو:مخفف، پروین، پروین ستارہ، ثریا

پروا:صبر و قرار، آرام، شکیبائی، رغبت، میلان خاطر، توجہ، اعتنا

بی پروا:بے خوف، بے توجہ، بے اعتنا

پروار:گرمیوں کا موسم گزارنے کی اقامت گاہ، خانہ تابستانی، موسم گرما میں بسیرے کی جگہ

پروار:موٹا، مجرّب (مینڈھا)

پروارہ:موٹاپا، چربی والا

پرواز:اڑان

پرواز کردن:اڑنا (پرندوں کا)

با بال دیگری پرواز کردن:کسی دوسرے کی مدد سے کوئی کام کرنا

پرواز:چھت پر لگانے والا بیم، باریک اور نازک تختے جو چھت کے بیرونی حصے پر لگاتے ہیں، پردہ، رو بند خانہ

پروازہ:(۱)خوراک جو سفر کےلیے تیار کی جاتی (۲)آگ جو سردی میں دلہا اور دلہن کے پاس جلا کر رکھی جاتی ہے

پرواس:لمس، چھونا

پرواسندہ:چھو کر دیکھنے والا

پرواسیدن:چھو کر دیکھنا، ہاتھ لگا کر جائزہ لینا

پرواسیدہ:جسے چھوکر دیکھا گیا ہو

پروانچہ:اجازت نامہ، گواہی نامہ، پروانہ

پروانک:(۱)پروانہ (۲)قاصد، پیغام بر

پروانہ:اجازت، اذن، حکم، فرمان، اجازت نامہ

پروانہ:پتنگا، مجازاً عاشق

پروبال:(۱) پرندے کے بال و پر (۲)طاقت، ہمت

پروبال آوردن:طاقت پکڑنا

پرور:پروردن= پرورش کرنا سے اسم فاعل، پالنے والا، پرورش کرنے والا

رُوح پروَر:دل کو تازگی بخشنے والا

پروراندن، پرورانیدن:پرورش کرنا، تربیت کرنا

پرورانندہ:پرورش کرنے والا، تربیت دینے والا

پرورانیدہ:جسے پرورش دی گئي ہو یا جس کی تربیت کی گئی ہو

پروَردگار:پرورش کرنے والا، خداوند تعالی

پرورش:تربیت، پالنا

پروَرندہ:پرورش کرنے یا تربیت کرنے والا

پرورِیدن:پروردن، پرورش کرنا

پَروز:حسب نسب، نسل، نژاد

پروژہ:پراجیکٹ(انگ) سکیم، منصوبہ، طرح، نقش

پروَندہ:ضروریات کی چیزیں رکھنے کا تھیلا، پیشہ وروں کا تھیلا

پَرَوہ:مال غنیمت

پرویختن:ملانا

**پرویزن:** چھلنی، غربال جس سے آٹا چھانا جاتا ہے

**پرویش:** دیر، تاخیر، غفلت

**پروین:** ستارہ ثریا، سات چھوٹے ستاروں کا نام جو آپس میں ملے ہوئے ہیں اور ایک ستارے کی صورت میں نظر آتے ہیں

**پرہ:** کسی چیز کا حلقہ، دامن، کنارہ، لشکر کا حلقہ اور دائرہ

**پرہ بستن:** حلقہ باندھنا، دائرے کی صورت میں کھڑے ہونا، مثال:

**از سواران پرہ بستہ بدشت**

**رمہ گور سوي شاہ گذشت**

سواروں نے کچھ اسی طرح حلقہ باندھ لیا کہ گورخروں کا گروہ بادشاہ کی طرف آنے لگا

**پُرہُنر:** ماہر فن کار، کسی فن میں مہارت رکھنے والا

**پرہُون:** دائرے کی صورت کی کوئی چیز مثلاً چاند کا ہالہ، طوق، گردن بند

**پُرہیاہُو:** شور و غل، چیخ و پکار

**پرہیختن:** سکھانا، پڑھانا، تربیت دینا، نیز پرہیز کرنا

**پرہیختہ:** جس کی تربیت کی گئی ہو، تربیت یافتہ

**پرہیز:** منع کی ہوئی چیزوں سے بچنا، باز رہنا، احتراز

**پرہیزشکستن:** منع کردہ چیزوں سے باز نہ رہنا

**پرہیزکردن:** بچنا، احتراز کرنا

**پرہیزانہ:** غذا وغیرہ جومریض کے لیے تجویز کی گئی ہو

**پرہیز گار:** صالح، متقی، بری باتوں سے بچنے والا

**پری:** جن کی جنس کی عورت جو بہت خوبصورت ہوتی ہے اور جس کے پر ہوتے ہیں

**پری افسا:** جادوگر، افسونگر، جو شخص جن اور پری کی تسخیرکےلیے جادو کرتا ہو

**پری:** گزرے ہوئے دن یا رات کےلیے بطور سابقہ آتا ہے، مثلاً

**پریروز:** کل سے پچھلا گزرا ہوا دن

**پری شب:** گزری ہوئی رات سے پہلے کی رات

**پُری:** بھرا ہوا ہونا

**پرَی پَیکر:** نازک، خوبصورت، زیبا،قشنگ، پری کی طرح، نازک اندام

**پری چہر:** پری چہرہ، خوبصورت، چہرے والا

**پری رُخسار:** پری رو، خوش شکل، جس کا چہرہ پری کے چہرے جیسا ہو

**پری خوان:** افسوں گر، جادوگر، پری افسا،

**پریدار:** جن زدہ، جس پر جن پریوں کا سایہ ہو، دیوانہ

**پری دُخت:** پری کی بیٹی، زیبا، رعنا، انتہائی خوبصورت لڑکی، خاص نام

**پریدن:** اڑنا، پرواز کرنا

**پریدہ:** جواڑ گیا ہو، پروازکر گیا ہو

**پریر- پریرُوز:** کل سے پچھلا گزرا ہوا دن

**پریرُوی:** پری رخ، پری چہرہ، انتہائی خوبصورت

**پری زاد:** پری کی اولاد، نہایت خوبصورت

**پریزن، پرویژن:** چھلنی، غربال، جالی

**پری سای:** افسون گری، جادو گری

**پریش:** پریشان

**پریشان:** حیران، مضطر، سراسیمہ

**پریشان حال:** سراسیمہ، مضطرب، مفلس

**پریشان حالی:** سراسیمگی، اضطراب، مفلسی

**پریشان خاطر:** پریشان دل، سراسیمہ، تنگ حال

**پریشان روز گار:** تنگ حال، مفلس، مضطرب، متردد، سرگردان

**پریشانی:** فکر، دکھ، تکلیف، مصیبت اضطراب، سرگردانی

**پریشانیدن:** پریشان کرنا

**پری شاہرخ:** ایک پرندہ جس کے پرسیاہ اور زرد ہوتے ہیں، مرغ الجبیر

**پری شب:** کل رات سے پہلے کی گزری ہوئی رات، پرسوں رات

**پریشیدن:** آشفتہ ہونا، پریشان ہونا، مضطرب ہونا

**پریشندہ:** پریشان کرنے والا

**پری طلعت:** پری رخ، پری چہرہ، نہایت، خوبرو

**پری فش:** پری وش، پری کی طرح، انتہائی خوبصورت

**پری نژاد:** پری کی اولاد، بہت خوبصورت

**پری وار:** پری کی مانند

**پُز:** پختن مصدر= کھانا وغیرہ پکانا سے فعل امر پکاؤ، پکادو

**آتش پُز:** باورچی

**پُزا:** جو آسانی سے پک جائے

**پُزاختن:** گداختن، پگھلنا

**پَزاندن:** پزانیدن، پکانا، پختہ کرنا

**پزانندن:** پکانا

**پزانندہ:** پکانے والا

**پزاوَہ:** وہ جگہ جہاں مٹی کے برتنوں یا اینٹوں کو پکایا جاتا ہو

**پزشک:** ڈاکٹر، طبیب

**پزشکی:** طبابت، ڈاکٹری کا پیشہ

**پزشکیار:** طبیب یا ڈاکٹر کامعاون

**پزیدن:** پختن، پکانا

**پژ:** پہاڑ، پہاڑ کی چوٹی، ٹیلا، پست و بلند زمین

**پژاگن:** گندہ، کثیف، غلیظ، چرکیں، پلید

**پژمان:** پژ مردہ، افسردہ، غمگین

**پژمُردگی:** افسردگی، غمگینی

**پژمردن:** افسردہ ہونا

**پژمردہ:** غمگین، افسردہ، آزردہ، اندوہگین، غمناک

**پژَند:** کڑوا کھیرا، خیار تلخ، حنظل

**پژواك:** گنبد کی صدا

**پژُولیدن:** پژمردہ ہونا، مرجھانا، حیران ہونا، پریشان ہونا

**پژولیدہ:** پژمردہ، افسردہ، بے رونق، بے آب و رنگ

**پژُوم:** گدا، بھک منگا، فقیر (پژومان جمع)

**پژُوہ:** پژوہیدن (۱) تلاش کرنا، جستجو

**پژوہش:** جستجو، تفحص، تحقیق، جانچ پڑتال

**پژو ہندگی:** تجسس، جستجو، تحقیق

**پژوہَندہ:** جستجو کرنے والا، تحقیق کرنے والا

**پژوہیدن:** جستجو کرنا، تحقیق کرنا

**پژوین:** گندہ، غلیظ، کثیف

**پژَہ:** کائی اگنا، کائی سے ڈھک جانا

**پژہان:** آرزو، رشک، ہمسری کی کوشش کرنا، رقابت، ان اچھی چیزوں کی آرزو کرنا جو کسی دوسرے کے پاس ہیں

**پَس:** تب

**پس:** پیچھے، بعد، پیچھے پیچھے، عقب، واپس

**پس آمدن:** پیچھے پیچھے آنا

**پس انداز:** بچائی ہوئی چیز، بچت

**پس پردہ:** پردے کے پیچھے

**پس دادن:** واپس دینا

**پس رفتن:** واپس جانا

**پس زانُو:** گھٹنے کا خم

**پس زدن:** پیچھا کرنا

**پس گرفتن:** واپس لے لینا

**پسِ گوش انداختن، پشت گوش انداختن:** نظر انداز کر دینا، بھلا دینا، کوتاہی کرنا

**پس ماندن:** پیچھے رہ جانا، آج کل کرکے ٹالنا

**پسِ مرگ:** موت کے بعد

**پس نشستن:** پسپا ہونا، لوٹ جانا، پیچھے جانا، جگہ خالی کرنا

**پساچین:** درخت کا آخری پھل جو چنا جائے

**پس اُفت:** بقایا

**پس اُفتادہ:** باقی رقم

**پس اندِیش:** نا عاقبت اندیش، پیش بینی نہ کرنے والا

**پساوَند:** بساوند، اشعار کی قافیہ بندی

**پساہنگ:** گھوڑے کے سُم کو لگانے والی کھری، کھری میں لگنے والے کیل

**پس آیندہ:** پیروکار، پیچھے آنے والا، دوسرا، بعد کا، دیر سے آنے والا

**پس پریروز:** پرپروز سے پہلے، تین دن پہلے

**پست:** نیچا، چھوٹا، کوتاہ، نیچی سطح کا، ادنی، نیچ، کمتر، کم مرتبہ، کہتر، حقیر، معمولی، گھٹیا

**پُست:** (انگ) پوسٹ، ڈاک

**پِست یا پُست:** جو، گندم یا چنوں کا آٹا جسے بریاں کیا ہو

**پَستا:** کام کرنے کی تیاری، نوبت، باری

**پِستان:** عورتوں کی چھاتی جس سے بچوں کو دودھ دیتی ہیں، سینے کی بالیدگی

**پستان بند:** انگیا

**پست آواز:** دھیمی آواز

**پَستائی:** بچت، پس انداز، اندوختہ

**پُستچی:** ڈاکیا

**پُست خانہ:** ڈاکخانہ

**پَست فطرت:** گھٹیا، فرومایہ، بد فطرت، بد سرشت، پست ہمت

**پست قد:** کوتاہ قد، ٹھنگنا

**پستَک:** بغیر آستینوں کے نمدے کے کوٹ جو قدیم زمانے میں گھوڑے سوار پہنتے تھے

**پَستُو:** چھوٹا کمرہ، کمرے کے پیچھے کا کمرہ

**پِستہ:** ایک میوے کا نام

**پست ہمت:** کم ہمت

**پستی:** گھٹیا پن، کمینہ پن، کمینگی، ادنی درجہ، غریبی، مفلسی، نشیب

**پستی و بلندی:** اونچ نیچ، ادنی مرتبہ اور اعلی مرتبہ

**پَسخوار:** بچا کھچا کھانے والا

**پسخوردہ:** بچا ہوا کھانا

**پِسَر:** بیٹا، فرزند، لڑکا

**پسرِ ارشَد:** بڑا بیٹا

**پسران:** پسر کی جمع، بیٹے

**پسراندر:** سوتیلا بیٹا

**پسر خواندگی:** متبنی بنانا

**پسر خواندہ:** متبنی

**پسردایی:** ماموں کا بیٹا

**پسر زادہ:** پوتا

**پسرزن، پسرشوہر:** سوتیلا بیٹا

**پسر عمُو:** چچا کا بیٹا

**پسر عمّہ:** چچی کا بیٹا

**پسَرَک:** چھوتا بیٹا

**پَسرَو:** پیچھے آنے والا، پیرو

**پَس فردا:** پرسوں

**پس قراول:** موخر الجیش، سپاہ عقب،

**پس کک:** ژالے، اولے

**پس کوچہ:** گلی میں سے نکلنے والی گلی

**پس گردنی:** گردن پر زور سے ہاتھ مارنا

**پس ماندہِ:** بچا کھچا

**پسَند:** جو اچھا لگے، مرغوب، مقبول

**پسندیدن:** پسند کرنا

**پسندیدِہ:** پسند کی گئی چیز، جو چیز دل کو بھائے

**پسندیدہ خِصال:** اچھی عادات والا

**پسندیدہ رائے :** اچھی رائے رکھنے والا

**پس نِہاد- پس نہادِہ:** اندوختہ، بچت، بچی ہوئی چیز، جمع کی ہوئی چیز، سرمایہ محفوظ

**پس و پیش:** آگا پیچھا کرنا، ٹالنا،

**پسیج، بسیج:** ارادہ، قصد، عزم، غرض و غایت، منشا، مدعا

**پسِیں:** (۱) آخری، موخر، پچھلا (۲) تیسرا پہر

**پُش:** گھوڑے کی گردن کے بال

**پُشت:** (۱) پیٹھ، کسی چیز کا پچھلا حصہ، یار و مددگار، حامی، یاور، پناہ

**پُشتاپُشت:** پشت تا پشت، پشت در پشت، نسلاً بعد نسلاً

**پشت دادن:** رو گردانی کرنا

**پشت دار:** پشت و پناہ جسے حاصل ہو، جسے لوگوں کی حمایت حاصل ہو

**پشت در پشت:** نسلاً بعد نسلاً

**پشت در میدان جنگ کردن:** فراراختیار کرنا

**پشت رُو کردن:** منہ پھیر لینا، رو گردانی

**پُشت:** پیچھے

**پُشت بام:** مکان کی چھت

**پشتبان:** پشتیبان، مدد گار، حمایت کرنے والا

**پشت بست:** بار، بوجھ (پیٹھ کا)

**پشت بند:** دیوار کوگرنے سے بچانے کےلیے ساتھ اینٹیں، پتھر لگانا

**پشت خَم:** کبڑا

**پشت خم کردن:** عاجزی کا اظہار کرنا، خاکساری اختیار کرنا، اپنے آپ کو پست کرنا

**پشت دار:** جسے حمایت حاصل ہو

**پشت رُو:** اندر کے حصے کو الٹ کر باہر کر دینا، غلط پہلو ظاہر کرنا

**پشتِ سر:** سر کا پچھلا حصہ

**پشتِ سرِکسی حرف زدن:** کسی کی چغلی کھانا

**پشت قُوز:** قوز پشت، کبڑا

**پُشتک:** ورزش کا ایک طریقہ، قلابازی

**پشت کار:** ثابت قدمی، کام میں سعی و کوشش
**پشت گرم:** جسے حمایت حاصل ہو
**پشت گلی:** شوخ سرخ رنگ
**پشت لنگ:** ناقص، عیب دار، سست
**پشت مازو:** پشت مازہ، ریڑھ کی ہڈی
**پشت نویسی:** کاغذ کی پشت پر لکھنا
**پَشتو:** افغانوں کی زبان۔
**پُشتوار:** پشتیباں، پشت و پناہ، حامی،
**پشتوارِہ:** بوجھ جو پیٹھ پر اٹھایا جا سکے
**پشتوان:** پشتیبان، پشت و پناہ، مدد گار، یار و مددگار، حامی
**پشت ہم اندازی:** مکاری
**پُشتہِ:** ٹیلا، تودہ
**پشتی:** پشت سے متعلق، تکیہ، پشت و پناہ، نگہبان و حامی، حمایت
**پشتیبان:** مدد گار، حامی، یارومددگار
**پشتِیوان:** پشتیبان
**پشک:** بھیڑ بکری کی مینگنیاں
**پشک:** قرعہ
**پشک انداختن:** قرعہ ڈالنا
**پشِکل:** خچر یا گھوڑے وغیرہ کی لید
**پُشلنگ:** پشت لنگ، ناقص، معیوب، سست
**پشم:** اون
**پَشماگند:** جس میں اون بھری ہو، پالان
**پشمالوُ، پشمالود:** لمبے موٹے بالوں والا
**پشم چیدہ:** چنی ہوئی اون
**پشمک:** ایک قسم کی شیرینی جو چینی سے تیار کی جاتی ہے، یہ پتلی سویوں کی سی ہوتی ہے

**پشمی، پشمین:** اون کا بنا ہوا
**پشمینِہ:** اونی
**پشمینہ پُوش:** اونی کپڑے پہننے والا، درویشانہ لباس پہننے والا
**پَشنگ:** لوہے کا آلہ جس سے زمین یا دیوار میں سوراخ کرتے ہیں
**پشَہ:** مچھر
**پشہ بند:** مچھر دانی
**پشہ خوردہ:** مچھر کے کاٹنے کا نشان
**پشہ دار:** جہاں بہت مچھر ہوں
**پشہ غال:** پشہ دار، وہ جگہ جہاں بہت سے مچھر جمع ہو جاتے ہوں، درخت جس پر بہت مچھر ہوں
**پشیِز:** کم تر درجے کا سکہ
**پشیِمان:** نادم، خجل، شرمسار، منفعِل،
**از کردہ خود پشیمان است:** وہ اپنے کیے پر نادم ہے
**پشیمان شدم کہ آں حرف را زدم:** میں وہ بات کہنے پر نادم ہوا
**پطرس:** پیٹر، مسیحیت کی تعلیم دینے والا
**پغنَہ:** سیڑھی کا پایہ، زینہ
**پُف:** (۱) ہوا جو منہ سے نکلتی ہے، سانس، پھونک، ورم، سوجن، آماس
**پف کردن:** پھونک مارنا
**چراغ را پف کرد:** اس نے چراغ بجھا دیا
**پفالود:** پف آلود، جس میں ہوا بھری ہو، سوجا ہوا
**پُف نم:** منہ کا پانی لعاب دہن
**پفیُوز:** سست، کاہل، بے غیرت، ناکارہ
**پُک:** پھونک، دم، پائپ یا سگریٹ کا دھواں اڑانا
**پُک:** جو بیچ میں سے خالی ہو، بے ہنر، خود پسند

پَکَر:غمگین، افسردہ، آزردہ، سرگشتہ، حیران، اندوہناک
پکمال:جوتے بنانے والے کا اوزار جس سے وہ چمڑا کاٹنے کےلیے اس پر خط کھینچتے ہیں
پک وپُوز:دہن کا اردگرد کا حصہ، یہ کسی کی بے ڈول شکل کے بارے میں کلمہ تحقیر ہے
پگوک:(۱) بالا خانہ، (۲) لوہار کی سندان
پگاہ:صبح، طلوع سحر کا وقت، مثال:

**غلام نرگس مستم کہ با مداد و پگاہ**
**قدح بدست گرفتہ ز خواب بر خیزد**

میں اس نرگس مست کا غلام ہوں جو طلوع سحر کے وقت ہاتھ میں جام لیے خواب سے بیدار ہوتی ہے
پل:راستہ یا گذر گاہ جو دریا یا نہر کو پار کرنے کے لیے اس کے اوپر بنایا جاتا ہے
پلِ مُعلق:لٹکنے والا پل
پل زدن:پل بستن:پل بنانا
پلاک:قطعہ یا دھات کا ٹکڑا جس پر نام وغیرہ کندہ کیا جاتا ہے
پلاس:موٹا اونی لبادہ، گلیم
پلاسِیدن:پژمردہ ہونا
پلاسیدِہ:پژمردہ، غمگین
پلاطِین:پلاٹینم، نقرہ سیاہ
پلاؤ:چاول جو یخنی سے تیار کیے جاتے ہیں
پُل بندی:پل سازی
پلپِل:فلفل، مرچ
پَلچِی:شیشے کے موتی، خر مہرہ
پلخَمان:منجنیق، جس سے پتھر پھینکے جاتے ہیں، دشمن پر سنگ اندازی کا ذریعہ
پُلخنَک:نہر، پکا نالہ، کاریز، نالی

پَلَشت:غلیظ، گندہ، کثیف
پَلَشت بری:غلاظت دور کرنا
پَلغَدِہ:انڈا یا کوئی میوہ جو اندر سے گندہ ہو گیا ہو
پُلک:آنکھ کے بال، مُوے مژہ
پلکی:آنکھ کے پپوٹے سے متعلق
پلگان:پلہ کی جمع، سیڑھی
پَلمَس:بہانہ، تہمت، دروغگوی
پلمَہ سنگ:سنگ لوح، مسطح ہموار پتھر
پلنگ:چیتا
پلنگ افگن:چیتے کو مار گرانے والا، بہت دلیر، بہادر
پلنگی:جس پر چیتے کی جلد کی طرح کے نشان ہوں
پلنگِینہ:چیتے کی کھال کا بنایا ہوا جامہ
پُلَو:پلاؤ
پلوس:خوشامد، چاپلوسی، چرب زبانی
پلُون:کھیتوں کے بلند کنارے جن پر آمدورفت ہو سکتی ہے
پِلہ:سیڑھی، سیڑھی کا پایہ، درجہ، مرتبہ
پلہ پلہ:درجہ بدرجہ، قدم اٹھاتے ہوئے
پلِید:نجس، نا پاک
پلید چَشم:بد نظر، بری نظر والا
پلید زبان:گندہ دہن، بد زبان
پلید کار:بد اعمال، فاسق، بد کار
پلیدی:ناپاکی، نجاست، کثافت
پُلیس:پولیس، شہربانی کا ادارہ
پلیس مخفی:خفیہ پولیس، سراغ رسان،
پنا باد:چاندی کا سکہ جو ایران میں قاجاری دور میں رائج ہوا تھا
پناغ:دبیر، لکھنے والا، محرر

**پنام:**تعویذ جو بد نظری کو روکنے کےلیے لکھا جاتا ہے
**پناہ:**سہارا، آسرا، حمایت، امن کی جگہ، حفاظت کی جگہ
**پناہ آوردن، پناہ بردن:**امن کی جگہ میں سہارا لینا
**پناہ می برم بخدا:**میں خدا کی پناہ حاصل کرتا ہوں
**پناہ جای:**جائے پناہ
**پناہ گاہ:**وہ امن کی جگہ جہاں سہارا لیا جائے
**پناہندِہ:**پناہ گزین، جس نے سہارا لیا ہو، جو پناہ کا متمنی ہو
**پناہندِہ شدن:**پناہ لینا
**پناہیدن:**پناہ لینا
**پنبہ:**روئی
**بُوتہ پنبہ:**کپاس کا پودا،
**پنبہ در گوش گذاردن:**بات پر توجہ نہ دینا، درخور اعتنا نہ سمجھنا
**چرخ پنبہ پاک کن:**روئی اوٹنے کی مشین
**پنبہ ای:**روئی، روی کا
**پنبہ دار:**جس میں روئی بھری ہو
**پنبَہ دانہ:**بنولے
**پنبہ رِیس:**روئی کاتنے والا
**پنبہ ریسی:**روئی کاتنا
**پنبہ زار:**کپاس کا کھیت
**پنبہ زن:**دُھنیا
**پنبہ زنی:**روئی دھننا
**پَنج:**پانچ
**پنج انگشت:**پانچ انگلیاں
**پنجاہ:**پچاس
**پنجاہ سالہ:**پچاس سال کا
**پنجاہا:**نصاری زاہدوں کا اعتکاف جو پچاس دنوں کا ہوتا ہے، جیسے چلہ چالیس دنوں کا ہوتا ہے
**پنجاہُم:**پچاسواں
**پنجاہُمی: پنجاہمیں:**پچاسواں
**پنج برابر:**پانچ گُنا
**پنج پہلو:**پانچ ضلعوں کی شکل
**پنج تن:**رسول کریم(ص)، حضرت فاطمہ(رض) حضرت علی(رض) حضرت حسن (رض) حضرت حسین (رض)
**پَنجُر:**مخفف پنجرہ
**پنجَرَہ:**کھڑکی، دریچہ
**پنجرہ آہنیں:**لوہے کی کھڑکی
**پنجرہ مُشبّک:**جالی دار کھڑکی
**پنج سالہ:**پانچ سال کی عمر کا
**پنج سطحی:**پانچ رخی
**پنج سِیمِہ:**پانچ تاروں والا، پنج تارا، موسیقی کا ایک ساز جس میں پانچ تار ہوتے ہیں
**پنج شنبہ:**جمعرات
**پنج ضلعی:**پانچ ضلعوں والی شکل
**پنجک:**دُھنی ہوئی روئی کا گولا
**پنج گانِہ:**پانچوں وقت
**حواس پنجگانہ:**پانچ حواس
**پنج گوش:**پنج گوشہ، شکل جس کے پانچ زاویے ہوں
**پنجُم، پنجمی:**پانچواں
**پنج نوبت:**نوبت جو دن میں پانچ مرتبہ بجے
**پنجِہ:**ہاتھ، ہتیلی، پانچ انگلیاں
**پنجہ ای:**پنجہ نما پتّا، برگِ پنجہ ای
**پنجہ آفتاب:**سورج کی کرنیں
**پنجہ انداختن:**پنجہ پکڑنا

**پنجه افگندن:**تشدد کا برتاؤ کرنا

**پنجه بخون ترکردن:**خونیں جنگ کرنا

**پنجه زدن، پنجه کردن:**ہاتھ مارنا، پنجہ پکڑنا

**پنجه گیر:**کشتی لڑنے والا

**پنج یك:**پانچواں حصہ ۱/۵

**پنج یك کاری:**کاشتکاری کا وہ طریقہ جس میں کاشتکار زمیندار کو پانچواں حصہ دیتا ہے۔

**پنچه:**پیشانی

**پنچه بند:**کپڑا جو خواتین پیشانی پر باندھ لیتی ہیں

**پند:**نصیحت

**پنددادن:**نصیحت کرنا

**پندگرفتن:**نصیحت پرعمل کرنا

**پند مرا گوش کن:**میری نصیحت سن اور اس پر عمل کر

**پندار:**غرور، خود پسندی، خود بینی

**پندار:**پنداشتن مصدر= غور کرنا سے فعل امر غور کرو

**پنداره:**خیال، فکر، تصور، گمان

**پنداشتن:**سوچنا، غور کرنا

**پنداری:**تو سوچ لے

**پنداریدن:**پنداشتن، سوچنا، غور کرنا

**پنگ:**کھجوروں کا گچھا

**پنگان:**پیالی، فنجان

**پنَنگ:**دریچہ، کھڑکی

**پنهان:**چھپا ہوا، پوشیدہ، مخفی

**پنهان شدن:**چھپ جانا

**پنهان کردن:**چھپا لینا

**پنهانی:**پوشیدہ طور سے

**پنهانیدن:**چھپانا

**پنیر:**نچوڑا ہوا دہی جس سے ایک لذیز مرکب تیار ہوتا ہے

**پنیر فروش:**پنیر بیچنے والا

**پُو:**پوئیدن مصدر=دوڑنا سے فعل امر، دوڑو، جستجو کرو

**تگاپُو:**دوڑ، جستجو، رفتار

**پُوپ۔ پوپو پوپك:**ہدہد، مرغ سلیمان

**پُوت:**بھیڑ بکری کا جگر

**پُوتین:**فل بوٹ

**بند پوتین:**بوٹ کا تسمہ

**پُوچ:**بیکار، فضول، بے حاصل

**حرف پوچ:**فضول باتیں، بیہودہ باتیں

**پُوچال:**پوشال، خشک گھاس، لکڑی کے تراشے، نرسل کی نازک شاخ

**پُود:**وہ ڈورے جو کپڑا بننے کے لیے تانے کے ساتھ شامل ہوتے ہیں

**پُود:**(روسی) وزن کابٹا، ۱٦ کیلوگرام

**پُودِنه:**پودینہ، خوشبودار پودا جس سے چٹنی بناتے ہیں

**پُوده:**کہنہ، بوسیدہ

**پُور:**(۱) بیٹا (۲) دراج، تیتر

**پور آزر:**حضرت ابراہیم (ع) کا لقب

**پورِ صدف:**موتی جو سیپی میں سے نکلتا ہے

**پور عِمران:**حضرت موسیٰ (ع)

**پُوران دُخت:**ساسانی بادشاہ ایران خسرو پرویز کی بیٹی

**پوردگان:**آبان ماہ کے آخری پانچ دن جب زرتشتی مذہب کے لوگ جشن مناتے ہیں

**پورِه:**پسر، بیٹا

**پورِه:**بُھرتا

**پوره سیبِ زمینی:**آلووں کا بھرتا

**پُوز:**جڑ

**پوز بزمین زدن:**زمین میں جڑ لگانا

**پوز:**چارپائے کے منہ کا گردا گرد، چھینکا،

**پُوزبند:**چھینکا جو حیوان کے منہ پر چڑھایا جاتا ہے، منہ بند، دہان بند

**پُوزخند:**تمسخر آمیز مسکراہٹ

**پُوزِش:**معذرت، معافی

**پوزش خواستن:**معافی چاہنا، معذرت کرنا

**پوزش پذیر:**معذرت قبول کرنے والا، رحمدل، نرم دل، مہربان، دردمند

**پُوزمالی:**کنایہ ہے کسی کو تنبیہ کرنے کا، سرزنش کرنے کا

**پُوزہ:** **پوزخند:**تمسخر آمیز مسکراہٹ، تبسم

**پُوساندن: پوسانیدن:**پژمردہ کر دینا، کسی چیز کو ایسی حالت میں رکھنا جہاں وہ جلد خراب ہو جاتی ہے

**پُوسانہ:**چرب زبانی، چاپلوسی جو کسی کو فریب دینے کےلیے کی جاتی ہے، ظاہری فروتنی

**پُوست:**کھال، چھال، چھلکا، انڈے کا خول

**پوست بستن:**پٹی باندھنا

**پوست پَیرا:**کھال کے چمڑے کو آراستہ کرنے والا

**پوستِ تخت:**تخت پر بچھانے والا چمڑا

**پوستِ زخم:**پپڑی، زخم کے بھرنے کے بعد جو صورت باقی رہ جاتی ہے، یا جو داغ رہ جاتا ہے

**پوست سگ بروی خود کشیدن:**ڈھیٹ بن جانا

**پوست کُلفت:**بے حیا، بے شرم

**فیل حیوانی پوست کلفت است:**ہاتھی موٹی کھال والا جانور ہے

**پوست کَن:**جانوروں کی کھال اتارنے والا

**پوست کندن:**چھلکا اتارنا

**پوست کندہ گفتن:**صاف گوی، کھری کھری باتیں کہنا

**سیب را پوست بکن:**سیب کا چھلکا اتار دو

**پوست فروش:**چمڑے کو رنگ دے کر اسے فروخت کرنے والا

**پُوستَک:**بھیڑ یا بکری کی کھال جس پر چھوٹے چھوٹے بال ہوں، بھیڑ کی کھال جس کی اون اتار لی گئی ہو

**پوست کندِہ:**(۱) جس جانور کی کھال اتاری گئی ہو (۲) صاف گو، بے لاگ بات کرنے والا

**پوست کندہ بگو:**صاف بات کرو

**پوست کنی:**(۱) کھال اتارنا (۲) سخت سزا

**پُوستہِ:**پتلی جلد یا پوست، جھلی

**پوستی:**کھال کا بنا ہوا

**کُلہ پوستی:**کھال کی ٹوپی

**پوستِین:**سردیوں کا کھلا اور ٹخنوں تک لمبا لباس جو بھیڑ کی کھالوں سے تیار کیا جاتا ہے

**در پوستین کسی افتادن:**بہتان لگانا، غیبت کرنا

**پوستین دُوز:**کھال کا لباس سینے والا

**پُوسیدِگی:**گلا سڑا ہونا

**پُوسِیدن:**گل سڑ جانا

**پوسیدہ:**گلا سڑا ہوا

**پُوش:**ڈھانپنے والی چیز، پردہ، نقاب، ڈھکنا، سرپوش، غلاف

**پُوش:**پوشیدن مصدر= پہننا سے فعل امر، پہن لو

**ژندہِ پوش:**پھٹے پرانے کپڑے پہنے ہوئے

**پُوشاک:**لباس

**پوشاکی:**لباس کےلیے موزوں

**پُوشال:**(۱) خشک گھاس، لکڑی کا تراشہ (۲)سامان

وغیرہ باندھنا، بھرنا، پر کرنا

**پُوشاندن- پوشانیدن:** کپڑے پہنانا، پنہاں کرنا، پردہ پوشی کرنا، ڈھانپنا

**پوشانندہ:** پردہ پوشی کرنے والا

**پُوشِش:** لباس

**پُوشک:** گربہ، بلی

**پُوشندہ:** لباس پہنے ہوئے

**پُوشِنہ:** سر پوش، ڈھکنا

**پُوشِہ:** پردہ، کوئی چیز جو کسی دوسری چیز کو ڈھک دیتی ہے

**پُوشیدگی:** چھپنا، راز کا اخفا، پردہ پوشی، راز داری، اخفاے راز

**پُوشیدن:** (۱) پہننا، زیب تن کرنا (۲) ڈھانپنا (۳) چھپانا، مخفی کرنا

**چشم پوشیدن:** چشم پوشی کرنا، اغماض کرنا، نظر انداز کرنا

**پُوشیدنی:** ڈھانپنے کے قابل، کپڑے پہننے کے لیے موزوں

**پوشیدہ:** چھپا ہوا، مخفی، ڈھکا ہوا راز، مخفی راز

**پوشیدہ رُو:** پردہ کیے ہوئے، نقاب اوڑھے ہوئے

**پوشینہ:** سر پوش، ڈھکنا، پردہ

**پُوک:** بیچ میں سے خالی، بے مغز، کھوکھلا، بوسیدہ

**پوک کردن:** خالی کرنا، کھودنا

**پُوکی:** خلا، خالی ہونا

**پُول:** روپیہ پیسہ

**پولِ کاغذ:** نوٹ

**پول جمع کردن، پول درآوردن:** دولت جمع کرنا

**پولِ جیبی:** خرچ کےلیے جو رقم جیب میں ہو

**پولِ خون:** خون بہا

**پول دادن:** رقم ادا کرنا

**پُولِ زرد:** سونے کا سکہ

**پول سفید:** چاندی کا سکہ

**پُولاپ:** احساس، حِس

**پُولاد:** فولاد

**پولاد بازو:** پر زور شخص

**پولاد چنگ:** لوہے کے پنجے والا، ناقابل مزاحمت

**پولادگر:** لوہار، آہنگر

**پولاد گری:** لوہے کا کام، آہنگری

**پولاد نہاد، پولادوند:** فولاد کی طرح سخت

**پولادی، پولادین:** فولاد کا بنا ہوا، سخت، جسکی مزاحمت نہ ہو سکے

**پُول تمام کن:** فضول خرچ

**پولدار:** امیر، دولت مند، سرمایہ دار

**پُولس:** پال، حضرت مسیح(ع) کا مشہور حواری

**پُولک:** سلمہ ستارہ، چمکدار چیزیں جو کپڑوں پر زینت کی غرض سے ٹانکتے ہیں

**پُولکی:** ضمیر فروش، وہ شخص جواپنے جذبات یا اثر کو ہر شخص کے ہاتھ فروخت کرنے کے لیے تیار ہو

**پولکی:** سجا ہوا، آراستہ، سلمے ستارے سے ڈھکا ہوا

**پولی:** روپے پیسے سے متعلق

**پونط:** پوائنٹ (انگ) نقطہ

**پُونِہ:** پودینہ

**پُویا:** جستجو کےلیے ہر جگہ دوڑنا، تلاش کرنا

**پویا شدن:** جستجو کی غرض سے ادھر ادھر دوڑنا

**پُویِش:** جستجو، تلاش، تلاش کےلیے ادھر ادھر پھرنا

**پُویَندہ:** جستجو میں ادھر ادھر پھرنے والا، متلاشی

**پُوییدن:** تلاش کرنا، جستجومیں دوڑنا پھرنا

**پَہ:** کلمہ تحسین، شاباش، آفرین، خوب

**پَہلو:** طرف، ساتھ، کنار،

**پہلویم درد می کند:** میرے پہلو میں درد ہے

**در پہلوی من بنشین:** میرے ساتھ بیٹھ جاؤ

**پہلو بہ پہلو:** ساتھ ساتھ

**درد پہلو:** درد کمر، وجع مفاصل

**پہلو خالی کردن:** بچنا، پرہیز کرنا، احتراز کرنا، اپنی ذمے داری سے پہلو بچانا

**پہلو زدن:** رشک کرنا، ہمسری کی کوشش کرنا

**پہلُو:** دلیر، دلاور، شجاع، مرد میدان

**پہلوان:** توانا، دلاور، کشتی کا ماہر

**پہلونشین:** ساتھی، قابل اعتماد

**پہلوی:** فارسی رسم الخط اور زبان جو ایران کے ساسانی دور میں رائج تھی

**پہلوی:** سونے کا سکہ جو ایران میں رائج ہے

**پہلہ:** قدیم زمانے میں اس کا اطلاق ری، ہمدان اصفہان اور نہاوند شہروں پر ہوتا تھا

**پَہن:** چوڑا، کھلا، مسطح، عرض

**پہن شدن:** کھلے لیٹ جانا، دراز ہونا

**پہن کردن:** پھیلانا، بچھانا

**پہن:** کھاد، گوبر

**پہنا:** چوڑائی، عرض، کھلا، مثال:

**یکی قطرہ باران زابری چکید**
**خجل شد چو پہنای دریابدید**

بادل سے بارش کا ایک قطرہ گرا لیکن جب اس نے سمندر یا دریا کی وسعت دیکھی تو شرمسار ہوا کہ میں تو سمجھاتھا کہ میرے ہی اندر ساری نمی سمائی ہوئی ہے

**پہنای اطاق چہ قدر است؟** کمرے کا عرض کتنا ہے؟

**پہنانِہ:** بندر، بوزینہ

**پہناوَر:** بہت چوڑا، بہت وسیع و عریض

**پہنا وری، پہنائی:** عرض، وسعت، چوڑائی

**پہن بینی:** چوڑی ناک والا

**پہن رخسار:** چوڑے رخساروں والا

**پہَند:** دام، جال جس سے جانوروں کا شکار کرتے ہیں

**پہنُور:** حنظل، اندرائن کا پھل جو بہت تلخ ہوتا ہے، اسے ہندوانہ ابوجہل بھی کہتے ہیں

**پہنِہ:** چوڑا، وسیع میدان جس میں چوگان کھیلتے ہیں، گھوڑدوڑ کا میدان

**پہی:** حنظل، اندرائن کا تلخ پھل، جسے ہندوانہ ابوجہل بھی کہتے ہیں

**پی:** پیچھے، عقب، نشان، اثر

**پی:** رگ، ریشہ، ایڑی، پاؤں

**پی:** بنیاد (عمارت کی)

**پی آب:** پایاب

**پی بُردن:** کسی چیز کا نشان یا سراغ ملنا، پتا چل جانا

**پی ریختن:** بنیاد ڈالنا

**پی ریزی:** بنیاد کاری

**پی کاری را گرفتن:** کام میں منہمک ہو جانا

**پی کردن:** سراغ لگانا

**پی گم کردن:** نشان گم کر بیٹھنا

**از پی:** برائے، واسطے، لیے

**از پی دیدن باغ وحش رفت:** وہ چڑیاگھر دیکھنے گیا

**درپی:** پیچھے

**درپی افتادن**:پیچھا کرنا، پیچھے پڑ جانا، کسی کی بد گوئی کرنا

**پیاپی**:لگاتار، مسلسل، پے درپے، پی بہ پی

**پیادہ**:پیدل

**ازاسپ پیادہ شد**:وہ گھوڑے سے نیچے اتر آیا

**از کشتی پیادہ شدیم**:جہاز سے ہم باہر آئے

**مال التجارہ را پیادہ کردند**:تجارتی سامان کو نیچے اتار لیا

**پیادہ پا**:پیدل

**پیادہ رَو**:پیدل چلنے کا راستہ، پیدل چلنے والا، پگ ڈنڈی

**پیادہ روی**:پیدل چلنا

**پیادہ نظام**:پیدل فوج

**پیازچہ**:سبز پیاز کی گٹھی، پیاز جوابھی پختہ نہ ہوا ہو

**پیازك**:پیاز کی چھوٹی گٹھی

**پیاز مُو**:پیاز کی جڑ

**پیازی**:پیاز سے ملتا جلتا، پیاز کے رنگ کا گلابی

**پیالہ**:ظرف، کاسہ، جام، کٹورا

**پیالہ پَیما، پیالہ کش**:پینے والا، شراب پینے والا

**پیالہ گردان**:جام مے پیش کرنے والا، ساقی

**پیام**:پیغام

**پیام آور، پیامبر**:قاصد، پیغام لانے والا، پیغام لے جانے والا

**پیامبَری**:پیغام لے جانا

**پیانو**:ساز کا نام

**پیانو زدن**:پیانو بجانا

**پیانوزَن**:پیانو بجانے والا

**پی اندرپی**:پیاپے، لگا تار

**پی بند، پیبند**:مجرم کے پاؤں میں ڈالنے والی بیڑی

**پیت**:پٹرول، وغیرہ رکھنے کا چو گوشہ ٹین

**پَیجامہ**:پاجامہ، زیر جامہ

**پَی جُو**:متجسس، کھوجی، سراغ رسان، تحقیق پسند، شوق جستجو رکھنے والا، راز جو

**پی جوی**:جستجو کرنا، کھوج لگانا

**پیچ**:بل، بند، عقدہ، پھندا، پیچیدگی، اضطراب، الجھاؤ

**پیچ**:ایک خاص قسم کا کیل جس میں بل ڈالے گئے ہوں

**پیچ**:تاب، اضطراب، الجھاؤ، بل

**پیچ و تاب**:اضطراب، بےچینی، بل، غم و غصہ

**پیچ و خم**:بل، پیچ

**پیچ خوردن**:مڑنا

**راہ بطرف راست پیچ می خورد**:راستہ دائیں طرف کو مڑتا ہے

**پیچ دادن**:مروڑنا، پیچ در پیچ ہونا، چکر دار ہونا

**پیچ عبارت**:عبارتیں الجھاؤ، پیچیدگی

**پیچ**:(پیچیدن مصدر سے) موڑ دو، مروڑ دو

**بار پیچ**:سامان باندھنے والا

**پیچا پیچ**:پیچ در پیچ

**پیچازی**:سوتی چار خانہ دار کپڑا

**پیچان**:بل کھائے ہوئے، حیران، پریشان

**پیچاندن**:پیچانیدن، بل پیچ دینا

**پیچش**:بل پھیر، مروڑ، اینٹھن

**پیچك**:ایک صحرائی پودا جسکے پتے چھوٹے اور دندانہ دار ہوتے، پھول اس کے سفید یا ہلکے سرخ رنگ کے ہوتے ہیں

**پیچك نخ**:دھاگا جس کا گولہ بنایا گیا ہو

**پیچ کش:** آلہ جس سے پیچ والے کیل کستے یا نکالتے ہیں

**پیچہ:** (۱) پردہ، سیاہ رنگ کا پردہ جو ایرانی خواتین اوڑھتی ہیں، (۲) عشق پیچاں

**پیچہ زدن:** سیاہ پردہ اوڑھنا

**پیچیدگی:** پیچیدہ ہونا، الجھاؤ

**پیچیدگی عَصب:** پٹھے کا کھنچاؤ

**پیچیدگی کردن:** اصرار کرنا

**پیچیدن:** لپیٹنا، گھیرنا، بل دینا

**خود را پیچیدن:** اپنے آپ کو لپیٹنا سردی سے بچنے کے لیے

**سر پیچیدن:** نا فرمانی کرنا

**پیچیدہ:** الجھا ہوا، مشکل، دقت طلب

**پیخ:** آنکھوں کی گید

**پیخال:** آنکھوں کی گید، بیٹ پرندوں کی

**پیختن:** بل دینا، لپیٹنا

**پَیخَست:** پیخستہ: خستہ، درماندہ، ٹھکرایا ہوا، پامال شدہ، ناتواں، عاجز

**پَیدا:** ظاہر، واضح، صاف، عیاں

**پیداشدن:** ظاہر ہونا

**پیداکردن:** معلوم کرنا، حاصل کرنا

**پیداوَسی:** ایک قدیمی سکہ جس کی قیمت پانچ دینار تھی

**پیدایش:** پیدا ہونا، آشکار ہونا، وجود میں آنا، ایجاد

**پیدائی:** ظاہر ہونا، واضح ہونا

**پی در پی:** پیاپے، متواتر، مسلسل، لگاتار

**پیر:** بوڑھا نیز مرشد و رہبر

**پیرِ زال:** بہت بوڑھا

**پیر کِنعان:** حضرت یعقوب (ع) کا لقب

**پیر مُغان:** آتش پرستوں کا پیشوا

**پَیرا:** پیراستن= بنانا، سنوارنا سے فعل امر، بنا سنوار لو

**پیرا:** آراستہ پیراستہ کرنے والا

**پیرار:** گذشتہ سے پہلے

**پیرارسال:** سال گذشتہ سے پہلے

**پیراستگی:** بناؤ سنگار

**پَیراستن:** آراستہ کرنا، بناؤ سنگار کرنا

**پیراستہ:** جسے آراستہ کیا گیا ہو، جو بنا سنورا ہو

**پَیرامن:** پیرامون، گھیرا، گردوپیش، دامن

**پیرانہ سر:** بڑھاپے کا زمانہ، بڑھاپا، کہن سالی

**پیرانہ:** بوڑھے آدمیوں کی طرح

**پَیراہن:** کھلا لباس، لباس، قمیص، گاؤن

**پیراہنِ خواب:** سوتے وقت کا لباس

**پیرایش:** آرائش، بناؤ سنگار

**پیرایَندہ:** آراستہ و پیراستہ کرنے والا

**پَیرایہ:** آراستگی، سجاوٹ، زیور

**پیرایہ بستن:** آراستہ کرنا، زیور سے زینت دینا

**پیر خِرَد:** دانا

**پیرزن:** بوڑھی عورت

**پیرزنانہ:** بوڑھی عورت کی طرح

**پیر سال:** بڑی عمر کا، بوڑھا

**پیر مُغان:** آتش پرستوں کا پیر طریقت

**پَیرو:** مرید، تابع، پیروی کرنے والا

**پیرُوز:** فیروز، فتحیاب، کامیاب

**پیروزشدن:** فتحیاب ہونا، کامیاب ہونا

**پیرُوزہ:** فیروزہ

**پیرُوزی:** فتح، کامیابی، نصرت، کامرانی

**پَیروی:** تقلید کرنا،

**پیزُر:** تنکے جو گھوڑے یا گدھے کے الان میں بھرے جاتے

ہیں

**پیزری:** سستی، ضعف، بیکاری

**پیزی:** مقعد

**پیس:** جذام یا برص کا مریض

**پی سپار:** (۱) سفر کرنے والا، جانے والا، (۲) پائمال شدہ

**پی سپَر:** (۱) سفر کرنے والا، جانے والا (۲) پائمال شدہ

**پیست:** میدان یا مقام، جو ورزش یا رقص و سرود کےلیے تیار کیا جائے

**پیِسہ:** دھبا، جذام، برص کا نشان

**پیش:** سامنے، پہلے، آگے، پیشگی

**پیش آمدن:** آگے آنا، واقع پیش آنا

**پیش ازوقت:** وقت سے پہلے

**پیش اُفتادن:** ترقی کرنا، دوسروں سے آگے بڑھنا

**پیش اورا دیدہ بودم:** پہلے میں نے اسے دیکھا تھا

**پیش بُردن:** جیتنا، بازی لے جانا

**پیش رفت:** ترقی

**پیش رفتن:** ترقی کرنا

**پیش قراول:** فوج کا ہر اول دستہ

**پیش گوئی کردن:** آنے والے وقت کی بات بتانا

**پیش و پس:** پس و پیش

**پیشاب:** بول، قارورہ

**پیشاپیش:** پہلے ہی سے، سب سے پہلے

**پیشادست:** وہ اجرت جو کارکن کو کام کرنے سے پہلے ادا کی جائے

**پیش اُفتاد:** ترقی

**پیش آگہی:** بنک کی اصطلاح میں وہ مختصر سی اطلاع جو مقروض کو ادائیگی کا وعدہ یاددلانے کےلیے دی جاتی ہے

**پیش آمد:** واقعہ، حادثہ

**پیش آمَدِگی:** (۱) ابھار، ابھرا ہوا، آگے کو بڑھا ہوا، باہر نکل آنا، (۲) کسی چیز کا وہ حصہ جو دوسرے حصوں سے زیادہ برجستہ ہو

**پیش آمَدن:** آگے آنا، اٹھنا، واقعہ ہونا

**پیش آمَدِہ:** ابھرا ہوا، نکلا ہوا، نمایاں

**پیش آمدہا:** واقعات، ناگہانی ضروریات، واقعات در پیش آنا

**پیش انداز:** دست پاک، کپڑا جو کھانا کھاتے وقت کپڑوں پر ڈالتے ہیں، نیپکنِ(انگ)

**پیش اندیش:** پیش بیِن، پہلے سے سوچنا یا سوچنے والا، پیش بینی کرنے والا

**پیشانی:** جبین، ماتھا،

**پیشانی بند:** پٹی جو ماتھے پر باندھتے ہیں، سر کا بندھن

**پیشانی کُشادِہ:** مخلص، صادق، راستباز، صاف دل، صاف باطن، بے لاگ، بھولا، سادہ

**پیشانی نوشت:** ماتھے کا لکھا، تقدیر، قسمت، قضا و قدر

**پیش آہنگ:** قافلہ سالار، فوج کا سالار، قائد

**پیش آہنگی:** ورزشی تعلیم و تربیت جو سکول کے طلبہ کو دی جاتی ہے، تربیت جو فوجی جوانوں کو دی جاتی ہے

**پیشباز: پیشواد:** استقبال

**پیش بہا:** رقم جو بیعانے کے طور سے دی جائے

**پیش بیِن:** آئندہ کےلیے سوچ بچار کرنے والا، آنے والے واقعات پر نظر رکھنے والا

**پیش بینی:** دور اندیشی

**پیش بینی نشدہ:** دور اندیشی نہ کی، آنے والے وقت کی بابت کو نہ سوچا

**پیش پرداخت: پیشادست:** اجرت یا تنخواہ جو کام کرنے سے پہلے ادا کی جائے

**پیش پردہ:** تماشا خانے کا پردہ اٹھنے سے پہلے جو تعارفی باتیں کہی جائیں

**پیشتاب:** پستول

**پیشتاز:** جو دوسروں سے پہلے دشمن پر حملہ کردے

**پیشتازان:** پیشتاز کی جمع

**پیش تختہ:** میز

**پیشتر:** پہلے، آگے، زودتر

**پیش خانہ:** گھر کی پیشگاہ، گھر کے آگے بیٹھنے کی جگہ

**پیش خدمت:** خدمتگار، خدمت گزار

**پیش خرید:** سامان کے آنے سے پہلے مطلوبہ سامان خرید لینا، خریدار اس کی قیمت ادا کر دیتا ہے کہ جب سامان آجائیگا تو اسے حاصل کرلیگا

**پیش خوان:** (۱) لمبی میز جو دکان کے سامنے ہوتی ہے جس کے ساتھ چیزیں بیچنے والا کھڑا ہوتا (۲) جو شخص خطیب سے پہلے حاضرین کو مخاطب کرتا ہے (۳) دوسروں سے پہلے کوئی چیز طلب کرنے والا

**پیشداد:** (۱) انصاف کرنے والا پہلا آدمی (۲) منصف

**پیشدادی:** ایران قدیم کے ایک مشہور شاہی خاندان کا نام

**پیش دامن:** کام کرتے وقت آگے کو ڈالنے والا کپڑا

**پیش درآمد:** (۱) تمہید، سلسلہ جنبانی، افتتاح، آغاز، ابتدائی حصہ (۲) موسیقار جو اصل راگ سے پہلے سر تال میں ہم آہنگی پیدا کرتا ہے، ساز کی وہ آواز جو موسیقار کے راگ سے پہلے سنائی دے

**پیش دستی:** پہل کرنا، پیش بندی کرنا، سبقت کرنا، دوسروں سے پہلے آغاز عمل کرنا

**پیش دستی:** رکابی جو دسترخوان پر رکھی جاتی ہے کہ مہمان جو چیز چاہیں اس میں نکال لیں

**پیش رس:** پکنے والا پہلا پھل

**پیش رفت:** ترقی

**پیش رفتہ:** آگے بڑھا ہوا، ترقی یافتہ

**پیشرو:** پیشوا، رہنما، قائد

**پیشروی:** ترقی، پیش قدمی

**پیش سینہ:** سینہ بند، انگیا

**پیش فنگ:** فوجی سلام

**پیش قدم:** کام کرنے کےلیے رہنمائی کرنے والا

**پیش قدمی:** رہنمائی، رہبری، آگے بڑھنا

**پیش قراول:** فوج کا ہر اول دستہ، فوج کا اگلادستہ

**پیش کار:** ناظر، ایجنٹ، مینیجر

**پیشکار مالیہ:** مالیات کا ناظر

**پیشکاری:** ناظر ادارہ کا کام

**پیشکش:** تحفہ، ہدیہ

**پیشکش کردن:** تحفہ پیش کرنا

**پیشگی:** کام جووقت سے پہلے انجام پالے، رقم جو مقررہ وقت سے پہلے ادا کر دی جائے

**پیشگاہ:** گھر کے سامنے کا حصہ، ایوان کے سامنے کی جگہ، آستانہ، درگاہ

**پیشگو:** پیش گوئی کرنے والا، وقت سے پہلے کی بات بتانے والا

**پیشگیر، پیش لنگی:** کام کرتے وقت جسم کے آگے ڈالنے والا کپڑا

**پیش گیری:** احتیاط کی غرض سے پہلے ہی کام شروع

کر دینا

**پیش مُزد:** اجرت جو کام سے پہلے ملے

**پی شناس:** سراغ رسان، کھوجی

**پیش نشین:** دایہ جو بچے کو جنم دینے والی عورت کے پاس بیٹھتی ہے

**پیش نماز:** امام جماعت

**پیش نویس:** ابتدائی تحریر جس کی بعد میں اصلاح کی جائے، مسودہ

**پیش نہاد:** (۱) قرار داد (۲) پیش کش، تجویز

**پیش نہاد کردن:** تجویز کرنا، قرار داد پیش کرنا

**پیشوا:** پیشرو، رہنما، سرکردہ، مقتدا، قائد

**پیشواز:** مہمان یا مسافر کا استقبال، پذیرائی

**پیشواز رفتن:** ملاقات کے لیے احتراماً آگے آنا

**پیشوائی:** قیادت

**پیشِہ:** ہنر، شغل، کام جو وسیلہ معاش ہو

**پیشہ ور:** جس نے کوئی پیشہ اختیار کیا ہو

**پیشی:** (بلحاظ وقت یا سلسلہ) پیش روی، آگے یا پہلے ہونا یا آنا ترجیح، تفوق، سبقت

**پیشیاب:** مآل اندیش، عاقبت اندیش، محتاط، جزرس، کفایت شعار

**پیشیابی:** عاقبت اندیشی

**پیشیار:** (۱) خدمتگار، مزدور، معاون

**پیشیار:** پیشاب، مریض جس کا پیشاب دکھانے کےلیے ڈاکٹر کے پاس لے جائیں

**پیشیارِہ:** خوانچہ، طشتری جس میں کھانے کی چیزیں رکھ کر مہمانوں کے لیے لاتے ہیں

**پیشِین:** سابق، گزشتہ، قدیمی

**پیشِینگاہ:** نماز ظہر کا وقت

**پیشینیاں:** گزرے ہوئے لوگ، متقدمین، بزرگان سلف

**پیشِینِہ:** گزشتہ، گزرا ہوا، پہلے کا

**پَیغالِہ:** پیالہ، ساغر، جام، کاسہ شراب نوشی

**پیغام:** پیام، زبانی یا تحریری بھیجنے والی خبر یا اطلاع

**پیغام آور:** پیغام لانے والا، قاصد

**پیغامبر:** پیغمبر، رسول(ص) فرستادہ خدا

**پیغام گُذار:** پیغام آور، قاصد

**پیغمبر:** رسول خدا، نبی (ص)

**پَیغان:** پیمان، عہد

**پَیغُولِہ:** گوشہ، زاویہ، تنگ گزرگاہ

**پیغِہ:** جلانے کی خشک یا بوسیدہ لکڑی

**پَیک:** نامہ بر، قاصد، ڈاکیا

**پَیکار:** لڑائی، جنگ، جھگڑا

**پیکار گر:** جنگجو، جنگی

**پَیکان:** تیر یا خنجر کی نوک،

**پَیکر:** جسم، عکس، صورت، نقش، مجسمہ، تصویر

**پیکر پرست:** بت پرست

**پیکرنِگار:** مصور، نقاش، عکاس، صورت گر، مجسمہ ساز

**پَیگرد:** کوئی شخص جو کسی چیز کے پیچھے پھرتا ہے، اوراس کا حال معلوم کرنا چاہتا ہے، پیچھا کرنے والا، تعاقب کرنے والا

**پیل:** فیل، ہاتھی

**پیل افگن:** ہاتھی کو الٹ دینے والا، بہت بہادر

**پیلاؤ:** پلو، پلاو

**پیلپا:** (۱) ایک بیماری جو انسان کے پاؤں میں لاحق ہو جاتی ہے (۲) ہاتھی جیسے پاؤں والا

**پیل پایہ:** ستون

**پیل پَیکر، پیل تن:** ہاتھی جیسے جسم والا، بڑا لحیم شحیم

**پیل زُور:** بہت طاقتور

**پیلسِتہ:** ہاتھی دانت، کنایہ ہے سفید ہاتھ اور کلائی کا جو ہاتھی دانت کی طرح ہو

**پیل سَم:** موٹا اور سخت، شاہنامہ فردوسی میں، یہ ایک پہلوان کا نام ہے

**پیلغُوش، پیلگوش:** سفید رنگ کا سوسن کا پھول

**پیل مُرغ:** بوقلمون، رنگا رنگ

**پیلُو:** مسواک

**پیلوار:** ہاتھی کی مانند

**پیلوار:** پیل بار، ہاتھی پر لادنے والا سامان

**پیلِہ:** (۱) ریشم، (۲) ریشم کا نازک پردہ جو ریشم کا کیڑا اپنے اردگرد بنتا ہے، (۳) منت سماجت (۳) ورم

**پیلہ دندان:** مسوڑوں کا ورم

**پیلہ کردن:** منت سماجت کرنا

**پیلہ وَر:** (۱) سلک فروش (۲) دست فروش، پھیری والا، خوردہ فروش

**پیلہ وری:** پھیری کا کام، خوردہ فروشی

**پَیما:** پیمودن مصدر= ناپنا سے اسم فاعل، ناپنے والا

**مسافت پیما:** وہ آلہ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ گاڑی کتنے میٹر چلی ہے

**پَیمان:** وعدہ، عہد، معاہدہ

**پیمان بست:** عہد کرنا

**پیمان شِکستن:** وعدہ توڑنا

**پیمان شِکن، پیمان گُسِل:** وعدہ شکن

**پیمان نامِہ:** عہد نامہ

**پیمانِہ:** ناپنے کا آلہ

**پیمانہ اش پُرشد:** اس کی زندگی کا پیمانہ پر ہو گیا، زندگی ختم ہو گئی

**پیمانہ خوردن، پیمانہ زدن، پیمانہ کشیدن، پیمانہ نوشیدن:** شراب پینا

**پیمانہ گُسار:** بلا نوش

**پیمایِش:** ناپ

**پیمایَندِہ:** ناپنے والا

**پیَمبر:** پیام بر، پیغامبر، قاصد

**پَیمُودن:** (۱) ناپنا، اندازہ کرنا (۲) سفر کرنا

**پیمودِہ:** ناپا ہوا، طے کیا ہوا سفر

**چند میل راہ پیمودہ اید؟** کتنے میل کا سفر طے کیا ہے؟

**پَیناک:** مضبوط، قوی

**پینِکی:** غنودگی، نیند اور بیداری کی درمیانی کیفیت

**پینُو:** دہی یا لسی جسے جوش دے کر خشک کرتے ہیں

**پینِہ:** (۱) پیوند کپڑے یا چمڑے کا (۲) کام کرتے ہوئے جلد کا سخت ہو جانا

**پینہ خوردِگی:** سختی، بے رحمی، بے حسی، قساوت قلبی

**پینہ دُوز:** موچی، جوتا گانٹھنے یا سینے والا

**پیُو:** ایک بیماری جس سے جسم کی جلد میں کرم پیدا ہو جاتے ہیں، اور بڑھتے جاتے ہیں

**پَہواسیِه:** حصار، قلعہ

**پیوَست:** ملا ہوا، جڑا ہوا

**پیوستِگی:** میل، جوڑ، خویشی، ارتباط

**پیوستن:** ملنا، متصل ہونا، ملحق ہونا

**پیوستِه:** ملا ہوا، جڑا ہوا، بہم ملا ہوا، ہمیشہ

**پیوستِه ابرو:** جس کے ابرو ملے ہوئے ہوں

**پیُوک:** جوئیں

**پَیُوک:** عروس، دلہن

**پیُوگانی:** شادی، عروسی

**پیوَند:** (۱)جوڑ (۲)رشتہ، (۳)اتصال، پیوستگی، ایک درخت کو دوسرے درخت کی پیوند لگانا

**پیوند خُوردِه:** پیونددار، جُڑا ہوا، ملا ہوا

**پیوند زدن:** جوڑنا، ملانا، پیوند لگانا

**پیوندکار:** پیوند لگانے والا

**پیوند کاری:** جوڑ لگانا

**پیوندگاه:** جہاں جوڑ لگایا جائے

**پیوند اسکنه:** ایک درخت کو دوسرے درخت کا پیوند لگانا

**پیوندن:** پیوستن، ملانا، جوڑنا، پیوند لگانا

**پیوندی:** وہ درخت جس کے ساتھ پیوند لگنے سے اس نے دوسرے درخت کی شکل اختیار کرلی ہو

**پیه:** چربی

**پیهش آب شد:** وہ دبلا ہو گیا، اس کی چربی پگھل گئی

**پیه دار:** چربی والا، مجرب

**پیه سُوز:** ایک قسم کا لیمپ جس میں تیل کے بجائے چربی جلتی ہے

# ت

**ت**– فارسی ابجد کا چوتھا حرف، عربی کا تیسرا اورادرو کا چوتھا حرف، عددی اعتبار سے اس کے ۴۰۰ عدد ہیں فارسی میں "ت" کبھی "د" سے تبدیل کر دیتے ہیں مثلاً کتخدا سے کدخدا وغیرہ کبھی ضمیر واحد حاضر کے معنی میں بطور لاحقہ استعمال ہوتنا ہے مثلاً

**کفشت:** تیرا جوتا

**تا:** تک، کتنے

**از صبح تا شام:** صبح سے شام تک

**چند تا:** کتنے

**چند تا کتاب دارید:** تمہارے پاس کتنی کتابیں ہیں؟

**تاابد:** ہمیشہ تک، ہمیشہ کےلیے

**تا اینکه:** یہاں تک کہ

**تا بحال:** اب تک

**تا چه رسد:** اب بھی کم، بہت کم

**تاکی:** کب تک

**تاوقتیکه:** جب تک کہ

**تا:** تہہ، تہہ کی سلوٹ، شکن

**تا کردن:** تازدن، تہ کرنا

**تاب:** چمک دمک، فروغ، روشنی

**تاب دادن:** چمک پیدا کرنا

**تابدار:** چمکدار، درخشان

**تاب:** بل پیچ، پیچ و خم جو دھاگے یا زلف میں پڑتا ہے

**تاب:** طاقت، توانائی

**تاب آوَردن:** طاقت پیدا کرنا، بردباری اختیار کرنا

**تاب تحمل آنرا ندارم:** اس کے تحمل کی مجھ میں ہمت نہیں

**تاب دادن:** بل دینا

**تاب خُوردن:** جھلایا جانا، مروڑا جانا، موڑنا

**تاب دادن:** جھلانا، مروڑنا

**تابان:** چمکدار، تابناک، درخشان

**ماہ تابان:** چمکتا ہوا چاند

**تاباندن، تابانیدن:** چمک پیدا کرنا

**تابخانہ:** گرم گھر، گرم خانہ، گرم سیر، سردیوں کا موسم گزارنے کی قیامگاہ، قشلاق

**تابدادہ:** موڑا ہوا، مضبوط، محکم کیا ہوا

**تابدار:** جس میں پیچ و خم ہوں، گھنگھریالے بال

**زلفِ تابدار:** زلف جس میں پیچ و خم ہوں

**تابدان:** بخاری، چمنی، بھٹی، چولہا

**تابستان:** موسم گرما

**تابستان رابسر بردن:** گرمیوں کا موسم گزارنا

**تابستانی:** موسم گرما سے متعلق

**خانہ تابستانی:** موسم گرما گزارنے کی سرد قیامگاہ تشلاق

**تابستانی شدن:** لو لگ جانا، گرمی سے بیمار ہو جانا

**تابش:** چمک، تابَندگی، فرُوغ، روشنائی

**تابش آفتاب:** سورج کی روشنی،

**تابع:** پیرو، فرمانبردار، اتباع جمع

**تابعی:** تابع سے منسوب، شریعت اسلام کی اصطلاح میں وہ شخص جس نے رسول کریم(ص) کے صحابیوں کو دیکھا اور ان کی پیروی کی، تابعین جمع،

**تابعیّت:** شہریت، حق شہریت

**دارای تابعیت امریکہ:** امریکہ کی شہریت رکھنے والا

**تابعین:** دیکھیے تابعی، نیز پیروکار، وابستہ، متوسلین، دست نگر، ماتحت

**تابلُو:** عکاسی، تصویر، شبیہ

**تابناک:** چمکدار، درخشان، نور افشان، ضیا بار

**تابَندگی:** چمک دمک، تابانی

**تابَندہ:** چمکدار، تابان، درخشَندہ، روشن

**تابُوت:** وہ صندوق جس میں جنازہ رکھا جاتا ہے، جنازہ

**تابوتِ عہد:** کسی حکومت کے دور کا خاتمہ

**تابُوک:** چھوٹا بالاخانہ

**تابہ:** تاوہ، فرائنگ پین، جس برتن میں گھی وغیرہ ڈال کر تڑکا لگایا جاتا ہے، یا کوئی چیز تلی جاتی ہے

**تابید:** (ابد سے) دوام دینا، دائمی بنا دینا

**تابیدن:** (۱) چمکنا (۲) بل دینا (۳) گرم کرنا

**تابین:** زیردست، فرمانبردار

**تا پاک:** تپاک، تپش، اضطراب، حدّت

**تاپال:** تاپالہ، گائے بھینس کا گوبر

**تاپُو:** مٹی کا برتن جس میں غلہ یا آٹا رکھتے ہیں

**تات:** تا تُورا، تاکہ تجھ کو

**تاتا:** لکنت

**تاتار:** ترکوں کا قبیلہ، ترک نسل کے لوگ اس قبیلے کے لوگ اب بھی روس اور یورپ میں ہیں

**تاتر:** تھیٹر، تماشا خانہ، تماشہ گاہ

**تاتلی:** دستر خوان، سُفرہ

**تاتُو:** تیز رفتار گھوڑا (چھوٹے قد کا)

**تاتُو:** پستا ندار جانور جس کا جسم سیاہ دھبوں سے ڈھکا ہوتا ہے

**تاتُورہ:** دھتو را، جس کے بیجوں سے دمے کی دوائی بنتی

ہے

**تاتَول:**جس کا منہ ٹیڑھا ہو، کج دہاں

**تاتُولہ:**تاتورہ، دھتورا

**تاتی:**لڑکھڑاتے ہوئے چلنا (چھوٹے بچوں کا)

**تاثُّر:**اثر لینا، احساس ہونا

**تاثر پذیر:**اثر لینے والا، جس پر اثر ہو

**تاثر ناپذیر:**جو اثرقبول نہ کرے

**تاثُّم:**گناہ سے بچنا

**تاثِیر:**اثر

**تاثیر خوبی داشت:**بہت موثر تھا، اس کی باتوں میں بہت اثر تھا

**تاثیر کردن:**اثر پیدا کرنا

**اشک ہای من دراو تاثیر نکرد:** میرے آنسوؤں نے اس پر کوئی اثر نہ کیا

**تاثِیم:**گناہ کی تہمت

**تاج:**شاہانہ زرین کلاہ جو بادشاہ کے سر پر رکھتے تھے، افسر، دیہیم، شاہی اقتدار

**تاج خروس:**(۱)مرغ کی کلغی (۲) ایک قسم کا پودا جس کے پھول سرخ رنگ کے ہوتے ہیں کلغی نما

**تاج گل:**پھولوں کا سہرا جس سے سر کو زینت دی جاتی ہے

**تاج بخش:**تاج بخشنے والا

**تاجدار:**بادشاہ، تاج رکھنے والا

**تاجِر:**تجارت کرنے والا

**تاجر عمدہ فروش:**تھوک مال بیچنے والا

**تاجُران:**مترجم، ترجمان، انٹر پریٹر

**تاجری:**تجارت، تجارت کا پیشہ، چیزوں کی خرید و فروخت کا کاروبار

**تاجریزی:**ایک پودا جس کے پتے چوڑے اور پھل انگور کے دانوں کی طرح کے ہوتے ہیں جو دوائیوں میں کام آتے ہیں

**تاج گذاری:**تاجپوشی، تاج پہننے کی رسم، کارونیشن

**تاجوَر:**تاجدار

**تاجِیک:**تاجکستان کے باشندے، فارسی زبان لوگ جو عربی النسل تھے لیکن انھوں نے پرورش غیر عرب ملک یعنی عجم میں پائی، نیز آریہ نسل کے فارسی زبان لوگ جو ترکستان، تاجکستان، افغانستان، پامیر اور روس میں آباد ہیں

**تاجِیل:**ملتوی کرنا، معرض التوا میں ڈالنا، ٹال مٹول

**تاچَہ:**خچر یا گدھے پر لادنے والا بورا جس میں وزنی سامان لادا جاتا ہے

**تاخت:**(۱) تیزی سے چلنا (۲) حملہ، ہلّہ، دھاوا

**تاخت کردن:**تیزی سے چلنا، گھوڑا دوڑانا، حملہ کرنا

**تاخت و تاراج:**تباہی و بربادی

**تاخت و تاز:**گھوڑا دوڑانا، حملہ، ہجوم، غارت

**تاختگاہ:**گھوڑ دوڑ کا میدان

**تاختَن:**تیزی سے بڑھنا، حملہ کرنا، دھاوا بولنا

**تاخُّر:**آخر میں، بعد میں آنا

**تاخِیر:**دیر

**بتاخیر انداختن:**دیر کرنا

**تاخیر کردن:**دیر کرنا

**تاخیر ورُود:**دیر سے آنا

**درین کار چرا تاخیر کردید:**اس کام میں تم نے کیوں دیر کی

**تادُّب:**تہذیب یافتہ

**تادّی:**ادائیگی

**تادیب:** سزا، گوشمالی، سرزنش، ادب سکھانا، درست کرنا، تہذیب سکھانا
**تادیبی:** تادیب سے متعلق
**تادیہ:** ادائیگی
**تادیہ کردن:** رقم ادا کرنا
**تاذّی:** ایذا پہنچنا، زخمی ہونا
**تار:** (۱) دھاگا، کپڑے کی بناوٹ میں وہ دھاگا جو لمبائی کے رخ ہو، (۲) موسیقی کا ساز ستار
**تارتَن:** عنکبوت، مکڑی
**تارعنکبُوت:** مکڑی کا جالا
**تارو پُود:** کپڑے کی بناوٹ میں لمبائی، اور چوڑائی کے رخ کے دھاگے
**تار:** اندھیرا، تاریکی
**ہوا تارشد:** ہوا میں تاریکی چھاگئی
**تار:** غیر واضح
**چشمانش تاراست:** اسے دھندلا دکھائی دیتا ہے
**تار:** سر کی چوٹی
**تار:** ناریل کی قسم کا بلند و تناور درخت
**تارات:** تاراج، تاخت و تاراج
**تاراج:** لوٹ مار
**تاراج زدن، تاراج کردن:** لوٹ مار کرنا
**تاراجگر:** لوٹ مار کرنے والا
**تاران:** تاریک، اندھیرا
**تاراندن:** نکال دینا، دور کر دینا
**تارتنک:** عنکبوت، جالا تننے والی مکڑی
**تارچِہ:** باریک یا چھوٹا سا ریشہ
**تارح - تارخ:** حضرت ابراہیم (ع) کے والد کا نام جنھیں عام طور پر آذر کہا جاتا ہے

**تارزن:** ستار نواز
**تارک:** سر، تاج، پیشانی
**تارکِ سر:** سر کا تاج
**تارکِ پیکان:** نیزے یا تیر کی انی
**تارِک:** ترک کرنے والا، چھوڑ دینے والا
**تارک الدنیا:** دنیاوی تعلقات کو ختم کرنے والا
**تارَم:** تارمی، گنبد، سراپردہ، لکڑی کا بنا ہوا کمرہ جو ایوان یا باغیچے کے ساتھ بنا لیتے ہیں
**تارندن:** جابجا کرنا
**تاروتُور:** (۱) بہت تاریک (۲) ریزہ ریزہ، ذرّہ ذرّہ
**تارومار:** نیست و نابود، زیر و زبر
**تارِہ:** دھاگا، تانا
**تاری:** تیرہ، تاریک، دھندلی فضا
**تارِیخ:** روز، ماہ، سال، زمان، وقت کا تعین
**تاریخ:** گذشتہ اور موجودہ سیاسی، معاشرتی حالات وغیرہ کی تفصیل جو کتابی صورت میں مرتب کی جائے
**تاریخ میلادی، تاریخ عیسوی:** سال جو حضرت مسیح(ع) کی ولادت سے شروع ہوتا ہے
**تاریخ ہجری:** وہ تاریخ جو حضرت رسول کریم(ص) کی ہجرت سے شروع ہوئی ہے
**تاریخچہ:** مختصر تاریخ
**تاریخ نویس:** مورخ، تاریخ لکھنے والا
**تاریخی:** تاریخ سے متعلق
**تاریک:** اندھیرا، تیرہ و تار
**شب تاریک:** اندھیری رات
**تاریکدان:** اندھیری جگہ
**تاریک دل:** سیاہ دل، بد باطن شخص
**تاریک دلی:** سیاہ دلی، بد باطنی

**تاریک رُو:** سیاہ رنگت والا

**تاریک رُوز:** افسردگی کا دن

**تارین:** تیرہ و تار، تاریک

**تاریکی:** اندھیرا

**تاز:** تاختن مصدر= دوڑنا سے فعل امر، دوڑ

**تاز:** سفلہ، فرومایہ، فسق و فجور کی طرف مائل

**تازانیدن:** دوڑانا، گھوڑے دوڑانا

**تازانہ:** تازیانہ، کوڑا

**تازگی:** شگفتگی، طراوت، شادابی

**تازندہ:** دوڑتے ہوئے

**تازہ:** نیا، جدید

**رسم تازہ:** جدید رسم، نئی رسم

**تازہ بہار:** بہار کے اولیں ایام

**تازہ جوانی:** نوجوانی

**تازہ رس:** جو شخص ابھی ابھی آیا ہو

**تازہ رُو:** خوش مزاج، خوش باش

**تازہ ظہور:** جوتازہ ظاہر ہوا ہو

**تازہ کار:** جسے کام کا زیادہ تجربہ نہ ہو

**تازہ وارد:** جو شخص ابھی ابھی آیا ہو

**تازی:** عرب، عربی

**اسپ تازی:** عربی گھوڑا

**تازی:** ایک قسم کا شکاری کتا جس کا جسم لاغر اور ٹانگیں لمبی ہوتی ہیں اور یہ بہت تیز دوڑتا ہے

**تازیانہ:** کوڑا

**تازیانہ خوردن:** کوڑوں کی سزا پانا

**تازی بان:** شکاری، شکاری کتوں کا مالک

**تازی زبان:** جس کی زبان عربی ہو

**تازی سوار:** عربی گھوڑے کا سوار

**تازیک:** تاجیک، تاجکستان کا باشندہ

**تازی نژاد:** جس کی پیدائش عرب کی ہو، عربی نژاد

**تازیدن:** تاختن، دوڑنا

**تاژ:** (۱) خیمہ، سرا پردہ (۲) لطیف و نازک

**تاس:** (۱) تانبے کا کوزہ (۲) مکعب مہرہ، جنگل، بیابان

**تاس:** اضطراب، بے تابی، بے طاقتی، رنج و اندوہ

**تاسع:** (ع) نواں، نہم

**تاسعاً:** (ع) نواں

**تاسُّف:** (ع) افسوس، افسوس کے ساتھ

**با کمال تاسف:** انتہائی افسوس سے

**تاسف خوردن:** افسوس کرنا

**تاسف دارم:** مجھے افسوس ہے

**موجب تاسف:** افسوس کا باعث

**تاسفاً:** (ع) متاسفانہ، افسوس کے ساتھ

**تاسُوعا:** ماہ محرم کا نواں دن

**تاسہ:** ملال، اندوہ، رنج، بے تابی، اضطراب

**تاسی:** نقل، پیروی، تقلید

**تاسی کردن:** نقل کرنا، کسی کو اپنے لیے نمونہ سمجھنا، تقلید کرنا

**شما ہم باو تاسی کنید:** آپ بھی اس کے نقش قدم پر چلیں

**تاسیدن:** تھک جانا، رنجیدہ ہونا، پریشان ہونا

**تاسیدہ:** تھکا ہوا، خستہ، پریشان

**تاسیس:** بنیاد ڈالنا، اساس رکھنا

**تاسیس کردن، تاسیس نہادن:** بنیاد قائم کرنا

**تاسیس معارفی:** تعلیمی ادارہ کا قیام

**تاش:** (ت) (۱) دوست، ساتھی ہم خیال (۲) حصہ دار

**تاش:** اُو را، اس کو

**تاش:** لاحقے کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے، مثلاً

**خواجہ تاش:** جو دو شخص ایک بزرگ کے خدمت گزار ہوں

**تاشک:** (۱) چالاک شخص (۲) مکھن

**تاشکال:** چھوٹے چھوٹے سخت دانے جو بدن پر نکل آتے ہیں لیکن ان سے درد نہیں ہوتا

**تاشو:** تہ ہو جانے والا، لچکدار، بغیر ٹوٹے مڑ جانے والا

**صندلی تاشو:** تہ ہو جانے والی کرسی

**تاغ:** لکڑی جس کی آگ دیر تک رہتی ہے

**تافتگی:** چمک دمک

**تافتن:** تپانا، دہکانا، چمکانا، جلانا، مروڑنا

**روی (ہر) تافتن:** منہ پھیر لینا، غصے ہونا، ناخوش ہونا، غصے میں سرخ ہونا

**تافتہ:** چمکدار ریشم کا کپڑا جو ہاتھ سے بُنا جاتا ہے ایسا ریشمی کپڑا کبھی یزد میں بنا جاتا تھا

**تافتہ شکن:** نفیس نرم ریشم

**تاک:** انگور

**تاکستان:** انگوروں کا باغ

**تاکسی:** (انگ) ٹیکسی

**تاکید:** زور دینا

**تاکیداً:** تاکید کے ساتھ، زور دے کر

**تال:** ایک درخت کا نام

**تالار:** بڑا کمرہ، ہال کمرہ

**تالان:** تاراج

**تالف:** (ع) الفت، محبت، انس

**تالم:** (ع) درد، غم و اندوہ، مصیبت، آزار

**تالم آور:** غمگینی، دلگیری، اندوہ ناک

**تالواسہ:** رنج و اندوہ، اضطراب، بے چینی

**تال و مال:** پراگندہ، منتشر، پریشان، زیر و زبر

**تالی:** (۱) جس کا آگے ذکر آتا ہے (۲) تابع، ثانی، دوسرا، تقلید، پیروی، نتیجہ

**تالیف:** (ع) ترتیب، تدوین، کسی کتاب کو مرتب کرنا، مثلاً تاریخ عالم آرای عباسی تالیف سکندر منشی است

**تام:** (ع) مکمل، کامل، تمام

**تامر** (ع) رعب داب، شاندار، رفیع الشان

**تامل:** (ع) سوچ بچار، متردد، شش و پنج

**تامین:** (ع) اطمینان، سکون، کفالت، حمایت، پیش بینی، پر امن کرنا، اطمینان دلانا، تحفظ کرنا

**باید آتیہ خود را تامین کنیم:** ہمیں چاہئے کہ آئندہ کےلیے پیش بینی کریں

**تامین دادن:** حمایت کرنا، تحفظ دینا

**تامینات:** تامین کی جمع، خفیہ پولیس

**ادارہ تامینات:** خفیہ پولیس کا محکمہ

**تان:** ضمیر جمع حاضر، تم

**تانس:** (ع) انس پیدا کرنا

**تانک:** (انگ) ٹینک، جنگی آہن پوش گاڑی

**تانگو:** حجام، خون گیر

**تانگو:** ایک مخصوص یورپی رقص

**تانی:** دیر، آہستگی، آہستہ کام کرنا

**تانیث:** تذکیر کا مقابل، نسوانیت، زنانہ

**تانیس:** انس پیدا ہونا، اچھی طرح کی جان پہچان ہونا

**تاؤ:** طاقت، قدرت

**تاواتاؤ:** توانائی، تاب و طاقت، قدرت

**تاوان:** نقصان کا معاوضہ

**تاوانہ:** تابخانہ، گرمخانہ، حمّام

**تاول:** آبلہ، چھالا
**تاول زدہ:** جس کے چھالے پڑے ہوں
**تاوُل:** توضیح، وضاحت
**تاوہ:** تابہ، کڑچھا، فرائنگ پین
**تاویدن:** تاب و توان حاصل کرنا
**تاوِیل:** (ع) توضیح، وضاحت، شرح و بیان، تعبیر و تفسیر
**تاہُل:** (ع) شادی، اہل و عیال والا ہونا
**تاہل کردن:** شادی کرنا
**تاہُو:** عرق، مے، شراب
**تائب:** (ع) توبہ کرنے والا
**تائید:** (ع) موافقت کرنا، حمایت کرنا، مدد دینا ساتھ دینا
**تب:** تپ، بخار
**تب نوبہ:** باری کاتپ
**تب فروکش کرد، تب فروکشید:** بخار اتر گیا
**تبایعہ:** (ع) تبع کی جمع، پیروی کرنے والے، اطاعت گزار
**تبادُر:** (ع) جلدی کرنا، پیش دستی کرنا
**تبادُل:** (ع) تبدیل کرنا، عوض معاوضہ، باہم دگر تبادلہ
**تبادل افکار:** تبادلہ خیالات
**تبار:** خاندان، قبیلہ، اصل و نسب
**تبار:** تباہی و بربادی، ہلاکت
**تبارُز:** باہم لڑائی جھگڑا کرنا، نزاع
**تبارک:** (ع) برکت ہو، پاک، منزہ
**تبارک اللہ:** اللہ پاک، برکت والا ہے
**خداوند تبارک و تعالی:** برکت والا ہے اور بلند تر ہے خدا
**تبارہ:** رگڑ، خراش، چوٹ، خراش آنا

**تباسیدن:** شدت گرما سے بیخود ہونا، گرمی کی وجہ سے بیتاب ہونا
**تباشیر:** قلمی شورہ
**تباشِیر:** (ع) مژدہ، بشارت، خوش خبری
**تباشیر صبح:** صبح کی سفیدی، طلوع سحر
**تباشیر فرہنگی:** مگنیشیا جو دوائی کے طور سے استعمال ہوتا ہے
**تباع:** (ع) پیچھے، پیچھے آنا، تسلسل
**تباعَت:** (ع) پیروی کرنا، پیچھے آنا، تقلید کرنا
**تباعُد:** (ع) بعید، دور، ایک دوسرے سے دور ہونا
**تباعد از مرکز:** مرکز سے دور
**تباغُض:** (ع) بغض و عناد، دشمنی، ایک دوسرے سے دشمنی کرنا
**تباکی:** (ع) مصنوعی گریہ، دکھاوے کا رونا، جھوٹا رونا
**تبانی:** (ع) ملی بھگت، باہم سازش کرنا، کسی کام کے اقدام میں ہمدست ہونا
**تبانی کردن:** (۱) کسی اقدام میں ہمدست ہونا
**تباہ:** برباد، ضائع، نابود
**تباہ کار:** تباہ کرنے والا، فاسد، بداطوار
**تباہ کاری:** تباہی، فتنہ و فساد، بداطواری، تباہی، بربادی
**تباہیدن:** برباد کرنا، تباہ ہونا، برباد ہونا
**تبایُن:** (ع) جدائی ہونا، فرق ہونا، تفاوت ہونا، مخالفت ہونا، دو چیزوں کا جدا ہونا، تضاد ہونا، امتیاز، آمنا سامنا
**این دو حرف بہم تباین دارند:** ان دو حرفوں میں تضاد ہے

**تبت:** ملک کا نام

**تبتّل:** (ع) دنیا سے تعلق چھوڑ کر اللہ سے لو لگانا

**تبجیل:** (ع) عزت دینا، ناموری، طرہ امتیاز تعریف و توصیف، بزرگی، جلال، کروفر، عظمت، اقبال مندی، عروج

**تبحّر:** (ع) گہرا علم، علم کے معاملے میں کامل دسترس ہونا

**او در علم فلسفہ تبحر دارد:** وہ فلسفے کے علم میں بڑا کمال رکھتا ہے

**تبخال:** تپ کی حرارت سے دانے جو ہونٹوں پرنکل آتے ہیں

**تبختُر:** (ع) خود نمائی، شان و شکوہ سے چلنا، کبرو نخوت سے محو خرام ہونا

**تبخیر:** (ع) گرمی کے وجہ سے معدے سے بخارات کا اٹھنا (معدے میں ہوا کا پیدا ہونا)

**تبَدُّد** (ع) متفرق ہونا، کسی چیز کا حصہ حصہ کرنا

**تبدل:** (ع) تبدیلی، دگر گوں ہونا

**تبدیلی:** بدل جانا

**تبدیلی:** بدلی ہوئی چیز

**تبذیر:** (ع) زیادہ خرج کرنا، فضول خرچی کرنا، دولت کو منتشر کرنا، اسراف

**تبر:** کلہاڑا

**تبرخون:** (۱) بعض پودوں کا انگور کی شکل کا پھل (۲) کھانسی وغیرہ کی چوسنے کی گولی

**تبردار:** تبر کار، کلہاڑے سے لکڑی کاٹنے والا

**تبرُز:** نمایاں ہونا، ظاہر ہونا، فضا کی طرف اڑنا

**تبرزد:** کوزہ مصری

**تبرزن:** کلہاڑے سے لکڑی کاٹنے والا

**تبرزین:** کلہاڑی جس کا منہ چوڑا ہوتا ہے

**تبرُع:** (ع) کوئی کام رضا مندی سے کرنا، نیکی کرنا، رضای خدا میں ثواب کی غرض سے کوئی کام کرنا، اللہ کی راہ میں سخاوت کرنا

**تبرعانہ:** (ع) تحفے کے طور پر، یا اللہ کی رضا میں دیا ہوا

**تبرُک:** (ع) برکت پانا، اچھے شگون کی بات، تحفہ جو نیک شگون کے طور سے دیا جاتا ہے

**تبرک:** قلعہ، حصار

**تبرکاً:** (ع) تبرک کے طور سے، برکت کے طور سے

**تبرُم:** (ع) دل تنگ ہونا، ملول ہونا

**تبرئہ:** (ع) بریّت، سبکدوشی

**تبرئہ گردیدن یاشدن:** رہا ہونا، بری ہونا

**تبرّی:** (ع) بیزاری

**تبرید:** (ع) سرد کرنا، ٹھنڈا کرنے کےلیے فرج وغیرہ میں رکھنا

**تبریز:** آذر بائیجان کا صدر مقام

**تبریزی:** تبریز کا رہنے والا

**تبریزی:** ایک لمبا درخت جو سہی قامتی کےلیے مشہور ہے

**تبریک:** (ع) مبارک باد

**تبریک گفتن:** مبارکباد کہنا

**شمارا برای تصنیف این کتاب تبریک میگویم:** میں آپ کو یہ کتاب تصنیف کرنے پر مبارکباد پیش کرتا ہوں (تبریکات جمع)

**تبریکاتِ صمیمانہ:** دلی مبارک کباد

**تبست:** ضائع، تباہ، بیکار

**تبستغ:** فصیح، تیز زبان

**تبسُم:** (ع) مسکراہٹ، ہنسی

**تبش:** تابش، گرمی

**تبشیر:**(ع) بشارت دینا، خوشخبری سنانا

**تبصبُص:**(ع) خوشامد، چاپلوسی، تملق

**تبصرہ:**(ع) تصریح، توضیح، تفصیل، کسی چیز یا تخلیق کے متعلق اپنے خیالات پیش کرنا

**تبع:**(ع) پیرو، پیروی کرنے والا

**تبعی:**(ع) ثانوی حیثیت

**قضیہِ اصلی و قضیہ تبعی:**اصلی اور ثانوی حیثیت کا مسئلہ

**تبعیّت:**(۱) پیروی کرنا، انحصار، دارومدار، وابستگی، دست نگر ہونا، پناہ، (۲) شہریت

**ترک تبعیت کردن:**جلاوطن کرنا

**تبعید:**(ع) شہر بدر کرنا، جلا وطن کرنا

**تبعیض:**(ع) (۱)جدا جدا کرنا، تمیز کرنا (۲) کسی چیز کو کسی چیز پر ترجیح دینا (۳)جانبداری

**تبعیض کردن:**دو آدمیوں کے درمیان نا منصفانہ امتیاز کرنا

**تبَل:**چین، شکن، سطح کی نا ہمواری

**تب لازم:**ہمیشہ قائم رہنے والا تپ، مرض سِل

**تب لرزہ:**ملیریا

**تبلُور:**بلور کی طرح ہونا، بلور کی طرح چمکدار جسم

**تبلیغ:**(ع) پہنچانا، پیغام یا مطلب لوگوں تک پہنچانا، نشر و اشاعت

**تبلیغ مذہبی:**مذہب کی اشاعت

**تبلیل:**(ع) (۱) بھگونا، تربتر ہونا، شرابور کر دینا (۲) گوشت بریان کرنا

**تبَند:**حیلہ، مکر و فریب

**تبنگ:**(۱) لکڑی کی طشتری جس میں میوہ وغیرہ رکھ کر پیش کیا جاتا ہے (۲)نقارہ اور ناقوس کی آواز

**تبنگو:**طبق جس میں روٹی رکھتے ہیں، ٹوکری

**تب نوبہ:**باری کاتپ

**تبنّی:**(ع) متبنی بنانا

**تبُوراك:**دف

**تبُوك:**(۱) لکڑی کی طشتری (۲)شام اور مدینہ کے مابین شہر کا نام

**غزوہ تبوك:**وہ مقام جہاں مسلمانوں اور رومیوں میں جنگ ہوئی

**تب و تاب:**چمک دمک، جوش و جذبہ، حرارت

**تبُول:**(ع) پیشاب کرنا

**تبوِیب:**(ع) کتاب کے باب مقرر کرنا

**تبہ:**تباہ، برباد

**تبہ روز گار:**پریشان روز گار، پریشان حال

**تبِیان:**(ع) بیان کرنا، واضح کرنا، واضح اور روشن ہونا

**تبیر:**ڈھول، نقارہ

**تبیرزن:**ڈھول یا نقارہ بجانے والا

**تبیِین:**(ع) ظاہر ہونا، واضح ہونا، ظاہر کرنا، توضیح و تفسیر

**تپ:**کھٹکھٹانے کی آواز، شور، دستک، دھم دھم کی آواز

**تپاك:**تپش، تپ، اضطراب، بے قراری

**تپالہ:**سوکھا ہوا گوبر، لید، کھاد

**تپانچہ:**(۱) طپانچہ، تماچہ، تھپڑ (۲) تپنچہ، پستول

**تپانچہ زدن:**تھپڑ مارنا

**تپاندن، تپانیدن:**لبالب یا کھچا کھچ بھرنا، ٹھونسنا

**تپِش:**دھڑکن، تپنا، حرارت

**تپشِ قلب:**دل کی دھڑکن

**تُپُق:**بات کرتے ہوئے اچانک لکنت ہو جانا

**تپّہ:**پہاڑی، پہاڑ کی چوٹی، بلند پشتہ، ٹیلہ

**تہ دار:** جہاں چٹانیں یا بلند ٹیلے یا پشتے ہوں

**تہ گل:** پھولوں کی کیاری

**تپیدن:** دھڑکنا، تڑپنا، کانپنا، تپنا، سخت غصے میں آنا

**تتابُع:** (ع) تواتر، تسلسل، یکے بعد دیگرے واقع ہونا، پے در پے، پیچھے آنا، لگاتار آنا

**تتار:** تاتار

**تتبُّع:** (ع) (۱) کسی کی پیروی کرنا (۲) نئی راہ نکالنا، تدبیر (۳) مطالعہ کرنا، تحقیق کرنا، جستجو کرنا

**تتبع علمی:** سائنسی تحقیق

**تتبع کردن:** تحقیق کرنا، کسی کی پیروی کرنا

**تتر:** تاتار

**تترہ:** شوخی، مذاق

**تُتُق:** پردہ، خیمہ، سراپردہ

**تتق زدن و کشیدن:** خیمہ نصب کرنا

**تتق نیلی:** نیلگوں پردہ، آسمان کا کنایہ

**تتِمّہ:** (ع) اختتام، بقیہ، باقی ماندہ

**تتمیم:** (ع) تکمیل، مکمل کرنا، ختم کرنا، سرانجام

**تتویج:** تاج پہنانا، کارونیشن

**تثاؤب:** انگڑائی

**تثبیت:** (ع) ثابت کرنا، توثیق کرنا، محکم کرنا، مستقل کرنا، برقرار کرنا

**تثریب:** (ع) غلطی پکڑنا، سرزنش کرنا

**تثقیب:** (ع) چھیدنا

**تثقیل:** (ع) زیادہ بھاری بوجھ لادنا

**تثلیث:** (ع) تین ہونا، تین کا مجموعہ، عسائیوں کے عقیدے کے مطابق خدا، حضرت بی بی مریم اور عیسیٰ (ع)

**تثمیر:** مال زیادہ کرنا، اضافہ کرنا، فائدہ اٹھانا

**تثمین:** (ع) آٹھ ضلع کی شکل بنانا

**تثنیہ:** (ع) دو تہیں لگانا، دہرا کرنا، الحاق کرنا، دوتا کرنا

**تثویب:** (ع) صلہ، انعام، اجر

**تجادُل:** (ع) لڑائی، جھگڑا، مجادلہ

**تجاذُب:** (ع) کشش، ایک دوسرے کو کھینچنا

**تجّار:** (ع) تاجر کی جمع، تجارت کرنے والے

**تجارِب:** (ع) تجربہ کی جمع

**تِجارَت:** (ع) کاروبار، سوداگری، بیوپار، تاجروں کا کاروبار

**تجارتی:** کاروباری

**تجاسُر:** (ع) جسارت کرنا، دلیری کرنا، بے پروائی، گردن کَشی، شورش کرنا، سرکشی، بغاوت، نافرمانی

**تجانُس:** (ع) یکسانی، یک رنگی

**تجافی:** (ع) کسی جگہ قرار نہ پانا، دوری اختیار کرنا

**تجاوُر:** (ع) پڑوس کا علاقہ، قرب و جوار کا علاقہ، قرب، قریبی تعلق

**تجاوُز:** حد سے بڑھ جانا

**تجاوز کردن:** بڑھ جانا

**تجاوز کار:** اپنی حد سے بڑھ جانے والا، بے تمیز، جھگڑے کی ابتدا کرنے والا

**تجاویف:** (ع) تجویف کی جمع، بیچ میں سے خالی

**تجاہُر:** (ع) نمایاں و آشکار کرنا

**تجاہُل:** یہ ظاہر کرنا کہ میں نہیں جانتا

**تجاہل عارِفانہ:** سب کچھ جانتے ہوئے بھی یہ ظاہر کرنا کہ میں نہیں جانتا

**تجبُّر:** (ع) غرور، کبر و نخوت، تکبر، اپنے آپ کو بزرگ ظاہر کرنا

**تجدُّد:**(ع) جدت اختیار کرنا، تازگی چاہنا
**تجدِید:**(ع) نئی صورت دینا، تازہ کر دینا، نئے سرے سے آغاز کرنا
**تجدید عَہد کردن:**عہد و پیمان کو تازہ کرنا
**تجدید نظر کردن:**نظر ثانی کرنا
**تجر:**سردیوں کا موسم گزارنے کی قیامگاہ جہاں کچھ گرمی ہو یا نسبتاً کم سردی ہو، قِشلاق
**تجرُّب:**(ع) تجربی طور پر
**تجربت:**تجربہ
**تجرِبہ:**(ع) آزمانا، آزمائش
**تجربہ دار:**تجربہ کار، جسے کسی کام کا تجربہ ہو
**تجربیات:**تجربے
**تجرُّد:**(ع) اکیلا، تنہائی، کنوارا پن، ناکتخدائی
**تجرد گُزین:**کنوار پن میں زندگی گزارنے والا، تنہائی پسند، خلوت گزیں
**تجرُّع:**(ع) جرعہ، گھونٹ گھونٹ پینا
**تجرّی:**(ع) جرات کرنا، دلیری کرنا، نافرمانی کرنا گستاخی کرنا
**تجرید:**(ع) تنہائی، خلوت نشینی، جدائی
**تجرید نمودن:**تنہا رہنا، کنوارپن میں زندگی گزارنا
**تجزِیہ:**(ع) جز جز کرنا، اجزا کو الگ الگ کرنا، تحلِیل، چھان بین، جائزہ
**تجزیہ خون:**خون کا جائزہ
**تجسُّس:**(ع) جستجو، تحقیق، تفتیش
**تجسُّم:**(ع) ضخامت زیادہ کرنا، مادی صورت میں نمایاں کرنا، حجم بڑھانا،
**تجشُّم:**(ع) مشقت میں پڑنا، رنج اٹھانا
**تجعُّد:**(ع) بالوں کا پیچیدہ ہونا

**تجفِیف:**(ع) سُکھانا، خشک کرنا
**تجلُّد:**(ع) بردباری
**تجلّی:**(ع) ظہور، ظاہرہونا، نمایاں ہونا، روشن ہونا، جلوہ گر ہونا
**تجلی کردن:**جلوہ دکھائی دینا
**تجلِید:**(ع) کتاب کی جلد باندھنا، مجلد کرنا
**تجلِیل:**(ع) جلا پیدا کرنا، چمک پیدا کرنا، جاہ و منزلت بڑھانا، احترام کرنا
**تجمُّع:**(ع) اجتماع، اکٹھے ہونا
**تجمُّل:**(ع) زیب و زینت، حسن و خوبی، خود آرائی
**تجمِیل:**(ع) نیکی کرنا، آراستہ کرنا
**تجنُّب:**(ع) کنارہ کشی، دوری اختیار کرنا
**تجنِیس:**(ع) ایک جنس کا، متحد الصوت مگر مختلف معنی رکھنے والے الفاظ
**تجنِیس تام:**ایک جیسی آواز رکھنے والے الفاظ جن کے معنی بالکل مختلف ہوں
**تجوِید:**(ع) نیکی کرنا، نیک کام کرنا
**تجوید:**تلاوت قرآن میں صحیح مخرج ادا کرنا
**علم تجوید:**مخرج سے حروف ادا کرنے کا علم
**تجوِیز:**(ع) (۱) قرار داد، (۲)سفارش (۳) اجازت دینا، منظور کرنا، منظوری، پسندیدگی
**تجویز کردن:**صحیح ہونے کا اظہار کرنا
**ہمہ آن را تجویز کردند:**سب نے اس کے صحیح ہونے کا اعلان کیا
**تجوِیف:**(ع) خلا، خالی جگہ، بیچ میں سے خالی کرنا
**تجَہُّم:**(ع) ترش رُوی
**تجہِیز:**(ع) آراستہ کرنا، مہیا کرنا، سامان بہم پہچانا، آمادہ کرنا، لشکر کا سازوسامان، سامان مہیا کرنا، مسلح

کرنا، تیار کرنا

**تجہیزِ قشون:** فوج کو حرکت میں لانا، فوج کو جنگ کے لیے تیار کرنا اجتماع افواج

**تجہیر:** بڑا پردہ جو احاطہ یا کمرے میں لگایا جائے تا کہ ایک حصہ دوسرے سے جدا ہو

**تحادُث:** (ع) باہم سرگذشت بیان کرنا، روایت بیان کرنا

**تحارُب:** (حرب سے) جنگ کرنا

**تحاسُد:** حسد کرنا

**تحاسِین:** (ع) تحسین کی جمع، تعریف، و توصیف

**تحاشی:** (ع) حاشا کرنا، حاشا، خدا نہ کرے، کسی چیز سے دوری اختیار کرنا

**تحاکُم:** (ع) ایک دوسرے سے محاکمہ کرنا، باہم گفتگو کرنا

**تحالُف:** (ع) حلف اٹھانا، قسم کھانا، عہدوپیمان کرنا

**تحامُق:** (ع) حماقت کامظاہرہ کرنا

**تحاوُر:** (ع) باہم گفتگو کرنا

**تحائف:** (ع) تحفہ کی جمع

**تحایا:** (ع) تحیۃ کی جمع، سلام کہنا، خوش آمدید کہنا، درود و سلام

**تحبِیب:** (ع) دوستی کرنا، حبیب بنانا

**تحت:** نیچے، نچلا حصہ، پائیں

**تحتُ الارض:** (ع) زیر زمین، زمین کے نیچے

**تحت الارضی:** (ع) زیر زمینی

**تحت الأضلاعی:** (ع) پسلیوں کے نیچے یا پسلیوں کے درمیان

**تحت البحری:** (ع) زیر دریائی، آبدوز

**تحت البطنی:** (ع) زیر شکمی

**تحتُ الحمایۃ:** (ع) زیر حمایت یا پناہ میں آیا ہوا

**تحت الحنَکَ:** (ع) پگڑی کا پلڑا جو ٹھوڑی کے نیچے سے گزارا جائے

**تحت السّلاح:** (ع) زیر پرچم، فوج جو اپنی خدمت میں مصروف ہو

**تحت الشُعاع:** (ع) جو کسی دوسرے کے زیر سایہ ہو اور دوسرے کو بزرگ و برتر سمجھے

**تحت الضمانہ:** (ع) جس کی ضمانت ہو گئی ہو

**تحت القہوہ:** (ع) تھوڑی سی غذا بسکٹ وغیرہ جو قہوہ پینے سے پہلے کھائے جائیں

**تحت الکتِفی:** (ع) شانے کے نیچے، کندھے کے نیچے

**تحت اللِسانی:** زیر زبانی

**تحت اللفظی:** (ع) لفظ بلفظ، حرف بحرف، کلمہ بہ کلمہ

**تحتانی:** نچلا، نچلے درجے کا، ادنی

**طبقہ تحتانی:** مکان کی نچلی منزل (اوپر کی منزل فوقانی)

**تحجُّر:** (ع) سخت ہونا پتھر کی طرح

**تحجُّم:** (ع) ضخامت کا بڑھنا، حجم میں اضافہ ہونا

**تحدُّب:** (ع) کبڑا پن، کبڑا ہونا

**تحدُّث:** (ع) بات کہنا، خبر دینا، بیان کرنا

**تحدّی:**(ع) (۱) قصد کرنا، ارادہ کرنا (۲) برابری کرنا (۳)دشمن کو سامنے بلانا اور اس پر غلبہ پانا
**تحدید:**(ع) کسی چیز کی حد مقرر کرنا، اندازہ کرنا، زمینی حدود مقرر کرنا
**تحذیر:**(ع) ڈرانا، دھمکانا، تنبیہ کرنا
**تحرُّز:**(ع) پرہیز کرنا، خود داری، خود اپنی نگہداشت کرنا، اپنا بچاؤ کرنا
**تحرُّس:**(ع) اپنی نگہداشت کرنا، پرہیز کرنا
**تحرُّک:**(ع) حرکت ہونا، حرکت کرنا، محرک ہونا
**تحرّی:**(ع) (۱) دیر کرنا، تامل کرنا (۲)کسی بہتر چیز کا انتخاب کرنا یا اس کےلیے جستجو کرنا، تحقیق، گہری توجہ، حقیقت جوئی
**تحریر:**(ع) لکھائی
**تحریر دادن:**فیصلے کی تحریر دینا
**تحریراً:**(ع) لکھ کر
**تحریش:**(ع) برانگیختہ کرنا، فتنہ انگیزي کرنا
**تحریص:**(ع) حرص، شوق سے خواہش کرنا، مائل ہونا، کسی چیز کی طرف راغب ہونا
**تحریص کردن:**تحریک کرنا
**تحریض:**(ع) شوق دلانا، ترغیب دلانا، اکسانا، محرک ہونا
**تحریف:**(ع) تبدیلی کرنا، مضمون بدلنا، حروف و الفاظ میں تبدیلی لانا
**تحریك:**(ع) بر انگیختگی، شوق دلانا، جوش آفرینی، حرکت دلانا، آمادہ کرنا،
**تحریم:نمودن:**(ع)حرام قرار دینا، منع کرنا، کسی چیز یا کام کو حرام قرار دینا
**تحریمہ:**(ع) (۱) نماز سے پہلے اللہ اکبر کہنا (۲)حج کے وقت کا لباس
**تحریمی:**(ع) جو چیز منع کر دی گئی ہو
**تحزُّب:**(ع) گروہ گروہ جمع ہونا، کسی کے مقصد یا رائے کی طرفداری کرنا
**تحزُّن:**(ع) مغموم ہونا، اندوہگیں ہونا
**تحزین:**(ع) غمگینی کا سبب بننا، رنج دینا
**تحسُّر:**(ع) افسوس ہونا
**تحسین:**(ع) تعریف و توصیف
**تحسین آمیز:**قابل تعریف
**تحشیہ:**(ع) حاشیے میں لکھنا
**تحصُّن:**(ع) پناہ لینا، معصوم و بیگناہ ہونا
**تحصن کردن:**پناہ لینا
**تحصیل:**(ع) حاصل کرنا، سبق پڑھنا، علم حاصل کرنا، مال و دولت
**اطلاعاتی تحصیل کردیم:**ہم نے اطلاعات حاصل کیں
**تحصیل درامریکا:**امریکہ میں تعلیم
**تحصیلات ابتدائی:**پرائمری کی تعلیم
**دورہ تحصیلات:**تعلیم حاصل کرنے کا زمانہ
**تحصیلدار:**تحصیل کا ذمے دار افسر، ٹیکس جمع کرنے والا، محصولات جمع کرنے والا
**تحصیلداری:**تحصیلدار کا منصب، محصول جمع کرنے کا منصب
**تحصین:**(ع) جس کے اردگر فصیل ہو
**تُحَف:**(ع) تحفہ کی جمع
**تحفہ:**(ع) کوئی خاص چیز جو کسی کو پیش کی جائے، ارمغان، ہدیہ
**تحقُّق:**(ع) یقین، سچ ثابت کرنا، حقیقت کو سامنے لانا
**تحقیر:**(ع) کسی کو پست کرنا، حقیر سمجھنا، ذلیل

سمجھنا

**تحقیر آمیز:** ذلت آمیز، خلاف شان، توہین آمیز، اہانت آمیز

**تحقیرانہ:** توہین آمیز طریقے سے

**تحقیق:** (ع) کسی چیز کی حقیقت تک پہنچنے کی کوشش کرنا، کسی چیز کی درستی اور سچائی دریافت کرنا، تصدیق کرنا، جانچنا، جستجو

**تحقیقات بعمل آورد:** حقیقت معلوم کرنے کی کوشش کی، غور و خوض کیا، جستجو کی

**تحقیقاً:** (ع) یقینی طور سے

**تحقیقی:** یقینی

**تحکّم:** (ع) حکم دینا، فرمان روائی کرنا

**تحکم کردن:** حکم چلانا، حکم سے کام لینا

**تحکیم:** (ع) محکم کرنا، مضبوط کرنا، استوار کرنا

**تحلّی:** (ع) زیور پہنانا، آراستہ کرنا

**تحلیّت:** (ع) آراستگی، زیور پہنا کر سجانا، زیب و زینت میں اضافہ کرنا

**تحلیف:** (ع) قسم دینا، حلف اٹھانا

**مراسم تحلیف:** حلف اٹھانے کی تقریب

**تحلیل:** (ع) حل کرنا، تجزیہ کرنا

**تحلیل رفتن:** حل ہو جانا، تجزیہ ہونا

**تحمُّق:** (ع) حماقت کرنا

**تحمُّل:** (ع) (۱) بردباری، برداشت، صبر (۲) ذمے داری سنبھالنا

**تحمل پذیر:** قابل برداشت

**تحمل ناپذیر:** نا قابل برداشت

**تحمید:** (ع) اللہ تعالی کی حمد و ثنا کرنا، تعریف و توصیف

**تحمیق:** (ع) کسی کو بیوقوف بنانا، کسی کو احمق سمجھنا

**تحمیل:** (ع) کسی کو ذمے داری سونپنا، کسی پر ذمے داری ڈالنا، کسی کے کندھے پر بوجھ لادنا، دباؤ ڈالنا، اپنی رائے کو مسلط کرنا

**تحمیل کردن:** ذمے داری عاید کرنا

**تحنُّن:** (ع) مہربانی کرنا

**تحنّی:** (ع) گولائی، خمیدگی، اِنحنا

**تحوُّل:** (ع) تبدیلی، حالات کا دگرگوں ہونا، ایک حال سے دوسرے حال میں بدلنا

**تحوّلات:** تبدیلیاں

**تحویل:** (ع) تبدیل کرنا، سپرد کرنا

**تحویل سال:** سال کا ختم اور دوسرے سال کا شروع ہونا

**تحویل کردن:** سپرد کرنا

**تحویل گرفتن:** ذمے داری سنبھالنا

**تحویلدار:** خزانہ دار، خزانچی، کیشیئر (انگ)

**تحویلداری:** خزانہ دار کا منصب

**تحیّت:** (ع) سلام کہنا، خوش آمدید کہنا، درود و سلام بھیجنا

**تحیُّر:** (ع) حیران ہونا

**تحیُّز:** (ع) جگہ پانا، کسی محفوظ جگہ پر جاگزیں ہونا

**تخاریب:** (ع) سوراخ، شہد کی مکھیوں کا چھتا

**تخاصُم:** (ع) باہمی خصومت یا دشمنی ہونا

**تخاطُب:** (ع) خطاب کرنا

**تخالُف:** (ع) باہم اختلاف

**تخت:** (۱) بیٹھنے کی جگہ جو مستطیل یا مربع صورت میں لکڑی یا دھات کی بنائی جاتی ہے (۲) صاف، ہموار، مسطح (۳) بادشاہ کے بیٹھنے کی جگہ

**تختِ اردشیر:** قدیم ایرانی موسیقی کی سر

**تختِ بلقیس:** ملکہ بلقیس کا تخت، جس کے متعلق کہا جاتا تھا کہ دیو اسے لحظہ بھر میں تخت پر بٹھا کر حضرت سلیمان (ع) کے پاس لے گئے تھے، اسے عرش بلقیس بھی کہتے تھے

**تخت زدن:** تخت نصب کرنا

**تختِ خواب:** پلنگ، چارپائی

**تختِ روان:** پالکی، بند بگھی جس میں بزرگوں کو سوار کیا جاتا ہے

**تختِ طاؤس:** تخت جو شاہجہاں نے بنوایا تھا

**تختگاہ:** تخت شاہی نصب کرنے کی جگہ

**تخت نشینی:** تخت پر بیٹھنے کے موقع کا جلوس، وہ جلوس جو تخت پر بیٹھنے کی یاد میں سال بسال نکالا جاتا ہے

**تختہ:** بورڈ، میز، بنچ، چوڑائی، تہ، ہر چیز جو چوڑی اور ہموار بنائی جائے

**تختہِ کردن:** بند کرنا (دکان)

**تختہ بند:** (۱) لکڑی کی وہ چفتی جو ڈاکٹر اس کے بازو پر باندھتے جس کی ہڈی ٹوٹ گئی ہو، لکڑی کی چفتی لگانے والا (۲) مقید

**تختہ پل:** لکڑی کا پل

**تختہ پوست:** درویشوں کی پوستین

**تختہ تختہ:** ٹکڑے ٹکڑے

**تختہ چگس:** صاف اور ہموار بورڈ

**تختہ سنگ:** چوڑا ہموار پتھر، پتھر کی سل، سلیٹ

**تختہ سیاہ:** سیاہ رنگ کا تختہ یا بورڈ جو دیوار کے ساتھ لگایا جاتا ہے

**تختہ قاپو:** (قبیلے وغیرہ کا) شہر یا دیہہ میں قیام

**تختہ قاپو کردن:** مقیم ہو جانا، شہر یا گاؤں میں صحرا نشیوں کو بسانے کےلیے جگہ دینا

**تختہ مشق:** سکول کے طلبہ کے لیے لکھنے والا تختہ

**تختہ نرد:** وہ تختہ جس پر نردوں سے کھیلا جاتا ہے، بساط چوسر

**تخجیل:** (ع) شرمندہ کرنا، خجل کرنا

**تخدُر:** (ع) پردہ داری، پاک دامنی، دیکھیے مخدرہ

**تخدِیر:** (ع) بے خبر کرنا، سست کر دینا، نکوٹین یا مارفین سے بے حس کرنا

**تخدِیش:** (ع) خدشے میں ڈالنا

**تخرُش:** (ع) جھلاہٹ، غصہ، ہیجان، کوفت

**تخرِیب:** (ع) خراب کرنا، ویران کرنا، ضائع کرنا

**تخرِیج:** (ع) خارج کرنا، باہر نکالنا

**تخرِیق:** (ع) پارہ کرنا، پھاڑنا

**تخش:** (ع) اسلحہ، تیر کمان، آتشبازی کا تیر نما پٹاخہ، نیز اوپر، صدر مجلس

**تُخش:** چالاک اور ہوشیار لڑکا

**تُخشائی:** اسلحہ سازی کا کارخانہ جو فوج کے لیے مخصوص ہوتا ہے

**تخشُب:** جہاں درخت یا جنگل کثرت سے ہوں

**تخشُع:** (ع) عاجزی اور فروتنی کا اظہار

**تخشِیدن:** کوشش کرنا، جدوجہد کرنا

**تخصُص:** (ع) خصوصیت، مہارت خصوصی، انفرادیت پیدا کرنا، یا پیدا ہونا

**تخصِیص:** کسی خاص امر کے لیے مخصوص قرار دینا

**تخضُع:** تخشع: (ع) عاجزی اور فروتنی کا اظہار

**تخطِی:** (ع) غلطی، خطا، خلاف ورزی، انحراف کرنا، اپنی حد سے تجاوز کرنا

**تخطی کردن:** انحراف کرنا ، غلطی کرنا

**از قرارداد تخطی کرد:** اس نے قرارداد سے انحراف کیا ، اس نے فیصلے کی خلاف ورزی کی

**تخطیط:** (ع) خاکہ یا نقشہ کھینچنا یا اتارنا ، شبیہ بنانا ، خط کشی کرنا ، خط کھینچنا

**تخطِیَہ:** (ع) کسی کی خطا کو ظاہر کرنا ، کسی کو خطا کاری سے نسبت دینا

**تخفیف:** (ع) کم کرنا ، ہلکا کرنا

**تخفیف دادن:** سامان کی قیمت میں کمی کر دینا ، محصول کم کرنا

**تخفیف کردن:** ذلیل کرنا ، تخفیف کرنا ، شرمسار کرنا

**تخفیف مالیات:** محصولات میں کمی کرنا

**تخلُج:** (ع) کانپنا ، مضطرب ہونا

**تخلخُل:** (ع) (۱) مسام دار ہونا ، سوراخ دار ہونا (۲) خالی جگہ ، شگاف، دراز (۳) پائل یا پازیب پہننا

**تخلص:** (ع) شاعر کا قلمی نام مثلاً اسد اللہ خان غالب، اس میں غالب تخلص ہے

**تخلُص کردن:** قلمی نام رکھنا

**تخلُف:** (ع) تجاوز، خلاف ورزی، تحریر کے خلاف کام کرنا ، وعدہ کے خلاف کرنا

**تخلف از قانون:** قانون کی خلاف ورزی

**تخلُق:** شفقت، مہربانی، کسی دوسرے کے طریق کار کو اپنانا ، خوش خو ہونا

**تخلُل:** (ع) خلل، شورش، اضطراب، خلال کا استعمال

**تخلّی:** (ع) تنہا ہونا ، خلوت میں ہونا

**تخلِید:** (ع) دائمی بنانا ، جاودانی بنانا

**تخلِیص:** (ع) خلاصی، رہائی، محفوظ کرنا ، مصون کرنا

**تخلیط:** (ع) خلط ملط کرنا ، ملا دینا ، ملا ہوا ، مثال:

**میان نیک و بد تخلیط کردم**
**گہی افراط و گہ تفریط کردم**

میں نے نیکی اور بدی کو (کارگاہ حیات میں) ملا دیا اور یہی نہیں بلکہ کبھی اس میں افراط بھی کی اور تفریط بھی

**تخلِیع:** (ع) جدا کرنا ، علم ادب کی اصطلاح میں شاعر کا بحر ثقیل یا ناگوار بحر میں شعر کہنا

**تخلِیل:** (ع) ترشی، کھٹاس، سرکہ بنانا

**تخلِیہ:** (ع) خلوت، خالی کرنا

**تخلِیہ اِمعا:** انتڑیوں کی صفائی (فضلہ کا خارج ہونا)

**تُخم:** بیج، دانہ، اصل، نژاد، مرغی کا انڈا، انسان یا حیوان کا خصیہ

**تخم خردل:** رای، سرسوں

**تخم رنگ:** نیل کے بیج

**تخم کتان:** السی کا بیج

**تخم مرغ:** مرغی کا انڈا

**تخم مرغ آب پُز:** پانی میں ابلا ہوا انڈا

**تخم مرغ نیم پُز:** نیم پختہ انڈا

**تخم مرغ سُفت:** پورا ابلا ہوا انڈا

**تُخماق:** (ت) موگری، ہتھوڑا

**تخم پاش:** بیج بکھیرنے والا

**تخم دار:** جس کے بیج ہوں

**تخم ریزی:** تخم کاری، بیج ڈالنا، بیج کھیت میں بکھیرنا

**تخم گذاری:** انڈے دینا

**تُخمِہ:** (ع) (۱) اصل، نژاد، (۲) خربوزہ، تربوز وغیرہ کا بیج

**تخمی:** تخم دار

تخمیر:(ع) خمیر کرنا

تخمیس:(ع) کسی چیز کو پانچ حصوں میں تقسیم کرنا
(خمس سے)

تخمیناً:(ع) اندازاً

تخمینی:تقریباً

تخنیق:(ع) گلا گھونٹنا

تخویف:(ع) خوف دلانا، ڈرانا، دھمکانا

تخیُّر:(ع) (١)انتخاب کرنا (٢)چیدہ، پسندیدہ

تخیُّل:(ع) خیال آرائی، پرواز فکر، تخلیقی قوت

تخیُّلہ:(ع) بلند تخیل، قوت تخیل

تخییر:(ع) (١) خیرات دینا (٢)اختیار دینا، مختار
بنانا

تدابیر:(ع) تدبیر کی جمع

تدابیر حربیہ:جنگی منصوبے

تداخُل:(ع) مداخلت

تدارُک:(ع) .(١) تہیہ کرنا، آمادہ کرنا (٢) تلافی،
اصلاح کرنا، کسی چیز کا عوض مہیا کرنا

تداعی:(ع) ایک دوسرے کو دعوت دینا، باہم دعوی کرنا

تدافع:(ع) دفاع کرنا، ایک دوسرے کی مخالفت کرنا،
مزاحمت کرنا

تدافع:(ع) دفاع کی تیاری

تداوُل:(ع) رائج ہونا، معمول ہونا، گردش، نشر و اشاعت،
ایک دوسرے کے ہاتھ سے لینا دینا،

تداوی کردن:علاج کرانا

تدبُّر:(ع) سوچ سمجھ

تدبیر:(ع) منصوبہ، تنظیم، نقشہ اوقات، پیش نامہ،
ترتیب، طریق کار، طرز عمل

تدبیر منزل:گھریلو نظم و نسق، گھریلو حساب کتاب

تدبیر منزل:گھریلو نظم و نسق، گھریلو حساب کتاب

تدبیرات:تدبیر کی جمع

تدبیر شناس:دانا، با تدبیر، مدبر

تدخین:(ع) دھواں نکالنا، دھوئیں یا بخارات کے ذریعے
صفائی دھونی

تدریب:(ع) عادت ہو جانا، سیکھنے کی مشق

تدریج:(ع) درجہ بدرجہ، رفتہ رفتہ

تدریجاً:(ع) رفتہ رفتہ

تدفُّق:(ع) کسی جگہ سے پانی کا تیزی سے رواں ہونا

تدفین:(ع) دفن کرنا

تدقیق:(ع) جانچ پڑتال، تجسس، دیکھ بھال، غور سے
جانچنا، باریک بینی کرنا

تدقیقاً:(ع) انتہائی غور سے

تدلُّس:(ع) پنہاں کرنا، پوشیدہ رکھنا

تدلُّک:غسل کے وقت مالش کرانا خوشبو لگانا

تدلیس:(ع) فریب دینا، اپنے تجارتی سامان کے عیب کو
پنہاں کرکے دھوکا دینا، ریا کاری، عوام فریبی، حیلہ
سازی، دو روئی، منافقت

تدمیر:(ع) ہلاک کرنا، تباہ کرنا، سرکوبی کرنا

تدنّی:(ع) (١)نیچے آنا، رفتہ رفتہ قریب ہو جانا

تدنیس:(ع) گندہ کرنا، آلودہ کرنا

تدویر:(ع) موڑنا

تدوین:(ع) مرتب کرنا، دیوان مرتب کرنا، اشعار یا
مطالب جمع کرنا تالیف کرنا

تدہین:(ع) دوا کی مالش، مرہم لگانا

تدیُّن:(ع) دینداری

تذبذب:شک شبہ، تردد، شش و پنج

تذرو:تیتر، دراج

**تذکاریّہ:** نامہ یاد آوری، پروگرام مرتب کرنا، روداد، دستاویز

**تذکُّر:** (ع) یاد دلانا

**تذکُّراً:** (ع) یاد دلانے کے طور پر

**تذکِرہ:** (ع) (۱) سوانح، سر گذشت، فاضلانہ مقالہ، فاضلانہ مقالات کا مجموعہ یادآوری، جو یاد آوری کا موجب ہو، کتاب جس میں شعرا کے حالات بیان کیے گئے ہوں، تذاکر جمع (۲) پاسپورٹ، گذرنامہ

**تذکرۃُ الاولیا:** اولیا کے احوال و آثار، اولیا کے سوانح حیات

**تذکرۃ الشُعَرا:** شعرا کے حالات زندگی

**تذکِیر:** (ع) یاد دلانا

**تذلُّل:** اپنے آپ کو ذلیل و خوار کرنا، خواری، فروتنی

**تذلِیل:** (ع) کسی کو ذلیل کرنا، رسوا کرنا، ذلیل و خوار سمجھنا

**تذمِیم:** (ع) مذمت کرنا، برا بھلا کہنا

**تذہِیب:** (ع) طلائی کام کرنا، سنہری نقش و نگار کرنا

**تذیِیل:** (ع) جس کے ذیل میں کچھ درج ہو، کتاب کے ذیل میں کچھ لکھنا

**تر:** گیلا، نمدار، تازہ، آبدار

**دہن ترکردن:** تر و تازہ ہونا

**تر، بطور لاحقہ:** زیادہ ہونے کے معنوں میں آتا ہے، مثلاً

**بلند تر:** زیادہ بلند

**بلند ترین:** بہت زیادہ بلند (تفضیل کل)

**تُرا:** تُورا، تجھے

**تَرا:** دیوار، سد، بلند اور محکم دیوار

**تَراب:** ترشح، برتن سے پانی یا کسی اور مائع چیز کا ٹپکنا یا ٹپکانا

**تُراب:** خاک، مٹی، زمین

**تَرابِیدن:** تراویدن، مترشح ہونا، تراوش ہونا، ٹپکنا

**تُراج:** دراج، تیتر

**تراجُع:** لوٹنا، واپس آنا، کسی کام کے سلسلے میں ایک دوسرے کی طرف رجوع کرنا

**تراجِم:** (ع) ترجمہ کی جمع

**تراجُم:** (ع) ایک دوسرے پر سنگ اندازی کرنا

**تراخُم:** آنکھ کی ایک بیماری

**تراخی:** (ع) دیر، سستی، تاخیر

**ترادُف:** (ع) ہم معنی، ایک جیسا، ہم ردیف

**تراز:** بنک کا مقروض کی رقم ختم ہونے یا کم ہونے پر مطلع کرنا

**تراز:** ہموار، زینت و آرائش، کپڑے کے نقش و نگار

**سطح این میز تراز است:** اس میز کی سطح ہموار ہے

**تراز:** کشیدہ کاری، زر دوزی

**ترازدار:** ہموار کرنے والا

**ترازنامہ:** وہ یاد داشت جو سال کے آخرمیں بنک کی طرف سے لوگوں کو بھیجی جاتی ہے

**ترازَندہ:** آراستہ کرنے والا، نقش و نگار بنانے والا

**ترازُو:** میزان، وزن کرنے کا سامان

**ترازوی انجم:** اصطرلاب

**ترازوی زر:** کنایہ ہے آفتاب کا

**تراش:** خراش، زخم، تراشنے کا عمل، ڈاڑھی مونڈنا

**تراش کردن:** تراشنا، کاٹنا یا استرے سے مونڈنا

**تراشَندہ:** تراشنے والا

**تراشہ:** تراشنے کے بعد جو کچھ گرتا ہے

**تراشیدن:** بال کاٹنا یا مونڈنا، رندے سے لکڑی کو تراشنا یا ریتی سے لوہے کو رگڑنا

**تراشیدہ:** جو چیز تراشی گئی ہو، لکڑی جسے رندے سے تراشا گیا ہو

**تراضی:** (ع) باہم ایک دوسرے سے راضی ہونا، خوشنودی، باہمی رضایت

**معاملہ بستہ است بہ تراضی طرفین:** یہ معاملہ باہمی رضا مندی ہی سے طے ہو سکتا ہے

**ترافُع:** (ع) مقدمہ منصف یا قاضی کے پاس لے جانا

**ترافُق:** (ع) باہم موافقت کرنا ایک دوسرے کا رفیق یا دوست ہونا

**تراک:** شگاف، درز، بادل کی گرج، بجلی کی کڑک

**تراکتُور:** ٹریکٹر (انگ) کا مفرس

**تراکُم:** (ع) انبار، جمع ہونا، انبوہ، ہجوم

**تراکم امور:** بہت سے امور یا مسائل کا جمع ہونا

**تراکم دم:** خون کا انجماد

**تراکِمہ:** تُرکمان کی جمع

**تراکِیب:** (ع) ترکیب کی جمع

**تراکِیدن، ترکیدن:** تڑکنا، پھٹنا

**ترانیزیت:** ٹرانزٹ(انگ)تجارت کا سامان ایک ملک سے دوسرے ملک کو محصول کے بغیر آنا اور جانا

**ترانگبین:** ترنجبین، ایک قسم کی شکر جو درخت «خار اشتر»کے کانٹوں پر شبنم کی طرح گر کر جم جاتی ہے

**ترانہ:** (۱) نغمہ، نغمہ شیریں، سرود و نغمہ (۲)خوبرو نوجوان، جوان رعنا

**تَرانہ پرداز، ترانہ ساز:** موسیقی ترتیب دینے والا، کمپازیٹر

**ترانہ زن:** موسیتار، مغنی

**ترانہ سرا:** مغنی، مطرب، گوّیا، خوش الحان پرندہ

**تراوِش:** طراوش، پانی وغیرہ کا ٹپکنا

**تراوِیح:** (ع) ترویح کی جمع، نفل کی وہ بیس رکعتیں، جو ماہ رمضان میں نماز عشا کے بعد پڑھی جاتی ہیں

**تراوِیدن:** ٹپکنا، مثال:

**از کوزہ ہمہ تراود کہ در اوست:** پیالے سے وہی ٹپکتا ہے جو اس کے اندر ہوتا ہے

**تُرُب:** مولی

**تَرب:** حیلہ، مکروفریب، چرب زبانی، زبان آوری، ہرزہ سرائی

**تِرب:** ہمسال، ہم عمر

**ترہال:** طربال، بلند جگہ، صومعہ

**تُربت:** (ع) قبر، مزار، خاک، خاک مقدس، خاک مزار

**تربت خانہ:** مقبرہ، خانقاہ

**تُرُبچہ:** سرخ رنگ کی مولی

**تُربد:** ایک پودے کی سیاہ رنگ کی جڑ جو دوا کے کام آتی ہے

**تربز:** تربوز، ہندوانہ

**ترَبسَہ:** قوس قزح

**تربُّص:** (ع) انتظار کرنا، صبر کرنا، چشم داشت

**تربیت:** (ع) ادب و اخلاق سکھانا

**تربیت پذیر:** جو اس قابل ہو کہ ادب و اخلاق سیکھ سکے

**تربیت ناپذیر:** جس میں ادب و اخلاق سیکھنے کی صلاحیت نہ ہو

**تربیع:** (ع) مربع شکل، چار حصوں میں تقسیم کرنا

**تربیع کردن:** مربع شکل بنانا، چار حصوں میں تقسیم کرنا

**ترتُّب:** (ع) مرتب ہونا، ترتیب پانا، نتیجہ دینا

**تَرت و مَرت:** پراگندہ، پریشان، زیر و زبر، تباہی بربادی

**ترتیب:**(ع) مرتب کرنا، طریق، نظام، انتظام

**ترتیب دادن، ترتیب کردن:**مرتب کرنا، خاص طرز کے مطابق مرتب کرنا

**ترتیبی:**ترتیب کے لحاظ سے

**تر پیاز:**سبز پیاز، تازہ پیاز

**تر تیزک، ترہ تیزک:**کاہو، پکانے کی سبزی جس میں آہن کا اثر پایا جاتا ہے

**ترتیل:**(ع) خوش الحانی کے ساتھ قرآن مجید کی تلاوت کرنا، حسن کلام

**ترجمان:**(ع) مترجم، ترجمہ کرکے بتانے والا، انٹر پریٹر (انگ)

**ترجمہ:**(ع) ایک زبان کے بیان کو کسی دوسری زبان میں منتقل کرنا، مثال:

**خواہش می کنم، چند دقیقہ برای ما ترجمہ کنید:**براہ مہربانی چند منٹ اس بیان کو ہماری زبان میں بیان کر دیجیے

**ترجی:**(ع) (رجا سے) امید ہونا

**ترجیح:**(ع) برتری، برتری دینا، ایک چیز کو دوسری، چیز سے فائق سمجھنا

**ترجیح بلا مرجح:**(ع) بلاوجہ ترجیح

**ترجیع:**(ع) رجوع کرنا، واپس آنا، دہرانا

**ترجیع بند:**نظم کا خاص انداز جو چند بندوں پر مشتمل ہوتی ہے، اور بند کے نیچے ایک ہی مصرعہ یا شعر بار بار آتا ہے

**ترح:**(ع) غم و اندوہ، حزن و ملال

**ترحم:**(ع) رحم و کرم، شفقت، نوازش

**برمن ترحم کن:**مجھ پر رحم کر

**قابل ترحم:**رحم کے قابل

**ترحیم:**(ع) اللہ تعالی سے کسی کی بھلائی چاہنا

**مجلس ترحیم:**کسی کی دعائے آخرت کےلیے جمع ہونا، سورہ رحمن پڑھنا، مرنے والے کےلیے دعائے خیر کرنا

**ترخان:**(ت) ایک لقب جو قدیم زمانے میں ترک بادشاہ اپنے کسی درباری کو دیتا تھا اوراس کا باج و خراج معاف کر دیا جاتا تھا، اسے خاص اختیارات سے بھی نوازا جاتا تھا، وہ جب چاہتا بلا اجازت بادشاہ کے حضور جا سکتا تھا، عربی میں طرخان بمعنی رئیس، سردار

**ترخص:**(ع) رخصت پانا، اجازت لینا

**ترخون:**ایک قسم کی سبزی

**ترخیص:**(ع) رخصت دینا

**ترخیم:**(ع) کسی لفظ کے آخر کا جزو شعری ضرورت یا لسانی ضرورت کی وجہ سے گرا دینا

**ترخینہ:**ایک قسم کی خوراک جو گندم کے دانوں کا دلیا بنا کر اسے پانی میں جوش دے کر پکائی جاتی ہے

**ترخینہ دوغ:**گندم کا دلیا جو دودھ میں پکایا جاتا ہے، اس میں دہی بھی ڈالتے ہیں

**ترخینہ شیر:**دودھ میں پکایا ہوا دلیا

**ترد:**تر و تازہ، نازک، زود شکن، چیز جو جلدی ٹوٹ جائے

**تر دامن:**آلودہ دامن، بد کار، بد نام، گنہگار،

**تردد:**(ع) شک میں ہونا، شک و گمان

**تردست:**چست و چالاک، جو شخص بڑی چستی و چالاکی سے چیز ہتیا لیتا ہے، نیرنگ ساز، شعبدہ بازتر

**تر دستی:**چالاکی، مہارت، ہنرمندی، مشاقی، شعبدہ بازی

**تردستی:**بارش کا فیضان

مثال:

**جان تازہ ز تردستی و ابر است جہان را**

آبی برخ آمد چه زمین را چه زمان را
ابر کی بارش کے فیض سے دنیا کو تازگی میسر آتی ہے (پہلے ہر جگہ خشکی دکھائی دیتی تھی) اب جہاں سطح زمین سیراب ہوتی ہے، وہاں زمانے نے بھی فیض باران سے تسکین پاتی ہے

**تردہ:** بکاؤ سامان

**تردید:** (ع) رد کر دینا، موڑ دینا

**تردیف:** (ع) ترتیب وار رکھنا

**ترذیل:** (ع) کسی کو ذلیل کرنا، بے عزت کرنا، بے عزتی، ذلت، خواری، رسوائی

**تر ذیلی:** بے عزتی، رسوائی

**ترزبان:** بے تکلف بولنے والا، روانی کے ساتھ باتیں کرتے جانا، زبان آور، خوش کلام، جس کی باتوں میں وضاحت ہو، واضح

**تر زبانی:** بے تکلفی سے بولنا، روانی کے ساتھ باتیں کرنا، خوش کلامی، وضاحت

**ترس:** خوف، ڈر

**ترس داشتن:** خوف کھانا

**ترس، ترسیدن:** ڈرنا سے فعل امر، ڈرو، خدا ترس، خدا سے ڈرنے والا، نیک، متقی، پرہیز گار

**ترس:** فولادی سپر

**ترسا:** (۱) عیسائی، (۲) ڈرنے والا، ڈرا ہوا

**ترساندن، ترسانیدن:** ڈرانا، دھمکانا

**ترسائی:** عیسائیت، عیسائی

**ترسکار:** ڈرنے والا، خدا ترس، پارسا

**ترسُّل:** (ع) نامہ نگاری، مراسلہ لکھنا، انشا کرنا

**ترسناک:** خوفناک

**ترسناکی:** ڈر، خوف، خوفزدگی

**ترسَندگی:** ڈر، خوف

**ترسَندہ:** ڈرا ہوا، خوفزدہ

**ترسُو:** بزدل، ڈرپوک

**ترسُوئی:** بزدلی

**ترسہ:** قوس قزح

**ترسیب:** (۱) بے سوچے سمجھے کا کام، عاجلانہ کام (۲) سر کے بل گرنا، گرانا (۳) تکثیف بخار مثلاً آب باران

**ترسیدن:** ڈرنا، خوف کھانا

**ترسیدہ:** ڈرا ہوا، خوفزدہ

**ترسیل:** (ع) بھیجنا، ارسال کرنا

**ترسیم:** (ع) (۱) خط کھینچنا، خاکہ، عکس یا چربا جو اتارا گیا ہو (۲) رسم ادا کرنا

**ترسیم خطوط:** خاکہ بنانا، وضاحت کرنا

**ترسیمی:** توضیحی

**تُرُش:** کھٹا

**ترش رو:** ماتھے پر بل ڈالنے والا، بیزار مثال:

بشکر آنکہ حدیثی چو انگبیں داری
ز سائلان ترش رو شکر دریغ مدار

مقام شکر ہے کہ تری باتوں میں شہد کی سی مٹھاس ہے لیکن جو سائل بیزار ہیں ان کو اپنی شیرینی یعنی امید افزا باتوں سے محروم نہ کر

**تُرش طبع:** تند مزاج، چڑ چڑا، بد مزاج

**تُرشانیدن:** کھٹا کرنا، خمیراٹھانا

**ترش با:** شوربا جس میں لیموں وغیرہ کی آمیزش سے کھٹاس پیدا کی ہو

**ترشُّح:** (ع) تراوش، بوندا باندی، رسنا، پسیجنا، تراوش ہونا

**تُرشیدگی:** ترش ہونا

**تُرشیدہ:** جو کھٹا ہو گیا ہو

**تَرَصُّد:** (ع) نگہداشت کرنا، نظر رکھنا، امید، مشاہدہ، معائنہ، غور سے دیکھنا

**ترصیع:** (ع) جڑاؤ کام، جس میں موتی جڑے ہوں، مرصع کاری

**ترضیہ:** (ع) (۱) راضی کرنا، مطمئن کرنا، خوشنودی حاصل کرنا، (۲) معذرت چاہنا

**برای ترضیہ خاطر ایشان:** ان کی خوشنودی کے لیے

**ترضیہ خواستن:** معذرت چاہنا

**ترطیب:** (ع) سیلا کرنا، نمدار کرنا

**تُرعہ:** (ع) (۱) دروازہ (۲) باغیچہ (۳) بڑی اور گہری نہر جو دو دریاؤں کے کناروں تک کھودی جائے تاکہ دونوں دریاؤں کا پانی اس میں آسکے اور اس میں کشتی رانی ہو سکے

**ترغدہ:** رنجیدہ، درد مند، جسم کا کوئی عضو جس میں درد ہو

**ترغُو:** حریر کی ایک قسم

**ترغیب:** (ع) رغبت دلانا، مائل کرنا، تسلی دلانا، آمادہ کرنا، خاطر نشین کرنا

**ترف:** نعمت، آسائش، آسودگی، خوشحالی

**ترفُّع:** (ع) رفعت، بلندی، رفعت کی تمنا، دوسروں سے برتری حاصل کرنا

**ترفُّق:** (ع) مہربانی کرنا، نرم روی

**ترفنج:** دشوار گزرگاہ

**ترفند:** مکر، حیلہ، بیہودہ بات، جھوٹ

**ترفہ، ترفت:** (ع) آسودہ خاطر ہونا، آسودگی

**ترفیع:** (ع) ترقی ہونا، بلند مرتبہ پانا

**ترفیع مرتبہ:** عہدے کی ترقی

**ترفیہ:** (ع) آسائش دینا، آسودگی بہم پہنچانا

**برای ترفیہ حال مردم باید کُو شید:** لوگوں کو امن و آسائش مہیا کرنے کی کوشش کرنی چاہیے

**ترَق:** (۱) گرج، کڑک، کڑکنا، دھماکا (۲) چوٹ (۳) ترقی

**ترقُّب:** (ع) انتظار کرنا، چشم براہ ہونا

**ترقُّص:** (ع) رقص کرنا، تیزی سے اوپر نیچے آنا جانا

**ترقُوہ:** دو ہڈیوں کے نام ایک جو سینے کے اوپر ہوتی ہے اور دوسری جو گردن کے نیچے ہوتی ہے

**ترقہ:** پٹاخہ، آتشبازی کا گولہ

**ترقی:** (ع) بلند رتبہ، آگے بڑھنا

**رو بترقی:** ترقی بہ ترقی، لگاتار ترقی پانا، بلند رتبہ حاصل کرنا

**ترقی معکوس:** زوال

**ترقیات:** ترقی کی جمع

**ترقی خواہ:** ترقی طلب، ترقی چاہنے والا، بلند مرتبہ حاصل کرنے کا خواہش مند

**ترقیدن:** پھٹنا، کڑک کی آواز پیدا ہونا

**ترقیع:** (ع) کپڑے کے ٹکڑوں کو ملا کر سینا

**ترقیق:** (ع) رقیق کرنا، پتلا کرنا

**ترقیم:** (ع) رقم کرنا، لکھنا، حاشیے میں لکھنا

**ترک:** شگاف، رخنہ

**ترک:** چھوڑنا، بھولنا، دست برداری

**ترک دنیا:** دنیا داری چھوڑنا، دنیا سے بے تعلق ہو جانا

**ترک گفتن:** ترک کرنا

**ترک:** خُود، سر پر رکھنے کی آہنین ٹوپی

**ترک:** پشت، کمر

**ترک:** کڑک کی آواز

**ترک خوردن:** پھٹنا، تڑکنا

**تُرک:** ترکی نسل کا فرد

**ملت ترک:** ترک قوم

**ترکات:** ترک کی جمع، دیکھیے ترک

**ترکاندن، ترکانیدن:** شگاف پیدا کرنا، توڑنا پھوڑنا، شق کرنا

**تُرکانہ:** ترکوں کی طرح کسی چیز کو کسی دوسرے چیز سے ملانا

**ترکّب:** (ع) مرکب کرنا

**ترک بند:** چمڑے کا بند جو گھوڑے کی زین کے پیچھے چیزیں باندھنے کےلیے ہوتا ہے

**تُرکتاز:** لوٹ مار، تاخت و تاراج

**تُرکتازی:** لوٹ مار

**تُرک جوش:** نیم پختہ گوشت، یا یخنی

**تُرک چشم:** دل لبھانے والی آنکھوں والا

**تَرک خوردہ، ترک دار:** جس میں درز یا شگاف ہو

**ترکِستان:** ملک کا نام جہاں کے باشندوں کو ترک کہا جاتا ہے

**ترکَش:** تیر رکھنے کا خانہ، قدیم زمانے میں ایک مضبوط خول بناتے تھے، جس میں تیر رکھے جاتے تھے

**تُرکمانی:** ترکوں سے متعلق

**تُرکمَن:** ترکمان

**ترگون:** فتراک، چمڑے کے بند جو گھوڑے کی زین کے دائیں بائیں جانب شکار یا ضروری سامان باندھنے کے لیے لگائے جاتے ہیں

**ترکِہ:** درخت کی شاخ، ٹہنی، درخت کی قلم، نازک اور سر سبز شاخ

**ترِکہ:** ورثہ، موروثی، باپ دادا کی جانداد، جو اولاد کو ورثے میں ملتی ہے،نیز جدی اور آبائی خصائل، کوئی موروثی چیز

**تُرکی:** ترکیہ کی زبان، ترکوں سے متعلق

**ترکِیب:** (ع) ملانا، مرکب کرنا، کئی چیزوں کو ملا کر ایک کرنا، بناوٹ، ساخت، طور، ڈھنگ، تدبیر

**ترکیبات:** ترکیب کی جمع، ملے ہوئے اجزا

**ترکیب بند:** ایک ہی بحر کی مختلف بندوں کی نظم جس کے ہر بند کے نیچے ایک الگ مصرعہ آتا ہے

**ترکیبی:** مرکب، ملے ہوئے اجزا

**ترکیدگی:** شگاف، دراڑ

**ترکِیدن:** پھٹنا، بھک سے اڑ جانا، شگاف پیدا ہو جانا، دراڑ پیدا ہونا

**ترلان:** باز کی طرح کا ایک شکاری پرندہ جس کے پر سیاہ یا زرد رنگ کے ہوتے ہیں، اس کے پنجے قوی اور چونچ خمیدہ ہوتی ہے

**تُرمتای:** باز کی طرح کا ایک سیاہ چشم شکاری پرندہ اس کے پر زرد رنگ کے ہوتے ہیں

**تُرمُز:** موٹر کی بریک جس سے اسے روکا جاتا ہے

**ترمز کردن:** بریک لگانا، ٹھہرانا، گاڑی کو روکنے اور چلانے کے پرزے کو عمل میں لانا

**ترمُس:** ایک پودا جس کے دانے لوبیا سے چھوٹے اور زردی مائل ہوتے ہیں

**ترمِہ:** قیمتی کپڑا، جو اون سے تیارکیا جاتا ہے، شال کشمیرا وغیرہ

**ترمِیم:** (ع) درستی کرنا، مرمت کرنا، درستی، اصلاح، نظر ثانی، تغیر، تبدل

**ترَن:**(انگ) ٹرین کامفرس ہے، ریل گاڑی

**ترنا:**موٹی رسی کا کوڑا جس سے مجرم کو سزا دیتے ہیں

**ترناس:**تیر چلانے کی آواز

**ترنانہ:**روٹی سالن، کوئی چیز جو روٹی سے کھائی جائے

**تُرنج:**گل گل، چکوترا، لیموں

**ترنج:**جھری، شکن، جھریاں پڑنا

**ترنج:**اشارہ، چھپی ہوئی بات کی اطلاع جس سے سننے والے کو فائدہ ہو

**ترَنجبین:**دیکھیے ترانگبین۔

**تُرنجیدن:**ماتھے پر شکن ڈالنا، افسردہ ہونا

**ترنجیدہ:**جس کے ماتھے پر شکن ہوں، افسردہ

**ترَنگ:**تیر کے چلنے کی آواز

**ترنُّم:**(ع) گانا، سرود، نغمہ، زمزمہ، سریلی آواز

**ترنیان:**بڑی ٹوکری

**تروال:**درخت کی نازک شاخ، گھاس کی پتی

**تروَند:**پھل جو ابھی پکا ہو

**تروی:**تفکر، تامل، سوچ بچار

**ترویت:**سیراب کرنا، کام میں فکر و اندیشہ کرنا، سفر کے موقع پر پانی ساتھ لے جانا

**ترویج:**رائج ہونا، رواج پانا

**ترویح:**(ع) راحت پانا، آرام و راحت پہنچانا، کسی کو آسایش بہم پہنچانا

**ترویق:**(ع) صاف کرنا، واضح کرنا

**ترویہ:**(۱) سیلانا، نمدار کرنا، (۲) سفر کے لیے پانی لے جانا (۳) کسی کام میں غور و فکر کرنا

**یومُ التّرویہ:**ماہ ذیحجہ کا آٹھواں دن

**ترہ:**ایک خاص قسم کی سبزی جس کے پتے لمبے ہوتے ہیں اسے پکائے بغیر بھی کھاتے ہیں

**تُرّہات:**(ع)جمع ترہت، بیہودہ باتیں، ہرزہ سرائی، یاوہ گوئی

**ترہیب:**(ع) ڈرانا، دھمکانا،خوف دلانا

**ترہیبی:**خوف زدگی

**مجازات ترہیبی:**خوفناک سزا

**تری:**نمی، تازگی، شادابی

**تریاق:**(ع) زہر زائل کرنے کی دوا

**تریاک:**افیون

**تریاکی:**افیون کا عادی

**تریان:**بڑی ٹوکری

**تریز:**لباس کا دامن

**ترین:**تفضیل کل کا لاحقہ، مثلاً بہ سے بہترین

**تریُو:**سفید نازک کپڑا

**تریوہ:**نا ہموار، اونچ نیچ والا راستہ، گزرگاہ جس میں نشیب و فراز ہوں

**تزاحُم:**(ع) (۱)مزاحم ہونا، رکاوٹ کا باعث بننا، ہجوم کی وجہ سے دباؤ ہونا

**تزاوُج:**(ع) شادی کرنا

**تزایُد:**(ع) زائد ہونا، کسی چیز کا زیادہ ہونا

**تزریق:**ٹیکا، انجکشن

**تزریق کردن:**ٹیکا لگانا

**تزَعزُم:**(ع) ہلنا، تھرتھرانا

**تزکیہ:**(ع) پاک کرنا، بے آلائش کرنا

**تزکیہ نفس:**صفائی باطن کرنا

**تزلزُل:**(ع) عدم استحکام، بے استقلالی، تلون، ایک بات پر قائم نہ رہ سکنا

**تزلزل پذیر:**ہلتا ہوا، کانپتا ہوا، ڈگمگاتا ہوا، غیر مستحکم، نا قابل اعتبار مذبذب

**تزلزل نا پذیر:** مستحکم، مستقل، ناقابل تغیر، قابل اعتماد

**تزوُّج:** (ع) شادی کرنا، دیکھیے ازدواج

**تزوِیر:** (ع) ریاکاری، فریب کاری، حیلہ بازی، مکاری

**تزَہُّد:** (ع) زہد اختیار کرنا

**تزِیدن:** کھینچنا، باہر نکالنا، لانا

**تزیُّن:** (ع) زینت دینا، آراستہ ہونا، زیور سے سجانا

**تزیِید:** (ع) زیادہ کرنا، بڑھانا

**تزیِین:** (ع) زینت دینا، آراستہ کرنا

**تزیین نمودن:** آراستہ کرنا

**اطاق را تزیین نمودند:** کمرے کو انھوں نے آراستہ کیا

**تزیینی:** آرائش، زینت

**تژِدہ:** آٹے کی پسوائی

**تُس:** پیٹ کی ہوا جو بے صدا خارج ہوتی ہے

**تسابُق:** (ع) سبقت لے جانا

**تساقُط:** (ع) گرنا، ساقط ہو جانا

**تسامُح:** (ع) غفلت، لاپروائی، بے توجہی، بے التفاتی، تغافل، سہل انگاری، تساہل

**تساوی:** (ع) برابر ہونا، برابری، مساوی ہونا

**تساہُل:** (ع) سہل انگاری، سستی

**تسائل:** (ع) ایک دوسرے سے سوال کرنا، پوچھنا، کوئی چیز مانگنا

**تسبِیب:** (ع) سبب پیدا کرنا، وسیلہ پیدا کرنا

**تسبیح:** (ع) سبحان اللہ کہنا، خدا کو پاکیزگی سے یاد کرنا، وہ دھاگا جس میں سودانے ہوتے ہیں جس سے وظیفہ پڑھنے کی تعداد مقرر کی جاتی ہے

**تسبیح خواندن:** اللہ تعالی کی حمد و ثنا کرنا

**تسبیح خوان:** اللہ تعالی کی حمد و ثنا کرنے والا، تسبیح کرنے والا

**مرغ تسبیح خوان و تو خاموش:** پرندہ تو اپنی زبان میں خدا کی حمد و ثنا کر رہا ہے اور تم خاموش ہو

**تسبیح گرداندن:** تسبیح پھیرنا

**تسبیع:** (ع) سات حصوں میں تقسیم کرنا

**تسبِیک:** پگھلانا، نرم کرنا، متاثر کرنا، ملائم کرنا، گداز کرنا، ڈھالنا

**تُست:** ترا است، تیرا ہے

**این کتاب مال تست:** یہ کتاب تمھاری ہے

**تستَّر:** (ع) پردے میں ہونا

**تستِیر:** (ع) پردہ کرنا

**تسجِیع:** (ع) وہ کلمات جن کے آخری الفاظ ہم قافیہ ہوں، دیکھیے سبحع

**تسجِیل:** (ع) لکھنا، ثابت اور محکم کرنا، عہد و پیمان کرنا، مسجل کرنا، مہر لگانا

**تسحِیر:** (ع) دلربائی، دلکشی، افسون، سحر

**تسخِیر:** (ع) تابع کرنا، فرمان بردار بنانا، گھیرنا، قابو میں لانا، کسی کا دل اپنی طرف مائل کرنا، مثال:

**پرداخت ز تسخیر ممالک شہ خاور**
**گرداند سوے بیت شرف باز عنان را**

شاہ مشرق سرور کونین(ص) نے مشرقی ممالک کو حلقہ بگوش کرنے کے بعد پھر مکہ معظمہ کی طرف باگ موڑی

**تسخِین:** گرم کرنا

**تسدِید:** (ع) استوار کرنا، درست کرنا

**تسدیس:**(ع) چھ گوشہ شکل بنانا، کسی چیز کو چھ حصوں میں تقسیم کرنا
**تسریع:**(ع) جلدی کرنا، تیز رفتاری سے کام ختم کرنا
**تسطیح:**(ع) سطح ہموار کرنا، سطح بنانا، چوڑا کرنا
**تسطیر:**(ع) لکیریں کھینچنا، سطر بندی کرنا، لکھنا
**تُسع:**(ع) نہم، نواں
**تسعُون:**(ع) نوے
**تسعیر:**(ع) (۱)قیمت مقرر کرنا، (۲)تبدیل کرنا یا کرانا
**تسفُّل:**(ع) تنزل ہونا، پست ہو جانا
**تسقیۃ:**(ع) آبپاشی کرنا، سیراب کرنا
**تسقیم:**(ع) بیمار کر دینا
**تسکین:**(ع) اطمینان، تسلی، آرام پانا، سکون حاصل ہونا
**تسکین بخش:**تسکین دینے والا
**تسکین یافتن:**سکون حاصل ہونا، آرام پانا، تسلی ہونا
**تسَلسُل:**(ع) متواتر، لگاتار، پے بہ پے، سلسلہ وار ہونا
**تسلُّط:**(ع) غلبہ، اقتدار، حکومت
**تسلط یافتن:**غلبہ پا لینا
**تسلُّف:**(ع) قرض لینا
**تسلُّم:**(ع) (۱)اسلام قبول کرنا (۲)کوئی چیز دریافت کر لینا
**تسلّی:**(ع) اطمینان، دل شاد ہونا، سکون پانا، تسکین، غم و اندوہ جاتے رہنا، دل کو ڈھارس ہونا، خوشنودی خاطر
**تسلی آمیز:**تسلی بخش، تسکین بخش
**تسلی پذیر:**قابل تسلی، جس کی تسلی ہو سکے، جسے تسکین مل سکے
**تسلِیّت:**(ع) دلاسا، ڈھارس
**تسلیت دادن:**تسلی دینا، ڈھارس بندھانا
**تسلیت نامہ:**ڈھارس کا خط
**تسلیح:**(ع) اسلحہ دینا، مسلح کرنا
**تسلیخ:**(ع) جائے نماز، سجادہ
**تسلیط:**(ع) تسلط حاصل ہونا، اقتدار پانا، غلبہ حاصل ہونا
**تسلیم:**(ع) مان لینا، صلح کر لینا، واگذار کرنا
**تسلیم کردن:**مان لینا، سپرد کر دینا
**کشتی را بایشان، تسلیم کردند:**جہاز ان کے حوالے کر دیا
**جان تسلیم کردن:**جان دے دینا
**تسلیم شدن:**مان لینا، ہتھیار ڈال دینا
**تسمُّن:**(ع) فربہ ہونا
**تسمہ:**چمڑے کا بنا ہوا بند، طناب، پٹی
**تسمیط:**خاموش ہو جانا، کسی چیز کو لٹکانا، ہار گلے میں لٹکانا
**تسمیع:**سننا (سمع سے)
**تسمیم:**زہر دینا، مسموم کرنا
**تسمین:**(ع) موٹا کرنا، فربہ کرنا
**تسمیہ:**(ع) نام رکھنا، نام دینا
**تسمیہ کردن:**نام رکھنا
**تسنُّن:**(ع) سنت نبوی (ص) کی پیروی
**تسنیم:**(ع) بہشت کے چشمے کا نام
**تسوید:**(ع) مسودہ لکھنا، خاکہ، مجمل مسودہ، مختصر بیان، خلاصہ، اہم خصوصیات
**تَسویغ:**(ع) عطا کرنا
**تسویف:**(ع) آج کل کا وعدہ کرنا، کسی کو کام میں مکمل اختیار دینا کہ وہ جو چاہے کرے

**تسویل:**(ع) دھوکا دینا، دم دینا، سبز باغ دکھانا، گمراہ کرنے کےلیے کسی چیز کو آراستہ کرنا

**تسویہ:**(ع) برابر کرنا، درست کرنا، یکساں، نظم و ترتیب، صف بندی سے انتظام کرنا

**تسویہ حساب:**لین دین برابر کرنا، تصفیہ حساب، لین دین کے حساب کو صاف کرنا

**تسہیل:**(ع) سہل کرنا، آسان کرنا، وسائل مہیا کرنا، سہولت پیدا کرنا

**پرای تہسیل وصول مالیات:**ٹیکس وصول کرنے کی سہولیت کےلیے

**تسہیلات:**تسہیل کی جمع

**تسہیم:**(ع)حصے داری کی ترتیب کرنا، حصہ بندی کرنا

**تش:**آتش کا مخفف، آگ

**تشابُہ:**(ع) مشابہت، ایک جیسا ہونا، ہم شبیہ ہونا

**تشاجُر:**(ع) باہم جھگڑا کرنا، مخالف ہونا

**تشارُک:**(ع) باہم شریک ہونا، باہمی شراکت

**تشاعُر:**(ع) اپنے آپ کو شاعر ظاہر کرنا

**تشاغُل:**(ع) کسی کام میں مشغول ہونا

**تشاکُل:**(ع) ہم شکل ہونا

**تشاکی:**(ع) شاکی ہونا، باہم شکایت کرنا

**تشاوُر:**(ع) باہم مشورہ کرنا،

**تشبُّث:**(ع) کوشش، ہاتھ ڈالنا، مہم، اہم کام کےلیے آمادگی، مستعدی، تدبیر، چارہ کار، وسیلہ قرار دینا، دست آویزی

**تشبُّہ:**(ع) مشابہت، ایک جیسا ہونا

**تشبیب:**(ع) قصیدے کے ابتدائی شعر جن میں شاعر حسن و شباب کا ذکر کرتا ہے

**تشبیک:**کڑھائی کا کام

**تشبیہ:**(ع) مانند قرار دینا، ایک چیز کو بعض صفات کی وجہ سے دوسری چیز جیسا ظاہر کرنا، چاند میں اور محبوب کے چہرے میں مشابہت ظاہر کرنا

**تشت، طشت:**لوہے کا ٹب جو دھونے دھلانے کے کام آتا ہے

**تشت رسوائی کسی از بام افتادن:**کسی کا رسوا ہونا

**تشتُّت:**(ع) پریشانی، اضطراب

**تشتَّر:**عقیدہ پارسیاں کے مطابق، "فرشتہ باران"

**تشت زر:**تشت زریں، کنایہ ہے آفتاب کا

**تشتَک:**چھوٹا ٹب، چھوٹی طشتری

**تشتیت:**انتشار، پراگندگی، الجھن، برہمی، پریشانی

**تشجیع:**(ع) جرات دلانا، ہمت بڑھانا

**تشحید:**(ع) تیز کرنا، چھری یا شمشیر کا تیز کرنا

**تشخُّص:**(ع) شخصیت ہونا،امتیاز ہونا، کسی خاص صفت کی وجہ سے امتیاز حاصل ہونا

**تشخص فروختن:**غرور کرنا، نمائش کرنا

**تشخیص:**(ع) نیک و بد کی پہچان، حقیقت معلوم کرنے کی کوشش، بیماری کے اسباب معلوم کرنا

**تشدُّد:**(ع) سختی، شدت، تندی، سخت برتاؤ

**تشدید:**(ع) شدّ، حرف کے اوپر کی علامت جو یہ ظاہر کرتی ہے کہ حرف دو بار بولا جائیگا

**تشَر:**پرخاش، عتاب، یہ کلمہ غصے کے موقع پر بولا جاتا ہے، گستاخانہ بیان

**تشرزدن:**غصے سے بات کرنا، دھمکانا

**تشرُّف:**(ع) شرف پانا، مشرف ہونا

**تشریح:**(ع) شرح کرنا، واضح کرنا، کھول کر بیان کرنا

**تشریحاً:**(ع) وضاحت کے طور پر

**تشریف:**(ع) عزت دینا، عزت، ملاقات کی عزت دینا، آبرو مندانہ استقبال کرنا

**تشریفات:**استقبال کے آداب، خیر مقدم، آداب مجلس

**تشریق:**(ع) روشن کرنا، خوبصورت ہو جانا، مشرق کی طرف توجہ کرنا

**تشریک:**(ع) شریک بنانا، حصہ دار بنانا

**تشریکِ مساعی:**باہمی کوشش

**تشرین:**(ع) یہودی سال کا ساتواں مہینہ

**تشعشع:**(ع) چمک دمک، شعاع افگنی، روشن ہونا

**تشعیب:**(ع) جدا جدا کرنا

**تشفّع:**شفاعت

**تشفی:**(ع) شفا پانا، سکون قلب حاصل ہونا، بہبودی اور آسودگی قلب پیدا ہونا

**تشفی قلب:**دلی سکون، آسودگی خاطر

**تشفیع:**شفاعت کرنا

**تشفیق:**(ع) شفقت کرنا

**تشک:**توشک، گدا

**تشکّر:**(ع) شکریہ، شکریہ ادا کرنا، سپاس گزار ہونا، شکر گزاری، احسان مندی

**تشکر کردن:**شکریہ ادا کرنا

**صمیمانہ از او تشکر کردم:**میں نے اس کا تہ دل سے شکریہ ادا کیا

**تشکّک:**(ع) شک پیدا ہونا

**تشکّل:**(ع) (۱) تشکیل کرنا، بنانا، کسی صورت میں ظاہر ہونا، اجزا کی بناوٹ، ترتیب (۲)فوج کی آراستگی اور نظم و ترتیب

**تشکّی:**(ع) شکایت کرنا، شکوہ و شکایت

**تشکیک:**(ع) شک و گمان

**تشکیل:**(ع) نظم و ترتیب، تنظیم، بناوٹ

**تشکیل جلسہ دادن:**جلسہ منعقد کرنا

**تشکیل دادن:**بنانا، منظم کرنا

**تشکیل شدن:**واقع ہونا، منعقد ہونا

**تشکیلات:**تشکیل کی جمع

**تشلیخ:**(ع) سجادہ، جائے نماز

**تشمیر:**تیزی سے گزر جانا، کسی کام کے کرنے کا ارادہ کرنا، آمادہ کار ہونا

**تشمّع:**جس میں موم ملائی گئی ہو

**تشمیم:**(ع) سونگھنا

**تشنّج:**(ع) (۱) اکڑاؤ، کھنچاؤ، اعضا کا کانپنا، (۲)مرض ام الصبیان

**تشنک:**شیر خوار بچے کے سر میں جھلی دار خلا جو سامنے کی ہڈی کے متصل زاویوں سے ملا ہوتا ہے

**تشنگی:**پیاس

**تشنگی آوردن:**پیاس لگنا

**تشنہ:**پیاسا

**تشنہ بخون:**خون کا پیاسا

**تشنہ جگر:**تشنہ دل، مشتاق، جس کے دل و جگر میں بہت شوق ہو

**تشنہ لب:**بہت پیاسا جس کے ہونٹوں پر پیاس کی وجہ سے پپڑی جمی ہو

**تشنیع:**(ع) کسی کو برا کہنا، ملامت کرنا

**تشوّش:**تشویش، اضطراب، بے چینی

**تشویر:**(ع) اشارہ کرنا، شرمندہ کرنا، شرمساری، آشوب، اضطراب، الجھن، برہمی، پریشانی

**تشویش:**(ع) پریشانی، گھبراہٹ، تردد

**تشویق:**(ع) شوق دلانا

**راہزن فرہنگی ایران مرا بتالیف این فرہنگ تشویق کرد:**مشیر تعلیم ایران نے مجھے اس فرہنگ کی تالیف کا شوق دلایا

**تشہید:**(ع) کلمہ شہادت پڑھنا

**تشہی:**(ع) کسی چیز کی رغبت ہونا

**تشہیر:**(ع) مشہور کرنا، شہرت دینا، منادی کرنا

**تشی:**خارپُشت، جس کا جسم کانٹے دار ہوتا ہے

**تشیُخ:**(ع) ضعیفی ظاہر

**تشیرَہ:**پتھر یا شیشے کی گولی جس سے بچے کھیلتے ہیں

**تشیُع:**(ع) شیعہ ہونا، پیروی کرنا، متابعت کرنا

**تشیید:**(ع) دیوار یا عمارت کو مستحکم اور بلند کرنا، مضبوطی سے کھڑا کرنا

**تشیید روابط:**تعلقات کا مستحکم ہونا

**تشییع:**(ع) ساتھ ملنا، کسی کو وداع کرنے کےلیے اس کے ساتھ یا پیچھے چلنا

**تشییع جنازہ:**جنازے کے ساتھ ساتھ چلنا

**تصاحُب:**(ع) کسی چیز کو حاصل کر لینا، کسی چیز پر تصرف حاصل کرنا، مالک ہونا

**خانہ را تصاحب کرد:**گھر کی ملکیت حاصل کرلی

**تصادُف:**(ع) اتفاقاً مل جانا، باہم روبرو ہو جانا

**تصادفاً:**(ع) اتفاقی طور سے، حسب اتفاق، اتفاقیہ

**تصادُم:**(ع) آپس میں ٹکرا جانا

**آن دو اتو مویبل باہم تصادم کردند:**وہ دو موٹریں آپس میں ٹکرا گئیں

**تصاریف:**(ع) تصریف کی جمع، حوادث روز گار، انقلابات زمانہ، حادثات، واقعات

**تصاعُد:**(ع) اوپر چڑھنا، بلند ہونا، اوپر اٹھنا، صعود کرنا

**تصافُح:**(ع) مصافحہ کرنا، ملاقات کے موقع پر ہاتھ ملانا

**تصالُح:**(ع) باہم مصالحت کر لینا

**تصانیف:**(ع) تصنیف کی جمع

**تصاویر:**(ع) تصویر کی جمع

**تصحیح:**(ع) صحیح کرنا

**تصحیف:**(ع) لکھنے یا پڑھنے میں غلطی کرنا، تحریف کرنا، اپنی طرف سے کم یا زیادہ کرنا

**تصحیف خوانی:**غلط پڑھنا

**تصدُر:**(ع) صدر مجلس ہونا

**تصدُق:**(ع) صدقہ دینا، وارنا، نثار کرنا، قربانی

**تصدق دادن:**خیرات دینا

**تصدّی:**(ع) کسی کام کو انجام دینا، کام سنبھالنا

**دورہ تصدی او:**اس کے زمانہ کارکردگی میں

**تصدیر:**(ع) (۱) صدر مجلس بنانا

**تصدیع:**(ع) کسی کو درد سر دینا، پریشان کرنا، تکلیف دینا

**تصدیق:**(ع) صحیح یا حق بجانب ثابت کرنا، یقین کرنا، صحیح ہونے کی تائید، صداقت

**تصدیق نامہ:**درست ہونے کا سرٹیفکیٹ، شہادت نامہ، سند

**تصرُف:**(ع) قبضہ، دخل، جو شے قبضے میں ہو

**تصرُف بیجا:**ناجائز قبضہ کرنا

**تصریح:**(ع) صراحت، وضاحت کرنا

**تصریف:**(ع) صرف کرنا، تبدیل کرنا، گردان کرنا (علم صرف)

**تصعُد:**(ع) اوپر چڑھنا، مشکل ہونا

**تصعید:**(ع) اوپر لے جانا، ترقی ہونا

**تصغیر:**(ع) چھوٹا کرنا، تخفیف، تقلیل

**تصفح:**(ع)عمیق غور و فکر، مطالعہ کرنا، تحقیق کرنا

**تصفیہ:**(ع)صاف کرنا، پاک کرنا، فیصلہ، رفع تکرار، صلح

**تصفیہ حساب:**حساب کی بیباقی، **آب را باید**

**تصفیہ کرد:**پانی کو صاف کر لینا چاہیے

**تصلب:**(ع) سخت ہونا

**تصلف:**(ع) چاپلوسی، خوشامد، ڈینگ مارنا

**تصلیب:**(ع) سولی پر چڑھانا

**تصمیم:**(ع) پکا ارادہ

**تصمیم گرفتن:**فیصلہ کر لینا

**تصنع:**(ع) بناوٹ، محض نمود و نمائش، دکھاوا، ظاہر سازی

**تصنیع:**(ع) کسی چیز کو بہتر بنانا، کسی چیز کو زینت دینا

**تصنیف:**(ع) کتاب یا مقالہ لکھنا، (۲) شعر کی ایک قسم (فارسی) جو طرب انگیز سر میں گایا جائے

**تصنیف ساختن:**کوئی کتاب لکھنا

**تصور:**(ع) فکر و خیال

**تصور در نمی آید:**خیال میں نہیں آتا

**تصورات بیہودہ:**بیہودہ خیالات

**تصوربستن:**خیال باندھنا

**تصور در آمدن:**خیال میں آنا

**تصوری:**فکری، خیالی

**تصوف:**(ع) صوفیہ کامسلک جس کے پیرو خواہشات نفسانی سے پرہیز اور ما سوا اللّٰہ سے اعراض کرتے ہیں

**تصویب:**(ع) منظوری

**تصویب رساندن:**منظوری ہو جانا

**تصویب کردن:**منظوری دے دینا

**تصویب نامہ:**فیصلہ، منظوری، ڈگری

**تصویر:**(۱) صورت بنانا، صورت گری، شبیہ، روپ، عکس، نقش (۲)نہایت عمدہ، نہایت خوبصورت

**تصویر کردن:**تصویر بنانا

**تصویر رنگی:**پینٹنگ، مصوری

**تصویر پرستی:**شبیہ پرستی، بت پرستی

**تصویر خانہ:**تصویروں کی گیلری

**تصویر کش:**تصویر بنانے والا

**تضاحک:**(ع) ہنسنا ہنسانا

**تضاد:**(ع) ایک دوسرے کی ضد ہونا، اختلاف ہونا، باہم فرق ہونا

**تضارب:**(ع) ایک دوسرے کو مارنا، ہاتھا پائی کرنا

**تضاریس:**(ع) دندانہ دار (جمع تضریس)

**تضاعف:**(ع) دگنا کرنا

**تضامن:**(ع) ایک دوسرے کا ضامن ہونا

**تضحیک:**(ع) مضحکہ اڑانا، تمسخر اڑانا، استہزا

**تضحیہ:**(ع) قربانی کرنا، بکرے وغیرہ کی قربانی دینا

**تضرر:**(ع) ضرر ہونا، نقصان ہونا

**تضرع:**(ع) عاجزی، التماس کرنا، زاری کرنا، عاجزی سے کہنا

**تضریب:**(ع) ضرب لگانا فتنہ پیدا کرنا، خلط ملط کر دینا

**تضریس:**(ع) دندانہ دار بنانا

**تضعیف:**(ع) (۱)دوگنا کرنا، (۲)ضعیف ہونا، کمزور ہونا

**تضلیل:**(ع) گمراہ کرنا، ذلت و گمراہی سے نسبت دینا

**تضمُّن:**(ع) ضمانت دینا

**تضمِین:**(ع) ضمانت، ضامن بننا، کسی کے شعر یا مصرع پر نظم یا غزل کہنا

**تضمین دادن:**ضمانت دینا

**تضیِیع:**(ع) ضائع ہونا

**تضیِیع کردن:**ضائع کرنا

**تضیِیق:**(ع) سخت زور سے پکڑنا، قابو میں رکھنا، دبانا

**تضیِیقات:**(ع) تضییق کی جمع، مشکلات، سختیاں

**تطابُق:**(ع)مطابق ہونا، ایک جیسا ہونا، مطابقت، مشابہت، موافقت

**تطاوُل:**(ع) (۱)غرور و نخوت (۲)کسی کے مال و دولت پر دست درازی کرنا، ظلم و ستم، غضب و نہب، مثال:۔

**این لطائف کزلب لعل تومن گفتم که گفت**
**وین تطاول کز سر زلف تومن دیدم که دید**

یہ پر لطف باتیں جو میں نے تمہارے لب لعل کے متعلق کہیں وہ اور کس نے کہیں اور یہ ظلم وجور جو تمہاری زلف سے میرے دیکھنے میں آیا وہ اور کس نے دیکھا

**تطبُّب:**(ع) اپنے آپ کو طبیب ظاہر کرنا

**تطبِیق:**(ع) (۱)مطابقت، مشابہت، (۲)تصدیق

**تطرُّق:**(ع) راستہ بناناکسی چیز یا شخص کی طرف جانے کا راستہ پا لینا

**تطرِیب:**(ع) طرب انگیز آواز میں گانا

**تطرِید:**(ع) رد کرنا، چلتا کرنا، دور کرنا

**تطفُّل:**(ع) کسی کا طفیلی بننا

**تطلِیق:**(ع) طلاق دینا، علیحدہ کرنا

**تطمِیع:**(ع) لالچ دینا، ترغیب، تحریص، سبز باغ دکھانا

**تطوُّر:**گونا گون رنگ اختیار کرنا،اطوار بدلنا

**تطوُّع:**(ع) رضا مندی سے حکم ماننا، فرمان برداری کرنا

**تطوِیل:**(ع) طول دینا، لمبا کرنا

**تطویل کلام:**کلام کو طول دینا

**تطہُّر:**(ع) صاف و پاک ہونا

**تطہِیر:**(ع) پاک کرنا

**تطیُّب:**(ع) خوشبو لگانا

**تطیِیر:**(ع) کسی پرندے کی پرواز سے بُری فال لینا

**تظاہُر:**(ع) ظاہر ہونا، آشکار ہونا

**تظلُّم:**(ع) ظلم یا نا انصافی کی شکایت کرنا، داد خواہی

**تظلم آوردن یا کردن:**ظلم یا نا انصافی کی شکایت کرنا

**تظلِیل:**(ع) سایہ ڈالنا، سائے میں آنا یا ٹھہرنا

**تعاتُب:**(ع) ایک دوسرے پر عتاب کرنا

**تعادُل:**(ع) عدل، انصاف، توازن، برابری

**تعادی:**باہمی دشمنی

**تعارُض:**(ع) رد، تردید، انکار کرنا، اختلاف کرنا

**تعارُف:**(ع) (۱)ایک دوسرے کو پہچاننا، ایک دوسرے سے شناسائی کرانا (۲)گھر میں کسی کو بلانے کی دعوت دینا (۳)تعریف کرنا، داد دینا، تحسین و آفرین کرنا (۴)خاطر تواضع کرنا

**تعارف کردن:**تحفے کے طور پر کچھ پیش کرنا، تکلف کرنا

**تعارُف:**تکلف

**چرا تعارف کنید:**کیوں تکلف کرتے ہو

**تعارف آمیز:**تعریفی، ستائش کے طور پر

**تعاسُر:**(ع) باہم سخت گیری کرنا

**تعاشُق:**(ع) باہم عشق ہو جانا

**تعاضُد:**(ع) ایک دوسرے کی مدد کرنا

**تعاطُف:**(ع) ایک دوسرے پرمہربانی کرنا

**تعاطی:**(ع) لینا دینا، ایک دوسرے سے مشورہ کرنا

**تعاطی افکار:**تبادلہ افکار

**تعاقُب:**(ع) پیچھا کرنا

**تعاقُد:**(ع) باہم عہد و پیمان کرنا

**تعاقُل:**(ع) خود کو عقلمند ظاہر کرنا

**تعالی:**(ع) (عالی سے) برتر ہونا، بالاتر ہونا

**تعالِیق:**(ع) تعلیقہ کی جمع، جو کچھ حاشیے میں لکھا جائے، اضافے کے طور سے جو لکھا جاتا ہے

**تعانُد:**(ع) باہم عناد ہونا، ایک دوسرے سے لڑائی جھگڑا کرنا

**تعاوُن:**(ع) باہمی مدد، مل جل کر کام کرنا،ایک دوسرے کا ساتھ دینا

**تعاوُنی:**ایک دوسرے کی مدد کے طور سے

**شرکت تعاونی:**مدد کی شرکت کے طور سے

**تعاوِیز:**(ع) تعویذ کی جمع

**تعاہُد:**(ع) باہمی عہدوپیمان

**تعَب:**(ع) تکان، تکلیف، آزار، رنج

**تعبُّد:**(ع) پرہیزگاری، زہد، عبادت، ریاضت، خلوص، پرجوش عقیدت

**تعبِید:**(ع) کسی کو اپنا اطاعت گزار بنانا

**تعبِیر:**(ع) وضاحت، بیان کرنا، ترجمانی کرنا، کسی امر کے متعلق اپنا خیال ظاہر کرنا

**خواب ہای او را تعبیر کردم:**میں نے اس کے خوابوں کی وضاحت کی

**این جملہ را چہ تعبیری کنید:**اس فقرے کو آپ کس طرح بیان کرتے ہیں

**تعبیر نامہ:**تعبیروں کی کتاب

**تعبیر گو:**خواب کا حال بتانے والا

**تعبِیہ:**(ع) نظم و ترتیب، بنانا سنوارنا، آمادہ کرنا، تیار کرنا

**تعبیہ کردن:**ترتیب دینا، تیاری کرنا

**تعجُّب:**(ع) حیرت، عجیب ہونا، خلاف واقع ہونا

**خیلی جائی تعجب است:**بہت حیرانی کی بات ہے

**تعجب آور:**حیرت انگیز بات

**تعجِیب:**(ع) حیرانی پیدا کرنے والی بات

**تعجِیز:**(ع) عجز و نا توانی سے نسبت دینا، کسی بات سے روکنا

**تعجِیل:**(ع) جلدی، عجلت

**تعجیل در کاری روانیست:**کسی کام میں جلدی کرنا مناسب نہیں

**تعجیلانہ:**(ع) عجلت سے، جلدی میں

**تعجِیم:**(ع) نقطہ یا نشان لگانا، امتیازی نشان لگانا

**تعداد:**(ع) عدد، شمار، گنتی

**تعدُّد:**(ع) زیادہ ہونا

**تعدِّی:**(ع) سختی کرنا، ستم کرنا، تجاوز کرنا، مثال:

**دست تعدی بر رعایا دراز کرد:**اس نے رعایا پر ظلم کا ہاتھ بڑھایا

**تعدِید:**(ع) گنتی کرنا، شمار کرنا

**تعدِیل:**(ع) اعتدال کرنا، برابری کرنا، معتدل کرنا، ہم آہنگی

**تعذُّر:**(ع) معذرت کرنا، عذر پیش کرنا

**تعذِیب:**(ع) عذاب دینا، آزار پہنچانا

**تعذِیر:**(ع) عذر پیش کرنا، خطا پر نامعقول عذر پیش کرنا

**تعرُّب:**(ع) عربوں کے سے طور طریقے اختیار کرنا

**تعرُّض:**(ع) معترض ہونا، مزاحمت، دست درازی

مخالفت، پریشان کرنا

**تعرُّف:**(ع) (کسی بات سے) پہچانا جانا، آشنا ہونا

**تعرِفہ:**(ع) شناسائی، جان پہچان، شناختی کارڈ، ساز و سامان کی قیمت کی فہرست، محصول

**تعرفہ خدمت:**سند خدمت

**تعرفہ گمرکی:**محصول چنگی

**تعرُّق:**(ع) پسینہ آنا

**تعرق غیر طبعی:**غیر قدرتی طور سے پسینہ آنا

**تعرِیب:**(ع) معرب کرنا، عربی زبان میں ڈھالنا، مثلاً ٹیلی ویژن سے تلفزیون وغیرہ

**تعرِیض:**(ع) (۱) ظاہر کرنا، وضاحت کرنا، (۲)اشارے کنائے سے کچھ کہنا، پوشیدہ طور سے کچھ کہنا

**تعرِیف:**(ع) ستائش، توصیف، تصریح، وضاحت کسی کے متعلق بلند خیالات کا اظہار کرنا، کسی شخص کےلیے کسی امر کی حقیقت بیان کرنا

**تعرِیق:**(ع) عرق نکالنا، شراب میں تھوڑی مقدار میں پانی ملانا، برتن میں کچھ پانی ڈالنا

**تعزُّز:**(ع) عزیز سمجھا جانا، عزت پانا، لوگوں کی نگاہوں میں ارجمند ہونا

**تعزِیَت:**(ع) تسلی دینا، مصیبت زدہ کو صبر و شکیبائی کی تلقین کرنا، دلجوئی کرنا، ماتم پرسی کرنا

**تعزِیر:**(ع) تنبیہ کرنا،ملامت کرنا، سر زنش کرنا، سزا دینا

**تعزِیز:**(ع) عزت دینا، توانائی کاموجب بننا، بزرگی کی سطح پر لانا

**تعزِیل:**(ع) معزول کرنا، کام سے ہٹا دینا

**تعزِیہ:**(ع)حضرت امام حسین(رض) کے روضہ کی شبیہ اور نقل جو کاغذ اور بانس کی کھپچیوں سے بناتے ہیں، عزاداری، ماتم داری

**تعسُّر:**(ع) مشکل میں ہونا، مشکل، دشواری

**تعسُّف:**(ع) غلط راستے پر چلنا، منحرف ہو جانا

**تعسِیر:**(ع) مشکل بنا دینا، دشواری پیدا کر دینا

**تعشُّق:**(ع) محبت ظاہر کرنا، عاشق مزاجی

**تعشِیر:**(ع) کسی سے دسواں حصہ مال لینا

**تعصُّب:**(ع) جانبداری کرنا، مذہبی معاملات میں حمایت کرنا، کسی چیز میں دل بستہ ہو جانا اور اسی کا دفاع کرنا

**تعصباً:**(ع) جانبداری کے طور سے

**تعصب کار:**متعصب

**تعصبی:**نا فرمانی کرنا، اطاعت سے منحرف ہونا، آدمِ تعصبی متعصب

**تعطُّف:**(ع) ہمدردی، مہربانی، شفقت، فیض رسانی، کریم النفسی

**تعطُّل:**(ع) بیکار رہنا، کام سے ہٹ جانا

**تعطِیر:**(ع) عطر لگانا، خوشبو لگانا، معطر ہونا

**تعطِیل:**(ع) چھٹی، رخصت

**تعطیل تابستان:**موسم گرما کی چھٹیاں

**امروز کار گران تعطیل کردند:**آج کارکنوں نے چھٹی کی

**تعطیل مُوقّتی:**وقتی چھٹی

**تعظِیم:**(ع) عزت کرنا، احترام کرنا، احتراماً جھکنا

**تعفُّف:**(ع) عفیف، پاکدامن ہونا، پرہیزگاری، حرام سے دور رہنا

**تعفُّن:**(ع) عفونت، بدبو

**تعفِین:**(ع) دوا سازی کی اصطلاح میں کسی چیز کا مزہ اور خوشبو بدلنا

**تعقُّب:** پیچھا کرنا، تعاقب

**تعقُّد:**(ع) کسی امر کا پیچیدہ اور دشوار ہونا، مشکل پیدا ہونا

**تعقُّل:**(ع) عقل و فکر سے کسی بات کا پتا چلانا، غور کرنا

**تعقِیب:**(ع) پیچھا کرنا، پیروی کرنا، تقلید کرنا

**مذاکرات دیروزرا تعقیب کنیم:** کل کے مذاکروں کی ہم پیروی کریں

**تعقِید:**(ع) گرہ باندھنا، پیچ، پھندا، الجھاؤ، اشکال، دقت، بات اور بیان کو پیچیدہ کرنا

**تعقید لفظی:** الفاظ کا الجھاؤ، لفظی پیچیدگی

**تعقید معنوی:** شاعر کا ایسے کلمات استعمال کرنا جن کے وہ معنی نہ ہوں جو ظاہری طور سے معلوم ہوں، بلکہ ذہن سے دور کچھ اور ہوں

**تعقِیم:**(۱)جراثیم کو نابود کرنا (۲)بچہ پیدا کرنے کے ناقابل بنا دینا، یعنی عقیم کر دینا

**تعلُّف:**(ع) اپنے آپ کو باز رکھنا

**تعلُّق:**(ع) علاقہ مندی، وابستگی، لگاؤ

**تعلُّل:**(ع) بہانے بنانا

**تعلُّم:**(ع) تعلیم دینا، سکھانا، پڑھنا پڑھانا

**تعلِیف:**(ع) جانوروں کو چارا ڈالنا

**تعلِیق:**(ع) (۱) لٹکانا، معلق کرنا، کسی چیز سے آویزاں کرنا (۲)معزولی، علیحدگی،

**تعلیق از خدمت:** ملازمت سے علیحدگی

**تعلِیقہ:**(ع) اضافے کے طور پر جو کچھ لکھا جاتا ہے

**تعلِیل:**(ع) کسی امر کی علت یا سبب بیان کرنا

**تعلِیم:**(ع) پڑھانا، سکھانا، آموزش

**تعلِیمی:**(۱) تسمے جو گھوڑے کی لگام سے باندھتے ہیں، چھڑی جو ہاتھ میں لے کر چلتے ہیں (۲) نصیحت آمیز، پند آمیز، ناصحانہ، معلمانہ

**تعمُّد:**(ع) ارادہ، بالارادہ، علم اور ارادہ سے کسی کام میں اقدام کرنا

**تعمد کردن:** ارادے سے کوئی کام کرنا

**تعمُّدی:**(ع) عمداً، ارادے سے

**تعمُّق:**(ع) گہری سوچ بچار، فکر عمیق، کسی مسئلے کی گہرائی تک پہنچنا، تبحر، کسی چیز کی تہ تک پہنچنا

**تعمُّل:**(ع) کام میں مشکل پیش آنا، سختی جھیلنا، دشواری پیدا ہونا

**تعمِیَت:**(ع) کسی کو نابینا کر دینا، مطالب کو پوشیدہ کر دینا

**تعمِید:**(ع) قصد کرنا، مسیحیت کا پانی جسم پر ڈالنے کی رسم، بتسمہ دینا

**تعمید دہندہ:** مسیحیت کا پانی جسم پر ڈالنے والا

**اسم تعمیدی:** مسیحیت میں داخل ہونے پر مسیحی نام جو دیا جاتا ہے

**غُسلِ تعمید:** مسیحیت قبول کرنے والے کو جو رسماً غسل دیا جاتا ہے

**تعمِیر:** عمارت بنانا، مرمت کرنا

**تعمِیری:** قابل مرمت

**تعمِیق:**(ع) کسی کام میں دور اندیشی کرنا، غور کرنا

**تعمِیل:**(ع) عمل کرنا، عمل میں لانا، حکم بجا لانا، حکم کے مطابق کام سر انجام دینا

**تعمِیم:**(ع) عام کرنا، سب کو شامل کرنا، خاص کو عام کرنا، جزی کو کلی بنانا، استقرا کے ذریعے نتیجہ اخذ کرنا، اعلان کرنا، تشہیر کرنا

**تعنُّت:**(ع) سخت گیری کرنا، کسی دوسرے کے عیب کی نشاندہی کرنا، لگاتار سوال کرکے کسی کو الجھا دینا، پریشان کرنا، غلط بحث کرنا

**تعنیف:**(ع) سرزنش کرنا، ملامت کرنا، سخت سلوک کرنا، درشتی سے کسی پر الزام لگانا

**تعوُّد:**عادت ہو جانا

**تعوید:**(ع) عادت ہو جانا

**تعویذ:**(ع) پناہ دینا، پناہ میں لینا، کسی کی حفاظت کرنا، اسمائے الٰہی یا دعا کسی حصول مطلب کےلیے کاغذ پر لکھنا اور گردن یا بازو پر باندھنا

**تعویض:**(ع) عوض دینا

**تعویق:**(ع) دیر، تاخیر کرنا، التوا، ملتوی کرنا

**به عهده تعویق انداختن:**ملتوی کرنا

**تَعویل:**(ع) بلند آواز میں گریہ کرنا

**تعہُّد:**(ع) عہدیدار ہونا، عہدہ حاصل ہونا، قول و قرار کا معاہدہ، مثال:

**تعهد می کند که کلیه قوانین را رعایت نماید:**وہ وعدہ کرتا ہے کہ تمام قوانین پر عمل کریگا

**تعہُّد نامه:**وہ کاغذ جس پر معاہدہ کرنے کی تحریر ہو

**تعیُّش:**زندگی گزارنا، معاش حاصل کرنا، خوشی سے دن گزارنا، معیشت کے اسباب پیدا کرنا، وسائل زندگی حاصل کرنے کی کوشش کرنا

**تعیُّن:**(ع) تقرر، مقرر ہونا، کسی چیز کو اپنی آنکھوں سے دیکھنا اور یقین کرنا، بزرگی حاصل کرنا، جاہ و مقام حاصل کرنا

**تعییب:**(ع) عیب دار قرار دینا، معیوب سمجھنا

**تعییر:**(ع) سرزنش کرنا، ملامت کرنا

**تعیین:**(ع) تقرر، مقرر کرنا، مخصوص کرنا، کسی کو کسی کام پر لگانا

**تعیین ساعت:**کام کے وقت کا تعین

**تعیین کردن:**مقرر کرنا

**تغابُن:**فریب دینا، ایک دوسرے سے دغا کرنا، ایک دوسرے کو نقصان پہنچانا، زیانکاری، افسوس و پشیمانی

**تَغار:**مٹی کا برتن جس میں دہی وغیرہ ڈالتے ہیں، مٹی کا طشت، کنالی جس میں آٹا گوندھتے ہیں

**تغافُل:**(ع) غفلت کرنا، اظہار بےخبری کرنا

**تغافل پیشه:**غفلت شعار، لاپروا

**تغامُز:**(ع) باہم آنکھوں سے اشارہ کرنا، چشم و ابرو سے کچھ ظاہر کرنا

**تغایُر:**(ع) فرق، اختلاف، مغائرت ہونا

**تغتَغ:**غلے کا پیمانہ

**تغریب:**دور بھیجا جانا، ملک بدر ہونا، جلا وطنی

**تغرید:**خوش آواز پرندے کا ترنم، صدای بلبل

**تغریر:**(ع) خطرے میں پڑنا یا ڈالنا

**تغریق:**(ع) پانی میں غرق کر دینا

**تغزُّل:**غزل کہنا، غزل کے اصول و قواعد، غزل کی جذباتی خوبیاں

**تغذّی:**(ع) غذا کھانا، خوراک اور پرورش حاصل کرنا

**سوی تغذیه:**صحت کےلیے ضرررساں غذا

**تغسیل:**(ع) غسل دینا

**تغشّی:**(ع) پوشیدہ کرنا، ڈھانپنا

**تغلُّب:**(ع) غالب آنا، فتح پانا، تسخیر کرنا

**تغلیب:**(ع) غلبہ پانا، تسلط ہونا

**تغلُّق:**(ع) غلاف چڑھانا، غلاف میں رکھنا

**تغلیط:**(ع)غلط راہ پر ڈالنا، کسی سے غلطی منسوب

کرنا

**تغنّم:**(ع) غنیمت سمجھنا

**تغنّی:**(ع) (۱)تونگر ہونا، بے نیاز ہونا، (۲)شعر کو گا کر پڑھنا، گانا

**تغوط:**(ع) رفع حاجت کرنا

**تغیُّر:**(ع) تبدیلی، غصے میں آنا، آزردہ ہونا، غصہ دلانا

**تغییر:**(ع) تبدیلی، ترمیم کرنا، تغیر و تبدل

**تغییر پذیر:**جس میں تبدیلی کا امکان ہو

**تُف:**تھوک

**تف انداختن بروی کسی:**کسی کو شرمسار کرنا، بے عزت کرنا

**تف:**چھی چھی، تھوک

**تَف:**گرمی، حرارت، تپش، بھاپ

**تُفّاح:**(ع) تفاحہ کی جمع، سیب

**تفاحش:**برا بھلا کہنا، گالی دینا، برائی میں حد سے بڑھ جانا، فحش دینا

**تفاخُر:**(ع) فخر کرنا، ایک دوسرے پر فخر کرنا اپنے آپ پر فخر کرنا

**تفارِیق:**(ع) تفریق کی جمع، جدا جدا، پراگندہ اجزا

**تفاسُخ:**(ع) فسخ کرنا، توڑ دینا، منسوخ کر دینا، ارادہ پلٹ دینا

**تفاسِیر:**(ع) تفسیرکی جمع، دیکھیے تفسیر

**تفاضُل:**(ع) ایک دوسرے پر برتری حاصل کرنےکی کوشش کرنا، ایک دوسرے سے آگے بڑھنا

**تفاعِیل:**(ع) علم عروض کی اصطلاح میں شعر کے اجزا اور اوزان

**تفال:**نیک فال، اچھا شگون

**تفالہ:**پھلوں وغیرہ کا عرق بارس نکالنے کے بعد جو باقی رہ جاتا ہے

**تفاوُت:**(ع) فرق، امتیاز، فاصلہ،ایک دوسرے سے دوری، مثال:

**صلاح کار کجا و من خراب کجا**
**ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا**

کام کی صلاحیت کہاں اورمیں خستہ حال کہاں دیکھیے دونوں میں فرق کہاں سے کہاں تک ہے

**تفاہُم:**(ع) مطلب و مقصود ایک دوسرے کو سمجھانا، سمجھنا

**تَفت:**گرمی، غصہ، تندوتیز

**تفت:**مالی کا ٹوکرا

**تفت:**تفتن یا تافتن سے ماضی مطلق

**تفتن:**مخفف تافتن:پگھلنا، حرارت سے سرخ ہونا، گرم ہونا

**تُفتان:**گرم، داغ، داغ جو گرمی اور آگ سے جلنے سے پڑگیا ہو

**تفتہ:**تافتہ، تپا ہوا، حرارت سے تپا ہوا

**تفتیح:**(ع) افتتاح، کسی نئی چیز کا آغاز، شروع ابتدا

**تفتیدن:**آفتاب یا آگ کی گرمی سے تپ جانا، پگھلنا

**تفتیدہ:**تپا ہوا، گرم، پگھلا ہوا

**تفتیر:**(ع) سست ہونا، ضعیف ہونا

**تفتیش:**(ع) چھان بین کی کوشش، جانچ پڑتال، بازرسی،

تلاش، جستجو

**مامور تفتیش مالیه:**مالیات کی جانچ پڑتال کرنے والا متعینہ افسر

**تفتیك:**نرم پشم جو بھیڑوں کے بالوں سے تیار کی گئی ہو

**تفتین:**(ع) فتنہ پیدا کرنا ، آشوب پیدا کرنا

**تفجیر:**بے روک بہانا ، پھوٹنا

**تفحُش:**(ع) فحش کلامی، بد زبانی، بد گوئی

**تفحیش:**(ع) بد گوئی کرنا ، رسوائی کرنا

**تفحُص:**(ع) تجسس، جستجو ، تلاش

**تفحص کردن:**جستجو کرنا ، بازرسی، جانچ پڑتال

**تفخُر:**(ع) ناز، گھمنڈ، کبروناز، تفاخر، اپنے آپ پر فخر کرنا

**تفخیم:**(ع) بزرگ سمجھنا ، احترام کرنا، عزت کرنا، تعظیم کرنا

**تُفدان:**پیکدان

**تفدیه:**فدیہ ، اپنی رہائی کےلیے رقم ادا کرنا

**تفرُث:**(ع) حاملہ عورت کا بیہوش ہونا

**تفرُج:**(ع) غم واندوہ کا جاتے رہنا، کشادگی خاطر محسوس ہونا، سیر و تفریح

**برویم در باغ تفرج کنم:**چلیں باغ کی سیر کریں

**تفر جگاه:**تفریح گاہ

**تفرُح:**(ع) فرحت و آرام

**تفرُد:**(ع) تنہائی، خلوت، گوشہ گیری

**تفرُس:**(ع) فراست سے معلوم کرنا، قیاس کر لینا

**تفرُع:**(ع) شاخ شاخ ہونا، شعبہ شعبہ ہونا، شاخ کا پھوٹنا ، درخت کی بہت زیادہ شاخیں ہونا

**تفرعن:**(ع) تکبر، خود نمائی، گردن کشی، درشت خوئی، ظلم و ستم کرنا

**تفرُغ:**(ع) فراغت پانا ، کام کے بعد آرام پانا ، فارغ ہونا

**تفرُق:**(ع) پریشان ہونا ، علیحدگی، جدائی

**تفرقه:**(ع) انتشار، پھوٹ، نا اتفاقی، ایک دوسرے سے دور ہو جانا

**تفریح:**(ع)فرحت، خوش طبعی، ہوا خوری، سیر، تازگی، شادمانی، خوشی

**تفریحاً:**(ع) تفریح کے طور سے

**تفریح گاه:**سیر گاہ، وہ مقامات جو تفریح کےلیے مہیا کیے گئے ہوں

**تفریخ:**مرغی کا انڈوں پر بیٹھنا ، انڈوں سے بچے نکلنا

**تفرید:**(ع) تنہائی، خلوت، گوشہ گیری، کنارہ گیری اختیار کرنا

**تفریط:**(ع) افراط کی ضد، کمی کوتاہی

**مال پدر را تفریط کرد:**اس نے اپنے باپ کے مال کو ضائع کر دیا

**افراط و تفریط کردن:**انتہاؤں کو پہنچنا

**تفریع:**(ع) کسی چیز کو کسی چیز کا جزو سمجھنا

**تفریغ:**(ع) صاف کرنا، فارغ کرنا، برتن کو خالی کرنا، صاف ہونا

**تفریغ حساب:**حساب کا صاف ہونا

**تفریق:**(ع) منہا کرنا ، جدا ہونا، بڑے عدد سے چھوٹے عدد کو کم کرنا ، فرق کرنا

تفزیع:(ع) ڈرانا

تفس:گرمی، حدت، حرارت

تفسان:کوئی چیز جس پر آفتاب کی حدت یا آگ کی گرمی سے داغ پڑا ہو

تفسرہ:ڈاکٹر کا پیشاب کا معائنہ کرنا

تفسیدن:تپنا، زیادہ گرمی محسوس کرنا

تفسیدہِ لب:جس کے ہونٹوں پر پیاس کی وجہ سے پپڑی جمی ہو

تفسیر:(ع) تشریح، معنی سخن کو واضح کرنا قرآن مجید کی شرح و بیان (تفاسیر جمع)

تفسیق:(ع) فاسق ہونا، گنہگاری، بد کاری، فسق و فجور، کسی سے فسق منسوب کرنا

تفسیلہ:ریشمی کپڑا جس سے لباس تیار ہوتا ہے

تفش:سرزنش، تنبیہ، ملامت

تفشل:تفش

تفصّی:(ع) رہائی پانا

تفصیل:(ع) کھول کر بیان کرنا، مفصل بیان کرنا، شرح و بسط سے وضاحت کرنا

تفصیلاً:(ع) مفصل طور سے

تفضّل:(ع) نیکی کرنا، ہمدردی کرنا، احترام کرنا، برتری حاصل کرنا، لطف و مہربانی

تفضل کردن:مہربانی سے پیش آنا، برتری حاصل کرنا

تفضلاً:(ع) شفقت کے طور سے، ہمدردی کے طور سے

تفضیح:(ع) ذلیل کرنا، بے عزت کرنا، رسوا کرنا، فضیحت کرنا، رسوائی

تفضیض:چاندی کی تہ چڑھانا

تفضیل:(ع) فضیلت دینا، برتری

تفضیلی:فضیلت کے اعتبار سے

تفطّن:(ع) فراست سے بات کی تہ تک پہنچنا

تفطین:(ع) فطانت، کسی کو سمجھنے کے قابل بنانا تاکہ وہ اپنی ذہانت سے کام لے

تفظیع:(ع) کام کو بری طرح انجام دینا، برائی سے نسبت دینا

تفقّد:(ع) مہربانی کرنا، توجہ دینا، کھوئی ہوئی چیز کی جستجو کرنا

مثال:

اے صاحب کرامت شکرانہ سلامت
روزی تفقدی کن درویش بینوا را

اے بخشش کرنے والے اپنی سلامتی کے طور پر اس بینوا درویش پر مہربانی فرما

تفقّہ:(ع) فقہ پڑھنا، مذہبی قوانین کی تعلیم

تفکّر:(ع) غور و فکر، تامل

تفکر کردن:فکر کرنا، غور و خوض کرنا

تفکّہ:(ع) پھل کھانا، کسی چیز سے بہرہ یاب ہونا

تفکیر:(ع) فکر کرنا، سوچنا، غور و خوض کرنا

تفکیک:(ع) جدا ہونا، علیحدہ ہونا، تنہائی، کسی چیز سے کوئی چیز الگ ہونا

تفکیک نمودن:جدا کرنا، کوئی چیز الگ کرنا

امور مذہبی باید از امور سیاسی
تفکیک شود:مذہبی اور سیاسی امور میں فرق ہونا چاہیے

تفکیکاً:(ع) جدا جدا، الگ الگ، علیحدہ علیحدہ

تفلیس:دیوالیہ ہونا

تُفنگ:بندوق

تفنگ درکردن:بندوق چلانا

تفنگچی:بندوق باز، بندوقچی

**تفنگ دار:** بندوقچی

**تفنگ دو تُول:** دو نالی بندوق

**تفنگ ساز:** بندوقیں بنانے والا

**تفنُّن:** (ع) تفریح، دل بہلاوا، ہنسی مذاق، کسی چیز کو گوناگون طریقے سے انجام دینا

**تفنناً:** (ع) تفریحاً، تفریح کے طور سے

**تفو:** تحقیر، نفرین اور سرزنش کے موقع پر کہتے ہیں، افسوس

**تفو برتوای چرخ گردان تفو:** فلک کج رفتار افسوس ہے تم پر

**تفُور:** مٹی، مٹی جو پانی کے ساتھ ملا کر لیپ بناتے ہیں

**تفُوق:** (ع) فوقیت، برتری

**تفوق جُستن:** ارفع حیثیت حاصل کرنے کی خواہش کرنا

**تفُوہ:** (ع) زبان پر لانا، بیان کرنا، رائے ظاہر کرنا، وثوق سے کہنا

**تفوِیض:** (ع) کسی دوسرے کے سپرد کرنا، دے دینا، بخش دینا

**سلطنت را با و تفویض کرد:** سلطنت اس کے حوالے کردی

**تفہُّم:** (ع) واضح کرنا، سمجھنا، سمجھانا

**تفہِیم:** (ع) سمجھانا، واضح کرنا

**معلم باید قوہ تفہیم داشتہ باشد:** معلم کے لیے ضروری ہے کہ اس میں سمجھانے کی اہلیت ہو

**تفِیدن:** گرم ہو جانا، پگھلنا

**تق:** ٹوٹنے کی آواز

**تقا:** (ع) پرہیزگاری

**تقابُض:** (ع) داد وستد، لین دین

**تقابُل:** (ع) مقابل ہونا، روبرو ہونا

**تقابل کردن:** روبرو کھڑے ہونا، آمنے سامنے کھڑے ہونا

**تقاتُل:** (ع) قتل کرنا

**تقادِیر:** (ع) تقدیر کی جمع، نوشتہ ہای ازلی

**تقارُب:** (ع) قریب ہونا، فن شاعری کے ایک بحر کا نام "فعولن، فعولن، فعولن"

**تقارُن:** (ع) ایک دوسرے کے قریب ہونا، ایک دوسرے کا ہمدم و ہمدرد ہونا

**تقاص:** (ع) قصاص مقرر کرنا، قصاص لینا

**تقاص دادن:** قصاص ادا کرنا

**تقاصِیر:** (ع) تقصیر کی جمع، کوتاہیاں،

**تقاضا:** (ع) طلب، گزارش، مطالبہ، عرضداشت

**تقاضا کردن:** عرض کرنا، درخواست کرنا

**تقاضای شغل کردن:** ملازمت کےلیے درخواست دینا

**تقاضانامہ:** درخواست، عریضہ، گزارش

**تقاضی:** (ع) خواہش کرنا، درخواست کرنا

**تقاطُر:** (ع) قطرہ قطرہ ٹپکنا

**تقاطُع:** (ع) قطع کرنا، کاٹنا

**این دو خط یك دیگر را تقاطع کنند:** یہ دو خط ایک دوسرے کو قطع کرتے ہیں

**تقاعُد:** (ع) ریٹائر ہونا، پنشن پانا، کام سے سبکدوش ہونا

**حقوق تقاعد:** سبکدوش ہونے کی پنشن

**سن تقاعد:** پنشن پانے کی عمر

**بحد تقاعد رسیدن:** پنشن پانے کی عمر تک پہنچنا

**تقاعُس:** سینہ آگے کو آنا اور پیٹھ کا پیچھے کو جانا، شکیبائی، بردباری

**تقامُر:** (ع) جوا کھیلنا، قمار بازی

**تقاوی:**(ع) کسان کو فصل کی پیشگی رقم دینا اور فصل حاصل ہونے کے بعد وہ رقم واپس لے لینا، قرضہ

**تقاویم:**(ع) تقویم کی جمع، جنتریاں

**تقبُّض:**(ع) قبض، انقباض، اینٹھن

**تقبُّل:**(ع) قبول کرنا، اپنے ذمے لینا

**تقبیح:**(ع) برا سمجھنا، کسی کی برائی کو نمایاں کرنا، قباحت

**تقبیل:**(ع) چومنا، بوسہ دینا

**تقتیر:**(ع) نان و نفقہ کا اہل و عیال پر تنگ ہو جانا

**تقدُّس:**(ع) پاک، منزہ، اللہ تعالی کی صفت

**تقدُّم:**(ع) پہلے آنا، ترجیح، افضلیت، فوقیت

**تقدم و تاخُّر:**پہلے اور آخر میں

**تقدِمَہ:**(ع) تمہید، تعارف، پیشکش، ابتدائیہ، دیباچہ، (تقادم جمع)

**تقدمۃُ المعرِفَہ:**پیش گوئی، پیش بینی خصوصاً مرض کی حالت میں

**تقدیر:**(ع) قسمت، نصیب، مقدم، نوشتہ ازل، مقدر ہونا، تقادیر جمع

**تقدیراً:**(ع) تقدیر کو جو منظور ہوا

**تقدیری:**قسمت کی رو سے

**تقدیس:**(ع) پاک و منزہ کرنا، مقدس ہونا، پاک و منزہ ہونا

**تقدیم:**(ع) پیشکش

**کتاب را بہ ایشان تقدیم کردم:**کتاب میں نے انھیں ہدیۃً پیش کی

**تقدیمی:**ہدیہ، پیشکش

**تقرُّب:**(ع) قریب ہونا، رسائی

**تقرب جُستن:**قریب ہونے یا رسائی پانے کی کوشش کرنا

**تقرب داشتن:**مقرب ہونا، قرب حاصل ہونا

**تقرُّح:**(ع) ناسور کا مرض

**تقرُّر:**(ع) مقرر ہونا، برقرار ہونا

**تقریب:**(ع) قریب ہونا

**بطور تقریب:**تقریباً

**برآوردہ تقریبی:**تخمینی مقدار رقم

**تقریباً:**(ع) تخمیناً، قریباً

**تقریر:**(ع) زبانی بیان، گفتگو، بات چیت، بحث

**تقریراً:**(ع) زبانی طور سے

**تقریض:**(ع) (۱)قطع کرنا، کاٹنا، (۲)کسی کی مدح یا ہجو میں شعر کہنا

**تقریظ:**(ع) تعریف، تحسین، مدح و ستائش

**تقریظ آمیز:**تحسین آمیز، گفتگو جس میں تحسین کا بھی پہلو ہو

**تقریع:**(ع) سرزنش کرنا، ملامت کرنا

**تقسیط:**(ع) قسط وار کوئی رقم ادا کرنا، قرض بالاقساط ادا کرنا

**تقسیم:**(ع) قسمت کرنا، بانٹنا

**تقشیر:**(ع) چھیلنا، چھلکا اتارنا

**تقصیر:**(ع) کوتاہی، سہو، چُوک، خطا، قصور

**تقصیرکار:**مجرم، عاصی، گنہگار، خطا کار، خاطی

**تقطُّع:**(ع) قطع کرنا، کاٹنا، پارہ پارہ کرنا

**تقطیر:**(ع) ٹپکنا، قطرہ قطرہ گرنا، کشید کرنا، جوہر نکالنا

**تقطیع:**(ع) قطع کیا ہوا، کٹا ہوا، پارہ پارہ کرنا

**تقعیر:**حلق میں سے آواز نکلنا، فریاد،

**تقفُّل:**(ع) تالہ لگنا، دروازہ بند ہونا

**تقفیل:**قفل لگانا

**تقلا:** زیادہ محنت کرنا، زیادہ جدوجہد کرنا

**تقلُب:** (ع) (۱) حال بحال تبدیل ہونا، اپنے فائدے اور کسی دوسرے کے نقصان کےلیے کام کرنا (۲) دھوکا، فریب، جعلسازی کرنا

**تقلب کردن:** دھوکا دینا

**تقلبی:** کھوٹے، جعلی، نقلی سکّے

**تقلُد:** (ع) کوئی ذمے داری لے لینا

**تقلُص:** (ع) سکڑنا، سمٹنا، اینٹھن، پیچ و تاب

**تقلی:** (ت) بکری کا چھ ماہ کا بچہ

**تقلِیب:** (ع) الٹا، اوندھا کرنا، کوئی حرف کسی دوسرے حرف سے بدل دینا

**تقلِید:** (ع) پیروی، کسی دوسرے کا طرز عمل اختیار کرنا، کسی کے قدم بقدم چلنا، مثال:

**ہرچہ من می کردم اوہم تقلید میکرد:** جو کچھ میں کرتا تھا وہ میرے نقش قدم پر چلتا تھا

**تقلیدی:** پیروی کے طور پر

**تقلِیع:** (ع) جڑ سے اکھاڑ دینا

**تقلِیل:** (ع) قلت، کمی، کم مقدار، کم کرنا

**تقماق:** (ت) تخماق، ہتھوڑا

**تقنِیع:** (ع) قناعت

**تقنِین:** (ع) قانون وضع کرنا، قانون پر چلنا

**تقوی:** خدا سے ڈرنا اور اس کے احکام کی پیروی کرنا

**تقوی:** (ع) تقی سے منسوب

**تقوِیَت:** (ع) طاقت، زور، قوت، پشتی، مدد، تسکین

**تقوِیم:** (ع) آنکنا، جانچنا، قیمت لگانا

**تقوِیم:** (ع) جنتری، وہ کتاب جس میں سال بھر کی تاریخیں، ستاروں کے مقامات اور گرہن وغیرہ کا ذکر ہوتا ہے

**تقہقُر:** (ع) واپس جانا، رجعت اختیار کرنا، رجعت قہقری

**تقی:** (ع) پرہیزگار، خدا ترس، اتقیا جمع

**تقِیح:** پیپ پڑنا

**تقیُّد:** (ع) مقید ہونا، اپنے آپ کو کسی خاص بات کا پابند کر لینا

**تقِیہ:** ڈرنا، ڈر کراپنا مذہب ظاہر نہ کرنا، وہ راز جو دل ہی میں رکھا جائے، وہ کام جس کے کرنے کو دل نہ چاہتا ہو لیکن کسی کے خوف سے کیا جائے، دل میں عداوت ہو مگر ظاہر نہ کی جائے

**تقیِید:** بندش، پابند کرنا، مقید کرنا

**تك:** ایک، تنہا

**تك تك:** ایک ایک

**تك:** تیز دوڑنا، مثال:

اسپ تازی دو تک رودبشتاب
شتر آہستہ می رود شب و روز
(سعدی)

**تك و پُو:** تکاپو، بھاگ دوڑ

**تك:** نوک، نقطہ (۲) چونچ

**تك مرغ:** پرندے کی چونچ

تک: ہلکی آواز

**تکاب:** زمین جس تک پانی بہت کم پہنچتا ہو

**تکاپُو، تکاپوی:** دوڑ دھوپ، جدوجہد، کوشش، جستجو

**تکاتِب:** (ع) ایک دوسرے سے خط و کتابت

**تکاثُر:** (ع) کثرت، زیادتی، بہت مال و دولت پر فخر کرنا

**تکاثُف:** (ع) موٹاپا، فربہی

**تکا دَو:** تکا دو، تگ و دو، دوڑ دھوپ

**تکاسُل:** (ع) (کسل سے) تھکان، سستی، کاہلی، آرام طلبی، بے التفاتی

**تکافُل:** (ع) کسی کا کفیل ہونا، ایک دوسرے کا کفیل ہونا

**تکافُو:** (ع) کافی ہونا، کفایت کرنا، برابر ہونا

**تکافی:** (ع) ایک دوسرے کے مانند ہونا یا کوشش کرنا

**تکالِیف:** (ع) تکلیف کی جمع، آزار، محنت طلب امور

**تکامُل:** (ع) مکمل ہونا

**تکامل تدریجی:** رفتہ رفتہ تکمیل تک پہنچنا، ارتقا

**تکان:** جنبش، حرکت، لرزش، تھرتھراہٹ

**تکان خوردن:** جھٹکا لگنا

**تکان دادن:** جھنجھوڑنا

**تکاندن، تکانیدن:** جھنجھوڑنا یا جھنجوڑا جانا

**تکان دِہندہ:** دھکا دینے والا، جھنجھوڑنے والا

**تکاوَر:** تیز دوڑنا، تیز رفتار

**تکاہُل:** (ع) سستی

**تکاہل کردن:** سستی کرنا

**تکبُّد:** (ع) عروج، انتہا، سمت الراس پر پہنچنا

**تکبد نما:** وہ آلہ جو رصدگاہ سے خط نصف النہار پر سے اجرام فلکی کے گزرنے کا پتا دیتا ہے

**تکبُّر:** (ع) غرور، کبر و نخوت

**تکبیر:** (ع) خدا کی بڑائی کرنا، اللہ اکبر کہنا

**تکتاز:** جلدی، تیزی سے دوڑنا

**تک تک:** ایک ایک کرکے

**تکثُّر:** (ع) کثرت سے

**تکثیر:** (ع) زیادہ کرنا، زیادتی

**تکثِیف:** (ع) منجمد کرنا، گاڑھا ہونا

**تکحُّل:** (ع) آنکھوں میں سرمہ لگانا

**تک خوان:** ساز کے ساتھ گانے والا

**تکدُّر:** (ع) دل تنگ ہونا، رنجیدہ خاطر ہونا، مکدر ہونا

**تکدی:** (ع) گدائی، کوئی چیز مانگنا

**تکدِیر:** (ع) کسی کو پریشان کرنا، دل تنگ کرنا مکدر کرنا

**تکذِیب:** (ع) جھوٹ جاننا، اختلاف کرنا، جھٹلانا

**تکرار:** (ع) دوبارہ کہنا، چند بار کہنا، اعادہ

**تکرُّر:** (ع) تکرار کرنا، دوبارہ کرنا

**تکرُّم:** (ع) مہربانی کا اظہار کرنا، بزرگی اور جوانمردی کا اظہار کرنا

**تکرُّہ:** (ع) ناپسند کرنا

**تکرِیر:** (ع) تکرار، کام کو دوبارہ کرنا

**تکرِیم:** (ع) عزت و احترام

**تکسُّب:** (ع) اپنا کسب یافن ظاہر کرنا

**تکسُّر:** (ع) ٹوٹ جانا، شکستگی، شکستہ خاطر ہونا

**تکسِیب:** کسب کرنا، حاصل کرنا

**تکسِیر:** (ع) ٹکڑے ٹکڑے ہونا

**تکسِیف:** (ع) مبہم ہونا، مخفی کرنا، پردہ ڈالنا

**تکفُّل:** (ع) کفالت کرنا، مدد کرنا، اپنے ذمے لینا، بیڑا اٹھانا، ذمے داری قبول کرنا

**تکفِیر:** (ع) کفر کا فتوی دینا، کفر و بے دینی سے کسی کو منسوب کرنا

**تکفِین:** (ع) کفن ڈالنا

**تگل:** سینگوں والا مینڈھا

**تکلان:** (ع) بھروسا، کام کسی دوسرے کے سپرد کرنا

**تکلتُو:** نمدہ جو گھوڑے کی زین کے نیچے ڈالتے ہیں

**تکلُّف:** (ع) رنج اٹھانا، اپنے آپ کو بے فائدہ رنج

پہنچانا، تکلیف اٹھا کر کوئی کام کرنا، خلاف عادت مشقت سے کوئی کام کرنا

**تکلُّم:** (ع) بات کرنا

**تکلم کردن:** باتیں کرنا

**تکلِیس:** (ع) دیواروں پر سفیدی کرانا، پلستر کرانا

**تکلِیف:** (ع) زحمت، کسی کا دشوار کام اپنے ذمے لینا یا کسی کے سپرد کرنا

**تکلیف من نیست که کار او بکنم:** یہ میرا فرض نہیں کہ اس کا کام کروں

**تکلیف:** (۱) کام، بوجھ، تجویز، (۲) سکول کا بچوں کا کام، مثال:

**شاگردان برای امشب تکلیف ندارند:** آج رات طلبہ کو کوئی کام نہیں ملا (۳) تجویز مثلاً

**تکلیف عروسی:** شادی کی تجویز

**تکلیف کردن:** تجویز کرنا

**تکلیف صلح نمود:** صلح کی تجویز پیش کی

(۳) سپرد کرنا مثلاً

**انجام این کاربمن تکلیف کنید:** اس کام کا انجام مجھ پر چھوڑ دیجئے سن بلوغ مثلاً

**بحدِ تکلیف رسیدن:** سن بلوغ کو پہنچنا

**تکلِیل:** (ع) سر پر تاج رکھنا، روزافزوں ترقی کرنا، زیور پہننا

**تکمُّل:** (ع) تکمیل پانا، مکمل ہونا

**تکمِلہ:** (ع) کسی مقالے کے ساتھ شامل کرنے والا اضافی مقالہ

**تکمِہ:** بٹن

**تکمہ ساز:** بٹن بنانے والا

**تکمید:** گرم فلالین وغیرہ سے اپنے آپ کو گرمی پہنچانا

**تکمِیل:** (ع) مکمل کرنا، انجام تک پہنچانا

**تحصیلات خود را تکمیل نکرد:** وہ حصول علم کو مکمل نہ کر سکا

**تکند:** پرندوں کا آشیانہ، گھریلو پرندوں کے رہنے کی جگہ

**تلك نواز:** ساز بجانے والا

**تلك و تاز:** دوڑ دھوپ

**تلك و تُوك:** بہت تھوڑے

**تکُوك:** چاندی سونے کے برتن پر شیر یا کسی اور جانور کا نقش بنانا

**تکوُّن:** (ع) جنم لینا، وجود میں آنا، نیست سے عالم ہستی میں آنا

**تکوِین:** (ع) وجود میں لانا، پیدا کرنا

**تکوین عالم:** کائنات کا وجود میں لانا

**سفر تکوین:** سفر پیدائش

**تکہ:** ٹکڑا، قطعہ

**تکہ تکہ:** ٹکڑا ٹکڑا، پارہ پارہ

**تکّہ:** بکرا جو گلے کے آگے آگے چلتا ہے

**تکی:** اکیلا، تنہا، تنہائی کی حالت میں

**تکیدِگی:** ناتوانی، کمزوری، ضعف، انحطاط

**تکیدن:** (۱) لاغر ہونا، دبلا ہونا (۲) درخت سے پھل کا گرنا

**تکیہ:** (۱) پیٹھ لگانے کی جگہ، پشتی، ٹیک، سرہانا (۲) اعتماد، بھروسا، میلان، جھکاؤ، مدد، حمایت، آرام کی جگہ، مثال:

**تکیہ چو برمنعم خود کردہ ایم**
**غم نخوریم ار چہ کہ بد کردہ ایم**

ہم نے اپنے منعم حقیقی پر بھروسا کیا ہے اس لیے اگرچہ کہ

**جهانگیری:** دنیا کی فتح، دنیا بھر کو متاثر کرنا

**جہان مُطاع:** جس کی دنیا اطاعت کرے

**جہان نُما:** ایک آلہ جس سے دنیا کے منظر ایک ہی تصویر میں اتار لیے جاتے ہیں، سیر بین، نقشہ دنیا

**جہان نوَرد:** جہاں پیما، سیاح

**جہانی:** دنیائی، دنیا کا باشندہ، ہمہ دیسی، فانی

**جہانیان:** اہل عالم، دنیا کے لوگ

**جہانیدَن:** کودنا، اچھلنا، بھگانا، حرکت دینا

**جِہَت:** (ع) وجہ، سبب، طرف، لحاظ

**از کدام جہت بادی وزَد:** ہوا کس طرف سے آرہی ہے

**ازیک جہت او حق دارد:** ایک وجہ سے اسے حق حاصل ہے

**چہ جہت دارید کہ بامن نمی روید؟:** کیا وجہ ہے کہ تم میرے ساتھ نہیں جاتے ہو؟

**جہت:** واسطے، لیے، برائے

**این قلم خود نویس جہت شما خریدم:** یہ پن میں نے تمہارے لیے خریدا ہے

**جہت خاطر او:** اس کی خاطر سے، اس کے لیے

**جَہد:** کوشش، سعی، تاب و تواں، قابلیت صلاحیت

**جہد کن کہ بآن درجہ برسی:** کوشش کر کہ تو اس مرتبے کو پہنچ جائے

**جدّو جَہد:** سعی و کوشش۔

**جُہد:** طاقت، قابلیت

**جَہر:** (ع) مشتہر کرنا، جو چیز مشتہر کی جائے۔ آواز بلند کرنا، ظاہر کرنا۔

**جَہر:** (ع). بیماری جس کی وجہ سے دن کے وقت کسی کو نظر نہ آئے۔

**جہراً:** (ع) کھلم کھلا، علانیہ۔

**جہرم:** ایران کے صوبہ فارس کے ایک شہر کا نام۔

**جہرہ:** چرخی، چکلی، ریل، گولہ، بیلن، پھرکی، لٹو۔

**جہش:** کُود پھلانگ، چھلانگ، جست وخیز۔

**جہل:** (ع) نادانی، ناواقفیت،۔ حماقت۔

**جہل مرکّب:** انتہائی نادان۔

**جہل بسیط:** جو شخص جانتا ہے کہ وہ نہیں جانتا۔

**جُہّلا:** (ع) جُہال، جاہل کی جمع، نادان لوگ۔

**جُہلاً:** جہالت سے، بے وقوفی سے۔

**جِہمَرزی:** زناکاری۔

**جِہندگی:** لچک، اُبھرنے کی طاقت، اچھل گُود۔

**جِہَندہ:** کوشش کرنے والا۔ کودنے والا، چمکدار۔

**جہنّم:** (ع) دوزخ۔

**جہنّمی:** دوزخی، خدانا شناس، کافر۔

**جہُود:** یہودی۔

**جہوُدانہ:** یہودیوں کی طرح۔

**جہوُدی:** یہودی۔

**جَہُول:** (ع) بہت نادان، بے وقوف، احمق۔

**جہِیدَن:** کودنا، اچھلنا، خطرے سے نکل آنا، ایک جگہ سے دوسرے جگہ جانا۔

**جہِیز:** (ع) وہ سازو سامان جو عروس کو دیا جاتا ہے۔

**جَیاد:** جَیّد کی جمع، نیک، نیکو کار۔

**جِیاع:** (ع) جائع کی جمع، بھوکے۔

**جَیب:** (ع) کیسہ جو قمیص یا کوٹ وغیرہ کے ساتھ سیا جاتا ہے۔

**جیبا:** خشک لکڑی۔

**جیب بُر:** جیب کٹا۔

**جیب بُری:** کسی کی جیب کاٹنا۔

**جیپال:** ہندوستان کا ایک راجا جس کو سلطان محمود غزنوی نے شکست دی۔

**جیحُون:** دریا کا نام، دریاے آمو۔

**جِید:** گردن، پتلی نازک گردن۔

**جیِّد:** بہت ہی اچھا، نفیس، ممتاز، نیکو کار، اعلی، افضل۔

**جِیر:** چمڑا جسے رنگدیا گیا ہو۔

**جیر:** (۱) دھیمی نازک آواز (۲) چڑیوں کی چوں چوں۔

**جِیران:** (ت) ہمسائے۔

**جیر جیر:** چڑیوں کا چیں چیں کرنا، جھینگر کی آواز۔

**جیر جیرك:** جھینگر۔

**جیرُفت:** کرمان کا ایک شہر۔

**جیرُو:** تصدیق، قبولیت۔

**جیرو کردن:** تصدیق کرنا، قبولیت کی تحریر۔

**جیرو ویر:** چڑیوں وغیرہ کے چوں چوں کرنے کی آواز۔

**جِیرہ:** راشن۔

**جیرہ خُور:** جیرہ خوار، جسے راشن یا وظیفہ ملتا ہے پنشنر۔

**جِیز:** رقم جو قرض لی گئی ہو، رقم جو کھلاڑیوں کو کھیل کے وقت دی جاتی ہے۔

**جیزگر:** جو کھیل کے وقت کھیلنے والوں کو قرض دیتا ہے۔

**جیستن:** جستن، ڈھونڈنا۔

**جَیش:** (ع) لشکر (جیوش جمع)۔

**جِیغ:** دردناک چیخ، فریاد، غوغا۔

**جیغ زدن:** چیخنا، دھاڑیں مارنا۔

**جِیف:** (ع) جیفہ۔

**جِیفہ:** (ع) مُردار۔

**جِیك:** جُنبش، پرندوں کی آواز۔

**جیك جیك کردن:** پرندوں کا چوں چوں کی آوازیں پیدا کرنا۔

**جِیل:** (ع) ایک قبیلہ۔

**جِیم:** ابجد کا حرف ج۔

**جیم شُدن:** کھسک جانا۔

**جیواد:** دوام، ہمیشگی۔

**جُیُوش:** جیش کی جمع، لشکر، عساکر۔

**جِیوہ:** پارہ، سیماب۔

## چ

**فارسی:** ابجد کا ساتواں، اردو کا آٹھواں حرف عربی میں یہ حرف نہیں، حرف چ کو «جیم فارسی» یا «جیم عجمی» بھی کہتے ہیں، چ کو اہل ایران ج سے بدل بھی دیتے ہیں اور کبھی چ کو حرف ش سے بھی بدل دیا جاتا ہے ابجد کے حساب سے چ کے بجائے ج کے تین عدد ہیں۔

**چا:** چائی۔

**چابُك:** چست و چالاک، تیز، پھرتیلا، ہمہ گیر۔

**چابُك پا- چابك خرام:** تیز رفتار۔

**چابُك دست:** سبک دست، ماہر، منجھا ہوا، کاریگر، ہنر مند۔

**چابُك دستی:** سبک دستی، مہارت، ہنر مندی۔

**چابك سُخن:** (۱) فصیح، خوش بیان (۲) چرب زبان۔

**چابك سوار:** گھوڑ دوڑ میں سواری کرنے والا۔

**چابُك قدم:** تیز رفتار۔

**چابکی:**تیزی، چستی، مستعدی۔

**چاپ:**چھاپ، چھپائی، طباعت۔

**چاپ خانہ:**مطبع، چھاپا خانہ، پریس۔

**چاپ کردن ... چاپ زدن:**چھاپنا، طبع کرنا۔

**چاپ سنگی:**پتھر کی سلوں کو چھاپنے میں استعمال کرنا، لتھو گرافی۔

**چاپ شدن:**طبع ہونا، چھپنا۔

**کتاب را چاپ کردم:**کتاب میں نے طبع کردی ہے۔

**ماشین چاپ:**چھپائی کی مشین۔

**چاپاتی:**چپاتی، روٹی جو توے پر پکائی جاتی ہے۔

**چاپار:**(ت)قاصد، نامہ بر، ہرکارہ، ڈاکیا۔

**چاپار خانہ:**ڈاکخانہ، پوسٹ آفس۔

**چاپاری:**ڈاک سے متعلق۔

**چاپچی:**چھاپا خانے میں کام کرنے والا۔

**چاپخانہ:**چھاپا خانہ، پریس۔

**چاپلُوس:**خوشامدی، خوشامد کرنے والا۔

**چاپلُوسانہ:**خوشامدانہ، بے جا تعریف و توصیف۔

**چاپُول:**چپاول، غارت گری، لوٹ مار۔

**چاپِیدن:**غارت کرنا، تاخت و تاراج کرنا، لوٹ مار کرنا۔

**چاتِمہ:**(ت) چند بندوقیں جو ساتھ ساتھ زمین پر کھڑی کر دی جاتی ہیں اور ان کے سرے اوپر سے باندھ دیے جاتے ہیں۔

**چاتمہ زدن:چاتمہ کردن تفنگ**- بندوقوں کا چاتمہ کی صورت میں باندھنا

**چاچ:**چاپلوسی، تملق۔

**چاچ:**ترکستان کا ایک شہر جو تیر کمانوں کی وجہ سے مشہور رہا ہے۔

**چاچگر:**چاپلوس،خوشامدی،

**چاچُول:**مکرو فریب۔

**چاچُول باز:**(ع)(۱)مکار، فریبی (۲)نیم حکیم، عطای

**چاچول بازی:**(۱)ڈھونگ، اناڑی پن (۲) مکاری۔

**چاچی:**چاچ سے متعلق، جہاں کبھی تیرکمان بہت عمدہ بنتے تھے چاچ تاشقند یا کاشغر کا قدیم نام تھا۔

**چاچی کمان:**چاچ کی بنی ہوئی کمان۔

**چاخان:**چاپلوس، خوشامدی۔

**چاخچُور:**زنانہ کھلی شلوار۔

**چادر:**خیمہ، چادر جو خواتین پردہ کرنے کے لیے اوڑھتی ہیں۔

**چادر برسرکشیدن-چادرسرکشیدن:**سرکو چادر سے ڈھانپنا۔

**چادرِشب:**بڑا کپڑا یا دری جس میں بستر لپیٹا جاتا ہے، پلنگ پوش۔

**چادر نشین:**خیموں میں بسیرا کرنے والے، بیابان گرد، بادیہ نشین۔

**چادر نشینی:**خیموں میں سکونت کرنا۔

**چادر نماز:**چادر جو خواتین نازک اور رنگین کپڑے سے نماز پڑھنے کے لیے بناتی ہیں۔

**چادری:** پردے کے لیے مناسب کپڑا۔

**چار:**چار عدد۔

**چار آئینہ:**جنگی پوشاک جو قدیم زمانے میں جواں میدان جنگ میں جانے کے لیے زیب تن کرتے تھے، اور آئینے کی طرح تابناک آہنی تختیاں سینے اور پشت پر لگالیتے تھے۔

**چاربالش:**چارتکیے جو بیٹھتے ہوئے سر اور پاؤں کے نیچے اور دائیں بائیں رکھتے تھے۔

**چاربند:**چھاربند، دوجوز ہاتھوں کے اور دو جوز گھٹنوں

کے، کنایہ ہے چار عناصر کا۔

**چارپا:**چوپایہ۔

**چارپایہ:**سٹول، کرسی، سٹینڈ۔

**چارپخ:**چاروں طرف سے کاتا ہوا، مستطیل۔

**چارپہلُو:**(۱) جس کے چار کونے ہوں (۲)کنایہ ہے بڑے پیٹ اور جسم والے کا، تنومند، فربہ۔

**چارتار:**چارتارہ، چار تاروں والا ساز۔

**چار ترک:**مستطیل، چار ضلعوں والی شکل۔

**چارتکبیر:**نماز جنازہ کی چار تکبیریں

**چارتکبیرزدن:**کنایہ ہے ترک دنیا کا۔

**چار چار:**آمنے سامنے ہونا، روبرو ہونا، برابری ہم چشمی، مقابلہ، گفتگو، لڑائی۔

**چارچار:**وسط سرما یا وسط گرما کے آٹھ دن۔

**چار چرخہ:**چار پہیوں والا چھکڑا۔

**چار چُوب:چار چوبہ-:**فریم، ڈھانچا۔

**چار خایہ:**نفس پرست، خواہش کا بندہ۔

**چار دوال:**آنکس، اُکسانے والی چیز، مہمیز۔

**چارراہ:**سڑکوں کا چوک۔

**چارزانو:**آلتی پالتی مارکر بیٹھنا۔

**چارسُو:**سڑکوں کا چوک، چاروں طرف۔

**چارسُوق:**چوک جہاں چاروں طرف دکانیں ہوں۔

**چارشاخ:**چار شاخوں والا آلہ جس سے بھوسا اڑا کر گندم الگ کرتے ہیں۔

**چار شانہِ:**چوڑے شانوں والا، موٹا، فربہ چھوٹے قد کا۔

**چارشنبہ:**چہارشنبہ، بدھ کا دن۔

**چار ضرب:**(۱) نماز بجانے کا انداز (۲)کنایہ ہے ڈاڑھی، موچھیں اور ابرو ترشوانے کا جو دستور تھا بعض قلندروں کا۔

**چار طاق:**چھت یا گنبد جو چار ستونوں پر بنایا گیا ہو اور چاروں طرف سے کھلا ہو۔

**چار عنُصر:**اربعہ عناصر، زمین ہوا۔ پانی اور آگ۔

**چارُغ:**(ت) **چارُق**- اونچی نوکوں اور تسموں والا جوتا۔

**چارقب:**قدیم زمانے کے وہ لباس جو ایران اور توران کے بادشاہ پہنتے تھے۔

**چارقد:**سر پر اوڑھنے والی شال، جس سے خواتین سر اور جسم ڈھانپتی ہیں۔

**چارك:**چہاریک، چوتھا حصہ ، ایک چوتھائی۔

**چارگاہ:**ایرانی موسیقی کی ایک سُر۔

**چار گوش- چار گوشہ:**چار کونوں والا، چوکور شکل، مربَع، مستطیل۔

**چارَم:**چہارم، چوتھا۔

**چارمیخ:**سزا دینے کا شکنجہ۔

**چارمیخ کردن: چارمیخ کشیدن:**شکنجے میں چڑھانا۔

**چار ناچار:**ناگزیر۔

**چار نعل:**کوُدنا۔

**چارو:**(۱)کھرل، ہاون،، کونڈی (۲)چھوٹی توپ جس سے گولہ بہت اونچا جاتا ہے۔

**چاروا:**حیوان جس پر بوجھ لادا جاتا ہے۔

**چاروادار:**جانور پر سامان لاد کرلے جانے والا۔

**چارُوغ:**چارُوق- جوتا، جو عام طور پر دیہاتی پہنتے ہیں

**چاروناچار:**ناگزیر۔

**چارہِ:**علاج، تدبیر، مدد، مثال:

**چو مرهم خستہ را راحت رسان باش**
**بسختی چارہ بیچارگان باش**

جس طرح مرہم زخم کو راحت پہنچاتی ہے اسی طرح تو بھی

پریشان حال لوگوں کی مصیبت میں ان کی مدد کر۔

**چاره آن این است:** اس کی تدبیر یہ ہے۔

**چاره کردن . . چاره ساختن:** علاج کرنا، فلاح و بہبود کے لیے تدبیر کرنا۔

**چاره پذیر:** علاج کے قابل۔

**چاره پرداز:** چاره ساز، مدد کرنے والا، بہتری کی تدبیر کرنے والا۔

**چاره جُو:** علاج یا تدبیر چاہنے والا، پناہ کا خواہشمند۔

**چاره ساز:** علاج یا بہتری کی تدبیر کرنیوالا، مدد دینے والا، معالج، طبیب۔

**چاره سازی:** علاج کرنا، مدد کرنا، مدد، حمایت۔

**چاره گر:** چاره ساز۔

**چاشت:** (۱) صبح کا وقت، طلوع آفتاب کے ایک گھنٹہ بعد (۲) غذا جو چاشت کے وقت کھائی جاتی ہے۔

**چاشت دان:** برتن جس میں چاشت یا ناشتے کی غذا رکھی جاتی ہے۔

**چاشت گاه:** صبح کے ناشتے کا وقت۔

**چاشن:** چٹنی یا کوئی اور ترش سی چیز جو کھانے کے ساتھ رکھی جاتی ہے، ساس (انگ)۔

**چاشنی:** مزه، ، جو چیز صرف چکھنے کے لیے ہو، سر کہ یا انار کارس جو غذا میں ڈالا جاتا ہے۔

**چاشنی دان:** برتن جس میں چاشنی کے لیے کوئی چیز رکھی جاتی ہے۔

**چاشنی گیر:** جو سالن وغیره کے ذائقے کا اندازہ کرنے کے لیے ذرا سا چکھ لیتا ہے قدیم زمانے میں ایک شخص بادشاہ کے دستر خوان کی ہر غذا کو چکھتا تھا تاکہ پتا چل سکے کہ یہ غذائیں زہر وغیرہ کے اثر سے محفوظ ہیں۔

**چاق:** تنومند، موٹا تازہ ہونا، ہوشیار ہونا۔

**چاقماق:** دیکھیے چقماق

**چاقو:** آلہ جس سے قلم بناتے یا اور چیزیں کاٹتے ہیں۔

**چاقو تیز کن:** چاقو تیز کرنے والا۔

**چاقو کش:** چاقو چلانے والا، چاقو سے حملہ کرنے والا۔

**چاقی:** موٹاپا، فربہی۔

**چاك:** شگاف، درز، زخم، مثال:

**نتوان دُوخت جز برشته وصل**
**جگری کز فراق گردد چاك**

ہجریار سے جب جگر میں زخم لگ جائے تو اسے وصال یار کے بغیر نہیں سیا جاسکتا۔

**أو پیراهن خود را چاك كرد:** اس نے خود اپنا پیرہن پھاڑدیا۔

**چاك:** پوَ پھٹنا، نمُودار ہونا۔

**چاك چاك:** جو جگہ جگہ سے پھٹا ہو، پارہ پارہ۔

**چاكَر:** فرماں بردار، جان نثار، نوکر، بنده، خادم۔

**چاكرانِه:** نوکروں کی طرح۔

**چاكری:** نوکری، اطاعت، فرمان برداری۔

**چاكُوچ -چكش -.چاكوُش:** لوہے کا اوزار جس پر رکھ کر لوہار لوہا کوٹتے ہیں، سندان۔

**چال:** خلا، سوراخ، گڑھا، کھوکھلا۔

**چال افتادن:** گڑھے میں گرنا، ڈوبنا۔

**چال کردن:** دبا دینا۔

**چال:** مرغابی۔

**چالاقان:** پتنگ۔

**چالاك:** ہوشیار، چُست، دلاور۔

**چالاكی:** ہوشیاری، چُستی ، دلاوری۔

**چال حوض:** حوض جو گھروں میں تیرنے کے لیے بناتے ہیں۔

**چالِش:** (۱)حسین، دلربا طرز خرام (۲)متکبرانہ انداز رفتار (۳)جنگ و جدال۔

**چالش گری: جنگجری**- حریف کے مقابلے میں خود نمائی۔

**چاله:** گڑھا۔

**ازچاله بچاله در آمدن از چاله درآمدن و بچاله افتادن:** ایک مصیبت سے بچنا تو دوسری مصیبت میں جا پھنسنا۔

**چام:** نازو عشوہ۔

**چام چام:** پُرپیچ وخم راستہ۔

**چامِه:** نظم، غزل، موزوں اور رواں کلام۔

**چامه سرا:** سخن سرا، غزل سرا، شاعر غزلخواں۔

**چامین:** چمین، پیشاب، بول۔

**چانِه:** (۱) ٹھوڑی، جبڑے کا نچلا حصہ (۲)معاملہ، سودا۔

**چانه زدن:** تکرار کرنا، مول تول کرنا، معاملہ کرنا، جھگڑا کرنا، تکرار کرنا، حجت کرنا،بہت زیادہ باتیں کرنا (۲)خریدو فروخت کرتے ہوئے قیمت کم کرنے یا قیمت زیادہ کرنے کے لیے بہت باتیں کرنا۔

**چانه زنی:** فضول باتیں کرتے جانا، سودا کرتے ہوئے مول تول کا جھگڑا کرتے رہنا۔

**چاؤ:** کاغذی نقدی، نوٹ، اسکناس نوٹوں کا سلسلہ ایران کے مغل بادشاہ گیخاتون نے ۶۹۳ء میں رائج کیا۔

**چاو چاه:** آہ و زاری، چھوٹے پرندوں کی چوں چوں۔

**چاؤ دار:** (ت)ایک قسم کا غلہ۔

**مرض چاو دار:** ایک بیماری جو غلّے کو کیڑا لگنے کی وجہ سے ہوجاتی ہے، اناج روگ۔

**چاؤش: چاؤوش:** کارواں کا پیشرو جو کاروان کےآگے آگے نغمہ سرائی کرتا ہے جس سے دلوں میں تازگی پیدا ہوتی ہے۔

**چاؤشی:** چاؤش کا فریضہ۔

**چاؤشی خواندن:** مقدس مقامات کا شوق تازہ تر کرنے کے لیے سخن سرائی کرنا۔

**چاوله:** (۱)گل صد برگ، پھول جس کی بہت سی پتیاں ہوتی ہیں۔

**چاولَه:** تیڑھا، کج، خمدار، ناہموار۔

**چاوِیدن:** پرندوں کا چوں چوں کی آوازیں نکالنا۔

**چاه:** کنواں۔

**چاه زنخدان:** ٹھوڑی کے درمیان قدرے گھری جگہ۔

**چاه بُن:** کنوئیں کی تہ۔

**چاه خُو:** جسکا پیشہ کنوئیں کھودنا ہو۔

**چاهسار:** جہاں بہت سےکنوئیں ہوں۔

**چاهك:** چھوٹا کنواں۔

**چاه كن:** کنواں کھودنے والا۔

**چاك كن را چاه درپیش:** جو کسی کے گرانے کے لیے کنواں کھودتا ہے، اسکے آگے بھی کبھی کنواں آجاتا ہے، جو، اسکی تباہی کا موجب بنتا ہے اسے بھی تباہی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

**چاهه:** چاہک، چھوٹا کنواں۔

**چاهیُوز:** خمدار آہنیں کانٹا جس سے کنوئیں میں گری ہوئ چیز کو نکالا جاتا ہے۔

**چای:** چائے۔

**چای دم كردن:** چائے کو دم پر رکھنا۔

**چای صرف كردن:** چائے بینا۔

**یك فنجان چای میل كنید:** چائے کی پیالی کا شوق کیجئے۔

**چایچی:** چائے فروخت کرنے والا۔

**چای خوری:** چائے کی پیالی۔

**چای دان:** چائے دانی۔

**چاییدن:** سردی لگنا، سردی سے بیمار ہو جانا، زکام لگ جانا۔

**چبان:** پھنسی جس سے پیپ یا خون نکلے۔

**چبُون:** چوبون۔پائپ جس میں تمباکو بھر کر کش لگاتے ہیں۔

**چبوُق کشیدن:** پائپ کے کش لگانا۔

**چَپ:** بائیاں، بائیں طرف۔

**آدم چپ:** بائیں طرف والا شخص۔

**ازچپ و راست:** دائیں بائیں طرف سے، ہر طرف سے۔

**ازطرف چپ:** بائیں طرف سے۔

**بطرف چپ برو:** بائیں ہاتھ چلو۔

**چپ اُفتادَن:** منہ پھیرلینا، اچھے تعلقات قائم نہ رہنا۔

**چَپ انداز:** بائیں ہاتھ سے کھیلنے والا، مکار، حیلہ گر۔

**چپ چپ نگاہ کردن:** خشمناک ہونا۔

**چپ چشم:** بھینگا۔

**چپ شدن:** منحرف ہوجانا۔

**چپ یکی را دوتامی بیند:** بھینگے کو ایک کے بجائے دو نظر آتے ہیں۔

**چپات:** طمانچہ، تھپڑ، سیلی۔

**چپاتی:** توے پر پکی ہوئی روٹی، پھلکا۔

**چپان:** کہنہ لباس، پُرانی پوشاک۔

**چپانی:** کہنہ پوش، پرانے کپڑے پہننے والا۔

**چپاندن:** چپانیدن، کسی چیز کو بھرنا، پُر کرنا، کھچا کھچ بھرنا، ٹھونسنا۔

**کاہ را بر جوال بچپان:** گھاس کو بوری میں بھر دو۔

**چپاوَل:** لوٹ مار، غارتگری۔

**اموال او را چپاول کردند:** اس کے ساز و سامان کو لوٹ لیا۔

**چَپاوَلچی:** غارت گر، یغماگر۔

**چپچاپ:** بوسوں کی پے بہ پے آواز۔

**چَپچَلہ:** مرطوب زمین، زمین جس پر پاؤں پھسلتا ہے۔

**چپر:** چاپار، قاصد، نامہ بر، برکارہ، ڈاکیا۔

**چپر:** جنگلا یا باڑ، لوگوں کا حلقہ، وہ رکاوٹیں جو گھوڑ دوڑ میں نصب کی جاتی ہیں، نیز پارچہ بافی کا ایک آلہ۔

**چپراس:** بکسوا، بکسوا لگانا، سلک یا چاندی کا بٹن جو لباس کے سامنے لگایا جاتا ہے۔

**چپراست:** بے اصولی۔

**چپَرباف:** فیتہ یا کور بنانے والا۔

**چپش:** بکری کا ایک سال بچہ۔

**چُپُق:** چپوق، پائپ جس سے تمباکو کے کش لگاتے ہیں۔

**چَپکن:** (ت)ایک قسم کا چھوٹا کوٹ۔

**چپلك:** آلودہ، پلید۔

**چپُو:** لوٹ مار، غارت، یغما۔

**چپوچی:** غارت گر۔

**چَپہ:** تالی۔

**چپہ زدن:** تالیاں بجانا۔

**بعد از نطقِ او مردم چپہ زدن:** اس کی تقریر کے بعد لوگوں نے تالیاں بجائیں۔

**چپی:** شال جو عرب سر سے نیچے تک پہنتے ہیں۔

**چپیدن:** بھرنا، ٹھونسنا۔

**ہمہ در آن اطاق کوچک چپیدند**:سب کچھ انھوں نے چھوٹے سے کمرے میں بھر دیا۔

**چپیدہ**:بھرا ہوا۔

**چپیرہ**:جمعیت، لوگ جو کسی کام کے لیے یکجا جمع ہوئے ہوں۔

**چترَ**:(۱)چھتری، دھوپ سے بچنے کا سایہ (۲)پیراشوٹ (۳)گھنگھریالے بالوں کی لٹ۔

**چترِ آبگون**:کنایہ ہے آسمان کا۔

**چتر آفتاب**:دھوپ سے بچنے کی چھتری۔

**چترِبارانی**:چھتری جو بارش میں استعمال کی جاتی ہے۔

**چترزرّین**:کنایہ ہے آفتاب کا۔

**چترسِیمین**:چاند کا کنایہ۔

**چترعنبرین**:تاریکی شب کا کنایہ۔

**چترکُحلی**:آسمان یا کالی گھٹا کا کنایہ۔

**چترباز**:پیراشوٹ کے ذریعے نیچے اترنے والا۔

**چترزنانہ**:زنانہ چھتری۔

**چترزدن - چترکشیدن**:چھتری کو دھوپ یا بارش سے بچنے کا ذریعہ بنانا۔

**چتر ہوای**:پیراشوٹ۔

**چتری**:چھتری۔

**چَتوَر**:شراب کا چھوٹا سا پیمانہ، پوا، چوتھا حصہ بوتل کا۔

**چچ**:لکڑی کا بنا ہوا چارشاخہ جس سے بھوسے کو اڑا کر گندم کے دانے الگ کرتے ہیں۔

**چچک**:تِل، خال، سیاہ نقطہ جو انسان کی جلد پر پیدا ہوتا ہے۔

**چچُو**:پستان زن، گائے، بھینس بکری وغیرہ کے تھن۔

**چخ**:تلوار یا چُھری وغیرہ کا نیام، نیز جنگ و ستیز۔

**چخت**:مکان کی چھت۔

**چَخماق**:چقماق، پتھر جس کو فولاد کے ساتھ رگڑنے سے آگ پیدا ہوتی ہے

**چخیدن**:(۱)کوشش کرنا (۲)لڑنا، لڑائی کی تیاری کرنا۔

**چَخیدِہ**:جس نے کوشش کی ہو، لڑائی کی ہو۔

**چَخِین**:غلیظ، آلودہ، گندہ۔

**چِدار**:گھوڑے کا پالنگ، پیکڑا، جولان، رسی جس سے گھوڑے کے پاؤں باندھتے ہیں۔

**چَدَر**:علاج، چارہ۔

**چدَن**:ایک دھات ہے جو لوہے اور معدنی کوئلے سے مرکب ہوتی ہے۔

**چَر**:**چریدن مصدر**= جانوروں کا گھاس وغیرہ چرنا کا فعل امر۔

**چُر**:آلہ تناسل۔

**چَر**:گیت، موسیقی۔

**چَرا**:حیوانوں کے گھاس وغیرہ چرنے کا عمل۔

**چِرا**:چہ را، کیوں۔

**آیانمی آئید؛ چرا**:کیا آپ نہیں آرہے ہیں؟(لیکن) کیوں نہیں۔

**بی چون وچرا**:ردوکد کے بغیر۔

**چراکہ**:چونکہ

**چون و چرا**:جھگڑے کا انداز۔

**چَرا**:چراگاہ۔

**چراکردن**:چرنا (گھاس)۔

**چَرابہ**:دُودھ پر آنے والی بالائی۔

**چَراجا**:چراگاہ۔

**چراخُور**:چراگاہ۔

**چرازن:** گھاس چرنے والا جانور۔

**چَراسك:** جھینگر۔

**چراغ:** بتّی، لیمپ، شمع، لالٹین، فانوس۔

**چراغ از چشمش پرید:** اس نے ستارے دیکھے، اس کی آنکھ سے ایک چمک سی نکلی۔

**چراغ امیدش خاموش شد:** وہ نا امید ہوگیا۔

**چَراغِ بادی:** ہری کین، لالٹین۔

**چَراغِ برق:** بجلی کا بلب۔

**چراغ خاموش کردن:** چراغ بجھانا۔

**چراغ روشن کردن:** چراغ جلانا۔

**چراغ گاز:** گیس سے جلنے والا چراغ، مثال:

**چراغی را که ایزد بر فروزد**
**هر آنکس پُف زندریشش بسوزد**

جو چراغ اللہ تعالی نے جلا یا ہے اسے جو بجھانے کے لیے پھونک مارتا ہے، اس کی ڈاڑھی جل جاتی ہے، تقدیر کے خلاف جو کوئی عمل کرتا ہے نقصان اٹھاتا ہے۔

**چراغ ہیچ کس تاصبح نمی سوزد:** کسی کا چراغ طلوع سحر تک نہیں جلتا، مکمل خوشی کا حاصل ہونا ممکن نہیں۔

**دُودُہ چراغ:** چراغ کا دھواں جو موم بتی یا دیے کے بجھتے وقت نظرآتا ہے۔

**چراغان:** روشنیوں کی تابناکی، درخشانی، کسی خوشی یا کسی بزرگ کی یاد میں جوبکثرت چراغ روشن کیے جاتے ہیں۔

**چراغان کردن:** بہت سے چراغ جلانا، جگہ کو روشن کرنا

**چراغ الکلی:** سپرٹ لیمپ۔

**چراغ گاز:** گیس کا لیمپ۔

**چراغ پا:** تیبل لیمپ، لیمپ کا سٹینڈ جس پر لیمپ رکھا جائے۔

**چراغ پایہ:** چراغ پا، چراغ دان۔

**چراغ پَرہ:** پروانہ، جو شمع یا چراغ کےگرد چکر لگاتا ہے۔

**چراغ پرہیز:** فانوس، قندیل۔

**چراغچی:** چراغ روشن کرنے والا۔

**چراغدان:** چراغ رکھنے کی جگہ، لیمپ سٹینڈ۔

**چراغك:** جگنو، کرمک شب تاب۔

**چراغ کُش:** چراغ بجھانے والا۔

**چراغلِہ:** جگنو، کرمک شب تاب۔

**چراغوارِہ:** قندیل، فانوس۔

**چراغِینِہ:** کرم شب تاب، جگنو۔

**چراکردن:** چرنا (حیوانات کا)۔

**چراگاہ:** جانوروں کے گھاس چرنے کی جگہ۔

**چراگر:** گھاس چرنے والا جانور۔

**چرام:** گھاس چارہ، سبزہ زار۔ چراگاہ۔

**چَرامین:** چراگاہ، علف زار۔

**چراندن: چرانیدن**- گھاس چرانا۔

**چرانَندَہ:** جانوروں کو گھاس چرانے والا۔

**چرانی:** خوراک کی رقم جو روزانہ یا ماہانہ کسی کو دی جاتی ہے۔

**چرب:** چربی۔

**غذای چرب:** مرغّن غذا۔

**چرَب آخُور:** جسے فراخی عیش و نعمت حاصل ہو، جو نازو نعمت کی زندگی بسر کررہا ہو۔

**چرباندن:** وزن بڑھانے کی اجازت دینا۔

**چربترَ:** زیادہ موٹا۔

**چرب دست:** ماہر، ہنرمند، مشّاق۔

**چرب دستی:** مہارت، ہنرمندی، مشّاقی۔

**چرب زبان:** خوشامدی، چاپلوس، زبان باز۔

**چرب زبانی:** خوشامد، خوشامد کے طور سے میٹھی میٹھی باتیں کرنا۔

**چرب سُخن:** میٹھی میٹھی باتیں کرنے والا، چاپلوس، خوشامدی۔

**چرب گفتار:** شیریں سخن، نکتہ سنج۔

**چربِش:** چربی۔

**چربَک:** چرب کی اسم تصغیر، روغنی نان، پراٹھا۔

**چربَہ:** تریس پیپر، وہ کاغذ جس پر لکھنے سے نچلے کاغذ پر الفاظ ثبت ہوتے ہیں۔

**چربی:** چکنائی، روغن۔

**این غذا چربی ندارد:** اس غذا میں روغن یا گھی نہیں۔

**چربی دار:** جس میں چربی ہو۔

**چربیدَن:** موٹاپے کی وجہ سے وزن بڑھنا۔

**چُرت:** ہلکی سی نیند، جھپکی، آنکھ جھپکنا، آنکھوں میں نیند بھر آنا، خواب آور، بیداری کی درمیانی حالت

**چُرت زدن:** بیداری کی حالت میں نیند آنا، آنکھ لگنا۔

**چرتی:** جسے نیند آرہی ہو۔

**چَرخ:** (۱) پہیہ، (۲) آسمان (۳) گھومنا۔

**چرخاب:** پہیہ جو پانی کے بہاؤ سے گھومتا ہے۔

**چرخِ آبنوس:** آسمان کا کنایہ ہے۔

**چرخِ آسیاب:** چکی کا گھومنا۔

**چرخ چنبری:** آسمانی فضا۔

**چرخاب:** بانی کے بہاؤ سے چلنے والی چکی۔

**چرخ خوردن:** گھومنا۔

**چرخِ کبوُد:** آسمان کا کنایہ ہے۔

**چرخِ کوزہ گری:** کمہار کا چکر جس کے ذریعے پیالے بنائے جاتے ہیں۔

**چرخ:** باز کی قسم کا شکاری پرندہ۔

**چَرخ انداز:** تیر انداز۔

**چَرخاندن:** چکر دینا، گھمانا۔

**چرخانندِہ:** چکر دینے یا گھمانے والا۔

**چرخباد:** طوفانی ہوا۔

**چرخ ریسک:** (۱) ایک پرندہ جو چڑیوں کے برابر ہوتا ہے، اس کی آواز چرخہ کاتنے کی آواز سے ملتی ہے۔

**چرخ زَدَن:** اپنے ارد گرد گھومنا، محور کے گرد گھومنا۔

**چرخ زن:** رقّاص۔

**چرخُشت:** میوے کا رس نکالنے کا آلہ۔

**چرخَک:** چرخی، چکلی، پھرکی۔

**چرخِہ:** چرخ، پہیہ، سوت کاتنے کا چرخا۔

**چرخیدن:** گھومنا، چکر لگانا۔

**چرد:** آستانہ، درگاہ۔

**چردِہ:** چہرہ، چہرے کا رنگ۔

**سیاہ چردہ:** جس کا رنگ کالا ہو، سیاہی مائل رنگ والا

**چُرز:** پرندہ جو مرغ سے کچھ بڑا ہوتا ہے گوشت اس کا حلال ہوتا ہے۔

**چَرَس:** قید و بند، زندان، جیل خانہ، شکنجہ۔

**چَرس:** ایک خاص قسم کا پودا جس کے بیج نشہ آور ہوتے ہیں۔ ان کا سفوف بعض لوگ تمباکو کی صورت میں استعمال کرتے ہیں۔

**چَرَسدان:** کچکول جسے درویش چلتے ہوئے کندھے پر ڈال لیتے ہیں۔

**چرسی:** چرس کے کش لگانے والا۔

**چرش:** چراگاہ۔

**چرغ:** باز کی طرح کا شکاری پرندہ، چرخ۔

**چَرغان:** شاہی مہر۔

**چَرغَند:** بکرے کے رودے جن میں گوشت اور کلیجی کے ٹکڑے اور چربی بھرکر بریاں کرتے ہیں۔

**چرِک:** پیپ، غلاظت، کثافت۔

**تولید چرک:** پیپ پیدا ہونا۔

**چرک آھن:** لوہے کا زنگ۔

**چرک گرفتن:** گندہ ہو جانا۔

**چرک نشستن:** پیپ پڑنا۔

**چرِکاب:** گندہ پانی، میلا پانی۔

**چرک آلود:** گندا، غلیظ، پیپ بھرا۔

**چرک تاب:** خاکستری یا قہوے کے رنگ کا کپڑا جس میں میل ظاہر ہو۔

**چرکدار:** گندا، غلیظ، بیپ بھرا۔

**چرِکن:** غلیظ، گندا۔

**چرکناک-چرکیں:** ناپاک، غلیظ، کثیف، جس پر زخم کی پیپ لگی ہو، زخم جس میں پیپ ہو۔

**چَرگر:** گانے والا، گویا، مُغنّی۔

**چَرم:** چمڑا۔

**چرَمدان:** چمڑے کا بیگ۔

**چرمسار:** چمڑا کمانے اور رنگنے والا، دباغ، کھٹیک۔

**چرَمسازی:** چمڑا کمانا یا رنگنا، دباغی کرنا۔

**چرمَ گر:** چرمساز۔

**چرَمی:** چرمین، چمڑے کا بنا ہوا۔

**کفش چرمی:** چمڑے کا جوتا۔

**چرَند:** غیر اہم باتیں، یا وہ گوئی، لاف و گزاف، گھاس چرنے والا جانور۔

**چرند پرند:** لاف و گزاف،پوچ، بے معنی گفتگو۔

**چرَن:** چوں چوں کی سی آواز۔

**چُروک:** پیشانی کی جُھری، شکن۔

**چروک خوردن:** شکن پڑجانا۔

**چُروکِیدن:** پیشانی پر شکنیں ڈالنا۔

**چُروکیدہ:** جس کی پیشانی پر بل ہوں۔

**چَرویدن:** چارہ جوئ کرنا۔

**چروَندہ:** جس نے چارہ جوئ کی ہو۔

**چریدن:** چرنا (گھاس)۔

**چَرندہ:** گھاس چرنے والا۔

**چَریک:** بے قاعدہ فوج۔، جس نے باقاعدہ فوجی تربیت حاصل نہ کی ہو۔

**قوای چریک:** معاون یا امدادی فوج۔

**چَز:** بندر، میمون۔

**چِزک:** خارپشت، ایک جانور جس کی کھال کانٹوں سے پُر ہوتی ہے۔

**چسان:** کس طرح، کیسا، مثال:

**چسان از لعل میگون تومستم**
**کہ فارغ از مے گلگونم اے دوست**

میرے دوست میں آپ کے لب لعل سے ایسا سرمست و سرمشار ہوا ہوں کہ اب شراب سرخ کی تمنا سے فارغ ہو گیا ہوں۔

**چسپ:** چسپیدن مصدر= چمٹ جانا، ساتھ لگ جانا سے فعل امر، آملو، ساتھ لگ جاؤ۔

**چسپاں:** چپکا ہوا، ساتھ لگا ہوا۔

**چسپاندن:** ساتھ چپکانا۔

**چسپانیدہ:** چپکا ہوا۔

**چَسپناک:** جو چپک جائے۔

**چسپناکی:** چپکنے کی خاصیت، جو چپک جاے ۔ لیس، چپچپاہٹ۔

**چسپندِگی:** چپچپاہٹ۔

**چسپیدن:** چپکنا، ساتھ مل جانا۔

**چسپِیدہ:** چپکا ہوا، ساتھ ملا ہوا۔

**چُست:** چالاک، ہوشیار۔

**چُستک:** چمڑے کی نرم اور سادہ جوتی۔

**چَستِہ:** نغمہ، آہنگ۔

**چشایٔ:** مزہ چکھنے کی حس۔

**چشاندن:** کسی چیز کا مزہ چکھنا۔

**چشانندِہ:** جو کسی چیز کا مزہ چکھائے۔

**چَشتِہ:** (۱)چاشت کے وقت کی غذا، طلوع سحر سے گھنٹہ بھر بعد کی غذا، کم خوراک (۲)کسی شخص سے کھل کر ایسی ہمدردی کرنا، جس سے وہ بگڑ جائے۔

**چشتہ خُو:** جو کسی کی ہمدردی کی بنا پر اس سے متواتر مدد چاہے، طماع، لالچی۔

**چشِش:** چکھنا۔

**چَشغرَ:** پاؤں کا نشان، جانور کے پاؤں کا نشان۔

**چَشم:** (۱) آنکھ (۲)امید۔

**او از خطای من چشم پوشید:** اس نے میری غلطی کو نظر انداز کردیا۔

**چشم بچشم:** بسر و چشم، رضامندی سے، بڑی خوشی سے بہت اچھا۔

**چشم آرُو:** بدنظری کو دور کرنے کی دعا یا تعویذ۔

**چشم آغِیل:** غضب آلود نگاہ۔

**چشم آلوس:** چشم آغیل۔

**چشم انداز:** نظارہ، منظر، آثار، متوقع حالات۔

**چشم انداختن:** نظر ڈالنا، ایک نظر دیکھنا۔

**چشم باز کردن:** آنکھیں کھولنا۔

**چشمِ بددُور:** خدا بُری نظر سے بچائے۔

**چشم بدست اُوست:** میں اس پر بھروسا کرتا ہوں۔

**چشم براہ:** منتظر

**چشم براھی:** انتظار

**چشم بند:** گرویدہ کرنیوالا، دلکش، مسحور کن، شعبدہ باز

**چشم بند:** پردہ، اندھیاری جو گھوڑے کی آنکھوں پر ڈالتے ہیں

**چشم بندی:** حیران کرنے کے لیے کسی کی آنکھیں ہاتھوں سے بند کرنا، شعبدہ بازی

**چشم بی آب:** بے حیائی، بے شرمی

**چشم بیمار:** نیم وا آنکھ یا آنکھیں

**چشم بینا:** آنکھ جو خوب اچھی طرح عیب و ثواب دیکھ سکے

**چشم پزشک:** آنکھوں کا ڈاکٹر

**چشم پُوش:** نظر انداز کر دینے والا

**چشم پوشی:** نظر اندازی

**چشم پوشیدن:** چشم پوشی کرنا، نظر اندازی کرنا

**چشم پیش:** شرمسار ہونے کا کنایہ

**چشم تر:** آنسوؤں بھری آنکھ، اشک آلود آنکھ

**چشم تنگ:** بخیل، خسیس، کنجوس کا کنایہ

**چشم چران:**جو ہوس کی بناپر لڑکیوں کے چہروں پر نظر ڈالتا ہے

**چشم چیدن:**دفعیہ یا توڑ کرنا

**چشم خانہ:**خانہ چشم جہاں آنکھ ہے

**چشم خوردہ:**جسے نظر لگی ہو

**چشم داشت:**کسی چیز کو حاصل کرنے کا منتظر ہونا، امیدوار ہونا، خواہش، انتظار

**چشم داشتن:**کسی چیز کے حصول کا منتظر ہونا

**چشم درراہ داشتم:**میں نے انتظار کیا

**چشم دریدہ:**بے حیا، بے شرم، بے ادب

**چشم دل:**بصیرت

**چشم دُوختن برچیزی:**کسی چیز پر آنکھ جمالینا

**چشم رس:**منشا، مدنظر

**چشم رسیدہ:**جسے بُری نظر لگی ہو

**چشم رُوز:**آفتاب، خورشید

**چشم روشن شدن:**کسی کو دیکھ کر خوشی حاصل ہونا

**چشم روشنی:**ہدیہ، تحفہ جو عروس اور داماد کو دیا جاتا ہے

**چشم زاغ:**نیلی آنکھ

**چشم زخم:**نظر لگنا

**چشم زد:**سفید و سیاہ مہرہ جو نظر بد کو روکنے کے لیے بچوں کے گلے میں باندھتے ہیں

**چشم زدن:**کنایہ ہے بہت تھوڑے وقت کا

**چشم زدہ:**جسے کسی کی نظر لگی ہو

**چشم سفید:**شوخ، ذھیت، بے حیا

**چشم سیاہ شدن:**دنیا کا نظر میں تاریک ہو جانا

**چشم شما روشن:**میں آپکو مبارک باد پیش کرتا ہوں

**چشم شُور:**آنکھ جو کسی چیز کو پسند کرے اور وہ دوسرے کے لیے پریشانی کا موجب ہو جس سے نظر لگے

**چشم شیطان کُور:**بد کردار اندھا ہو جائے، بُرای کرنے کے قابل نہ رہے

**چشمِ ظاہری:**ظاہر کی چیزیں دیکھنے والی آنکھ

**چشم فسای:**بد نظری کا مداوا کرنے والا

**چشمَک:**آنکھ کا اشارہ، عینک

**چشم کردہ:**چشم رسیدہ، جسے بُری نظر لگی ہو

**چشم کسی را بروشنای انداختن:**لبھانا پھسلانا، ورغلانا

**چشم کُشادن:**ہوش میں آنا، غور و فکر کرنا

**چشم کُشی:**بُری نظر کا توڑ معلوم کرنا

**چشم گشتہ:**بھینگا

**چشم گفتن:**قبول کر لینا

**چشم و چراغ:**بہت عزیز، بہت پیارا، محبوب زیبا

**چشم و دل سیر:**آنکھ اور دل کا اطمینان

**چشم و گوش باز است:**بُرے بھلے کی پہچان ہے

**چشم و دل گرسنہ:**لالچی، حریص، طماع

**چشم ھمراھی ازو داشتم:**میں اس سے مدد کی توقع رکھتا تھا

**بالای چشم:**ہم غور کرینگے۔

**بچشم خود:**اپنی آنکھوں سے۔

**بیک چشم برہم زدن:**آنکھ جھپکتے ہیں۔

**دی شب چشم:** (یامژگان) بہم نزدم: کل رات میں سو نہ سکا، آنکھ نہ لگی۔
**مردمکِ چشم:** آنکھ کی پُتلی۔
**نور چشم:** آنکھ کا نور، بیٹا بیٹی۔
**چَشمہ:** سوتا، وہ جگہ جہاں پانی زمین سے باہرنکلتا ہے اور رواں رہتا ہے۔
**چشمہ آفتاب:** خورشید کا کنایہ ہے، چشمہ آتش فشان، چشمہ خاوری، چشمہ روشن، چشمہ گرم اور چشمہ نور بھی انھیں معنوں میں آتے ہیں۔
**چشمہ حیوان:** آب حیات اسے چشمہ خضر بھی کہتے ہیں۔
**چشمہ سار:** جس زمین میں بہت چشمے ہوں۔
**چشمیزک:** ایک پودے کا سیاہ اور چمکدار پھل جو بہدانے کے برابر ہوتا ہے، یہ پودا سوڈان اور حجاز میں پایا جاتا ہے قدیمی طب میں اس سے آنکھوں کی دوائ تیار ہوتی تھی۔
**چشیدن:** چکھنا۔
**چشندہ:** چکھنے والا۔
**چشینندہ:** چکھا ہوا۔
**چطور:** چہ طور، کسی طرح۔
**چغ:** پرندوں کا گھونسلا، چھت پر جو کابک یا چھتری کبوتروں کے لیے بنائ جاتی ہے، تیلیوں سے بنا ہوا پردہ۔
**چُغ:** جوا جو بیلوں کی گردن پر ڈالا جاتا ہے۔
**چَغ:** مدھانی۔
**چغار:** ساز کی سُریلی آواز لڑائی کا شور۔
**چغاز:** بے حیا عورت، بدزبان۔
**چَغالہ:** پھل جو ابھی پکا نہ ہو، نارسیدہ پھل، بادام اور زرد آلو کے نارسیدہ پھل کے متعلق کہتے ہیں۔
**چَغانہ:** (۱) موسیقی کا ایک ساز جس کی شکل قاشق کی سی ہوتی ہے اس کے ساتھ گھنگرو بندھے ہوتے ہیں، ہاتھ سے اسے حرکت دیتے ہیں

**چُغد:** اُلو، بوُم
**چَغداول:** لوگوں کا انبوہ جو لشکر کشی کے وقت لشکر کے پیچھے پیچھے چلتے ہیں، اسے چغدل اور چغدول بھی کہتے ہیں
**چُغر:** مینڈک
**چغرشتہ:** دھاگے کا بنا ہوا گولا
**چغرِ یدَن:** (۱) توجہ کرنا، التفات کرنا (۲) ڈرنا خوف کھانا، وہم کرنا
**چغریدہ:** ڈرا ہوا، جسے کوئی وہم ہو گیا ہو
**چُغز:** مینڈک
**چُغُک:** چڑیا، کنجشک
**چُغُل:** سخن چین، اِدھر کی بات اُدھر لے جانے والا، چغل خُور
**چَغَل:** (۱) شکن
**چُغَل:** ہر سخت چیز
**چُغلی:** چغل خوری، ادھر کی بات ادھر لے جانا
**چُغلی کردن:** ادھر کی بات ادھر لے جانا، چغلی کرنا
**چَغندرَ:** چقندر، شلغم کی طرح کی ایک سبزی جو پک کر گہری سرخ ہو جاتی ہے
**چُغو:** چڑیا
**چَغیدَن:** کوشش کرنا، جھگڑا کرنا، بات کرتے ہوئے کسی خوف سے رک جانا
**چَفت:** جعفری جو لکڑی کی چفتیوں سے بنائی جاتی ہے اس پر انگور وغیرہ کی بیلیں پھیلتی ہیں
**چفت:** ایک طرح کا قفل، دروازے کی زنجیر
**چُفت:** (۱) تنگ لباس (۲) ستون جس سے عمارت کو سہارا دیا جاتا ہے
**چَفتَک:** کلنگ، کونج، لق لق
**چفتہ:** (۱) خم، کجی، خمیدہ (۲) طاق، گھر کی چھت،

محرابی چھت (۳)دروغ، بہتان

**چفسیدن:** چسپیدن، ملنا، پیوست ہو جانا

**چقاچاق:** دیکھیے چکا چاک

**چقدر:** چہ قدر، کس قدر

**چقدر پُول لازم دارید:** تمہیں کتنے روپے چاہیں

**ہرقدر:** جس قدر بھی ہو

**چقِرمِہ:** (۱)سخت (۲)جفاکش، مضبوط (۳)مشکل، کٹھن

**چقماق:** ایک خاص پتھر جس کے ساتھ فولاد ٹکرائے تو اس میں سے آگ نکلتی ہے

**چقماقی:** چقماق کی بنی ہوئی

**چقندر:** شلغم کی طرح کی سبزی جو پک کر گہرے سرخ رنگ کی ہو جاتی ہے

**چُک:** لکڑی کا دستہ دار چار شاخہ جس سے بھوسہ اور دانے الگ کرتے ہیں

**چَک:** طمانچہ، تھپڑ

**چک زدن:** تھپڑ مارنا، طمانچہ رسید کرنا

**چِک:** قطرہ، بوند جو کسی جگہ یا چیز سے گرتی ہے

**چَک:** چیک جس کے ذریعے بنک سے رقم حاصل کی جاتی ہے

**چَک:** ٹھوڑی

**چکا چاک:** تلواروں کے ٹکرانے کی آواز، جھنجھناہٹ

**چاد:** (۱)سر کی چوٹی، پیشانی سے اوپر کا حصہ (۲)پہاڑی کی چوٹی

**چکامِہ:** غزل، نظم، قصیدہ

**چکامہ سرا:** غزل سرا، غزل گا کر سنانے والا، شاعر، قصیدہ گو

**چِکان:** قطرہ قطرہ کرنا

**چکاندن:** چکانیدن، قطرہ قطرہ ٹپکانا

**چکانَندِہ:** قطرہ قطرہ ٹپکانے والا

**چکاوک:** ایک خوش آواز پرندہ، جس کے سر پر چھوٹی سی کلغی ہوتی ہے، ایک راگ کا نام

**چکاوہ:** چنڈول، خوش آواز پرندہ

**چکچک:** قطرہ قطرہ پانی ٹپکنے کی آواز

**چکرنہ:** کوُنج، لق لق، لمبی چونچ والا مرغابی کی طرح کا پرندہ

**چکِرہ:** قطرہ

**چَکَس:** باز اور اس قسم کے شکاری پرندوں کا گھونسلا

**چکسَہ:** (۱)کاغذ کا ٹکڑا جس میں عطار مشک و عنبریا کوئی اور دوا لپیٹ کر دیتا ہے (۲)باز یا اسی طرح کے اور شکاری پرندوں کا گھونسلا

**چکسیدن:** شرمسار ہونا، نادم ہونا

**چکُش:** لوہار کا ہتھوڑا

**چُکک:** (۱)چڑیا، کنجشک (۲)ایرانی موسیقی کی ایک راگنی کا نام

**چکمِہ:** فل بوٹ، بوٹ جو پنڈلی تک لمبا ہوتا ہے،

**چکمہ دُوز:** فل بوٹ بنانے والا

**چکمیزک:** ایک بیماری ہے جس میں انسان پیشاب پر قابو نہیں رکھ سکتا، قطرہ قطرہ پیشاب کا گرنا

**چکِن:** ایک قسم کا کپڑا جس پر بیل بوٹے کاڑھے گئے ہوں، جس پر زردوزی کا کام ہوا ہو، جامہ زربفت

**چکوُج:** دیکھے چکش

**چکُنم:** چہ کنم کا مختصر، میں کیا کروں

**چک و چانِہ:** چیز لیتے وقت قیمت میں کمی کے لیے کہنا، مول تول کرنا

**چکوک:** چڑیا

**چکہ:** (۱)چھوٹا سا، کوچک، حقیر (۲)شوخ، مسخرہ

**چکہ:** پانی کا قطرہ، بوند

**چکیدن:** قطرہ قطرہ ٹپکنا

**چکیده:** قطرہ قطرہ ٹپکا ہوا

**چگال:** سخت اور سنگین چیز

**چگل:** ترکوں کا ایک قبیلہ جو شعرا کے نزدیک زیبائی اور خوش اندامی کے لیے مشہور تھا

**چُغندر:** چقندر

**چگور:** دوتار کا ساز جو صحرا نشین یا دیہاتی بجاتے ہیں

**چگونہ:** چہ گونہ، کس طرح

**چگونگی:** کس طرح، کسی قسم کا

**چل:** کم عقل، بے وقوف، احمق

**چِل:** چہل، چالیس

**چل:** ڈیم، بند

**چُل:** آلہ تناسل

**چلاخ:** سیلاب

**چلاس:** وہ شخص جو پستی اور تنگ چشمی کی وجہ سے لوگوں کی خوراک سے لقمہ اٹھا لیتا ہے

**چُلاغ۔۔۔چُلاق:** لنگڑا

**چلاق کردن:** لنگڑا کرنا

**چلاندن:** چلانیدن، نچوڑنا، کچلنا، ملنا، بھینچنا

**چلاؤ:** پلاؤ کی ایک قسم جو اہل ایران کی پسندیدہ غذا ہے

**چلب:** (۱) موسیقی کا ایک ساز (۲) آشوب و غوغا، فریاد

**چُلبُلہ:** اضطراب، بے چینی

**چلپاسہ:** چھوٹی چھپکلی

**چلپان:** عناب جو دواؤں میں استعمال ہوتا ہے

**چلپک:** روٹی جو گھی ڈال کر پکائی جائے

**چلتُوک:** دھان، منجی

**چلچراغ:** (۱) چالیس بتیوں کی روشنی جو آرائش کی غرض سے جلائی جاتی ہیں (۲) ایک قسم کا بلور کا چراغ جس کی کئی شاخیں ہوتی ہیں ہر شاخ پر بتی رکھنے کی جگہ ہوتی ہے یہ چراغ فانوس کی شکل میں چھت کے نیچے لٹکایا جاتا ہے

**چلچلہ:** ابابیل، پرستو

**چلر:** ایک بلند و بالا جنگلی درخت جس کی لمبائی ۲۵ میٹر تک ہوتی ہے، اس کی لکڑی سخت ہوتی ہیں اور رنگ اس کا سرخ ہوتا ہے، ۲۰۰ سال تک قائم رہتا ہے

**چلفوز:** پرندوں کی بیٹھ

**چلغوزہ:** درخت صنوبر کا پھل

**چلک:** چھڑی

**چلم:** فرنگی توت

**چلملہ:** مفت

**چُلمن:** بے وقوف، احمق، ابلہ

**چلمع:** بھیڑ بکری کی مینگنیاں

**چلنگر:** قفل اور چابیاں بنانے والا، قفل ساز

**چلو:** چلاؤ، پلاؤ کی ایک قسم جو اہل ایران کی پسندیدہ غذا ہے، ابلے ہوئے چاول جن میں بعض چیزیں ملائی جاتی ہیں

**چلو صافی:** چھلنی، صافی

**چلوکباب:** چاول جو کباب اور مکھن کے ساتھ کھاتے ہیں

**چلوار:** سفید سوتی کپڑا، جس پر کلف لگی ہوتی ہے

**چُلوزہ:** انگوروں کا چھوٹا گچھا

**چلو صافی کن:** سوراخ دار برتن جس سے چاولوں کی پیچھ نکالتے ہیں

**چلہ:** چالیس روزہ، کسی کی وفات کا چالیسواں دن چالیس دن کا عرصہ، برائے اعتکاف

**چلہ بزرگ:** گرمیوں اور سردیوں کے پہلے چالیس دن

**چلہ کُوچک:** گرمیوں کے چلے کے بعد بیس بیس روز

**چلہ:** کمان

**چلہ:** کنارہ، کنی، کور

**چلہ خانہ:** جہاں چالیس دن کے لیے اعتکاف میں بیٹھتے

ہیں

**چلہِ نشین:** چلے میں بیٹھنے والا

**چلیپا:** (۱)صلیب (۲)بالوں کا حلقہ (۳)خمیدہ چیز، خم، پیچ، کنایہ ہے زلف محبوب کا

**چلیدن:** نچوڑنا

**چَلیدہ:** نچوڑا ہوا

**چلیک:** ٹین کا برتن جس میں تیل وغیرہ رکھتے ہیں، پیپا

**چَلیم:** حُقّے کی چلم

**چَم:** نازک خرامی، پیچ و خم، نظم و ترتیب، آراستگی، مثال:

**دعوی کنی کہ شاعرِ دہرم ولیک نیست**
**در شعر تو نہ حکمت و نہ لذت و نہ چم**

تو دعوی تو کرتا ہے کہ میں شاعر دوران ہوں لیکن تمہارے شعر میں نہ فلسفہ ہے نہ لطف ہے اور نہ نظم و ترتیب

**چمَاق:** (ت)ہاتھ میں لے کر چلنے والی موٹی چھڑی

**چَماق دار:** ہاتھ میں چھڑی لے کر چلنے والا

**چَماق نُقرہ:** موٹی چھڑی جس کا دستہ چاندی کا ہو

**چَمانہ:** فخر و ناز سے خراماں خراماں چلنا، خرامِ ناز

**چَمانہ:** جام، ساغر، جام شراب، قدح

**چمانی:** جام پیش کرنے والا، ساقی

**چمانیدن:** نازو نخوت سے چلنا

**چُمباتمہ:** گھٹنوں کے بل بیٹھنا

**چمچاخ:** جھکا ہوا، خمیدہ، کمزور

**چمچم:** (۱)ایک خاص قسم کا جوتا (۲)گھوڑے گدھے کا سُم (۳)خرام، رفتار

**چمچمہ:** چلتے ہوئے انسان کے پاؤں کی آواز یا جانوروں کے چلنے کی پاؤں کی آواز

**چمچہ:** کسی رقیق شے وغیرہ کے نکالنے کا آلہ، کفگیر، بڑا چمچ

**چمدان:** سوٹ کیس

**چَمش:** چشم، آنکھ

**چمشاق:** جوتا

**چمشاگر:** موچی، جوتے بنانے والا

**چَمَک:** طاقت، قدرت، شان، شوکت، پیش دستی

**چَمَن:** باغ، گلزار، گلستان

**چمن آرا:** باغ کو سجانے والا، باغ کی دیکھ بھال اور آبیاری کرنے والا جس سے رنگا رنگ پھول کھلتے اور باغ آراستہ ہوتا ہے، باغبان

**چمن افروز:** باغ کو خوبصورت پھولوں سے آراستہ کرنے والا

**چمن پیرا:** چمن آرا

**چمن زار:** جہاں باغوں کی فراوانی ہو

**چمن ساز:** مالی، باغبان

**چمن طراز:** چمن ساز

**چمنا:** خچر، استر

**چمَند:** سست گھوڑا نیز سُست اور بیکار انسان

**چمَنستان:** مرغزار، جہاں باغ ہی باغ کھلے ہوں

**چمَنی:** چمن کی سرسبزی کا سارنگ، سبز رنگ

**چمُوش:** سرکش گھوڑا یا خچر

**چمیَدن:** نازوا دا سے چلنا

**چمِین:** پیشاب، بول

**چناب:** خیمہ لگانے کا سامان

**چَناچن:** تیراندازی کی لگاتار آوازیں

**چنار:** ایک درخت جس کی لکڑی بہت سخت ہوتی ہے، یہ درخت بہت طویل ہوتا ہے اس کی لمبائی ۳۰ میٹر تک ہوتی ہے

**چَنارِستان:** جہاں چنار ہی چنار ہوں

**چُنان:** اس طرح سے، مانند

**چُنانچه:** پس

**چنانکه:** مثل، مانند

**چنباقِه:** گھٹنوں کے بل بیٹھنا

**چنبَر:** حلقہ، دائرہ، محیط دائرہ

**چنبرزدن:** اپنے ارد گرد حلقہ بنانا

**چنبرِ مینا:** آسمان

**چنبری:** گول، مدوّر، چکردار، دائرے میں حرکت کرنے والا

**چَنبوُر:** لگام، کمند، رسی جو گھوڑے کی لگام سے باندھتے ہیں

**چنبَه:** موٹی لکڑی، ہر موٹی اور کھردری چیز، فربہ اور تنو مند شخص

**چنپا:** چمپا جس کے پھول سفید اور خوشبودار ہوتے ہیں، چمپاکلی

**چنتِه:** توشہ دان جس میں سفر کے لیے خوراک رکھتے ہیں

**چند:** کچھ مقدار یا تعداد

**چندان:** ایسا، اس قدر

**او چندان بدنیست که شمامی گوئید:** وہ اتنا بُرا نہیں جتنا تم کہتے ہو

**او چندان پول نداشت که از حساب بیرونست:** اس کے پاس اتنی رقم نہ تھی جو حساب سے بالا ہو

**چندانک:** جتنا کہ

**چندال:** ماخوذ از ہندی: چنڈال، فرومایہ شخص، پست فطرت، گھٹیا

**چند برابر:** بہت، کئی دفعہ

**چِندَر:** گوشت کے اوپر کی جھلی جو قدرے سخت ہوتی ہے

**چُندک:** آلتی پالتی مارکر بیٹھنا، زمین پر دوزانو ہو کر بیٹھنا

**چندَل:** صندل، صندل کی لکڑی

**چندَش:** بیزاری کی حالت میں کسی چیز کو دیکھتے ہی اسے نا پسند کر دینے کا اظہار

**چند ضلعی:** کثیرالاضلاع، شکل جس کے کئی ضلعے ہوں

**چَند۔۔۔چندَن:** صندل، ایک تناور درخت جو ہندوستان میں پایا جاتا ہے، اس کی لکڑی خوشبودار ہوتی ہے اور اس کا بُورا بعض دواؤں میں کام آتا ہے، اور اس کا شربت بھی بناتے ہیں

**چندهجائی:** لفظ جس کے کئی اجزا ہوں

**چَندی:** کچھ وقت، کچھ دیر، تھوڑی دیر

**چندی فکر کرد:** کچھ دیر اس نے سوچا

**بعد از چندی:** کچھ وقت بعد

**چَندین:** بہت سے، اتنا زیادہ

**بچندیں دلیل:** بہت دلائل کی بنا پر

**چَنگ:** ایک ساز کا نام، بربط، مثال:

**به نغمه دگرم زنده ساز ای مطرب**
**چه معجز است که در پرده نیست چنگ ترا**

اے مطرب کسی اور نغمے سے مجھ میں حیات تازہ پیدا کر کونسا اعجاز ہے جو ترے ساز کی سروں میں نہیں

**چنگ زدن:** ساز بجانا، بربط بجانا

**چنگ:** پنجہ، گرفت

**در چنگ شُدن:** دشمن کی گرفت میں آنا

**چنگ:** خمیدہ پشت، کُوز (قوز) پشت، کبڑا

**چنگ پشت:** کبڑا

**چنگ زن:** بربط نواز، ساز بجانے والا

**چنگار:** ایک بیماری ہے جس میں جسم پر ورم اور زخم آجاتا ہے، سرطان

**چنگال:** تین چار دندانوں والا کانٹا

**چنگال:** پنجہ، گرفت، انسان کے ہاتھ کا پنجہ، درندوں اور پرندوں کا پنجہ

**درچنگال دشمن:** دشمن کی گرفت میں

**چنگالی:** خاص قسم کی غذا جو گرم گھی میں شکر یا شیرہ اور نان سے تیار کی جاتی ہے

**چنگک:** ہُک جو دیوار یا چھت میں لگاتے ہیں اور ضرورت کے وقت اس پر کچھ لٹکا لیتے ہیں

**چنگل:** چنگال کا مخفف، پنجہ، گرفت

**چنگلوک:** انسان جس کے ہاتھ پاؤں کی انگلیاں ٹیڑھی ہوتی ہیں، جو شخص ضعف اور سستی کے باعث حرکت کرتے ہوئے دیوار پر ہاتھ رکھ لیتا ہے یا کسی شخص یا چیز کا سہارا لیتا ہے

**چنگلہ:** (۱) پرندوں یا درندوں کا پنجہ (۲) چنگ (ساز) (۳) پیچ دار بال

**چنگ مریم:** ایک پودا، قدیم زمانے میں اس بات پر اعتقاد کیا جاتا تھا کہ اگر با اُمید عورت اسے پانی میں ڈالدے تو بچے کی پیدائش سے جلد فارغ ہو جاتی ہے

**چنگول:** پنجے کی گرفت

**چنگی:** بربط نواز

**چنگیز:** چنگیز خان منگول بادشاہ جس نے ایران فتح کرکے وہاں حکومت قائم کی

**چنگیزیان:** چنگیز خان کی اولاد و اخلاف

**چُنو:** کلمہ ربط ہے جو چوُں اُو کا مخفف ہے، اس جیسا

**چُنور:** زور، توانائی، قوت

**چَنہ:** چانہ کا مخفف ہے، تھوڑی

**چنہ:** چینہ کا مخفف ہے، دانے دُنکے جو پرندے زمین سے چگتے ہیں

**چُنیدَن:** چُننا، چگنا

**چُنین:** چوں این کا مخفف، اس جیسا

**چَنیور:** صراط، پلِ صراط، قیامت

**چُو:** افواہ، بے اصل بات، جھوٹ

**چُوانداختن:** جھوٹی خبریں پھیلانا

**چواک:** ٹین جس میں مٹی کا تیل یا گھی ڈالتے ہیں

**چُوب:** لکڑی جو چیزیں بنانے یا جلانے کے کام آتی ہے

**چُوب اُستاد:** استاد کی چھڑی، مجازاً نصیحت، تنبیہ، تادیب

**چُوب استاد بہ زمِہرِ پدَر:** استاد کی تنبیہ باپ کی مہر و محبت سے بہتر ہے

**چوب بست:** گو جو معمار دیوار یا چھت تعمیر کرنے کے لیے افقی اور عمودی لکڑیوں سے تیار کرتے ہیں

**چُوبِ پا:** بیساکھی جو معذور بغل میں لے کر چلتے ہیں

**چُوبِ پنبہ:** کارک جس سے بوتل بند کرتے ہیں

**چُوب تعلیم:** استاد کی چھڑی

**چُوب حاکم:** سختی، تشدد، بیداد، حکم حاکم، زور، طاقت

**چُوب حاکم صداناداشتن:** حاکم کی سختی برداشت کرنا اور دم نہ مارنا

**چُوب دستی:** ہاتھ میں لے کر چلنے والی چھڑی

**چُوب شِحنہ:** پولیس کا ڈنڈا

**مثل چوب شدن:** سخت کڑا یا بے اثر ہو جانا

**چُوب باز:** گتکا کھیلنے والا

**چُوب بازی:** گتکا کھیلنا

**چُوبان:** چوپان، گڈریا

**چُوب پارہ:** لکڑی کا تکڑا

**چُوب پَر:** لمبے دستے والا جھاڑو

**چُوبدار:** گلہ بان، گڈریا، جس کا کام بھیڑوں بکریوں کی خرید و فروخت ہو

**چُوب رخت:** کپڑے لٹکانے والی کھونٹی

**چُوب سا** :بڑھییوں کا رندہ جس سے لکڑی چھیل کر ہموار کرتے ہیں

**چوب شکن**:لکڑی کاٹنے والا

**چوب شگاف**:پچر، پھانا، جس سے لکڑی کو چیرنا آسان ہو جاتا ہے

**چوب فروش**:لکڑی بیچنے والا

**چُوبک**:باریک چھڑی جس سے ڈھول بجاتے ہیں، چوب کی تصغیر

**چُوبکاری**:کسی کو چھڑی سے مارنا

**چُوبکین**:لکڑی کا چارشاخہ جس سے بھوسہ اڑاکر دانے الگ کرتے ہیں

**چُوب گز**:پیمانہ جس سے کپڑا ناپتے ہیں

**چُوبِہ**:بیلن جس سے گندھے ہوئے آٹے کو روٹی کی شکل میں پھیلاتے ہیں

**چُوبِین**:کوئی چیز جو لکڑی سے بنائی جائے، ایران کے بادشاہ برمز چہارم کے نامور سپہ سالار کا لقب، بہرام چوبین

**چوبِینہ**:لمبی چونچ والا پرندہ، کُونج، لق لق

**چُوپان**:گلہ بان، گڈریا، بھیڑیں بکریاں چرانے والا

**چوپانی کردن**:بھیڑ بکریاں چرانا، گلہ بانی کرنا

**چُوچُو نچہ**:سفید لطیف اور نازک کپڑا جس سے موسم گرما کا لباس تیار کرتے ہیں

**چُوخا**:موٹے کپڑے کا لباس جو گڈریے یا دہقان پہنتے ہیں یا زیادہ محنتی لوگ پہنتے ہیں

**چُوخیدَن**:لڑ کھڑانا، لڑکھراتے ہوئے گرنا

**چُور**:چُوز، چکور، تذرو

**چُوری**:خوبصورت لڑکی یا لڑکا

**چُوزہ**:مرغی کا چھوتا بچہ

**چُوغ، یوغ**:جوا جو بیلوں کی گردن پر ڈالتے ہیں

**چوشیدن**:کسی کھانے والی چیز کو منہ میں چبانا

**چُوک**:(۱)ایک پرندہ جو اپنے آپ کو درخت کی شاخ سے لٹکاتا ہے اور پے بہ پے فریاد کرتا ہے، اسے مرغ شب آویز بھی کہتے ہیں (۲)آلہ تناسل (۳)اونٹ کا زمین پر گھٹنے ٹیکنا

**چوگان**:ایک کھیل جو گھوڑوں پر سوار ہو کر کھیلتے ہیں (انگ)گالف

**چوگان بازی**:چوگان کھیلنا

**چوگانی**:جسے چوگان بازی کے لیے سدھایا گیا ہو

**چُوگک**:(۱)چُوزہ (۲)اُلو

**چُوگُور**:چکور کا بچہ، چکور

**چُول**:(۱)دشت، صحرا، بے آب و گیاہ جگہ

**چُول**:چولہ، خمیدہ، کج، تیڑھا، ناہموار

**چُون**:(۱)مانند، مثل (۲)کس طرح، کیوں (۳)جب، (یہ کلمہ ربط و تشبیہ ہے)

**اُوچون و چراکرد**:وہ معترض ہوا، بحث تکرار کی

**چُونان**:چُون آن، اس کی مانند

**چُونانک**:چنانکہ، اس طرح کہ

**چُوناہ**:ہم چنان، اس کی مانند

**چُونہ**:گندھے ہوے آٹے کا پیڑا

**چُونی**:کیفیت

**چُونین**:چون این، چنین، اس طرح

**چِہ**:کلمہ استفہام، کیا، کس طرح، کس قدر؟

**چِہ**:کلمہ تعجب، چہ خوب، واہ کیا خوب بات ہے!

**چِہ**:بصورت تصغیر لاحقے کی صورت میں آتا ہے، مثلاً باغیچہ، چھوتا باغ

**چَہ**:چاہ کا مخفف، کنواں

**چَہار**:چار

**چَہار آخشِیج**:چار عناصر، آگ، پانی، ہوا اور خاک

**چہار آئینہ:** دیکھیے چار آئینہ

**چہارپا:** حیوان، مویشی

**چہاردہ:** چودہ

**چہار دہ سالہ:** چودہ سال کی عمر کا

**چہارد ہُم:** چودھواں

**چہاردہ معصُوم:** اہل تشیع کے عقیدے کے مطابق حضرت رسول کریم(ص) حضرت بی بی فاطمہ (رض) اور بارہ امام

**چہار راہ:** چوک، جہاں چار راستے ملتے ہوں

**چہارسُو:** چاروں طرف

**چہار شنبہ:** بدھوار

**چہار صدم:** چار سواں

**چہار ضربہ:** جس میں چار حصے شامل ہوں

**چہار عُنصر:** اربعہ عناصر، آگ پانی، ہوا اور خاک

**چہار گوش... چہار گوشہ:** جس کے چار کونے یا چار زاویے ہوں، مُستطیل، مربع وغیرہ

**چہارلا:** چار تہیں

**چہاریک:** چوتھا حصہ

**چہچہَ-چیچہَہ:** خوش آواز پرندوں کی صدا، بلبل کی نغمگیں آواز

**چہر... چہرہ:** رُو، رُخ، منہ کے سامنے کا حصہ، رخسار

**چہرہ برافروختن:** چہرہ چمک اٹھنا

**چہرہ پرداز:** صورتگر، مصور، نقاش

**چہرہ پردازی:** نقاشی، تصویر بنانا

**چہرہ کشادن:** چہرے سے پردہ اٹھانا، اپنا آپ دکھانا

**چہرہ نما:** آئینہ

**چہ وقت:** کس وقت، کس وقت تک

**چہل:** چالیس

**چی:** (ت) لاحقے کے طور استعمال ہوتا ہے مثلاً قہوہ سے قہوہ چی، قہوہ بنانے والا

**چی:** چہ چیز کا اختصار، کیا چیز؟

**چِیت:** سوتی کپڑا جس کے مختلف رنگ ہوتے ہیں اور اس پر پھولوں کے نقش و نگار بھی ہوتے ہیں

**چیچک:** آبلہ، ماتا

**چیخ:** جس کی آنکھوں سے ہمیشہ پانی بہتا ہو یا آنکھوں میں گد آتی ہو

**چیدَن:** چننا، ترتیب دینا

**حروف چیدَن:** ٹائپ میں حروف ترتیب دینا

**چیدہ:** چنا ہوا، ترتیب دیا ہوا، ترتیب میں رکھا ہوا

**چیر:** غالب، غلبہ پانا، مسلط ہونا نیز حصہ، قسمت

**چیرگی:** دلیری، گستاخی، فتحمندی، غلبہ

**چیرہ:** دلاور، غالب، مستولی، گستاخ

**چیرَہ دست:** ماہر، زبردست، زورآور، ہنر مند

**چیرہ دستی:** مہارت، ہنر مندی، زبردستی

**چیز:** شے، دولت

**این آدم صاحب چیز است:** یہ شخص دولتمند ہے

**خیلی خوب چیزی ہست:** بہت عمدہ چیز ہے

**ناچیز:** کم، فرومایہ، پست

**ہیچ چیز:** کچھ بھی نہیں

**چیز دار:** دولت مند

**چیزک:** معمولی چیز

**چیزُو...:** خارپشت

**چیست:** کیا ہے؟

**چیستان:** معمہ

**چیغ:** دیکھیے چغ

**چیلان:** (۱)عناب (۲)لوہے کی بنائی ہوئی چیزیں مثلاً زنجیر، ہتھیار، تلوار، چاقو

**چیلہ:** لکڑی کی چھڑی

**چین:** شکن

**چین برجبین افگندن:** غصے میں آنا

**چین خوردن:** شکن پڑنا

**چین دادن:** چہرے پر شکن آنا

**چین:** ملک چین

**چین:** چیدن مصدر= چُننا سے فعل امر، چُنو

**چین به جبین:** ماتھے کی شکن

**چین خوردگی... چین دار:** جس کی پیشانی پر بل آئے ہوں

**چینُو:** پل صراط، قیامت، چینور

**چینِه:** دانے جو پرندے زمین پر سے چن کر کھاتے ہیں

**چینِه دان:** پرندوں کا پوٹا

**چینی:** چین کا رہنے والا، چین کی بنی ہوئی چیز

**چینی سازی:** چین کی ساختہ چیزیں

**چینی فروش:** چینی کی چیزیں بیچنے والا

# ح

**ح**– فارسی ابجد کا آٹھواں حرف، اردو کا نواں اور عربی کا چھٹا حرف ہے، ابجد کے حساب سے اس کے آٹھ عدد ہیں

**حا:** عربی میں ح کا تلفظ "حا" ہے

**حابِل:** (ع) (۱) شکاری، دام پھیلانے والا، (۲) جادوگر، ساحر

**حاتِم:** (ع) عرب قبیلہ طے کا فرد جس کی نسبت سے وہ حاتم طائی کہلاتا تھا، سخاوت میں اس کا نام ضرب المثل کی حیثیت رکھتا ہے

**حاتِم:** (ع) قانونی فیصلہ دینے والا، جج

**حاج:** (ع) حاجی، جنھوں نے حج کی سعادت حاصل کی ہو

**حاجُ الحَرَمین:** (ع) جو شخص مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے حج کی سعادت حاصل کر آیا ہو

**حاجات:** (ع) حاجت کی جمع، ضرورتیں

**حاجِب:** (ع) ابرو، پردہ دار، دربان، حواجب جمع

**حاجب ماوراء:** (۱) دھندلا (۲) مبہم، غیر واضح، ماند، بے آب، اندھیرا، تاریکی

**حاجِبی:** دربان کا کام

**حاجت:** (ع) ضرورت، نیاز مندی

**حاجت بگفتن نیست:** کہنے کی ضرورت نہیں

**حاجت پیش خدابردن:** اللہ کی بارگاہ میں ضرورت یا تمنا کے لیے دعا کرنا

**حاجت خواستن:** اپنی ضرورت کے لیے درخواست کرنا

**حاجت داشتن:** ضرورت مند ہونا، نیاز مند ہونا

**قضای حاجت:** رفع حاجت

**حاجت خانه:** پاخانہ

**حاجت روا:** حاجتیں پوری کرنیوالا، پروردگار

**حاجتی:** حاجت مند، ضرورت مند

**حاجِر:** (ع) زمین کا حصہ جس کے اطرالف بلند ہوں لیکن وسط میں نشیب ہو

**حاجِز:** (ع) روکنے والا، مداخلت کرنے والا، مانع، حائل

**حجابِ حاجز:** پردہ جس سے رکاوٹ ہو

**حاجِه:** (ع) خاتون جس کو حج کی سعادت حاصل ہوئی ہو

**حاجی:** (ع) حاج، جس نے فریضہ حج ادا کیا ہو

**حاجِیه:** خاتون جسے حج کی سعادت حاصل ہوئی ہو

**حاد:** (ع) تند، تیز، سخت، قطع کرنیوالا

**حادُالزاویه:** زاویہ جو نوے درجے سے کم ہو

**حادِث:** (ع) تازہ، نیا، جو چیز تازہ وجود میں آئی ہو، نئی تخلیق، ظہور، نمایاں

**حادثُ شُدن:** ظاہر ہونا، نمودار ہونا وجود میں آنا، تخلیق ہونا

**چه قضیه حادث شده است؟:** کیا مسئلہ پیدا ہوا ہے؟

**حادثات:**(ع) حادثہ کی جمع

**حادِثہ:**(ع) واقعہ، ناگہانی واقع

**حادثہ جُو:**(۱)جانباز، مہم جُو (۲)سنے باز، زمانہ ساز، عیار

**حاذِق:**(ع) ماہر، لائق، دانشمند

**حار:**(ع)گرم، سوزاں، سخت، سخت محنت

**حارِث:**(ع) کاشتکاری، دہقان

**حارِس:**(ع)محافظ، سرپرست، مربّی، نگہبان، پاسبان

**حارِص:**(ع) حریص، لالچی

**حارِصہ:**(ع) زخم، چوٹ

**حارہ:**(ع) سخت گرم، سوزان

**حازِم:**(ع)ثابت قدم، مستقل مزاج، قوی الارادہ، دانا، ہشیار، جو اپنا کام نظم و ضبط سے انجام دیتا ہے، (احزام جمع)

**حاس:**(ع) احساس رکھنے والا، قابل ادراک، محسوس، معلوم، تاثیر، احساس کنندہ

**حاسِب:**حساب کا علم جاننے والا، حساب دان، محاسب

**حاسِد:**(ع)(۱)حسد کرنے والا (۲)دشمن، حسّاد جمع

**حاسِر:**(ع) جو مسلّح نہ ہو

**حاسّہ:**(ع)احساس، ادراک، قوت مدرکہ، حواس پنجگانہ میں سے ہر ایک، سامعہ، باصرہ، شامہ، لامسہ، ذائقہ

**حاش:**(ع)(۱)حاشا، خدا نہ کرے، کبھی نہیں (۲)سوائے

**حاشا:**(ع) کلمہ استثنا، مگر، سوائے، کلمہ انکار بمعنی ہرگز نہیں

**حاشازدن، حاشا کردن:**انکار کرنا

**حاشاللہ:**معاذ اللہ

**حاشاوکلاّ:**کبھی نہیں، خدا نہ کرے

**حاشِیہ:**(ع)کتاب کا حاشیہ، صفحے کے نیچے جو وضاحت کی گئی ہو، صفحے کے اردگرد کی لکیریں

**حاشِیہ گُذاری:**حاشیہ چھوڑنا، حاشیے کے لیے جگہ چھوڑنا

**حاشیہ نشین:**طفیلی، کسی دوسرے کا دست نگر

**حاصِد:**فصل پکنے پر فصل کاٹنے والا

**حاصِل:**نتیجہ، درآمد، پیداوار، فصل

**حاصِل خیز:**زرخیز، زمین جس سے زیادہ پیداوار حاصل ہو

**حاصل آمدن- حاصل افتادن:**حاصل ہونا، مہیا ہونا

**حاصل خیز کردن:**زرخیز بنانا

**حاضِر:**(ع)موجود، تیار

**من حاضِر رفتن ہستم:**میں جانے کو تیار ہوں

**حاضرباش:**جو ہر وقت حاضر ہو

**حاضر جواب:**جو موقع کے مطابق فوراً جواب دینے کا اہل ہو، چُست جواب دینے والا، بدیہہ گو، برجستہ بات کرنیوالا

**حاضر جوابی:**برجستگی، بدیہہ گوئی، برجستہ جواب دینا

**حاضر خدمت:**جو خدمت کے لیے حاضر ہو

**حاضر الذہن:**زُود فہم، بات یا مسئلے کو فوراً سمجھنے والا

**حاضری:**ماحضر، خوراک جو موجود ہو

**حاضِرین:**(ع) جو لوگ موجود ہوں

**حافِد:**(ع)(۱)تابع، فرماں بردار (۲)پوتا، فرزند زادہ حفدہ جمع

**حافِر:**(ع) زمین کھودنے والا

**حافِظ:**(ع) حفاظت کرنے والا، نگہبان، محافظ

**حافظ اسرار:**بھیدوں کی حفاظت کرنے والا

**حافظ:**جس نے قرآن کریم حفظ کیا ہو

**خدا حافظ:**رخصت کے کلمات، خدا تمہارا حافظ ہو

**حافظ:**ایران (شیراز) کے عظیم غزل گو شاعر، شمس

الدین کا تخلص (۲۶ھ - ۹۱ھ)

**حافظ کتب:**کتابدار، لائبریرین

**خیرالمحافظین:**سب سے بہتر اور بڑھ کر حفاظت کرنے والا

**حافِظہ:**(ع) یاد داشت، یاد رکھنے کی قوت

**حافی:**(ع) پابرہنہ، جو پاؤں سے ننگا ہو

**حاقِد:**(ع) کینہ پرور، بداندیش، بدخواہ، حقدہ جمع

**حاکِم:**(ع) حکم دینے والا، صاحب اختیار، گورنر

**حاکمِ عُرف:**سول مجسٹریٹ

**حاکمِ شرع:**مذہبی معاملات کا منصف، قاضی

**حاکمِ مطلق:**خود مختار، فرمانروا، مطلق العنان

**حاکم:**(ع)غالب، برسراقتدار، سربر آوردہ، ذی اثر

**حاکِمانہ:**حکم دینے کے انداز میں

**حاکم نشین:**صوبائی گورنر کا دارالقیام

**حاکم نشینِ ملوکات:**دارالسلطنت

**حاکمِیّت:**عدل گستری، دادرسی، عدل کا نظم و نسق، عدالتی اختیارات

**حاکی:**(ع) حکایت بیان کرنے والا، محرک خیال، ظاہر کرنے والا، روایت کرنے والا

**مُراسلہ حاکی از عزیمتِ اُوست:**خط سے اس کی روانگی کا پتا چلتا ہے

**حال:**(ع)حالت، طبیعت، صورت حال، واقعہ، تفصیل موقع

**اوضاع درچہ حال است؟:**واقعات کی صورت حال کیا ہے؟

**حال اینکہ آنکار را بکنم، ندارم:**اس کام کے کرنے کے لیے طبیعت نہیں چاہتی

**حال:**(۱)موجودہ صورت (۲)وجد کی کیفیت

**حال آمدن:**ہوش میں آنا، اپنے آپ میں آنا

**حال کردن:**خوشی میں وقت گذارنا

**حال و گذشتہ:**موجودہ اور گزرا ہوا وقت

**اھل حال:**راحت و مسرت کے متمنی، خوش رہنے والے، مست و سرشار رہنے والے

**درحال:**ابھی، اسی وقت

**درہرحال:**ہر حالت میں، بہر حال

**زبان حال:**چہرے سے حال معلوم ہونا

**عرضِ حال:**درخواست، التماس

**حالا:**ابھی، اسی وقت

**حالاچہ طور اید؟:**آپ کی طبیعت اب کیسی ہے؟

**حالاکہ او را شناختید باید طور دیگر با او رفتار کنید:**اب کہ آپ نے اسے جان لیا ہے اب چاہیے کہ اس کے ساتھ بہتر سلوک کریں

**حالات:**حالت کی جمع

**حالِب:**(ع) دودھ دُہنے والا

**حالت:**(ع)حال، صورت حال، طبیعت، مزاج، صحت

**راہ آہن در چہ حالت است؟:**ریل گاڑی کی صورت حال اب کیسی ہے

**حالتِ ندا:**جو ندا کے طور سے استعمال ہو۔

**حالِف:**(ع)حلف اٹھانے والا۔

**حالی:**(ع)موجودہ، زمانہ حال سے متعلق، اصلی، حقیقی

صورت حال سے متعلق، آگاہ، باخبر۔

**حالی کہ سخن باینجارسید**:اب کہ بات یہاں تک پہنچی ہے۔

**حالی شدن**:سمجھ لینا۔

**حالی شدید کہ چہ می گویم؟**:کیا سمجھ لیا کہ میں کیا کہ رہا ہوں؟۔

**حالی کردن**:واضح کر دینا۔

**حالیا**:اس وقت، حقیقتاً۔

**حام**:(ع)حضرت نوح(ع) کا بیٹا، حبشیوں کا مورث اعلی

**حامِد**:(ع)حمد کرنے والا، تعریف کرنے والا۔

**حامِض**:(ع)ترش، ترش مزہ، تیزاب۔

**حامِضِ کبریت**:گندھک کا تیزاب، سلفیورک ایسڈ۔

**حامِضیّت**:تیزابیّت۔

**حامِل**:(ع)اٹھانے والا، اٹھا کر لانے والا۔

**بحامل کاغذ را بپردازید**:اس خط کے لانے والے کو انعام دو۔

**شعاعِ حامل**:وہ شعاع یا فرضی خط جس کا طول اور سمت معین ہو لیکن مقام غیر معین ہو۔

**حامِلگی**:حمل ہونا، جو عورت امید سے ہو۔

**حامِلہ**:(ع)جسے حمل ہو، عورت جو امید سے ہو۔

**حامی**:(ع)حمایت کرنے والا، مددگار، مربی، نگہبان۔

**حامی**:(ع)حضرت نوح (ع)کے بیٹے حام سے منسوب۔

**حامیہ**:حمایت کرنے والی خاتون۔

**حانِث**:(ع)دروغ حلفی کرنے والا، جھوٹی قسم کھانیوالا۔

**حانُوت**:دکان، مغازہ، مے فروشی کی دکان، میکدہ۔

**حاوی**:(ع)گھیرنا، احاطے میں لینا، مُشتمل ہونا۔

**این مقالہ حاوی نصایح سودمنداست**:یہ مقالہ مفید نصیحتوں پر مشتمل ہے۔

**حاوِیہ**:(ع)جھلّی کی ایک تہ جو آنتوں کے کسی حصے کو معدے کے بیرونی حصے سے ملحق کرتی ہے۔

**حائر**:(ع)گڑھے یا نشیب میں پانی جمع ہوجانا۔

**حائر**:(ع)متحیّر، سرگشتہ، سرگرداں۔

**حائز**:(ع)حامل، رکھنے والا، فراہم کرنے والا۔

**این حائز بسی اہمیت است**:یہ بڑی اہمیت رکھتا ہے۔

**حائض**:(ع)حائضہ، عورت جسے حیض آتا ہو۔

**حائط**:(ع)احاطہ کرنے والی چیز، دیوار، باڑ۔

**حائل**:(ع)رکاوٹ پیدا کرنے والا، رکاوٹ۔

**بین آن دو نفر حائل شد**:ان دو آدمیوں کے درمیان رکاوٹ بنی۔

**دیوارِ حائل**:جو دیوار روکنے کے لیے بنائی جائے، حوائل جمع۔

**حَبّ**:(ع)دانہ، بیج، گولی۔

**حَب کردن**:گولیاں بنانا۔

**قُوطیِ حب**:گولیوں کی ڈبیا۔

**حُبّ**:(ع)محبت، عشق، دوستی۔

**حُبّ**:(ع)مٹی کا بڑا برتن۔

**حَبِ ذات۔۔۔حُب نفس:** اپنی ذات سے محبت ، صرف اپنے مفاد سے محبت۔

**حُبِّ مال:** مال و دولت کی محبت۔

**حُب وطن:** وطن سے محبت۔

**حِبا:** (ع)تحفہ ، ہدیہ۔

**حُباب:** (ع)(۱)بُلبلا (۲)سایہ ، عکس۔

**حُبابِ لامپا:** لیمپ کا عکس۔

**حُبابی:** حباب جیسا ، بلبلے کی شکل جیسا۔

**حُباحِب:** (ع)کرم شب تاب، جگنو۔

**حُباری:** تیتر کی شکل کا لیکن اس سے بڑا پرندہ اس کی گردن اور ٹانگیں لمبی ہوتی ہے اور یہ حلال پرندہ ہے۔

**حَبّ الاثل:** ماجو، ایک مشہور دوا۔

**حز الاس:** مہندی کے پودے کے بیج۔

**حَبّ البانہ:** تارپین کے بیج، روح تارپین یا روغن تارپین، روغنی رال جو تارپین کے درخت سے نکلتی ہے۔

**حَبّ السّلاطین:** جمال گوٹے کی گولیاں۔

**حِبال:** رسیاں، حبل کی جمع۔

**حِبالہ:** دام، جال،قید و بند، رشتہ ربط و تعلق، بندھن، حبائل جمع۔

**حبالہ نکاح در آوردن:** شادی ہونا

**حَبَب:** (ع)حباب، بلبلا۔

**حَبّذا:** (ع)کلمہ تحسین، شاباش، واہ واہ کیا خوب۔

**حِبر:** (ع)سیاہی، روشنائی جس سے لکھا جاتا ہے، احبار جمع۔

**حِبر:** (ع)دانشمند، نیکوکار، عیسائیوں کا روحانی پیشوا، نیز بمعنی سرور و شادمانی۔

**کعبُ الحبر:** علمائے تابعین میں سے ایک یہودی جو حلقہ بگوش اسلام ہوا۔

**حَبس:** (ع)قید، قیدخانہ ، زندان۔

**دُزد را درحبس انداختند:** چور کو زندان میں ڈال دیا گیا۔

**حبسِ ابد:** عمر قید۔

**حبس با اعمال شاقہ:** قید بامشقت۔

**حبسُ البَول:** پیشاب کا رک جانا۔

**حبسِ تادیبی:** اصلاح کرنے کی غرض سے قید۔

**حبسِ نظر:** نظر بندی، خانہ بندی۔

**حبسِ نفس۔۔۔حبسِ دم:** سانس کا رکنا۔

**حَبس خانہ:** زندان، قیدخانہ ، جیل۔

**حَبسی:** قیدی۔

**حَبَش:** (ع)ملک حبشہ ، حبشہ کا رہنے والا۔

**حبَشہ:** ملک کا نام، ابیی سینیا۔

**حبَشی:** حبشہ کا رہنے والا۔

**حَبط:** (ع)بے فائدہ کام، رائگان محنت۔

**حَبَق:** (ع)پودینہ۔

**حَبل:** (ع)رسی۔

**حبلُ المتین:** محکم رسی ، مضبوط رسی:مثال:

**نیستہ، جُز گیسوی و پیش حَسَن حبل المتین**
**بس دراز است این سخن،بہ کین سخن کوتاہ کنم**

ان گے گیسر ، کے سوا حسن سجزی کے پیش نظر اور کوئ مضبوط رشتہ نہیں، یہ بات بہت طویل ہے بہتر ہے کہ اسی پر اسے ختم کروں۔

**حَبل الوَرید:** رگ گردن،۔ لق کی رگ، شاہرگ

**حَبَل:** (ع)(۱)بچہ جو ابھی ماں کے پیٹ میں ہے۔ (۲)انگور کا درخت یہ اس کی شاخ۔

**حِبل:** (ع)عقل مند، دانا زیرک، دانشمند۔ حبولؔ (جمع)۔

**حبلی:** (ع)حاملہ عورت۔
**حبن:** (ع)(۱)خرزہرہ، ایک پودا جس کی شاخیں پتلی پھول سرخ و سفید، پتے لمبے اور بہت تلخ اور زہریلے ہوتے ہیں (۲)جبین، پیشانی۔
**حبوب:** (ع)حَبّ کی جمع، گولیاں، دانے، بیج۔
**حبوبات:** حب کی جمع الجمع۔
**حبہ:** دانہ، بیج۔
**حبۂ السّودا:** سیاہ دانہ۔
**حبیب:** (ع)دوست، محبت کرنے والا ( احبّا اور احبّ جمع)۔
**حبیبہ:** (ع)محبوبہ۔
**حبیکہ:** ریگزار کا راستہ، ستاروں یا مدار کے بیچ کا راستہ۔
**حتف:** (ع)موت، طبعی موت، ( حتوف جمع)۔
**حتم:** (ع)قطعی حکم، یقین، واجب، حکم جس کا بجا لانا واجب ہو۔
**حتماً:** (ع)یقینی طور سے۔
**حتمی:** (ع)یقینی، یقیناً، لازمی۔
**حتمی الاجرا:** (ع)جس کا اجرا یقینی ہو۔
**حتمی الوُقوُع:** (ع)جس کا واقع ہونا یقینی ہو۔
**حتمیّت:** تیقن، یقینی۔
**حتوف:** (ع)اموات۔ حتف کی جمع
**حتّی:** (ع)یہاں تک کہ۔
**حتی درشب ہم کارمی کند:** یہاں تک کہ وہ رات کو بھی کام کرتا ہے۔
**حتیّ الباب:** دروازے تک۔
**حتی الباب ایشان را مُشایعَت کردم:** میں انھیں دروازے تک چھوڑنے کے لیے گیا۔
**حتی القُوۃ:** اپنی طاقت یا استطاعت کے مطابق۔
**حتی الامکان:** جہاں تک ممکن ہو۔
**حتّی الوَسع:** جہاں تک ہوسکا۔
**حثّ:** (ع)برانگیختہ کرنا، کام کا شوق دلانا، تشویق کرنا۔
**حجّ:** قصد کرنا، ارادہ کرنا، خانہ خدا کا دس ماہ ذی الحجہ کو طواف اور دوسرے مذہبی رسوم ادا کرنا، زیارت بیت اللہ کرنا۔
**حِجاب:** (ع)پردہ، نقاب، روپوش۔
**بعض زنہا حجاب رابرداشتہ اند:** بعض خواتین نے پردہ کرنا چھوڑدیا ہے۔
**حُجّاب:** (ع)(بصورت جمع)دربان، پاسبان۔
**حِجابَت:** پردہ داری
**حجّاج:** حاج کی جمع، جنھیں حج کی سعادت حاصل ہوئی ہو
**حجاج:** (ع)پیشانی کی ہڈی۔
**حَجّاج:** (ع)جس نے بہت حج کیے ہوں۔
**حَجّاج:** (ع)عرب فرمانروا عبدالملک بن مروان جو ستمگری اور تشدد کی وجہ سے مشہور ہوا۔
**حَجّار:** (ع پتھر کاٹنے تراشنے والا، سنگ تراش مجسمہ ساز۔
**حِجار:** حَجر کی جمع، پتھر۔
**حِجاز:** (ع)سعودی عرب کا علاقہ جس میں مکہ اور مدینہ ہیں۔
**حِجاز:** (ع)ایک خاص مترنّم انداز جس میں قرآن مجید کی تلاوت ہوتی ہے۔
**حجازی:** حجاز سے متعلق، حجازی لے۔
**حِجال:** (ع)حُجلہ کی جمع، دیکھیے حُجلہ۔
**حَجّام:** (ع)حجامت بنانے والا، فصد کرنے والا۔

**حجامت چی:** حجام، فصد کرنے والا۔

**حجامی:** حجام کا کام، فصد لینا۔

**حَجَب:** (ع) پردہ کرنا، پردہ پوشی، نقاب پوشی، روپوشی، شرم و حیا۔

**حُجُب:** (ع) حجاب کی جمع۔

**حُجّت:** (ع) دلیل، ثبوت، برہان، دستاویز، احتجاج۔

**حُجت آوردن:** دلیل پیش کرنا۔

**حجت کردن:** جھگڑنا، بحث کرنا۔

**اتمام حجت:** دلیل کو اختتام تک پہنچانا، کسی امر میں آخر مرتبہ سمجھانے اور معاملہ طے ہونے کی کوشش کرنا۔

**بلاحجت:** مسلّمہ، ناقابل تردید۔

**حجت الاِسلام:** (ع مسلمانوں کا رہنما، مجتہد بزرگ کا لقب۔

**حُجت اللہ:** (ع) امام، پیشوا۔

**حُجّتی:** (ع) حُجّت کرنے والا، دلیل باز۔

**حُجج:** (ع) حجّت کی جمع، دلائل۔

**حَجَر:** (ع) پتھر، سنگ، (احجار جمع)۔

**حَجر:** (ع) چھاتی، سینہ۔

**حَجر:** (ع) منع کرنا، روکنا۔

**حُجر:** (ع) کنار، دامان، آغوش، پناہ۔

**حُجرات:** (ع) حجرہ کی جمع۔

**حجرُالاسوَد:** (ع) سیاہ پتھر جو کعبہ میں نصب ہے، اسے حضرت ابراہیم (ع) نے لگایا تھا۔

**حُجرَہ:** (ع) زاویہ، تکیہ، کمرہ، مدرسہ، یا کاروانسرا کا کمرہ۔

**حَجری:** (ع) پتھر کا بنا ہوا۔

**حَجَل:** (ع) چکور۔

**حَجلہ:** عروس کے لیے مزین اور آراستہ کمرہ جو شب عروسی کے لیے مخصوص ہوتا ہے۔

**حَجم:** (ع) ضخامت، طول، عرض و عمق کسی چیز کا۔

**حَجم:** (ع) جسامت، تن و توش۔

**حَجماً:** (ع) جسامت کے لحاظ سے۔

**حجمی:** (ع) بڑی جسامت والا۔

**حَجّہ:** (ع) حج۔

**ذوالحجہ-ذی الحجہ:** سن ہجری کا بارھواں مہینہ۔

**حَدّ:** (ع) آخری سرا، انتہا، سرحد۔

**حدّ اقل:** کم سے کم۔

**حداکثر:** زیادہ سے زیادہ۔

**حدِّبلوُغ:** بالغ ہونے کی حد یا عمر۔

**حَدّخوردن:** شرعی سزا پانا۔

**حَدّ زدن:** شرعی سزا دینا۔

**حَدّشرعی:** شرعی تعزیر، کوڑوں کی سزا۔

**حَدّ فاصل:** الگ کرنے والی دیوار۔

**حد مُتَوسّط:** درمیانہ درجہ۔

**از حدگذشتن:** حد سے بڑھ جانا۔

**بیرون ازحد:** حد سے باہر، حد سے بڑھ کر۔

**تابحدّیکہ امکان دارد:** جہاں تک ممکن ہو۔

**تاچہ حد:** کس حد تک۔

**حُدا:** (ع) ساربان کی مترنم صدا جس سے اونٹ تیز چلنے لگتے ہیں اور اہل کارواں بھی محظوظ ہوتے ہیں۔

**حَداثت:** (ع) کام کا آغاز ہونا، نیاپن، تازگی۔

**حِداجَت:** (ع) کجاوہ، پالکی جو خواتین کی سواری کے لیے اونٹ پر رکھی جاتی ہے۔

**حداجہ:** (ع) کجاوہ۔

**حَدّاد:** (ع) لوہار، آہنگر۔

**حِداد:** (ع)سوگواری، عزاداری، لباس عزا۔

**حدائج:** (ع)حداجہ کی جمع، کجاوے۔

**حدائد:** (ع)حدیدہ کی جمع۔دیکھیے حدیدہ۔

**حدائق:** (ع)حدیقہ کی جمع، باغات۔

**حَدَب:** (ع)(۱)کُبڑا پن (۲)بلند زمین (۳)پانی کی موج۔

**حدباء:** (ع)(۱)مونث احدب، کُوزپشت، کبڑی (۲)دشوار کام، سخت سال۔

**حَدبَت:** (ع)خمیدگی جو کمر میں پیدا ہو جاتی ہے، کُوزپشتی۔

**حِدّت:** (ع)تیزی، تندی، غضب و غصہ، حرارت۔

**حَدَث:** (ع)نیاپن، جدّت، اختراع، ایجاد، واقعہ، تخلیق۔

**حدثان:** (ع)نیاپن، آغاز، کسی کام یا امر کی ابتدا۔

**حدثان الدہر:** حادثات زمانہ۔

**حَدس:** (ع)قیاس، فراست سے کوئی بات معلوم کرلینا، کسی بات کو جلد معلوم کرلینا۔

**حَدس زدن:** قیاس کرنا،فراست سے کوئی بات معلوم کرلینا۔

**حَدساً:** (ع)قیاساً۔

**حَدسی:** (ع)قیاسی۔

**حدسیّات:** (ع)اسرار جو قیاس یا فراست سے سمجھ لیے جائیں۔

**حد شکن:** حد توڑنے والا، مداخلت کرنے والا۔

**حدشکنی:** مداخلت کرنا۔

**حدَق:** (ع)آنکھ کی پتلی، مردم چشم۔

**حَدَقات:** (ع)حدقہ کی جمع۔

**حَدَقہ:** (ع)آنکھ کی پتلی۔

**حدُوث:** (ع)واقع ہونا، کسی نئی چیز کا ظہورپذیر ہونا۔

**حدُوث کردن:** واقع ہونا۔

**حَدُوثت:** (ع)تازگی، نئی تخلیق۔

**حُدُود:** (ع)حد کی جمع، حدیں، سرحدیں۔

**چہ حدُود:** کس حد تک۔

**حَدیث:** (ع)جو کچھ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زبان سے فرمایا یا خود حضور نے عمل کیا۔

**حَدید:** (ع)لوہا، آہن۔

**حَدیدالمزاج:** (ع)گرم مزاج، تند مزاج۔

**حدیدِہ:** (ع)لوہے کا ٹکڑا، لوہے کا اوزار۔

**حدِیدی:** (ع)لوہے کا بنا ہوا۔

**حدیقہ:** (ع)باغ، باغیچہ۔

**حِذا:** (ع)برابر، روبرو، نیز بمعنی پاپوش، چارپاوں کاسُم۔

**حَذاقت:** (ع)دانای، دانشمندی، زیرکی، مہارت، حاذق ہونا، دیکھیے حاذق۔

**حَذَر:** (ع)پرہیزکرنا، ڈرنا، احتیاط، تنبیہ، آگاہی۔

**زیر حذربُودن:** آگاہ رہنا۔

**حذف:** (ع)کسی حرف کو چھوڑ دینا۔ اصطلاح ادب میں نظم یا نثر میں کسی حرف کو چھوڑدینا۔

**حِذق:** (ع)زیرکی، دانائی، دانشمندی، مہارت۔

**حَذم:** (ع)کاٹنا، قطع کرنا۔

**حذُو:** (ع)برابر کرنا، دو چیزوں کو باہم کرنا، مقابل، روبرو۔

**حذِیم:** (ع)تیز کاٹنے والا۔

**حَرّ:** (ع)حرارت، گرمی۔

**حُرّ:** (ع)آزاد، جو کسی کا غلام نہ ہو، بے آلائش، دلیر۔

**حِراب:** (ع)محاربہ، جنگ۔

**حَرّاث:** (ع)حارث کی جمع، کاشتکار، کسان، دہقان۔

**حَراج:** (ع)(۱)نیلامی، فروخت عام، (۲)کپڑوں کو سوکھنے کے لیے رسی پر لٹکانا۔

**حَراج چی:** نیلامی کرنے والا۔

**حِرار:** (ع) حُرکی جمع، آزاد لوگ۔

**حَرارت:** (ع) گرمی۔

**حرارت غریزی:** طبعی حرارت، حرارت جس پر انسان کی زندگی کا دارو مدار ہے۔

**حرارت مزاج:** خون میں حرارت پیدا ہونا، گرم مزاجی۔

**حرارت نما۔۔۔حرارت سنج:** تھرما میٹر۔

**سنجش حرارت:** تھرمامیٹر سے حرارت دیکھنا۔

**مقیاس حرارت:** حرارت پیما، تھرما میٹر۔

**حُراس:** حارس کی جمع، محافظ، نگہبان۔

**حِراسَت:** (ع) حفاظت کرنا، محفوظ رکھنا، نگہبانی، محافظت، سپردگی، تحویل۔

**حراست کردن:** حفاظت کرنا۔

**حِراص:** (ع) حریص کی جمع، لالچی لوگ۔

**حَراف:** (ع) زیادہ باتیں کرنے والا، باتونی، پُرگو، چالاک، تیز طبع۔

**حَرافت:** (ع) تندزبانی تیز طبعی۔

**حَرافی:** (ع) زیادہ باتیں کرنا، چالاکی، تیز طبعی، پُرگوی۔

**حُراق:** (ع) (۱) بہت نمکین پانی (۲) تیز رفتار گھوڑا۔

**حراقہ:** (ع) ایک قسم کی جنگی کشتی جس کے ذریعے قدیم زمانے میں دشمن پر آتش زنی کی جاتی تھی (حراقات جمع)۔

**حَراك:** (ع) جُنبش ، حرکت۔

**حرام:** (ع) ناجائز، خلاف شریعت، حلال کی ضد۔

**حَرام:** (ع) بزرگ، پاک، مقدس۔

**بلدالحرام:** مقدس شہر، مکہ مکرمہ۔

**شہرالحرام:** ماہ محرم

**مسجدالحرام:** مسجد جس میں خانہ کعبہ واقع ہے۔

**حَرامخوار:** حرام خور، حرام کھانے والا، رشوت خور، نمک حرام، بی مروت، بے وفا۔

**حرام خوری:** نمک حرامی، بے مروتی بے وفای۔

**حرام زادہ:** ولد الزّنا۔

**حرامکار:** بددیانت، بدکار۔

**حرام کاری:** بددیانتی، بدکاری۔

**حرامی:** ولدالزنا، نیز بمعنی ڈاکو، رہزن۔

**حرامی:** غیر قانونی ہونا، ناجائز، حرام۔

**حرّان:** (ع) بہت پیاسا شخص۔

**حَرب:** (ع) جنگ، کارزار۔

**اعلان حرب:** اعلان جنگ۔

**دیوان حرب:** مارشل کورٹ۔

**حَرَب:** (ع) ہلاک، بدبختی۔

**حِرباء:** (ع) (۱) گرگٹ جس کا رنگ دھوپ میں بدل جاتا ہے (۲) آفتاب پرست (حرابی جمع)۔

**حُرباء:** (ع) حریب کی جمع۔، جن کا مال و متاع غارت کردیا گیا ہو۔

**حَرباً:** (ع) طاقت کے ذریعے، جنگ کے ذریعے۔

**حَربگاہ:** میدان کارزار۔

**حَربہ:** (ع) اسلحہ، سامان جنگ۔

**حَربہ ناریہ:** بارودی سامان جنگ۔

**حَربی:** (ع) جنگ سے متعلق۔

**تدابیر حربیّہ:** جنگی تدابیر۔

**حَرث:** (ع) زمین میں ہل چلانا۔

**حِرَج:** (ع) گناہ، غلطی، نقصان، ضرر

**حَرَج:** (ع) تنگ جگہ، تنگ مکان، تنگی، دباؤ۔

**حِرج:** (ع)دام جو جانوروں کو پکڑنے کے لیے بچھاتے ہیں

**حِرز:** محفوظ جگہ جہاں کسی چیز کو حفاظت سے رکھا جائے، بہرہ، نصیب، تعویذ، دعا جو کاغذ پر تحریر کی جاتی ہے ( احراز جمع)۔

**حَرَس:** (ع)حفاظت، محافظت، نگہبانی۔

**حَرس:** (ع)نگہبانان، جمع حارس

**حِرص:** (ع)لالچ۔

**حرص جاہ:** جاہ و مرتبت کی تمنا۔

**حرص زدن:** لالچ کرنا۔

**حُرَصاء:** (ع)حریص کی جمع، لالچی لوگ۔

**حَرَض:** فساد، تباہی، جسم یا عقل کا فساد۔

**حرف:** ابجد کا حرف جس کے ملنے سے لفظ بنتا ہے (حروف جمع)۔

**این کلمه چند حرف دارد؟:** اس لفظ میں کتنے حرف ہیں؟۔

**حرف:** بات، اعتراض۔

**حرف از دهن کسی گرفتن:** بات کسی کے منہ سے اُچک لینا۔

**حرف اندازی:** گفتار میں چالاکی، لفظوں کی ہیر پھیر۔

**حرف پادر ہوا:** بے بنیاد بات۔

**حرف جُزو ہوا است:** ہوائی بات ہے۔

**حرف چین:** حرف گیر، نکتہ چین، خوردہ گیر، عیب جُو۔

**حرف حسابی:** معقول بات۔

**حرف زدن:** بات کرنا۔

**حرف زن:** نمایندہ، آزادی سے بات کرنیوالا، بولنے والا۔

**حرف شِنَو...حرف گوش کن:** تربیت پذیر، اطاعت شعار۔

**حرف گوش کردن:** بات سننا، بات پر عمل کرنا۔

**حرف مفت:** بیکار بات، ، یا وہ گوئی۔

**حرفِ مفت زدن:** بیکار بات کرنا، یاوہ گوئی۔

**حرف داشتن:** اعتراض ہونا۔

**باہم حرف نمی زنند:** وہ آپس میں بات چیت نہیں کرتے۔

**من که حرفی ندارم:** مجھے کوئی اعتراض نہیں۔

**حَرفاً:** (ع)حرف بحرف۔

**حُرَفا:** (ع)حریف کی جمع۔

**حِرفه:** (ع)حرفت، پیشہ، ہنُر۔

**اہل حرفه:** پیشہ ور۔

**حرفی:** (ع)باتیں کرنے والا۔

**باہم حرفی نیستند:** وہ باہم بات نہیں کرتے۔

**حَرق:** (ع)جلنا جلانا،ملنا، دانت پیسنا۔

**حَرقت:** (ع)گرمی، حرارت، جلن، بھڑکنا، اشتعال سوزش۔

**حَرَکات:** حرکت کی جمع، جُنبش۔

**حَرَکت:** جنبش، ہلنا،

**حرکت زمین:** زمین کی گردش۔

**حَرَکت:** (۱)جنبش، عمل، سلوک (۲)ناپسندبات اشتعال۔

**حرکت ارادی:** (ع)اختیاری حرکت۔

**حرکت غیر ارادی:** بے اختیاری حرکت۔

**حرکتِ قشون:** فوج کی حرکت۔

**حرکتِ نظامی:** فوج کی نقل و حرکت۔

**این چه حرکت است:** یہ کیا ناپسند بات ہے۔

**بد حرکت کرد:** بُرا عمل کیا۔

**چرا صندلی را حرکت می دہید؟:** کرسی کو کیوں ہلاتے ہو؟

**حَرَم:** (ع) خواتین کا کمرہ، اہل خانہ، اہل و عیال کا مقام۔

**حَرَم:** (ع) احاطہ جو گردا گرد خانہ کعبہ ہے، کعبہ کی چار دیواری۔

**حُرمات:** حُرمت کی جمع۔

**حِرمان:** حسرت، ناامیدی، بدنصیبی

**حُرمت :** عزت، احترام، تقدس، آبرو۔

**حرمتِ اُو را نگہداشتند:** اس کی عزت کی پاسداری کرتے تھے۔

**حُرمت کردن:** عزت کرنا۔

**حِرمَت:** نا امیدی، مایوسی، بدنصیبی۔

**حرَمخانہ:** (۱) عورتوں کا کمرہ (۲) حرم سرا۔

**حرمَل:** اسپند، کالادانہ۔

**حرَمیَن:** (ع) دو مقدس مقامات، مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ۔

**حُروب:** (ع) حرب کی جمع، لڑائیاں۔

**حَرور:** (ع) گرمی، حرارت، حِدّت، آفتاب یا آگ کی گرمی، گرم ہوا۔

**حَروُری:** (ع) حروریہ سے منسوب۔

**حَرُوریَہ:** خارجیوں کا گروہ جن کا قیام کوفہ کے نزدیک تھا۔

**حُروف:** (ع) حرف کی جمع۔

**حُروف:** (ع) سیسے کے حروف جو چھاپنے میں استعمال ہوتے ہیں۔

**حُروف چین:** چھاپہ خانے کا کارگر جو کتاب یا اخبار کی طباعت کے لیے حروف جوڑتا ہے۔

**حروف الفہاء:** اسے ی تک کے حروف۔

**حروف بزرگ:** بڑے حروف، کیپٹل لیٹرز (انگ)۔

**حروف چیدن:** حروف جوڑنا، حروف کمپوز کرنا۔

**حروفِ کوچلہ:** بڑے حروف کے مقابلے میں چھوٹے حروف، خفی حروف (فارسی، عربی، اردو میں کوئ ایسے حروف نہیں جو بڑے چھوٹے ہوں دونوں ایک سے ہوتے ہیں)۔

**حروف مُصمة:** (ع) ایسے حروف جو دوسرے حروف علت سے مل کر آواز دیں۔

**حروف مُصوّت:** (ع) حروف عطف ا، و، ي۔

**حروف مُعجَم:** (ع) حروف ہجائیہ، نقطوں والے حروف۔

**حروف ہجا:** (ع) حروف ابجد۔

**حَرُون:** (ع) سرکش، اڑیل، بے قابو گھوڑا۔

**حَرُونی:** (ع) سرکشی۔

**حُرّہ:** (ع) آزاد خاندان کی عورت۔

**حَری:** سزاوار، لائق، شائستہ، مناسب۔

**حَریب:** (ع) جس کا سازو سامان تباہ ہوگیاہو (حربا جمع)۔

**حُرّیت:** (ع) آزادی، آزادمنشی۔

**حُرّیت خواہ:** آزادی خواہ، آزادی طلب، آزادی منش۔

**حرِید:** (ع) تنہا، الگ تھلگ۔

**حَرِیر:** (ع) سلک، ریشمی کپڑا۔

**حریر گلدار:** پھولوں والا ریشمی کپڑا۔

**حرِیرہ:** (ع) خوراک جو مریض کے لیے پانی، نشاستہ اور چینی سے تیار کی جاتی ہے۔

**حریری:** (ع) (۱) سلک کا بنا ہوا (۲) حریر باف (۳) حریر فروش

**کاغذ حریری:** پتلے نرم کاغذ کی قسم۔

**حریسہ:** (ع) دیوار جو بھیڑ بکریوں کی حفاظت کے لیے بنائ جاتی ہے (حرائس جمع)۔

**حریش:** (ع)ہزار پا (۲)سفید و سیاہ رنگ کا سانپ۔

**حریص:** (ع)لالچی، کسی چیز کا انتہائی مشتاق۔

**حریصانہ:** (ع)لالچ سے۔

**حریصانہ آنرا میخورد:** وہ اسے بھوکوں کی طرح کھاتا ہے۔

**نگاہ حریصانہ:** لالچی نظر۔

**حریصی:** حرص، لالچ۔

**حریف:** (ع)ہم کار، ہم معاملہ، ہم پیشہ، کھیل کا شریک، مد مقابل، حرفا جمع۔

**حریفِ خود را پیدا کرد:** اس نے اپنا مد مقابل ڈھونڈ لیا۔

**حریف حریفِ خود را می شناسد:** مد مقابل ایک دوسرے کو پہچانتے ہیں۔

**حریف:** (ع)رقیب، مخالف۔

**حریق:** (ع)آگ، آتش، آتش سوزی، آتش زدگی۔

**اخطار حریق:** آگ لگنے کا الارم۔

**بیمہ حریق:** آگ سے حفاظت کا بیمہ۔

**عذابِ حریف:** عذاب جہنّم۔

**فریادالحریق:** آگ آگ کی صدائیں۔

**حریق زدہ:** آتش زدہ، جسے آگ لگی ہو۔

**حریق واقع شدن:** آگ لگ جانا۔

**حریم:** (ع)جو، چیز حرام کی گئ ہو۔

**حریم:** (ع)خواتین کا مخصوص کمرہ، گھر کا احاطہ۔ عمارت اور مکان جس کا دفاع لازم ہو۔

**حزّار:** (ع)اندازہ کرنے والا، جو زراعت یا درختوں کے پھلوں کے حاصل کا اندازہ کرتا ہے۔

**حزّاری:** قیاس کرنا، اندازہ کرنا۔

**حزاز:** (ع)ایک قسم کا پودا جس کے پتے جگر کی بیماری کے لیے مفید ہوتے ہیں۔

**حزام:** (ع)گھوڑے کی زین جس کے ساتھ کوئ چیز باندھی جائے۔

**حزامَت:** (ع)راسخ عقیدہ، پکا ارادہ، دیکھیے حزم۔

**حزان:** (ع)حزیں کی جمع، غمزدہ، اندوہگین بصورت جمع۔

**حِزب:** (ع)فریق،گروہ، جماعت، احزاب جمع۔

**حزبِ سیاسی:** سیاسی جماعت۔

**حزبِ وطن:** نیشنل پارٹی۔

**عضوِ حزب:** جماعت کا رکن۔

**حزبی:** (۱)جماعت سے متعلق، جس کا کوئ خاص عقیدہ یا مسلک ہو (۲)حصہ، نصیب۔

**حَزر:** (ع)انداز لگانا، پیداوار کے حاصل وغیرہ کا تخمینہ لگانا۔

**حزقل:** (۱)تنگ خوی، بدخوئ (۲)حزقل یا حزقیل، ایک پیغمبر کا نام تھا (فرہنگ عمید)۔

**حزم:** (ع)پختہ، دور اندیشی، احتیاط،ثابت قدمی، استقلال، ارادہ، عزم، پختگی، زیرکی، دانائ، آگاہی، دوراندیشی۔

**حُزَما:** (ع)حزیم کی جمع، دانشمندان۔

**حُزن:** (ع)رنج و غم۔

**بیتُ الحزن:** رنج و غم کا مقام۔

**حُزَنا:** (ع)حزین کی جمع۔

**حزیران:** (ع)یہودیوں کے کیلنڈر کا تیسرا مہینہ۔

**حزیم:** (ع)دانا، دانشمند، دوراندیش، کام میں محتاط۔

**حزین:** (ع)غمگین، غمزدہ، اندو ہگین، حُزنا جمع۔

**حِسّ:** (ع)فہم کی قوت شعور، ادراک، احساس حرکت، نرم آواز۔

**حِسِ باصرہ:** دیکھنے کی قوت۔

**حِسِّ ذائقہ:** چکھنے کی حس۔

**حِسِّ سامعہ:** سننے کی قوت۔

**حِسِّ شامہ:** سونگھنے کی حِس۔

**حِسِّ قبل از وقوع:** واقعہ پیش آنے سے پہلے کا احساس ہونا۔

**حِس کردم کہ او رنجیدہ است:** میں نے محسوس کیا کہ وہ رنجیدہ ہے۔

**حِس کردن:** محسوس کرنا۔

**حِسِّ لامِسہ:** چھونے کی حس۔

**حِس وظیفہ شناس:** احساس فرض۔

**حِساب:** (۱)شمار کرنا، گننا، (۲)کسی کے نام کی رقم جو بنک وغیرہ میں جمع ہو۔

**حساب آوردن:** حساب میں شمار کرنا۔

**حساب از کسی خواستن:** کسی سے حساب مانگنا۔

**حساب باز کردن:** رقم کے لیے حساب کھولنا۔

**حساب بستن:** حساب بند کرنا۔

**حسابِ جاری:** کرنٹ اکاونٹ، حساب جس سے اپنی جتنی رقم جب چاہو لے سکتے ہو۔

**حساب رمَل:** علم رمل کے رُموز۔

**حساب کشیدن:** (ازکسی)کسی کو حساب دینے کے لیے طلب کرنا۔

**یوم حساب:** روز قیامت۔

**حساب دار:** خزانچی، خزانہ دار۔

**حساب داری:** رقوم کے حساب کی منظم نگہداشت۔

**حساب دان:** علم حساب میں دسترس رکھنے والا۔

**حساب دہ:** حساب کا ذمے دار، جوابدہ۔

**حساب گر:** حساب دان۔

**حساب گری:** حساب دانی۔

**حساب نویس:** خزانچی، خزانہ دار۔

**حسابی:** معقول، مناسب، حسب توقع۔

**حُسّاد:** (ع)حاسد کی جمع۔

**حسّاد:** بہت زیادہ حسد کرنے والا۔

**حسادَت:** (ع)حسد، بدخواہی، کسی کی نعمت کا زوال چاہنا، کینہ، بُغض۔

**حسادت آمیز:** جس میں حسد پایا جاتا ہے۔

**حسّاس:** (ع)بہت زیادہ محسوس کرنے والا۔

**حساسِیّت:** زود حسی، سرعت احساس۔

**حُسام:** (ع)تیز تلوار۔

**حِسان:** (ع)حَسَن کی جمع، خوبیاں، اچھے اوصاف، نیکیاں، اوصاف حسنہ۔

**حِسان:** (ع)حَسن کی جمع، بہت خوب، بہت نیک، نیکو کار۔

**حُسّان:** (ع)بہت حسین، نہایت نیک۔

**حَسب:** (ع)جانچ، شمار، مقدار، پیمائش، مطابق، کافی ہونا، کفایت۔

**حسب اوامر:** احکام کے مطابق۔

**حسب حال:** حال کے مطابق۔

**حسب موقع:** موقع محل کے مطابق۔

**حَسَب:** (ع)نسل، نسب، ذاتی استعداد۔

**حسب و نسب:** ماں باپ کا خاندانی سلسلہ۔

**حسبان:** (ع)رائے، تصور، خیال، اندازہ، شمار کرنا، گمان کرنا۔

**حَسبَۃ:** (ع)اجر، ثواب۔

**حَسبَۃً لِلّٰہ:** (ع)خدا کے لیے۔

**حَسَد:** (ع)بدخواہی، کینہ، کسی کی نعمت کا زوال چاہنا۔

**ازروی حسد:** حسد کی بنا پر۔

**حسدبردن:** حسد کرنا۔

**حَسد پیشہ:** جسے دوسروں کے متعلق بدخواہی کی عادت ہو، جو دوسروں کی نعمتوں کا زوال چاہتا ہو۔

**حسَرات:** حسرت کی جمع۔

**حَسرَت:** (ع) افسوس، تاسف، کسی چیز سے محروم رہنے کا احساس یا رنج، آرزو، شوق، تمنا۔

**حسرت (چیزی را) خوردن:** کسی چیز کے حاصل نہ ہونے کا افسوس ہونا۔

**حسرتا:** وائے افسوس۔

**حسرت خور:** جسے دوسروں کی خوشحالی اچھی نہ لگتی ہو۔

**حَسرَت زدہ:** جس کی قسمت میں محرومی ہو، ناکامی ہو۔

**حسَک:** (ع) خارخسک، غصہ، غضب، کینہ، دشمنی۔

**حسم:** کاٹنا، قطع کرنا، کٹی ہوئی رگ کو لوہے سے داغنا تاکہ خون بند ہو جائے۔

**حُسن:** جمال، زیبائی، خوبروی، نیکی۔

**حُسنِ اتفاق:** خوش نصیبی۔

**حُسن اخلاق:** اچھا اخلاق ہونا، اچھی عادات صفات کا ہونا۔

**حُسنِ ادب:** اچھا طور طریقہ۔

**حُسن انتخاب:** اچھا چناؤ۔

**حُسن تعلیل:** بدیع کی اصطلاح میں شاعر اپنے شعر میں ادائے مطلب کے لیے کوئی دلیل پیش کرتا ہے۔

**حُسن خداداد:** قدرتی حسن، زیبائی اور رعنائی کے طور پر عطیہ خداوندی۔

**حُسن سلوک:** خوش سلوکی، اچھا سلوک کرنا۔

**حُسنش این است کہ خوب کارمی کند:** اس کی خوبی یہ ہے کہ وہ خوب کام کرتا ہے۔

**حُسن طلب:** نہایت خوبی اور پُر لطف انداز میں کسی چیز کی طلب ظاہر کرنا۔

**حسن تلقی:** محبت سے ملنا، پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھنا۔

**حُسن ظن:** اچھا خیال، اچھی رائے۔

**حسن معاشرت:** اچھا میل ملاپ۔

**حَسَن:** اچھا، نیک۔

**حَسنا:** (۱) بہت خوب (۲) خوبصورت عورت (حسان جمع)۔

**حسَنات:** (ع) جمع حسنہ (ع) اچھے عمل، اوصاف

**حسنات کردن:** اچھے عمل کرنا، نیکیاں کرنا۔

**حَسن لبہ:** گوند، لوبان۔

**حُسن مطلع:** غزل یا قصیدے کا پہلا شعر جس میں شاعرانہ خوبیاں ہوں۔

**حَسَنہ:** (ع) نیک عمل، فیاضانہ کام، ثواب، نیک صلہ، کار نیک، پسندیدہ۔

**حسنَی:** (ع) بہتر یا بہترین، خوبی، اچھی عاقبت کامیابی، حضرت امام حسن سے قرابت۔

**حُسنی:** (ع) حُسن سے متعلق۔

**حَسنیات:** (ع) حَسنی کی جمع۔

**حُسنیان:** (ع) فتح، فتح اور شہادت۔

**حسُود:** حسد کرنے والا

**آدم خیلی حَسوُدی است:** وہ شخص بہت حاسد ہے۔

**حسُودانہ:** حسد سے، بطور حسد۔

**حَسُودی**:حسد۔

**حِسّی**:(ع)صاحب احساس، تاثیر پذیر، حَساس، احساس کرنے والا، جس کا ادراک ظاہری حس سے ہو مقابل عقلی۔

**حِسّیات**:حسّی کی جمع

**حَسِیب**:(ع)(۱)محاسب، حساب کرنے والا، (۲)بزرگوار، اچھے حسب و نسب والا، ذاتی اوصاف کی بنا پر نمایاں (۲)انتقام لینے والا۔

**حُسَین**:(ع)حضرت امام حسین (رض)، حضرت علی(ض کے فرزند۔

**حَسِین**:(ع)خوبصورت، زیبا، رعنا۔

**حُسینی**:حضرت حسین کے قرابتدار یا عقیدت مند۔

**حُسینیہ**:مقام جہاں حضرت امام حسین کی شہادت کا ماتم کیا جاتا ہے۔

**حَشاء**:(ع)جسم کے ہر بڑے جوف (دماغ، جگر، دل، بطن وغیرہ)کے اندر کے اعضا، خصوصاً آنتیں۔

**حشّاش**:(ع)حشیش پینے والا، بھنگ کا عادی۔

**حُشاش**:(ع)بیمار شخص کی زندگی کے آخری سانس۔

**حَشر**:(ع)(۱)ایک جگہ جمع ہونا، اٹھنا، قیامت، روز حساب (۲)شور و غل، غوغا، فتنہ، آفت۔

**یوم الحَشر**:(ع)روز محشر، روز قیامت۔

**حَشر**:(ع)گروہ، انبوہ، فوج، سپاہ۔

**حَشرات**:(ع)حشرہ کی جمع، وہ چھوٹے چھوٹے کیڑے جو اکثر سوراخ کرکے زمین ہی میں رہتے ہیں۔

**حشرات الارض**:(ع)کیڑے مکوڑے، کیڑے زمین کے، نقصان رساں کیڑے۔

**حشرگاہ**:جمع ہونے کا مقام، محشر۔

**حَشرہ**:(ع)کیڑا مکوڑا، مور و ملخ کی قسم کا جانور جو زمین میں سوراخ کرکے اس کے اندر رہتا ہے۔

**حشرہ شناس**:کیڑوں کا علم رکھنے والا اینٹو مالوجسٹ۔

**حشری**:انتہائی خواہش کا بندہ۔

**حشف**:(ع)گھٹیا قسم کی کھجوریں۔

**حَشفہ**:(۱)گھاس وغیرہ کی جڑیں جو گھاس کاٹنے کے بعد زمین میں باقی رہ جاتی ہیں، (۲)بوڑھی عورت (۳)آلہ تناسل۔

**حَشَم**:اعزا و اقربا، خدمت گاراں۔

**خدم و حشم**:خدمت گاراں اعزا و اقربا، خانوادہ۔

**حشمت**:بزرگی، جاہ و جلال، عظمت، تزک و احتشام، کّروفر۔

**حشمت**:(ع)شرم و حیا۔

**حشو**:(ع)زائد، نقص کلام، نثریا شاعرانہ کلام میں حشو کی تین قسمیں ہیں۔

**حشو قبیح**:شاعر یا نثر نگار ایک شعر یا جملے میں دو لفظ ایسے لاتا ہے جس کے ایک ہی معنی ہوں، یہ کلام کا عیب ہے۔

**حَشو متُوسّط**:شاعر یا نثر نگار ایسا کلمہ لاتا ہے جس کا ہونا نہ ہونا یکساں ہوتا ہے، یعنی نہ اچھا نہ بُرا۔

**حَشو ملیح**:شاعر یانثر نگار کا ایسے کلمات لاناجو زینت کلام کا باعث ہوں اور ان کے معنی بھی پسندیدہ ہوں۔

**حَشوی**:(ع)کلام میں بہت حشو لانے والا۔

**حشیش**:(ع)نشہ آور پودا، بھنگ، چرس حشائش جمع۔

**حَشیشہ**:(ع)حشیش کا پودا، خشک پودا۔

**حَصات**:مثانے کی پتھری، سنگریزہ۔

**حَصات البول**:(ع)پیشاب میں پتھریلے اجزا کا ہونا۔

**حَصاد:** (ع)تیار فصل کا زمانہ، فصل کے کاٹنے کا موسم۔

**حَصّار:** (ع)فصل کاٹنے والا۔

**حِصار:** (ع)احاطہ، گھیرا، چاردیواری، فصیل، شہر پناہ، قلعے کے ارد گرد کی دیوار۔

**حصار شدن:** کسی محفوظ جگہ میں پناہ لینا۔

**حصار کردن:** گھیرنا، محاصرہ کرنا۔

**حصار کشیدن:** ارد گرد دیوار بنانا یا باڑ لگانا۔

**حصاری:** (ع)(۱)حصار سے نسبت، محاصرے سے متعلق (۲)محاصرے میں آیا ہوا (۳)قلعے کا سپاہی۔

**حصافت:** (ع)اچھی رائے رکھنا، روشن فکر ہونا، فراست، دانائی، صحیح بے لاگ فیصلہ۔

**حَصان:** (ع)پاکدامن عورت۔

**حِصان:** (ع)اصیل گھوڑا۔

**حَصانت:** (ع)(۱)پاکدامنی (۲)جہاں کسی کی رسائی نہ ہو، محفوظ و مصون حالت۔

**حصباء:** (ع)سنگ ریزہ، کنکر۔

**حصّبہ:** ایک بیماری جس میں سخت بخار آتا ہو، ٹائیفائڈ جو خاص مدت تک جاری رہتا ہے۔

**حَصد:** (ع)فصل کاٹنا۔

**حَصر:** (ع)بندش، حد، روک تھام، پابندی۔

**حصر نمودن:** حد مقرر کرنا۔

**حَصر:** (ع)احاطہ کرنا، ارد گرد دیوار بنانا، حصار میں لانا۔

**حُصر:** (ع)(۱)قبض (۲)پیشاب کی رکاوٹ۔

**حُصرُالبول:** پیشاب کا رک رک کر آنا۔

**حُصرُم:** (ع)پھل جو ابھی پکا نہ ہو، انگور یا کھجوریں جو ابھی پکی نہ ہوں۔

**حِصَص:** (ع)حصہ کی جمع۔

**حصَف:** (ع)جلد کی بیماری۔

**حِصن:** (ع)قلعہ، حصار، محفوظ جگہ۔

**حِصن حصین:** ناقابل تسخیر قلعہ۔

**حُصُن:** (ع)پاکدامن عورت، حصان جمع۔

**حصناء:** (ع)پارسا عورت و شوہر دار۔

**حَصُور:** (ع)جُز رس، کفایت شعار، تنگدل بخیل، جو شخص عورتوں سے میل جول رکھنے سے پرہیز کرتا ہو۔

**حُصُول:** (ع)حاصل ہونا، میسّر آنا، حاصل کرنا۔

**از حُصُول نتیجہ محروم ماند:** نتیجہ حاصل کرنے سے محروم رہا۔

**حُصُول پذیر:** جو چیز حاصل ہوسکے۔

**حُصُول مُرام:** مراد حاصل کرنا۔

**حصول ناپذیر:** ناقابل حصول۔

**حَصُون:** (ع)حصن کی جمع۔

**حِصّہ:** (ع)(۱)بہرہ، بخش، بانٹ، تقسیم (۲)جزو۔

**حِصّہ بخش:** تقسیم کرنے والا۔

**حصہ دار:** شریک۔

**حصی:** سنگریزہ، کنکر۔

**حصید:** (ع)کٹی ہوئی فصل، جس فصل کی کٹائی ہوئی ہو۔

**حَصیر:** (ع)بوریا، چٹائی، دری، چٹائی جو کھجور کے پتوں سے تیار کی جاتی ہے۔

**حَصیرباف:** چٹائی یا دری بننے والا۔

**حَصری:**چٹائی کی طرح۔

**حَصیف:**(ع)بے لاگ فیصلہ ہونا۔

**حَصین:**(ع)مضبوط قلعہ ، قلعہ جو ناقابل تسخیر ہو۔

**مُلک حصین است و حِصن ملک حصین است:**ملک؛ محفوظ ہے اور ملک کا قلعہ ناقابل تسخیر ہے۔

**حُضّار:**(ع)حاضر کی جمع، حاضرین مجلس۔

**حَضارت:**(ع)شہر میں زندگی بسر کرنا ، شہر نشینی۔

**حِضا نت:**(ع)پرورش کرنا ، تعلیم و تربیت دینا ، سینے سے لگانا۔

**حَضَر:**(ع) شہر کی اقامت گاہ، گھر پر قیام ہونا

**حِضر:**(ع) جو شخص لوگوں کو کھانا کھاتے دیکھے اور ان کے دستر خوان پر حاضر ہو جائے، مفت خور۔

**حَضُر:**(ع) خوش بیان، حاضر حواب شخص۔

**حَضَرات:**حضرت کی جمع، حاضرین کِرام، مجلس میں خطاب کرنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**حضرَت:**(ع) کلمہ تعظیم، جناب، حضور، تعظیم اور حرمت کا لقب، بادشاہ کے لیے اعلی حضرت اور ملکہ کے لیے علیہ حضرت۔

**حَضرمی:**(ع) جنوبی عرب کا شہر، حضرموت سے منسوب۔

**حضَری:**(ع) شہر یا شہری آبادی سے متعلق، شہری۔

**حُضُض:**(ع) حضیض جمع۔

**حُضور:**حاضری، موجودگی، جناب۔

**حُضورِدل:**دلی توجہ۔

**حضُورذہن:**حاضر دماغی۔

**حضُوریافتن:**حاضری دینا۔

**درحُضورمن اوراتنبیہ کردند**: میری موجودگی میں اسے انھوں نے تنبیہ کی۔

**شما درانجمن حضور نداشتید**:آپ مجلس میں حاضر نہیں تھے۔

**حضُوراً**:(ع) (آپ کی یا ان کی) حاضری میں، مطلب باقی حضوراً عرض۔ **خواہم کرد**:باقی بات میں حاضر ہو کر عرض کرونگا۔

**حضُوری**:(ع) موجودگی۔

**حَضیرت**:(ع) لوگوں کی جماعت، فوج کا ہراول دستہ۔

**حَضِیض**:(ع) پستی، نشیب، گڑھا۔

**از اوج عزت بحضیضِ پستی افتاد**:وہ عزت کی بلندی سے ذلت کی پستی میں آگرا۔

**حطّ**:نیچے آجانا، قیمت کم ہونا۔

**حطّاب**:(ع) لکڑیاں کاتنے والا۔

**حطاطِہ**:(ع) پھنسی پھوڑا، مہاسا۔

**حُطام**:(ع) ریزہ، ٹوٹی ہوئی چیز، چھوٹی چھوٹی چیزیں۔

**حُطام دنیوی**:ادنی قسم کی دنیاوی چیزیں، مال دُنیا کیا کم کیا زیادہ۔

**حَطب**:(ع) لکڑی،جلانے کی لکڑی نیز سخن چینی۔

**حُطمہ**:(ع) بھڑکتی آگ، آتش جہنم۔

**حَطیم**:(ع) مکہ میں کعبہ کی دیوار۔

**حظّ**:(ع) لطف، لذت، مسرت۔

**حَظائر**:(ع) حظیرہ کی جمع، چاردیواریاں۔

**حَظوُظ:** (ع)حظ کی جمع، مسرتیں، خوشیاں، شادمانیاں۔

**حظیرہ:** احاطہ، چاردیواری۔

**حَظیظ:** (ع)خوش نصیب، بہرہ مند، کامیاب۔

**حَفا:** (ع)نرسل کی قسم کا درخت جو پانی میں اگتا ہے، پیپرس کے بنے ہوئے اوراق جن پر قدیم مصری لکھا کرتے تھے، اوراق پیپرس۔

**حَفّار:** (ع)زمین کھودنے والا، چاہ کن، گورکن۔

**حفاری:** زمین کھودنا۔

**حِفاظ:** (ع)(۱)نگہداری، دیکھ بھال، محافظت کرنا، تحفظ (۲)مانع ہونا۔

**حُفّاظ:** (ع)حافظ کی جمع، جنھوں نے قرآن شریف حفظ کیا ہے۔

**حفاظت:** (ع)محافظت، بچاؤ، نگرانی، سلامتی۔

**حَفاوَت:** (ع)مہربانی کرنا، احوال پرسی۔

**حفائر:** (ع)حفیرہ کی جمع، گڑھے، کنوئیں۔

**حَفَد:** (ع)یار دوست، احباب۔

**حَفَدہ:** (ع)(۱)حافد کی جمع۔ خادمان، خدمتگاراں، یاردوست پوتا۔

**حُفر:** (ع)زمین کھودنا، کھدائی۔

**حُفرہ:** (ع)گڑھا، کھودی ہوئی جگہ، سوراخ۔

**حُفرہ دندان:** دانتوں کے بیچ کا خلا۔

**حُفریات:** گڑھے، جن جن جگھوں میں کھدائی ہوئی ہے۔

**حفص:** (ع)شیر کا بچہ۔

**حِفظ:** (ع)ازبر، زبانی یاد، حفاظت۔

**حِفظُ الصحت:** (ع)صحت جسمانی کا علم، ہائی جین (انگ)۔

**حِفظُ الغَیب:** (ع)غیر موجود شخص کی حفاظت۔

**حفظ نَظافت:** (ع)صفائی رکھنا۔

**حفظی:** تحت الفظ پڑھنا، سبق دہرانا، خوش خوانی۔

**حَفلة:** (ع)جمعیت، انجمن۔

**حَفی:** بہت نوازشات کرنے والا، پرسش احوال کرنیوالا۔

**حَفید:** (ع)فرزندزادہ، پوتا۔

**حَفیرہ:** (ع)گڑھا، نشیب۔

**حَفیظ:** (ع)حفاظت کرنے والا، باری تعالی۔

**حقّ:** (ع)(۱)راستی، صدق، درست، بجا، ٹھیک، واسطے، حقیقت، (۲)حصہ، دعوی، اختیار۔

**حقّ ندارید که اندرون بیاید:** تمھیں کوئی اختیار حاصل نہیں کہ اندرآو۔

**دعای درحقّ من کنید:** میرے واسطے دعا کیجیے۔

**حقّ تقدیم:** ترجیح، ترجیح کا حق۔

**حق داریدآقا:** جناب آپ درست فرما رہے ہیں۔

**حق داشتن:** درست ہونا۔

**حق راباید مراعات کنید:** راستی کو ملحوظ خاطر رکھنا چاہیے۔

**حق شُفعه:** کسی دوسرے کا مال خرید نے میں ترجیحی حق۔

**حق شِناسی:** کسی کی نیکی کا پاس رکھنے والا۔

**حق کسی را اداکردن:** کسی کا حق ادا کرنا۔

**حق گو:** سچی بات کہنے والا۔

**حق گوُی:** سچی بات کہنا۔

**حق النّاس:** لوگوں کا مالی یا اخلاقی حق جو ایک کو دوسرے پر ہوتا ہے۔

**حق ناشناس:** نمک حرام، کسی کا احسان نہ ماننے والا۔

**حق والدین را اداکن:** اپنے والدین کا حق ادا

کرو، والدین کی طرف سے جو تم پر ذمے داری ہے، اسے پورا کرو۔
**از حق گذشتن:** انصاف یا راستی کو نظر انداز کردینا۔
**اوہم درین مسئلہ حق میبرد:** اس مقابلے میں اس کا بھی حق ہے۔
**این دلیل حق است:** یہ سچی دلیل ہے۔
**کماحقّہ:** جیسا کہ چاہیے۔
**من او را کماحقّہ نشناختم:** میں اسے ٹھیک طرح نہ پہچان سکا۔
**ماعرفناک حق معرفتک:** ہم نے تمہیں ایسا نہیں جانا جیسا جانا چاہیے تھا۔
**حقًا:** (ع) صحیح طور سے، حق بات یہ ہے۔
**حُقار:** (ع) بگلا۔
**حَقارت:** (ع) پستی، ذلت و خواری، نفرت۔
**حَقّ الاِرتفاق:** (ع) حق آسائش، رفاقت کا حق خدمت گذاری کا حق۔
**حقّ الارض:** (ع) زمین کا حق۔
**حقُّ الامتیاز:** (ع) رائلٹی (انگ)۔
**حق التالیف:** تالیف و طباعت کا حق، کاپی رائٹ۔
**حق الثّبت:** (ع) رجسٹر کرانے کی فیس۔
**حقّ الجُعالہ:** (ع) کمیشن، حق العمل۔
**حقُّ الحفاظہ:** (ع) نگہداشت کی فیس۔
**حقُّ الزّحمۃ:** (ع) کسی کے کام کرنے کا صلہ، کسی کی محنت کا حق۔
**حَق السّعی:** کمیشن، حق العمل۔
**حق السُکوت:** (ع) کسی کے خاموش رہنے کا صلہ۔
**حقّ الشُرب:** (ع) پانی کی مقررہ حد استعمال کرنے کا اختیار۔
**حقّ الضَرب:** (ع) سکہ سازی۔
**حقّ العُبوُر:** کسی خاص جگہ سے گزرنے کی فیس وغیرہ۔
**حقّ العمَل:** (ع) کمیشن، محنت مزدوری۔
**حق العمل کار:** (ع) کمیشن ایجنٹ کا منصب۔
**حق القَدَم:** (ع) قاصد کا انعام، ڈاکٹر کے گھر آنے کی فیس
**حق المارہ:** (ع) مقررہ حد تک پھل وغیرہ کسی جگہ سے گزارنے کا حق۔
**حق النّاس:** (ع) لوگوں کا مالی یا اخلاقی حق جو ایک کو دوسرے پر ہے۔
**حق الوُرُور:** (ع) کہیں داخل ہونے کی فیس۔
**حق الوکالۃ:** (ع) وکیل کی فیس۔
**حقّانی:** (ع) درست، صحیح، حقیقی۔
**حقّانیت:** (ع) سچائی، راستی، درستی، حقیقت۔
**حقائق:** (ع) حقیقت کی جمع۔
**حُقب:** (ع) اسّی سال کا عرصہ۔
**حق بجانب:** جس کا حق ہو۔
**حق بِین:** حق دیکھنے پرکھنے والا، حقیقت شناس۔
**حق پرَست:** خدا کی عبادت کرنے والا۔
**حق پرَستی:** خدا پرستی، دینداری، پرہیزگاری، سچ کا ساتھ دینا۔
**حق تعالی:** اللہ تعالی۔
**حق جُو:** حق کا متلاشی، حقیقت معلوم کرنے کی کوشش کرنے والا۔
**حق جُوی:** حقیقت کی جستجو۔
**حِقد:** (ع) کینہ، و عناد، عداوت، بُغض۔
**حقدار:** حق رکھنے والا، مستحق۔
**حق رسی:** حق حاصل کرنا، حق حاصل کرنے میں مدد دینا۔

**حق شِناش:** حق جاننے والا، حقیقت پہنچاننے والا، اپنے فرائض کو پہنچاننے والا۔

**حق شناسی:** حق کو پہچاننا۔

**حق گُذار:** عادل، انصاف کرنیوالا۔

**حق گُذاری:** عدل، انصاف۔

**حق گُزین:** انصاف اختیار کرنے والا۔

**حق گوی:** سچ بات کہنا۔

**حق ناشناس:** نمک حرام، احسان فراموش، ناشکرگزار۔

**حُقنه:** (ع)معدے کو صاف کرنے کا آل جس کے ذریعے گندگی خارج ہو کر معدہ صاف ہو جاتا ہے۔

**حق نیوش:** حق کی بات سننے والا۔

**حقُود:** (ع)کینہ ور۔

**حُقُوق:** حق کی جمع۔

**حُقُوق دان:** وکیل۔

**حقوُقی:** قانونی۔

**دعوی حقوقی:** قانونی دعوی۔

**حُقّه:** (ع)(۱)چھوٹی ڈبیا، ہیروں کا ڈبا، چینی یامٹی کا چھوٹا برتن جس میں کھانے کی چیزیں رکھتے ہیں (۲)جھلی دار غلاف یعنی کیپسُول جس میں دوا رکھی جاتی ہے، نیز چال، فریب

**حَقّه:** سچا، درست، جائز، قانونی، شرعی، باضابطه

**حُقّه باز:** نٹ، مداری، بازیگر، شعبده باز، عیار چالاک، فریبی۔

**حُقه بازی:** شعبده بازی، بازیگری، فریب۔

**حُقه زدن:** دھوکا دینا۔

**حُقّه کار:** حقہ باز۔

**حَقیر:** (ع)ناچیز، عاجز، پھٹ، فرومایہ۔

**حقیرانِه:** عاجزی کے ساتھ۔

**حقیری:** عاجزی، پستی، فرومائیگی، حقارت۔

**حقیقت:** (ع)اصلیت، سچ، درست، راستی، اخلاص، اصل بات۔

**حقیقت بین:** سچ جاننے پرکھنے والا۔

**حقیقت راہگو:** اصل بات بیان کر۔

**درحقیقت:** اصل میں، واقعاً۔

**حقیقت شِناس:** حق بات پہچاننے والا۔

**حقیقی:** اصلی، واقعی۔

**حَک:** (ع)تراشنا، رگڑنا، گھسنا، مٹانا، چمکانا کندہ کرنا، نقش کرنا۔

**حک کردن:** رگڑ کر مٹا دینا کندہ کرنا۔

**حک واصلاح کردن:** درست کرنا، ترمیم کرنا، جزوی تغیرو تبدل کرنا۔

**حکّاک:** (ع)نقش کرنے والا، کندہ کرنے والا، نقش اتارنے والا، موتیوں کو چمکانے والا۔

**حکّاکی:** نقش اتارنا، موتیوں کو چمکانا، کندہ کرنا۔

**حُکّام:** (ع)حاکم کی جمع

**حکایات:** حکایت کی جمع، کہانیاں، داستانیں، قصے۔

**حِکایت:** (ع)کہانی، داستان، شرح حال، فسانہ

**بادشاہی را حکایت کنند:** ایک بادشاہ کا حال بیان کرتے ہیں۔

**چه حکایتی است:** کیا معاملہ ہے۔

**حکایت کردن:** شرح حال بیان کرنا۔

**سرگذست خود راحکایت کرد:** اس نے اپنی شرح حال بیان کی۔

**عجب حکایتی است:** عجیب داستان ہے۔

**حکایت گوُ:** داستان گو۔

**حکایت نویس:** افسانہ نگار، ناول نگار۔

**حکایه:**(ع)حکایت۔

**حکک:**(ع)(۱)سفید پتھر (۲)کوتاہ قد عورت جو چلتے ہوئے کندھے ہلاتی ہے۔

**حُکم:**(ع)فرمان، ارشاد

**حُکم اعدام:**سزای موت۔

**حکم صادر کردن:**حکم جاری کرنا۔

**حکم نظامی:**فوجی فرمان۔

**حَکَم:**(ع)ثالث۔

**حِکَم:**(ع)جمع حکمت۔

**حُکَما:**(ع)حکیم کی جمع، دانشمند، فلسفی۔

**حکم بردار:**حکم پر تعمیل کرنے والا، مخلص اطاعت گزار۔

**حکم برداری:**حکم پر عمل کرنا، اطاعت گزاری فرمانبرداری۔

**حِکمَت:**(ع)دانائ، دانشوری، فلسفہ، حق کے مطابق کام، کسی امر کا صحیح اور درست ہونا، علمای اسلام کی اصطلاح میں حقائق اشیا کے علم سے عبارت ہے اس کی دو قسمیں بتائ گئ ہیں حکمت علمی اسے حکمت نظری بھی کہتے ہیں اس میں حسب ذیل علوم شامل ہیں۔

**علوم مابعدالطبیعیات:**علم الہی، فلسفہ، علم ریاضی، علم موسیقی، علم طبیعی، علم جمادات، نباتات، حیوانات، طب اور نجوم۔

**حکمت عملی:**میں علم سیاست، تدبیر خانہ داری، تہذیب الاخلاق شامل ہیں۔

**کسی نکشود و نکشاید بحکمت این معمارا:**اس معمے کو کوئ علمی یا عملی دانائ سے حل نہ کرسکا، نہ حل کرتا ہے۔

**حکمت آمِیز:**جس میں دانائ ہو۔

**گفتار حکمت آمیز:**دانشمندی کی باتیں۔

**حُکمران:**فرمانروا، حاکم، گورنر۔

**حُکمرانی:**حکومت۔

**حکم فرما:**حکمران، حکم دینےوالا۔

**حُکمنامِه:**لکھا ہوا فرمان۔

**حُکمی:**یقینی۔

**حَکَمِیَت:**ثالثی۔

**حکمیت کردن:**فیصلہ کرنا۔

**حُکُومت:**(ع)فرمانروای، حکمرانی۔

**حکومتِ جمہوری:**عوام کی منتخب حکومت۔

**حکومت محلّی:**لوکل گورنمنٹ، مقامی حکومت

**حکومت مشروُطِه:**آئینی حکومت۔

**حکومت مُطلقه:**خود مختار حکومت۔

**حکومت نظامی:**فوجی حکومت، مارشل لا۔

**دارُالحکومت:**دارالسلطنت۔

**حکّهٔ:**(ع)خارشِ بدن۔

**حکِیم:**(ع)فلسفی، دانا، دانشمند، طبیب۔

**حکیم دندان:**دندان ساز، دانتوں کا معالج۔

**حکیم طبیعی:**طبیب۔

**حکیم علی الاطلاق۔۔۔حکیم مطلق:**خداوند تعالی۔

**حکیمانِه:**دانائ سے، دانشمندی سے۔

**حکیم باشی:**سربراہ طبیبان۔

**حکیم خانم:**لیڈی ڈاکٹر۔

**حکیمی:**طبابت کا کام یا پیشہ۔

**حکیمی:**حکمت یا دانای سے متعلق۔

**حَل:**(ع)کھولنا، واضح کرنا، مشکل امر کو آسان کرنا، ملنا، مخلوط ہو جانا۔

**حل شدن:** کسی چیز میں مل جانا، مخلوط ہوجانا۔

**حل مشکلاتِ شمامشکل است:** تمہارے مسائل کو سلجھانا مشکل ہے۔

**حِلّ:** (ع)بریت، برأت، چھٹکارا، نجات، اعلان نجات، عفوگناہ۔

**حِل کردن:** معاف کردینا۔

**حلّاج:** (ع)پنبہ زن، دُھنیا، روی دھننے والا۔

**حلاجت:** (ع)پنبہ زنی، روئ دُھننے کا پیشہ۔

**حلاجی:** روئ دھننے کا کام یا پیشہ۔

**حُلاحِل:** قوم کا سردار، دلاور بزرگ۔

**حلاف:** (ع)بہت قسمیں کھانے والا۔

**حلاق:** (ع)حجام، سلمانی، آرائش گر۔

**حلاقہ:** (ع)حجام کا پیشہ۔

**حلال:** (ع)(۱)جائز، روا، مباح، شرعی نظر سے جو چیز جائز ہو، (۲)معاف۔

**حق خود را باو حلال کردم:** میں نے اپنا حق اسے دے دیا۔

**حلّال:** حل کرنے والا۔

**حلال مشکلات:** مشکلات کا حل کرنے والا۔

**حلال زادِگی:** جائز اولاد۔

**حل المسائل:** (ع)مسائل کی کلید، مسائل کا حل۔

**حلال وار:** شرعی نقطہ نظر سے۔

**حلاوَت:** (ع)مٹھاس، شیرینی، مسرت، خوشی۔

**حلائل:** (ع))حلیلہ کی جمع، ازواج، بیویاں۔

**حَلَب:** (ع) شیر، دُودھ۔

**حَلَب:** (ع)ملک شام کا مشہور شہر جو شیشے کے کام کے لیے مشہور ہے۔

**حلبی:** (ع)شہر حلب سے منسوب، اہل حلب، حلب کی بنی ہوئ چیز۔

**حلبی:** (ع)سفید رنگ کی دھات کی تھالی جو لوہے اور قلعی سے تیار کی جاتی ہے، ٹین کی چادر۔

**حلبی ساز:** ٹین کے برتن بنانے والا، لوہے کی تھالیوں کو قلعی کرنے والا، تانبے یا لوہے کے پتلے برتن بنانے والا۔

**حلزُون:** (ع)گھونگا، سفید مہرہ۔

**حلزون گوش:** (ع)کن گھونگا، کان کے اندر کا پیچ در پیچ جوف۔

**حَلزُون الاذن:** (ع)کان کے اندر کا پیچ در پیچ جوف۔

**حلف:** (ع) قسم، عہدو پیمان، معاہدہ۔

**حَلفاً:** (ع)قسمیہ۔

**حُلفَا:** (ع)حلیف جنھوں نے قسم اٹھائ ہو اور باہم معاہدہ کیا ہو۔

**حلف نامہ:** قسم نامہ، حلف اٹھانے کی تحریر۔

**حلق:** (ع)گلا۔

**حَلق افشاری:** گلا گھونٹنا۔

**حَلقوم:** (ع)گلا، گلے کی نالی۔

**حَلقہ:** (ع)(۱)چھلا، انگوٹھی (۲)مہر (۳)گھیرا، دائرہ (۴)احاطہ (۵)ہک (۶)کانٹا مچھلیاں پکڑنے کا (۷)گھنگریالے بالوں کی زلف۔

**حلقہ زلف راباز کرد:** اس نے گھنگریالے بالوں والی زلف کھولی۔

**حَلقہ بگوُش:** اطاعت گزار، غلام، بندہ، کسی زمانے میں غلاموں کے کانوں میں حلقہ یا چھلا ڈال دیتے تھے۔

**حلقہ بگوُشی:** غلامی، اطاعت گزاری۔

**حلقی:** حلق سے نکلنے والے الفاظ کی آواز۔

**حلَل:** (ع)گلیاں محلے، مجلس، لوگوں کے جمع ہونے کے مقامات۔

**حُلَل:** (ع)حُلہ کی جمع، کپڑے نیز اسلحہ دیکھیے حُلہ۔

**حِلم:** (ع)عجزو انکسار، نرمی، ملائمت، بردباری، صبر (حلوم جمع)۔

**حُلم:** (ع)نیند، خواب، احلام جمع۔

**حَلَمَہ:** (ع)سرپستان، دودھ کی بوتل کی چُسنی (۲)کرم۔

**حَلو:** (ع)شیریں، لذیز۔

**حَلوا:** (ع)شیریں غذا جو آٹے، گھی اور چینی سے تیار کی جاتی ہے۔

**از حلوا حلوا گفتن دہن شیریں نمی شود:** زبانی حلوا حلوا کہنے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا۔

**گُل حلوا:** مرغ کی کلغی کی طرح کا پھول۔

**حلواگر:** حلوائی۔

**حلوا ماہی:** ایک قسم کی مچھلی۔

**حُلوان:** (ع)عطا و بخشش جو کسی کی خدمت کے صلے میں کی جائے۔

**حلوائی:** حلوا بنانے والا، حلوا فروش۔

**حُلول:** (ع)ظاہر ہونا، نمایاں ہونا، داخل ہونا، وارد ہونا، پہنچنا۔

**حلول کردن:** داخل ہونا۔

**حُلہ:** (ع)جُبہ، لباس، عبا، قبا، خلعت، لباس جو کسی خاص منصب کے لیے مخصوص ہو۔

**حلی:** زیورات، زینت۔

**حلیب:** (ع)(۱)تازہ دودھ (۲)کھجور کی شراب۔

**حلیّت:** (ع)حلال ہونا، روا ہوا۔

**حِلیت:** (ع)(۱)خلاصی، آزادی (۲)بخشش، نجات، معافی، رخصت۔

**حلیت خواستن:** معافی چاہنا، رخصت چاہنا۔

**حِلیت:** (ع)زیور، زینت، صورت ظاہر۔

**حلیف:** (ع)باہم معاہدہ کرنے والے ایک دوسرے کے حلیف ہوتے ہیں، ہم پیمان (حُلفا جمع)۔

**حَلیل:** (ع)شوہر ( احلّا جمع)۔

**حَلیل:** (ع)حلال، روا۔

**حَلیلہ:** (ع)بیوی، زوجہ (حلائل جمع)۔

**حَلیم:** (ع)بردبار، متحمل مزاج۔

**حَلیم:** (ع)خوراک جو گوشت اور گندم وغیرہ سے تیار کی جاتی ہے۔

**حلیمہ:** (ع)بردبار عورت، وہ خاتون جس نے حضرت رسول کریم(ص)کو دودھ پلایا تھا۔

**حَلیّہ:** (ع)زیور، زینت، زینت زنان و مردان۔

**حُمّا:** (ع)حمی، تپ، بخار> حمیات جمع۔

**حِما:** (ع)نگہداری، دفاع کرنا۔

**حمّاد:** (ع) بہت حمد کرنیوالا۔ بہت زیادہ تعریف و توصیف کرنے والا۔

**حِمار:** (ع)گدھا۔

**حماری:** گدھے سے متعلق، بے وقوف، گدھا، احمق۔

**حَماسَت:** (ع)دلیری، شجاعت، توانائی، جوش، ولولہ۔

**حماسہ:** (ع)رزمیہ نظم۔

**حماسہ سرا:** رجز خواں، رزمیہ نظم پڑھنے والا۔

**حماسہ سرائی:** رزمیہ شاعری۔

**حُمّاض:** (ع)سرخی مائل بادامی رنگ۔

**حَماقت:** (ع)بے وقوفی، نادانی، بے عقلی۔

**حَماقت آمیز:** احمقانہ۔

**کلمات حماقت آمیز:** احمقانہ باتیں۔

**حمال:** (ع)حمل کی جمع، بوجھ۔

**حمّال:** (ع)باربردار، مزدور، قلی۔

**حَمال:** (ع)شہتیر، چھت یا پل کی ذاٹ، گرڈر۔

**حمّالی:** بار برداری، بارکشی۔

**حمّالی مفت:** دوسروں کے لیے بے فائدہ محنت کرنا۔

**حمام:** (ع) غسل خانہ، نہانے کا مقام۔

**حمام کردن:** نہانا، غسل کرنا

**چند وقت می روید بحمام:** آپ کتنے بجے نہانے کے لیے حمام جاتے ہیں۔

**حَمام:** (ع) کبوتر، حمائم و حمامۃ، جمع۔

**حِمام:** (ع) موت، مرگ۔

**حمام:** (ع) گھوڑے اور اونٹ کا بخار۔

**حمامچی:** حمام قائم کرنے والا۔

**حمامہ:** کبوتر۔

**حمامی:** حمام کا مالک۔

**حمایَت:** (ع) مدد، نگہبانی، محافظت۔

**حمایت گر:** حامی، حمایت کرنے والا۔

**حمایل:** (ع) حمائل، تلوار لٹکانے والی پیٹی، کندھے پر لگانے والی پیٹی۔

**حمایہ:** (ع) حمایت۔

**حمای:** بخار سے متعلق۔

**حمد:** (ع) تعریف، مدح، ثنا، خداوند تعالی کی عظمت بیان کرنا۔

**حَمدان۔۔۔حَمدُون:** آلہ تناسل۔

**حمدُونہ:** (ع) بندر، میمون۔

**حُمر:** (ع) احمر کی جمع، سرخ۔

**حُمُر:** (ع) حمار کی جمع، گدھے۔

**حَمرا:** (ع) (۱) احمر کی مونث، سرخ روُ خاتون (۲) سخت سال قحط اور شدت گرما۔

**حُمرہ:** (ع) سرخی، سرخ رنگ، باد سرخ کی بیماری۔

**حَمز:** (ع) حِدّت، تیزی، تندی۔

**حمزَہ:** (ع) حضرت رسول کریم (ص) کے چچا کا نام۔

**حمزَہ:** (ع) درندہ شیر۔

**حَمَس:** (ع) ثابت قدمی، استواری، پختگی۔

**حِمص:** (ع) ملک شام کا شہر۔

**حَمص:** (ع) اتر جانا، زورکم ہونا، فرو ہو جانا، تہ نشین ہو جانا۔

**حَمض:** (ع) تیزابیت، کھٹاس، ترشی۔

**حُمق:** (ع) بے وقوفی، نادانی، حماقت۔

**حُمَقا:** (ع) احمق کی جمع، بے وقوف، جاہل لوگ۔

**حَمل:** (ع) بوجھ لادنا۔

**حَمل:** (ع) عورت کا بارور ہونا، امید سے ہونا، حاملہ ہونا۔

**حَمل گرفتن- حمل داشتن:** حاملہ ہونا۔

**حمل و نقل:** جہاز یا ریل گاڑی سے چیزیں لانا یا لے جانا

**وسائل حمل و نقل:** سامان لانے جانے کے ذرائع۔

**حَمَل:** (ع) بھیڑ کا بچہ، میمنا، برّہ۔

**حمَل:** (ع) ایران کے شمسی سال کا موسم بہار کا پہلا مہینہ، حمل کو اب بدل کر اس کا نام فرور دین رکھ دیا گیا ہے۔

**حَمَل:** (ع) بارہ آسمانی برجوں میں سے برج اول منطقۃ البروج۔

**حَملہ:** (ع) دھاوا، چڑھائی، یورش۔

**فرمان حملہ دادہ شد:** چڑھائی کا حکم دے دیا گیا۔

**حملہ آوردن۔۔۔حملہ بُردن:** حملہ کرنا۔

**حملہ دم:** حبس دم، اشتداد، بھیڑ بھاڑ

**حُمُوضَت:** (ع) تیزابیت، ترشی، منھاس۔

**حُمُول:** (ع) حمل کی جمع، ڈولیاں، اونٹ جس پر ڈولی رکھی گئی ہو۔

**حَمُول:** (ع)بُرد باد شخص، صبر آزما، صابر، شکیبا۔
**حُمولہ:** (ع)بارکش جانور، جانور جس پر بوجھ لادا جاتا ہے۔
**حَمَوی:** (ع)بخار سے متعلق۔
**حَمی:** (ع)بخار، تپ۔
**حمیات:** (ع)حمی کی جمع۔
**حَمیّت:** (ع)مروت، غیرت، مردانگی، گرمجوشی، پرجوش جذبہ، ننگ وعار۔
**باحَمیّت:** باغیرت، با مروت، گرم جوش۔
**بے حمیّت:** بے غیرت، بے مروّت۔
**حِمیَت:** (ع)اس چیز سے پرہیز جو مریض کے لیے نقصان رساں ہوں۔
**حَمید:** (ع)قابل تعریف، اچھے اوصاف و اخلاق والا۔
**حَمیدالخِصال:** (ع)اچھے اوصاف و عادات والا۔
**حَمیدہ:** (ع)مونث حمید، قابل تعریف، اچھے اوصاف والی خاتون۔
**حَمیر:** (ع)حمار کی جمع۔
**حِمیَر:** (ع)عربوں کا ایک قبیلہ۔
**حُمیرا:** (ع)سرخ رُو عورت۔
**حمیل:** (ع)اٹھا لی گئ چیز، کوڑا کرکٹ، کاٹھ کباڑ جسے ندی بہا کر لے جاتی ہے۔
**حَمیم:** (ع)(۱)عزیز دوست، صدیق (۲)گرم پانی (احما جمع)۔
**حِنا:** (ع)مہندی۔
**حنا بستن۔۔۔حنا گذاشتن۔۔۔حِنا نہادن:** مہندی لگانا، حنا بندی کرنا۔
**دست کسی را در حنا گذاشتن:** کسی کو مشکل میں ڈالنا، کسی کو پریشان کرنا۔
**گُل حنا:** مہندی کے پھول۔

**حنابِلہ:** (ع)حنبلی مسلک کے لوگ۔
**حنا بندان:** شادی کی تقریب میں عروس کی حنا بندی۔
**حَنا جِر:** (ع)جنجرہ کی جمع، گلے، حلق، حلقوم، وہ نالی جس سے سانس آتا جاتا ہے۔
**حِناط:** (ع)حنوط، لاش کو مسالہ لگا کر محفوظ کردینا۔
**حنّاطی:** (ع)گندم بیچنے والا۔
**حَنان:** (ع)رحمت، مہربانی، نرم دلی، رحم و کرم۔
**حَنّان:** (ع)ہمدرد، رحم دل، بہت مہربان، خداوند تعالی کا ایک صفاتی نام۔
**حنّانہ:** (ع)بہت آہ و زاری کرنے والا۔
**استنِ حنّانہ:** وہ ستون جس پر رسول کریم وعظ وخطبہ کے دوران سہارا لے لیا کرتے تھے وہاں حضور کے لیے منبر تعمیر کیا گیا، حضور کی مفارقت میں اس منبر نے بھی آہ و زاری کی۔

**استنِ حنّانہ از ہجر رسول(ص)**
**نالہ می زد ہمچو اربابِ عقول**
(مولوی روم)

حضور(ص)اس جہان فانی سے رخصت ہوئے تو وہ منبر جہاں حضور(ص)سہارا لیا کرتے تھے عقل مند لوگوں کی طرح حضور کی مفارقت میں رو دیا
**حنبل:** اہل سنت کے چار اماموں میں سے ایک ابو عبداللہ احمد بن محمد بن حنبل تھے جو ۲۴۱ھ میں فوت ہوئے، ان کے پیرو حنبلی کہلاتے ہیں۔
**حنبل:** پست قد شخص جس کا پیٹ بڑا ہو۔
**حَنبلی:** (ع)حضرت امام حنبل کے پیرو۔
**حِنث:** (ع)گناہ، سوگند کھا کر منکر ہو جانا۔
**حنث قسم:** (ع)عہدو پیمان کرکے رُو گردانی کرنا اپنی قسم کو توڑ دینا۔

**حَنجر۔۔حَنجرۃ:** (ع) گلا، حلق، نالی جو منہ کے آخر میں ہے اور آوازیں جس سے باہر نکلتی ہیں۔

**حَند قوُق:** (ع) (۱) درازقد (۲) مضطرب، احمق (۳) ایک بوٹی کا نام۔

**حِنطۃ:** (ع) گندم۔

**حَنظل:** (ع) نہایت تلخ پھل، اسے ہندوانہ بو جھل بھی کہتے ہیں۔

**حُنفا:** (ع) حنیف کی جمع، دین کی راہ میں ثابت قدم اور مستحکم۔

**حَنفی:** (ع) حضرت ابو حنیف کے پیرو، حنفی مسلک رکھنے والے۔

**حَنق:** (ع) غیظ و غضب کی شدت، کینہ ، دشمنی۔

**حَنک:** (ع) تھوڑی کے نیچے کا حصہ۔

**حَنوط:** (ع) مسالہ لگا کر لاش کو محفوظ کرلینا ، جس سے لاش اپنی اصلی حالت میں رہتی ہے۔

**حَنوُن:** مہربان، دلنواز، مشفق۔

**حنِیف:** (ع) راسنح العقیدہ مسلم۔

**حَنیفہ:** ابو حنیفہ ، چار مسلمان اماموں میں سے ایک جن کے پیرو حنفی کہلاتے ہیں۔

**حَنِین:** (ع) (۱) نالہ وزاری (۲) مہرو شفقت، دلی اشتیاق، آرزو، تمنا۔

**حُنَین:** (ع) مکہ مکرمہ اور طائف کے درمیان ایک شہر۔

**حوّا:** (۱) حضرت آدم کی زوجہ (۲) سبزی مائل سیاہ یا سیاہی مائل سرخ رنگ، حضرت حوّا ہابیل اور قابیل کی والدہ تھیں۔

**حواجِب۔۔حواجیب:** (ع) حاجب کی جمع،ابرو۔

**حوادِث:** (ع) حادثہ کی جمع، ناگہانی واقعات، سانحات، مثال:

**زتند باد حوادث نمی توان دیدن**
**درین چمن کہ گلی بودہ است یاسمنی**

حادثات کی اتنی شدید باد مخالف چلی کہ پھلے پھولے چمن تباہ ہوگئے حالت یہ ہوگئی کہ معلوم نہیں گلاب کے پھول کہاں تھے اور چنبلی کے پھول کہاں تھے، حافظ شیرازی نے امیر تیمور کے حملے سے متاثر ہو کر یہ شعر کہا تھا۔

**حواری:** (ع) مخلص دوست، حضرت عیسی کے دوستان مخلص۔

**حواریون:** حواری کی جمع۔

**حواس:** (ع) حاسہ کی جمع، حِسیّن۔

**حواس خمسہ:** پانچ حسیّں یا پانچ قوتیں، قوت باصرہ، دیکھنے کی قوت، **قوت سامعہ:** سننے کی قوت، **قوت ناطقہ:** بولنے کی قوت، **قوت شامہ:** سونگھنے کی قوت، **قوت لامسہ:** چھونے کی قوت۔

**حواس پَرّت:** پریشان حال، حواس باختہ۔

**حواس پَرّتی:** حواس باختگی، پریشان حالی۔

**حواشی:** (ع) حاشیہ کی جمع، صفحے کے نیچے خالی جگہ جہاں بعض اضافی باتیں لکھی جاتی ہیں۔

**حواصِل:** (ع) بگلا۔

**حوافِر:** حافِر کی جمع، زمین کھودنے والے۔

**حوالِہ:** (ع) سپردگی،کسی کے سپرد کی گئی چیز۔

**حوالِہ:** (ع) منی آڈر، چیک، ہنڈی، کاروبار کی گفتگو مندوب، نمائندہ، (حوالجات جمع)۔

**حوالت بخدا کردیم و رفتیم:** تمھیں خدا کے سپرد کرتے ہیں اور رخصت ہوتے ہیں۔

**حوالہ کردن:** چیک دینا وصولی کے لیے۔

**حوالی:** (ع) اطراف و جوانب، اردگرد۔

**حوائج:** (ع)حاجت کی جمع، ضرورتیں۔

**حوائل:** حائل کی جمع، رکاوٹیں۔

**حُوت:** (ع)ایک بڑی مچھلی، ایک برج آسمانی کا نام۔

**حُوت:** (ع)ایران قدیم کے کیلنڈر کے سال شمسی کا آخری مہینہ جسے اب اسفند کا نام دیا گیا ہے۔

**حُوتُ الأحمر:** طلائی رنگ کی مچھلی۔

**حوجَن:** (ع)سرخ پھول۔

**حُور:** (ع) سیاہ آنکھوں والی خوبصورت خاتون، خوبصورت بہشتی خاتون (حورا جمع)۔

**حَورا ء:** (ع)سیاہ چشم خوبصورت خاتون۔

**حُورالعَین:** سیاہ آنکھوں والی خوبصورت خاتون حُور جنت۔

**حُور پیکر:** حور جیسے جسم والی خاتون، زیبا و رعنا

**حُور سَرِشت:** حور جیسی فطرت والی۔

**حَوزِہ:** (ع)گردونواح، اطراف، وسط علاقہ، تعلقہ، حد، رقبہ، پھیلاؤ، بسط دائرہ عمل، حلقہ رسوخ نیز بمعنی طبیعت۔

**حَوزہ:** (ع)انجمن، گروہ۔

**حَوزہ انتخابیہ:** انتخاب کرنے والوں کی جماعت۔

**حَوش:** (ع)گرداگرد، احاطہ، چاردیواری، اطراف خانہ، چاردیواری۔

**حَوصِلہ:** (ع)صبرو استقلال، ہمت، استقامت، باحوصلہ: باہمت، باتحمل۔

**حوصِلہ:** (ع)پرندوں کا پوٹا۔، چینہ دان۔

**حوصلہ دار:** باہمت، صاحب استقلال۔

**حَوض:** (ع)چھوٹا تالاب۔

**حوض کوثر:** جنت کا چشمہ۔

**حوض خانہ:** گھر کے ایک حصے میں بنا ہوا چھوٹا تالاب۔

**حوضِہ:** نشیبی زمین۔

**حَوقَلہ:** لاحَول َولا قُوۃَ الاَّ باللّٰہ کہنا۔

**حَول:** (ع)طاقت، توانای، قدرت، نظر کی تیز حرکت، احوال جمع۔

**حَوَل:** بھینگا پن، کج بینی۔

**حَول و حَوش:** نواح شہر،گرد و نواح۔

**حَولِہ:** (ع)تولیا۔

**حولہ ای:** تولیا بنانے کے لیے موزوں۔

**پارچہ حولہ ای:** تولیا بنانے کے لیے موزوں کپڑا

حولی: (ع)احاطہ، کورٹ یارڈ

**حومِہ:** (ع)وسعت، فراخی، کشادگی، نواح شہر شہر کے ارد گرد کا علاقہ۔

**حَومِہ:** (ع)کسی چیز کا اہم حصہ۔

**حَومِہ نشین:** نواح شہر میں رہنے بسنے والے۔

**حَی:** (ع)(۱)زندہ (۲)محلہ، قوم، قبیلہ، احیا جمع۔

**الحیُّ:** خداوند تعالی۔

**حي لایَموُت:** غیر فانی۔

**حَی:** (ع)آؤ، پہنچو۔

**حَیَّ علی الصّلوۃ:** آؤ یا جلدی کرو نماز کے لیے۔

**حیا:** (ع)شرم، حجاب، غیرت، کم روئی۔

**حَیات:** (ع)زندگی۔

**حیات ابدی:** غیر فانی زندگی، ہمیشہ رہنے والی زندگی۔

**حیات داشتن۔۔۔درحیات بودن:** زندہ ہونا۔

**حیاتش وفا نکرد:** اس کی زندگی نے وفا نہ کی

**حیات و ممات:** زندگی اور موت۔

**مادام الحیات:** جب تک زندگی ہے۔

**حیاتی:** قوت حیات، جو زندگی کے لیے ناگزیر ہو جو قوت حیات کا مرکز ہو۔

**حیادار:** باحیا۔

**حِیازت:** (ع)حاصل ہونا، مالک ہونا، فراہم کرنا۔

**حِیاض:** (ع)حوض کی جمع۔

**حِیاط:** (ع)احاطہ، دیوار دارفضا، کورٹ یارڈ۔

**خانہ او حیاط بزرگی دارد:** اس کے گھر کا احاطہ وسیع ہے۔

**حِیاکت۔۔۔حیاکَہ:** (ع)بافندگی، کپڑا بننے کا کام۔

**حِیتان:** (ع)حوت کی جمع، مچھلیاں۔

**حَیث:** (ع)لحاظ، پاس،، طرف۔ جہت، مکان، جگہ۔

**ازہر حیث کامل بود:** وہ ہر لحاظ سے مکمل تھا

**من حیثُ القوم:** قومی لحاظ سے۔

**من حیثُ المجموع:** مجموعی طور سے۔

**حیثِیّت:** (ع)(١)وضع، اسلوب، طورطریق، ڈھنگ (٢)لیاقت، اہلیت، صلاحیت، استعداد، ناموری، اثر ونفوذ، شہرت، سطوت، وقار۔

**حیدَر:** (ع)شیر، حضرت علی(رض)کا لقب۔

**حیران:** (ع)پریشان، دنگ، سرگشتہ، سرگردان، متعجب۔

**حیرانی:** پریشانی، سرگردانی، تعجب۔

**حَیرت:** (ع)سرگردانی، حیرانی، تعجب۔

**از شنیدن آن حَیرت کردم:** یہ سن کر مجھے حیرانی ہوئی۔

**حَیرَت افزا:** حیران کن، تعجب خیز۔

**حیَرت زدِہ:** حیران، پریشان، متحیَر، متعجب۔

**حیِّز:** (ع)جگہ، رسائی، حد، جہت، مقام۔

**این از حَیّزِامکان بیرونست:** یہ بات ناممکن ہے، یہ امکان کی حد سے باہر ہے۔

**حَیزُوم:** (ع)سینے کے درمیان، گھوڑے کے سینے کے درمیان وہ حصہ جہاں تنگ باندھتے ہیں۔

**حَیص:** (ع)رخ بدلنا، ایک طرف کو ہو جانا برگشتہ ہونا۔

**حَیص بیَص:** (ع)الجھن، حیرت، تحیَر، الجھاؤ، پیچیدگی، دقت، تشویش، اضطراب، مخمصہ، پریشانی۔

**در حیص و بیص گیر کردہ ام:** مجھے الجھن درپیش ہے۔

**حَیض:** (ع)عورتوں کی ماہواری۔

**حِیطان:** (ع)دیواریں، جمع حائط۔

**حِیطِہ:** (ع)(١)احاطہ (٢)رسائی (٣)حلقہ اثر، دخل۔

**بحیطۂ تصرف آوردن:** اپنے قابو میں لے لینا۔

**حَیف:** (ع)(١)افسوس، مقام افسوس، ناانصافی (٢)ظلم و ستم، جور و تعدی۔

**حیف ومیل کردن:** خورد بُرد کرنا، غبن کرنا، خیانت کرنا۔

**حِیَل:** (ع)حیلہ کی جمع، تدابیر، چارہ گری۔

**حِیلِہ:** (ع)تدبیر، تصرف، قدرت، توانائی۔

**حیلہ:** (١)مکرو فریب، چالاکی، دھوکا، عیاری، مکاری۔

**او حیلہ ای کرد کہ از دست ایشان خلاص شوم:** اس نے تدبیر کی کہ ان کے ہاتھ سے نجات پاؤں۔

حیلہ ساز: حیلہ گر۔

حِین: (ع)وقت، عرصہ، اثنا، دوران۔

**درحین گفتگو:** گفتگو کے دوران، (احیان جمع)

**حِینا بعد حِین:** (ع)وقت وقت سے۔

**حَیوان:** (ع)جانور۔

**حَیوانِ ناطق:** سوچ کے مطابق بولنے والا، انسان۔

**حیوان غیر ناطق:** جانور۔

**حیوانات اہلی:** پالتو جانور۔

**حیوانات خزندہ:** رینگنے والے جانور۔

**حَیوان پرَست:** حیوانوں کی پوجا کرنے والے۔

**حیوان شِناس:** جانوروں کا علم رکھنے والے، ذوآلوجسٹ (انگ)۔

**حیوان شناسی:** جانوروں کا علم، ذوآلوجی۔

**حَیوانی:** حیوان کے متعلق۔

**حیات حیوانی:** (۱)حیوانوں کی زندگی (۲)وحشت و درندگی۔

**حیَوانیَت:** حیوانوں کی فطرت، حیوانوں کی سی عادت رکھنا، وحشت ، درندگی، ہوس پرستی۔

**حیوی:** (ع)حیّی سے متعلق، زندہ۔

**حَیَہ:** سانپ، مار۔

**حَیِیّ:** (ع)باشرم، باحیا۔

## (خ)

خ-فارسی ایجد کا نواں، اردو کا دسواں اور عربی کا ساتواں حرف ہے ایجد کے لحاظ اس کے ۶۰۰ عدد ہیں۔

**خا:** عربی میں حرف "خ" کا تلفظ۔

**خا:** خائیدن = چبانا سے فعل امر چباؤ۔

**خا:** (۱)شانہ، کندھا (۲)برتن یا گڑھا جس میں گندا پانی جمع ہو جاتا ہے۔

**خابِط:** (ع)بے سوچے سمجھے چل پڑنے والا۔

**خاتام:** انگشتری، انگوٹھی خواتیم جمع

**خاتِل:** (ع)فریب دینے والا، دغاباز، دھوکے باز۔

**خاتِم:** (ع)مُہر، ڈبیا، لکڑی کی اشیا جن کو ہاتھی دانت کی اشیا سے مزّین کیا ہو۔

**خاتِم:** آخری، انجام ہر چیز کا، کسی سلسلے کو ختم کرنے والا۔

**خاتِم الأنبیا:** آخری بنی جن پر نبوت کا سلسلہ ختم ہوا، حضرت رسول کریم(ص)۔

**خاتِمُ النَّبِیین:** (ع) خاتِم الانبیا، حضرت رسول کریم(ص)

**خاتم کاو:** پچی کاری کرنے والا۔

**خاتِمہ:** (ع) انجام، اخیر، عاقبت، آخری حصہ، انتہا۔

**ازخاتِمہ معروض میدارد:** آخر میں میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں۔

**خاتمہ دادن:** ختم کرنا، انجام کو پہنچانا۔

**خاتِمہ:** (ع) التوا، ملتوی کرنا، ختم کرنا۔

**جلسہ را خاتمہ دادند:** جلسہ ملتوی ہو گیا۔

**خاتمہ کلام:** کلام کا آخری حصہ۔

**خاتمہ نمائش:** ڈرامے کا آخری حصہ۔

**خاتمہ یافتن یا پذیرفتن:** نتیجے پر پہنچنا، خاتمہ ہونا۔

**نطقش را خاتمہ داد:** اس نے اپنی تقریر ختم کردی۔

**خاتولہ:** مکر، فریب۔

**خاتُون:** عورت، معزز عورت، خواتین جمع۔

**خاج:** صلیب، دار جس پر حضرت عیسیٰ(ع) کو لٹکایا گیا تھا، چلیپا۔

**خاج پَرَست:** مسیحیان، عیسائی۔

**خاج شوران۔۔خاج شویان:** کرسمس، مسیحیوں کی تقریب جس میں وہ حضرت عیسیٰ(ع) کی صلیب کو پانی میں دھوتے ہیں، حضرت عیسیٰ(ع) کی عید تجلی۔

**خاخام:** یہودیوں کا عالم، حبر۔

**خاد:** مادہ کوا، کوّی۔

**خادِر:** (ع) سست، کاہل۔

**خادِع:** (ع) دھوکے باز، فریبی۔

**خادِم:** (ع) خدمت گزار، ملازم، فرمان بردار۔

**خادِمہ:** (ع) مونث خادم، ملازمہ۔

**خادمیّت:** خدمت گزاری، ملازمت، فرماں برداری۔

**خادِہ:** سفیدے کی سیدھی لمبی لکڑی جو کافی سالوں کی کٹی ہوئی ہو اس سے بنی ہوئی چیز کو خادہ کہتے ہیں،

**خاذِل:** (ع) جو دوستوں کی مدد کرنے سے گریز کرتا ہے۔

**خار:** کانٹا، نیش، اضطراب، بے چینی۔

**خار در جگر داشتن:** بہت مضطرب ہونا۔

**خاروخرم:** تکلیف و راحت، خوش بختی و بدنصیبی

**خار:** **خاریدن مصدر**=کھجلانا سے فعل امر کھجلاؤ۔

**خارکردن:** الجھا دینا، بکھیر دینا۔

**خارا:** (۱)بہت سخت (۲)خاص قسم کا موج دار ریشمی کپڑا (۳)فن موسیقی کی ایک راگنی۔

**سنگ خارا:** سخت پتھر۔

**خاراتراش:** سنگ تراش۔

**خارا گوش:** ایک خود رو پودا ہے جس کے پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں، اس کی بو بہت تیز ہوتی ہے۔

**خاراندن:** خارانیدن، کھجلانا۔

**اوعادتاً سرش را می خاراند:** اس کی عادت ہے کہ وہ سر کھجلاتا رہتا ہے۔

**خارآور:** کانٹے پیدا کرنے والا، الجھن میں ڈالنے والا۔

**خاراي:** سختی، چقماق یا سنگ مرمر کی خصوصیت۔

**خاربار:** خاروخس کا انبار۔

**خاربَست:** کانٹوں کی باڑ جو کھیتی یا کسی اور جگہ حفاظت کی غرض سے لگائی جائے۔

**خاربُن:** خاردار جھاڑی۔

**خاربند:** خاربست۔

**خارپُشت:** ایک چھوٹا سا جنگلی جانور جس کی جلد پر لمبے لمبےکانٹے ہوتے ہیں۔

**خارِ پیراہن:** وہ چیز جو آسائش میں رکاوٹ بن جائے۔

**خارِ ترازُو:** ترازو کی نوک جو صحیح یا غیر صحیح وزن کو ظاہر کرتی ہے۔

**خارِج:** (ع) باہر، الگ، بیرونی، خارجی، عجیب و غریب۔

**اطوارِ خارج:** عجیب و غریب طورطریقے۔

**آنہادر خارج ایستادند:** وہ باہر کھڑے ہو گئے۔

**خارج ازقاعدہ:** بے ترتیب۔

**خارج از موضوع:** موضوع سے الگ یا باہر۔

**خارج شدن:** باہر نکل جانا۔

**خارج مذہب:** مذہب کو چھوڑ دینے والا۔

**خارِجاً:** (ع) بیرونی صورت میں۔

**خارج آہنگ**:بے سُرا ہو جانا۔

**خارِجه**:(ع) غیر ملکی (خوارج جمع)۔

**وزیر خارجه**:بیرونی ممالک میں اپنے ملک کی نمایندگی کرنے والا وزیر۔

**اودرخارجه تحصیل کرده است**:اس نے غیر ملک میں تعلیم پائیٔ ہے۔

**دولِ خارجه**:غیر ملکی حکومتیں۔

**خارِجه**:(ع) نظر گیر، لفظ جو کسی ایسی جگہ لکھا گیا ہو جو دیکھنے والے کی نظر کو اپنی طرف کشش کرے۔

**خارجی**:(ع) غیر ملکی، بیرونی، اجنبی۔

**خارجی**:(ع)مسلمانوں کی ایک جماعت کے لوگ جو حضرت علی(رض) کی خلافت کے مخالف تھے۔

**خارچنگ**:(۱)خرچنگ، کیکڑا (۲)مرض سرطان (۳)کانٹا، وزن اٹھانے کی کل۔

**خارچین**:خاربست، کانٹوں کی باڑ۔

**خارچینه**:موچنا جس سے زائد بال نوچے جاتے ہیں۔

**خارخار**:خارش، کھجلی، بے چینی، اضطراب، پریشانی۔

**خارخار**:مشکلات سے اٹا ہوا ہونا، لڑائیٔ پر تلنا، تاؤ میں آنا، غصہ کرنا، رونگٹے کھڑے ہونا۔

**خارخسك**:گوکھرو، خاص قسم کا خاردار کانٹا۔

**خارزار۔۔خارستان**:خارستان وہ جگہ جہاں کانٹے ہی کانٹے ہوں۔

**خارساں**:خارستان:مثال:

**ہمه خارساں این سرای سپنج**
**که ہم نازو گنج است وہم درد و رنج**

یہ عارضی قیامگاہ، خارستان ہے یہاں نازو انداز اور نعمت و گنج بھی ہے اور رنج واندوہ بھی۔

**خارسر راه**:مانع، مزاحم، رکاوٹ پیدا کرنے والا۔

**خارسُو**:شوہر کی ہمشیرہ، نند۔

**خارش**:کھجلی کی بیماری۔

**خارش دار**:جسے کھجلی کی بیماری ہو۔

**خارشتر**:کانٹے یا کانٹے دار جھاڑیاں جنھیں اونٹ کھاتے ہیں۔

**خارِق**:(ع) ٹکڑے کرنے والا، پھاڑنے والا، توڑنے والا، خلاف، بالاتر۔

**خارقِ طبیعت**:فوق الفطرت، جو فطری قوتوں سے بالاتر قوت کا نتیجہ ہو۔

**خارقُ العادِه**:(ع) فوق الفطرت، معجزه، کرامت۔

**عملیات خارق العاده**:عجیب و غریب کام، غیر عادی کام۔

**خارَك**:(۱)چھوٹا کانٹا (۲)ایک قسم کی زرد رنگ کی کھجور جسے نرم ہونے سے پہلے توڑ کر خشک کرلیا جاتا ہو۔

**خارکَش**:کانٹے دار جھاڑیاں اٹھانے والا۔

**خارکَن**:کانٹے دار جھاڑیاں اٹھا کر لانے اور بیچنے والا مثال:

**سرودِ خارکن از عندلیب نیست عجیب**
**که مدتی سروکارش نبوده جز با خار**
(فردوسی)

کانٹے دار جھاڑیاں لانے اور بیچنے والے کا سرود و نغمہ بلبل کے لیے تعجب خیز نہیں کیونکہ ایک مدت سے اس کا کاروبار بھی کانٹوں کے سوا اور کچھ نہ تھا، پھولوں کی عاشق زار بلبل کا بھی تو کانٹوں سے سابقہ رہتا ہے، کانٹوں سے سابقہ دونوں کی قدر مشترک ہے۔

**خارماہی**:مچھلی کا کانٹا۔

**خارمهك**:ایک قسم کا کانٹے دار پودا جو سنگلاخ زمین

میں اگتا ہے۔

**خارناک:** کانٹوں بھرا۔

**خارو:** مچھلی کا کانٹا۔

**خارہ:** خارا، سخت، پتھر، سنگلاخ پہاڑ۔

**خارہ:** چھالا، آبلہ، گومڑا۔

**خاریدن:** کھجلانا، خارش کرنا۔

**خاز:** غلاظت، گندگی، کثافت، میل، گندہ جسم، گندے کپڑے۔

**خاز:** ایک قسم کا پتھر۔

**خازف:** (ع) بپھرا ہوا، سخت، متشدد، زبردست۔

**خازق:** (ع)(۱)ہدف پر جالگنا، نشانے پر لگنا، (۲)نیزے کی انی۔

**خازن:** (ع) خزانہ دار، خزانچی۔

**خازنہ:** (ع) بیوی کی بہن، سالی۔

**خازوق:** (ع) بلی، کھونٹا جو حد بندی کے لیے گاڑا جاتا ہے، کھمبا جس کے ساتھ کسی شخص کو سزا کے طور پر باندھا جاتا ہے۔

**خاست:** **خواستن مصدر** = اٹھنا سے ماضی مطلق اُٹھا۔

**خاستن:** اٹھنا۔

**خاستہ:** اٹھا ہوا۔

**خاسر:** (ع)ہارا ہوا، جسے نقصان اٹھانا پڑا ہو، زیاں کار۔

**خاسف:** (۱)چشمہ جس کا پانی تہ نشین ہو گیا ہو (۲)کمزور جسم والا، مریض۔

**خاش:** (۱)پتلی قاش کسی چیز کی، کاغذ کا ٹکڑا (۲)عاشق شوریدہ (۳)بیوی یا شوہر کی والدہ، خوش دامن۔

**خاشاک:** کوڑا کرکٹ، ملبا۔

**خاشع:** (ع) عاجز، منکسرمزاج، اطاعت اور فروتنی کا اظہار کرنے والا۔

**خاشک:** خاشاک۔

**خاشہ:** خاشاک۔

**خاشی:** (ع) ڈرپوک، بودا، جھینپنے والا، شرماؤ شرمیلا۔

**خاص:** (ع) مخصوص، منفرد، برگزیدہ، عام کی ضد۔

**چایْ طعمی خاص دارد:** چائے کا مخصوص یا منفرد مزہ ہے۔

**خاص کردن:** مخصوص کردینا۔

**خاص و عام:** بڑا چھوٹا، ہر قسم کے لوگ۔

**خاصان:** (ع) خاص کی جمع، بلند مرتبہ لوگ۔

**خاصۃً:** خاص طور سے۔

**خاصرہ:** (ع) انسان یا حیوان کے جسم میں کوکھ، کمر، پہلو، طرف۔

**خاص کتان:** عمدہ سنیٔ کا کپڑا۔

**خاصگان:** خاصہ کی جمع، خاصان، ذی مرتبہ لوگ۔

**خاصگی:** خصوصیت، شرافت۔

**خاصہ:** (ع)(۱)شریف، طبقہ امرا کارکن، افسر، (۲)ساز و سامان۔

**خاصہ:** (ع) خاص طور سے۔

**خاصہ:** (ع) خاص قوت یا اثر جو کسی چیز میں ہو، مخصوص چیز، کسی کے خویش و اقارب (خواص جمع)۔

**خاصہ:** (ع) خاصہ ململ۔

**خاصہ تراش:** خاص حجام، بڑا حجام۔

**خاصیت:** (ع)خصوصیت، خاص بات، امتیازی بات (خصائص جمع)۔

**خاضع:** (ع) عاجز، منکسر مزاج، اطاعت گزار، فرماں بردار، فروتن۔

**خاطب:** (ع)مانگنے والا، خواستگار۔

**خاطِر**:(ع) دل، دماغ، یاد، لیے، واسطے، وجہ۔

**خاطر آمدن**:یاد آنا۔

**خاطر آوردن**:ذہن میں لانا، یاد کرنا۔

**خاطر جمع است**:تسلی ہے، اطمینان ہے۔

**خاطر داشتن**:یاد رکھنا۔

**آسودگی خاطر**:امن و آسائش۔

**آنرادر خاطر داشتہ باش**:اسے دل میں جگہ دے۔

**خاطر من او را بخشیدند**:میری وجہ سے اسے معاف کردیا گیا۔

**خاطر آزار**:دل کو تکلیف دینے والا۔

**خاطِر آزاری**:دلی تکلیف دینا۔

**خاطِر آزُردہ**:آزردہ خاطر، پریشان، پریشان حال۔

**خاطر آشُفتہ**:آشفتہ خاطر، پریشان حال۔

**خاطِر پدید**:پسندیدہ، دل خوش کن۔

**خاطر جمع**:یقین۔

**خاطر جمع ہستم کہ او در لاہور است**:مجھے یقین ہے کہ وہ لاہور میں ہے۔

**خاطر جمع شدن**:یقین ہونا۔

**خاطِر جمعی**:تسکین۔

**خاطِر خواہ**:محبت کرنے والا، مشتاق۔

**خاطر خواہی**:عشق، محبت، اشتیاق۔

**خاطر داری**:تسکین، تسلی، آرام، تسلی دینا، آرام پہنچانا، غمخواری ، دلداری۔

**خاطِرنشان**:دل نشین ہونا، آگاہی۔

**خاطرنشان کردم کہ این کار خوب نیست**:میں نے اسے آگاہ کردیا کہ یہ کام اچھا نہیں۔

**خاطر نشین**:دل نشین۔

**خاطر نواز**:دلنواز، مہربان، شفیق۔

**خاطر نوازی**:دلنوازی، شفقت،مہربانی۔

**خاطِرہ**:(ع) یاد ، یاد آوری، یاد تازہ کرنا، گزرے ہوئے واقع کی یاد، عہد شباب کے گزرے ہوئے واقعات کی یاد

**خاطِف**:(ع)(۱)چھین لینے والا، لے جانے والا، جھپٹنے والا(۲)ایسی چمک دمک جو نگاہ کو خیرہ کردے، خواطف جمع۔

**برقِ خاطف**:چندھیا دینے والی بجلی۔

**خاطی**:(ع) خطاکار، گنہگار، مجرم۔

**خاف**:(ع) خراسان کے ایک شہر کا نام۔

**خافِض**:(ع) غرور توڑنے والا، نیچا دکھانے والا، جھکانے والا، پست کردینے والا، خوار کرنیوالا۔

**خافِق**:(ع) (۱)لرزنے والا، ڈگمگانے والا (۲)افق، آفاقی، دائرہ نظر۔

**خافقان۔۔خافقین**:(ع) مشرق و مغرب، خاور و باختر۔

**خافی**:(ع)مخفی کیا ہوا، پوشیدہ، چھپایا ہوا، (خوافی جمع)۔

**خاقانی**:(۱)مشہور قصیدہ گو شاعر (وفات ۱۱۸۰) (۲)خاقان سے منسوب۔

**خاک**:(۱)مٹی، زمین، علاقہ، مُلک، (۲)عاجزی (۳)قبر۔

**خاک حاصل خیز**:زرخیز زمین۔

**خاک در ترازوی کسی افگندن**:کسی کو برا بھلا کہنا، سخت سُست کہنا، بد زبانی کرنا، طعن و تشنیع کرنا، تضحیک کرنا، مذاق اڑانا۔

**خاک زُغال**:راکھ کوئلوں کی۔

**خاک ضعیف**:انسان۔

**خاک عالم برسرم**:افسوس ہے مجھ پر۔

**خاکم بدہن**:میرے منہ میں خاک، بے ادبی کے

کلمات پر مجھے معاف کر دیجیے۔

**بخاک آمدن**:پیٹھ لگنا (پہلوان)۔

**بخاک سیاہ نشاندن**:تباہ کردینا۔

**بخاک مذلّت نشاندن**:ذلیل و رسوا کرنا۔

**بخاک یکسان کردن**:خاک میں ملادینا، تباہ کردینا۔

**خاک آلود**:مٹی سے بھرا ہوا۔

**خاک انداز**:بیلچہ، کرچھا۔

**خاک بازی**:بچوں کا کھیل جو وہ مٹی سے کھیلتے ہیں۔

**خاک برسر**:اذیت میں مبتلا، عاجز ہو جانا، تشویش میں پڑنا، مغموم ہونا۔

**خاک برلبَ**:خاموش، خاموشی۔

**خاک بیز**:(۱) گلیاں وغیرہ صاف کرنے والا (۲)چھلنی، غربال۔

**خاکپا**:پاؤں تلے روندی ہوئی مٹی، نہایت مسکین عاجز، خاکسار، ناچیز۔

**خاکدان**:کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ۔

**خاک رَند**:گردو غبار۔

**خاکرُوب**:جھاڑو دینے والا۔

**خاکرُوبی**:جھاڑو دینے کا کام۔

**خاکریز**:بند، پُشتہ، جہاں خاک گرائ گئ ہے۔

**خاکریزی**:مٹی کا کام، مٹی سے بھرنا۔

**خاکزاد**:انسان جو خاک سے پیدا ہوا ہے۔

**خاکسار**:بندہ، ناچیز، عاجز۔

**خاکساری**:عاجزی، عجز و انکسار۔

**خاکسان**:مٹی کی مانند، عاجز، فرومایہ۔

**خاکِستَر**:راکھ۔

**خاکِستری**:راکھ کی مانند۔

**خاکستری رنگ**:راکھ کا سا رنگ۔

**خاکشُور**:(۱)وہ شخص جو سونے یا چاندی کے ذرات حاصل کرنے کے لیے اس راکھ کو دھوتا ہے جہاں سونے چاندی کو پگھلایا گیا ہو (۲)کسان، کاشتکار۔

**خاک صِفت**:عاجز، منکسر مزاج شخص۔

**خاک کش**:مزدور جسے مٹی اٹھانے کے کام پر لگایا گیا ہو۔

**خاک مال**:مٹی یا ریت سے صاف کیا ہوا۔

**خاک مال کردن**:مٹی یا ریت سے صاف کرنا۔

**خاک نشین**:زمین پر بیٹھنے والا، عاجز، مسکین۔

**خاک نہاد**:جس کی بنیاد خاک پر ہے، انسان، عاجز۔

**خاکہ**:کوئلوں کی راکھ، ہر نرم اور خاک کی مانند چیز۔

**خاکہ**:ڈھانچا

**خاکی**:خاک سے منسوب، مٹی کا بنا ہوا، جو چیز مٹی کے رنگ کی ہو، کنایہ ہے عاجز و فرومایہ کا۔

**خاک نہاد**:خاک زاد، انسان۔

**خاگ**:انڈا، تخم مرغ۔

**خاگِینہ**:گھی میں تلا ہوا انڈا، آملیٹ وغیرہ اسے خایگینہ بھی کہتے ہیں۔

**خال**:تل جو خوبصورتی کا نشان ہوتا ہے سیاہ نقطہ مثال۔

**گرہمہ مردم و ملک خال شوند بردرت**
**دامن عزت ترا گرد زوال کی رسد**

اگر سب انسان اور فرشتے آپ کے در پر نقطوں کی طرح جمع ہو جائیں تو آپ کی عزت کے دامن پر زوال کا غبار نہیں پڑسکتا۔

**خال**:(ع)ماموں، خالو۔

**خال اُقلی**:خالقلی(ت)، ماموں کا بیٹا۔

**خالِب**:فریبی، مکار۔

**خال خال:** نقطہ دار، جس پر چھوٹے چھوٹے داغ پڑے ہوں۔
**خالِد:** (ع) جاوید، ہمیشہ، دائم، جاودانی۔
**خالدار:** جس کے چہرے پر تل کی صورت میں خوبصورتی کا نشان ہو، جس پر چھوٹے چھوٹے داغ ہوں۔
**خالِص:** پاک صاف، جس میں کسی قسم کی آلائش یا ملاوٹ نہ ہو۔
**خالِصاً:** (ع) مخلصانہ، خلوص سے۔
**خالصانہ:** خلوص کے ساتھ۔
**ادعیہ خالصانہ:** مخلصانہ دعائیں۔
**خالِصجات:** حکومت کی ملکیت۔
**خالِصہ:** (ع) خالص، خالص کی تانیث، حکومت کی ملکیت۔
**خالِف:** (ع) بیکار، فضول (۲) سیدھا سادہ، سادہ لوَح، بے وقوف، نادان، ناعاقبت اندیش، ضعیف العقل۔
**خالِق:** (ع) پیدا کرنے والا، پروردگار، آفریدگار، خداوند تعالیٰ۔
**خالقیّت:** تخلیقی قوت، الوہیت، خدائی
**خالِقِین:** خالق کی جمع، تخلیق کرنے والے، بنانے والے۔
**تبارَكَ اللّٰه اَحسَنُ الخالِقِین:** تعریف ہے اس خدا کی جو سب سے زیادہ بہتر خالق ہے۔
**خالقزی:** (ت)ماموں کی بیٹی۔
**خال کوُب:** جسم پر گدائی کرنے والا۔
**خال کُوبی:** گدائی۔
**خالم:** سانپ، افعی۔
**خالُو:** ماموں۔
**خالو لنجان:** خولنجان، ہندوستان میں اُگنے والے ایک درخت تنبُول کی جڑ جس سے دوا تیار کی جاتی ہے۔
**خالی:** (ع) تہی، جس میں کچھ نہ ہو۔
**خالی از معنی:** جس سے کچھ معنی نہ نکلتے ہوں جس میں کوئی حِسؔ نہ ہو۔
**درظرفِ دو روز شہررا خالی کردند:** دو دن کے عرصے میں انھوں نے شہر خالی کردیا۔
**ظروف خالی:** خالی برتن۔
**خالی دماغ:** تہی مغز، خالی الذہن۔
**خام:** کچا، ناخالص، ناصاف، ناتجربہ کار۔
**خام پُخت:** جو اچھی طرح پکانہ ہو۔
اُو جوان خام است: وہ ناتجربہ کار جوان ہے۔
**خیالات خام:** فضول خیالات۔
**خیالات خام پختن:** ہوائی قلعے بنانا، ہوائی گھوڑے دوڑانا، فضول امیدیں لگانا۔
**طمع خام:** بے بنیاد خواہش، بے حقیقت تمنّا۔
کارخام: نامکمل کام، کام جو ناتجربہ کاری کا نتیجہ ہو۔
**خام:** قلم، نے، نرسل۔
**خامِد:** (ع) خاموش، ساکت، بے حرکت۔
**خامدَست:** ناتجربہ کار، تازہ کار جسے اپنے کام میں مہارت نہ ہو۔
**خام رائے:** ناپختہ خیال یا رائے۔
**خام ریش:** احمق، بے وقوف۔
**خامِس:** (ع) پانچواں۔
**خامِسِ آلِ عبا:** حضرت امام حسینؑ کا لقب۔
**خامِساً:** (ع) پانچواں۔
**خامسُوز:** گوشت کا ٹکڑا جو آگ پر رکھنے سے جل گیا ہو یا سیاہ ہو گیا ہو۔
**خامُش:** خاموش۔
**خامُشی:** خاموشی۔

**خام طبع**:نادان۔

**خام طبعی**:نادانی۔

**خام طمع**:بے بنیاد خواہشات رکھنے والا۔

**خام طمعی**:بے بنیاد خواہشات رکھنا۔

**خامکار**:ناتجربہ کار، خام دست۔

**خامِل**:خامِن(ع) گمنام، بے نام و نشان، فرومایہ، بے قدر۔

**خامُوش**:چُپ، ساکت، بجھ جانا۔

**آتش خاموش است**:آگ بجھ گئ ہے۔

**او حرف زد خاموش ماندیم**:اس نے بات کی ہم خاموش رہے۔

**چراغ امیدش خاموش شد**:اس کی امیدوں کا چراغ گُل ہوگیا ، وہ ناامید ہوگیا۔

**عَطشِ مرا خاموش کرد**:اس نے میری پیاس بجھادی۔

**خامُوشان**:خاموش کی جمع، چپ چاپ لوگ۔

**وادی خاموشان**:قبرستان۔

**خامُوشاندن**...**خاموشانیدن**:چُپ کرانا۔

**خامُوشیدَن**:چپ ہو جانا۔

**خامِہ**:(۱)قلم، نے، نرسل (۲)انداز۔

**خامِہ**:کچی ریشم۔

**خامہ**:بالائ جو دودھ کے اوپر آتی ہے۔

**خامہ**:ریت کا انبار۔

**خامہ دان**:قلمدان۔

**خامہ ران**:مصنف،لکھنے والا.

**خامی**:ناپختگی، ناتجربہ کاری۔

**خامی کردن**:بے تدبیری کرنا۔

**خامیازِہ**:خمیازہ، انگڑائ۔

**خان**:منگول بادشاھوں کا لقب تھا ، مثلاً چنگیز خان، قبیلے خوانین جمع۔ کے سردار کا لقب

**خان**:(۱)کاروانسراے (۲)خانہ (۳)رائفل (۳)شہد کی مکھیوں کا چھتا.

**خاندان**:خانوادہ، کنبہ، گھربار۔

**خانزادِہ**:خان کا بیٹا، معزز شخص کا فرزند۔

**خانفرد**:سردیوں کاموسم گزارنے کا گھر، تابستانی گھر۔

**خانِع**:اوباش، عیاش، مشتبہ، مشکوک۔

**خانِق**:(ع) (۱)گلاگھونٹ کر مار دینے والا (۲)تنگ راستہ، تنگ کوچہ۔

**خانِقُ الذِئب**:(ع) ایک پودا جس کی شاخیں باریک اور لمبی اور پتّے اس کے چنار کے پتوں جیسے ہوتے ہیں، اس کو قاتل الذئب بھی کہتے ہیں۔

**خانقاہ**:درویشوں کی جگہ، صومعہ۔

**خانگاہ**:خانقاہ، جہاں مشائخ اور درویش جمع ہوتے ہیں اور عبادت کرتے ہیں۔

**خانگی**:گھریلو، گھر سے متعلق۔

**خانم**:خان کی مونث، معزز خاتون، عورتوں کا لقب احترام، بیوی۔

**خانُمان**:گھر، کنبہ، خاندان، اہل و عیال۔

**بی خانُمان**:بے گھر، جس کا کوئ پُرسان حال نہ ہو۔

**خانُمان سُوز**:گھر کو برباد کرنے والا، گھر کو تباہ کر دینے والی چیز۔

**خانُمان نگون کن**:گھر برباد کرنے والا۔

**خانُم رئیس**:لیڈی پرنسپل یا ہیڈ مسٹرس۔

**خانُم کوچولُو**:محبت، مذاق یا حقارت سے کسی نوجوان عورت کو کہنا۔

**خانوادِگی**:خاندان، کنبہ، گھر۔

**طبیب خانوادگی:** خاندانی ڈاکٹر۔

**خانوادِہ:** خاندان، کنبہ، گھر، اہل و عیال۔

**خانوار:** خاندان، کنبہ، جو ایک گھر میں زندگی بسر کرتے ہیں، جگہ، مقام، منزل، نشیمن۔

**خانہ:** گھر

**خانہِ برانداز:** مُسرف، فضول خرچ۔

**خانہِ پرداز:** خانہ دار۔

**خانہ پردازی:** خانہ داری۔

**خانہ ساختن:** گھر بنانا، گھر تعمیر کرنا۔

**خانہ شما کجا است:** آپ کا گھر کہاں ہے، آپ کہاں رہتے ہیں۔

**خانہ شطرنج:** شطرنج میں مربع شکل کا خانہ۔

**خانہ عنکبوت:** مکڑی کا جالا۔

**کتابخانہ:** لائبریری۔

**مریض خانہ:** جہاں مریض علاج کے لیے رکھے جاتے ہیں، بیمارستان، شفاخانہ۔

**خانہ آبادان:** کلمہ دعا، خدا گھر آباد اور خوشحال رکھے۔

**خانہ بدُوش:** بے گھر، بدّو، وہ لوگ جو اپنے گھر یعنی خیموں کو لیے ہوئے پھرتے ہیں اور جہاں ٹھہرنا چاہیں ٹھہر جاتے ہیں۔

**خانہِ برہم زن:** خانہ برانداز۔

**خانہ بیزار:** گھر سے تنگ آنے والا، گھر کی پروا نہ کرنے والا۔

**خانہ پروَرد:** جس کی پرورش گھر میں ہوئی ہو۔

**خانہ خدا:** بیَت الحرام

**خانہ خراب:** (۱) تباہ حال، ستم زدہ (۲) نکما، بیہودہ۔

**خانہ خراب کن:** گھر تباہ کرنے والا۔

**خانہ خرابی:** تباہی، بربادی، مصیبت، بدنصیبی۔

**خانہ خواہ:** شناسا، واقف، بے تکلف، قریبی تعلق رکھنے والا، گھر میں آزادی سے آنے جانے والا۔

**خانہ دار:** گھر کی نگہداشت کرنے کی صلاحیت رکھنے والا۔

**خانہ داری:** گھر کی نگہداشت، امور خانہ داری انجام دینا۔

**خانہ زاد:** جو کسی کے گھر میں پیدا ہوا ہو۔

**خانہ داماد:** داماد جو بیوی کے خاندان ہی میں رہے۔

**خانہ سالار:** خاندان کا بزرگ۔

**خانہ کَن:** خانہ برانداز۔

**خانہ نشِیں:** گھر بیٹھنے والا، بے حس و حرکت بیٹھا رہنے والا، جسے کوئی کام نہ ملا ہو۔

**خانہ یکی:** ایک ہی گھر میں رہنے والے۔

خانی: (۱) مرتبہ، درجہ، منسوب بہ خان (۲) زر خالص، سکہ جو قدیم زمانے میں ماوراء النہر میں رائج تھا۔

**خانی:** چشمہ، حوض۔

**خانیچہ:** چھوٹا حوض۔

**خاوْ:** اونگھ۔

**خاور:** مشرق، شرق۔

**خاوران:** سابقاً ایران کے صوبہ خراسان کا نام تھا جس میں مہنہ، ابیورد، نسا اور درگز شامل تھے، مشرق و مغرب۔

**خاور دُور:** مشرق بعید۔

**خاورِ میانہ:** مشرق وسطی، مشرق کے درمیانی ممالک، مثلا،ایران، پاکستان، افغانستان۔

**خاورشِناس:** مستشرق

**خاور نزدیک:** مشرقی۔

**خاوش:** ایک قسم کا بڑا کھیرا جس کے بیج بونے کے لیے رکھے جاتے ہیں

**خاوند:** خداوند۔

**خاوند گار:** خداوندگار۔

**خاوی:** خالی۔

**خاوی البطن:** خالی پیٹ۔

**خاویہ:** زمین جس کا مالک نہ ہو۔

**خائب:** ناکام، ناامید، محروم، مایوس۔

**خایستن:** خاییدن، کسی چیز کو دانتوں میں نرم کرنا، چبانا۔

**خائف:** خوفزدہ۔

**خائگینہ:** خاگینہ، تلے ہوئے انڈے، آملیٹ، انڈوں کا حلوا۔

**خائن:** (ع) خیانت کرنے والا، بددیانت۔

او **خائن مملکت است:** وہ ملک سے خیانت کرنے والا ہے۔

**خائنانہ:** خیانت کارانہ۔

**خائنی:** خیانت۔

**خایندہ:** (خاییدن مصدر سے) چبانے والا۔

**خایہ:** خُصیہ۔

**خایہ کسی را دستمال کردن:** بیجا خوشامد کرنا۔

**خایہ بردار:** خوشامدی، چاپلوس۔

**خایہ دیس:** کُھمب، سماروُغ۔

**خایہ کشیدہ۔۔خایہ کندہ:** خصّی، اختہ۔

**خایہ گز:** خایہ گزک: مکڑی، عنکبوت۔

**خایہ مالی:** خوشامد، چاپلوس۔

**خاییدگی:** چبانے کا عمل۔

**خاییدن:** چبانا۔

**خاییدہ:** چبایا ہوا۔

**خَب:** (ع) مکرو فریب، فریب دینے والا، نیز بمعنی ریگستان کا راستہ، خُبوب جمع۔

**خَب:** (ع) مدینہ منورہ کی ایک وادی۔

**خباء:** (ع) اخفا، پوشیدگی۔

**خبائث:** (ع) کمینگی، کمینہ پن، بُغض، بدنیتی، پلیدی۔

**خَبارہ:** (ع) تیز فہم، ذہین، چست و چالاک۔

**خُباز:** (ع) ایک جنگلی پودا جس کی پتیاں اور تنا روئیں دار ہوتا ہے اور پھول ارغوانی ہوتے ہیں۔

**خبّاز:** (ع) نانبائی۔

**خبّاز خانہ:** جہاں نانبائی روٹیاں وغیرہ پکاتا ہے۔

**خبّازی:** نانبائی کا کام یا پیشہ۔

**خُباط:** (ع) دیوانگی کی حالت۔

**خباک:** احاطہ جس میں بھیڑیں یا بکریاں رکھی جاتی ہیں۔

**خُبال:** (۱)تباہی، نقصان (۲)جس نے زہر کھایا ہے۔

**خبائث:** (ع) خباثتیں، کمینگیاں۔

**خُبث:** (ع) کینہ، بغض، کمینگی۔

**خُبثا:** (ع) خبیث کی جمع۔

**خَبر:** (ع) اطلاع، آگاہ، روایت۔

**خبربُردن:** خبر پہنچانا۔

**چہ خبر است:** کیا اطلاع ہے۔

**خبردادن:** اطلاع دینا، آگاہ کرنا۔

**من ہیچ ازین موضوع خبر ندارم:** اس موضوع کے متعلق مجھے کوئی اطلاع نہیں۔

**خبرا:** جمع خبیر۔

**خبر آور:** اطلاع لانے والا۔

**خبرَت:** آگاہی، علم، تجربہ۔

**خبرجُو:** مُتجسس، جستجو کرنے والا، راز معلوم کرنے والا۔

**خبرچین:** پیشہ ور مخبر، خبر جوئی کرکے اطلاع دینے والا، جاسوس، خبررسان، خبر دہندہ۔

**خبرچھنی**: جاسوسی۔

**خبر دار**: آگاہ، باخبر۔

**خبر دار**: دیکھو، آگاہ رہو۔

**خبر دِہَندہ**: جاسوسی کرنے والا۔

**خبر گذاری**: خبروں کی ایجنسی۔

**خبرگیر**: اطلاعیں حاصل کرنے والا۔

**خبرنگار**: خبر نویس، خبریں لکھنے والا۔

**خبرَوِیّت**: (ع) اہلیت، لیاقت، استعداد، تجربہ علم، کارشناسی

**خبِرہ**: (ع) خبر، علم، اگاہی۔

**خُبز**: (ع) نان، روٹی۔

**خَبط**: (ع) جنون، برگشتگی، دیوانگی۔ اندھا دُھند کام کرنے کا جنون، سہوو اشتباہ کرنا۔

**خَبط دماغ**: دماغی برگشتگی، خلل دماغ، پاگل پن جنون۔

**خبط کردن**: غلطی کرنا۔

**خبک**: گلا گھٹنا۔

**خبکال**: (۱) تیرکا نشانہ (۲) سوراخ، شگاف۔

**خَبَل**: (ع) پاگل پن، ذہنی ابتری، بعض اعضا کا ضائع ہونا (خُبول جمع)۔

**خَبن**: (ع) چھوٹا کرنے کے لیے کپڑا قطع کرنا، عروض کی اصطلاح میں دوسرے حرف کا حذف ہو جانا، مثلا فاعلاتن سے فعلاتن یا مستفعلن سے متفعلن۔

**خبورِہ**: استوار، محکم۔

**خبِہ**: خفہ، گلا گھٹنا

**خبی**: مخفی، پنہاں، پوشیدہ۔

**خبیث**: (ع) کمینہ، بدباطن، بدخو، بدکردار۔

**خبیثات**: کمینگی کی باتیں، بُرے افعال۔

**خبیثہ**: (ع) بُرائی، بد باطنی، خباثت۔

**اُمُّ الخبائث**: برائیوں کی ماں، مثلا شراب۔

**خبیر**: باخبر، آگاہ، دانشمند۔

**خبیرِہ**: (ع) تیار، مسلّح۔

**خبیص**: کرمان، کا ایک شہر (۲) حلوہ جو کھجوروں سے تیار کیا جاتا ہے۔

**خَپ**: خاموش ہو جاؤ۔

**خَپچَہ**: درخت کی نازک شاخ۔

**خپِہ**: جس کا گلا گھونٹا گیا ہو۔

**خپیدن**: جھکنا، گلا گھٹنا۔ خاموش ہو جانا۔

**خپیدِہ**: جھُکا ہوا، کبڑا، جس کا گلا گھونٹا گیا ہو۔

**ختا**: چین کا ایک شمالی شہر۔

**ختّار**: (ع) غدار، سرکشی کرنے والا، فریب کرنے والا۔

**خُتار**: کھیتوں کو نقصان رسان جڑی بوٹیوں سے پاک کرنا۔

**خِتام**: (ع) آخر، خاتمہ، انجام، نتیجہ، پایان کار، انجام کار۔

**حُسنِ ختام**: اچھا انجام۔

**خِتان**: (ع) ختنہ۔

**ختّان**: (ع) ختنہ کرنے والا۔

**ختانَت**: (ع) ختنہ۔

**ختای**: (۱) شہر ختا سے متعلق، اہل ختا (۲) خاص سائز کی ایک قسم کی اینٹ۔

**خَتَر**: (ع) غداری، بے وفائی، خیانت، نمک حرامی، دھوکا بازی، فریب کاری، دغا بازی۔

**خَتل:**(ع) دھوکا دینا، فریب سے کوئی چیز حاصل کرنا۔

**خَتم:**(ع) انجام، تکمیل، آخر۔

**پس از ختمِ عمل:**عمل کے خاتمے پر۔

**خَتم:**(ع) تعزیت کے موقع پر قرآن خوانی۔

**خُتَن:**مشرقی ترکستان کا شہر جو آہوانِ مشک کے لیے مشہور تھا۔

**ختن:**ختنہ۔

**ختنبَر:**مفلس و تہیدست جو تونگری کی لاف مارتا ہے یا تونگر جو اپنے آپ کو غریب ظاہر کرتا ہے۔

**خَتنہ:**سُنت کرانا۔

**ختنہ سُوران:**ختنہ ہونے کی تقریب۔

**خُتُو:**ہڈی یا جانوروں کے سینگ جس سے چھری یا شمشیر کے دستے بناتے ہیں۔

**خَثِم:**(ع) جس کی ناک چوڑی ہو۔

**خجارہ یا خُجارہ:**تھوڑا سا، کم

**خِجالت:**(ع) ندامت، شرمساری۔

**خجالت آور:**شرمناک۔

**خجالت بکشید:**شرم کیجیے۔

**خجالت دادن:**شرمندہ کرنا۔

**خجالت زدہ:**نادم، شرمسار۔

**خُجَستگی:**تبریک، مبارک ہونا

**خُجَستہ:**مبارک۔

**خُجستہ اختر:**خوش نصیب۔

**خُجستہ پی:**مبارک قدم۔

**خُجستہ طالع:**خوش نصیب۔

**خُجستہ فرجام:**کامیاب، جس کا انجام اچھا ہو۔

**خجک:**داغ، نشان، خال، نقطہ، سفید نشان جو آنکھوں میں پیدا ہو جاتا ہے۔

**خجکُول:**کشکول۔

**خَجِل:**شرمندہ، نادم۔

**خجلان:**شرمگین، شرمسار۔

**خِجلت:**خجالت، شرمندگی، ندامت۔

**خَجند:**خوش نصیب۔

**خُجند:**ترکستان کا ایک شہر۔

**خَجُول:**شرمسار، خجالت کش، بزدل۔

**خجیدَن:**جمع ہونا۔

**خجیر:**خوبصورت، خوبرو، زیبا، نیک نثراد، خوب، پسندیدہ۔

**خَدّ:**رخسار۔

**خدا:**پروردگار

**بخدا:**خدا کی قسم۔

**چُوب خدا صدا ندارد:**خدا کی لاٹھی کی کوئی صدا نہیں۔

**خدارا:**خدا کے لیے۔

**خدا کند:**خدا کرے کہ۔

**خدا دیر گیرد و سخت گیرد:**خدا کی گرفت دیر سے لیکن سخت ہوتی ہے۔

**خدا بین:**پارسا، جس کی نگاہ ہمیشہ خدا کی طرف رہتی ہے، جس کا دھیان خدا کی قدرت کی طرف رہتا ہے۔

**خدا پَرَست:**خدا کی عبادت کرنے والا، عابد، زاہد۔

**خدا پَرَستی:**عبادت الهی۔

**خداترس**:خدا سے ڈرنے والا، متقی، پارسا۔

**خدا حافظ**:الوداع کے وقت کہا جاتا ہے، خدا تمہارا حافظ ہو۔

**غزل خدا حافظی را خواندن**:الوداع کرتے وقت خدا حافظ کہنا، الوداعی گیت گانا۔

**خداداد**:خدا کا دیا ہوا۔

**خدارت**:(ع) عصمت، عفت، پاکدامنی، شرم و حیا۔

**خُدا ساز**:خدا کا بنایا ہوا، پروردگار کی تخلیق۔

**خدا شناس**:خدا کو پہنچاننے والا، خدا پرست، پارسا، خدا پر یقین رکھنے والا، موحّد۔

**خُدا شناسی**:توحید پر یقین رکھنا، پارسائی، عبادت۔

**خِداع**:(ع) دھوکا، فریب۔

**خِداع**:فریبی، مکار، دھوکے باز۔

**خدا گیر**:وہ شخص جو غضب الٰہی کی وجہ سے آفت یا مصیبت میں مبتلا ہو۔

**خُدّام**:(ع) خادم کی جمع، خدمت گاراں، ملازمان۔

**خُدامشرب**:زاہد، عابد، متّقی۔

**خدا نشناس**:جو شخص خدا پر یقین نہیں رکھتا، بے دین، بے ایمان۔

**خداوند**:خدا، سرکار، بزرگ خانہ، مالک۔

**خداوند گاری**:عظیم بزرگی۔

**حدائع**:خَدیعہ کی جمع، فریب کاراں، دھوکے بازاں۔

**خُدائی**:خدا کی قدرت، اللہ تعالی سے متعلق۔

**خدایگان**:خداوند، پروردگار۔

**خَدِب**:لمبا، بے وقوف، احمق۔

**خَدَب**:بے وقوفی، حماقت۔

**خِدر**:پردہ، نقاب، ( اخدار و خدور جمع )۔

**خَدَر**:(۱)سستی، اعصاب کا تشنج، سُن ہو جانا، فتور (۲)تاریکی، تاریک جگہ

**خُدرت**:(ع) (۱) شدید تاریکی، (۲)کسی چیز کا ٹکڑا یا ریزہ (۳) آگ کا شرارہ۔

**خَدش**:نشان جو زخم کے اچھا ہونے کے بعد بھی باقی رہ جاتا ہے، ( خداش جمع)۔

**خَدشہ**:(ع) خراش، خرچنا، نوچنا، چینی، اضطراب، پریشانی، فکر، تشویش، تردد۔

**خدشہ خاطر**:دلی فکر مندی۔

**خُدعہ**:مکرو فریب۔

**خُدعہ آمیز**:جس میں دھوکا ہو، چکر میں ڈالنے والی۔

**سُخنان خُدعہ آمیز**:فریب میں ڈالنے والی باتیں۔

**خَدَک**:پُل جو دریا یانہر پر بنایا جاتا ہے۔

**خَدَم**:خادم کی جمع، ملازمان، خدمت گزاراں۔

**خَدم وحشَم**:نوکر چاکر۔

**خِدمات**:خدمت کی جمع۔

**خِدمت**:کسی کے لیے کوئی کام کرنا، ملازمت، موجود ہونا، حضور، حاضر۔

**خدمت رسیدم تشریف نداشتید**:میں حاضر ہوا لیکن آپ تشریف نہیں رکھتے تھے۔

**خدمتِ لشکری**:فوجی ملازمت۔

**خدماتش رضایت بخش است:** اس کی خدمات میرے لیے تسلی بخش ہیں۔

**درخدمتِ شما ہستم:** میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوں۔

**خِدمتانہ:** انعام، ٹپ۔

**خِدمتگار:** خادم، ملازم۔

**خِدمت گذار:** خدمت بجا لانے والا، فرماں بردار، مُخلِص، خدمت کے لیے تیار۔

**خِدمت گذاری:** خدمت، رضامندانہ خدمت، فرماں برداری۔

**خدمتی:** پیشکش، نذرانہ، تحفہ۔

**خِدن:** (ع) رفیق، دوست، ساتھی۔

**خدَنگ:** تیر، سخت اورمضبوط لکڑی جس سے تیر، نیزہ اورگھوڑے کی زین بناتے ہیں۔

**خُدُو:** لعاب دہن۔

**خُدُود:** (ع) خد کی جمع، رخسار۔

**خُدُور:** (ع) خدر کی جمع، پردے، نقاب۔

**خدُوش:** (ع) خدش کی جمع دیکھیے خدش۔

**خدُوك:** آشفتہ، پریشان، آزردہ، افسردہ، کوئ شخص جو رشک وحسد کے باعث اندوہگیں ہو۔

**خدیجہ:** حضرت رسول کریم(ص) کی خانم اول۔

**خدِیش:** گھر کا بزرگ۔

**خدِیعہ:** دھوکا، فریب۔

**خدِیو:** بادشاہ، مصر کے سابق بادشاہ کا لقب۔

**خدیو مصر:** مصر کا بادشاہ۔

**خَذف:** (ع) پتھر پھینکنا، کھجوروں کی گٹھلیاں پھینکنا۔

**خَذل:** (ع) فراموش کردینا، ترک کرنا، نظر انداز کرنا۔

**خِذلان:** (ع)مدد نہ کرنا، درماندگی۔

**خذُول:** (ع) درماندہ، پریشان۔

**خر:** گدھا، بے عقل، بےوقوف، بے شعور، بے ادب۔

**خر چہ داند قیمت قندو نبات:** گدھا چینی اور مصری کی قیمت کیا جانے۔

**خرِخودرا ازپُل گذراندن:** مشکلات پر قابو پانے کے لیے جدوجہد کرنا۔

**خرخود راندن:**اپنے کاموں کا خود خیال رکھنا

**خرِ خود سوارشدن:** اپنا مقصد خود حاصل کرنا۔

**خرشدن:** بیوقوف بننا۔

**خرکردن:** کسی کو بیوقوف بنانا۔

**بقدر خرخوردن:** گدھے کی طرح کھانا۔

**کسی را بخر خود نشاندن:** کسی کو اس کی جگہ پر بحال کرنا۔

**خَر: خریدن مصدر=** خریدنا سے فعل امر، خریدلو۔

**خُر:** (ع)سیاہ رنگ کا کیچڑ جو جوہڑ وغیرہ کی تہ میں بیٹھ جاتا ہے۔

**خراب:** (ع) تباہ، ضائع، ویران۔

**آں راہ خراب است:**وہ سڑک بگڑی ہوئ ہے۔

**قمار بازی اورا خراب کرد:** جُوے بازی نے اسے تباہ کیا۔

**خراب آباد:** ویرانہ، کھنڈرات۔ خراب آباد مجازاً دنیا کو بھی کہتے ہیں۔

**خرابات:** میخانہ، جاے آزادگاں، ویرانہ۔

**خراباتی:** میخوار، شرابی، شراب کا عادی۔

**خرابہ:** ویرانہ۔

**خَرابی:** تباہ شدہ حالت، بگاڑ، نقص، بُری حالت۔

**خراتین:** **خراطین**-سرخ رنگ کے کیڑے جو نمدار زمین میں رہتے ہیں حشرات الارض۔

**خَراج:** (ع) باج، محصول۔

**خُراج:** پھنسیاں جو جسم پر نکل آتی ہیں، (جمع خراجات)۔

**خراج:** ، فضول خرچ۔

**خراج گذار:** خراج ادا کرنے والا۔

**خَراجی:** خراج ادا کرنے والا۔

**خراخر:** خراٹے لینا۔

**خرادمہر:** ساسانی عہد کے ایک آتشکدے کا نام۔

**خراز:** چمار، موچی۔

**خراز:** موتی، مہرے، آئینے، گردن بند وغیرہ بیچنے والا۔

**خرازی:** موتی مہرے وغیرہ بیچنے کا کام۔

**خراس:** (ع)چکی جو گدھے کو جوت کر چلائی جاتی ہے۔

**خُراسان:** ایران کا مشرقی صوبہ۔

**خُراسانی:** خراسان کا رہنے والا، خراسان سے متعلق۔

**خراس بان:** خراس چلانے والا۔

**خراش:** معمولی سا زخم۔

**خراشاندن:** خراش لگانا۔

**خراشندہ:** خراش لگانے والا۔

**خراشہ:** کاٹ،کٹائی، قطع، تراش، ضرب، خراش۔

**خراشیدہ:** جس کے خراشیں آئی ہوں۔

**پہلویم بدیوار خراشیدہ شد:** دیوار کی رگڑ سے میرے بدن پر خراشیں آئیں۔

**خرّاص:** (ع) دروغ گو، جھوٹا۔

**خراط:** خراد، لکڑی کو تراشنا، چوب تراشی۔

**خَرّاط:** (ع) چوب تراش، لکڑی تراش کر صاف کرنے والا۔

**خُراطی:** خراد پر چڑھانا۔

**خراطین:** دیکھیے خراتین۔

**خُرافات:** خرافہ کی جمع، فضول باتیں۔

**خُرافت:** (ع) فضول بات کرنا، بیہودہ گفتگو، یاوہ گوئی۔

**خِرام:** (۱)خوش رفتاری، کرشمہ وناز سے چلنا، اِتھلا کر چلنا (۲)نوید، مژدہ: مثال:

**یکی نامہ فرمود نزدیک سام**
**سراسر درُود و نوید و خِرام**

ایک مراسلہ سام کو بھیجا جو سراسر سلام، خوش خبری اور مژدہ جانفزا پر مشتمل تھا۔

**خِرامان:** خوش رفتاری۔

**سروخراماں:** سروجیسا طویل القامت شخص جو نازو انداز سے چل رہا ہے، خوش خرام محبوب۔

**خراماندن:** چلانا۔

**خَرامَش:** نازو انداز سے چلنا۔

**خرامِین:** چراگاہ، سبزہ زار، علفزار۔

**خرِب:** (ع) ویران جگہ، ویرانہ۔

**خَرِب:** ویران کرنا۔

**خربان:** گدھے چلانے والا۔

**خَربزُ:** خربوزہ۔

**خربُزہ:** موسم گرما کا شیریں پھل۔

**خربُزہ روباہ:** حنظل، کڑوا کھیرا۔

**خربط:** مسخرہ۔

**خربَطہ:** قاز، لمبی ٹانگوں والا پرندہ۔

**خَربَق:** ان درختوں یا پودوں کا قدیمی نام جو دافع جنون سمجھے جاتے ہیں (نباتات)۔

**خربَندہ:** مکار فریب کار۔

**خربیواز:** چمگادڑ، خفاش۔

**خرپا:** موٹی لکڑی، آہنی سیخ جو سہارا دینے

کے لیے نیچے رکھی جاتی ہے۔

**خرپشت:** محدّب، کروی۔

**پُشتہ:** ٹیلا۔

**خرتال:** چمڑے کی تھیلی جس میں سونے چاندی کے سکے ڈالتے ہیں۔

**خرج:** خرچ، لاگت۔

**خرجش زیاد است:** اس کا خرچ زیادہ ہے۔

**خرجہای دگرہم دارد:** اس کے کچھ اور بھی اخراجات ہیں۔

**خَرج:** خُرجین، تھیلا جو بیچ میں کھلا ہوتا ہے اس کے دونوں طرف لباس، خوراک اور دوسرا سازو سامان رکھتے ہیں۔

**خرج:** قبولیت۔

**نصائح من بہ خرجش نرفت:** اس نے میری نصیحتیں قبول نہیں کیں۔

**خرج بیار:** خرچ مہیا کرنے والا۔

**خرج دررفتہ:** خرچ سے جو رقم بچ گئی ہو۔

**خرج و دخل:** خرچ اورآمدنی۔

**خرجی:** وسائل معاش، کفاف، روزی۔

**خرجی راہ:** سفر خرچ۔

**خرجی خود در آوردن:** اپنی معاش کا خود انتظام کرنا۔

**خرَجی:** اخراجات سے متعلق۔

**خُرجین:** سواری پر سامان لادنے والا تھیلا، چمڑے کا تھیلا۔

**خرچال:** بڑی مرغابی، غاز۔

**خرچنگ:** ایک آبی جانور جس کے لمبے ہاتھ پاؤں ہوتے ہیں، کیکڑا، سرطان۔

**خرچنگال:** خرچنگ۔

**خرچہ:** مقدمے وغیرہ کے اخراجات۔

**خرحمالی:** سخت محنت، گدھے کی طرح جتا رہنا، غلامانہ خدمت۔

**خرخانہ:** اصطبل، گدھوں کے رکھنے کی جگہ۔

**خُرخر:** خرائٹے لینا۔

**خُرخُری:** خرائٹے کی آواز۔

**خرخری کردن:** احمقانہ کام کرنا۔

**خرخَستہِ خدا ناراضی:** سخت مشکل کام بھی کرنا لیکن صاحب خانہ کا ناراض ہی ہونا (ضرب المثل)۔

**خرخشہ:** پریشانی، خلل، شورش، ہنگامہ۔

**این کار بدون خرخشہِ انجام گرفت:** یہ کام بغیر کسی پریشانی کے انجام دیا گیا۔

**خرخیار:** بڑا کھیرا۔

**خِرَد:** عقل، ذہانت، فہم و شعور۔

**خُرد:** چھوٹا۔

**خُرد سال:** چھوٹی عمر کا۔

**خُرد کردن:** توڑنا۔

**خُرد و بزرگ:** چھوٹے بڑے۔

**خُرداد:** ایرانی کیلنڈر کا تیسرا مہینہ (خرداد ماہ)۔

**خُرد انگارش:** تنگ چشم، کوتاہ نظر۔

**خِرَد پروَر:** ذہنی نشو ونما میں مدد دینے والا۔

**خِرَد پیشہ:** داناو دانشمند۔

**خُرد سالی:** بچپن۔

**خِرَد کیش:** خرد پیشہ، دانا، دانشمند۔

**خُردگی:** چھوٹا ہونا، بچپن۔

**خردل:** رائی۔

**خردماغ:** بیوقوف، احمق، ضدی۔

**خردماغی:** بیوقوفی، حماقت، ضد۔

**خِرَدمند:** عاقل، فرزانہ، دانشمند،۔ دانا، زیرک۔

**خردمندان:** دانشمند لوگ۔

**خرد مندی:** عقل و فہم، ذہانت۔

**خُردنِگَرِش:** باریک بین۔

**خِرَدوَر:** خردمند، دانشمند۔

**خُردِہ:** ٹکڑا، چھوٹی سی چیز، حصہ کسی چیز کا کوئی حصہ۔

**خُردہ سماط:** فرش پر گرے ہوئے ٹکڑے۔

**خُردہ گرفتن:** نکتہ چینی کرنا۔

**خردہ نان:** روٹی کا ٹکڑا۔

**خُردہ قند:** مصری کا ٹکڑا، ذرا سی چینی۔

**خُردہ اُوِستا:** زردشتیوں کی مقدس کتاب، اوستا کا ایک حصہ جس میں خاص خاص دعائیں ہیں، جو جشن یا مذہبی تقریبات میں پڑھی جاتی ہیں۔

**خُردہ بِیں:** باریک بین، عاقل، فرزانہ، چھوٹی چھوٹی باتوں سے بھی آگاہ، دقیقہ رس۔

**خردہ بینی:** باریک بینی، دانشمندی۔

**خُردہ خُردہ:** ٹکڑے ٹکڑے۔

**خردہِ دان:** باریک بین۔

**خردہِ شِناس:** خردہ بیں، باریک بیں، چھوٹی چھوٹی چیزوں سے آگاہی رکھنے والا۔

**خردہ فُرُوش:** تھوڑی تھوڑی چیزیں بیچنے والا، تھوک فروش کی ضد۔

**خُردہ کاری:** نازک اورنفیس کام۔

**خردہ گیری:** نکتہ چینی۔

**خُردی:** بچپن۔

**خرزن:** وہ موٹی چھڑی جس سے گدھا ہانکتے ہیں۔

**خُرز:** مصنوعی موتی، شیشے کے دانے۔

**خَرز:** کفش دوزی، جوتے سینا، گانٹھنا، پیوند لگانا۔

**خُرزہ:** (۱) شیشے کے گول دانے (۲)آلہ تناسل۔

**خرزہرِہ:** ایک قسم کا زہریلا پودا جو موسم گرما میں ہوتا ہے۔

**خِرس:** ریچھ۔

**مُوی از خرس کندن غنیمت است:**(محاورہ) بخیل سے پیسہ بھی مل جانا غنیمت ہے۔

**خرس در کوہ بوعلی سینا است:**جہاں کوئی عقلمند شخص نہ ہو وہاں ایک بے وقوف ہی کافی ہوتا ہے۔

**خَرَس:** گونگا پن، گونگا، بے صدا۔

خِرس بان: ریچھ والا۔

خرسا: گونگی عورت۔

**خِرسك:** ریچھ کا چھوٹا بچہ۔

**خُرسند:** خوش، قانع، مطمئن، راضی۔

**از دیدن شما خُرسندم:** آپ کو دیکھ کر یا ملاقات کرکے مجھے خوشی ہوئی ہے۔

**خُرسندی:** خوشی، اطمینان، تسلی۔

**خرسَنگ:** ناہموار، ناتراشیدہ بڑا پتھر۔

**خُرَش:** خروش، شور و غوغا۔

**خُرشاد:** آفتاب، سورج۔

**خُرشہ:** خرخشہ۔

**خُرشید:** خورشید، آفتاب۔

**خَرشِیں:** ٹہلنا، خرام کرنا۔

**خَرص:** (ع) جھوٹ بولنا۔

**خرطبع:** بیوقوف، احمق، گدھے کی سی طبیعت والا۔

**خرط:** خراد، لکڑی تراشنا۔

**خرطوم:** ناک،ہاتھی کی سونڈ۔

**خرع:** کمزوری۔

**خرف:** میوہ چننا۔

**خرف:** کم عقل، کم حافظہ شخص، سادہ لوح، پیرفرتوت۔

**خرف کردن:** بے حس کردینا، بدحواس کر دینا۔

**خرفہ:** باقلا، لوبیا۔

**خرفہم کردن:** کسی کم فہم شخص کو وضاحت سے سمجھانا۔

**خرفی:** کم حافظہ، سادہ لوحی، کورا پن۔

**خرق:** پھاڑنا، توڑنا، کسی چیز کا رابطہ ختم کرنا۔

**خرقِ عادت:** خلاف عادت، غیر معمولی، فوق العادہ۔

**خرق:** جمع خرقہ۔

**خرق:** ضعف رائے، نادانی، حماقت۔

**خرق:** ناتجربہ کار، جاہل، احمق۔

**خرقہ:** قبا، عبا، گلیم، درویشوں کی قبا۔

**خرقہ انداختن:** سپرد کرنا، حوالے کرنا، دست بردار ہو جانا، اطاعت قبول کرلینا۔

**خرقہ پوش:** درویش، گلیم پوش۔

**خرقہ تہی کردن:** کنایہ ہے، دنیا سے رخصت ہونا۔

**خرک:** چار ٹانگوں والا گدھے کی ہئیت کا چوبی ڈھانچہ جس پر سے ورزش کے دوران کودتے ہیں۔

**خرک چی:** گدھے والا۔

**خرکمان:** بڑی کمان۔

**خرکی:** گدے کی مانند۔

**خرگاہ:** بڑا خیمہ، سراپردہ۔

**خرگاہ زدن:** خیمہ لگانا۔

**خرگاہ ماہ:** چاند کے ارد گرد کا ہالہ۔

**خرگر:** خرمن۔

**خرگور:** گورخر۔

**خرگوش:** لمبے کانوں والا، سِیہ۔

**خرگوشہ:** خرگوش کی طرح۔

**حافظہ خرگوشی:** کم حافظہ۔

**خواب خرگوشی دادن:** (محاورہ) جھوٹے وعدوں سے کسی کو مطمئن کرنا۔

**خرگہ:** خرگاہ۔

**خُرّم:** (ع) خوش، شگفتہ، تازہ، پھلتا پھولتا۔

**درختاں کہ آب می خورند خرّم می شوند:** درخت جن کی آبیاری ہوتی ہے وہ پھلتے پھولتے ہیں۔

**خرما:** کھجور۔

**ہم خرما وہم ثواب:** (ضرب المثل)دونوں، خوشی بھی اور فرض کی ادائیگی۔

**خرمابن:** کھجور کا درخت۔

**خرمالو:** امریکی کھجور، سیب کی طرح کا پھل۔

**خرما خرک:** خشک کھجوریں۔

**خرماوند:** آبنوس۔

**خرّم دل:** مسرور، شگفتہ۔

**خرّم دلی:** راحت، مسرت، خوشی۔

**خرّم دینان:** بابک خرّمی کے پیرو جو عباسی خلیفہ مامون الرشید اور معتصم باللہ کے زمانے میں قیام پذیر تھے وہ چاہتے تھے کہ ایران میں عباسی خلفا کا اقتدار ختم کریں۔

**خُرّم رُوی:** ہنس مکھ، خوش طبع، خوش مزاج۔

**خرمست:** سرمست۔

**خَرمك:** سفید و سیاہ مُہرہ جو بچوں کی گردن میں بد نظری سے محفوظ رہنے کے لیے باندھتے ہیں۔

**خُرّمگاہ:** سبزہ، تفریح کا مقام۔

**خَرمگس:** بڑی مکھی، چم چچڑ۔

**خرمن:** گندم کا انبار۔

**وقت خرمن۔۔۔سرخرَمن:** فصل پکنے کا وقت۔

**خَرمَنج:** خرمگس، بڑی مکھی۔

**خرمن سوُختہِ:** تباہ و برباد۔

**خرمن کوب:** غلّے کے دانے صاف کرنے والا۔

**خرمن کوُبی:** غلہ کے دانے صاف کرنا، بھوسے سے الگ کرنا۔

**خرمن گاہ:** جہاں خرمن گاہتے ہیں۔

**خرمُوش:** بڑا چوہا۔

**خَرمُہرہ:** (۱)شیشے کے بڑے بڑے موتی جو پرو کر جانوروں کے گلے میں ڈالتے ہیں (۲)گھونگا۔

**خُرمّی:** مسرت، راحت، خوشی۔

**خرنا:** کرنا، بگل۔

**خرناس:** خراٹا، سوتے وقت خُرخر کی آواز۔

**خرنبار:** از دحام، ہجوم، فتنہ و آشوب،

**خرَند:** چھوٹی دیوارجو باغیچہ کے ارد گرد بنائی جاتی ہے۔

**خرَندِہ:** خریدار۔

**خُرنِش:** خراٹے لینا۔

**خرنُوب:** ایک درخت جس کو لمبی لمبی پھلیاں لگتی ہیں۔

**خُرو:** مُرغ۔

**خَروار:** گدھے پر لدا ہوا بوجھ۔

**خرُوب:** ویرانوں میں اُگنے والی گھاس۔

**خُروج:** باہر نکلنا، خارج ہونا۔

**خُروج:** خروس، مرغ

**خُروجی:** بالاخانہ، شہ نشین، بالا خانے کا برآمدہ۔

**خُروس:** مرغ۔

**خُروس بازی:** مرغوں کی لڑائی۔

**خُروسك:** ایک بیماری ہے جو زیادہ تر بچوں کو ہوتی ہے اس سے گلے میں کھنچاؤ کی حالت پیدا ہو جاتی ہے۔ اسے کھانسی آتی ہے تو اس کی آواز مرغ کی آواز جیسی ہوتی ہے۔

**خُروس کوُلی:** مرغ جیسا ایک جنگلی پرندہ ہے جو کبوتر سے کچھ بڑا ہوتا ہے، اس کی ٹانگیں لمبی، پر بھی لمبے اور دم چوڑی ہوتی ہے، اس کے سر پر گولائی کی صورت میں پھیلا ہوا کاکل ہوتا ہے، بہتے پانی کے کناروں اور سبزہ زاروں میں رہتا ہے۔

**خُروش:** جوش، شورو غوغا، مثال:

**گر خرُوشم ز دلفگارانم**
**ور خموشم ز رازدارانم**

میں ان لوگوں میں سے ہوں جن کے دل تیری محبت میں فگار ہیں، اس لیے اضطراب کی حالت میں بے تابی کی صدا پیدا ہوتی ہے اور اگر خاموش رہتا ہوں تو مجبور ہوں کہ میں آپ کے راز داروں میں سے ہوں۔

**خُروش:** **خروشیدن مصدر**= شورو غوغا کرنا سے فعل امر، شور کرو۔

**خَرُوع:** (ع) نازک اندام عورت جو آسانی سے جھک کر سیدھی کھڑی ہو سکتی ہے

**خَرُوف:** بھیڑ کا بچہ۔

**خُرُوق:** خرق کی جمع، شگاف، سوراخ، درزیں۔

**خُرُوہ:** خروس، مرغ۔

**خُرُوہَک:** مرجان سرخ، جسے دھاگے میں پروتے ہیں۔

**خُرُوھَہ:** ایک پرندہ ہے جسے شکاری اپنے جال کے ساتھ باندھ دیتا ہے تاکہ اور پرندے اسے دیکھ کر جال میں آ پھنسیں۔

**خَرُویلہ:** بلند آواز میں آہ و زاری۔

**خَرَہ:** ترتیب دی گئی قطار، ردیف۔

**خَرَہ:** کیچڑ، کیچ جو عموماً حوض کی تہ میں جم جاتا ہے۔

**خُرَہ:** (۱) نور، پرتو، فروغ (۲) حصہ، بہرہ، مثال:

**خُرَہ از رویشان افزون تر آمد**
**توگوی آفتاب آنجا برآمد**

ان کے چہرے سے نور بہت زیادہ نمایاں ہوا یوں سمجھیے کہ وہاں سے آفتاب طلوع ہوا ہے۔

**خُرّہ:** خرانے۔

**خُرّہ کشیدن:** خرانے لینا۔

**خری:** حماقت، بے وقوفی۔

**خَرِیّت:** حماقت، گدھا پن۔

**خَرِید:** رقم دے کر کوئی چیز لینا۔

**خرید و فروش:** خریدنا اور بیچنا۔

**خریدار:** خریدنے والا۔

**این جنس خریدار ندارد:** اس چیز کی کوئی طلب نہیں، کوئی اس کا طلبگار نہیں۔

**خَریدَن:** رقم دے کر کوئی چیز لینا، خریدنا۔

**خَرِیدہ:** خریدی ہوئی چیز۔

**خَرِیدہ:** موتی جس میں سوراخ نہ ہو۔

**خَرِیش:** خراش۔

**خَرِیش:** ہنسی، مذاق، ٹھٹھے۔

**خریشیدَن:** خراشیدن، خراشیں آنا۔

**خریطہ:** (۱) چمڑے کا کیسہ، تھیلی، بیگ، پرس (۲) نقشہ، چارٹ۔

**خَرِیف:** موسم خزان

**خز:** سمُور۔

**خَز:** حریر، ریشمی کپڑا۔

**خَز:** خزیدن، رینگنا، گھسٹنا سے فعل امر۔

**خُزاع:** (ع) مرگ، موت۔

**خُزاعہ:** (ع) (۱) کٹا ہوا ٹکڑا (۲) ایک عرب قبیلے کا نام۔

**خَزاف:** (ع) مٹی کے برتن بنانے والا، کوزہ گر، کمُہار۔

**خزام:** اونٹ کی نکیل۔

**خَزان:** پت جھڑ کاموسم۔

**خَزان:** رینگتے ہوئے۔

**خَزان دیدہ:** خزان رسیدہ، خزاں سے متاثر۔

**خزانہ:** گنجینہ، وہ جگہ جہاں رقم رکھی جائے۔

**خزانہ دار:** خزانچی۔

**خزانی:** بادخزاں، ہوا جو پت جھڑ کے موسم میں چلتی ہے۔

**خزائن:** خزاین، خزانہ کی جمع۔

**خزپُوش:** فریبی، دغا باز۔

**خَزدوک:** ٹڈا، ٹڈی۔

**خَزَر:** تنگی چشم۔

**خَزر:** بحرہ خزَر، بحرہ کیسپئین کے کنارے بسنے والا قبیلہ

**خزرَج:** (۱) سرد ہوا، جنوب سے آنے والی ہوا (۲) ایک عرب قبیلے کا نام۔

**خزع:** کٹائی۔

**خزعَبَل:** بیہودہ باتیں۔

**خَزعل:** گفتار، گفتگو۔

**خَزَف:** (ع) مٹی کے برتن بنانا، کوزہ گری۔

**بہ اشک دیدہ آلودہ عفو چوں جوئم**

**خَزَف فروختہ ام باگہرچہ کار مرا**

میں گناہ آلود آنکھوں کے آنسوؤں سے گناہوں کی معافی کس طرح چاہوں، ٹھیکریاں تو میں نے بیچ دیں اب موتیوں سے میرا کیا کام۔

**خز فروش:** سمور بیچنے والا۔

**خز فروشی:** سمور فروشی، سمور بیچنا۔

**خَزف ریزہ:** مٹی کے برتن کی ٹھیکری۔

**خَزل:** (ع)(۱)کسی چیز کو قطع کرنا (۲)اصطلاع عروض میں الف کا گرنا مثلاً:

مُتفاعلن میں الف کے گرنے اور ت کے ساکن ہونے سے مُتفعِلن ہو جاتا ہے۔

**خَزم:** (ع)(۱)مروارید کو دھاگے میں پرونا (۲)اُونٹ کی ناک میں سوراخ کر کے مہار ڈالنا۔

**خَزَندگان:** رینگنے والے جانور۔

**خَزندہ:** رینگنے والا جانور۔

**خَزُوک:** ٹڈا، ٹڈی۔

**خَزہ:** کائی جو رُکے ہوئے پانی کی سطح پر جم جاتی ہے۔

**خَزہ شناس:** کائی کی اہمیت جاننے والا۔

**خَزیدَن:** رینگنا۔

**خزیدہ:** رینگتا ہوا۔

**خَزِیر:** خاکستر، راکھ جس میں جلتے ہوئے کوئلے موجود ہوں

**خزینہ:** خزانہ، رقم رکھنے کی جگہ، جو رقم خزانے میں رکھی گئی ہے۔

**خزینہ دار:** خزانہ دار، خزانچی۔

**خَس:** خاشاک، گھاس، کانٹا، لکڑی کا چھوٹا سا تراشہ۔

**خس:** پست، کم قدر، حقیر، گھٹیا، کمینہ۔

**خس پرور:** غریب پرور۔

**خس:** کاہو، سلاد۔

**خسادَت:** (ع) دور کردینا، چلتا کرنا۔

**خَسار:** (ع) خسارَت۔

**خَسارَت:** (ع) نقصان، خسارہ، گھاٹا، زیان۔

**خسارَت دیدن:** نقصان ہونا۔

**خَسارت آمیز:** جس میں گھاٹا ہو۔

**خَسارت:** (ع)خِسّت، بخیلی، کنجوسی، کمینہ پن، فرومائگی

**خسائس:** (ع) خسیسہ کی جمع، پست کام، گھٹیا کام۔

**خُسپاندن۔۔۔خُسپانیدن:** سُلانا۔

**خُسپیدن:** سونا۔

**خُسپیدہ:** سویا ہوا۔

**خِسّت:** (ع)بخیلی، فرومائگی، کمینہ پن۔

**خَستَر:** مورو ملخ اور اس طرح کے دوسرے جانور۔

**خَستگی:** تکان۔

**خستگی ناپذیر:** نہ تھکنے والا۔

**خَستن:** تھک جانا، آزردہ ہونا، زخمی ہونا۔

**خَستو:** معترف، اقرار کرنے والا۔

**خَستو:** بستہ، گٹھلی

**خَستُوان:** خستو کی جمع، اقرار کرنے والے، قبول کرنے والے۔

**خَستَوانہ:** اُون کی قبا جو درویش پہنتے ہیں، جامہ درویشان۔

**خَستہ:** تھکا ہوا، آزردہ۔

**خَستہ بند:** پٹی جو زخم وغیرہ پر باندھی جاتی ہے۔

**خستہ خاطر:** پریشان حال، غمگین، اداس۔

**خستہ خانہ:** محتاج خانہ۔

**خستہِ کُنندہ**:تھکا دینے والا۔

**خستہ مزاج**:کمزور ، ناتوان، مریض۔

**خس خانہ**:خس کا بنایا ہوا گھر، گرمیوں کا موسم گزارنے کی قیامگاہ، تابستانی خانہ۔

**خسخس**:جھنجھنا، بچوں کی دلچسپی کا کھلونا۔

**خَسر**:(ع) نقصان، خسارہ، زیان، زیانکاری۔

**خُسَر**:سُسر۔

**خُسران**:(ع) نقصان، خسارہ۔

**خُسرو**:ایران کے ساسانی خاندان کا ایک بادشاہ خسرو پرویز

**خسرو انجم**:خسرو خاور کنایہ ہے خورشیدکا۔

**خسروانہِ**:شاہانہ۔

**خسروگہر**:شاہانہ خاندان کا۔

**خسروی**:شاہانہ۔

**خَسف**:(ع) نیچے آنا، کمی، گرہن لگنا نیز خواری و پستی۔

**خسَک**:پہلودار کانٹا، گوکھرو، خارخسک، لکڑی کا ٹکڑا، سہ گوشہ دھات کے ٹکڑے جو قدیم زمانے میں دشمن کے راستے میں بکھیر دیے جاتے تھے۔

**خَسکانان**:تجسّس، تفحص، جستجو، تلاش۔

**خس و خاش**:گھاس پھوس،کوڑا کرکٹ۔

**خسُودَن**:کاٹنا ، فصل کا کاٹنا۔

**خَسوُف**:گرہن، چاند گرہن۔

**خَسی**:کمینہ پن۔

**خسیدَن**:**جوییدن**:کسی چیز کو دانتوں کے نیچے نرم کرنا اور چبا لینا۔

**خَسِیر**:(ع) جسے خسارہ ہوا ہو، زیاں کار۔

**خسِیس**:(ع) بخیل، فرومایہ، پست، لئیم، سفلہ۔

**خسیسی**:خست، پستی، فرومائیگی

**خسِیف**:سنگلاخ زمین کا کنواں جس میں پانی لبریز ہو، برسنے والا بادل۔

**خُش**:خوشدامن، ساس، بیوی یا شوہر کی والدہ۔

**خُشاب**:لکڑیاں بیچنے والا۔

**خُشادہِ**:کھیت جس میں بیج بویا گیا ہو۔

**خُشار**:(۱)پست، فرومایہ، گھٹیا، ناپسندیدہ چیز (۲)باقی ماندہ غذا (۳)خس و خاشاک (۴)کھیتوں کی بیکار اور ضرررسان جزی بوٹیاں، درخت کی زیادہ شاخیں ان زیادہ شاخوں کا کاٹنا۔

**خُشارم**:(ع) کرخت آوازیں۔

**خَشارِمہ**:(ع) خشرم کی جمع، زنبور، شہد کی مکھی، ملکہ مکھیوں کی، شہد کا چھتا۔

**خَشّام**:بڑی ناک والا۔

**خِشان**:خشن کی جمع، درشت، کرخت۔

**خشانیدَن**:خاییدَن، کاٹنا ، زخمی کرنا۔

**خشاوَہ**:خشار، دیکھیے خشار۔

**خُشای**:جس کا آنا خوشی کا باعث ہو، خوش کرنے والا۔

**خشَب**:لکڑی۔

**خِشت**:اینٹ، کچی اینٹ جسے خشک ہونے کے لیے قالب میں ڈالا جائے۔

**خِشتِ پختہ**:پکی ہوئی اینٹ۔

**خشت زدن**...**خشت مالیدن**:اینٹوں کو دھوپ میں پختہ کرنا۔

**خشتِ زر**:سونے کی اینٹ۔

**خِشت زن**:خشت مال، اینٹیں بنانے والا۔

**خِشتک**:پتلون یا شلوار کا وہ حصہ جہاں جسم کا نچلا پہلو ہوتا ہے، دو ٹانگوں کے درمیان کا حصہ۔

**خِشتی:** پکی اینٹوں کا بنا ہوا مکان، اینٹ کی سی شکل کا۔

**خالِ خشتی:** ہیرا۔

**خشخاش:** پوست کے بیج، کُوکنار۔

**خشخاشی:** خشخاش سے متعلق۔

**خشخَش:** سرسراہٹ۔

**خشخش کردن:** سرسرانا۔

**خَشرَم:** شہد کی مکھی، ملکہ مکھی۔

**خشَع:** عاجزی، انکساری، خاکساری، فروتنی۔

**خَشَف:** سراسرہٹ۔

**خُشک:** (۱) بے آب، سوکھی ہوئی، سوکھی گھاس (۲) بخیل، ممسک، کنجوس شخص، بے دماغ۔

**خشک دست:** بندمٹھی، خسیس، بخیل، لئیم۔

**خشک وتر:** مجازاً بُرا اور اچھا۔

**آن سال سال خشکی بود:** اس سال بارش نہ ہوئی، فصل اچھی نہ ہوئی۔

**دستش را با حوله خشک کرد:** اس نے ہاتھ تولیے سے خشک کیے۔

**رخت ہارا خشک کردند:** انھوں نے کپڑے سکھا لیے۔

**کلہ اش خشک است:** وہ بے دماغ شخص ہے۔

**نُطقش خیلیِ خشک بود:** اس کی تقریر بیجان تھی۔

**خشک آخُور:** کنایہ ہے خشک سالی اور قحط سالی کا۔

**خُشک افزار:** چنے ، ماش،مسور کے دانے۔

**خُشکار:** خشک آٹا، موٹا آٹا، آٹا جسے چھانا نہ گیا ہو۔

**خشکامار:** تفحص، تجسس، حساب شمار، اندازہ اور مقدار معلوم کرنے کی کوشش۔

**خشکانج۔۔۔خشک اندام:** لاغر، نحیف۔

**خُشکاندن۔۔۔خشکانِیدَن:** خشک کرنا۔

**خُشکبار:** پکا ہوا پھل، میوہ رسیدہ، خشک میوہ سوکھا ہوا پھل مثلاً کشمش، بادام، پستہ۔

**خشک بازہ:** کٹی ہوئی خشک شاخ۔

**خشک جان:** بے فضل اور بے ہنر آدمی کا کنایہ۔

**خشک دامن:** پاکدامن، پارسا و پرہیزگار۔

**خشک دست:** بخیل، کنجوس، مُمسک۔

**خشک دماغ:** کمزور دماغ، بودا۔

**خُشک دہن:** روزے سے ہونا۔

**خشک رُود:** ندی جس کا پانی خشک ہو گیا ہو۔

**خشک رِیش:** جس کی ڈاڑھی کے بال کسی عارضے کی وجہ سے گر رہے ہیں، مجازاً احمق، فرومایہ، ریاکار، بہانہ ساز

**خُشک ریشی:** بہانہ جوئی، بہانہ سازی، بہانہ تراشی۔

**خشک زار:** بنجر زمین، شور زار زمین۔

**خشک زدن:** ہکا بکا رہ جانا، حیران ہونا۔

**خشک سار:** خشک زار۔

**خشک سال:** جس سال بارش نہ ہوئی ہو۔

**خشک سَر:** تند خُو، بیہودہ گو، بے عقل۔

**خشک نانک:** سوکھی روتی، سوکھی روٹی جو سالن کے بغیر کھانی پڑے۔

**خشک نای:** گلا، حلقوم۔

**خشک نہاد:** بیکار، جو کسی دوسرے کے لیے مددگار نہ ہو۔

**خُشکو:** سوکھا ہوا۔

**خُشکوا:** روٹی جو تنور میں پکی ہو۔

**خشکہِ:** اُبلے ہوئے چاول، ہر خشک چیز، نانِ خشک۔

**خشکه بار:** دیکھیے خشکبار۔

**خُشکی:** خشک ہونا، سوکھنا، درشتی، سختی۔

**از راہ خشکی:** خشکی کے سفر کے ذریعے۔

**خشکئ دماغ:** خبط، سودا، جنون، بے عقلی، حماقت، احمقانہ سوچ یا خیال۔

**خشکِیدَن:** خشک ہو جانا۔

**خشکِیدہ:** سوکھا ہوا۔

**خَشَل:** پست، ناپسندیدہ۔

**خَشم:** غصہ، غضب۔

**بخشم آمدن:** غصے میں آنا۔

**خَشم آلوُد:** غضبناک۔

**خشم آوردن:** غضبناک ہونا۔

**خشم تاب:** غصے سے جلتا ہوا۔

**خشم فُرو خوردن:** غصے پر قابو پا لینا۔

**خشمگِین:** غضبناک، غصے میں بھرا ہوا۔

**خشمگینی:** غصہ و غضب۔

**خشمناك:** غصے میں بھرا ہوا۔

**خشمناکی:** غصہ۔

**خشِن:** درشت، سخت، کھردرا، ناہموار۔

**اخلاق این مرد خیلی خشن است:** اس شخص کا اخلاق بہت درشت ہے۔

**این پارچه خشن است:** یہ کپڑا کھردرا ہے۔

**خشَنسار:** مرغابی۔

**خَشَنگ:** جس کے سر پر بال نہ ہوں، گنجا۔

**خُشنُو:** خُشنوُد۔

**خُشنوُد:** خوش نُود، خوش، مسرور، شادمان، خوشحال، راضی۔

**خَش و خاش:** کوڑا کرکٹ۔

**خَشوُدن:** چھانٹنا، درخت کی زیادہ شاخوں کو کاٹنا

**خَشُور:** پیغام لانے والے، پیغمبر۔

**خُشُوع:** (ع) عاجزی، انکساری، فروتنی، اکثر یہ لفظ خضوع کے ساتھ آتا ہے۔

**خَشوك:** ولدالزّنا، حرامزادہ۔

**خشوُنَت:** (ع) درشتی، سختی، کھردراپن۔ تندی، تیزی۔

**خشونت کردن:** درشت کلامی سے کام لینا۔

**خَشی۔۔خشین:** سفید یا نیلا رنگ، عربی میں اس کے معنی خائف اور ڈرا ہوا ہے، خشک گھاس۔

**خَشِیب:** بگڑنا، خراب ہونا، حقیر، گھٹیا۔

**خشیَت:** (ع) ڈر، خوف، ہراس۔

**خشِیج:** برعکس، متضاد، نقیض، مخفف آخشیج

**خِصاء:** (ع) خصّی کرنا، اختہ کرنا۔

**خصاصَت:** غریبی، افلاس، بینوائی، بیکسی، ناداری۔

**خَصّاف:** موچی، پھوہڑ کاریگر، اناڑی۔

**خِصال:** خَصلت کی جمع، اوصاف و عادات، مثال:

**نظر کردم بچشم عقل و دانش**
**ندیدم بہ ز خاموشی خصالی**

میں نے عقل و دانش سے غور فکر کیا ہے مجھے کوئی وصف خاموشی سے بہتر نظر نہیں آیا۔

**خصالِ حمیدہ:** اچھے اوصاف۔

**خِصام:** لڑائی، دشمنی کرنا، خصومت ہونا۔

**خصائص:** (ع) خصوصیتیں، اوصاف، خاصیتیں۔

**خصائل:** (ع) خصلت کی جمع، اوصاف۔

**خِصب:** (ع) پانی اور نباتات کی کثرت، سبزے کی فراوانی، آسائش، محصول زمین کی زیادتی۔

**خصل:** (ع) نشانہ زنی، تیراندازی یا قمار میں شرط لگانا۔

**خصلت**:(ع) عادت، وصف، خوبی، طینت، ذاتی صفت۔

**خَصم**:(ع)دشمن، مخالف۔

**خُصَماء**:خصم کی جمع، دشمن۔

**خُصمان**:(ع) خصیم کی جمع، دشمن۔

**خُصمانہ**:دشمنی کے طور سے۔

**خصمانہ رفتاري کرد**:اس نے دشمن کا طریقہ اختیار کیا۔

**خُصوص**:(ع) ذاتی طور پر، خاص کر، متعلق، لگاؤ۔

**درآن خصوص با او صحبت کردم**:اس خاص کام کے متعلق میں نے اس سے بات چیت کی۔

**درچہ خُصوص**:کس کے متعلق۔

**علی الخصوص**:خصوصیت سے۔

**خُصوُصاً**:خاص طور سے۔

**خصوصی**:(ع) ذاتی۔

**مَراسِلہ خصوصی**:ذاتی خط۔

**خُصوُصیات**:خصوصیت کی جمع، خاص اوصاف۔

**خُصُوصیّت**:(ع) خاص ہونا، قریبی آشنائی، رفاقت، خصوصی تعلق۔

**بامن خیلی خصوصیت دارد**:اس کی میرے ساتھ قریبی رفاقت ہے۔

**خصوصیت کردن**:دوستی یا گہرا تعلق ظاہر کرنا۔

**خَصُوم**:(ع) دشمن۔

**خَصُومت**:(ع) دشمنی، لڑائی جھگڑا۔

**خَصّی**:جس کے خصیے نکال دیے گئے ہوں، اختہ۔

**خَصِیب**:(ع) سرسبز و شاداب زمین حاصل خیز، پُرخیرو برکت۔

**خُصِیَ**:خایہ آدمی۔

**خُصیتان**:دو خصیے۔

**خَصیم**:دشمن۔

**خِضاب**:بال رنگنے کا مرکب۔

**خُضارَت**:سبزی،گھاس، درختوں دیواروں کا سبز رنگ، تازگی، شادابی

**خِضر**:(ع)(۱)خضر پیغمبر تھے، جن کا نام کتابوں اور داستانوں میں آیا ہے انھیں ولی بھی کہا جاتا ہے۔

**خَضِر**:سبزہ، سبزہ زار، سبز و شاداب جگہ۔

**خَضرا**:سبزہ ، سبز رنگ، سبز پودے۔

**خَضرادَمَن**:سبزہ جو کوڑے کرکٹ میں اُگا ہوتا ہے، کنایہ ہے ان خوبصورت عورتوں کا جن کا کردار درست نہ ہو، ہر وہ چیز جس کا ظاہر آراستہ پیراستہ ہو لیکن اس کا باطن فاسد و خراب ہو۔

**قبہ خَضراء**:آسمان۔

**خَضرَت**:(ع) سبزی، سبزرنگ، سبزہ، نیز نرمی و نازکی۔

**خَضل**:(ع) خَضَل- چمکدار موتی۔

**خُضُوع**:(ع) عاجزی، انکساری، فروتنی۔

**خَضِیب**:(ع) جس میں خضاب لگا ہو۔

**خَضیر**:(ع) سبز۔

**خط**:(ع)لکیر، تحریر، نامہ، راستہ، دستاویز، پٹڑی

**از خط بیرون افتادن**:پٹڑی سے اتر جانا۔

**خطِ آہن**:ریل کی پٹڑی، ریلوے لائن۔

**خط بدنیاکشیدن**:دنیا ترک دینا۔

**خط برآوردن**:دستاویز پیش کرنا۔

**خطِ بُطلان کشیدن**:غلط ظاہر کرنے کے لیے خط کھینچ دینا، باطل قرار دینا۔

**خط زدن**:کاٹ دینا، قلمزد کردینا۔

**خط کشیدہ الفاظ**:الفاظ جن پر خط کھینچا

گیا ہو۔

**خط لاہور یہ کراچی:** لاہور سے کراچی کا راستہ

**خطِ مُتقاطع:** ایک دوسرے کو قطع کرنے والے خط

**خطِ مُستقیم:** سیدھا خط۔

**خطِ مشی:** پالیسی، طریق کار۔

**خط مُنحنی:** ٹیڑھا خط۔

**خطا:** (ع) غلطی، تقصیر، گناہ، بلا ارادہ گناہ۔

**خطا رفتن:** غلطی کرنا۔

**خطا کردن:** بلا ارادہ گناہ وقوع میں آنا۔

**خط گرفتن:** حرف گیری کرنا، اعتراض کرنا، عیب جوئی کرنا، اظہار ناراضی کرنا۔

**خِطاب:** (ع) کلام، گفتار، عزت کا توصیفی لقب جو حکومت کی طرف سے ملتا ہے۔

**خطاب کردن:** تقریر کرنا۔

**خَطّاب:** (ع) خطاب کرنے والا، تقریر کرنے والا، خلیفہ دوم حضرت عمر (رض) کے والد کا نام۔

**خِطاباً:** (ع) خطاب کے طور سے۔

**خطابخش:** خطابخش دینے والا، گناہ معاف کرنے والا۔

**خِطابہ:** (ع) زبانی۔

**خَطاپوش:** خطابخش، غلطی پر پردہ ڈالنے والا۔

**خطّاط:** (ع) خوش نویس، کاتب۔

**خطّاطی:** (ع) خوش نویسی، کتابت۔

**خطّاف:** (ع) بہت چوریاں کرنے والا، دزد، شیطان۔

**خَطاکار:** گنہگار۔

**خَطاکاری:** گنہگاری۔

**خُطام:** لگام، روک تھام۔

**خطایا:** گناہ، غلطیاں۔

**خُطب:** خطبہ کی جمع۔

**خطب:** (ع) کوئی بڑا کام، امر عظیم، خطوب جمع۔

**خُطبا:** خطیب کی جمع۔

**خُطبہ:** وعظ و نصیحت پر مبنی مذہبی تقریر۔

**خطبہ خواندن:** خطبہ دینا، وعظ کرنا۔

**خِطبہ:** خواستگاری، استدعا، التماس، درخواست۔

**خط تراش:** چاقو۔

**خط دار:** دھاری دار۔

**خَطر:** (ع) خطرہ۔

**این کار خَطرَ دارد:** اس کام میں خطرہ ہے۔

**درخطر انداختن۔۔۔در معرض خطر گذاشتن:** خطرے میں ڈالنا۔

**خطر گاہ:** خطرے کا مقام۔

**خطط:** خط کی جمع۔

**خطف:** (۱) تیزی سے کوئی چیز اڑا لینا، چرالینا۔

**خط کش:** پیمانہ جس سے لکیریں لگاتے ہیں۔

**خط کشی:** لکیریں لگانا۔

**خَطل:** (۱) حماقت، سُبکی، جلدی، تیزی (۲) بیہودہ بات۔

**خَطم:** (ع) نوک، منقار۔

**خَطوات:** (ع) خطوہ کی جمع، قدم، دو قدموں کا درمیانی فاصلہ۔

**خطوب:** خطیب کی جمع۔

**خَطوت:** (ع) قدم اٹھانا چلتے ہوئے دو پاؤں کا فاصلہ۔

**خَطور:** (ع) ذہن میں آنا، بھولی ہوئی بات کا یاد آنا۔

**بخاطرم خُطور کرد:** میرے ذہن میں بات آئی۔

**خطُوط:**(ع) خط کی جمع۔

**خَطوہ:**(ع) قدم، دو قدموں کا درمیانی فاصلہ، پیمانہ، ۔

**خِطّہ:**(ع)زمین، زمین کا حصہ، علاقہ، ملک، علاقہ جس میں لوگ آباد ہو گئے ہوں۔

**خَطی:**(ع) (۱) ہاتھ کا لکھا ہوا، مسودہ (۲)بحرین کا ایک مقام جہاں سے اچھے نیزے لائے جاتے تھے۔

**خطِیب:**(ع) خطبہ دینے والا۔

**خِطیبہ:**(ع) لڑکی جس کی منگنی ہو چکی ہو۔

**خطِیبی:**(ع) خطابت۔

**خَطِیر:**(ع) (۱)بڑا، اہم، قابل توجہ (۲)پر خطر مثال:

**افتاد گذر درشبِ ظلماتی ہستی**
**در راہ خطیری من بی تاب و توان را**

زندگی کی تاریک رات میں اس بے تاب و توان شخص کا گذر ایک پر خطر راستے سے ہوا۔

**خَطِیف:**(ع) تیز چلنا، تیز رفتاری۔

**خَطِیئہ:**(ع) گناہ، خطایا جمع۔

**خف:**(ع) جوتا، پاپوش، کف پا، موزہ۔

**خفّ:**(ع) خفیف، ہلکا، سبک، چھوٹا سا گروہ۔

**خَفا:**(ع) اخفا، پنہان، پوشیدگی۔

**خُفارَت:**(ع) حفاظت، حمایت، سرپرستی، سایہ عاطفت۔

**خُفّاش:**(ع) چمگادڑ۔۔

**خَفاف:**(ع) خف کی جمع، خفیف۔

**خَفّاف:**(ع) کفش فروش، جوتے بنانے والا۔

**خُفایا:**(ع) خفیہ کی جمع، پراسرار، بھید،

**خِفّت:**(ع) شرمندگی، ندامت، سبکی، ذلت، بے عزتی۔

**خِفّت آمیز:**ذلت آمیز۔

**خفّت دادن:**نادم کرنا، ذلیل کرنا۔

**خِفّت عقل:**عقل کی سبکی یا کمی۔

**خِفّت کشیدن:**شرمسار ہونا، نادم ہونا، ذلیل ہونا۔

**خِفّت مزاج:**وہم، وسواس، تلوّن۔

**خِفت:**گرہ، حلقہ۔

**خُفت:خفتَن مصدر**=سونا سے ماضی مطلق، سو گیا

**خُفتار:**سونا۔

**خِفتان:**خود، آہنی زرہ، ریشمی جامہ، جو جنگ کے وقت زرہ کے نیچے پہنتے تھے۔

**خُفتاندن۔۔خفتانیدن:**سلانا۔

**خُفتَك:**بختک، کابُوس، ڈراؤنا خواب، جس چیز کا خوف دل میں بیٹھ گیا ہو۔

**خُفتِگی:**سونے کے لیے لیٹنا۔

**خُفتَن:**سونا۔

**خُفتوُ:**خُفتک دیکھیے۔

**خُفتہ:**سویا ہوا۔

**خُفتیدَن:**سونا۔

**خُفتیدہ:**سویا ہوا۔

**خَفَج:خفجا** - خفتک،کابوس۔

**حَفجہ:**ایک خاردار پودا جس کے پھول سفید ہوتے ہیں اسے گل نوبہار بھی کہتے ہیں۔

**خفچہ:**سونے یا چاندی کی ڈبیا، گھنگھریالے بالوں کی لٹ۔

**خفدان:**دیکھے خفتان۔

**خَفدہ:**خمیدہ، جھکا ہوا۔

**خَفَر:**ندامت، شرمندگی۔

**خَفرَج:**خرف۔

**خَفرَنج:**کابوس، دیکھے خفتک۔

**خفرہ**:بچاؤ، بچاؤ کرنے والا۔
**خَفض**:(ع) پست کرنا، جھکاؤ، پستی، افسردگی، بددلی، عجز و انکسار، نیز بمعنی فراخی، تن آسانی۔
**خفضِ جناح**:عجزو انکسار، فروتنی، خاکساری، فرومایگی، تسلیم و رضا، تواضع۔
**خَفقان**:(ع) دل کی دھڑکن، لرزش، اختلاج قلب، تپش دل۔
**خفگی**:نفس کی تنگی، تنگ تنگ سانس آنا۔
**خفَنج**:ناز و غمزہ، عیش و طرب، نفع، فائدہ۔
**خُفوُف**:ہلکا پن، تیزی، زندہ دلی۔
**خفِہ**:گلا گھٹنا، جوکبھی خفگی کی حالت سے دوچار ہوا ہو۔
**آدم از گرما خفِہ می شود**:شدید گرمی کی وجہ سے انسان کا دم گھٹتا ہے۔
**خفِہ کُن**:گلا گھونٹنا۔
**خَفی**:(ع) مخفی، پوشیدہ، خفیہ، گوشہ گیر۔
**خفیات**:خفیہ کی جمع۔
**خَفیَت**:راز، بھید، خفیہ بات۔
**خَفیدن**:گلا گھٹنا۔
**خفیدِہ**:جس کا گلا گھٹ رہا ہو۔
**خَفیر**:(ع) نگہبان، پناہ دینے والا، حامی، سرپرست۔
**خفیف**:(ع) ہلکا، کم، ذرا سا۔
**بحرِ خفیف**:شاعری میں ایک بحر کا نام۔
**بقول حیثم**:«فاعلاتن مفاعلن فعلن»۔
**بقول عمید**:«فاعلاتن مستفعلن فاعلاتن»۔
**خفیفُ الرُوح**:(ع) خوش باش، خوش مزاج، پرمسرت۔
**خفیف العقل**:جاہل، بے وقوف، کم عقل
**خفیفُ الیَد**:سبک دست، مشاق، ماہر، کاریگر۔
**خُفیِہ**:پوشیدہ، مخفی۔
**درخفیہ**:پوشیدہ طورسے۔
**خُفیَۃً**:(ع) خفیہ طور سے۔
**خُفیِہ فُروش**:ممنوع تجارت کرنے والا، خفیہ طور سے ناجائز کاروبار کرنے والا۔
**خُفیِہ فُروُشی**:ممنوع تجارت۔
**خفیِہ نگار**:خفیہ طور سے اطلاع دینے والا، خفیہ پولیس، خفیہ خبروں کو ضبط تحریر میں لانے والا۔
**خکُنك**:مٹی کا پیالہ، رنگین منقش پیالہ۔
**خَلّ**:(ع) سرکہ، ترشی۔
**خِلّ**:گہرا دوست۔
**خُل**:کم عقل، ابلہ، بے وقوف۔
**خِلّ**:غلاظت، جو ناک کے ذریعے نکلتی ہے۔
**خَلا**:(ع)قضائے حاجت کی جگہ، تنی، بیت الخلا۔
**خلا و ملا**:پوشیدہ اور کھلی بات۔
**خَلاب**:(ع) کیچڑ۔
**خلاِشمہٗ**:گلے کا ورم۔
**خلاص**:(ع) نجات، رہائی، خلاصی، آزادی۔
**خلاص شدن**:رہا ہونا، ختم ہونا۔
**خلاص کردن**:نجات دلانا، آزاد کرنا۔
**خُلاصِہ**:مختصر، تلخیص، اصل بیان کو اس طرح مختصر طور سے بیان کرنا کہ بات واضح طور سے سمجھ میں آجائے،ماحصل، ملَخص۔
**انسان خُلاصہ تمام موَجودات است**:انسان ساری کائنات کا اہم ترین ماحصل ہے۔
**خلاصہ این نُطق چہ بُود**:اس تقریر کا ماحصل یا اختصار کیا تھا؟
**خلاصہِ نویس**:خلاصہ لکھنے والا، سٹینو گرافر۔
**خلاصہ نویسی**:مختصر طور سے لکھنا، سٹینو

گرانی۔

**خلاصی:** نجات، رہائی۔

**خِلاع:** (ع) خِلعت۔

**خَلاعَت:** (ع) ہوا و ہوس کا پیرو ہونا، بے پروائی۔

**خِلاف:** (ع) وہ چیز جو عقیدے کی راہ میں حائل ہو۔

**خلافِ عادت:** جس کا معمول سے اختلاف ہو، خلاف معمول۔

**خلاف ورزیدن:** تردید، رد کرنا، باطل قرار دینا۔

**خلافاً:** (ع) مخالفانہ، مقابلے میں۔

**خِلافت:** (ع) جانشینی، نیابت کے فرائض ادا کرنا، پیغمبر کا جانشین ہونا۔

**خِلاف کار:** قانون کے خلاف عمل کرنے والا۔

**خِلاف کاری:** قانون یا شرع کی مخالفت کا کام۔

**خِلاف گوی:** مخالفت میں کچھ کہنا۔

**خِلاف ورزی:** خلاف بات کرنا، شرع یا قانون کے خلاف بات کرنا، یا عملی قدم اٹھانا۔

**خلافی:** مخالفت، جُرم کی اصلیت۔

**خلّاق:** (ع) پیدا کرنے والا، آفریدگار، بروردگار۔

**خَلاقت:** نرم ہونا، تابناک ہونا۔

**خِلال:** (ع) تنکا جس سے دانتوں سے خوراک وغیرہ کے ذرات کو نکالا جاتا ہے۔

**خِلال:** (ع) وسط، درمیان، درمیانی جگہ، درمیانی عرصہ۔

**خلال:** خلل کی جمع۔

**خِلال:** دوستی، رفاقت۔ ۔

**خلالت:** مخلصانہ دوستی۔

**خُلالت:** دانتوں کے درمیانے حصے کا گوشت۔

**خلا نُوش:** شور و غوغا، غلغلہ، فتنہ و آشوب۔

**خلانیدن:** چبھونا، شگاف ڈالنا، ٹھونسنا۔

**خَلاوہ:** حیران، سرگشتہ، سراسیمہ۔

**خلائق:** مخلوق۔

**خلایا:** خلیہ کی جمع۔

**خُلّب:** بادل جس سے مینہ نہ برسے۔

**خلبان:** ہوا پیما، ہوا نورد، ہوائی جہاز چلانے والا پائیلٹ۔

**خِلّت:** دوستی، برادری۔

**خلّج:** خلجستان کا رہنے والا، ترکوں کا ایک قبیلہ۔

**خَلجان:** اضطراب، بے چینی، بے تابی، لرزش، دھک دھک

**خلجان قلب:** دل کی دھڑکن، دل کا دھک دھک کرنا۔

**خَلجِستان:** قم کے قریب ایران کا ایک ضلع۔

**خلّخُ:** ماوراء النہر کے ترکوں کا ایک قبیلہ جو شعرائے قدیم کے نزدیک حسن و زیبائی کی وجہ سےمشہور تھا۔

**خَلخال:** پائل، پازیب۔

**خلخال:** آذر بائیجان کے ایک شہر کا نام۔

**خُلد:** (ع)دوام، ہمیشگی، ابدیت، سرمدیت، زمان لامحدود، حیات آئندہ، بہشت، جنت۔

**خُلدِبرین:** بہشت جاودانی۔

**خُلد:** چھچھوندر، کورموش۔

**خَلّد:** خدا ہمیشہ قائم رکھے۔

**خلّد الله مُلکہ:** خدا اس کے ملک کو ہمیشہ قائم رکھے۔

**خُلدآشیاں:** خلد مکان، جو بہشت میں جابسا ہو، مرحوم و مغفور

**خُلّر:** سبز مٹر، ایک قسم کا چھوٹا مٹر۔

**خُلسہ:** (ع) لے جانا، پکڑ لینا، غبن۔

**خَلش:** کھٹک، رنجش، زخم۔

**خِلص:** مخلصانہ دوستی۔

**خُلص:** خالص کی جمع، پاک صاف۔

**خَلط:** (ع) مل جانا، الجھنا، دشواری پیدا ہونا، الجھاؤ۔

**خَلطِ مبحث:** موضوع بحث سے ہٹ جانا، حیلہ حوالہ، ادھر ادھر کی باتیں شامل کرلینا۔

**خِلط:** کوئی چیز جو کسی اور چیز سے مل گئی ہو (اخلاط جمع)۔

**خلطا:** خلیط کی جمع۔

**خُلطہ:** (ع) ملنا، شریک بننا، میل، راہ ورسم، ربط، ساتھ، ربط ضبط، میل جول، آمیزش۔

**خَلطی:** (ع) اخلاط سے متعلق۔

**خَلع:** (ع) معزول کرنا، ہٹا دینا، دور کرنا، منصب سے الگ کردینا۔

**خَلعِ سلاح کردن:** اسلحہ اتار دینا۔

**خُلع:** (ع) جدائی، رہائی، طلاق عورت کا حاصل کرنا۔

**خلِعَت:** (ع) **لباسِ افتخار**۔ قبا جو بادشاہوں یا بزرگوں کی طرف سے بطور انعام ملتی تھی۔

**خُلعَت:** (ع) طلاق جو عورت کی خواہش پر دیا جائے۔

**خلَف:** (ع) فرزند سعید، مطیع، فرمانبردار بیٹا

**فرزندناخلف:** نافرمانبردار بیٹا۔

**خَلف:** (ع) (۱) جانشین (۲) پچھلا حصہ، سر کا پچھلا حصہ۔

**خُلف:** (ع) توڑنا، وعدہ شکنی۔

**خُلفا:** خلیفہ کی جمع،

خلفائی راشدین کے اولیں چار خلفا حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر خطاب، حضرت عثمان غنی، اور حضرت علی(رض)

**خُلفَت:** دھبا لگنا، داغ لگنا، عیب، دھبا، داغ۔

**خلفی:** جانشینی۔

**خلق:** (ع) آفرینش، تخلیق، کائنات، موجودات

**خَلق شدن:** پیدا ہونا، وجود میں آنا۔

**خُلق:** (ع) عادات واطوار، مزاج، مزاجی کیفیت (اخلاق جمع)۔

**خوش خلق:** اچھے عادات واطوار والا شخص۔

**کج خلق:** بدخلق، بُرے عادات و اطوار والا۔

**خَلق:** (ع) کہنہ، بوسیدہ۔

**خَلقاً:** (ع) جسمانی ساخت کے لحاظ سے۔

**خُلقا:** (ع) اخلاقی طور سے۔

**خَلق آزار:** مخلوق کو تکلیف پہنچانے والا۔

**خَلق السّاعت:** فوراً، فطری تخلیق۔

**خَلقان:** (ع) پھٹے پرانے کپڑے، بوسیدہ کپڑے۔

**خَلقَت:** (ع) مخلوق، آفرینش۔

**خِلقَت:** (ع) فطرت، سرشت، آفرینش، ہیئت۔

**خَلقی:** قدرتی، ذاتی، فطری۔

**خَلل:** (ع) خرابی، بگاڑ، نقص۔

**خَلل پذیر:** جس میں کوئی خرابی آرہی ہو۔

**خلل رساندن:** نقصان پہنچانا۔

**خَلل و فُرَج:** مسام۔

**خلل و فرج دار:** مسام دار، جس میں مسام کثرت سے ہوں۔

**خِلم:** غلیظ مادہ جو ناک کے ذریعے نکلتا ہے۔

**خِلِن:** جس کی ہمیشہ ناک بہتی رہتی ہو۔

**خَلنَج:** خلنگ۔

**خلنگ:** ابلق (خصوصاً گھوڑا) چتلا، چتکبرا مجازاً بوقلموں، رنگ برنگ، متنوّع۔

**خَلنگ:** میدان جس میں جھاڑیاں ہوں۔

**خلنگ زار:** بنجر زمین جس میں جھاڑیاں ہی جھاڑیاں ہوں۔

**خُلُوّ**:(ع) خالی ہو جانا۔

**خلو**:(ع) خلا، خالی، تنہائی، (اخلا جمع)۔

**خَلوَت**:(ع) تنہائی، تنہا جگہ، تخلیہ، خانہ نشینی۔

**اُطاق راخلوت کنید**:کمرے میں مجھے تنہا رہنے دیں۔

**درخلوت**:تنہائی میں۔

**خلوت آفرین**:تنہائی پیدا کرنے والا، تنہائی پسند، گوشہ نشین۔

**خلوت گُزیدن**:کنارہ کشی اختیار کرنا، خانہ نشین ہونا، پنشن پانا، کاروبار سے سبکدوش ہونا۔

**خلوت گُزیدہ**:گوشہ نشین، تنہا، تارک الدنیا۔

**خَلوَتی**:خفیہ، ذاتی۔

**خُلُود**:(ع) دوام، ہمیشگی، ابدیت۔

**خُلُوص**:(ع) سچی دوستی، وفاداری۔

**خلوص کار**:مخلص، وفادار، سادہ دل۔

**خُلُولیا**:مالیخولیا۔

**خِلہ**:کشتی چلانے کا چپو۔

**خلی**:آزاد، خالی، بے اثر۔

**خلیج**:سمندر کی ایک شاخ جو تین طرف سے خشکی میں ہو اور اس کی ایک طرف سمندر سے ملی ہو، مثلاً خلیج فارس۔

**خَلید**:کسی کانٹے یا نوکدار چیز کا چبھنا، چھید ہونا، مثال:

**تا در رہِ افتادگیم راہنما شد**
**ہر خار کہ در پای خلید است عصا شد**

جب سے تیرے راستے کا جو کانٹا بھی میرے پاؤں میں چبھا ہے اس نے میرے لیے عصا کا کام دیا ہے۔

**خَلیدگی**:چبھن، چھید، سوراخ

**خَلیدَن**:چبھنا، چھید کر دینا۔

**خلِیس**:(ع) (۱)خشک گھاس اور سر سبز گھاس ملی ہوئی (۲)وہ شخص جس کے بال سفید و سیاہ ہوں۔ (۳)دلیر، ہوشیار۔

**خَلیش**:(۱)شور و غوغا (۲)کیچڑ، دلدل۔

**خَلیط**:(ع) آمیزش، مرکب، محلول، شراکت۔

**خلیطہ**:تھیلا، تھیلا جس میں فقیر کھانے کی چیزیں رکھ لیتے ہیں۔

**خَلیع**:(۱)اوباش، عیار، بے وفا، بیٹا جسے باپ نے گھر سے نکال دیا ہو۔

**خَلیعُ العَذّار**:(ع) مکار، فریبی، بدباطن، بے حیا اوباش، عیار، آوارہ، بدکردار۔

**خَلیفہ**:(ع) پیغمبر کا جانشین،

**خَلیق**:(ع) صاحب خلق، خوش خلق، شائستہ۔

**خَلیقہ**:(ع) فطرت، خلقت۔ سرشت، خُو، طبیعت۔

**خلیل**:(ع) سچا دوست، مہربان دوست۔

**خلیل اللہ**:اللہ کا سچا دوست، حضرت ابراہیم۔

**خلیواج**:غلیواج، چیل۔

**خَم**:جھکاؤ، بل، پیچ و تاب، چِین، شکن، زلف و گیسو کی شکن۔

**پُشت خَم**:کُوزپشت، کبڑا۔

**خم باہرو نیاوردن**:ابروپر بل نہ آنے دینا۔

**خُم**:شراب کا مٹکا۔

**خُم**:مرغ خانگی کا پنجرہ۔

**خُماخسرو**:ایران قدیم کی موسیقی کی ایک راگنی۔

**خُمار**:( شراب کا نشہ اترتے وقت سر میں ہلکا درد ہونا،

مستی کے بعد کی حالت۔

**خمّار**:شراب بیچنے والا، مے فروش۔

**خُمار آلود**:نشہ میں سرشار۔

**خُمار خانہ**:میخانہ۔

**خِمار**:پردہ، چادر۔

**خُماری**:نشہ کی حالت۔

**خُماسی**:پانچ حروف کا لفظ، کوئی چیز جو پانچ اجزاء پر مبنی ہو۔

**خَماش**:بے مصرف چیز۔

**خُماشہ**:(ع) خراش، معمولی زخم، چھیلن۔

**خَمان**:کمان۔

خمان:**خماندن مصدر**= جھُکنا سے، جھکا ہوا۔

**خَماندن**:**خَمانیدن**- جھکانا، لکڑی یا کسی اور چیز کو ٹیڑھا کرنا۔

**خَمانیدہ**:جسے ٹیڑھا کیا گیا ہو۔

**خُمبارہ**:بم شیل، مارٹر، گرینیڈ، (انگ)۔

**خمبارہ چی**:بم گرانے والا۔

**خُمبارہ دستی**:دستی بم۔

**خُمچہ**:شراب کا چھوٹا خُم۔

**خُمخانہ**:میخانہ، میکدہ۔

**خم خم**:جھکنا۔

**خمدار**:جھکا ہوا، بل کھایا ہوا، خمیدہ کمر۔

**خُمدان**:شراب کا خم رکھنے کی جگہ،میخانہ۔

**خَمر**:نشہ، انگور یا کھجور کا رس جس سے شراب بنائی جاتی ہے۔

**خَمرَ**:(۱)پردہ، (۲)ہجوم، انبوہ۔

**خَمِر**:نشے میں سرشار۔

**خَمرخانہ**:میخانہ۔

**خَمر فروش**:مے فروش۔

**خُمرہ**:خُم، وہ برتن جس میں کوئی سیال چیز رکھی جائے یا تیار کی جائے۔

**خَمری**:نشے سے متعلق، شراب کے رنگ جیسا۔

**جنوُن خمری**:شراب پینے کی عادت۔

**خَمریات**:مشروبات جن میں الکحل شامل ہو۔

**خُمس**:(ع) پانچواں حصہ۔

**خُمِستان**:خم خانہ، مے خانہ۔

**خمسہ**:(ع) پانچ چیزوں کا مجموعہ۔

**خمسہ نظامی**:نظامی گنجوی کی پانچ مثنویاں جو حسب ذیل ہیں مخزن الاسرار، خسرو و شیریں، لیلی و مجنوں، ہفت پیکر اور سکندرنامہ۔

**خمسہ**:تہران اور آذر بائیجان کا درمیانی صوبہ۔

**خَمسی**:مچھلی کی ایک قسم۔

**خَمسِین**:(۱)پچاس (۲)مصر میں سخت گرم ہوا کو خمسین کہتے ہیں۔

**خَمُش**:خاموش کا مخفف ہے۔

**خُمک**:چھوٹا خُم، چھوٹا مٹکا۔

**خُم کردہ**:خمیدہ، جھُکا ہوا۔

**خُم گر**:مٹکے بنانے والا۔

**خمل**:(۱)زعفران (۲)مخمل۔

**خم و چَم**:نازو ادا، عشوہ و غمزہ۔

**خَمُود:**(ع)آگ کا بجھ جانا، بیہوش ہو جانا، سکوت خاموشی۔

**خَمُوش:**خاموش، بات نہ کرنا۔

**خَمُوشاندن:خموشانیدَن- خموشیدَن-** چپ ہونا یا چپ کرانا۔

**خَمُول:**(ع) پنہاں، تاریکی، اندھیرا، ظلمت، مخفی ہونا، پوشیدگی، گمنامی۔

**خَمولِستان:**قبر، قبرستان۔

**خمی:**خمیدگی، گولائی، انحنا، مخنی ہونا۔

**خَمیاز:**خَمیازہ۔

**خمیازِہ:**انگڑائی، جمائی۔

**خمیازہ کشیدِن:**انگرائی لینا۔

**خمیدِگی:**گولائی، خمیدہ ہونا، جھکاؤ۔

**خَمیدَن:**جھک جانا، کمر میں بل آجانا۔

**خَمیدہ:**جھکا ہوا، کُبڑا۔

**خَمِیر:**(ع)گندھا ہوا آٹا جسے کچھ عرصے رکھ کر ذرا سا ترش کرلیتے ہیں، گندھا ہوا آٹا۔

**خَمیرگیر:**آٹا گوندھنے والا، خمیر کرنے والا۔

**خَمیرمایِہ:**خمیر کیا ہوا آٹا جس میں ترشی آگئ ہو، وہ مرکب جسے آٹا خمیر کرنے میں کام میں لایا جاتا ہے۔

**خمیرِہ:**(ع) سرشت، فطرت، افتاد طبع، مزاج۔

**خمیری:**خمیر سے متعلق۔

**خَمِیس:**(ع) (١)پنج شنبہ، جمعرات (٢)فوج جس کے پانچ حصے ہوں، ایک حصہ آگے ایک پیچھے، ایک وسط میں اور دو دائیں اور بائیں۔

**خَن:**(ع)جہاز کا نچلا حصہ، نچلے حصے کی نشست۔

**خناجِر:**خنجر کی جمع۔

**خنادِق:**(ع) خندق کی جمع۔

**خَنازِیر:**(ع) ایک بیماری جس سے گلے کے نیچے اور گردن میں سخت غدود نکل آتی ہے، نیز بمعنی خُوک، سُور (خنزیر کی جمع)

**خنّاس:**(ع)شیطان، ابلیس، بدکار شخص، شیطان صفت۔

**خنّاسی:**شیطنت۔

**خُناق:**(ع)گلے کی تکلیف، گلے کی بیماری کا نام۔

**خِناق:**رسّی جس سے پھانسی دی جاتی ہے۔

**خَنّاق:**پھانسی دینے والا۔

**خنبانِیدن:**کسی کی حرکات دیکھ کر ویسی حرکات کرنا، استہزا کےطور سے حرکات کرنا۔

**خُنبرہ:**خُم، چھوٹا خم۔

**خُنبك:**دف کی قسم کا ساز۔

**خُنبیدن:**دف بجانا، ہاتھ مارنا، حرکت کرنا،کوشش کرنا۔

**خُنثی:**(ع) جو نہ مرد ہو نہ عورت لیکن مردانہ اور زنانہ ظاہری علامات رکھتا ہو، مخنث۔

**خُنثی:**(ع) نامعلوم،مُبہم۔

**خُنثی کردن:**رد کرنا، انکار کرنا۔

**خَنج:**نازو عشوہ، خوشی، راحت، منافعہ، فائدہ۔

**خَنج:**خراش۔

**خنجَر:**ایک مشہور ہتھیار، چُھرا، کٹار۔

**خنجك:**سہ پہلو کانٹا، گوکھرو۔

**خنَجہ:**خوشی، آواز جو خوشی کے موقع پر گلے سے نکلتی ہے۔

**خنجِیر:**بُو جو ہڈی، چمڑا یا اُون کے جلنے سے آتی ہے

**خندِیدن:**ہنسنا سے فعل امر ہنسو۔

**خَند:**قہقہہ۔

**خَندا خَند:**ہنستے جانا۔

**خَندان:** ہنستا ہوا۔

**خندان خندان:** قہقہے لگاتا ہوا۔

**خنداندن- خندانیدَن:** ہنسانا۔

**خَند رِیس:** (۱) شراب کہنہ (۲) گندم کہنہ

**خندستان:** ہنسنے ہنسانے والوں کی محفل، کنایہ ہے معشوق کے لب و دہن کا۔

**خَندَق:** کھائی، گڑھا، گہری کھائی جو شہر کے ارد گرد حفاظت کی غرض سے کھودی جاتی ہے۔

**خَندہ:** ہنسی۔

**خندہ ام گرفت:** میں ہنسنے پر مجبور ہوا۔

**خندہ زدن- خندہ کردن:** ہنسنا۔

**خندہِ زُورک:** مجبوری کی ہنسی۔

**خندہ مسخرہ آمیز:** تمسخر کی ہنسی، مضحکہ آمیز ہنسی۔

**خندہِ آوَر:** ہنسی کا باعث۔

**خندہِ خَرِیش:** مسخرہ، جس کی حرکتوں کو دیکھ کر لوگ ہنستے ہیں۔

**خندہِ دار:** ہنسنے ہنسانے والا۔

**خندہ رُو:** خوش مزاج، اچھی عادت والا۔

**خندہ رُوی:** خوش مزاجی، ہنسی خوشی۔

**خندِیدَن:** ہنسنا۔

**بریشِ کسی خندیدن:** کسی کا مذاق ازانا۔

**خِنزِیر:** (ع) سُور، خُوک، خنازیر جمع۔

**خِنِش:** کھجلی اٹھنا، خارش ہونا، کھجلانا۔

**خِنش کردن:** کھجلانا۔

**خُنشان:** مُبارک، خجستہ۔ مثال:

باد برتو مبارک و خُنشان
جشن نوروز و گُو سفند کُشان

یہ جشن نو روز اور اس موقع پر جو بکروں کی قربانی دی جارہی ہے یہ آپ کے لیے مبارک اور باعث تبریک ہو۔

**خِنصِر-خُنصُر:** (ع) ہاتھ کی چھوٹی انگلی، چھنگلی۔

**خُنفَسا:** (ع) کالا بھونرا۔

**خَنق:** (ع) گلا گھنٹنا۔

**خُنُک:** سرد، خوب، خوش، مبارک۔

**ہوای خُنک:** ٹھنڈی ہوا۔

**خُنکا:** خوشا، واہ کیا خوشی کی بات ہے۔

**خُنکار:** ترکی کے بادشاہوں کا قدیمی لقب۔

**خُنُکی:** ٹھنڈ، سردی۔

**خنگ:** (۱) سفید رنگ کا گھوڑا (۲) سفید، خاکستری۔

**خنگ بُت:** سفید بُت، بامیان کے پہاڑوں میں دو بت تھے ایک خنگ بت تھا اور دوسرا سرخ بت۔

**خنگِ بید:** سفید کانٹا، بمعنی خارپشت۔

**خنگسار:** جس کے تمام بال سفید ہوئے ہوں۔

**خَنگَل:** زرہ بکتر، جوشن۔

**خنگو:** ایک زرد رنگ کی بیل جس کی شاخوں پر کوئی پتا نہیں ہوتا۔

**خُنُور:** مٹی کا پیالہ، کوزہ، کاسہ، خُم، سُبو۔

**خَنُوس:** (ع) پنہاں کرنا، چُھپانا۔

**خُنیا:** ساز، سرود، نغمہ۔

**خُنیاگر:** مغنیّ، ساز بجانے والا۔

**خُو:** پسینہ، عرق۔

**خُو:** سرشت، عادت، فطرت، طبیعت کردار۔

**خواب:** نیند۔

**خواب آلُود:** جو ابھی بیدار ہوا ہو اورنیند کی کیفیت ابھی باقی ہو۔

**خواب آلودگی:** اونگھنا۔

**خواب آور:** نیند لانے والی۔

**خواب از چشم رفتن- خواب از سربردن:** نیند اڑجانا، نیند جاتی رہنا۔

**خواب بُردہ:** سویا ہوا۔

**خواب بند:** افسوں یا کوئی اور چیز جو نیند سے باز رکھتی ہے۔

**خواباندن- خوابانیدن:** سُلانا۔

**خواب تعبیرکن:** خواب کی تعبیر بتانے والا۔

**خواب جامہ:** رات کو سوتے وقت کا لباس۔

**خواب خانہ:** خوابگاہ۔

**خوابِ خرگوش:** بہانے کی نیند، خواب غفلت، تغافل، بے خبری۔

**خواب رفتگی:** بے حسی، غفلت۔

**خواب رفتہ:** سویا ہوا۔

**خواب زدہ:** خواب آلود۔

**خوابِ زن چپ است:** عورت جو خواب دیکھتی ہے اس کی تعبیر الٹی ہوتی ہے۔

**خوابِ سبُک:** ہلکی نیند۔

**خوابِ سنگین:** گہری نیند۔

**خوابگاہ:** سونے کی جگہ۔

**خواب گزار:** خواب کی تعبیر بتانے والا۔

**خواب گفتن:** خواب کی تعبیر بتانا۔

**خواب نادیدہ:** نابالغ، ناتجربہ کار۔

**خوابیدن:** سونا۔

**خوابیدہ:** سویا ہوا۔

**خواتِم:** (ع) خاتم کی جمع۔

**خواتیم:** (ع) خاتام اور خاتمہ کی جمع۔

**خواتین:** خاتون کی جمع۔

**خواجگان:** خواجہ کی جمع۔

**خواجہ:** (۱) ممتاز شخص، امیر آدمی، معزز، بزرگ (۲) مخنث۔

**خواجہ تاش:** ایک آقا کے دو ملازم۔

**خواجہ سرا:** جسے اختہ کیا گیا ہو، رنخہ، مخنث، ہیجزا۔

**خوار:** ذلیل، قابل نفرت، پست، رسوا۔

**خَوار شُمُردَن:** ذلیل سمجھنا۔

**خوارو زار:** حقیر اور ستم زدہ۔

**خوار:** ضعیف، سست۔

**خَوار:** کھانے والا، پینے والا۔

**گوشت خوار:** گوشت کھانے والا۔

**مے خوار:** شراب پینے والا۔

**خَواربار:** خوراک، بہم رسانی خوراک، وسیلہ سامان خورو نوش۔

**خوارِج:** (ع) خارجی کی جمع۔

**خَوار خَوار:** بیہودہ، پست۔

**خوارَزم:** بحیرہ خزرکے مشرقی ساحل کا ملک۔

**خوارَزمی:** خوارزم کا رہنے والا۔

**خوارِق:** (ع) (جمع خارق)، غیر معمولی باتیں، معجزات، کرامات۔

**خوارکار:** خوار کرنے والا، ذلیل کرنے والا۔

**خوارکُنندہ:** ذلیل کرنے والا۔

**خوارہ:** غذا، سامان خورونوش، رسد۔

**خواری:** ذلت، پستی، رسوائی۔

**خواری کشیدن:** ذلت اٹھانا، ذلیل ہونا۔

**خوازِہ:** (۱) چوب بندی کرنا، چراغاں کے لیے لمبے لمبے بانس باندھنا، بلند چبوترا، شاہ نشین، کاشانہ۔

**خواست:** خواہش، مرضی، ارادہ، میل۔

**خواست برگ:** اطلاع نامہ جو عدالت کی طرف سے حاضری کے لیے بھیجا جاتا ہے۔

**خواستِ خدا:** اللہ تعالی کی رضا۔

**بخواست خدا:** انشا اللہ۔

**خَواستار:** مانگنے والا، چاہنے والا، متمنی، طالب التماس کرنے والا۔

**خَواستاری:** طلب، خواستگاری، طلبگاری، خواہش کرنا۔

**خواستگار:** آرزومند، طالب، درخواست کرنے والا، التجا کرنے والا۔

**خواستگاری:** کسی کی دختر کو اپنانے کی درخواست کرنا۔

**خواستن:** مانگنا، طلب کرنا، خواہش کرنا

**از خدا خواستن:** خدا سے التجا کرنا۔

**عذر خواستن:** معذرت چاہنا۔

**خواستہ:** جس کی خواہش کی گئ ہو۔

**خواستی:** رضا مندی۔

**خواص:** (ع) خاص کی جمع، بزرگان۔

**خوّاص:** (ع) کھجور کے پتے بیچنے والا۔

**خَواطِر:** (ع) دیکھیے خاطر۔

**خَوافی:** (ع) خافی کی جمع، دیو، جن۔

**خَواقین:** (ع) خاقان کی جمع۔

**خَوال:** (۱)سیاہی، (۲)سامان خورونوش۔

**خَوالِستان:** دوات جس میں لکھنے کے لیے سیاہی یا روشنائ ڈالی جاتی ہے۔

**خوالیگر:** باورچی، خوان سالار۔

**خوان:** دستر خوان، بڑی لکڑی کاطشت، طبق۔

**خوان آراستن:** کھانے کی میز لگانا۔

**خوان چیدن:** میز پر دسترخوان بچھانا۔

**خوان یغما:** کھانے کے لیے کھلا دسترخوان جس کے لیے صدائے عام ہو۔

**برخوان شدن:** کھانے کے لیے دسترخوان پر بیٹھنا۔

**خوان:** کار نمایاں، اولوالعزمی کا کام۔

**ہفت خوانِ رستم:** وہ سات مہمیں جو رستم کو پیش آئیں۔

**خوان- خواندن:** پڑھنا سے فعل امر، پڑھو۔

**ایجد خوان:** پڑھائی شروع کرنے والا۔

**آواز خوان:** گانے والا، مغنّی۔

**خوانا:** جو پڑھا جاسکے۔

**خط او خوانا است:** اس کا خط صاف ہے اور پڑھا جاسکتا ہے۔

**خوان پایہ:** میز پوش، دستر خوان۔

**خوانچِہ:** لکڑی کی طشتری جس میں میوہ رکھ کرپیش کیا جاتا ہے۔

**خواندگان:** جنھیں دعوت دے کر بلایا گیا ہو۔

**خواندِگی:** پڑھنا، گانا۔

**خواندَن:** پڑھنا، بلانا، دعوت دینا۔

**آواز خواندَن:** گانا۔

**پسرَ خواندَن:** متبنّی بنا لینا۔

**پیش خواندَن:** آگے بلانا۔

**عِلم خواندَن:** مطالعہ کرنا۔

**خواندنی:** جو پڑھا جاسکے۔

**خواندِہ:** پڑھا ہوا، لکھا پڑھا۔

**خوان سالار:** میز پر کھانے کا اہتمام کرنے والا، کھانے کی چیزوں کا منتظم۔

**خوان گر:** میز پر کھانے چننے والا۔

**خوانندگی:** گانے کا پیشہ۔

**خوانندہ:** گانے والا، مغنّی، خوانندگان جمع۔

**خوانین:** (ع) خان کی جمع۔

**خواو:** خواب۔

**خواہ:** چاہے۔

**خواہ مخواہ:** چاہے نہ چاہے۔

**خواہ:** خواستن: چاہنا سے فعل امر چاہو، چاہنے والا۔

**خیر خواہ:** نیکی چاہنے والا، بھلائی چاہنے والا، خیراندیش۔

**خواہان:** چاہنے والا، متمنی، طلب گار۔

**خواہر:** ہمشیرہ، بہن۔

**خواہر اندر:** سوتیلی بہن۔

**خواہرانہ:** بہنوں کی طرح سے۔

**خواہر خواندگی:** متبنّی بہن۔

**خواہر زن:** سالی، بیوی کی بہن۔

**خواہر شوہر:** نند۔

**خواہرگی:** بہناپا۔

**خواہش:** آرزو، تمنا، درخواست۔

**حسب خواہش شما:** آپ کی درخواست کے مطابق۔

**خواہش کسی را بجا آوردن:** کسی کی آرزو پوری کرنا۔

**خواہش گر:** خواہش مند۔

**خواہندہ:** مانگنے والا، طلب کرنے والا۔

**خواہیدن:** خواستن، مانگنا، طلب کرنا، التجا کرنا۔

**خواہی نخواہی:** چاہو نہ چاہو۔

**خوب:** اچھا، عمدہ، دلربا، پسندیدہ۔

**رُوی خوب:** خوبصورت۔

**خُوبان:** خوبصورت لوگ، نیک لوگ۔

**خوبرُوی:** خوبصورتی۔

**خوب فرجام:** نیک انجام، کامیاب، کامران۔

**خوب کِردار:** اچھے کردار والا۔

**خوب منظر:** خوشنما، خوبصورت۔

**خُوبی:** اچھائی، نیکی، اچھی صفت۔

**خوُپلہ:** نادان، جاہل۔

**خُوجہ:** خواجہ۔

**خُوخ:** شفتالُو۔

**خُود:** آہنی کلاہ جو زرہ بکتر کے طور سے پہنا جاتا ہے، ہیلمٹ۔

**خود:** نفس، ذات۔

**خود آرا:** جو صرف اپنی آرائش کا خیال رکھتا ہے۔

**خود آرائی:** اپنے آپ کو آراستہ کرنا۔

**خود آمُوز:** خود اپنے آپ پڑھنے والا۔

**خود بخود:** اپنے آپ۔

**خود بین:** صرف اپنا مفاد پیش نظر رکھنے والا، خود غرض، مغرور، خود پسند، خود نما۔

**خود بِینی:** خود پسندی، خود نمائی، خود ستائی، کبرو نخوت۔

**خود پَرَست:** اپنے سوا کسی اور کی طرف توجہ نہ کرنے والا، مغرور، متکبر۔

**خود پَرَستی:** صرف اپنی ذات کی طرف توجہ کرنا خود ستائی، خود پسندی، خود اپنی ذات کو بالا تر سمجھنا۔

**خود پسند:** خودستا، اپنی ذات کو برتر سمجھنے والا۔

**خود پسندی:** خودستائی، خود غرضی۔

**خودت:** توخود۔

**خودتان:** تم خود۔

**خُودخواہ:** خود پرست، خود غرض۔

**خود خواہی:** خود پرستی، خود غرضی۔

**خوددار:** جسے اپنی ذات پر قابو ہو، اپنی عزت و وقار کا خیال رکھنے والا، پُروقار۔

**خودداری:** ضبط، اپنے آپ کو لغو حرکات سے محفوظ رکھنا، اپنی عزت و وقار کی پاسداری کرنا۔

**خودرای:** جو صرف اپنی رائے پر قائم ہو، دوسروں کی رائے پر عمل نہ کرے۔

**خود رُستہ:** جو خود اپنی محنت سے اپنے مقام کو پہنچا ہو۔

**خود رفتگی:** بیخودی کا عالم، بے خبری کی کیفیت۔

**خود رفتہ:** بیخود، بے خبر۔

**خود رنگ:** قدرتی رنگ والی چیز جس پر خود کوئی رنگ نہ دیا گیا ہو۔

**خُود رَو:** وہ پودا جو بوے بغیر پھوٹ نکلے۔

**خُود رَو:** اپنی محنت سے آپ آگے بڑھنے والا، خود بخود کام کرنے والا، جو کسی کا محتاج نہ ہو۔

**خودرَو:** جو خود راہ پر رواں رہے، موٹرکار۔

**خُود ساز:** خوش لباس، بنا سنورا، جس نے صورت اور سیرت کو آراستہ کیا ہے جو آپنے آپ کو کسی بڑے کام کے لیے تیار کرتا ہے۔

**خود ستا:** اپنی تعریف آپ کرنے والا۔

**خودسَر:** جو خود اپنے فکرو خیال کے مطابق کام کرے، کسی دوسرے سے مشورہ کرنے کی ضرورت نہ سمجھے، ضدی، خود رائے، متمرّد، مغرور۔

**خود سرانہ:** سرکشی کے طور سے۔

**خود سری:** خود رای، ضد، تمرّد، غرور، تکبر۔

**خُود سُوز:** خود جلنا، جو شخص دوسروں کے لیے تکلیف برداشت کرتا ہے، آذربائیجان کا آتشکدہ۔

**خود سُوزی:** دوسروں کے لیے تکلیف برداشت کرنا۔

**خودَش:** وہ خود۔

**خود شان:** وہ خود، بصورت جمع۔

**خود شکن:** عاجزی اختیار کرنے والا۔

**خود شکنی:** عجزو انکسار اختیار کرنا۔

**خودشیرینی:** خوشامد سے کام نکالنا، شیریں زبانی۔

**خود شیرینی کردن:** خوشامد سے چپکے چپکے اعتماد یا تقرب حاصل کرنا۔

**خود غَرض:** مطلبی، اپنے ہی مطلب کا آشنا۔

**خود غرضی:** آپا دھاپی، صرف ذاتی غرض کو پیش نظر رکھنا، دوسروں کی طرف توجہ نہ دینا۔

**خود فُروش:** نمائشی، خود نما، نمائش کا شائق، پُرنمود، اپنے آپ کو بیچ دینے والا، نیز زنِ بدکار۔

**خود کار:** مشین جو خود اپنے آپ چلتی ہے۔

**خودکام:** خودسر، خودرائے، مثال:

**ہمہ کارم ز خود کامی بہ بدنامی رسید آخر**
**نہاں کی ماند آں رازی کزو سازند محفل ہا**

کاموں میں جو میں نے خودسری سے کام لیا اس نے میرے لیے بدنامی کے اسباب پیدا کردیے، خود سری کا راز پوشیدہ کیسے رہ سکتا ہے جسے محفلوں کی رونق بنایا گیا ہو۔

**خودکامی:** خودسری، خود غرضی۔

**خود کردہ:** اپنا کیا ہوا۔

**خود کردہ را تدبیری نیست:** اپنے عمل کا نتیجہ خود برداشت کرنا پڑتا ہے۔

**خود کُش:** خودکشی کرنے والا، اپنے آپ کو تباہ کرنے والا۔

**خود کُشی:** اپنے آپ کو ہلاک کرنا، خود اپنی تباہی کا باعث بننا۔

**خود مان:** ہم اپنے آپ۔

**خود مانی:** خوب واقف اور آشنا، جانا بوجھا، بے تکلف، قریبی یار دوست۔

**خُودنُما:** اپنی خوبیوں کو ظاہر کرنے کا شوقین۔

**خود نمائی:** ذاتی نمائش۔

**خود نویس:** فاونٹن پن، جو خود بخود لکھتا جائے۔

**خُودی:** (۱) اپنے خاندان کا، قریبی رشتے دار (۲) ذات، نفس، اپنے نفس یا ذات کے متعلق۔

**خُور:** خورشید، آفتاب۔

**خُور:** خوردن = کھانا سے فعل امر، کھاؤ۔

**پُرخور:** زیادہ کھانے والا، پیٹو۔

**خُور:** بہتے پانی کا قدرتی یا خود بنایا ہوا نالہ۔

**خُور:** (ع) ضعف، کمزوری۔

**خُورا:** شائستہ، لائق، سزاوار۔

**خُورابه:** نہر، آب گزار، بہنا، خارج ہونا، نہر کے کنارے میں شگاف پڑجانا جس سے نہر کا پانی ضائع ہوتا ہے۔

**خُوراك:** پکی ہوئی کھانے کی چیزیں، دوا کی خوراک۔

باید یک خوراکی برای خود تهیه کنید: آپ کو چاہیے کہ کوئی خوراک اپنے لیے آپ تیار کریں۔

**یك خوراك دوا:** ایک وقت کی دوا، دوائی کی ایک خوراک۔

**خوراکی:** سامان خور و نوش۔

**خوراندن-خورانیدن:** کھلانا۔

**خُورانَندِه:** دوسروں کو کھلانے والا

**خُوراهِه:** مرغ کی کلغی۔

**خورانندِه:** جسے کھلایا گیا۔

**خُور پَرَست:** آفتاب پرست، سورج کی پرستش کرنیوالا۔

**خُورجین- خرجین:** ایک بڑا تھیلا جو، بیچ میں سے کھلا ہوتا ہے اسے چیزوں سے پر کرکے گدھے پر لادا جاتا ہے۔

**خُورِه:** خوراک، غذا، طعام۔

**خوردِگی:** کھا جانا (زنگ کا دھات کو)، گلا دینا۔

**خوردن:** کھانا، کسی چیز کا کھایا جانا، ہضم کرنا، ٹکرانا۔

**بدرد خوردن:** مفید ہونا۔

**بدماغ کسی خوردن:** کسی کے احساسات کو مجروح کرنا۔

**خوردن برای زیستن است نه زیستن برای خوردن:** کھانا جینے کے لیے ہے نہ کہ جینا کھانا کے لیے۔

**دو قطار بهم خوردند:** دو گاڑیاں آپس میں ٹکرا گئیں۔

**سیلی خوردن:** تھپڑ لگنا۔

**غصه خوردن:** غصے میں آنا۔

**غم خوردن:** افسردہ ہونا، غمگین ہونا۔

**قسم خوردن:** حلف اٹھانا۔

**کتك خوردن:** سوٹیوں سے سزا پانا۔

**گول خوردن:** دھوکا کھانا، فریب میں آنا۔

**خوردنی:** کھانے کے قابل۔

**انگور حالا خوردنی نیست:** انگور ابھی کھانے کے قابل نہیں ہوئے۔

**خُوردِه:** کھایا ہوا۔

**خوردِه بُردِه:** چیز جو لوٹ لی گئی ہو یا چھن گئی ہو۔

**خوردِه پَز:** آشپز، باورچی۔

**خوردی:** چھوٹا، خُرد۔

**خُورسند:**خوش۔

**خُورِش:**سالن، غذا، خوراک۔

**خورِش خانہ:**آشپز خانہ، باورچی خانہ۔

**خورِشگر:**باورچی۔

**خورشید:**آفتاب، سورج۔

**خورشید پَرَست:**آفتاب پرست، سورج کی پوجا کرنیوالا۔

**خورشید چہرہ:**خوبرو، خوبصورت۔

**خورشید سوار:**صبح سویرے اٹھنے والا، گرمی میں گھوڑے کی سواری کرنے والا، فرشتہ۔

**خورشید لقا:**خوبصورت، زیبا، رعنا،

**خورشیدی:**خورشید سے متعلق۔

**خُورکا:**کانٹے دار پودوں کی باڑ۔

**خُورمك:تعویذ،** سفید و سیاہ موتی جو بدنظری کو دور کرنے کے لیے بچوں کے گلے میں باندھتے ہیں۔

**خُورَند:**مفید، موزوں، مناسب، لائق، شایستہ۔

**این جنس خورنِد دکان شما نیست:**یہ چیز آپ کی دکان کے لیے مناسب نہیں۔

**خورَندِہ:**کھانے والا۔

**خُوَرنق:**ایک محل جو حیرہ میں نعمان بن منذر نے بہرام گور کے باپ کی فرمائش پر بہرام گور کے لیے تعمیر کرایا تھا۔

**خُورَ نگاہ:**کھانے کی جگہ۔

**خُورِہ:**پشم یا سوت کا بڑا تھیلا جس میں چیزیں بھر کر لے جاتے ہیں۔

**خُورہ:**جذام کی بیماری۔

**خُورِہ:**کوئی چیز جس سے دھات کو زنگ لگ جاتا ہے۔

**خورِہ:**فروغ نور، جلال و شکوہ، نیز بمعنی حصہ۔

**خورہ پسین:**سعادت اُخروی۔

**خُوز:**(ع) دشمنی، عداوت۔

**خُوزِستان:**ایران کا جنوب مغربی صوبہ اسے عربستان ایران (عراق عجم) بھی کہتے ہیں۔

**خُوزی:**خوزِستان سے منسوب۔

**خُوست:**جزیرہ۔

**خُوش:**شاد، خرم، اچھا، خرسند، تروتازہ،شاداب، مطمئن۔

**خوش آمدید:**آپ کا آنا خوشی کا باعث ہے۔

**خوش باش ز دی مگو کہ امروز خوش است:**خوش رہو، کل کی بات نہ کرو، آج جو وقت گزر رہا ہے اچھا ہے۔

**خوش باشید:**خوش رہیے، خدا آپ کو خوش رکھے۔

**خوش دارم کہ این کار راہکنم:**یہ کام کرنے میں مجھے خوشی ہے۔

**خوش گذراندن:**ہنسی خوشی وقت گزارنا۔

**ازو خوشم نمی آید:**مجھے وہ اچھا نہیں لگتا۔

**باوجود ثروتِ زیاد ہرگز خوش نیست:**اپنی زیادہ دولت کے باوجود وہ شاد و خرسند نہیں۔

**بروزی دہ روپیہ خوش است:**وہ دس روپیہ کی مزدوری سے مطمئن ہے۔

**بُوی خوش:**خوشبو، دلربا خوشبو۔

**چہ خوش است:**کتنی خوشی کی بات ہے۔

**چہ خوش گفت:**اس نے کتنی اچھی بات کی۔

**خدارا خوش نمی آید دست بردار:**اس قسم کا سلوک خداوند تعالی کو پسند نہیں اسے ترک کر دو۔

**خواب خوش:**مزے کی نیند۔

**خیلی ما خوش گذشت:** ہمارا وقت بڑی خوشی میں گزرا۔

**صَوتِ خوش:** دلربا آواز۔

**خُوشا:** خوشی کی بات ہے کہ۔۔۔۔

**خوشاحال کسی کہ بخدا توکل کند:** کتنا خوش ہے وہ جو خدا پر توکل کیے ہوئے ہے۔

**خوشا شِیراز و وضع بی مثالش:** کتنا خوش منظر ہے شیراز اور اس کا بے مثال محل وقوع۔

**خُوشاب:** (۱) آبدار، تابدار، تابناک، درخشاں (صفت جواہر)

**خُوشاب:** میوہ، پھل، نیم پختہ پھل جسے شیرے میں محفوظ کر لیتے ہیں۔

**خُوشامَد:** چاپلوُسی، مطلب براری کے لیے کسی کی بیجا تعریف کرنا۔

**خُوشامَد گو:** چاپلوس، بیجا تعریف کرنے والا

**خُوشانِیدَن:** خشکا نیدن، خشک کرنا۔

**خُوش آواز:** دلربا آواز، آواز جس میں ترنم کی کیفیت ہو، اچھا مغنّی۔

**خوش آہنگ:** خوش آواز۔

**خوش آیَند:** خوشنما، جو دل کو بھائے۔

**خوش اَختَر:** خوش نصیب۔

**خوش اَخلاق:** اچھی عادات والا، خوش مزاج، راستباز، اچھے اوصاف والا، اچھی سیرت والا۔

**خوش اَخلاقی:** اچھی عادات، اچھے اطوار، خوش مزاج، راستبازی۔

**خوش ادا:** اچھے طور طریقے، دلربا انداز۔

**خوش اَطوار:** اچھے طور طریقے، دلربا انداز، خوش ادا۔

**خوش اِقبال:** خوش نصیب، اقبال مند۔

**خوش اقبالی:** خوش بختی، خوش نصیبی، اقبال مندی۔

**خوش اِلحان:** خوش آواز، اچھی میٹھی آواز والا، خوش گو، جس کی آواز میں ترنم کی کیفیت ہو۔

خوش اندام خوبصورت، اچھے قدو قامت والا۔

**خوش باطِن:** اچھی سیرت والا، باکردار۔

**خوش بخت:** خوش نصیب، اقبال مند۔

**خوش بختی:** خوش قسمتی۔

**خوش بدہ:** خوش معاملہ۔

**خوش بِنیہ:** توانا، مضبوط، اچھے قدوقامت والا، قوی جُثہ۔

**خوش بیں:** رجائیت پسند، امید پسند۔

**خوش بینی:** امید پسندی۔

**خوش ترکیب:** خوش وضع، خوش شکل، خوشنما، دیدہ زیب۔

**خوش تقریر:** فصیح و بلیغ۔

**خوش جنس:** شفیق، مہربان، اچھی فطرت والا، اچھے حسب نسب والا۔

**خوش جنسی:** شرافت، اچھی فطرت، صاف دلی۔

**خوشحال:** اچھے حال میں، شاد، خرسند۔

**خوشحالی:** خوشی، اچھا حال، گذر بسر خوشی سے ہونا۔

**خیر خوش حالی:** خوشی کی خبر۔

**خوش حالی کردن:** خوشی منانا۔

**خوش حِساب:** جو قرض ادا کرنے کے لیے فوراً تیار ہو، لین دین کا کھرا، خوش معاملہ۔

**خوش خَرام:** دل نشین انداز میں چلنے والا، جس کے چلنے کے انداز میں دلربائی ہو۔

**خوشخَط:** جس کا خط بہت اچھا ہو، اچھا کاتب۔

**خوش خط و خال:** جس کے خدوخال اچھے ہوں، دلربا، زیبا۔

**خُوش خُلق:**خلیق، خوش اخلاق، اچھی سیرت والا، خوش کردار۔

**خوش خلقی:**اچھا اخلاق۔

**خوش خُو:**اچھی عادات والا۔

**خوش خوانی:**میٹھے گیت، دل نشیں گیت گانا۔

**خوش خُوراک:**اچھی خوراک کھانے والا، جسے اچھی خوراک میسر ہو۔

**خوش خُوراکی:**اچھی خوراک کھانا۔

**خوش خُوی:**اچھی عادت۔

**خوش دامن:**ساس۔

**خوشدِل:**خوش باش، مسرور، شادان، شادمان۔

**خوشدِلی:**خوشی۔ مسرت، راحت۔

**خوش دِماغ:**مسرور، شاد، شاداں، خرسند۔

**خوش ذات:**خوش جنسی۔

**خوش رفتار:**اچھا سلوک روا رکھنے والا، اچھے طور طریقے والا، خوش خرام پروقار طور پر چلنے والا۔

**خوش رفتاری:**اچھا سلوک روا رکھنا، چلنے کا دلربا انداز۔

**خوشرَنگ:**خوشنما رنگ والا، خوش وضع۔

**خوُشرُو:**زیبا، رعنا، خوبصورت، دلربا۔

**خوشرُوی:**زیبائی، رعنائی، دلربائی۔

**خوش رِیخت:**" خوش وضع، خوش شکل، زیبا، خوشنما، دیدہ زیب۔

**خوش سابِقہ:**جس کے سابقہ حالات اچھے ہوں، جس کی روداد اچھی ہو۔

**خوش ساخت:**اچھی بناوٹ والا۔

**خوش سُخَن:**خوش زبان، خوش بیان۔

**خوش سُلُوک:**خوش رفتار، اچھے طور طریقےوالا۔

**خوش سَلیقِہ:**باسلیقہ، مہذب، باتمیز۔

**خوش سِیرت:**جس کا کردار اچھا ہو، نیک ، اچھے اوصاف والا۔

**خوش صَدا:**خوش آواز، شیریں آواز والا، خوش کن سروں میں گانے والا۔

**خوش صُحبت:**اچھی معقول باتیں کرنے والا جس کی گفتار دل نشین ہو۔

**خوش صُورت:**خوبصورت۔

**خوش طالِع:**خوش نصیب۔

**خوش طبع:**اچھی طبیعت والا، خوش مزاج۔

**خوش طبعی:**خوش مزاجی۔

**خوش طَعم:**خوش مزہ، لذیذ۔

**خوش طِینَت:**اچھی فطرت والا، نیک دل۔

**خوش ظاہر:**جو ظاہر میں اچھا ہو، جس کا ظاہری کردار اچھا ہو۔

**خوش عَلَف:**اچھے یا ناپسندیدہ کھانوں کی تمیز کیے بغیر کھانے والا، عام طور سے یہ ترکیب جانوروں کے لیے استعمال ہوتی ہو جیسے گاو خوش علف۔

**خُوش عَہد:**وعدہ وفا کرنے والا۔

**خوش فِطرت:**نیک فطرت، نیک سرشت۔

**خوش فطرتی:**نیک طبعی، نیک فطرت۔

**خوش قَد:**اچھے قدو قامت والا۔

**خوش قَدَم:**مبارک قدم، جس کے آنے سے خوش بختی کا ظہور ہو۔

**خوش قلب:**نیک دل۔

**خوش قَلَم:**خوبصورت لکھنےوالا، خوش قطع، خوش وضع

**خوش قولی:**ایفائے وعدہ۔

**خوش قیافہ:**جس کے چہرے کے احساسات خوشنما ہوں

**خوش کِردار:** اچھے کردار والا۔

**خوش کلام:** خوش صحبت، اچھی پُر لطف باتیں کرنے والا

**خوش گام:** خوش خرام، جس کی رفتار میں دلربائی ہو۔

**خوش گُذران:** جس کی گذر اوقات اچھی ہو۔

**خوش گُذرانی:** اچھی گزر اوقات۔

**خوش گُفتار:** دل نشین باتیں کرنے والا۔

**خوش گِل:** خوبصورت، زیبا، رعنا۔

**زن خوش گل:** خوبصورت عورت۔

**خوش گلی:** خوبصورتی، زیبائی، رعنائی۔

**خوش لِحن:** خوش آہنگ، خوش آواز، سُریلا۔

**خوش لفظ:** اچھی زبان اختیار کرنے والا۔

**خوش لگام:** فرماں بردار، اطاعت گزار۔

**خوش لہجہ:** جس کا لہجہ اچھا ہو۔

**خوش مزِگی:** پرلطف، دلکشی۔

**خوش مِزہ:** لذیذ، مزیدار، پرلطف، دلچسپ۔

**حکایتِ خوش مزہ:** دلچسپ حکایت۔

**خوش مُعاملہ:** خوش حساب، لین دین کا کھرا۔

**خوش مشَرب:** ملنسار، محبت پسند، بے تکلف بات چیت کرنیوالا، اچھا سلوک کرنے والا۔

**خوش مَنِش:** اچھی فطرت والا۔

**خوش منظَر:** خوشنما، خوش اندام منظر جو نظر کو بھائے، دل پسند۔

**خوش نَشین:** نیا ہمسایہ، نیا آکر بسنے والا۔

**خوش نغمہ:** سُریلا، دلکش انداز میں گانے والا۔

**خوش نَقش:** خوش نصیب۔

**خوش نَقشی:** خوش بختی۔

**خوشنما:** خوبصورت، دل کو اچھا لگنے والا۔

**خوش نَمَک:** جس کھانے میں نمک مناسب ہو اور لذیذ ہو۔

**خوش نوا:** سُریلا، دلکش، انداز میں گانے والا۔

**خوش نواز:** اچھا ساز بجانے والا۔

**مطرب خوش نواز:** دلکش آواز میں گانے والا۔

**خوشنُود:** خوشحال، خوش، مطمئن۔

**مُعلّم از و خوشنود بود:** استاد اس سے مطمئن تھا۔

**خَوشنُودی:** خوشی، اطمینان۔

**خوش نویس:** اچھا لکھنے والا، خوش خط، کاتب۔

**خوش نہاد:** نیک فطرت، نیک سرشت۔

**خوش نیّت:** اچھی نیّت یا ارادے والا۔

**خوش وقت:** خوشحال، خوش، مسُرور، شاد۔

**خوش وقتی:** خوشی، شادمانی، مسرت۔

**خیلی ازیں بابت اظہار خوش وقتی میکرد:** اس کی بابت وہ بڑی خوشی کا اظہار کرتا تھا۔

**خُوشہِ:** سٹا، گچھا، اناج کی بالی۔

**خُوشہِ چِین:** گرے ہوئے خوشہ یا گچھے میں سے دانے نکالنے والا، ادبی سرقہ کرنے والا۔

**خُوشہِ چینی:** گچھے سے دانے نکالنا، ادبی سرقہ کرنا۔

**خُوش ہوا:** خوشگوار موسم۔

**خُوش ہَیکل:** اچھے قدو قامت والا، خوش اندام۔

**خُوشیدَن- خشکیِدَن:** خشک کرنا، خشک ہونا۔

**خُوشیِدہ:** جو خشک ہوا ہو۔

**خَوض:** (ع) غور، گہری، توجہ۔

**خَوف:** (ع) ڈر، بیم۔

**خوفناک:** خطرناک۔

**خُوک:** سُور۔

**خُوکارہ:** خُوگر، عادی۔

**خُوک بان-خوک چران:** سوروں کے گلے کو چرانے والا۔

**خُوگر:** عادی۔

**خُوگرِفتگی:** عادت۔

**خُوگرفته:** عادی۔

**خُوگیر:** عادی، خوگر۔

**خَول:** (ع)(۱)اللہ تعالیٰ کی عطا و بخشش، نعمت، بندہ، کنیز، خدم و حشم۔

**خُول:** پتنگ۔

**خُولنجان:** درخت تانبول کی جڑ جس کے ریشے دوا کے کام آتے ہیں۔

**خَولِه:** ترکش۔

**خَولہ:** خالی، تہی۔

**خُون:** لہو۔

**خون آمدن-خون افتادن:** خون نکلنا۔

**خون بجوش آمد:** مشتعل ہوگیا، ہمدردی کا جذبہ برانگیختہ ہوا۔

**خون خریدن:** خون کا کفارہ ادا کرنا۔

**خون خواستن:** انتقام لینے کی فکر میں ہونا۔

**خون خوردن:** سخت مصیبت میں مبتلا ہونا، بہت مصیبت برداشت کرنا۔

**خون ریختَن:** خون بہانا، قتل کرنا۔

**خون کردن:** قتل کرنا۔

**خون گریستن:** مصیبت میں درد بھرے آنسو بہانا۔

**خوناب:** کنایہ ہے درد بھرے آنسووں کا۔

**خُون آشام:** خون کا پیاسا۔

**خُون آلوُد-خون آلوده:** خون میں لت پت، خون میں لتھڑا ہوا۔

**خون اندُود:** خون آلُود۔

**خوُنبار:** خون کے آنسو بہانا، المناک حالت میں آنسو بہانا۔

**خُون بند:** نکلتے ہوئے خون کو روکنے کی دوا۔

**خون بہا:** خون کا کفارہ، تاوان، قصاص۔

**خون تاوان:** خون کا کفارہ۔

**خُونخوار:** خون آشام، ظالم، قاتل۔

**خونخواری:** خون کی پیاس، درندگی، بے رحمی۔

**خونخوارِه:** خون کا بدلہ لینے کی کوشش کرنے والا۔

**خُونخواہی:** خون کا بدلہ لینے کی تمنا۔

**خونِ دماغ:** نکسیر پھوٹنا۔

**خونِ رز:** انگوروں کا عرق، شراب۔

**خون ریز:** خون بہانے والا، خون کا پیاسا۔

**خون رِیزی:** خون بہانا، ظلم وستم کرنا۔

**خون سرد:** ٹھنڈے خون والا، بے اعتنا، لاپروا۔

**خون سردی:** بے اعتنائی، لاپروای۔

**خون سیاوُش-خونِ سیاوُشان:** سرخ رنگ کی بیل جس سے سرخ رنگ کا عرق نکلتا ہے یہ بیل ہندوستان، حبشہ اور زنگبار میں پیدا ہوتی ہے۔

**خون فِشان:** خون کے آنسو رونا، خون بہانا۔

**خون گرفتن:** خون نکالنا، فصد کرنا۔

**خون گرفته:** جس کا خون لیا گیا ہو، جس کا فصد کیا

گیا ہو۔

**خونِ گرم:** کنایہ ہے شفیق، مہربان، ہمدرد کا۔

**خُون گرمی:** شفقت، ہمدردی۔

**خون گیر:** خون نکالنے والا، فصد کرنے والا۔

**خُونی:** قاتل۔

**خونی:** سرخ، خون جیسا، خون آلود، خون سے متعلق۔

**خُوہل:** ٹیڑھا، کج، خمیدہ۔

**خوہلی-خوہلگی:** کجی، ٹیڑھا پن، خمیدگی۔

**خُوی:** پسینہ، عرق۔

**خوی زدہ:** عرق آلود۔

**خوی:** آذر بائیجان کا ایک شہر۔

**خُوی:** عادت، خُو۔

**خوی آور:** پسینہ آور۔

**خَوی چین:** بنیان جو قمیض کے نیچے پہنی جاتی ہے، پسینہ جذب کرنے والی۔

**خوِید:** جو یا گندم کا پودا جس میں ابھی خوشہ نہ آیا ہو۔

**خوِیش:** اپنا آپ، خود، اپنےعزیز، خاندان، قبیلہ۔

**خویشاوَند:** رشتے دار، قرابت دار، اعزا و اقربا۔

**خویشاوَندی:** رشتے داری، قرابت داری۔

**خوِیشتَن:** اپنا آپ۔

**خویشتن را نباید ستُود:** خود اپنی تعریف نہیں کرنی چاہیے۔

**خویشتن بین:** خود بین۔

**خویشتن بینی:** خود بینی۔

**خویشتن دار:** بردبار، خوددار۔

**خوِیشتن ستای:** خود ستائ، خود اپنی تعریف کرنا۔

**خویشی:** اپنائت، رشتہ داری۔

**خوی گیر:** پسینہ جذب کرنے والا کپڑا۔

**خَہ:** کلمہ تحسین، خوب! واہ!۔

**خَہ خَہ:** بہت خوب، بہت عمدہ، آفرین، شاباش۔

**خُہر:** وطن، منزل۔

**خَہی:** آفرین، شاباش، واہ واہ۔

**خی- خیك:** مشک جس میں سقہ پانی بھرتا ہے۔

**خیك آب:** پانی کی مشک۔

**خیابان:** شہر یا باغ کی کُشادہ اور ہموار راہ، سڑک۔

**خِیابان بندی:** چہل قدمی کے لیے سیرگاہ بنانا۔

**خیار:** (ع) کھیرا۔

**خیار:** (ع) اختیار، پسند، انتخاب۔

**خیار چنبرَ:** کھیرے کی ایک قسم جو لمبا ہوتا ہے۔

**خیارزار:** کھیروں کا کھیت۔

**خیار شنبَر:** خیار چنبَر کھیر ے کی ایک قسم۔

**خیارَك:** ورم یا گومڑی جو ران کی جڑ میں یا بغل میں نکل آتی ہے۔

**خِیارَہ:** کنگرہ، دندانہ۔

**خیارہ دار:** دندانہ دار۔

**خیّاط:** (ع) درزی۔

**خیاط:** (ع) سوئی۔

**خَیاطَت:** (ع) کپڑے سینا۔

**خَیاطی:** (ع) کپڑے سینے کا کام۔

**خیال:** (ع) سوچ، تصور، فکر، وہم، رائے۔

**بخیال اُفتادن:** سوچ میں پڑنا۔

**بخیالم افتادکہ در آنجادعوت دارم:** مجھے یاد آیا کہ وہاں میری دعوت ہے۔

**تُوی برابر من یا خیال در نظرم:** تو میرے ساتھ کھڑا ہے یا میری نظر میں کوئی پیکر خیالی ہے، یا وہم ہے۔

**خیال باف:** عالم بیداری میں خواب دیکھنے والا، خیالی پلاؤ پکانے والا۔

**خیال بستَن:** خیال باندھنا، منصوبہ بنانا۔

**خیال بند:** خیال ساز، خیال باف۔

**خیال بندی:** خیالی تصویریں بنانا، خیالی پلاؤ پکانا۔

**خیالِ خام:** فضول خیال جس کے پورے ہونے کا امکان نہ ہو۔

**خیالی:** تصوری، وہمی، فرضی، قیاسی، ظنی۔

**خیاّم:** (ع) خیمہ دوز، خیمے بنانے والا۔

**خیام:** (ع) خیمہ نشین، ایران کے مشہور رباعی نویس شاعر عمر خیام۔

**خِیانَت:** (ع) بددیانتی، بے ایمانی۔

**خیانت ورزیدن:** بددیانتی کرنا۔

**کارہای خیانت آمیز:** بددیانتی کے کام۔

**خِیانَت کار:** جس کا پیشہ ہی بددیانتی ہو۔

**خِیانَت کارانہ:** بددیانتی، بے ایمانی۔

**خیانت گر:** خیانت کار، بددیانت۔

**خِیانت گری:** خیانت کاری، بددیانتی۔

**خیاوان:** خیابان۔

**خَیبَت:** (ع) ناامیدی، ناکامی، زیاں کاری۔

**خیبَر:** مدینہ منورہ سے قریب یہودیوں کا قلعہ تھا جو مسلمانوں نے فتح کیا۔

**خَیبرگیر:** خیبر فتح کرنے والے دلاور، حضرت علی (رض) کا لقب۔

**خَیبری:** خیبر سے متعلق۔

**خیتال:** شوخی، مزاح، دروغ۔

**خَیج-خیش:** جوا جو زمین جوتنے کے لیے بیلوں کی گردن پر ڈالا جاتا ہے۔

**خَیدَع:** (ع) جس کی دوستی پر اعتماد نہ کیا جاسکے۔

**خِیدَن:** خمیدَن، جُھکنا۔

**خِیدہ:** جھکا ہوا، جسے خم ہو گیا ہو۔

**خَیر:** نیکی، بہتری۔

**برای خَیر عموم این کار راکرد:** عوام کی بہتری کے لیے اس نے یہ کام کیا۔

**خَیرَ الأُموراوسَطُھا:** درمیانی راستہ اختیار کرنا بہتر ہے۔

**خیردیدَن:** برکت پانا، کامیابی حاصل ہونا۔

**خیرِعامہ:** خیر عموم، عام لوگوں کی بھلائی کا کام۔

**خَیر مَقدم:** استقبال، پذیرائی۔

**خَیر:** نفی کے معنوں میں بھی استعمال ہوتا ہے، نہ نہیں۔

**خیِّر:** (ع) سخی، نیک، زاہد، عابد، کریم النفس۔

**خیرات:** (ع) سخاوت، نیکیاں، نیک کام، نیکوکاری۔

**خَیراتی:** (ع) سخی، مخیَّر، فیاض، نیک دل، کریم النفس۔

**خیرُالانام:** (ع) انسانوں میں بہترین، حضرت رسول کریم (ص)۔

**خیراَندیش:** خیرخواہ، بھلائی کی بات سوچنے والا، فیض رسان، کریم النفس، مخیرّ۔

**خیراَندیشی:** خیر خواہی، فیض رسانی، دوسروں کی بھلائی کی بات سوچنا۔

**خَیر خواہ:** خیر اندیش، فیض رساں، مخیرّ۔

**خَیر خواہانہ:** خیر خواہی سے، خیراندیشی سے۔

**نصائح خیر خواہانہِ:** خیر خواہی کے لیے نصیحتیں بھلائی کی نصیحتیں۔

**خیر خواہی:** خیراندیشی، دوسروں کی بھلائی چاہنا، فیض رسانی، کریم النفسی۔

**خِیرگی:** (۱)ڈھٹائی، دیدہ دلیری، (۲)آنکھوں کا چندھیانا، دھند لاپن (آنکھوں کا)تحیرّ۔

**خَیرمآل:** نیک انجام۔

**خِیروُک:** گُل شب بو۔

**خِیرہ:** آنکھوں کا چندھیانا۔

**چشمش از آفتاب خیرہ شد:** اس کی آنکھیں آفتاب کی روشنی سے چندھیا گئیں۔

**خیرہ:** (ع) آنکھیں پھاڑ کر دیکھنا۔

**خیرہ:** ضدی، سرکش، گستاخ، بے شرم۔

**این بچہ خیلی خیرہ است:** یہ بچہ بہت گستاخ ہے۔

**خیرہ:** حیران، پریشان۔

**خیرہ شدن:** حیران ہونا۔

**خیرہ ماندن:** حیران ہونا یا خوفزدہ ہونا۔

**خیرہ نگاہ کردن-خیرہ نگریستن:** پتھرائی ہوئی آنکھوں سے دیکھنا، حیرت سے دیکھنا۔

**خِیرہ چشم:** شوخ، گستاخ، ڈھیٹ، بے ادب، دریدہ دہن، منہ پھٹ، بدلگام۔

**خیرہِ چَشمی:** گستاخی، بے ادبی، دریدہ دہنی، بد لگامی۔

**خِیرہِ خیرہِ:** پتھرائی ہوئی آنکھوں سے دیکھتے ہوئے۔

**خیرہِ درا:** احمق، بے وقوف۔

**خیرہِ رُو:** بے حیا، بے شرم۔

**خیرہِ رُوی:** بے حیائی، بے شرمی۔

**خیرہِ سَر:** خودسر، ضدی، بے باک، بے پروا، آشفتہ، پریشان۔

**خیرہ کُش:** ظالم، بیرحم، آدم کُش، بلاسبب خونریزی کرنے والا۔

**خِیری:** ایک قسم کا خوش رنگ پھول، گل شب بو۔

**خیَرِیَت:** اچھائی، بہتری۔

**خَیرِیّہ:** (ع) نیکی کے کام۔ فلاح و بہبود کے کام۔

**موسّسات خیرِیّہ:** فلاح و بہبود کے کام۔

**خِیز- خیزیدَن:** کودنا سے فعل امر، اُٹھ کُود، چھلانگ لگا۔

**خِیزآب:** موج، نہر۔

**خِیزان:** اٹھتے ہوئے۔

**خیزاندَن-خیزانیدَن:** اٹھانا، بلند کرنا۔

**خِیزران:** بید کا درخت۔

**چوبِ خیزران:** بید کی چھڑی۔

**خِیزیدَن:** اٹھنا۔

**خِیس:** بھیگا ہوا،

**خیس کردن:** بھگونا۔

**خِیس شدَن:** بھیگ جانا۔

**خِیساندہِ:** بھگویا ہوا۔

**خِیسیدَن:** بھگونا۔

**خِیسیدہ:** بھگویا ہوا۔

**خِیش:** ہل، جوآ جو بیلوں کی گردن پر رکھا جاتا ہے۔
**خِیش زدن:** قلبہ رانی کرنا، ہل چلانا۔
**خَیش:** ایک قسم کا کُھردرا کپڑا۔
**خَیش خانہ:** موسم گرما گزارنے کی قیام گاہ، جو خس وغیرہ سے بنائی جاتی ہے۔
**خَیشُوم:** (ع) ناک، ناک کے اندر کی کُرکُری ہڈی۔
**خِیط:** (ع) سلک، خیوط جمع۔
**خیطِ ابیَض:** کنایۃً سفیدہ سحر۔
**خیطِ اسوَد:** رات کا اندھیرا۔
**خِیف:** (ع) دامن کوہ کی پستی و بلندی۔
**خِیک:** مشک۔
**خِیکچہ:** مشکیزہ۔
**خَیل:** گھوڑوں کا گلہ، سواروں کا گروہ، خیول جمع۔
**خَیل تاش:** ایک ہی گروہ کے افراد۔
**خَیل خانہ:** خاندان۔
**خِیلان:** داغ، تل، خال، مہا سے۔
**خَیلی:** زیادہ، کثرت، فراوان۔
**خیلی خوب:** بہت اچھا۔
**خِیم:** (۱) فطرت، طبیعت، مزاج، خصلت، (۲) بدخو، دیوانہ۔
**خِیَم:** (ع) خیمہ کی جمع۔
**خَیمہ:** (ع) تنبو، سائبان۔
**خیمہ دُوز:** خیمے بنانے والا۔
**خیمہ شب بازی:** تماشہ یا پتلیوں کا تماشہ جس جگہ ہو۔
**خیمہ کبُود:** آسمان۔
**خیمہ کردن-خیمہ گستردن:** خیمہ لگانا، ڈیرا جمانا۔
**خیمہ نشین-چادرنشین:** خیمہ میں رہنے والے، خانہ بدوش جو اپنے کاروبار کے سلسلے میں پھرتے پھراتے ہیں اور جہاں مناسب سمجھتے ہیں خیمے نصب کرلیتے ہیں۔
**خَیو:** لعاب دہن۔
**خیُول:** (ع) خیل کی جمع، اسپ سوار۔
**خِیوہ:** خوارزم، بحیرہ خزر کا ساحلی ملک۔
**خیوی:** زیادہ لعاب دہن۔

## د

**د**۔ فارسی ابجد کا دسواں، اردو کا گیارہواں اور عربی کا آٹھواں حرف، ابجد کے حساب سے اس کے ۴ عدد ہیں۔
**داء:** (ع) بیماری، مرض۔
**داء الأسَد:** (ع) جذام کی بیماری، برص۔
**داءُ الثّعلَبَ:** (ع) بیماری جس سے سر کے بال گرجاتے ہیں۔
**داءُ الحَیّہ:** جلد کی بیماری۔
**داءُ الخَمر:** (ع) خوف، ہذیان، سراسیمگی۔
**داءالخَنازِیر:** (ع) کنٹھ مالا، گلسوا۔
**داء الذّقن:** (ع) ایک قسم کی بیماری جس سے تھوڑی میں خارش پیدا ہونے لگتی ہے۔
**داء الذّئب:** (ع) بیماری جس میں بھوک بہت لگتی ہے۔
**داءُ الرّقص:** (ع) بچوں کی ایک بیماری، ام الصبیان پسلی کی بیماری۔
**داءُ الفَرفیر:** (ع) ایک بیماری جس سے جسم پر نیلے یا ارغوانی رنگ کے داغ پڑ جاتے ہیں۔
**داءُ الفیل:** (ع) بیماری جس سے پنڈلی سوج جاتی ہے۔

**داءُ الکلب:** (ع) (۱)کتے کے کاٹنے کی بیماری (۲)پانی سے خوف آنا۔

**داب:** عادت، کام، جدوجہد۔

**داب:** شان و شکوہ، تزک و احتِشام، خود نمائی۔

**دابر:** (ع) نتیجہ، پچھلا حصہ، بنیاد، پیرو۔

**دابہ:** جانور جن پر سواری کے ساتھ بوجھ بھی لادا جاتا ہے۔

**دابۃ الارض:** (ع) دیو پیکر جانور۔

**داثر:** (۱)بے توجہ، سہل انگار، غافل، غفلت شعار۔

**داج:** (ع)(۱)بوجھ اٹھا کرلے جانے والا ملازم (۲)اندھیرا، تاریک رات۔

**داچك:** گوشوارہ۔

**داحِس:** (ع) انگلی کی سوجن، آماسِ انگشت، ناخن کے قریب انگلی پر آماس ہونا۔

**داحِض:** (ع) لرزنے والا، جس سے لغزش ہوتی ہے، باطل۔

**داحُول:** (ع) وہ سازو سامان جو صیاد شکار کرنے کے لیے ترتیب دیتا ہے۔

**داخِل:** (ع) اندر، اندرون آنے والا، وارد ہونے والا، شامل۔

**داخِل مملکت:** مملکت کا اندرونی حصہ۔

**خودرا دا خل نزاع نکنید:** اپنے آپ کو اس لڑائی میں شامل نہ کیجیے۔

**داخِلہ:** اندرونی۔

**اُمورِ داخِلہ:** ملکی معاملات، ملک کے اندرونی معاملات۔

**وزارتِ امور داخلہ:** ملک کے اندرونی معاملات کی وزارت۔

**داخلی:** اندرونی، ملکی، گھریلو۔

**عایداتِ داخلی:** داخلی مالیات۔

**داد:** (۱) فریاد و فغان، انصاف کی التجا، (۲)عطا و بخشش (۳)بہرہ، نصیب۔

**ای داد:** میری مدد کو آؤ۔

**بداد کسی رسیدن:** کسی کی تکلیف کے ازالے کی کوشش کرنا۔

**داد خواستن:** انصاف چاہنا۔

**داد دادن:** انصاف کرنا، فریادی کی حق رسی کرنا۔

**داد زدن:** نالہ و فریاد کرنا۔

**داد کسی گرفتن:** کسی مظلوم کی تکلیف کا ازالہ کرنا۔

**داد:** دینے کا عمل، تحفہ، نعمت۔

**خداداد:** عطائے خداوندی، خدا کا دیا ہوا، نعمت خداوندی۔

**داد و ستِد:** دینا لینا، معاملہ خصوصاً تجارت کا سمجھوتا۔

**دادوستِدکردن:** تجارتی معاملہ کرنا، کاروبار جاری کرنا، گفت و شنید کرنا، گفت و شنید سے معاملہ طے کرنا۔

**دادا:** آیہ۔

**دادار:** خداوند تعالی، فریاد رس، بخشنے والا۔

**داداش:** (ت) بھائی، برادر۔

**داد آفرید-داد آفرین:** خداوند تعالی۔

**دادباختہ:** جس کے خلاف عدالت سے حکم صادر ہوا ہو۔

**داد بخش:** انصاف کرنے والا، منصف۔

**داد بخشی:** عدل، انصاف۔

**داد بُردِہ:** جس کے حق میں عدالت نے فیصلہ دیا ہو۔

**داد پُرس:** داد خواہ۔

**داد خواست:** داد خواہی، انصاف چاہنا۔
**داد خواہ:** داد چاہنے والا، انصاف کا طالب، مدعی۔
**داد خواہی:** انصاف چاہنا۔
**داد خواہی کردن:** انصاف چاہنا۔
**دادر:** بھائی، برادر۔
**دادر:** دادار۔
**داد رس:** فریادی کی حق رسی کرنے والا۔
**داد رسی:** حق رسی، چارہ سازی، حق رسائی، تلافی۔
**دادستان:** انصاف کرنے والا، فریاد رس۔
**دادسرا:** فریادی کی چارہ سازی کرنے والا، داد گستری کا ادارہ عدالت۔
**داد فرما:** دادرس، فریاد رس، انصاف کرنے والا۔
**دادگاہ:** انصاف، عدلیہ، عدالت۔
**دادگاہ بخش:** عدالت جس میں دعوے پیش کیے جاتے ہیں۔
**دادگاہ شہرستان:** بڑی عدالت، ہائی کورٹ۔
**دادگاہ نظامی:** فوجی عدالت۔
**دادگر:** انصاف کرنے والا، عادل، صفت باری تعالی۔
**دادگری:** انصاف، عدل۔
**داد گستری:** انصاف کرنا۔
**دادگیر:** انصاف پانے والا۔
**دادَن:** دینا۔
**دادنامہ:** کاغذ جس پر عدالت کا فیصلہ درج ہو۔
**دادنی:** جو دینا ہو، جو ادا کرنا ہو، رقم جو ادا کرنی ہو۔
**دادُر:** قدیمی ملازم یا معلم۔
**دادوبیداد:** ظلم کے خلاف فریاد، ستم دیدہ کی آہ فغان، چیخ و پکار۔
**دادودہش:** عطاو بخشش۔
**دادوَر:** دادگر، انصاف کا انتظام کرنے والا، عادل۔
**دادوسِتَد:** دینا لینا، تجارتی معاملہ، خریدو فروخت۔
**دادوَند:** یکساں، برابر، با اعتدال۔
**دادہ:** جو دیا گیا ہو۔

**دادیار:** وکیل عمومی۔
**دار:** سولی، پھانسی، پھانسی کا قالب جس پر پھانسی دی جاتی ہے۔
**دارزدن:** پھانسی دینا۔
**دار:** رکھنے والا، عموماً لاحقے کے طور سے استعمال ہوتا ہے مثلاً کتابدار، کتابیں رکھنے والا، لائبریرین۔
**دار:** (ع) گھر، احاطہ، مقام۔
**دارُالآخِرَت:** (ع) عاقبت، دنیاے آخرت۔
**دارالادَب:** (ع) جہاں ادب و اخلاق کی تربیت دی جاتی ہے، سکول، درسگاہ، اکیڈیمی۔
**دارُ الاعانِت:** (ع) اعانت خانہ، جہاں مستحقین کو مدد دی جاتی ہے۔
**دارالامارِہ:** (ع) دارالسلطنت۔
**دارالامان:** (ع) امن و سلامتی کا مقام، دارالسلام۔
**دارالانشاء:** (ع) جہاں مراسلےاور فرامین لکھے جاتے ہیں۔
**دارُالایتام:** جہاں یتیموں کی پرورش کی جاتی ہے اور تربیت کی جاتی ہے، یتیم خانہ۔
**دارُالبَقا:** (ع) دُنیا جو ہمیشہ قائم رہیگی، دنیاے ابد، دنیاے آخرت۔
**دارالبَوار:** (ع) جہنم، دوزخ۔
**دارُالتَّدریس:** (ع)درسگاہ، سکول،مدرسہ، مکتب۔
**دارالتَّرجمہ:** (ع) دفتر جہاں ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمے کا کام ہوتا ہے۔
**دارُالحَرب:** (ع) جنگ کا مقام۔
**دارالحُزن:** (ع) جہاں کے لوگوں کو رنج و اندوہ سے سابقہ ہو۔
**دارالحکُومت:** (ع) دارالسلطنت۔
**دارالخلافہ:** (ع) خلافت کے عہد کا دارالسلطنت۔

**درالخلد:**(ع) آخرت، دنیاے آخرت۔

**دارالرضاعة:**(ع) جہاں نوزائیدہ بچوں کی نگہداشت اور پرورش کیجاتی ہے۔

**دارالشرع:**(ع) جہاں شریعت کی رو سے فیصلے ہوتے ہیں۔

**دارالشفا:**شفاخانہ، ہسپتال۔

**دارالشوری:**(ع) مقام جہاں مشاورت ہوتی ہے، لوگوں کے نمائندوں کی مجلس۔

**دارالصفا:**(ع) خانہ کعبہ۔

**دارالضرب:**(ع) جہاں سکے ڈھالے جاتے ہیں، ٹکسال۔

**دارالضیافت:**(ع) مہمان خانہ، جہاں مہمانوں کی پذیرائی ہوتی ہے۔

**دارالطباعت:**(ع) چھاپا خانہ۔

**دارالعجزہ:**(ع) معذوروں محتاجوں کی پناہ گاہ

**دارالعلم:**(ع) سکول، کالج، دانشکدہ۔

**دارالعلوم:**یونیورسٹی، دانشگاہ۔

**دارالعیار:**(ع) پرکھنے کی جگہ۔

**دارالغرار:**(ع) خانہ فریب مجازاً دنیا۔

**دارالفنا:**(ع) دارفانی، فانی دینا۔

**دارالفنون:**(ع) یونیورسٹی، دانشگاہ۔

**دارُ القرار:**(ع) ہمیشہ ٹھہرنے کی جگہ، آخرت، دنیاے ابد۔

**دارالقضا:**(ع) عدلیہ۔

**دارُالمجانین:**(ع) پاگل خانہ۔

**دارالمرض:**(ع) بیمارستان، ہسپتال۔

**دارالمساکین:**(ع) مسکینوں محتاجوں کے رہنے کی جگہ۔

**دارُالمعلمین:**(ع) استادوں کے لیے تعلیم و تربیت کا ادارہ، نارمل سکول، ٹریننگ کالج۔

**دارالملک:**(ع) دارالسلطنت۔

**دارالندوہ:**(ع) مجلس مشاورت۔

**دارالنعم:**نعمتوں کا مقام۔

**دارالوکالہ:**(ع) وکالت خانہ۔

**دارا:**ایران قدیم کا شہنشاہ، داریُوش۔

**دارا:**مالدار، ثروت مند۔

**داران-دارین:**دنیا و آخرت

**دارائی:**ملکیت، دولت، ثروت۔

**دارای:**ایک قسم کی سلک۔

**داربازِ:**قلاباز، رسی پر ناچنے والا۔

**داربام:**شہتیر۔

**داربزین:**جالی جو گھر کے اگلے حصے میں لگائی جاتی ہے، احاطہ بندی۔

**داربست:**جعفری، تار وغیرہ کی جالی، لکڑی کا خانہ دار پردہ۔

**داربوی:**عُود کی لکڑی جس کے جلنے سے خوشبو آتی ہے

**دارپلپل:**دار فلفل:لمبی مرچ۔

**دارپرنیاں:**بقم، ایک درخت ہے جس کی لکڑی سرخ رنگ کی ہوتی ہے اور پھل کا رنگ بھی سرخ ہوتا ہے، اس سے سرخ رنگ حاصل کرتے ہیں اور اس سے پشم اور سلک کو رنگ دیتے ہیں۔

**دارتُو:**دُرد جو شراب کے برتن میں تہ نشین ہو جاتا ہے۔

**دارچین:**دارچینی جو مسالے میں کام آتی ہے، مسالے کا ایک جزو۔

**دارخور:**میوہ دار پودا جسے ابھی پیوند نہ کیا گیا ہو۔

**داردان:**زمین جہاں دانے بوتے ہیں یا قلمیں لگاتے ہیں اور جب وہ پودے اگتے ہیں تو انھیں ضرورت کے مطابق اور جگہوں پر جا لگاتے ہیں، نرسری۔

**دارزرد:**زرد لکڑی۔

**دار شکنک:**دارکوب، نیچے دیکھیے۔

**دار فلفل:**لمبی مرچ۔

**دارکوب:**ایک پرندہ ہے جو چونچیں مار مار کر درخت کے تنے کے حشرات نکال کر کھاتا ہے۔

سے دور ہو جائے وہ دل سے بھی دور ہو جاتا ہے۔

**دیدہ:** دیکھی ہوی چیز۔

**دیدہ را نا دیدہ گرفتن:** دیکھی ہوئی چیز کو ان دیکھا سمجھنا اور نظر انداز کر دینا۔

**دیدہ برہم زدن:** آنکھ جھپکنا۔ مثال:

**چہ باشد کاوش وکاھش نہ اقبالی نہ ادباری**
**کہ تا برہم زنی دیدہ نہ این بینی نہ آن بینی**

اقبال مندی میں کاوش اور بدبختی میں رنج و الم کی کیا حقیقت ہے، کیونکہ آنکھ جھپکنے میں نہ یہ دیکھو گے نہ وہ دیکھو گے۔

**دیدِہ باز:** نظر باز۔

**دیدِہ بان:** دیدبان، پاسبان، نگہبان، ناظر، مشاہدہ کرنے والا۔

**دیدِہ بانی:** نگہبانی۔

**دیدِہ براہ:** منتظر، جو کسی کی راہ دیکھ رہا ہو۔

**دیدہ شُور:** بد نظر۔

**دیدِہ کار:** مشاہدے کی جگہ، غور سے دیکھنے کی جگہ۔

**دیدِہ وَر:** صاحبِ ادراک، صاحب بصیرت، تیز فہم، دور رس، نکتہ رس، گہری نظر رکھنے والا۔

**دیدہ وَری:** تیز فہمی، نکتہ رسی۔

**دِیر:** بے وقت، وقت گزرنے کے بعد، آہستہ، جلد کی ضد۔

**دیر کردن:** تاخیر کرنا، وقت پر نہ پہنچنا، وقت کے بعد آنا۔

**اُو دیر آمد:** وہ دیر سے آیا۔

**دیر زمانی است کہ شمارا ندیدہ ام:** عرصہ ہوا کہ میں نے آپ کو نہیں دیکھا۔

**دیر کشیدن:** طول پکڑنا۔

**دیری است کہ:** بہت عرصہ ہوا کہ۔

**شما خیلی دیر کاری کنید:** تم بہت آہستہ کام کرتے ہو۔

**نمی دانم چرا امروز دیر کردہ است:** معلوم نہیں آج اس نے دیر کیوں کی۔

**دَیر:** (ع) جہاں راہب سکونت اور عبادت کرتے ہوں۔

**دَیرِ مغان:** آتشکدہ، آتش پر ستوں کا مقدس مقام۔

**دیران:** (ع) گھر (جمع دار)۔

**دَیرانی:** دَیر سے منسوب۔

**دَیر نشین:** راہب خانے میں رہنے والا۔

**دِیر باز:** مدت دراز، بہت وقت۔

**از دیر باز:** بہت عرصے سے۔

**شب دیر باز:** طویل رات۔

**دِیر باوَر:** جو شخص آسانی سے کوئی بات نہ مانے، جسے آسانی سے یقین نہ آئے۔

**دیر باوَری:** آسانی سے کوئی بات نہ ماننا۔

**دِیر پا:** پائیدار، مستحکم، مضبوط۔

**دیر پایٔ:** پائیداری، استحکام، مضبوطی۔

**دیر جُنبش:** کاہل الوجود، الکسی، سُست، آرام طلب شخص، کاہل۔

**دَیر خانہ:** راہب خانہ۔

**دِیر دِیر:** دیر دیر سے، وقفے وقفے کے بعد۔

**ما دیر دیر یکدیگررا ملاقات میکنیم:** ہم وقفے وقفے سے ایک دوسرے سے ملاقات کرتے

ہیں۔

**دیر رَنج:** بُرد یار، متحمل۔

**دیر رَس:** دیر میں پہنچنے والا، دیر میں پکنے والا (پھل وغیرہ)۔

**میوہ دیر رس:** دیر میں پکنے والا پھل۔

**دیر غَضَب:** متحمل، جسے زیادہ غصہ نہ آئے، صبرو تحمل کرنے والا۔

**دیِرک:** ستون، بانس، مستول۔

**دیرکِ چادر:** بانس جس سے خیمہ نصب کیا جاتا ہے۔

**دیرک کشتی:** کشتی کا مستول۔

**دَیرکتُور:** ڈائرکٹر کا مفرس، رئیس، ناظم، ناظم اعلی۔

**دیر کسیون:** ڈائرکشن کا مفرس، سمت،طرف جہت۔

**دیرگاہ:** زیادہ وقت، مدت دراز، زمانہ قدیم۔

**دیرگاہی است کہ:** زیادہ عرصہ ہوا کہ۔۔۔

**دیرگداز:** دیر میں پگھلنے والا، دیر میں متاثر ہونے والا، سرکش۔

**دیر ماندن:** دیر کرنا، دیر ہونا۔

**دیر ماندِگی:** پرانی، فرسودگی۔

**دیِرَند:** دہر، روزگار، زمانہ، مدّتِ دراز، لمبا، دورتک پھیلا ہوا، وقت۔

**دیرُوز:** کل جو گزر گیا ہے۔

**دیِروزی:** کلِ سے متعلق۔

**دیر وقت:** دیر میں۔

**دیرگاہ:** طویل عرصہ

**دیر یاب:** دیر میں دستیاب ہونے والا، کمیاب۔

**دیر یاز:** طولانی، دراز۔

**دیریژابُل:** ڈی رجبل کا مفرس، ہر طرف کو اڑنے اڑانے والی ہوائی کشتی، بیلون۔

**دیرین:دیرینہ** - قدیمی، پرانا۔

**دیرین شِناس:** آثار قدیمہ کا علم رکھنے والا۔

**دیرین شِناسی:** آثار قدیمہ کا علم۔

**دیرینہ رُوز:** دیرینہ سال، زیادہ عمر کا، بوڑھا۔

**دیِز:** رنگ۔

**شب دیِز:** سیاہ رنگ کا، ایران کے ساسانی بادشاہ خسرو پرویز کے ایک گھوڑے کا نام۔

**دیِزج:** دیزہ، دیز، رنگ سیاہ یا خاکسری رنگ۔

**دیزَندان:** لوہے کی تپائی جو آگ پر رکھی جاتی ہے۔

**دیزِہ:** دیز، رنگ۔

**دیزی:** مٹی کی ہنڈیا یا دھات کی دیگچی جس میں کھانا پکایا جاتا ہے۔

**درِ دیزی باز است حیای گُربہ کجا رفتہ است:** ہنڈیا کا ڈھکنا کھلا ہے تو بلّی کی شرم و حیا کا کیا ذکر یعنی ہم خود اپنی حفاظت نہ کریں تو کسی پر کیا اعتراض۔

**دیِس:** مانند، نظیر، مثال:

**ماہ دیس:** چاند جیسا، چاند کی مثال۔

**دیِس:** ڈسک کا مفرّس، قاب، بڑی طشتری۔

**دیِسال:** گزشتہ برس۔

**دیِسانتری:** (انگ) ڈانسنٹری کا مفرس، پیچش، خونین اسہال۔

**دِیسپلن:** ڈسپلن کا مفرس، نظم و ضبط

**دیش، دہش:** اسے دے دو

**دی شب:** گزشتہ رات، شب گزشتہ

**دی شبی:** کل رات سے متعلق

**دِیشلِمہ:** (ت) تلخ چائے جس میں چینی نہیں ڈالتے بلکہ چینی کو منہ میں ڈال کر اوپر سے چائے کا گھونٹ بھرتے ہیں۔

**دِیفتری:** ڈفتیریا کا مفرس، خناق

**دِیک:** (ع) مرغا، خروس، ادیاک جمع

**دِیکتا تُور:** ڈکٹیٹر کا مفرس، مختار مطلق، فرمانروای مستبد، خودرای، فرمانروائے خود سر

**دِیکتِہ:** ڈکٹیشن کا مفرس، املا، وہ بیان جو کوئی زبان سے کہتا ہو اور دوسرا اسے لکھتا ہو

**دِیگ:** دھات یا تانبے کا بنا ہوا بڑا برتن جس میں کسی تقریب کے لیے چاول وغیرہ پکاتے ہیں

**دِیگ افزار:** خوشبو دار مسالہ جو سالن یا چاولوں میں ڈالتے ہیں مثلاً زیرہ، کالی مرچ، دار چینی وغیرہ

**دِیگ پایہ:** لوہے کی تپائی جس پر دیگ رکھتے ہیں

**دِیگ جُوش:** خوراک جو دیگ میں پکائی جاتی ہے

**دِیگچِہ:** پتیلا

**دِیگدان:** سہ پایہ

**دِیگر:** دوسرا، اور، مختلف، اور زیادہ

**اشخاص دیگر:** دوسرے لوگ

**بار دیگر:** دوسری مرتبہ

**جای دیگر:** کسی اور جگہ

**دونفر دیگر:** دوسرے دو آدمی

**دیگر آنجا توقف نکردم:** اور زیادہ عرصہ میں وہاں نہ ٹھہرا

**دیگر روز:** کسی اور دن

**دیگر شدن:** بدل جانا

**دیگر ندارم:** اور زیادہ میرے پاس نہیں

**دیگر نمی توانم کہ راہ بروم:** میں اور زیادہ نہیں چل سکتا

**سال دیگر:** دوسرا سال

**عشقبازی دیگر است و نفس پرستی دیگر است:** محبت کرنا اور چیز ہے اور نفس پرستی اور چیز ہے

**نماز دیگر:** نماز عصر

**ہم دیگر:** باہم دیگر، ایک دوسرے کے ساتھ

**یک دفعہ دیگر:** ایک دفعہ اور

**دیگر گُون:** دگر گون، بدلا ہوا

**دیگر گُون شُدن:** بدل جانا، مختلف صورت اختیار کر لینا

**دیگر گُونی:** تبدیلی، تغیرو تبدل (رنگ صورت وغیرہ میں)

**دیگری:** دوسرا

**دیگری بہتر ازین است:** دوسرا اس سے بہتر ہے

**دیگ گِیر:** کپڑا جس سے دیگ آگ پر سے اٹھائی جاتی ہے

**دیگی:** دیگ میں پکا ہوا

**دِیگِینہ:** دیگ میں پکا ہوا گوشت وغیرہ

**دَیلاغ، دیلاق:** لمبے قد کا آدمی مگر بیکار شخص، فضول آدمی

**دَیلم:** گیلان کے ایک قدیمی شہر کا نام، وہاں کے رہنے والے لوگ، کنایہ ہے دلیر اور جنگجو سپاہی کا، بندہ اور غلام کے معنوں میں بھی استعمال ہوا ہے

**دِیلماج:** (ت) مترجم، ترجمان

**دَیلمی:** دیلم کا رہنے والا

**دیلہ:** رائی

**دیم:** (ع) چہرہ، رخسار، صورت مثال:-

**عنبرین خطی و ہیجادہ لب و نرگس چشم**
**حبشی مُو و حجازی سخن و رومی دیَم**

چہرے کے خط و خال عنبر جیسے، ہونٹ یاقوت کی طرح سرخ، آنکھیں نرگس کی سی، سر کے بال گہرے سیاہ، باتوں میں حجازی لے اور چہرہ رومیوں کا سا ہے۔

**دیم:** دیمہ کی جمع، دیکھیے دیمہ

**دیماس:** زیر زمینی گڑھا، قبر، (دیامیس جمع)

**دیماوند:** کوہ دماوند

**دیماہ:** ایرانی شمسی سال کا دسواں مہینہ

**دیمت:** (ع) لگاتار ہلکی بارش

**دیمر:** بارش جس میں بجلی ہو نہ رعد

**دیم زار:** جہاں خشک موسم میں فصل بوئی گئی ہو

**دیمکاری:** بارش کی امید میں خشک موسم میں بوئی گئی فصل

**دَیمو مَت:** دوران، مدت، امتداد

**دیمہ:** لگاتار ہلکی بارش جو رعدو برق کے بغیر ہو

**دیمہاج:** گاؤ زبان

**دیمی:** (ع) بارش کے انتظار میں فصل بونا

**دین:** (ع) مذہب

**دینِ اسلام:** مسلمانوں کا مذہب

**دین بہ دنیا فروختن:** دولت دنیا کے لیے دین کو نظر انداز کر دینا

**دین حق:** دین مبین، سچا دین، دین اسلام

**علم دین:** اسلامیات کا علم

**یوم الدین:** فیصلے کا دن

**دَین:** (ع) قرض، مدت دار قرض

**ادای دَین:** قرضے کی ادائیگی

**دَین داشتن:** قرضہ لے رکھنا

**دیناً:** (ع) دینی لحاظ سے

**دینار:** (ع) سونے کا سکہ جو بعض اسلامی ممالک میں رائج ہے

**دینار دار:** امیر، متمول

**دینار سنج:** دینار پرکھنے والا

**دین پرست:** اسلام کا پابند، پرستش کی حد تک دین کو ماننے والا

**دین پذیر:** اسلام قبول کرنے والا

**دین پَرور:** دین کی حمایت کرنے والا، پابند شریعت اسلام

**دین پناہ:** دین کا محافظ، حامیٔ دین

**دیندار:** دین کا پابند، پابند شریعت

**دَین دار:** مقروض

**دینداری:** شریعت کی پابندی

**دین ور:** دیندار، پابند شریعت

**دینہ:** گزرا ہوا دن، کل، گزشتہ روز

**دینی:** مذہبی، دین سے متعلق

**برادر دینی:** دینی بھائی

**دیو:** (ع) بھوت، پریت، شیطان، بدکردار، جس طرح نیک کردار شخص کو مجازاً فرشتہ کہ دیتے ہیں اسی طرح بدکردار شخص کو دیو یا شیطان کہ دیتے ہیں

**دیوار:** مٹی یا اینٹوں کی بنی ہوئی اوٹ، پردہ حصارہ

**دیوار بینی:** ناک کی درمیانی کر کری ہڈی

**دیوار حائل:** رکاوٹ

**دیوار کشیدن:** دیوار بنانا

**از در و دیوار:** ہر طرف سے

**دیوار مرا کوتاہ دید:** اس نے مجھے کمزور مانا

اور ویسا ہی سلوک بھی کیا

**دیوار مشترک:** مشترکہ دیوار

**دیوار ہم گوش دارد:** دیوار کے بھی کان ہوتے ہیں، گھر میں کہی ہوئی بات بھی سنی جا سکتی ہے

**دیوار بَست:** جس کے ارد گرد دیوار ہو، احاطہ

**دیوار کُوب:** دیوار میں نصب کیا ہوا

**چراغ دیوار کوب:** چراغ جو دیوار میں لگایا جاتا ہے

**دیوارہ:** ہر چیز جو دیوار کی مانند ہو، منڈیر

**دیواری:** دیوار سے متعلق، دیوار میں نصب

**آئینہ دیواری:** دیوار میں نصب کیا ہوا آئینہ

**اعلان دیواری:** اشتہاری اعلان جو دیوار پر لگایا جائے

**چراغ دیواری:** چراغ جو دیوار میں نصب کیا جائے

**دِیوال:** دیوار

**دیوالہ:** (ع) دیوالیا، جس کا دیوالہ نکلا ہو

**دیوالی:** (ع)(۱)دیوالیاپن (۲)ہندوؤں کا تہوار جس میں دیے جلائے جاتے ہیں

**دِیوان:** (۱)شاعری کی ابجدی ترتیب سے لکھی ہوئی غزلیات کا مجموعہ (۲)عدالت، دادگاہ، کورٹ، کچہری، مسند عدالت، مجسٹریٹ یا جج کی نشست (۳)حکومت کی کونسل، (۳)فوجیوں کا رجسٹر

**دیوان کردن:** فیصلہ کرنا، محاکمہ کرنا

**دیوانِ کیفر:** تعزیری عدالت

**دیوان:** (ع) دیو کی جمع

**دِیوان:** بنچ جس پر دو تین آدمی بیٹھ سکتے ہیں

**دیوانِ بیگی:** (ت) چانسلر، صدر جج

**دیوان خانہ:** داد رسی کی جگہ، عدالت خانہ

**دیوانِ کِشوَر:** ملکی عدالت

**دیوانگان:** دیوانہ کی جمع

**دیوانگی:** پاگل پن، جنون، بے عقلی

**دیوانگی کردن:** احمقانہ عمل کرنا، دیوانوں کا سا عمل کرنا

**دِیوانہ:** پاگل، باؤلا، مجنون، مخبوط الحواس

**دیوانہ کردن:** باؤلا بنا دینا

**دیوانہ چیزی یا کاری شدن:** کسی چیز یا کام کا شیدائی ہو جانا

**دیوانہ خُو:** جس کی افتاد طبع مجنونانہ ہو

**دیوانہ خُوی:** پاگل پن

**دیوانہ وار:** پاگلوں کی طرح

**دیوانہ وار در کوچہ گردید:** وہ اضطراری حالت میں گلی کوچے میں گھومتا پھرتا تھا

**دیوانی:** سرکاری، حکومت سے متعلق، عدالت سے متعلق

**دِیو باد:** گرد باد، بگولہ

**دیو بند:** دیوں پر قابو پانے والا، ایرانی بادشاہ طہمورث کا لقب، ہندوستان کا ایک شہر

**دیوپا:** شیطانی پاؤں والا، عنکبوت

**دیو پرَست:** دیوں جنوں پر یقین رکھنے والا، شیطانی کاموں کا دلدادہ

**دیو پرستی:** شیطنت

**دیُوث:** بدکار، بے غیرت، قرمساق، جو خود اپنی بیوی کے ناموس کی حفاظت نہیں کرتا

**دَیوثی:** بدکاری، بے غیرتی

**دیو جان:** سخت جان، بد نفس، بد طینت

**دیوچہ:** (۱)جونک (۲)پروانہ (۳)کرم دانہ، گھن وغیرہ

**دیو خار:** ایک بڑا خاردار درخت، کیکر کی طرح کا درخت

**دیودار:** ایک لمبا درخت جس کی لکڑی دروازے بنانے کے کام آتی ہے

**دیو دار:** جس پر جن کا سایہ ہو

**دیو دل:** ظالم، سخت دل، سنگ دل، بے رحم، شجاع، دلیر

**دیو دلی:** ظلم، سخت دلی، سنگدلی، دلیری

**دیو زاد:** دیو کی نسل سے، بدکردار

**دیو زدہ:** جس پر جن یا دیو کا سایہ ہو

**دیو سار:** دیو کی طرح

**دیو سان:** دیو جیسا

**دیوستان:** دیوں کے رہنے کی جگہ

**دیو سیما:** بد صورت

**دیو غول، داغول:** غدود جو جلد کے نیچے سے ابھر آتی ہے

**دیوک:** رائی

**دیو کردار:** بد کردار، بدعنوان شخص

**دیو کرداری:** بدکرداری، بد نیتی

**دیو کلوچ:** بچہ جس پر جن کا سایہ ہو

**دیو گندم:** ایک چھلکے میں دو دانے والی گندم

**دیو گیر:** دیوبند، جنوں پر قابو پانے والا

**دیو لاخ:** دیوستان، جنوں دیووں کے رہنے کی جگہ، وسیع اور ہولناک بیابان

**دیو مرد:** وحشی شخص

**دُیُون:** (ع) دین (قرضہ) کی جمع

**دیوہ:** ریشم کا کیڑا

**دیوی:** دیو سے متعلق

**دہ:** دیہہ

**دیہ:** (ع) دیت، خون بہا، قصاص

**دیہ:** دہ، گاؤں

**دیہُور:** (ع) آسمان

**دیہیم:** (ع) تاج شاہی مثال:-

**سر در گلیم فاقہ و تن بر حصیرفقر**
**شاہ ہزار صاحب دیہیم و مسند است**

سر حضور کا درویشانہ قبا میں تھا اور جسم فقیرانہ چٹائی پر، اس کے باوجود آپ ہزاروں تاج و تخت کے مالک تھے

## ذ

**ذ:** فارسی ابجد کا گیارہواں، عربی کا نواں اور اردو کا تیرھواں حرف، ابجد کے عددی اعتبار سے اس کے ۷۰۰ عدد ہیں فارسی میں ا،و،ی، کے بعد حرف ذ آئے تو وہ کبھی کبھی حرف سے بدلا جاتا ہے مثلاً گنبذ سے گنبد وغیرہ

**ذا، ذو، ذی:** حقوق و مراعات پانا ---کا مالک،

**ذی جاہ:** شان و شکوہ پانے والا

**ذأب:** تہمت لگانا، نفرت کرنا

**ذابح:** (ع) ذبح کرنے والا

**ذات:** (ع) اصل، نفس، عین، حقیقت، جنس، جوہر، ماہیت، سب سے اہم حصہ، شخص، شخصیت، اصل، نسل

**ذاتُ البُرُوج:** (ع) قدما کی اصطلاح میں آٹھواں آسمان جسے عرش و کرسی بھی کہا جاتا ہے

**ذاتُ البین:** (ع) دو اشخاص کے رابطے کی حقیقت اچھائی کی صورت میں یا برائی کی صورت میں

**ذاتُ الجنب:** (ع) سینے کی جلن، سینے کا درد

جو تپ یا تنگی نفس اور کھانسی کا موجب ہو جاتا ہے۔ ایک ورم جو پسلیوں کے مقام پر ہوتا ہے

**ذاتُ الرِّیہ:**(ع) سینہ، پھلو، نمونیہ، درد جو زیادہ ٹھنڈ لگنے سے ہو جاتا ہے

**ذاتُ الصّدر:**(ع) سینے کا درد، فکر و خیال، راز دروں

**ذاتِ لا یزال:**(ع) وہ ہستی جو ہمیشہ قائم رہنے والی ہے، خداوند لا یزال

**بالذّات:**شخصی یا ذاتی طور سے

**بذاتہ، فی ذاتہ:**اپنی ذات میں

**ذات:**(ع)(مونث ذو) مالک

**ذاتی:**اصلی، طبیعی، جبلّی، فطری

**صفت ذاتی:**فطری وصف

**ذاخِر:**(ع)ذخیرہ کرنے والا

**ذاکِر:**(ع) ذکر کرنے والا، مدح کرنے والا، خداوند تعالیٰ کی مدح و ثنا کرنے والا، روضہ خوان

**ذاکِرہ:**(ع) ذاکر کی مونث، اللہ تعالیٰ کی مدح و ثنا کرنے والی

**ذاکِرہ:**(ع) حفظ کرنے کی استعداد یا صلاحیت، قوت حافظہ

**ذاہِب:**(ع) جانے والا، جو جدا ہو رہا ہو، کوئی چیز جو جاتی رہے یا گم ہو جائے

**ذاہِل:**(ع) غافل، بے خبر، غفلت شعار، فراموشکار

**ذائب:**(ع) پگھلنے والا

**ذائق:**(ع) ذائقہ چکھنے والا

**ذائقِہ:**(ع) مزہ چکھنا، مزے کا احساس

**بذائقہ کسی خوش آمدن:**کسی کے ذائقے کے لیے موزوں ہونا

**بی ذائقہ:**جس کا کوئی مزہ نہ ہو

**حس یا قوت ذائقہ:**چکھنے کی حس

**ذائقہ شناس:**چکھ کر معلوم کرنے والا

**ذِئاب:**ذئب کی جمع، بھیڑیے

**ذَب:**(ع) نکال دینا، چلتا کرنا

**ذُباب:**(ع) مکھیاں، شہد کی مکھیاں

**ذُبابِہ:**(ع) مکھی، شہد کی مکھی

**ذُبائح:**(ع) ذبیحہ کی جمع

**ذُبالہ:**(ع)شمع یا چراغ کا فتیلہ

**ذِبح:**(ع) اللہ کے نام پر جانور کا گلا کاٹنا، شرعی طور پر حلال کرنا

**ذبح کردن:**شرعی طور سے جانور حلال کرنا

**ذبذبہ:**(ع) ہوا میں لہرانا

**ذبر:**(ع) مطالعہ کرنا، کتاب تصنیف کرنا

**ذَبل:**(ع) ریزہ کی ہڈی

**ذُبول:**(ع) پژمردگی، افسردگی، مرجھانا، لاغری

**ذَبیح:**(ع) حلال کیا گیا

**ذَبیحُ اللہ:**(ع) حضرت اسمعیل (ع) کا لقب

**ذبیحہ:**(ع) قربانی کا جانور، حلال کیا ہوا جانور

**ذخائر:**(ع) ذخیرہ کی جمع

**ذَخر:**(ع) ذخیرے میں رکھنا، جمع کیا ہوا، اندوختہ

**ذَخیرِہ:**(ع) گودام، خزانہ، پونجی

**اجناس باید ذخیرہ کرد:**اجناس کا ذخیرہ کر لینا

چاہیے

**در ذخیرہ داشتن:** بچا رکھنا

**ذَرّ:** (ع) ذرات جو ہوا میں شامل ہوتے ہیں

**ذرّات:** ذرہ کی جمع

**ذراح:** ایک خاص قسم کی مکھی

**ذَراری:** (ع) ذریہ کی جمع، اولاد، بیٹے، نسلیں

**ذراریح:** (ع) جمع ذراح

**ذَراع:** (ع) ذرع کی جمع، ناپنے کا قدیم پیمانہ، کہنی سے ہاتھ کی انگلیوں تک کی لمبائی

**ذرائع:** (ع) ذریعہ کی جمع

**ذُرَت:** مکئی، مکئی کا پودا

**آرد ذرت:** مکئی کا آٹا

**ذرخش، درخش:** چمک دمک، آب و تاب

**ذرع:** (ع) ساعد یعنی بازو کے ذریعے اندازہ کرنا، ناپنا

**ذرع کردن:** بازو کے ذریعے پیمائش کرنا

**ذرع نکردہ پارہ مکن:** پیمائش کیے بغیر کپڑا نہ کاٹو، کوئی عملی قدم اٹھانے سے پہلے اس کے نتیجے پر غور کر لو

**ذُرعی:** (ع) ناپ کر خریدا یا بیچا ہوا۔

**ذُروہ:** (ع) بلندی، اوج

**ذُروہ لا مکان:** ایسی بلندی جس کی کوئی حد نہیں

**ذَرّہ:** (ع) نہایت ہی چھوٹا سا جزو جو آفتاب کی شعاع ہی میں نظر آ سکتا ہے، قلیل، ریزہ، تھوڑا سا

**ذرّات صِغار خون:** خون کے چھوٹے چھوٹے اجزا

**ذرات وبائیہ:** وبائی جراثیم

**ذرّہ بین:** ایک آلہ جس سے نہایت چھوٹی چھوٹی چیزیں دیکھی جا سکتی ہیں، خوردبین

**ذرّہ بینی:** خوردبین سے چھوٹی چھوٹی چیزوں کو دیکھنا

**ذرّہ پَروَر:** بیکس نواز، غریبوں کی مدد کرنے والا

**ذرہ ذرہ:** کم کم، تھوڑا تھوڑا

**ذرّہ قدر:** ذرہ مقدار، بہت کم، حقیر سی مقدار

**ذرہ وار:** ذرہ کی مانند، حقیر، ناچیز

**ذِریعہ:** (ع) وسیلہ، طفیل، وساطت، ذرائع جمع

**ذُرّیات:** (ع) ذریہ کی جمع، اولاد، نسلیں

**ذُرّیہ:** (ع) اولاد، نسل انسانی، ذریات جمع

**ذُعاف:** (ع) زہر، سمِ قاتل

**ذَعف:** (ع) زہر دینا

**ذِفاف:** (ع) زہر، سمِ قاتل

**ذَفَر:** سخت بدبو

**ذِق زدن:** بناوٹ کا رونا

**ذَقن:** (ع) ٹھوڑی، زنخدان

**چاہ ذقن:** چاہ زنخدان

**ذکا:** (ع) ذکاوت: روشنی، ذہانت

**ذُکا:** (ع) آفتاب، خورشید

**ذکاوَت:** (ع) ذہن کی تیزی، ذہانت، دانائی زیرکی، ہوشیاری

**ذِکر:** (ع) زبان سے کہنا، یاد کرنا، بیان، خدا کا نام لینا، تعریف و توصیف

**ذکر این را لازم نمی دانم:** اس بات کا ذکر کرنا میں ضروری نہیں سمجھتا

**ذِکرِ خدا:** اللہ تعالیٰ کی مدح و ثنا

**ذِکرِ خیر:** ذکر جمیل، اچھی شہرت

**ذکرِ قران:** تلاوت قرآن مجید

**ذَکَر:** (ع) آلہ تناسل

**ذِکْر:** (ع) یاد، یادداشت، یادآوری، یادآوری کی قوت

**ذُکران:** ذکر کی جمع

**ذِکر خوان:** تعریف و توصیف کرنے والا

**ذِکری:** یادآوری، تنبیہ، نصیحت

**ذُکُور:** (ع) مرد یا لڑکے

**ذُکُور:** (ع) اچھا حافظہ رکھنا

**ذُکوریّت:** مردی، مردانگی

**ذکی:** (ع) ذہین، تیز فہم، روشن دماغ

**ذکیہ:** (ع) ذکی کی مونث

**ذُلّ:** (ع) ذلت، ذلالت، خواری، پستی

**ذِلّ:** (ع) ذلیل ہونا، خوار ہونا

**ذِلّ:** (ع) نرمی، فروتنی، تواضع، انقیاد

**ذلاقت:** بے حد تیزی اور روانی (تقریر کی)

**ذلالت:** (ع) ذلت، خواری

**ذِلّت:** (ع) خواری، بے عزتی، ذلیل ہونا

**ذٰلکَ:** (ع) یہ یا وُہ، صرف ذیل کی ترکیبوں میں استعمال ہوتا ہے

**بِناءً علیٰ ذٰلک:** اس لیے، اس بنا پر

**کذٰلکہ:** اس جیسا

**مَعذٰلِکَ:** باوجود اس کے

**ذَلُول:** (ع) فرمان پذیر، فرمان بردار، منکسر مزاج، اطاعت شعار، اطاعت کیش

**ذِلہ شدن:** برہم ہونا بیزار ہونا۔

**ذَلِیق:** (ع) تیز، خوش بیان، جس کے بیان میں روانی ہو، فصیح

**ذَلِیل:** (ع) خوار، سفلہ، بے عزت، رسوا، بدنام (اذلاو اذلہ جمع)

**ذلیل کردن:** خوار کرنا، بے عزت کرنا

**ذَمّ:** (ع) بدگوئی، مذمت، برائی، ملامت، ہجو

**ذم کردن:** مذمت کرنا، ملامت کرنا

**ذِمام:** (ع) عزت، شہرت، اختیار، حق

**ذَمائم:** (ع) ذمیمہ کی جمع، قابل مذمت فعل

**ذِمّہ:** (ع) فرض، فریضہ، سپردگی، ذمے داری

**اہلِ ذمہ:** جن غیر مسلموں ک حفاظت کی ذمے داری مسلمان قبول کرتے تھے اس سے مراد وہ یہود و نصاری تھے جو اسلامی ممالک میں زندگی بسر کرتے تھے

**بری الذمہ:** جس کے ذمے اب کوئی فرض نہ ہو، اپنا فرض اس نے انجام دے دیا ہو

**ذمّہ من این است کہ از عہدہ آن برآیم:** میرا فرض یہ ہے کہ میں اس فرض سے عہدہ بر آ ہوں

**ذمّہ دار:** جسے کوئی فرض سونپا گیا ہو

**ذمے داری:** فرض کو انجام دینا

**ذِمّی:** (ع) جن غیر مسلمانوں کی حفاظت کی ذمے داری مسلمانوں نے قبول کی ہے (بصورت جزیہ)

**ذِمیر:** (ع) بہادر، ہوشیار

**ذمیم:** (ع) برا، بدخو، بدنما، ناپسند، جس پر تہمت لگی ہو

**ذَمیمہ:**(ع) قابل مذمت فعل

**ذَمیمہ:**(ع) ذمیم کی تانیث

**ذنابت:**(ع) قرابتداری، رشتے داری

**ذنب:**(ع) گناہ، جرم، نافرمانی، ناروابات، ناروا کام، (ذنوب جمع)

**ذَنَب:** دم

**ذَنَبی:** دُم نما

**ذُنُوب:**(ع) ذنب کی جمع، دمیں نیز ذنوب بمعنی گناہ، جرائم

**ذُو:**(ع) مالک، ذُو سابقے کی صورت میں آتا ہے

**ذُوآبہ:** لٹکتے ہوئے گھنگھریالے بالوں کی لٹ

**ذوات:** ذات کی جمع، اشخاص، شخصیتیں

**ذواتُ الأذناب:**(ع) دمدار ستارے

**ذواتُ الأوتار:**(ع) تاروں کے ذریعے بجنے والا ساز

**ذواتُ الضّرب:**(ع) تاروں والا ساز جسے ضرب لگا کر بجایا جاتا ہے مثلاً ستار، رباب

**ذواتُ النّفخ:**(ع) ساز جس سے ہوا کی لہروں سے سریں پیدا ہوتی ہیں

**ذُوالاِحتَرام:**(ع) محترم، معزز

**ذواربعة الأضلاع:**(ع) چہار گوشہ شکل، مستطیل وغیرہ

**ذُوالأكتاف:**(ع) کندھوں میں شگاف ڈالنے والا یہ لقب ساسانی بادشاہ شاہ پور دوم کا تھا، جو دشمن پر فتح پانے کے بعد اسیروں کے کندھوں میں سوراخ کر دیا کرتا تھا

**ذُوالجلال:**(ع) صاحب جاہ و جلال، اللہ تعالی

**ذُوالجَناح:**(ع) حضرت امام حسین (رض) کے گھوڑے کا نام، تیز رو گھوڑا، لفظی معنی ہیں پروں والا

**ذوالحبک:** کنایہ ہے آسمان کا

**ذُوالحِجّہ:**(ع) ذی الحجہ، ہجری سن کا بارھواں مہینہ

**ذُوالحُوت:**(ع) حضرت یونس(ع) کا لقب جو سات دن مچھلی کے پیٹ میں رہے، مچھلی کے مالک

**ذوالفِقار:**(ع) حضرت علی(رض) کی تلوار جس کی دو دھاریں تھیں، دو دھاری تلوار

**ذُوفُنُون:**(ع) ذی فنون، کئی فنون کا ماہر

**ذُوالقَدر:**(ع) پروقار، معزز

**ذُوالقُربیٰ:**(ع) قرابتداری، رشتے داری، خویشی

**ذُوالقَرنَین:**(ع) سکندر اعظم کا لقب، دو سینگوں والا

**ذُوالقَعدَہ:**(ع) ذی قعدہ، ہجری سن کا گیارھواں مہینہ

**ذُوالمَنَن:**(ع) فیاض، سخی

**ذُوالنُّون:**(ع) ایک مصری زاہد ابوالفیض کا لقب (م ۲۴۵ھ)

**ذوائب:**(ع) ذوابہ کی جمع، پیشانی، سر کے سامنے کے حصے کے بال دیکھیے ذوابہ

**ذُوب:** دھات کا پگھلنا

**ذُوب کردن:** پگھلانا

**کارخانہ ذوب فلزات:** دھاتوں کو پگھلانے کا کارخانہ

**ذُوبان:** پگھلنا، آفتاب کی شدید گرمی

**ذُوبَحرَین:**(ع) عروض کی اصطلاح میں شعر جو دو بحروں میں پڑھا جائے

**ذوحیَاتین:**(ع) زندگی کے دو پہلو رکھنے والا مثلاً مینڈک جو پانی میں بھی رہتا ہے اور خشکی میں بھی

**قُورباغہ حیوانِ ذوحیاتین است:** مینڈک زندگی

کے دو پہلو رکھنے والا جانور ہے، پانی میں بھی رہتا ہے اور خشکی میں بھی

**ذُوخمسَتِہ الاضلاع:**(ع) پانچ ضلعوں والی شکل

**ذُوذَنَب:**(ع) دنبالہ دار ستارہ، دمدار تارا

**ذُوخمسۃ الزّوایا:**(ع) پانچ زاویوں والی شکل

**ذُوزَنقہ:**(ع) چار ضلعوں والی شکل جس کے دو ضلعے متوازی ہوں

**ذُوسَنطاریہ:**(ع) ڈائسنٹری کا مفرس، پیچش

**ذُوشَقَتَین:**(ع) دو ٹکڑے

**ذُوعَشرَۃ الاضلاع:**(ع) دس ضلعوں والی شکل

**ذُوفُنُون:**(ع) ذی فنون، متعدد فنون کا ماہر

**ذَوق:**مزہ، لذت، ذہنی لطف، لطافت خوبی، زیبائی، پسند، شوق، فہم، جوہرروحانی

**ذوق زدہ:**انتہائی خوش، خوشی سے سرشار، خوشحال

**ذوقِ سلیم:**اچھا ذوق شوق

**ذوق شاعری:**شاعری کا شوق

**ذُوقافِیَتَین:**(ع) علم بدیع کی اصلاح میں وہ شعر جس کے دونوں مصرعوں میں دو دو قافیے آئیں مثلاً

یا غمزہ را بندی بدہ تا ترک عیاری کند

یا طرہ را بندی بنہ تا ترک طرازی کند

مصرع اول میں "بندی بدہ" اور "عیاری کند" دو قافیے آئے ہیں اس طرح دوسرے مصرع میں "بندی بنہ" اور طرازی کند" دو قافیے آئے ہیں

**ذوقدر:**(ع) عالی شان، عالی مرتبہ

**ذُوقُدَر:**(ع) صاحب قدرت، توانا، اہلیت رکھنے والا

**ذُولُغَتَین:**(ع) علم بدیع کی اصطلاع میں وہ شعر جس کے دونوں مصرعوں میں دو مختلف زبانوں کے الفاظ و تراکیب آئیں مثال از کلیم

**زحسنِ شستہ دُوبی چہ گویم**

**ازان بی پردہ محبوبی چہ گویم**

دھوبن کے دھلے دھلائے حسن کی میں کیا بات کروں۔ اس بے پردہ محبوب کا میں کیسے ذکر کروں اس شعر میں فارسی الفاظ کے ساتھ ہندی کا لفظ دوبی (دھوبی) بھی آیا ہے

**ذَولَق:**نیزے کی نوک، نوک زبان

**ذُوو:**(ع) ذو کی جمع، صاحبان، مالک

**ذُووَجہَین:**(ع) جس کے دو پہلو یا دو سمتیں ہوں، یعنی جس شعر میں ابہام ہو

**ذَوی:**(ع) صاحبان، مالک

**ذوی الاحتَرام:**(ع) محترم، معزز

**ذوی العُقُول:**(ع) عقلمند لوگ، دانا

**ذہاب:**(ع) جانا، جدا ہونا

**ذہاب و ایاب:**جانا اور آنا، آمدورفت

**ذَہَب:**(ع) سونا، طلا

**ذِہن:**(ع) یاد رکھنے کی قوت، حافظہ، یادداشت، قوت حافظہ

**در ذہن سپردن:**یاد رکھنا

**ذہن کسی را اشغال کردن:**کسی کے ذہن کو مشغول رکھنا

**کند ذہن:**غبی، جسے کچھ یاد نہ رہے

**ذِہنی:** جس کا تعلق ذہن سے ہو
**ذِہنی کردن:** حافظے میں محفوظ کر لینا
**ذُہول:** (ع) فراموش، بھول جانا، تغافل برتنا، طاقِ نسیان، غفلت شعاری
**ذَہین:** لائق، دانا، عاقل، فرزانہ، روشن دماغ، اچھے حافظے والا
**ذی:** (ع) صاحب، مالک
**ذیابیطوس:** ذیابیطس پیشاب میں شکر آنا
**ذِی الحجّۃ:** (ع) سن ھجری کا بارھواں مہینہ
**ذی القعد:** (ع) سن ہجری کا گیارھواں مہینہ
**ذِئب:** (ع) بھیڑیا، گرگ
**ذی جاہ:** (ع) عالی جاہ، عالی مرتبہ
**ذِیحق:** (ع) اہل حق، حقدار
**برسر دعویٰ خود ذیحق بود:** وہ اپنے دعوے میں حق پر تھا
**ذِی حیات:** (ع) زندہ، جاندار
**ذی خِرد:** (ع) خردمند، عقلمند، عاقل و فرزانہ
**ذی رُتبہ:** (ع) ذی شان، بڑے مرتبے والا
**ذی رُوح:** (ع) ذی حیات، جاندار
**ذی شان:** عالی شان، عالی مرتبت
**ذی شعُور:** (ع) باشعور، عقل مند، دانا، فرزانہ
**ذی عزّت:** (ع) با عزت، معزز، محترم
**ذی علاقہ:** (ع) علاقہ مند، تعلق رکھنے والا، با تعلق، دلچسپی رکھنے والا
**ذی فَقار:** (ع) ریزہ کی ہڈی والا، نقرہ دار جس میں نقرے ہوں، ریزہ کی ہڈی والے جانور
**ذی فُنُون:** (ع) ذوفنون، متعدد فنون کا ماہر
**ذی قیمت:** (ع) قیمتی، گرانقدر، گراں بہا
**ذی نَفَس:** (ع) ذی روح، جاندار
**ذی نَفع:** (ع) نفع مند، فائدہ بخش
**ذَیل:** (ع) دامن، حاشیہ، آخر میں، نیچے، ضمیمہ
**از قرار ذیل- بشرح ذیل:** جیسے کہ نیچے درج کیا گیا ہے
**امضا کنندہ ذیل:** ذیل میں جس کے دستخط ہیں
**در ذیل:** نیچے، حسب ذیل
**ذیلاً:** ذیل میں درج ذیل
**قضیہ بشری است کہ ذیلاً نوشتہ میشود:**
معاملے کی تفصیل ذیل میں درج کی جاتی ہے۔

## ر

**ر:** فارسی ابجد کا بارھواں، عربی کا دسواں اور اردہ کا چودھواں حرف، ابجد کے حساب سے ر کے ۲۰۰ عدد ہیں۔
**را:** کو، علامت مفعول، پاس
**اورا:** اسے
**کتاب را خواندم:** میں نے کتاب کو پڑھا
**مرا:** مجھ کو
**مرا پندی داد:** مجھے نصیحت دی
**مراسیم و زرنیست:** میرے پاس دولت نہیں
**راء:** عربی میں حرف ر کا تلفظ
**راب:** مرمت، تعمیر
**راب:** بعض اقسام کے کیڑے جو پودوں کی بربادی کا باعث ہوتے ہیں

**رابح:** (ع)نفع بخش، پُرمنفعت

**رابِط:** (ع)ربط پیدا کرنے والا، واسطہ

**رابطِہ:** (ع)تعلق، پیوند، وسیلہ، واسطہ،

**رابطِہ دوستی:** دوستی کا پیوند

**رابطہ دوستی را گسستن:** دوستی کا تعلق توڑ دینا، دوستی کا سلسلہ ختم کر دینا۔

**رابع:** (ع)چہارم، چوتھا

**رابعاً:** (ع)چوتھے یہ کہ

**رابُو:** سدا بہار پھول

**رابیِہ:** (۱)تیلا، بلند زمین (۲)علمی یا معاشی برتری، فوقیت (روابی جمع)

**راپَرت: راپورت:** رپورٹ کا مفرس، اطلاع

**راپرت دادن:** رپورٹ کرنا، اطلاع دینا۔

**راتِب:** (ع)پختہ، محکم، مستحکم، ثابت قدم، مستقل، راسخ، غیر مذبذب، وفادار، مخلص

**راتِب:** (ع)راشن، پنشن، وظیفہ، ماہنامہ

**راتِبہ:** (ع)راشن، پنشن، ماہانہ

**راتِبہ خوار:** وظیفہ خوار، جسے پنشن ملتی ہو، جسے الاؤنس ملتا ہو

**راتِع:** (ع)جسے فراوانی سے نعمتیں میسر ہوں اور خوشی اور کامرانی سے زندگی بسر کر رہا ہو

**راتِق:** (ع)رخنہ یا شگاف بند کرنے والا، جس کے ذمے کسی کام کا بندوبست کرنا ہو

**راتیانَج:** گوند جو صنوبر کے درخت سے نکلتی ہے

**راتِینج:** راتیانج

**راج:** (۱)ایک جنگلی درخت جس کے پتے بڑے اور دندانہ دار ہوتے ہیں اور پھل چنے کے دانوں کے برابر ہوتے ہیں۔ (۲)چھوٹا جزیرہ جو کسی دریا یا سمندر کے ساحل کے قریب ہو

**راجِح:** (ع)ترجیح کے قابل، بہتر

**راجِز:** (ع)رجز خوان، جو بحر رجز میں شعر پڑھتا ہے

**راجِع:** (ع)رجوع کرنا، متعلق، واپس آنا، توجہ کرنا۔

**صحبت شماراجع بچیست:** آپ کی گفتگو کس کے متعلق ہے

**راجِع:** (ع)عورت جو شوہر کے گھر سے اپنے خاندان میں آرہی ہو

**راجِفِہ:** (ع)یوم حساب کی بگل کی پہلی صدا

**راجِل:** (ع)پیادہ، پیادہ رو، پیدل سفر کرنے والا

**راجلاً:** (ع)پیدل

**راجہ-راجا:** ہندوستان کے حاکم یا فرمانروا کا لقب رہا ہے

**راجی:** (ع)امیدوار

**راح:** (ع)راحت، خوشی، انبساط، شادمانی

**راح:** (ع)ایرانی موسیقی کی ایک راگنی

**راحَت:** (ع)خوشی، انبساط، مسرت، آرام دہ

**این رختِ خواب راحت نیست:** یہ بستر آرام دہ نہیں

**راحت بُودن:** آرام میں ہونا

**راحت شُدن:** تسکین پانا، اطمینان ہونا

**راحت کردن:** آرام پانا

**راحت نشستن:** ہونے والے واقعات سے لا پروا ہو کر بیٹھنا

**موقعِ راحت:** آرام کا وقت

**ناراحت:** ناخوش

**راحَت افزا:** آرام دینے والا، استراحت پہنچانے والا

**راحت باش:** آرام سے رہو

**راحت باشی:** تفریح، آرام

**راحت بخش:** راحت بہم پہنچانے والا، مسرت انگیز

**راحتُ الحُلقُوم:** ایک قسم کی مٹھائی جو نشاستہ، گھی اور چینی سے تیار ہوتی ہے۔ جس سے حلق کو تازگی حاصل ہوتی ہے

**راحت طلَب:** مسرت کا طالب

**راحت طلبی:** مسرت کی طلب، خوشی کی تمنا

**راحَتی:** آسودگی، خوشی، آرام، عافیت

**صندلی راحتی:** آرام کرسی

**راحَتی:** لیمپ، چراغ، موم بتی

**راحِل:** (ع) مسافر، جانے والا

**راحِلہ:** (ع) اونٹ یا سواری کے دوسرے جانور

**زاد راہ و راحلہ برای سفر لازم است:** سفر کے لیے زاد راہ اور سواری لازم ہے

**راحِم:** (ع) رحم کرنے والا، شفقت سے پیش آنے والا، مہربان، شفیق

**راخ:** غم و غصہ، رنج و اندوہ

**راد:** (ع) فیاض، سخی، جوانمرد، راستباز، دیانت دار، دلیر، خردمند

**رادہُو:** ایلوا، ایلوے کا درخت، عود

**رادِع:** (ع) روکنے والا، مانع، روکنے والی دوا۔

**رادِعات:** (ع) رادع کی جمع

**رادِف:** (ع) ذیل، حسب ذیل، پیرو، پیروکار، جو بعد میں آئے

**رادِفہ:** (ع) یوم حساب کے بگل کی دوسری آواز

**راد مَرد:** سخی فیاض، باغیرت شخص، جوانمرد، باہمت، دیانت دار

**راد مَنِش:** سخی، فیاض، کریم، جوانمرد

**رادِن:** (ع) زعفران

**رادِہ:** اصلاح کی غرض سے یا توجہ دلانے کی غرض سے کتاب میں کسی لفظ پر علامت یا نشان لگانا

**رادی:** (ع) سخاوت، دیانت، دلیری، جوانمردی

**رادیو:** (ع) (انگ) ریڈیو کا مفرس

**راز:** بھید، پوشیدہ بات

**راز آب:** سراب، فریب نظر

**راز پوشیدن - راز نہاں داشتن:** خفیہ بات چھپائے رکھنا

**رازِ خاک:** پود، نباتات، گھاس

**رازِ کسی را بیروں انداختن - راز کسی را فاش کردن:** کسی کا بھید ظاہر کر دینا

**راز کُشادن:** راز فاش کرنا

**راز نِہُفتہ:** پوشیدہ راز

**راز و نیاز کردن:** اپنے دل کی بات خدا کی بارگاہ میں پیش کرنا اور بہتری کے لیے دعا کرنا، دل کی باتیں ایک دوسرے سے کہنا۔

**ہمراز:** پوشیدہ بات میں شریک، وفادار دوست

**راز:** راج، معمار، جس کا پیشہ عمارتیں بنانا ہو۔

**راز:** خارپشت: جانور جس کے جسم پر کانٹے ہوتے ہیں

**راز:** رنگ

**رازبان:** راز دار، ہمراہ، کسی زمانے میں رازبان اس شخص کو کہتے تھے جو لوگوں کے معروضات بادشاہ کی خدمت میں پہنچاتا تھا

**راز جوئی:** کسی کا راز معلوم کرنے کی جستجو کرنا

**راز دار:** ہمراز، مخلص، باوفا

**راز داری:** بات کو پوشیدہ رکھنا

**راز دان:** کسی کا راز جاننے والا
**رازِق:** (ع)رزق دینے والا، پروردگار
**رازقی:** (ع)(۱)ضعیف، سست (۲)ایک قسم کا چھوٹے دانوں والا انگور (۳)شراب (۴)سوسن کا سفید پھول
**رازِقیّہ:** (ع)سفید کپڑا، نیز شراب
**رازک:** ایک قسم کی بیل جس کے میوے خشک کرکے آبجوَ میں ڈالے جاتے ہیں، یہ بیل شمالی ایران میں بکثرت ہوتی ہے
**رازی:** شہر رے کا رہنے والا
**رازِیان:** بادیان، سونف
**رازیانہ رومی:** سونف، بادیان
**رازِینہ:** گھر میں کمروں کو ملانے والا راستہ
**راژ:** خرمن، غلے کا انبار
**راس:** (ع)رئیس، قلہ، چوٹی، عدد ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے
**راس قشون:** لشکر کا سردار، کماندار
**سہِ راس اسپ:** تین عدد گھوڑے
**از روی راس المال فروختن:** اپنی قیمت خرید کے مطابق فروخت کرنا
**راسُ العیَن:** سر چشمہ، وسیلہ
**راسُ المال:** سرمایہ، قیمت خرید
**علی الرّاس والعَین:** صدق دل سے خوشی سے، بسرو چشم
**راساً:** (ع)براہ راست
**راسِب:** (ع)(۱)قائم، مستحکم، (۲)تہ نشین شدہ چیز، دُرد، تلچھٹ
**راست:** سیدھا، سچا، دائیاں، بے پیچ و خم
**تامار راست نشوَد تُوی سوراخ نمی رود:** سانپ جب تک سیدھا نہ ہو سوراخ کے اندر داخل نہیں ہوتا، راست روی بہترین طریق عمل ہے
**حرف راست:** سچی بات
**خط راست:** سیدھا خط، خطِ مستقیم
**دستِ راست:** دائیاں ہاتھ
**راست آمدن:** خواہش پوری ہونا، حالات سازگار ہونا
**راستش رابگو:** اسے سچ سچ کہ دو
**راست کردن:** آمادہ، مہیا کرنا
**راست گفتہ اید کہ:** سچ کہا ہے کہ-----
**راست:** ایرانی موسیقی کی ایک راگنی
**راستا:** راست، راستی، سچ، سچائی
**راستاد:** وظیفہ، الاؤنس
**راستان:** سچے لوگ، منصف مزاج، دیانتدار
**راستباز:** سچا، سچائی پسند، وفا شعار، قابل اعتماد
**راستبازی:** سچائی، صاف دلی، کھراپن
**راست بالا:** (۱)خوبصورت قدوقامت (۲)سرو کا درخت
**راست بود:** سچا
**راست بین:** سچی بات کو پرکھنے والا، غیر جانبدار
**راست بینی:** غیر جانبداری
**راست پنجگاہ:** ایرانی موسیقی کی ایک راگنی
**راست سُخَن:** راست گو، سچ کہنے والا
**راستکار:** دیانت دار، درستکار
**راستکاری:** دیانت داری
**راست کِردار:** راستکار، دیانت دار
**راست گو:** سچا، سچ بات کہنے والا، صادق، صادق القول
**مردمانِ راستگو:** سچے لوگ، صداقت پسند

**راست نُما:** جو دیکھنے میں درست یا سچ نظر آئے

**راستہِ:** راہ، سیدھی اور ہموار راہ

**راستہِ:** صف، قطار، بازار کی دکانوں کی سیدھی صف

**راستہ بازار:** لمبا سیدھا بازار جس کے دونوں طرف دکانیں ہوں

**راستہِ:** پورا

**دو ریال دیگر بدہید کہ صد ریال راستہ شود:** دو ریال اور دیجئے کہ سو ریال پورے ہو جائیں

**راستہ:** دائیں ہاتھ سے کام کرنے والا

**راستہ بندی:** صف بندی، قطار بندی، سڑک کی مرمت کرنے کے لیے سڑک کے استعمال کی بندش

**راستی:** سچائی، صدق، حقیقت، درستی، دیانت

**ذرہ ای در آن راستی نبود:** اس میں سچائی کا ذرہ بھر نہ تھا۔

**سی سال براستی قدم زدہِ است:** تیس سال اس نے بڑی دیانت داری سے گزارے ہیں۔

**راسِخ:** (ع) پختہ، محکم:

**عقیدہ راسخ داشت:** وہ بڑے پکے ارادے کا شخص تھا۔ وہ راسخ العقیدہ تھا

**راستِین - راستِینہ:** سچ، حقیقت، راستی

**راسِل:** بھیجنے والا

**راسِم:** رسم ادا کرنے والا

**راسَن:** ایک قسم کا پودا جس کے پتے بڑے اور کھردرے ہوتے ہیں، پھول اس کے نیلے رنگ کے اور خوشبودار ہوتے ہیں۔ لیکن اس کے بیج کڑوے ہوتے ہیں، زنجبیل شامی

**راسُو:** نیولا

**راسی:** (ع) قائم، مستحکم

**راش:** دانوں کا انبار، صاف شدہ غلہ، خرمن

**راشِد:** (ع) رہنما، رہبر، سیدھے راستے پر چلنے والا، راسخ العقیدہ

**راشِدِین:** راشد کی جمع

**خلفای راشدین:** اولین چار خلفا - حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر خطاب، حضرت عثمان، حضرت علی (رض)

**راشِن:** (ع) (۱) مداخلت کرنے والا، کاسہ لیس، طفیلی (۲) رقم جو نئے امیدوار کو دی جاتی ہے۔

**راشی:** (ع) رشوت خور

**راصِد:** (ع) نظر رکھنے والا، نگہبان، دیکھ بھال کرنے والا

**راضِع:** (ع) ماں کا دودھ پینے والا بچہ، نیز لئیم و فرو مایہ شخص

**راضی:** (ع) خوشنود، خوش، خورسند

**راضِیَۃً:** (ع) بڑی خوشی سے، مرضی سے

**راطِب:** (ع) مرطوب

**راطِینی:** گوند، چیڑ وغیرہ کی گوند

**راعِف:** (ع) نکسیر پھوٹنا

**راعی:** (ع) جانوروں کو چرانے والا گڈریا

**راعی:** (ع) مالک، نگہبان، حاکم، قوم کی سرپرستی کرنیوالا

**راغ:** (ع)پہاڑ کا دامن، وادی کوہ، سبزہ زار

**راغِب:** (ع)مائل، رغبت رکھنے والا

**رأف:** (ع)رافت، موافقت، شفقت

**رافِد:** (ع)(۱)دریائے فرات (۲)دینے والا، مدد کرنے والا (۳)نائب السلطنت

**رافِدان:** (ع)دریاے دجلہ، فرات

**رافِض:** (ع)رد کر دینے والا، ترک کرنے والا

**رافِضی:** (ع)وہ گروہ جو اپنے سردار کو چھوڑ دے، اہل تشیع کے ایک فرقے کا نام جس نے پہلے زید بن علی بن حسین کے ہاتھ پر بیعت کی، پھر انھیں چھوڑ دیا

**رافِع:** (ع)بلندی دینے والا، اٹھانے والا، ترقی دینے والا، داد خواہی کے لیے شکایت یا عریضہ پیش کرنے والا

**رافونِہ:** پودینہ

**راقِب:** (ع)(۱)مشاہدہ کرنے والا (۲)رقیب

**راقِد:** (ع)سویا ہوا، خوابیدہ

**راقِص:** (ع)رقص کرنے والا

**راقِم:** (ع)لکھنے والا، دستخط کرنے والا

**راقُود:** (ع)بڑا خُم، بڑا متکا، (رواقیہ جمع)

**راقی:** (ع)اوپر جانے والا، آگے بڑھنے والا، جس نے علم و دانش کے مدارج طے کیے ہیں نیز جادوگر (رقات جمع)

**راقِیہ:** (ع)بلند درجہ، بڑا مرتبہ مونث راقی

**راك:** مینڈھا

**راك:** ایرانی موسیقی کی ایک راگنی کا نام

**راکارہ:** بدنام عورت، بدکار فاحشہ، قحبہ

**راکِب:** (ع)سوار، (رواکب، رکوب جمع)

**راکِبِہ:** (ع)راکب کی مونث

**راکِد:** (ع)ٹھہرا ہوا، جامد، ساکن، رکا ہوا، برقرار

**راکدون:** جامد، ساکن، حالت سکون میں، بے حس و حرکت

**راکِع:** (ع)رکوع میں جانے والا، جُھکنے والا

**راگ:** (ہندی)نغمہ و سرود، راگ رنگ

**رام:** فرمان بردار، مطیع، مخلص

**رام:** ایران کے شمسی سال کے ہر ماہ کا اکیسواں دن

**رام بر زِین:** ایک آتشکدہ کا نام، ایک پہلوان کا نام

**رامِح:** (ع)نیزہ دار

**رامِش:** (ع)(۱)آرام، راحت، آسائش، آسودگی، فراغ و سکون (۲)ایران کی موسیقی کی ایک راگنی، گانا

**رام شُدنی:** اطاعت کے قابل، تربیت پزیر، تاثر پزیر، فرماں پزیری کے لائق

**رامِشگاہ:** آرام پانے کی جگہ، آرامگاہ

**رامِشگر:** موسیقار، گائک، مغنی، مطرب

**رامشگری:** موسیقی کا پیشہ

**رامشی:** رامشگر

**رامِق:** (ع)(۱)فقیر (۲)حاسد جو دوسروں کی ثروت و نعمت کو نہ دیکھ سکے

**رامِك:** (ع)مُشک کی طرح خوشبودار مرکب

**رام نشدنی:** جو تربیت پزیر نہ ہو، جس میں اطاعت کا مادہ نہ ہو

**رامُوز:** (ع)سمندر، بحر

**رام ہُرمُز:** خوزستان کا شہر

**رامی:**(ع)جس میں اطاعت کا مادہ ہو، نرم مزاج

**رامی:**(ع)تیر انداز، سنگ انداز

**رامیار:**(ع)چرواہا، گڈریا، چوپان

**رامین:**فخر گورگانی کی رومانی داستان "ویس و رامین" کا کردار۔

**ران:**ٹانگ کا اوپر کا حصہ

**ران - راندن:**چلانا سے فعل امر چلاؤ، چلتا کرو، چلانے والا

**اُتو مُوبیل ران:**موٹر کا ڈرائیور

**قلم ران:**لکھنے والا، نویسندہ، اہل قلم

**راندگان:**جنھیں چلتا کر دیا ہو، جو نکال دیے گئے ہوں

**راندن:**چلانا، چلتا کرنا، دور کرنا، باہر نکال دینا

**اسپ راندن:**گھوڑے کو چلانا

**بدل راندن:**اپنے آپ سے کہنا

**حکم راندن:**حکومت کرنا

**زورق راندن:**کشتی چلانا

**قلم راندن:**لکھنا، قلم چلانا

**نام کسی را بر زبان راندن:**بر سبیل تذکرہ کسی کا نام لینا یا ذکر کرنا

**یك حرفی بر زبان راند:**وہ کچھ بولا

**راندِہ:**نکالا ہوا، رد کیا ہوا، خارج کیا ہوا (راندگان جمع)

**رانِش:**نکالنا، اخراج

**رانکی:**دمچی، دم کے نیچے باندھنے والی رسی، پالان سے پیچھے کا تسمہ

**رانَندہ:**ڈرائیور

**رانی:**ران کی ہڈی سے متعلق

**رانین:**شلوار، اسلحہ جو قدیم زمانے میں جنگ کے وقت رانوں پر کسا جاتا تھا

**راوچہ:**ایک قسم کا انگور

**راوَد:**سر سبز، شاداب میدان، سبزہ زار، چراگاہ

**راوَرا:**خارپشت

**راوُش:**زاوش، ستارہ مشتری

**راوَك:**صاف، لطیف، روشن

**راوکی:**خالص، کوئی بہترین چیز

**راوَند:**(۱)کا شان کے قریب ایک گاؤں (۲)رسی جس پر انگور لٹکائے جاتے ہیں

**راوند:**ریوند چینی

**راوَندی:**راوند کا رہنے والا

**راوُوق:**(ع)کیف، جس کے ذریعے شراب صاف کی جاتی ہے، اسے فارسی میں راوق بھی کہتے ہیں

**راوَہ:**آہ بھرنا، کراہنا

**راوی:**(ع)روایت کرے والا (رواۃ جمع)

**راوِیز:**کانٹے جنھیں اونٹ چباتے ہیں اور کھاتے ہیں

**راوِیہ:**(ع)روایت کرنے والا

**راوِیہ:**چمڑے کی بوتل، ڈول، مشک

**راوِیہ کش:**پانی سے بھری ہوئی چمڑے کی مشک یا بوتلیں، جو جانور پر لادی جائیں

**راہ:**راستہ، سڑک، طرف، جگہ، گزرگاہ، قاعدہ و قانون، رسم و روش، آہنگ و نغمہ

راہ آمدن:سفر کرنا، راستہ طے کرنا

راہ آموز:رہنما

راہ آورد:سوغات، ارمغان

راہ اُفتادن:چل پڑنا

راہ انجام:اسباب سفر، زاد راہ، لوازم، مسافرت

راہ باز کردن:مسافت کے لیے راستہ کھول دینا

راہ بُردن:کسی علیل شخص یا بچے کو پکڑ کر چلانا، سیر کے لیے لے جانا

راہ بُردن:معلوم کرنا

راہ بُریدن:رہزنی کرنا، لوٹنا

راہ بند:رہزن، ڈاکو، محصول سڑک

راہ بہم داشتن:ہمراہی اختیار کرنا

راہ پَیما:پا پیادہ سفر کرنے والا

راہ پیمای:پیادہ سفر کرنے والا

راہ پَیمُودن:سفر کرنا

راہ خراب است:سڑک قابل مرمت ہے

راہ خُفتہ:کنایہ ہے دور و دراز راہ کا

راہ خودپیش گرفتن:اپنی راہ لینا، اپنا کام کرنا

راہ دادن:کسی کے لیے راستہ چھوڑنا تاکہ وہ گزر جائے

راہ دار:پاسبان، محصول لینے والا

راہ داری:راستے کا محصول

راہ را دیوار کردن:راستہ روک لینا

راہ راست:سیدھا راستہ، راہ مستقیم

راہ رفتن:چلنا

راہ زدن:رہزنی کرنا

راہ کار کردن را بلد است:کام کرنے کے طریقے سے وہ آگاہ ہے

راہ کردن:اپنا کام کرنا

راہگرای:مسافر

راہنامہ:مال اور مسافروں کی فہرست، راستے کا نقشہ

راہ نبود کہ من بنشینَم:جگہ نہ تھی کہ میں بیٹھوں ؛ راہنمائی کی کتاب

راہ نِشاندن:راستہ دکھانا، رہنمائی کرنا

راہ نشین:راستے میں بیٹھ جانے والا، غریب بے خانماں، گدائے سر راہ

راہ نمون:رہنما

از راہ دور کردن:گمراہ کرنا

از کدام راہ باید اقدام کردن:کس طریقے سے کام شروع کرنا چاہیے

اطفال را راہ نمی دادند:بچوں کو داخل نہیں ہونے دیا

چہ قدر راہ آمدہ اید:آپ نے کتنا سفر کیا ہے

چگونہ در انجمن راہ یافتید:انجمن میں آپ نے داخل ہونے کی کیا صورت پیدا کی

راہ آب:پانی کی نالی

راہ آہن:ریل

راہ آہن کشیدن:ریل گاڑی چلانا

راہ دُرُشکہ:سڑک جس پر تانگے بگھیاں چلتی ہوں

راہ شوشہ:شارع عام

راہب:(ع) عیسائیوں کا رہبر

راہبان:سڑک کا نگہبان

راہبر:رہنما

راہبردار:جو شخص اس بات کا اہل ہو کہ راستہ معلوم کر سکے، جس کے پاس زاد راہ بھی ہو

**راہبری:** رہنمائی

**راہبند:** (۱) رہزن (۲) محصول سڑک

**راہبندان:** راستہ روکنے والے

**راہبہ:** (ع) راہب کی مونث، نن

**راہ پیما:** مسافر

**راہدار:** محصول وصول کرنے والا، سڑک کی حفاظت کے لیے گشت کرنے والا

**راہدار خانہ:** چنگی خانہ

**راہداری:** محصول چنگی

**راہرو:** کمروں کے درمیان کا تنگ راستہ دالان

**راہرو:** مسافر، سفر پر جانے والا

**راہروی:** مسافرت، سفر

**راہزن:** ڈاکو

**راہزنی:** ڈکیتی

**راہ سنج:** (۱) مسافر (۲) مقیاسِ مسافرت، مسافرت پیما، وہ آلہ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ گاڑی کتنی دور تک چلی ہے

**راہ شاہی:** شاہراہ

**راہگان:** رایگان

**راہگذار:** (۱) گزرنے والا، مسافر (۲) رہگزر

**راہگرای:** مسافرت، رہ پیمائی

**راہن:** (ع) رہن کرنے والا

**راہن:** ایک درخت جس کا پھل زیتون کے پھل کے برابر اور اس کے مشابہ ہوتا ہے

**راہنامہ:** سڑک سے متعلق رجسٹر، راہ نمائی کی کتاب

**راہ نشین:** بھک منگا، گدا

**راہ نشینی:** بھیک مانگنا، گدائی

**راہنما:** رہبر، راہ دکھانے والا، رہبری کرنے والا

**راہنمائی:** رہبری، راستہ دکھانا

**رہنمون:** رہنما

**راہنمونی:** رہنمائی

**راہ نوَرد:** (۱) مسافر (۲) ڈاکیا، قاصد (۳) پیدل سفر کرنے والا

**راہوار:** تیز رو

**راہوارہ:** رہ آورد، تحفہ جو سفر سے لایا جائے، سوغات

**راہوئی:** ایرانی موسیقی کی ایک راگنی

**رائب:** (ع) مشکوک

**رائج:** (ع) جاری، مروّج

**رائح:** (ع) رایح، جسے سے خوشبو آئے، خوشبودار

**رائحہ:** (ع) رائح کی تانیث، خوشبو یا بو دینے والی (رائحات، روائح جمع)

**رائض:** (ع) جانوروں کو سدھانے والا

**رائع:** (ع) کوئی شخص یا چیز جو اپنی زیبائی کی وجہ سے حیرت میں ڈال دے

**راہی:** مسافر

**راہی شدن:** سفر پر چلنا

**رای:** ووٹ، خیال، فیصلہ (آرای جمع)

**آرای طرَفین مُساوی است:** دونوں طرف کے ووٹ برابر ہیں

**رای اعتماد:** اعتماد کا ووٹ

**رای دادن:** ووٹ دینا

**رای زدن:** اپنی رائے ظاہر کرنا

**رای زن:** مشیر

**رایُ العین:** چشم دید گواہی

**رائی قاطع:** فیصلہ کن ووٹ، کاسٹنگ ووٹ

**رائی:** ہندوستان کے قدیم فرمانرواوں اور امرا کا لقب

**رایات:**(ع) رایت کی جمع، جھنڈے، پرچم

**رایاندَن:**قیادت کرنا

**رایَت:**(ع) جھنڈا، پرچم، علم

**رایت افراشتن:**جھنڈا بلند کرنا

**رایِع:**(ع) (۱) زائد، فضول، تیز رفتار گھوڑا

**رایِق:**(ع) صاف، شفاف، واضح، نکھرا ہوا

**رایُکا:**خوبصورت لڑکا

**رایِگان:**مفت، بلا معاوضہ، بلا قیمت

**آموختنِ آن ہنر رایگان است:**وہ فن بلا معاوضہ سکھاتے ہیں

**خدا نعمات خود را رایگان می بخشد:**خدا اپنی نعمتیں مفت میں عطا کر دیتا ہے

**رایگان خوار:**مفت خور

**رب:**پرودگار عالم

**رُبّ:**رس، عرق، شیرہ، افشردہ

**رُبّ ریوند:**وہ لاکھ جس سے زدر رنگ نکلتا ہے

**رِبا:**(ع) سود

**رُبا:**کشش کرنا

**آہن رُبا:**مقناطیس

**دلرُبا:**دل کشی کرنے والا، حسین و جمیل

**رَباب:**(ع) ایک ساز کا نام ہے

**ربابی:**(ع) رباب بجانے والا

**رَباح:**(ع) نفع، منفعت نیز بمعنی خمر، مے

**رِبا خوار:**(ع) بہت سود لینے والا

**رِباط:**(ع) سرائے، کاروانسرائے

**رِباط:**(ع) ایک چیز کا دوسری چیز سے پیوند لگانا، استخوان بندی

**رِباطی:**استخوان بندی کرنے والا

**رُباع:**(ع) جو چار حصوں سے مل کر بنا ہو

**رُباعی:**(ع) فن شعر کی ایک قسم جس کے دو شعر ہم قافیہ اور ہم ردیف ہوتے ہیں، پورا مضمون ان دو شعروں میں ادا ہو جاتا ہے وزن رباعی کا یہ ہوتا ہے:لاحولَ و لاقوۃَ الاباللہ، اگر رباعی کا وزن یہ نہ ہو تو اسے رباعی نہیں کہینگے

**رباعِیات:**(ع) رباعی کی جمع

**رَبّ النَّوع:**(ع) سب انواع زندگی کا پروردگار

**رَبّانی:**(ع) خدای، خدا وند تعالیٰ سے منسوب

**دعای ربانی:**خدا کی بارگاہ میں دعا

**عالم ربانی:**علم دینیات کا عالم

**رُبائش:**چھین لینا، لے جانا، اٹھا لے جانے کا عمل

**رُبای:**ربا، چھین لینا

**رُبایاندن -ربایانندن:**پکڑنا، لے جانا، اٹھا لینا

**رُبایِش:**لے جانے یا اٹھا لے جانے کا عمل

**ربایَندگان:**رباینده کی جمع، اٹھا لے جانے والے

**ربایندِگی:**لے لینا، کھینچ لینا، اٹھا لینا، دلکشی، حسن و خوبی کی کشش

**ربایندَن:**ربودن، لے جانا

**ربایندِہ:**لے جانے والا، دلکش، دلربا، حسین و جمیل

**رِبح:**(ع) سود

**ربح خوار:**سود خوار

**رَبَص:**(ع) منتظر، انتظار میں ہونا

**ربط:**(ع) تعلق، لگاؤ، پیوند، انس

**از ہمہ شُعبِ علوم ہا ربط است:**علم کے سارے شعبوں سے وہ مانوس ہے، آگاہ ہے

**این دو موضوع باہم ربطی دارند:**یہ دو موضوع آپس میں تعلق رکھتے ہیں

**این کار بااو ربطی ندارد**:اس کام کا اس کے ساتھ کوئی تعلق نہیں
**بی ربط**:بے تعلق، بے معنی
**حرف ربط**:حرف علت:"و" بمعنی اور
**ربط دادن**:تعلق پیدا کرنا، ملانا
**ربط و ضبط**:نظم و ترتیب
**کارہای او ہیچ ربط و ضبط ندارد**:اس کے کاموں میں کوئی نظم و تربیت نہیں
**رُبع**:(ع) چوتھا حصہ یا ایک چوتھائی
**ربعِ ساعت**:گھنٹے کا چوتھا حصہ، پندرہ منٹ
**ربعِ مسکون**:سطح زمین کے چوتھائی حصے میں جہاں آبادی ہے
**سہ ربع**:تین چوتھائی
**یک ربع از سہ گزشتہ است**:سوا تین بجے ہیں
**رَبع**:(ع) گھر، خانہ، قیامگاہ، موسم بہار کی قیامگاہ
**رُبعی**:(۱) رقم کی سہ ماہی ادائیگی (۲) چوتھا حصہ، چھوٹی بوتل جو عام بوتلوں کی چوتھائی کے برابر ہوتی ہے
**ربقہ**:(۱) رسی کا حلقہ (۲) لگام
**ربقہِ اطاعت**:بند اطاعت، اطاعت کا فریضہ
**ربّنا**:(ع) اے خدا
**ربُوبی**:(ع) ربانی
**ربوبیّت**:(ع) الوہیت، خدائی
**ربُوۃ**:(ع) بلند زمین، پشتہ
**ربُوخہ**:نفسانی خوشی، راحت جسمانی
**ربودگی**:(۱) لے جانا، اٹھا لینا، کھینچ لینا (۲) دلکشی
**ربودن**:لے جانا، اٹھا لینا، اغوا کر لینا
**ربودن طِفل**:بچے کو اغوا کر لینا
**ربودہ**:کھینچا گیا، لوٹ لیا گیا، اغوا کیا گیا

**ربُون**:بیعانہ
**ربّی**:(ع) میرے خدا
**ربیب**:(ع) سوتیلا بیٹا، جو بیٹا ماں اپنے نئے شوہر کے گھر میں لائی ہو
**ربیبہ**:(ع) مونث ربیب، سوتیلی بیٹی
**ربیع**:(ع) بہار، مہینے کا نام، فصل بہار
**ربیع الاوّل**:(ع) سن ہجری کا تیسرا مہینہ
**ربیع الآخر**:(ع) سن ہجری کا چوتھا مہینہ
**ربیعہ**:(ع) (۱) مرغزار (۲) لوہے کا خود (۳) وزن جسے ورزش کے لیے اٹھایا جاتا ہے
**ربیعی**:(ع) موسم بہار
**رپورتاژ**:رپورتاج (مفرس) خبر نگاری، وقائع نگاری
**رُت**:عریاں، برہنہ، ننگا، خالی
**رِتاج**:(ع) بڑا دروازہ
**رُتبہ**:(ع) مرتبہ، درجہ، منصب
**رتبہ من ہژدہ است**:میرا گریڈ اٹھارہواں ہے
**رتبہ دادن**:مرتبہ بلند کرنا، ترقی دینا
**رتبہ گرفتن**:ترقی پانا
**ترفیعِ رتبہ**:مرتبے کی بلندی
**رَتَج**:(ع) بڑا دروازہ
**رتق**:بند کرنا، سی دینا، پیوند لگانا، مصالحت ہونا
**رتق وفتق**:نظم و تربیت، بند کرنا اور کھولنا
**رتق وفتق امور مملکت**:مملکت کے امور کا نظم و ضبط
**رَتم**:(ع)توڑنا، کوٹنا، باریک کرنا، لمبے دستے والی جھاڑو
**رتم**:(ع)دیکھیے رتمہ
**رتمہ**:(ع) کسی کام کی یاد آوری کے لیے رومال وغیرہ کو

گانٹھ دینا۔

**رتیل-رتیلا:**(ع)ایک قسم کی بڑی مکڑی

**رَثّ:**(ع) بوسیدہ، کہنہ۔

**رِثا:**(ع) ماتم، مرثیہ، دل سوزی، عزاداری

**رَثاثت:**(ع) کہنگی، بوسیدگی

**رَج:**قطار، صف

**رجّ:**(ع) ہلانا

**رِجا:**(ع) امید، امیدوار ہونا

**رجاپسند:**امید پسند

**رجائیت:**امید پسندی

**رِجاسَت:**(۱) غلاظت، گندگی (۲) گناہ

**رِجاع:**(ع) واپس آنا

**رَجّاف:**(ع) یوم حساب

**رِجال:**(ع) جمع رجل، آدمی

**رِجال:**عنکبوت، مکڑی

**رَجّالہ:**(ع) پیادہ سفر کرنے والے لوگ، جمع رجال، پیادہ، نیز بمعنی فرومایہ، پست فطرت لوگ

**رجَب:**(ع) سال ہجری کا ساتواں مہینہ اسے رجب المرجب بھی کہا جاتا ہے

**رُجحان:**(ع) (۱) ترجیح، برتری، فضیلت، افضیلت، شرف، تفوق

**رَجَز:**(ع) فن شاعری کے ایک بحر کا نام «مستفعلن مستفعلن مستفعلن»، اس بحر میں لکھی ہوئی رزمیہ نظم

**رجز خواں:**رجز کے بحر میں شعر پڑھنے والا، شیخی باز، ڈینگیں مارنے والا

**رِجس:**(ع) غلاظت، رجاست، گناہ، برا کام، شیطانی وسوسہ

**رجع:**(ع) واپسی، بازگشت

**رَجعَت:**(ع) بازگشت، واپسی، بحالی

**رجعت کردن:**واپس آنا، مراجعت کرنا

**رجعت مرض:**بیماری کا عود کرآنا

**رجف:**(ع) ہلنا، ہلانا

**رَجفان:**(ع) زمین کا ہلنا، کانپنا، زلزلہ، جنبش، گھبراہٹ، ہلچل، پریشانی، اضطراب

**رجُل:**(ع) مرد (رجال جمع)

**رِجل:**(ع) پاؤں، پیادہ (ارجل جمع)

**رَجُلہ:**(ع) رجل کی مونث، مردانہ وجاہت کی عورت

**رَجم:**(ع) سنگسار کرنا

**رجُوع:**(ع) واپسی، بازگشت، حوالہ دینا، توجہ، متعلق

**رجوع کردن:**حوالہ دینا

**رجوع کنیم بسرِ مطلب:**اصل مطلب پر واپس آتے ہیں

**رجُوعات:**(ع) رجوع کی جمع

**رجولِیَت:**(ع) مردانگی

**رجہ:**رسی جو گھر کی دیواروں کے درمیان باندھی جاتی ہے اور اس پر کپڑے لٹکائے جاتے ہیں

**رجیع:**(ع) چیز جو واپس کر دی جائے یا رد کر دی جائے

**رجیل:**(ع) چھوٹا آدمی، پست قد شخص

**رجیم:**(ع) سنگسار شدہ، مردود

**رَچَک:** ڈکار

**رحال:** (ع) جمع رحل

**رحالہ:** (ع) گھوڑے کی چمڑے کی کاٹھی

**رحائل:** (ع) رحالہ کی جمع

**رحب:** (ع) کھلی، وسیع، فراخ

**رَحل:** (۱) کتاب دان، خاص طور سے جس پر قران شریف رکھ کر تلاوت کی جاتی ہے (۲) اونٹ کی کاٹھی (۳) رہنے کی جگہ، سامان

**رِحلت:** (ع) روانہ ہونا، جدا ہونا، دنیا سے کوچ کرنا

**رَحم:** (ع) مہربانی، نرم دلی کرنا، رقت قلب

**رحم آمَدن:** کسی کی تکلیف سے متاثر ہونا

**بی رحم:** جس کے دل میں کسی کے لیے شفقت نہ ہو، ظالم

**رَحِم:** (ع) عورت کی بچہ دانی، خویشی، قرابت (ارحام جمع)

**رحمَ:** رحم ہو

**رحمہُ الله:** الله کا اس پر رحم ہو

**صِلہ رحِم:** قرابتداروں میں اتحاد و پیوستگی

**قطع رحِم:** قرابت داری کا رشتہ ختم ہونا

**رحمان:** (ع) نہایت رحم کرنے والا، خدا وند تعالیٰ

**رحمانی:** (ع) ربانی، خدائی

**رحمَت:** (ع) رحم، ہمدردی، مہربانی

**بہ رحمت ایزدی پیوستن:** الله کو پیارا ہو جانا، وفات پانا

**باران رحمت:** رحم و کرم کی بارش

**ہر کسی رحمت فرستادن:** مرحوم کے لیے رحمت کی دعا کرنا

**رحم دل:** مہربان، نرم دل، شفیق

**رحی:** سفر میں میلوں یا کلو میٹروں کی نشان دہی کرنے والا پتھر، جسے سنگ میل بھی کہتے ہیں

**رحِیب:** وسیع، فراخ، کشادہ

**رحِیق:** خالص شراب

**رحِیل:** جدائی، مفارقت، سفر

**بانگِ رحیل:** روانہ ہونے کی صدا

**رحِیم:** رحم کرنے والا

**خدا وند رحیم و کریم است:** خدا رحم کرنے والا اور کرم کرنے والا ہے

**رُخ:** چہرہ، رخسار

**رخ دادن:** رونما ہونا

**رخ نِہادن:** متوجہ ہونا

**ہرگہ اختلافی رُودہد:** جب کبھی اختلاف رونما ہو

**رُخ:** سیمرغ کی طرح کا بڑا افسانوی پرندہ، شطرنج کا ایک مہرہ

**رَخ:** (۱) شگاف، دراڑ (۲) غم و اندوہ

**رَخا:** (ع) زندگی کی سہولت، راحت، فراخ روزی، رزق کی فراوانی

**رُخام:** (ع) سنگ مرمر

**رَخامت:** (ع) نرمی، آسانی، کلام کا آسان ہونا، سہل ہونا، بات کا آسانی سے سمجھ میں آ جانا

**رُخامی:** (ع) سنگ مرمر کا بنا ہوا

**رخاوَت:** (ع) نرمی، آسانی

**رخبین:** پنیر

**رخت:** کپڑے ، لباس، سازوسامان، اثاثہ

**رخت از جہان بستن:** جہان سے رخصت ہو جانا

**رخت افگندن:** ٹھہرنا ، قیام کرنا

**رخت بستن:** سامان باندھنا ، سفر کی تیاری کرنا

**رخت پوشیدن:** لباس پہننا

**رخت خواب:** سونے کا بستر

**رخت خواب پیچ:** بستر بند

**رخت دار:** کپڑے رکھنے والا

**رخت دار خانہ:** وارڈ روب، کپڑے رکھنے کی الماری

**رخت سفر:** سفر کا سازو سامان

**رخت کندن:** کپڑے اتارنا

**رخت نہادن:** ٹھہرنا ، قیام کرنا

**رخت شُور:** دھوبی

**رخت شور خانہ:** کپڑے دھلانے کی جگہ ، لانڈری

**رخت شوری:** رخت شوئی، کپڑے دھونا

**رخت کَن:** غسل خانے میں کپڑے رکھنے کی جگہ

**رخت مال:** استری

**رخت نظامی:** فوجی وردی

**رخت و پخت:** پوشاک

**رُخسار:** چہرہ، گال

**رَخش:** رستم کے گھوڑے کا نام

**رخش:** خوش، خوش نصیب

**رَخشا:** رخشان

**رخشان:** تابناک، درخشان، چمکدار

**رخشَندگی:** چمک دمک، تابناکی، درخشانی

**رخشَندہ:** چمکدار، تابناک، درخشندہ، روشن

**رخشیدن:** چمکنا ، درخشاں ہونا

**رُخصَت:** چھٹی، اجازت، روانگی

**رخصت خواستن:** اجازت چاہنا

**رخصت دادن:** چھٹی دینا ، جانے کی اجازت دینا

**رخصت فرمودن:** چھٹی دینا

**رخصت گرفتن:** چھٹی لینا ، جانے کی اجازت پانا

**رخصت نامہ:** اجازت نامہ

**رخمہ:** گدھ، کرگس، چیل سے زیادہ بڑا پرندہ، لاش خور پرندہ

**رخنہ:** شگاف، سوراخ، درز، چاک

**رخنہ پیدا کرنا:** شگاف ڈالنا

**رخنہ دار:** جس میں شگاف ہوں

**رخنہ در دین یاعقیدہ:** دین یا عقیدہ میں فرق آ جانا

**رخنہ کردن:** سوراخ کرنا

**آب در دیوار رخنہ کرد:** پانی نے دیوار میں شگاف کر دیا ہے دیوار میں پانی پڑ رہا ہے۔

**بمژگان سیہ کردی ہزاران فتنہ در دینم:** تم نے اپنی سیاہ پلکوں سے میرے عقیدہ میں ہزاروں شگاف پیدا کردیے ہیں۔

**رَخْو:** نرم، سست

**رِخوَت:** (ع) نرمی، آسانی

**رُخُوت:** (ع) جمع رخت

**رخیدن:** تنگی سے سانس لینا جیسے کوئی زیادہ بوجھ اٹھاتے ہوئے ہوتا ہے

**رخِیص:** (ع) ارزان، سستا

**رخِیم:** (ع) صاف، مترنم

**رد:** (ع) واپس کر دینا، لوٹانا

**رد:** (ع) راد، جوانمرد، دلاور، دانا

**رد:** کسی چیز کا نشان

**ردِپا:** پاؤں کا نشان

**رد پای کسی را گرفتن:** کسی کے پاؤں کے نشان سے اس کا پیچھا کرنا

**ردِ جواب:** ترکی بہ ترکی جواب

**ردِ کلام:** کسی کے بیان کو رد کر دینا

**ردالمطلَع:** غزل یا قصیدے کا مصرعہ اول آخر میں بھی لانا

**کلیه دلائل را رد کردم:** سارے دلائل کو میں نے رد کر دیا ہے

**مِلک را بخودش رد کرده اند:** اس کی ملکیت اسے واپس کردی گئی ہے

**رِداء:** (ع) چادر، پوشش، پردہ

**رَدائت:** (ع) بد ذوقی، پستی

**ردائتِ مزاج:** جسمانی یا ذہنی خلل واقع ہونا

**ردع:** (ع) روک لینا، باز رکھنا، منع کرنا، رد کر دینا

**ردف:** (ع) پیچھے آنا، سوار کے پیچھے بیٹھنا

**ردِه:** (ع) قطار، صف، سطر، صف آرائی

**رده کشیدن:** صف بندی کرنا، صف آرائی کرنا

**ردِه بندی:** صف بندی

**رده کشِیدن:** ترتیب وار رکھنا، نظم و ترتیب قائم کرنا

**ردِیف:** (ع) قطار، سطر، صف

**بیست ردیف صندلی:** کرسیوں کی بیس قطاریں

**ردیف استادن:** قطار میں کھڑے ہونا

**ردیف کردن - ردیف گزاشتن:** صف یا قطار میں کھڑے کرنا

**حافظ در ردیف شعرای بزرگ است:** حافظ عظیم شعرا کی صف میں ہے

**ردیف گماشتن:** قطار میں ترتیب دینا

**من ردیف موسیقی را بلد ہستم:** میں موسیقی کی اقسام سے آگاہ ہوں

**ردیف:** (ع) وہ لفظ اور اس کے ہم وزن لفظ جو غزل یا قصیدے کے قافیے کے بعد آئیں

**ردیفی:** رسمی موسیقی کی پیروی کرنا

**رَذالت:** (ع) کمینگی، پستی، فرومانیگی، گھٹیا پن

**رذالت:** (ع) انکار

**رذائل:** (ع) رذیل کی جمع، گھٹیا اوصاف یا چیزیں، عیوب، بری عادات

**رذِیل:** (ع) کمینہ، پست فطرت، گھٹیا، بد فطرت رذلا جمع

**رذیلانه:** کمینہ پن سے، پست فطرتی سے

**رذیلانه حرکت کرد:** بڑی کمینہ حرکت کی

**رذیله:** (ع) برائی، پست فطرتی، کمینگی، فرومانیگی

**رز:** انگور، انگور کی بیل

**دختر رز:** انگور کی شراب

**رز:** (ع) (۱) چاول، برنج (۲) سرخ پھول

**رزاز:** (ع) چاول فروش

**رزازی:**چاول فروشی

**رزاق:**(ع) رزق دینے والا، روزی رساں، خدا تعالیٰ، خداے رازق

**رزان:**(ع) رز کی جمع، چاول

**رزانت:**(ع) متانت، سنجیدگی، سکون پسندی، بردباری، پختگی

**رزانتِ رای:**راے کی پختگی

**رزبان:**انگور کی بیلوں کا نگہبان، باغبان

**رزبر:**بڑی قینچی جس سے درخت کی زائد شاخیں کاٹتے ہیں

**رزد:**پیٹو، پرخور

**رزداق:**دیہہ، قریہ، گاؤں، شہر

**رَزدِہ:**تھکا ہوا، خستہ، پریشان، افسردہ، اداس

**رِزق:**(ع) روزی، معاش

**رزگر:**رزبان، انگوروں کی کھیتی کا نگہبان

**رزم:**جنگ، لڑائی

**میدانِ رزم:**میدان جنگ، میدان کارزار

**رزم آرا:**جنگ میں صف آرائی کرنے والا

**رزم آزما:**جنگ میں مہارت رکھنے والا

**رزم تُوز:**رزمجو، جنگجو

**رزم جو:**جنگجو

**رزم خواہ:**جنگجو

**رزم دیدہ:**جسے جنگ کا تجربہ ہو

**رزمگاہ:**میدان کارزار

**رزمنامہ:**رزمیہ نظموں کی کتاب

**رزمہ:**پارسل، لباس کا بقچہ

**رزمی:**جنگ سے متعلق

**رزمیُوز - رزمیوش:**رزم جو، جنگجو

**رزم ناؤ:**تیزرو جنگی کشتی

**رزِہ:**دھات کی نلی جو ارگن باجے یا اسی قسم کے باجوں کے پردے تھامے رہتی ہے، آہنی حلقہ

**رزِیدن:**رنگنا، رنگ دینا

**رزیدہ:**رنگا ہوا

**رزِین:**متین، سنجیدہ، سلیم الطبع، پرسکون، گرانمایہ

**رزین:**ریزن (مفرس) رال، چیز وغیرہ درخت کی گوند

**رزِیہ:**بد نصیبی، پریشان حالی، بلا، مصیبت، رزایا جمع

**رژد:**پیٹو، حریص

**رژہ:**سربراہ مملکت کے سامنے سے پیادوں اور سواروں کی قطاروں کا گزرنا

**رژیم:**رجیم کا مفرس، طور طریقہ، وضع، طرز حکومت، اصول سیاست

**رژِمان:**مفرس رجمنٹ(انگ) فوج، گروہ دستہ

**رس:**رسیدن سے فعل امر، پہنچ (برس)

**رس:**حریص، کھانے کا لالچی، شکم پرست، بسیار خور

**رس:**پرانا کنواں، نیز معدن

**رَسا:**بالغ، تیز فہم، لائق، جو سنا جا سکے، بلند آواز

**رِسالت:**(ع) پیغمبری

**رسالت پناہ:**(ع) حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم

**رِسالہ:**(ع) خط، مراسلہ، مکتوب، کسی خاص موضوع پر لکھا ہوا کتابچہ، مختلف مضامین کا میگزین

**رسالہ علمی:**(ع) تھیسز، مقالہ جو ڈاکٹریٹ کے لیے لکھا جاتا ہے

**رسّام:**خاکہ تیار کرنے والا، نقشہ کش

**رسان - رساندن:**پہنچانا سے فعل امر (برسان) پہنچا دے

**رساندن:**رسانیدن، پہنچانا، مہیا کرنا

**کاغذ مرا بمقصد نرساندند:** میرا مراسلہ منزل مقصود تک نہ پہنچایا

**این ثروت را از کجا بہم رساند:** اتنی دولت اسے کہاں سے حاصل ہوئی

**بہم رساندن:** مہیا کرنا

**خدا روزی ہرکس را می رساند:** خدا ہر ایک کو روزی بہم پہنچاتا ہے

**رازِ خود را با دوستان کمتر رسان:** اپنا بھید دوستوں کو کم ہی بتا

**رسانَندِہ:** پہنچانے والا

**رسانِہ:** رنج و اندوہ، افسوس، حسرت

**رسائل:** رسالہ کی جمع

**رسائی:** آواز کا پہنچنا (۲) پہنچ، وسیلہ، ذریعہ، دسترس

**رَست:** رہائی، رستن مصدر= رہائی پانا سے

**رُست:** مضبوط، محکم، دلیر، فتح، غالب آنا فوقیت پانا

**رُستا:** رُوستا، گاؤں، گاؤں کا رہنے والا

**رَستا خیز:** حشر، قیامت

**رَستار:** رستگار، آزاد، خلاصی پایا ہوا، رہائی یافتہ

**رُستاق:** روستا، گاؤں

**رَستاک:** درخت کی تازہ شاخ جو اس کی جڑ سے نکلی ہو

**رُستانیدن:** رہانیدن، رہائی دلانا

**رَستخِیز:** رستا خیز، حشر، قیامت

**گو زادہ ام بہند ولی روز رستخیز**
**روی بسوی یثرب و بطحا در آورم**

گو میں ہندہی میں پیدا ہوا ہوں لیکن قیامت کے دن میرا منہ یثرب و بطحا کی طرف ہو گا

**رَستگار:** آزاد، آزادی یا رہائی یافتہ

**رستگاری:** آزادی، رہائی، نجات، بچاؤ مثال از جامی

**در خیال من نمی گنجد تمنای بہشت**
**دارم از فضلت امید رستگاری از عذاب**

میرے خیال میں بہشت کی تمنا نہیں سماتی مجھے تو آپ کے فضل و کرم سے امید ہے کہ جس عذاب سے میں دوچار ہوں اس سے مجھے رہائی مل جائے

**رُستم:** ایران کا قومی بہادر پہلوان جو زال بن سام کا بیٹا تھا

**رُستمانِہ:** رستم کی طرح

**رُستمدار:** ماژندران کا ایک ضلع

**رستمی:** بہادری، شجاعت

**رَستن:** آزاد ہونا، نجات پانا، رہائی پانا

**از جفاہای آنہا رستند:** ان کی سختیوں سے انھوں نے نجات حاصل کی

**رُستن:** روئیدن، اگنا

**گیاہی در آن چند سال نرُست:** چند سال گھاس تک وہاں نہ اگی

**رِستن:** ریستن، گھمانا، گھما کر بل دینا

**رُستنی:** پودا اگنے والا

**رستوران:** ریسٹوران، ہوٹل

**رَستِہ:** رہائی پایا ہوا، نجات پایا ہوا

**رستِہ:** راستہ، صف، قطار، بازار، کچھ لوگ جو ایک شہر میں ایک دوسرے کے ہمکار اور ہم پیشہ ہوں

**رِستِہ:** بل کھایا ہوا، بٹا ہوا

**رُستی:** دلیری، قوت، فتح، فیروزی، راحت، نیز روزی، رزق، معاش

**رُستی:** جلدی میں تیار کیا ہوا کھانا

**رَستی:** رستگاری، نجات، آزادی، رہائی، خلاصی

**رسَد:** حصہ بخرا، حصے کی جو چیز مل جائے

رسد بان: لیفٹیننٹ

**رسداق:** دیہ، گاؤں

**رُسغ:** کلائی، مچ، ساعد

**رسغ دست:** ہاتھ کا مچ

**رسغ پا:** ٹخنہ، کعب

**رُسغی:** کلائی سے متعلق

**رُسُل:** اس کا واحد رسول ہے، پیغمبران

**ختم رسل:** آخری پیغمبر، حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم

**رسم:** (ع) طور طریقہ، عادت، آئین، دستور، شہرت، مثال

**بر صفحہ روزگار رسمی بگذار**
**کان پیش خدا و خلق باشد مقبول**

کتاب زمانہ کے ہر صفحے پر ایسی یادگار چھوڑ جاؤ جو اللہ تعالیٰ کے نزدیک بھی قابل قبول ہو اور مخلوق بھی اسے اچھا سمجھے

**او یک آدمی است با اسم و رسم:** وہ بڑی شہرت والا آدمی ہے

**این یک رسم دینی است:** یہ ایک شرعی آئین ہے

**رسم دنیا چنیں است:** دنیا کا طریقہ ہی یہ ہے

**کاغذی بہ اسم و رسم او را نوشتم:** میں نے دستور کے مطابق مراسلہ اسے لکھ بھیجا

**رسماً:** (ع) رسم کے طور پر: سرکاری طور سے

**رسماً با او اخطار کردم:** میں نے رسمی طور پر یا سرکاری طور سے اسے مطلع کر دیا

**رسمُ الخط:** (ع) لکھنے کا انداز، اسلوب تحریر، عربی رسم الخط، خط نسخ

**رسمان:** ریسمان، رسّی

**رسمانہ:** سرکاری طور سے

**صحبتِ رسمانہ:** سرکاری طور سے گفتگو، رسمی گفتگو

**رسم کردن:** (۱) نقشہ بنانا، خاکہ اتارنا (۲) اصول بنا لینا

**رسمی:** سرکاری دستور کے مطابق، حسب ضابطہ

**لباس رسمی:** رسم و رواج کے مطابق لباس، یونیفارم

**مراسلہ رسمی:** سرکاری مراسلہ

**رسمی:** گھریلو

**رسمیّت:** سرکاری ہونا، رسم و رواج کے مطابق ہونا

**رسمیت پیدا کردن:** رسم و رواج کے مطابق انداز اختیار کرنا

**رسَن:** رسی، ریسمان

**رسن باز:** رسی پر کرتب دکھانے والا

**رسن تاب:** رسن باز

**رسن پیچ:** دھاگے کی ریل

**رسن تافتن:** رسی پر کرتب دکھانا

**رُسوا:** بدنام، بُری شہرت والا

**بواسطہ این حرکت درمیانِ مردم رسوا شد:** اپنی اس حرکت کی وجہ سے وہ لوگوں میں بدنام ہوا

**خواہی نشوی رسوا ہم رنگ جماعت شو:** اگر بدنام نہیں ہونا چاہتے تو وہی کرو جو تمھاری جماعت کرے

**رُسوائی:** بدنامی، ذلت

**رسوائی برآوردن:** کسی عمل کی وجہ سے رسوا ہونا

**رسُوب:** (ع) دُرد، تلچھٹ، تہ نشیں ہو جانا

**رسوبی:** تہ نشین ہونے والی چیز

**رسُوخ:** (ع) راسخ ہونا، مضبوطی، پختگی

**رسوخ کردن:** پختہ ہو جانا، استوار ہو جانا

**این عقیدہ بالآخر رسوخ کرد:** یہ عقیدہ آخر راسخ ہو گیا

**رسُول:** (ع) پیغمبر، نبی

**رسول اللہ:** اللہ کے بھیجے ہوئے پیغمبر، حضرت رسول کریم(ص)

**رسُوم:** (ع) رسم کی جمع، آداب، تیکس، فیس

**رسومات:** (ع) ایکسائز ڈیوٹی، چیزوں کا محصول

**رسِید:** پہنچنا

**رسید این کاغذ را فرمائید:** اس خط کے پہنچنے کی اطلاع دیجئے مثال:-

**جهد بسیار بکردم کہ نگویم غم دل**
**عاقبت جان بدہان آمد و طاقت برسید**

میں نے کوشش تو بہت کی کہ اپنے دل کا غم کسی سے نہ کہوں، آخر جان لبوں پر آئی اور وقت آ پہنچا تو کچھ کہنا پڑا

**رسیدِگی:** تفتیش، تحقیق، جانچ پڑتال

**رسیدگی این امر با شماست:** اس بات کی تحقیق کرنا تمہارے ذمے ہے

**کار او رسیدگی کردند، معلوم شد، در دعوی خود ذیحق است:** اس کے کام کاج کی دیکھ بھال کی گئی تو معلوم ہوا کہ اپنے دعوے میں وہ حق پر ہے

**رسیدن:** پہنچنا

**بجائے رسیدن:** خاص مقام حاصل کر لینا، کوئی اہم مرتبہ پا لینا

**بداد کسی رسیدن:** کسی کی مدد کرنا

**بهم رسیدن:** ایک دوسرے سے مل جانا

**بخاطرم رسید:** میرے دل میں یہ بات آئی

**در رسیدن:** حاصل ہونا

**دستم نمی رسد:** میرا ہاتھ وہاں تک نہیں پہنچتا، میری وہاں تک رسائی نہیں

**سر رسیدن:** اچانک آ پہنچنا

**ہیچ کس در مہارت بپای او نمی رسد:** کوئی بھی مہارت میں اس کے درجے تک نہیں پہنچتا

**رسیدِہ:** پختہ، پکا ہوا (پھل)

**نا رسیدہ:** نا پختہ، کچا (پھل)

**نو رسیدہ:** جو ابھی ابھی پکا ہو

**رسِیس:** (ع)(۱)ثابت، استوار (۲)خردمند، زیرک

**رسِیل:** (ع) قاصد، پیغام بر، پیغام آور، ہم آہنگ، ہم آواز، کوئی شخص جو کسی دوسرے سے مل کر گائے

**رسِیم:** (ع) نقش پا، پاؤں کا نشان

**رش:** درمیانی انگلی سے کہنی تک کا فاصلہ، تقریباً نصف میٹر، نیز ہلکی بارش

**رشا:** ہرنی کا بچہ، ہرنوٹا

**رشا:** (ع) رسیّ

**رَشاد:** (ع) راسخ العقیدہ ہونا، راہ راست پر چلنا

**رشاقَت:** (ع) خوش قد ہونا، اچھی قدوقامت

**رَشت:** ایران کے صوبہ گیلان کا شہر

**رشت:** ٹوٹنا، چور چور ہونا، ریزہ ریزہ ہونا، گردو غبار

**رشت:** چمکیلا، تابناک

**رِشتہ:** دھاگا، سلسلہ، پیوند

**رشتہ بہ نظم در آوردن:** شعر کہنا، کسی بات کو نظم میں بیان کرنا

**رشتہ دوستی:** دوستی کا پیوند

**رشتہ صحبت را گم کردن:** بات چیت کا سلسلہ بھول جانا

**رشتہ مروارید:** دھاگا جس میں موتی پروئے جائیں

**او در رشتہ خود مُتخصّص است:** وہ اپنے سلسلے میں ماہر ہے

**رِشتن:** کا تنا

**رَشتی:** شہر رشت سے متعلق

**رَشح:** (ع) تراوش، پسینہ آنا، مثال:-

**از سحابِ فیض لطف عام خود رشحے بریز**
**بر دل و جانم کہ از لوث گناہ آلودہ ام**

اپنے عام لطف و کرم کے بادل سے میرے دل و جان پر کچھ قطرے ٹپکا دے کہ میں گناہوں کی کثافت سے آلودہ ہوں

**رشحات:** (ع) رشح کی جمع، تراوش، قطرات

**رُشد:** (ع) نشوو نما، بالیدگی، افزایش، بڑھنا، بلوغ، بالغ ہونا

**رشد کردن:** نشوونما پانا، بڑھنا، بالغ ہونا

**رشد نکردہ:** جس کی پوری نشوو نما نہ ہوئی ہو

**از رشد باز داشتن:** کسی کے بڑھنے اور پھلنے پھولنے میں رکاوٹ بننا

**بحد رشد رسیدن:** بالغ ہونا

**رشف:** (ع) گھونٹ گھونٹ پینا، چوسنا

**رشک:** کسی کی ترقی دیکھ کر ویسا ہی بننے کی کوشش کرنا، اپنے حقوق کی بڑے اہتمام سے حفاظت کرنا، رقابت میں مبتلا ہونا

**رشک بُردن - رشک ورزیدن:** کسی کی ترقی دیکھ کر ویسا ہی بننے کی خواہش پیدا ہونا

**رشک:** لیکھ، جُوں، یا ایسے ہی جانوروں کا انڈا

**رشک آور:** رشک انگیز، جسے دوسروں جیسا بننے کا شوق پیدا ہو، رقابت پیدا کرنے والا، جس کی بنا پر رشک پیدا ہو

**رشک خور:** دوسروں کی چیز کو دیکھ کر جس کے دل میں حسرت پیدا ہو

**رشک کُن:** جس کے ذریعے بالوں کو لیکھوں یا جوؤں سے پاک کیا جائے، کنگھا وغیرہ

**رشکن:** لیکھوں جوؤں سے بھرا ہوا

**رشکن:** با غیرت، غیور، رشک کرنے والا

**رشمہ:** باریک رسی

**رشن:** ایرانی مہینے کے اٹھارویں دن کا نام

**رِشوت:** ناجائز طور سے کسی کا کام کرنے کے لیے رقم وصول کرنا

**رشوت خواری:** رشوت لینا

**رشِید:** (ع) بہادر، شجاع، پاکیزہ، خوش اسلوب، راسخ العقیدہ

**رشیدالدین:** (ع) خواجہ رشید الدین فضل اللہ ایک نامور مورخ کا نام جس نے مغول کی تاریخ "جامع التواریخ" لکھی تھی (وفات ۷۱۸ھ)

**رشیدی:** دلیری، شجاعت، خوش اسلوبی

**رشِیق:** (ع) پاکیزہ، خوش اسلوب، نازک اندام، آراستہ، زیبا، اچھی قدوقامت والا

**رصّاد:** (ع) ہئیت دان، آسمانی ستاروں کی حرکات رصد کے ذریعے دیکھنے والا، مشاہدہ فلکی کرنے والا

**اُردوی رصاد:** رصد کے ذریعے سیاروں کی حرکات دیکھنے والا لشکر

**رصاص:** سیسہ، سُرب۔

**رَصانَت:**(ع) مضبوطی، متانت، سنجیدگی، سکون پسندی

**رَصَد:**(ع) ایک آلہ جس سے سیاروں اور ستاروں کی حرکات کا اندازہ لگاتے ہیں (ارصاد جمع)

**رَصَد بند:**ہیئت دان، فلکیات کا مشاہدہ کرنے والا

**رَصَد بندی:**ہیئت دانی

**رَصَد خانہ:**رصد گاہ، جہاں فلکیات کا مشاہدہ کرنے کا آلہ نصب ہوتا ہے

**رَصَد نشین:**ہیئت دان، نجومی

**رصِید:**کسی چیز کو غور سے دیکھنے والا، مراقب

**رصِیف:**(ع) سنگ بستہ راستہ، پلیٹ فارم، فرودگاہ، اترنے اتارنے ک جگہ

**رِضا:**(ع) مرضی، خوشنودی، خوشی، خواہش، اجازت

**برای رضای خدا:**خدا کی خوشنودی کے لیے

**تن برضا دادن:**اللہ تعالیٰ کی مرضی پر راضی ہونا

**رضادادن:**راضی ہونا، مرضی ظاہر کرنا

**رضا داشتن:**راضی ہونا

**رضا شدن:**راضی ہونا

**رضا کردن:**راضی کرنا

**رُضاب:**(ع) گھونٹ بھرا ہوا منہ سے نکال پھینکنا، کلی کرنا

**رِضاع:**(ع) رضاعت، ماں کا دودھ پینا

**رِضاعی:**(ع) بچہ جسے دودھ پلایا گیا ہو

**برادر رضاعی:**دودھ بھائی

**مادر رضاعی:**جس عورت نے کسی بچے کو دودھ پلایا ہو

**رِضاعیَت:**دودھ پلانا، دایہ گیری

**رِضامَند:**راضی، مطمئن

**رِضامندی:**تسلی، مرضی سے، اپنی خواہش سے

**رِضایَت:**اطمینان، تسلی، بہ طیب خاطر

**معلم از ہمہ شاگردان رضایت دارد:** استاد سب شاگردوں سے مطمئن ہے

**رضایت بخش:**تسلی بخش

**رضایت نامہ:**اطمینان کا سرتیفکیٹ، سفارشی چٹھی

**رَضفہ:**گھٹنا، کاسہ زانو

**رِضواَن:**(ع) مرضی، اطمینان، برکت، دعاے خیر، جنت کا نگہبان فرشتہ

**روضہ رِضوان:**بہشت

**رِضوانی:**(ع) بہشتی

**رَضَوی:**(۱) حضرت امام رضا کے اخلاف (۲) ایرانی موسیقی کی ایک سُر

**رَضی:**(ع) خوش، مطمئن، راضی

**رضی اَللہٗ عَنہ:**خدا اس سے راضی ہو

**رَضِیع:**(ع) شیر خوار بچہ

**رُطَب:**(ع) خرما، کھجور

**رَطب:**(ع) تروتازہ، رطوبت، نم، سیلا، گیلا

**رطبُ اللِسان:**خوش بیان

**رُطَب:**(ع) تازہ جڑی بوٹی

**رَطل:**(ع) (۱) وزن ایک پاؤنڈ کے برابر، بعض اور وزنوں کو بھی یہ لفظ ظاہر کرتا ہے (۲) ایک بڑا پیالہ، (ارطال جمع) جام شراب

**رَطوبَت:**(ع) نمی، سیلاپن، گیلا

**این اطاق بواسطہ رطوبت قابل سکونت نیست:**یہ کمرہ سیلا ہونے کی وجہ سے رہنے کے قابل نہیں

**رَطوبی:**سیلا،گیلا

**رطوبی مزاج:** ٹھنڈے مزاج کا، پر سکون
**رطیب:** (ع) تروتازہ
**رُعات:** (ع) راعی کی جمع، گڈریے
**رِعاع:** (ع) پست فطرت، فرومایہ شخص
**رُعاف:** (ع) نکسیر پھوٹنا
**رِعایا:** (ع) رعیت کی جمع، حکمران کے تحت ملک کے لوگ
**رِعایَت:** (ع) لحاظ، خیال، توجہ، مہربانی، جانب داری، طرفداری، پاسداری
**بَدونِ رعایت:** طرفداری کے بغیر
**برای رعایت قوانین:** قوانین کی پاسداری کی غرض سے
**رعایت کردن:** لحاظ کرنا، جانبداری کرنا، احترام کرنا
**ضعفا را باید رعایت کرد:** ضعیفوں کی پاسداری کرنی چاہیے
**قانون را رعایت می کنیم:** ہم قانون کا احترام کرتے ہیں
**رِعایۃً:** (ع) مدد کے طور سے، مہربانی سے، نظر عنایت سے
**رُعب:** (ع) خوف و دبدبہ، شان و شوکت
**رَعد:** بادلوں کی گڑگڑاہٹ، بجلی کی کڑک
**رَعد و برق:** بجلی کی کڑک چمک
**ماہی رعد:** تار پیڈو
**رَعد آسا، رعد سان:** بجلی کی کڑک کی طرح
**رعد زدن:** بادل کا گرجنا، بجلی کا کڑکنا
**رعد وار:** بجلی کی کڑک کی طرح
**رَعش:** (ع) لرزش، کانپنا
**رَعشہ:** (ع) کپکپی، تھرتھراہٹ، ایک بیماری جس سے ہاتھ پاؤں خود بخود کانپنے لگتے ہیں
**رَعشہِ اعصاب:** (ع) اعصاب کی کپکپاہٹ
**رَعشہ دار:** جسے ہاتھ پاؤں کانپنے کی بیماری ہو
**رَعنا:** (ع) حسین و جمیل، خوبصورت، زیبا، دلربا
**جوان رعنا:** خوبصورت نوجوان
**رَعنائی:** (ع) حسن و جمال، دلکشی، دلربائی، خوش رفتاری، زیبائی
**رَعُونَت:** (ع) غرور و نخوت
**رعونَت:** (ع) نادانی، کم عقلی، یاوہ گوئی، خود آرائی
**رَعی:** (ع) چوپانی، جانوروں کی حفاظت کرنا اور انھیں چَرانا
**رَعیب:** (ع) ڈراہوا
**رَعیَّت:** (ع) حکمران کے تحت ملک کے لوگ، رعایا فرمانبرداران
**من رعیتِ شماہستم:** میں آپکا فرمانبردار ہوں
**رعیت پَروَر:** رعایا کی فلاح و بہبود کا خیال رکھنے والا
**رعیت پَروری:** رعایا کی فلاح و بہبود کے لیے کوشش کرنا
**رعیت دار:** حکمران، فرمانروا
**رَعیت داری:** فرمانروائی، حکمرانی
**رَعیت نواز:** رعایا کے مفاد کا خیال رکھنے والا، رعایا پر شفقت کرنے والا
**رعیت نوازی:** رعایا پر شفقت کرنا
**رَعیَّتی:** کشاورزی، کاشتکاری، زراعت، کھیتی باڑی
**زندگی رعیَّتی:** دیہاتی زندگی
**زندگی رعیَّتی کردن:** اہل دیہ کی طرح زندگی گزارنا
**رَغ:** (ع) (۱) آروغ، ڈکار

**رَغائب:**(ع) جن چیزوں کی طرف رغبت ہو

**رَغبَت:**(ع) خواہش، میلان، رجحان

**اُوبگوشت رغبت نمی کند:**وہ گوشت کی طرف مائل نہیں

**بی رغبت:**بے دلی، بلا خواہش

**رغبت کردن:**کسی چیز کو پسند کرنا، کسی چیز کی طرف مائل ہونا

**رغبت نمی کنم که باو حرف می زنم:**میری خواہش نہیں کہ میں اس سے بات کروں

**رَغد:**(ع) آسودگی، اطمینان، خوش حالی کی زندگی

**رَغم:**(ع) کسی دوسری کی مرضی کے خلاف کوئی بات کرنا، کسی کی خواہش کے خلاف اقدام کرنا

مثال:

**مہِ مقصود رُو از مطلع اُمید ننماید**
**برغمِ من چنین کین چرخِ کج رفتار میگردد**

امید و مراد کے مطلع سے میرے مقصد حیات کا چاند نظر نہیں آتا۔ اس فلک کج رفتار کی گردش میرے مناسب حال نہیں

**علی الرغم:**مرضی کے خلاف

**رَغوِہ:**(ع) دودھ کی جھاگ

**رَغیب:**(ع) راغب، مائل، کسی چیز کا میلان ہونا

**رَغیبِہ:**(ع) چیز جس کی طرف طبیعت کا میلان ہو پسندیدہ، مرغوب

**رَف:**اوپر کا شیلف، تختہ جو چیزیں رکھنے کے لیے دیوار میں نصب کیا جاتا ہے۔

**رِفا:**(ع) اتفاق، سازگاری، پیوستگی، مل جانا

**رُفات:**(۱) پرانا، کہنہ (۲) شکستہ، ٹوٹا ہوا، ریزہ ریزہ

**رِفادِہ:**(ع) (۱) جراحی، سرجری، زخم پر پٹی باندھنا (۲) تکیہ، گدا

**رِفاق:**(ع) رفقہ جمع، ہمراہان

**رَفاقت:**(ع) ساتھ، دوستی، ہمراہی

**با شخص پست رفاقت نکن:**پست فطرت یا گھٹیا آدمی سے دوستی نہ کر

**باکسی رفاقت داشتن:**کسی سے دوستی کرنا

**رفاقت کردن:**دوستانہ تعلقات قائم کرنا

**رِفان:**شفیع، مہربانی کرنے والا

**رَفاہ:**بہتری، آسودگی، خوش گزارنی

**در رفاہ زندگی می کردند:**وہ بڑے آرام کی زندگی گزارتے تھے

**رَفاہت، رفاہیت:**(ع) آرام کی زندگی

**رَفت - رفتن:**جانا سے ماضی مطلق، گیا

**آمدو رفت:**آنا جانا

**رُفت - رُفتن**=جھاڑو دینا، صاف کرنا سے ماضی مطلق، بمعنی صاف کیا

**رَفتار:**چلنا، روش، سلوک، عمل

**رفتار کردن:**سلوک کرنا

**خوش رفتار:**خوش خرام، جس کے چلنے کا انداز دلکش ہو

**گفتارش خوب ولی رفتارش بداست:**اس کی باتیں تو خوب ہیں لیکن اس کی روش یا عمل خوب نہیں

**رُفتگر:**جو شہر کے گلی کو چے صاف کرنے پر مامور ہو، خاکروب

**رَفتگی:**رخصت، نقصان

**رفتگی خون:**خون کا ضائع ہونا

**رَفتَن:**جانا، گزر جانا، بجھ جانا

**از حال رفتن:**بے حال ہو جانا

**چراغ یا آتش رفت:** چراغ بجھ گیا یا آگ بجھ گئی

**شکم رفتن:** اسہال ہونا، دست لگنا

**یک سال دیگر ہم رفت:** ایک اور سال بھی گزر گیا

**رُفتَن:** جھاڑو دے کر صاف کرنا

**رَفتَنی:** جانے کو تیار

**رُفت و رُوب:** گھر کو صاف ستھرا رکھنا، جھاڑو دینا، جھاڑنا پونچھنا

**رَفتہ:** چلا گیا

**پیادہ رفتہ:** پیدل گیا

**رُفتہ:** صاف کیا گیا

**رَفتہ رَفتہ:** وقت کے ساتھ ساتھ، آہستہ آہستہ، تدریجاً

**رفد:** (ع) تحفہ، سوغات، شفقت، مدد

**رَفرَف:** (ع) کپڑے، نازک اور لطیف بساطیں، فرش پر بچھانے والی خوبصورت دری یا فرش پوش، خیمے کا پردہ

**رَفض:** (ع) بدعت، عقیدے سے روگردانی

**رَفع:** (ع) (۱) اٹھانا، بلند کرنا (۲) ہٹا دینا، دور کر دینا (۳) علاج کر دینا، اچھا کر دینا

**رفعِ اختلاف:** اختلاف دور کرنا

**رفعِ توقیف کردن:** چھوڑ دینا، آزاد کر دینا، رہائی دینا

**رفع حجاب:** پردہ اٹھا دینا

**رفع خستگی:** تفریح

**رفع شکایت:** شکایت دور کر دینا

**رفع ظلم:** ظلم کا استیصال کر دینا

**رفع مرض:** بیماری کا علاج کر کے تندرست ہونا

**زنانِ آن مملکت حجاب را رفع کردند:** اُس ملک کی خواتین نے پردہ چھوڑ دیا ہے

**رفع شدن مریض:** بیمار کا صحت پانا

**رفع عطش کردن:** پیاس بجھانا

**رفع موانع کردن:** رکاوٹوں کا دور کرنا

**رفع و دفع کردن:** چھوڑ دینا، ہٹا دینا، خاتمہ کر دینا

**رِفعَت:** (ع) بلندی، بلندی مرتبہ

**رِفق:** (ع) مہربانی، شفقت، تواضع، التفات، کرم فرمائی، مثال:

**مجرمان را کر دہ از عفو و ترحّم توبہ کار**
**کافران را مومن از رفقِ مدارا ساختہ**

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے مجرموں کو معافی اور رحم و کرم سے توبہ کار بنا دیا اور کافروں کو مہربانی اور شفقت سے صاحب ایمان بنا دیا۔

**رُفَقا:** (ع) رفیق کی جمع، ساتھی، دوست، احباب

**رِفقت:** (ع) رفاقت، ساتھ

**رفُو:** (ع) پھٹے ہوئے کپڑوں کی مرمت کرنا

**رَفُو کار:** (ع) پھٹے ہوئے کپڑوں کی مرمت کرنے والا

**رفُوشہ:** (۱) تمسخر، شوخی (۲) گناہ، عصیاں

**رفوگر:** رفو کار

**رفوگری:** کپڑوں کی مرمت کرنا

**رفیع:** (ع) بلند مرتبہ، عالی مرتبت، علمی یا اخلاقی حیثیت سے سرفراز ہونا

**او مقام رفیع دارد:** اس کا مرتبہ بلند ہے۔

**رفیق:** (ع) ساتھی، دوست

**رفیق سفر:** ہم سفر

**رفیق جنگ:** جنگ کے ساتھی، سپاہی

**ماہاہم رفیق ہستیم:** ہم ایک دوسرے کے دوست ہیں

**رفیقی:** رفاقت

**رَق:** (ع) چرمی کاغذ، جھلی جو کبھی لکھنے کے کام آتی تھی، چرمی کاغذ یا جھلی پر لکھا ہوا مسودہ، ہر رقیق اور نازک چیز

**رِق:** (ع) دیکھیے، رقیت۔

**رِقاب:** (ع) گردنیں، غلام (رقبہ جمع)

**مالکِ رقاب:** غلاموں کا مالک، ظالم حکمران۔

**رقابَت:** (۱) رِیس، مقابلہ، ہم چشمی، نگہبانی کرنا۔

**رقابت کردن:** مقابلہ کرنا

**رُقاد:** (ع) خواب، نیند، سونا

**رقّاص:** (ع) رقص کرنے والا، ناچنے والا

**رقّاصہ:** (ع) رقص کرنے والی (مونث رقاص)

**رقّاصی:** (ع) رقص کرنا، رقص کرنے کا فن

**کسی را برقاصی وا داشتن:** .رقاصی میں کسی کی رہنمائی کرنا

**رِقاع:** (ع) رُقعہ کی جمع، خطوط، مراسلات

**رِقاع:** ایک قسم کا خط جو ابن مقلہ نے اختراع کیا

**رَقاق:** (ع) رقیق، نازک

**رُقَباء:** (رقیب کی جمع) مقابلہ کرنے والے، ریس کرنے والے، رقابت کرنے والے

**رقَبات:** (۱) رقبہ کی جمع (۲) حکومت کی ملکیتیں

**دفتر رقبات:** حکومت کی ملکیتوں کے رجسٹر

**رقَبہ:** (ع) گردن، پُشت گردن، بندہ، غلام

**رِقبہ:** (ع) انتظار کرنا، مشاہدہ کرنا، احتیاط، چوکسی

**رِقّت:** (ع) رحم، ہمدردی

**ازمشاہدہ آں مرا رقتی دست داد:** اس کا مشاہدہ کرنے سے مجھے ہمدردی پیدا ہوئی

**رقت آوردن:** دل میں رحم آجانا

**رقتِ قلب:** دلی ہمدردی

**رقت آمیز، رقت آور، رقت انگیز:** جسے دیکھنے سے ہمدردی کا احساس پیدا ہو

**رقص:** (ع) ناچ

**رقص آمدن:** رقص سے متاثر ہو کر ناچنے لگنا

**رقص محوری:** محور زمین کی گردش

**رقصان:** رقص کرتے ہوئے، ناچتے ہوئے

**رقص کُناں:** ناچتے ہوئے

**رقصَندہ:** رقص کرنے والا

**رقصِیدن:** رقص کرنا، ناچنا

**بساز کسی رقصیدن:** کسی کی ساز کی دھنوں کے ساتھ ناچنا

**رقطا:** (۱) سیاہی جس میں سفیدی ملی ہو، سیاہ چیز جس پر سفید خال ہوں (۲) فتنہ

**رُقعہ:** (ع) کاغذ کا پرزہ، خط، مراسلہ

**رقعہ بر رقعہ دوختن یا زدن:** کاغذ کے ٹکڑوں کے اوپر ٹکڑے رکھنا، رکھ کر جوڑنا

**کاغذ رقعہ ای:** خط لکھنے کا کاغذ

**رقَم:** (ع) لکھنا، لکھنے کا رسم الخط، عدد دستخط، ارقام و رقوم جمع

**رقم کوفی:** کوفی رسم الخط

**رقم نویسی:** اعداد کو علامات سے ظاہر کرنا، رسم اعداد، ترسیم اعداد

**رقُود:** (ع) نیند، سونا، سویا ہوا

**رقُوم:** (ع) رقم کی جمع

**رقومی:** عددی

رقیب:(ع)(۱)مقابلے میں آنے والا، مخالف (۲)محافظ، نگران

رقیت:(ع)بندگی، اطاعت، فرماں بری

رقیق:(ع)پتلا، سیال، نرم، ملائم

غذای رقیق:محلول غذا، نرم غذا

رقیق القلب:(ع)نرم دل

رقیم:(ع)لکھا گیا، نامہ

رقیمہ:(ع)خط، مراسلہ

رقیہ:افسون، طلسم، گنڈا، تعویذ

رُقیّہ:حضرت رسول کریم صلی اللہ وآلہ وسلم کی دختر کا نام

رُک:صریح، واضح، صاف دل، صاف زبان صاف گو، راست باز، بے لاگ، ایماندار

حرف رک:راستی پر مبنی بیان

رک:تلخی میں کہی ہوئی زیر لب بات

رکاب:(ع)کاٹھی کے ساتھ بندھا ہوا تسمہ جس میں لوہے کا حلقہ ہوتا ہے سوار اس میں پاؤں رکھتا ہے

رکاب دادن:خادم کارکاب پکڑنا تا کہ اس کا آقا گھوڑے پر سوار ہو جائے

ملتزمین رکاب:خدم و حشم، نوکر چاکر

در رکاب کسی بودن:کسی کی اطاعت میں ہونا

رکّاب:سواراں

رکابدار:خادم جو رکاب کو پکڑتا ہے کہ اس کا آقا گھوڑے پر سوار ہو جائے، ملازم

رکابی:رکاب سے متعلق

رکاک:(ع)رکیک کی جمع

رکاکت:(ع)(۱)کمزوری، دبلا پن، سُستی (۲)کمی، قلت (۳)کم عقلی، بے غیرتی

رکان:بڑ بڑانا، غصے میں زیر لب بات کرنا

رکب:(ع)سواروں کا دستہ

رُکَب:گھٹنے (رکب کی جمع)

رُکُب:(ع)رکابیں

رکبان:(ع)(راکب کی جمع) سوار

رکبة:(ع)گھٹنا، زانو

رکز:(۱)نیزہ وغیرہ) چبھونا، بھونکنا، گھسانا

رکعت:(ع)نماز کے تین حصے جن میں قیام، رکوع اور سجدہ شامل ہیں

رُک گو:آزادی سے گفتگو کرنے والا۔ صاف گو، راست گو

رکلام:آگہی، اعلان

رکن:(ع)ستون، بنیاد، ممبر، ارکان جمع

رکنا باد:شیراز کے قریب کی ندی جس کے ساتھ حافظ شیرازی کو گہری وابستگی تھی

رکو:پرانا کپڑا لتا

رکوب:(ع)سوار ہونا

رکود:(ع)ساکت ہونا، چپ چاپ کھڑے ہونا

رکوع:(ع)جھکنا (سجدے میں)

رکون:کسی چیز کی طرف مائل ہونا اور مطمئن ہو جانا

رکیب:ساتھ سواری کرنے والا

رکیدن:بڑبڑانا، غصے سے زیر لب بات کرنا

رکیک:ناشائستہ، کمزور، سطحی، نازیبا

این حرف رکیک است:یہ بات ناشائستہ ہے

رکین:(ع)قائم، مستحکم، برقرار

رگ:(ع)ورید، جو قلب سے خون لے جاتی ہے، شریان

رگ جان:گردن کی ورید

رگ جہندہ:نبض۔

**رگِ غیرت بجُوش آمدن:** غصے میں آنا، کسی چیز کے دفاع کے لیے پر جوش طریقے سے عمل کرنا

**رگبار:** تند و تیز بارش

**رگ برگ:** ورید، پسلی

**رگ بند:** خون روکنے کی پٹی

**رگ بندی:** نسوں کی ترتیب، خون روکنے کے لیے پٹی باندھنا

**رگ جان:** شاہرگ

**رگدار:** جہاں بہت رگیں ہوں

**رگ زدہ:** جس کا خون لیا گیا ہو

**رگ زن:** فصد کرنے والا، خون نکالنے والا

**رگ شناس:** رگوں کے علم کا ماہر

**رگ شناسی:** رگوں کا علم

**رگ کُشادن:** فصد کرنا

**رگہ ورید:** جو چیز رگ کی مانند ہو

**رگیدن:** بڑبڑانا

**رُل:** حصہ، جزو، نوبت، باری، کھلاڑی کا کھیل

**او رلِ خود خوب بازی کرد:** وہ اپنی باری پر خوب کھیلا

**رل:** **رول** (انگ): فرض، کام

**رلبازی کردن:** کامیاب ہونا، سیاسی کام میں کامیاب ہونا

**رَم:** شرمانا، اچانک ایک طرف کو ہو جانا، خوفزدہ ہونا، گریز کرنا

**رم کردن:** شرمانا، خوف سے کسی چیز سے گریز کرنا، مثال:

**تارایتِ عفو و غضبش سایہ نہ افگند**
**ہئیت متصور نشد آرامش و رم را**

جب تک آپ کے عفو اور غضب کے علم کا سایہ نہ پڑا تھا، آرام و سکون اور بے سکونی اور گریز کی صورت واضح نہ ہو سکی تھی

**رَمّ:** مرمت

**رُم:** موے زہار

**رِمّ:** (ع) (۱) ہڈی کا مغز (۲) خاک، زمین

**رَم:** رمہ کا مخفف، گلہ، ریوڑ

**رُم:** گنے کا رس

**رَم:** خوف، گریز، نفرت

**رُماتیسم:** مفرس رومائزم، جوڑوں کا درد

**رِماح:** (ع) رمح کی جمع، نیزے

**رَماد:** (ع) خاکستر

**رمارم:** (۱) ایک ہی سطح پر، برابر کے درجے پر (۲) کئی طرح کا، کئی، چند، متواتر، مسلسل، پے درپے

**رمّال:** (ع) رمل کا علم جاننے والا، فال نکالنے والا، فال گیر

**رمّالی:** (ع) فال گیری، فال نکالنا، فال نکالنے کا علم

**رِمام:** (ع) ہڈی کا نا سور، بوسیدہ ہڈی

**رُمان:** رومان، داستان، افسانہ

**رُمّان:** (ع) انار

**رمان:** (۱) ڈرپوک

**رُمانی:** انار کے رنگ کا، سرخ یا ارغوانی رنگ کا

**یاقوت رمانی:** ارغوانی رنگ کا یاقوت

**رَماندن:** **رمانیدن:** ڈرانا

**رِمایت:** تیر اندازی

**رمبیدن:** گرنا، تباہ ہو جانا

**رمث:** (ع) اصلاح کرنا، ہاتھ سے ملنا کسی چیز کو

**رِمح:** (ع) نیزہ، برچھی

**رمَد:**(ع) آشوب چشم، آنکھ کی پلک کے اندرونی حصے کا ورم، جس سے دھندلا نظر آئے

**رمز:**(ع) اشارہ (لب سے منہ سے یا آنکھ، ابروسے) راز، نکتہ، علامت، نشان، پہلودار بات، معمّہ، کنایہ، مثال:

**رمزِ الکاسِب حبیب اللہ شنو**
**از توکل در سبب غافل مشو**

جد و جہد کرنے والا اللہ کا حبیب ہوتا ہے یہ اشارہ سمجھ لو اور توکل علی اللہ تعالی سے غافل نہ ہو

**رمز کردن:**اشارے میں کچھ کہنا

**کتاب رمز:**اشاروں کا کلام، خفیہ لغت، خفیہ پیغامات کی کتاب (کوڈ انگ)

**رمزَک:**گناہ، لغزش

**رمزنویس:**مختصر نویس، سٹینو گرافر

**رمز نویسی:**مختصر نویسی، سٹینو گرافی

**رمس:**(ع) (۱)قبر، گور (۲)آہستہ آواز

**رمِش:**(ع) (۱)خوف، ڈر (۲)گھوڑے کا ہنہنانا

**رمَص:**(ع) آنکھ میں سرخی ہونے سے پانی نکلنا، دھندلا نظر آنا، کم بینی

**رمَضان:**(ع) سن ہجری کا نواں مہینہ جس میں روزے رکھے جاتے ہیں

**رمَضانی:**ماہ رمضان سے متعلق، جس کی پیدائش ماہ رمضان میں ہوئی ہو

**رمَق:**(ع) زندگی کا آخری دم، ارماق جمع

**سد رمق:**خوراک جس سے انسان زندہ رہ سکے

**رمَک:**رمہ، ریوڑ، گلہ

**رَمکان،** موے زہار، شرمگاہ کے بال

**رمَل:**(ع) (۱)ریت، ریگ (۲)فال نکالنے کا فن

**رمل انداختن، رمل کشیدن:**فال لینا

**رمَل:**(ع) فن شاعری کے ایک بحر کا نام "فاعلاتن فاعلاتن فاعلن"

**رملی:**(ع) فال نکالنے والا، رمال

**حجر رملی:**ریتلا پتھر

**رمندِہ:**ڈرپوک، شرمیلا، جھیپنے والا

**رمُوز:**(ع) رمز کی جمع، دیکھیے رمز

**رمُوس:**(ع) رمس کی جمع

**رمُوک:**ڈرپوک، جھینپنے والا، بھاگنے والا

**رمہ:**ریوڑ:گلہ

**رمہ بان، رمہ چران:**ریوڑ چرانے والا، چوپان، گڈریا

**رمہ دار:**ریوڑ کا مالک

**رمہ وار:**رمہ بان، چوپان، گڈریا

**رمی:**(ع) تیر اندازی، سنگ اندازی

**رمیار:**(ع) گڈریا، چوپان

**رمیدِگی:**خوفزدہ ہونا، گریز کرنا، بیزاری، کراہت، نفرت، برہمی

**رمیدن:**شرمانا، خوفزدہ ہونا، بھاگنا، بیزار ہونا، رنجیدہ ہونا

**رمیدِہ:**شرمایا ہوا، خوفزدہ، رنجیدہ، مثال:

**منم آہوی رمیدہ زخدنگِ خوبرویان**
**بہوس بمیرم آنکہ بشکار خواہی آمد**

میں‌حسینوں کے تیروں سے بھاگا ہوا غزال ہوں اس تمنا میں مرا جاتا ہوں کہ تو مجھے شکار کرنے کے لیے آئیگا

**رمِیم:**(ع) کہنہ، بوسیدہ

**رنان:**(ع) گونجنے کی آواز، صدا جس میں جھنکار ہو

**رُنب:**(ع) موی زہار، شرمگاہ کے بال

**رنج:**غم، اندوہ، افسوس، دکھ

**رنج بردن:**دکھ سہنا

**رنج دادن:**رنج پہنچانا، دکھ دینا

**رنج دیدن:**رنج کشیدن، غم و اندوہ میں مبتلا

ہونا

**رنجال:**خوراک، خوردنی

**رنجاندن، رنجانیدن:**دکھ دینا، پریشان کرنا

**چرا او را بی جہت رنجانیدید:**اسے تم نے بلا وجہ کیوں پریشان کیا

**رنج آور:**درد انگیز، پریشان کن

**رنج بَر:**مزدور، کارکن

**رنج بردار:**زیادہ محنت کا کام کرنے والا

**رنجِش:**(ع) آزردگی، رنج و اندوہ، بگاڑ، نا خوشی رنجیدگی، افسردگی

**رنجک:**بندوق میں کارتوس رکھنے کا سوراخ

**رنج کش:**زیادہ محنت کا کام کرنے والا، پریشان

**رنجُور:**بیمار، مریض، رنجیدہ، دردمند، آزردہ، دردمند

**رنجور دار:**بیمار دار

**رنجوری:**بیماری، رنجیدگی

**رنجِہ:**رنجیدہ، پریشان حال، خستہ، لاچار، تکلیف میں مبتلا

**رنجِہ کردن، رنجہ داشتن:**کسی کو تکلیف دینا

**قدم رنجہ فرمودہ امشب بمنزل ما تشریف آورید:**زحمت فرما کر آج رات ہمارے ہاں آپ تشریف لائیے

**رنجِہ:**مغرور، متکبر

**رنجیدگی:**رنجش، آزردگی، نا خوشی، بگاڑ

**رنجیدن:**آزردہ ہونا، رنجیدہ ہونا، برہم ہونا، ناگوار گزرنا

**رنجیدہ:**آزردہ، پریشان، برہم، ناراض

**رَند:**(ع) تراشے جو لکڑی پر رندہ کرتے وقت گرتے ہیں

**رِند:**(ع) حیلہ گر، زیرک، بیباک، لاآبالی، اوباش، بے پروا، عیار، رنود جمع

**رِندانہ:**عیاری سے، بے پروائی سے

**رندِش:**لکڑی تراش کر ہموار کرنا

**رندہ:**آلہ جس سے لکڑی تراش کر ہموار کی جاتی ہے

**رِندی:عیاری:**لا ابالی پن، حیلہ گری

**رندیدن:**لکڑی کو رندے سے تراش کر ہموار کرنا

**رَنگ:**کسی چیز کی رنگت مثلاً، سبز، سرخ، زرد، سیاہ وغیرہ

**رنگ آبی بدیوار زدن:**نیلگوں رنگ دیوار پر لگانا

**رنگ:**چمک دمک، خوبصورتی، زیبائی،

**رنگ:**حیلہ و مکر، دھوکا، فریب، چالاکی، سکیم، منصوبہ

**رنگ آوردن:**شرم سے چہرے پر سرخی آ جانا

**رنگ باختن:**زرد پڑجانا

**رنگ پریدہ است:**اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا ہے، رنگ رزد پڑ گیا ہے

**رنگِ تیرہ:**سیاہی مائل رنگ

**رنگِ ثابت:**پکا رنگ جو اترتا نہیں

**رنگِ جوہری:**نیلگوں رنگ

**رنگ جِلف:**نمائشی رنگ، بھڑکیلا رنگ

**رنگ خفا:**پھیکا رنگ

**رنگ دیگر باید اختیار کرد:**کوئی دوسرا منصوبہ اختیار کرنا چاہیے

**رنگ روشن:**چمکدار رنگ

**رنگ روغنی:**رنگ جو روغن میں ملایا گیا ہو

**رنگ سیر:**گہرا رنگ

**رنگ شدن:**دھوکے میں آنا

**رنگ مات:**بے چمک رنگ

**رنگ نجیب:**صوفیانہ رنگ

**رنگ و بو:**رنگ اور خوشبو، آب و تاب، چمک

دمک، شان و شوکت
**رنگ و رُو:** قدرتی رنگ و روپ
**رنگ یکدست:** ہموار رنگ
**رنگ یك نواخت:** ہموار رنگ
**رنگ:** پہاڑی بکرا، مکر و حیلہ نیز رنج و محنت
**رنگ:** موسیقی کا طرب انگیز آہنگ، رقص کا مخصوص آہنگ
**رنگا رنگ:** قسم قسم کے، کئی قسم کے
**رنگ آمیز:** رنگوں کو ترتیب دینے والا، رنگ بنانے کا ماہر
**رنگ آمیزی:** رنگ بھرنا
**رنگ باختہ:** جس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا ہو، زرد رنگ ہونا
**رنگ برنگ:** رنگا رنگ
**رنگ بندی:** رنگوں کا منصوبہ، کلر سکیم
**رنگ پریدہ:** جس کے چہرے کا رنگ زرد ہو گیا ہو
**رنگ رز:** رنگریز، کپڑے رنگنے والا، رنگ آمیز
**رنگ رزی:** کپڑے رنگنا
**رنگ ریزان:** موسم خزاں
**رنگ زدہ:** جسے رنگ دیا گیا ہو
**رنگ کار:** نقاش
**رنگ کمان:** قوس قزح، دھنک
**رنگ ناك:** جسے رنگا گیا ہو
**رنگ و آب:** آب و رنگ
**رنگی:** رنگین
**رنگیدن:** نشو و نما پانا، بڑھنا، پھلنا پھولنا
**رنگین:** جسے رنگ دیا گیا ہو
**رنُود:** رند کی جمع، دیکھیے رند
**رَو:** رفتن= جانا سے فعل امر، جاؤ (برو)

**رُو:** چہرہ، سطح، توجہ، وجہ، صورت
**رُو آوردن:** التماس کرنا، اپیل کرنا
**رُو برو:** آمنے سامنے
**رُو بروی یك دیگر بسیتم:** ہم ایک دوسرے کے آمنے سامنے ہیں
**رُو در رو:** صفائی سے، صاف دلی سے، صاف بیان سے
**رو درہم کشیدن:** ابرو چڑھانا، غصے میں آنا
**رو کردن:** دیکھنا
**رو گردانِیدن:** منہ پھیر لینا، نظر انداز کر دینا
**رو گرفتن:** منہ ڈھانپ لینا
**رو نِہان کردن، رو نِشان ندادن:** پردہ کرنا
**رُوی تافتن:** منہ پھیر لینا، غصے میں آنا
**رُوی دادن:** واقع ہونا
**روی کسی را زمین انداختن:** کسی کی درخواست کو نا منظور کرکے مایوس کر دینا
**روی کی را سفید کردن:** کسی کی آرزو بر لا کر اس کی عزت بچانا
**رویش سیاہ:** اس کا منہ کالا ہو
**آبہای روی زمین:** سطح زمین کے پانی، دریا، سمندر
**ازچہ رو:** کس وجہ سے
**بروی خود نیا وردن:** نظر انداز کرنا، کہ اس پر حرف نہ آئے
**پیش روی:** سامنے، موجودگی میں
**توی روی:** کسی کے سامنے
**رُو:** روئیدن: اگنا، فعل امر، اگو، پھلو پھولو
**رُو:** جست تانبے اور جرمن سلور کا مرکب
**روا:** جائز، مناسب

**روا داشتن:** رضا مند ہونا

**روا کردن، روا ساختن:** اجازت دینا، قانوناً، جائز قرار دینا

**گرفتن پول ازین قبیل مردمان روانیست:** اس قسم کے لوگوں سے رقم لے لینا جائز نہیں

**رُوا:** خوش منظری

**روابِط:** رابطہ کی جمع

**روابِط دوستی:** دوستانہ مراسم

**حسنِ روابط:** اچھے تعلقات

**رواتِب:** (ع) جمع راتبہ، وظیفہ، الاؤنس وغیرہ

**رواج:** (ع) رائج ہونا، جاری ہونا

**رواج دادن:** رائج کرنا

**رواج یافتن:** رواج پانا، رائج ہونا

**این رسم در مملکت خیلی رواج دارد:** یہ رسم ملک میں بہت رائج ہے

**این سکه را رواج نیست:** یہ سکہ رائج نہیں

**رواجِع:** (ع) راجع کی جمع، واپس آنے والے، رجوع کرنےوالے

**رواح:** (ع) شام، اول شب کا وقت

**رواحِل:** (ع) رحلہ کی جمع، جانور جن پر بوجھ لادا جاتا ہے، سواری کے جانور

**روادید:** پاسپورٹ پر سرکاری افسر کے دستخط، ویزا

**روا رَو:** چلتے جانا، کثرت آمد و رفت

**روازِن:** (ع) روزنہ کی جمع، روشندان

**رواسی:** (ع) بلند پہاڑ

**روافِض:** (ع) رافضہ کی جمع، عقیدے سے روگردانی کرنے والے، رافضی

**رواق:** (ع) ایوان، مثال از حافظ

**بدین رواقِ زبرجد نوشته اند بزر**
**که جز نکوی اہل کرم نخواہد ماند**

اس نیلگوں ایوان یا آسمان پر سنہری حروف میں لکھا ہے کہ اہل کرم کی نیکی کے سوا اور کچھ باقی نہیں رہیگا

**رواقِ بی ستون، رواق سیمگون:** آسمان

**رواق:** (ع) خالص

**رواقی:** رواقی فلسفی، اس مذہب کا پیرو جو زینو نے ۳۰۸ ق م میں ایتھنز میں قائم کیا تھا جس میں: "خیر" کو مقصد حیات قرار دیا گیا تھا اور ضبط جذبات کی اور راحت والم سے آزاد ہو جانے کی تلقین کی جاتی تھی، رواقی فلسفے سے متعلق، مستقل مزاج، زاہد

**رواقیون:** (ع) رواقی فلسفی

**حکمت رواقیون:** دیکھیے رواقی

**روان:** روح، دل، جان، نفس ناطقہ

**روان بخش:** زندگی بخشنے والا، پروردگار

**روان شِناس:** روح انسان کی کیفیات جاننے والا

**روان شناسی:** روح انسانی کی کیفیات جاننا

**روان:** رفتن سے، جاری و ساری، سلیس

مثال:

**چو جان دارد حدیثِ صاحبِ دل**
**روان اندر دل و جان جای گیرد**

اہل دل کی بات میں کچھ جان ہو تو وہ فوراً دل و جان میں جگہ پا لیتی ہے

**روان ساختن:** جاری کرنا

**روان کردن:** پڑھنا، تیار ہونا

**آب روان:** بہتا پانی

**درس را خوب روان کرد:** اس نے سبق خوب یاد کیا

**زبانش خیلی روان است:** اس کی زبان بہت سلیس ہے

**روانگی:** چلنا، رخصت ہونا

**روانہ:** جانا، سفر کرنا، بھیجا گیا

**روانہ کردن:** بھیجنا

**روانی:** (۱) سلاست (۲) روح سے متعلق

**رواۃ:** (ع) دیکھیے راوی

**رواہ:** قیدیوں کی خوراک

**رواہش:** (ع) ہاتھ اور بازو کی رگیں

**روائع:** رائحہ کی جمع، خوشبوئیں

**روای:** روا ہونا، اجازت ہونا

**روایت:** (ع) حدیث، کہانی

**روایت است:** کہا گیا ہے

**روایت کردن:** بیان کرنا

**رُوب:** رُوبیدن یا رُفتن سے فعل امر، جھاڑو سے صاف کر

**رُو بارو:** روبرو

**رو باز:** کشادہ رُو، کھلا، جو ڈھکا ہوا نہ ہو

**رُوبان:** نوار، ریشمی فیتہ

**روبان:** صاف کرنے والا

**روباندن: روبانیدن:** صاف کرنا

**رُوباہ:** لومڑ

**روباہ بازی:** چالاکی، مکاری، عیاری

**رُوبراہ:** تیار، کوئی کام شروع کرنے کے لیے آمادہ

**روبراہ کردن:** آمادہ کرنا

**رُوبرو:** آمنے سامنے

**رُوبستہ:** پردے میں

**روبند:** پردہ، نقاب

**روبُوسی:** ایک دوسرے کو چومنا

**رُوبہ:** روباہ

**رُوبیان:** جھینگے کی قسم کا خول دار جانور

**روبیدن:** جھاڑو دینا

**رو پاک:** تولیا

**رُوپُوست:** جلد کا بالائی حصہ

**روپُوش:** نقاب

**رو پوشی:** نقاب اوڑھنا

**رُوج:** روز، طلوع سحر سے غروب آفتاب تک کا وقت

**روح:** (ع) نفس، جان، زندگی، ضمیر، روان

**جسم از روح زندہ است:** جسم میں روح ہی سے جان ہے

**روح خبیث:** بد روح، بدفطرت شخص

**روح دادن:** روح پھونکنا، جان ڈالنا، ہمت بندھانا، حوصلہ بڑھانا

**نطقش روح نداشت:** اس کی گفتگو میں جان نہ تھی

**روح:** (۱) راحت، آسائش، فرحت (۲) ایرانی موسیقی کی ایک سر

**روح:** روی، جست، تانبے اور جرمن سلور کا مرکب، زنک (انگ)

**روحاً:** (ع) روحانی طور سے

**روح افزا:** ہمت بندھانے والی، فرحت بخش، شگفتہ کرنے والی

**روح الاطلس:** بہترین اطلس

**رُوحُ اللہ:** (ع) حضرت عیسیٰ (ع) کا لقب

**روح الامین:** (ع) حضرت جبرئیل کا لقب

**روحانی:** (ع) روح سے متعلق، مقدس

**روحانیّت:** منزل من اللہ، مقدس زندگی، روح سے متعلق

**اصول روحانیت:** (۱) یہ عقیدہ کہ ارواح بعد مفارقت زندہ انسانوں سے مادی ذرائع کی وساطت سے ملتی اور ان سے بات چیت کرتی ہیں، (۲) یہ عقیدہ کہ روح مادہ سے الگ موجود ہے یا یہ کہ قائم بالذات ہے

**طرفدار اصول روحانیت:** روحانیت کے عقیدے کے پابند

**روحانیُّون:** (ع) روحانی کی جمع

**روح پروَر:** روح افزا، فرحت بخش

**روح دار:** ذی روح، جاندار

**روح فرسا:** پریشان کن، مضرت رسان

**روحی:** روحانی، روح سے متعلق

**روحیات:** روحانی حالات (روحی کی جمع)

**رُوخ چکاد:** جس کے سر کے آگے کے بال گر چکے ہوں

**رُود:** دریا، ندی

**حوضہ رود:** دریا کی نشیبی زمین

**رُود:** تاروں والے ایک ساز کا نام، بربط

**رودابِہ:** ایرانی پہلوان رستم کی والدہ کا نام

**روداد:** سرگزشت، ماجرا، گزارش، رویداد

**رودار:** پُر رو

**رُودبار:** بڑی نہر، وہ جگہ جہاں اور نہریں بھی ہوں

**رود بار:** صوبہ گیلان کا شہر

**رود خانہ:** دریا

**رود خانہ دجلہ:** دریائے دجلہ

**رُودزن:** بربط نواز

**رودساز:** بربط بنانے والا

**رُودَک:** بخارا کا ایک گاؤں جہاں رود کی پیدا ہوا

**رودگر:** رود ساز

**رودکی:** مشہور شاعر ابوالحسن کا تخلص، وفات ۳۲۹ ھجری

**رُو دل:** پر خوری

**رودلاخ:** رود بار، جہاں کئی نہریں ہوں

**رُودہ:** آنت، انتڑی، (رود گان جمع)

**رودہ کسی را در آوردن:** کسی کی آنت علاج کی غرض سے نکال دینا

**رودہِ بُر:** (۱) (زیادہ ہنسی سے) گلا گھٹنا (۲) جس کی آنت نکالی گئی ہو

**رودہ دراز:** باتونی، گپی، پرشور

**رودہ درازی:** باتونی پن

**رودہ درازی کردن:** گپیں ہانکنا، زیادہ باتیں بنانا

**رُوز:** دن، دن کا وقت، دن کی روشنی

**روز افزون:** روز بروز بڑھنا

**رُوزِ اُمیّد وبِیم:** فیصلے کا دن، روز محشر

**روز بازپسیں:** آخری دن

**روز بازی:** تغییر حالات، انقلابات، نیرنگیاں

**روزبان:** دربان، درباری، پاسداری کرنے والا

**روز آمَد:** دن کی روشنی نمودار ہوئی

**روز برُوز:** مسلسل، لگاتار، پے در پے

**رُوزِبہ:** خوش بخت

**روز بہی:** خوش بختی

**روزِ تاریک:** روز سیاہ، بد نصیبی کا دن

**روز تعطِیل:** چھٹی کا دن

**روز خُسپ:** دن کو سونا، سست، کاہل، کام چور، الکسی

**روزِ خون:**دن کے وقت یا رات کے وقت اچانک حملہ، شبخون
**روزِ داد:**فیصلے کا دن
**روز دیدہ:**زیادہ عمر کا، بوڑھا
**روز شمار:**روز محشر، مثال:

**عاصیاں را چہ غم ہروز شمار**
**چوں تو دارند شافعی غمخوار**

گنہکاروں کو روز محشر کا کیا غم ہے جب کہ آپ جیسا غمخوار شفاعت کرنے والا ہے
**وز فرخُندہ:**مبارک دن، خوشی کا دن
**روزِ کار:**کام کا دن
**روز کُور:**جسے دن کو نظر نہ آئے
**روز کوری:**دن کی روشنی میں کچھ نہ دیکھ سکتا
**روزِ محشر:**روز قیامت
**روزِ مَیدان:**جنگ کا دن
**روز و شب آوردن:**دن گزارنا
**روزی:**ایک دن
**روزی یك مرتبہ:**دن میں ایک بار
**امروز:**آج، آج کا دن
**درروز:**دن کے وقت
**دیروز:**(گزشتہ) کل، گزرا ہوا دن
**کسی را بروز سیاہ نشاندن:**کسی کو تباہ و برباد کرنا
**رُوزگار:**مدت، زمانہ، جہاں، دنیا، کام
**روزگار بُردن:**وقت گزارنا، دیر کرنا
**روزکار کسی را سیاہ کردن:**کسی کے کام کو تباہ کرنا
**روزگار یافتن:**کام ملنا، موقع ملنا
**ہیچ اعتماد نیست بر اوضاع روزگار:**زمانے کے حالات پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا
**روزگار آفرین:**جہاں کو پیدا کرنے والا
**روزگار دیدہ:**تجربہ کار
**روزگاری:**دنیاوی، عارضی، کام ملنا، معاش کا وسیلہ پیدا ہونا
**روزگرد:**سورج، آفتاب گرداں
**روزگردك:**سورج مکھی کا پھول
**روزگوں:**چمکدار دن کی طرح
**روزماہ:**مہینے کا دن، تاریخ
**روزمرّہ:**روزانہ، مسلسل، لگاتار، پے در پے
**بسیاری از کسبہ روزمرہ زندگی می کنند:**بہت سے پیشہ ور روزمرہ زندگی میں کماتے ہیں اور اس پرگزارا کرتے ہیں
**روز مُزد:**یومیہ مزدوری
**عملہ روز مُزد:**یومیہ مزدوری پر کام کرنے والے کارکن
**رَوزن:**سوراخ، کھڑکی، دریچہ
**رُوزنامچِہ:**وہ رجسٹر وغیرہ جس پر روزانہ کا حساب لکھتے ہیں
**روزنامِہ:**اخبار
**روزنامہ فُروش:**اخبار بیچنے والا
**روزنامہ مُصَوّر:**اخبار جس میں تصویریں بھی چھپتی ہوں
**روزنامہ نویس:**صحافی
**روزنامہ نویسی:**صحافت
**روزنامہ ہفتگی:**ہفت روزہ اخبار
**محلِّ فروش روزنامہ:**وہ مقام جہاں اخبار فروخت ہوتے ہوں
**مدیر روزنامہ:**اخبار کا ایڈیٹر
**رَوزنِہ:**روزن، سوراخ، دریچہ، کھڑکی
**روزنہ امید:**امید کا روزن، امید کی کرن

**رُوزہ:**(ع) صبح صادق سے شام تک شریعت کے مطابق کھانے پینے وغیرہ سے پرہیز کرنا
**روزہ خوار:**روزخور، روزہ نہ رکھنے والا
**روزہ دار:**روزہ رکھنے والا
**روزہ کُشائی:**روزہ افطار کرنا
**روزی:**معاش، رزق، حصہ، نصیب، روزگار
**خدا بہ مخلوق روزی می دہد:**خدا مخلوق کو روزی دیتا ہے
**روزیانہ:**روزینہ، دن بھر کی کمائی
**روزی خوار:**جسے روزانہ معاش ملتی ہے، مخلوق
**روزی دہ:**روزی دینے والا، روزی رساں، پروردگار
**روزینہ:**روزی، ہر روز کی خوراک، معاش
**روژ:**غازہ، سرخی جو خواتین زینت کےلیے استعمال کرتی ہیں
**رُوس:**ملک روس
**رَؤسا:**رئیس کی جمع، رئیس بمعنی صدر
**رُوسپی:**طوائف، فاحشہ، جندہ
**روسپی زادہ:**فاحشہ کی اولاد، حرام کی اولاد
**رُوستا:**گاؤں، دیہہ، کسان
**روستا زادہ:**کسان کا بیٹا، جس کی پیدائش دیہہ میں ہوئی ہو
**رُوستائی:**دیہاتی، کسان
**رُوسَری:**شال
**رُو سفید:**معصوم، جس کا دامن جرم یا گناہ سے پاک ہو، بے قصور، معزز، محترم دیانتدار، سچا، صادق، سرفراز
**رو سفید کردن:**اپنی بے گناہی ثابت کرنا
**روسفیدی:**بے گناہی، پاک دامنی، پاکیزگی
**روسی:**روس کا باشندہ، روس سے متعلق
**رُوسیاہ:**بے عزت، ذلیل، بد کردار، جس کا جرم یا گناہ ثابت ہو گیا ہو، گنہگار

**روسیاہی:**ذلت، بد کرداری، بے عزتی، خجالت، ندامت
**رُوسیہ:**روس سے متعلق
**رُوسیہ:**روسیاہ
**روِش:**طور طریقہ، طرز، رفتار
**بدین روش:**اس طرح سے
**رُوشان:**روشن، تاباں، درخشاں
**روشن:**چمکدار، واضح،
**آن مژدہ چشمش روشن کرد:**اس خوش خبری نے اس کی آنکھوں میں چمک پیدا کی
**چراغ روشن است:**چراغ جل رہا ہے
**چشم شماروشن:**خدا آپ کی آنکھیں روشن رکھے
**روز روشن:**تابناک دن
**رَوشنا:**روشنی، فروغ، نور
**روشن بصَر:**روشن بیں، جس کی بینائی اچھی ہو
**روشن بیں:**روشن بصر، ہوشیار، دانا
**روشن چراغ:**ایران قدیم کی موسیقی کی ایک سر
**روشن دان:**چراغ دان، جہاں چراغ رکھا جاتا ہے، روشندان
**روشن دل:**زندہ دل، دانا، روشن ضمیر
**روشن رائی:**جس کا فیصلہ صحیح اور بے لاگ ہو
**روشن رواں:**صحیح ذہنیت والا، دانا، روشن ضمیر
**روشن ضمیر:**روشن دل، عقل مند، زود فہم
**روشنک:**روشنائی
**رو شن گر:**چمکانے والا، پالش کرنیوالا
**روشنگر:**بات واضح کرنے والا
**روشن گہُر، روشن نہاد:**نیک فطرت، نیک اصل
**روشنی:**نور، تابش، فروغ، چمک دمک
**رُوشُوی:**منہ دھونا
**رَوض:**(ع) جمع روضہ

**روضات:**(ع) روضہ کی جمع

**رَوضہ:**(ع) مقبرہ، باغ، باغیچہ، سبزہ زار

**روضہ رضوان:**جنت کا باغ

**روضہ خوان:**وہ شخص جو منبر پر بیٹھ کر وہ کتاب پڑھے جس میں معرکہ کربلا اور مصائب اہل بیت کا ذکر ہو

**روضہ خوانی:**مصائب اہل بیت کا حال سنانا

**رَوع:**(ع) خوف، ڈر

**رُوغ:**ڈکار

**رَوغن:**تیل، چربی

**روغنِ تلخ:**سرسوں کا تیل

**روغن داغ کردن:**چربی کو پگھلانا

**روغنِ ریختہ جمع نشود:**جو تیل گر جائے وہ اکٹھا نہیں ہوتا

**روغن زدن:**چکنا کرنا، مشین کی رگڑ وغیرہ کو تیل لگا کر دور کرنا

**روغنِ زرد:**گھی

**روغنِ کُنجد:**تلوں کا تیل

**روغنِ گاؤ:**گائے کا صاف شدہ گھی

**روغنِ ماہی:**مچھلی کا تیل

**روغن مالیدن:**تیل ملنا

**روغن جُوش:**کوئی چیز جسے تیل یا گھی میں پکایا جائے، مثلاً انڈا جسے گھی میں تلا جائے

**روغن دار:**مچرب، جس میں چربی ہو

**روغن دان:**برتن جس میں تیل رکھا جائے

**روغن ساز:**تیل نکالنے یا بنانے والا

**روغن سازی:**تیل نکالنا، تیل نکالنے کا کام

**روغن فُروش:**تیل، گھی بیچنے والا

**روغن کدہ:**تیل نکالنے کی فیکٹری

**روغن گر:**روغن ساز

**روغن مالی:**تیل ملنا

**روغنِ نفت:**مٹی کا تیل

**روغنی:**تیل، چربی یا گھی سے بنا ہوا

**روغنین:**روغنی

**رؤف:**مہربان، شفیق

**رُوفتن:**روئیدن، رُفتن، جھاڑو سے صاف کرنا

**رُوکش:**(۱)تہ چڑھانا (۲)قیمتی دھات کا پتر چڑھانا، مجازاً تہذیب کا رنگ چڑھانا (۳)کپڑا جس سے کوئی چیز ڈھانپتے ہیں

**روکش کردن:**ملمع کرنا، کسی چیز کا عیب چھپانا

**روگردان:**نظر انداز کرنے والا، منہ پھیر لینے والا، انکار کرنے والا، منحرف ہو جانے والا

**روگردانی:**انحراف، نظر انداز کرنا، منہ پھیر لینا

**رو گردانیدن:**منہ پھیر لینا، انکار کرنا

**رُوگیر:**جانبدار، طرفدار

**روگیری:**طرفداری، جانبداری

**رول:**رل:چکر جسے موٹر چلاتے ہوئے ہاتھ میں رکھتے ہیں اور اس سے موٹر کو دائیں بائیں موڑتے ہیں، سٹیرنگ ویل

**رولور:**ریوالور کا مفرس

**روم:**ترکیہ (یورپ)

**ملّای روم:**مولانائے روم، مولانا جلال الدین رومی (وفات ۶۷۲ھ)

**رومال:**کپڑے کا بنا ہوا ٹکڑا جس سے ہاتھ منہ پونچھ لیتے ہیں

**رومان:**مفرس رومَینس عشقیہ افسانہ یا نظم

**رومانی:**عشقیہ

**رومانی:**رومی

**رومانیہ:**ملک رومانیہ

**رُومی:**روم سے متعلق

**رومی:**محراب، چھت دار محراب

رومبا:(انگ) ایک قسم کا رقص
رومی بچگان:آنسو
رومی خوی:رومی مشرب، رومی طور طریقے کا، متلون، تغییر پذیر
رُومیزی:میز پوش
رومیہ:روم کی سلطنت
رومیۃ الصغری:روم خورد
رومیۃ:الکبری، روم کبیر
رُون:آزمائش، امتحان، تجربہ
رون:وجہ، سبب، باعث، دلیل
رُوناس:مجیٹھ، ایک قسم کا پودا جو ترکی میں پایا جاتا ہے اس پودے سے رنگ بنتا ہے
روَند:روش، رفتار
روندہ:جانے والا، سفر کرنے والا، سالک، مسافر، روندگان جمع
روَنق:(ع) آب و تاب، چمک دمک، جلا، حسن و زیبائی
رونق شمشیر:تلوار کی آب و تاب
رُونما:تحفہ جو دلہن کو اس وقت دیا جاتا ہے جب وہ چہرے سے پردہ ہٹاتی ہے
رُونوشت:نقل
رونویس:نقل نویس
رونویسی:کسی تحریر کی نقل تیار کرنا
رووَاز:روباز، بے نقاب
رؤوس:(ع) بڑے بڑے عنوانات
رؤوف:(ع) رؤف، مہربان، شفیق
رُوہ:بیرونی حصہ، اوپر کا حصہ، چوٹی
رُوہنی:فولاد، شمشیر جوہردار
رُوی:چہرہ، سطح، وجہ
روی:رو، رفتن= جانا سے فعل امر جا، جاؤ (برو)
روی:جست، دھات
پنبہ روی:زنک اوکسائیڈ
تُوتیای روی:زنک سلفیٹ
رُوی:اوپر، سطح
از روی انصاف:انصاف کی بنا پر
در رُوی:سطح پر
روی ہم رفتہ:اوسطاً، بالآخر
کتاب روی میزاست:کتاب میز پر ہے
روی:(ع) گہرا بادل جس سے بہت زیادہ بارش ہو
رُویا:خواب، عالم خواب
در عالمِ رویا دید:خواب کی حالت میں دیکھا
رُویا:اگنا، نشو و نما پانا
رُویاروی:چہرہ بہ چہرہ، رُودررو، روبرو
رُویاندن:اگانا، پودے وغیرہ کی نشوونما کے لیے دیکھ بھال کرنا
روی اندُود:جس پر جست کی تہ چڑھی ہو
رویانیدن:اگانا (پودے کا)
روی بند:روبند، نقاب
رُوئت:(ع) دیکھنا، مسائل پر غور و فکر
روئت ہلال:نئے چاند کو دیکھنا
روئیتی:فوری ادائیگی،
رویداً:نرمی سے، آہستگی سے
روی داد:روداد، سرگزشت، کیفیت حال
روی دادن:اتفاق ہونا، ظاہر ہونا، واقع ہونا
رویدن:رفتن، جانا
رویز:رائے، ظن، عقیدہ
رُوی زرد:زرد رنگ
روی شناس:رو شناس
روی گر:جست کی چیزیں بنانے والا
رومال:رومال

**رُویَنده:** اگنے والا، نشو و نما پانے والا

**روی نما:** شبِ زفاف میں دولھا کی طرف سے دلہن کے لیے تحفہ

**رُویَہ:** روش، انداز، طریقہ

**رُویہ:** جست، تانبا

**رُویہ:** رو، صورت، چہرہ، شکل، کسی چیز کی ظاہری صورت

**رویہ مغز:** غشای دماغی، مغز پوش جھلی

**رُوییدن:** پودوں کا اگنا

**رویبدنی:** اگے ہوئے پودے، اگنے کے قابل، جن کی نشو و نما ہو سکے

**روییدہ:** اگے ہوئے

**رویین:** پیتل کا بنا ہوا

**رویین تن:** پیتل کے جسم والا، مضبوط، مستحکم، اسفندیار کا لقب

**رویین چنگ:** پیتل جیسے پنجوں والا شکاری پرندہ

**رُوِینہ:** پیتل

**رہ:** راہ، راستہ، طریق، قاعدہ، رسم و روش، آہنگ و نغمہ

**رہا:** (ع) وسیع، فراخ جگہ

**رہا:** آزاد، بے قید

**رہابنہ:** (ع) جمع رہبان

**رہان:** (ع) شرط باندھنا، نیز رہن

**رَہاندن، رہانیدن:** رہائی دینا، آزاد کرنا، چھوڑ دینا

**رَہاو:** رباب، موسیقی کی ایک سُر

**رہ آورد:** راہ آورد، سفر سے لایا ہوا تحفہ، سوغات

**رَہائی:** آزاد ہونا، نجات، خلاصی

**رہائی دادن:** رہائی دینا، بچا لینا

**رہائی یافتن:** بچ جانا

**رہائی بخش:** رہائی دینے والا

**رہای جا:** پناہ گاہ

**رہایش:** رہائی

**رَہب:** (ع) ڈرنا، خوف کھانا

**رُہبان:** (ع) تارک الدنیا، درویش، راہب کی جمع پارسا، مسیحی عابد

**رَہبان:** (ع) بہت ڈرنے والا

**رہبانیّت:** (ع) دنیا کو ترک کر دینا، خلوت گزینی، طریقہ راہب

**رہبَت:** (ع) خوف، ڈر

**رہبَر:** رہنما، ہادی

**رہبری:** رہنمائی، ہدایت

**رہ بسیج:** مسافر، راہرو

**رہ پَیما:** مسافر، راہرو

**رہرَو:** راہرو، مسافر

**رہرو آنست کہ آہستہ و پیوستہ رود:** مسافر وہ ہے جو آہستہ اور مسلسل چلتا رہے

**رہرَوان:** رہرو کی جمع، آہستہ چلنے والے، سفر کرنے والے، پارسا، سالکان

**رہروان طریقت:** تصوف و عرفان کے مسلک پر چلنے والے، مسافران طریقت

**رہزن:** چور، ڈاکو، راستے میں لوٹنے والا

**رہَط:** (ع) تین سے دس لوگوں کی جماعت یا گروہ

**رہَق:** (ع) (۱) نادانی، سبکی (۲) فتنہ انگیزی

**رہگذار:** رہگذر، راستہ، گزرگاہ

**رہگوی:** نغمہ سرا، مطرب، مغنی

**رہگیر:** (۱) رہزن (۲) سیاح، مسافر

**رہل:** سب سے نیچے کی یعنی اندر کی جھلی جس میں

جنین محفوظ ہوتا ہے، غلاف جنین

**رَہن:** (ع) قرض لینے کے لیے اپنی کوئی چیز قرض کی واپسی تک دینا

**رہن گذاشتن:** رہن رکھنا

**رہ نشین:** فقیر، گدا

**رہنُما:** رہبر، راستہ دکھانے والا، رہبری کرنے والا

**رہنمائی:** رہبری، راستہ دکھانا

**رہنمون:** رہنما

**رہنمونی:** رہنمائی

**رہن نامہ:** کوئی چیز رہن رکھنے کا تحریری معاہدہ

**رہ نوَرد:** مسافر

**رَہنی:** کوئی چیز رہن رکھنا

**اموال رہنی فروختہ خواہدشد:** جو چیزیں رہن رکھی تھیں وہ بیچ دی جائینگی

**رہُو:** (ع) آہستہ چلنا

**رہُو:** طرز، روش، طریقہ، قاعدہ

**رہوار:** تیز رفتار سوار

**رہور:** تیز رفتار سوار

**رہور:** راہوار

**رہُون:** (ع) رہن کی جمع

**رہی:** راہی، مسافر

**رہی:** غلام، نوکر

**رہیدن:** رہائی پانا، نجات حاصل ہونا

**رہیدہِ:** نجات یافتہ، رہاشدہ

**رہِیق:** (ع) خمر، شراب، بادہ

**رہِین:** (ع) مقروض، جس نے کوئی چیز رہن رکھی ہو

**رہینہِ:** (ع) رہن، معاہدہ رہن، گروی

**ری:** ایران کا شہر

**ری:** (۱) کثرت (۲) ایک مخصوص وزن

**رِیا:** (ع) منافقت، دھوکا، فریب

**رِیاح:** (ع) ریح کی جمع، خوشبوئیں

**رِیاحین:** (ع) ریحان کی جمع

**رِیاسَت:** (ع) حکمرانی، فرمانروائی، صدارت، نظامت، اقتدار، اختیار، سرداری، حکومت

**ریاستِ جمہُور:** جہاں جمہوری حکومت ہو

**ریاست کردن:** حکومت کرنا، صدارت کرنا

**ریاستِ مجلِس:** صدارت جلسہ

**دوسال بر آنہا ریاست کرد:** اس نے دو سال ان پر صدارت کی، وہ دو سال تک ان کا فرمانروا رہا

**رِیاش:** (ع) ریش کی جمع، ڈاڑھیاں

**رِیاض:** (ع) روضہ کی جمع، باغات، پارسا لوگوں کے مقبرے

**ریاضَت:** (ع) زہد، نفس کشی، محنت، مشقت

**ریاضت کشیدن:** زہد و تقوی، زندگی گزارنے کے لیے نفس کشی کرنا

**اہل ریاضت:** ریاضت کرنے والے، پارسا لوگ

**ریاضت کش:** ریاضت سے زاہدانہ زندگی بسر کرنے والا

**ریاضتی:** (ع) ریاضت کرنے والا

**ریاضی:** علم حساب

**ریاضیات:** (ع) ریاضی کی جمع

**ریاضی دان:** علم حساب جاننے والا

**رِیاکار:** دھوکے باز، مکار، فریبی، منافق،

**ریاکارانہِ:** منافقانہ، دھوکا بازی سے

**ریاکاری:** منافقت، مکاری، فریب کاری، عیاری۔

**ریال:** سکّہ جس کی قیمت مختلف اسلامی ممالک میں مختلف ہے، ریال دس= ایک تومان (ایران)۔

**رِیان:** (ع) سیراب، تروتازہ، شاداب جسے پانی دیا گیا ہو۔

**ریاورز:** ریاکار، مکار، فریبی، منافق۔

**ریائی:** جس کی فطرت میں ریاکاری ہو۔

**رَیب:** (ع) شک، گمان۔

**رَیبُ الزّمان:** تغییر حالات، انقلابات، نیرنگیاں، نشیب و فراز۔

**لاریب:** (ع) بلاشک و گمان۔

**ریباس:** ایک پودا جس کے پتے سلاد کے طور بھی کھائے جاتے ہیں اور پکا کر بھی، اس کے ذائقے میں ترشی ہوتی ہے۔

**رئیت:** ریہ، پھیپھڑا۔

**رئیتین:** پھیپھڑے۔

**ریچار:** محفوظ کیا گیا پھل مربّا۔

**ریچال:** بیہودہ گوئی، بد زبانی۔

**ریح:** (ع) ہوا، سانس، نفس، خوشبو، ریاح جمع، معدے کی ہوا۔

**رِیحان:** (ع) ایک خوشبودار پودا، نازبو، خوشبودار گھاس، سبزہ، مثال:

**وقتی دل سودای می رفت بہ بُستانہا**
**عیش و طرب آوردی ہر لالہ و ریحان را**

میرا سودای دل مجھے چمن زاروں میں لے گیا اور لالہ اور نازبو کے خوشنما رنگ اور دلفریب خوشبو سے عیش و طرب کی کیفیت پیدا ہو گئی۔

**ریحانِ کوہی:** سفید رنگ کا نازبو۔

**رِیحانہ:** (ع) نازبو کے پھولوں کا گلدستہ۔

**ریخ:** فضلہ، گوبر، براز۔

**رِیخت:** (۱) شکل و صورت، وضع قطع (۲) گِرا، گرا پڑا۔

**ریختگی:** ریزش، گرنا۔

**ریختن:** چھڑکنا، گرانا، بہانا، بکھیرنا، انبار لگانا، حملہ کرنا۔

**ازہم ریختن:** بکھر جانا۔

**اشک ریختن:** آنسو بہانا۔

**این کار آبروی آن ریخت:** اس کام نے اس کی عزت گنوا دی۔

**این مجسمہ را ریختہ اند:** یہ مجسمہ گرا دیا ہے۔

**خون ریختن:** خون بہانا، قتل کرنا۔

**دُزدان برسرِاو ریختند:** چوروں نے اس پر حملہ کر دیا۔

**طرح ریختن:** نقشہ بنانا، بنیاد رکھنا۔

**فروریختن:** بکھیرنا۔

**ہمہ کارہا اُو برمن ریخت:** اس نے میرے لیے کاموں کا انبار لگا دیا سب کام اس نے مجھ پر ڈال دیے۔

**ریختنگاہ:** دریا کا منبع، دہانہ۔

**رِیختہ:** (۱) گرا ہوا، بکھرا ہوا (۲) ڈھلی ہوئی دھات۔

**اشیاریختہ اند از بِرنج:** چیزیں پیتل کی بنائی گئی ہیں۔

**رِیختہ گر:** دھات کی چیزیں بنانے والا۔

**رِیختہ گری:** دھات کی چیزیں بنانے کا کام۔

**رِیخن:** جسے اسہال آتے ہوں۔

**رِیخو-رِیغو:** اسہال کی بیماری۔

**رِیدَن:** اِجابت ہونا، حاجت ہونا۔

**رِیز:** (۱) بہت چھوٹی چیز عمدہ۔

**ریز باریدن:** بوندا باندی ہونا۔

**ریز کردن:** ریزہ ریزہ کرنا۔

**ریز بین:** خوردبین۔

**این پارچہ را خیلی ریز بافتہ اند:** یہ کپڑا بہت عمدہ بُنا ہوا ہے۔

**رِیزِش:** (۱) تراوش (۲) پُر گوئی، فضول گوئی (۳) زکام نزلہ (۴) گرنا بکھرنا۔

**ریزش خاک (یاکوہ):** مٹی یا پہاڑ پر سے پھسلنا۔

**ریزش مُو:** بالوں کا گرنا۔

**رِیزِگی:** ریزہ ریزہ، پارہ، پارہ۔

**ریزناک:** جو چیز آسانی سے توڑی موڑی جاسکے۔

**رِیزَندِگی:** ریزش۔

**رِیزِہ:** بہت چھوٹا سا۔

**رِیزہ چِین:** خوشہ چیں، ریزہ خور، مفت خور، طفیلی۔

**ریزہ خوار:** دستر خوان پر سے گری پڑی چیز کھانے والا۔

**ریزہ خوان:** باکمال گانے والا، نرم نرم طریقے سے بات کا آغاز کرنے والا۔

**ریزہ کار:** نقاشی کرنے والا۔

**ریزہ کاری:** نقش و نگار بنانا۔

**رِیزی:** چھوٹی سی۔

**رِیزی:** تراوش، ٹپکنا۔

**رِیزِیدَن:** ریختن، گرنا، بکھرنا۔

**رِیژ:** (۱) جہاں مٹی کے انبار ہوں (۲) آرزو، ہوا و ہوس۔

**رِیژ خُو:** بوالہوس۔

**رَیس:** (ع) ٹہلنا۔

**رِیس:** بٹا ہوا دھاگا

**رِیس:** ریستن= کاتنا سے فعل امر، کاتو۔

**رِیساندَن:** کسی سے کتوانا۔

**رِیستَن:** کاتنا۔

**رِیستہ:** کاتا ہوا۔

**رِیسمان:** رسّی، دھاگا، نخ۔

**ریسمان باز:** رسی پر چل کر یا اچھل کود کر کرتب دکھانے والا۔

**رِیسمان باف:** رسی بٹنے والا۔

**رِیسمانی:** رسی سے متعلق۔

**رِیسَندِہ:** کاتنے والا۔

**رِیسیدن:** ریستن، کاتنا۔

**رِیش:** ڈاڑھی۔

**ریشِ بُز:** بکرے کی ٹھوڑی کے بال۔

**رِیش پیش کسی داشتن:** کسی دوسرے کی اطاعت اختیار کرنا۔

**رِیش تراشِیدَن:** ڈاڑھی ترشوانا، ڈاڑھی منڈوانا۔

**ریش در آسیاب سفید کردن:** اپنے آپ کو ناتجربہ کار ثابت کرنا، چکی کے کام میں بال سفید کرنا، دھوپ میں بال سفید کرنا۔

**ریش در آوردن:** ڈاڑھی رکھنا۔

**ریش گُذاشتن:** ڈاڑھی رکھنا۔

**ریش نداشتن:** ڈاڑھی نہ رکھنا۔

**بہ ریش کسی چسپیدن:** اپنی حاجت بر آری کے لیے کسی دوسرے سے التماس کرنا۔

**رِیش:** زخم۔

**رِیش کردن:** مجروح کرنا، زخمی کرنا۔

**سر جنباندن:**اونگھنا

**سرِ حرف باز کردن:**گفتگو کا آغاز کرنا

**سرخر:**بے جامداخلت کرنے والا، احمقانہ باتوں سے بے لطفی اور بے رنگی پیدا کرنے والا

**سرِ خودگرفتن:**اپنے کام میں لگ جانا

**سرخوردن:**بے حوصلہ ہو جانا، نا امید ہو جانا کسی چیز میں دلچسپی لینا چھوڑ دینا

**سردادن:**سر پیش کرنا

**سردر آوردن:**سمجھ لینا، ملتفت ہونا

**سردربُردن:**سمجھنا

**سردِست:**فی الحال، فوراً

**سررفتن:**ابلنا

**شیر سررفت:**دودھ ابل گیا

**سررسیدن:**غیر متوقع طور سے آ جانا

**سرِزانو:**کاسہ زانو، گھٹنے کی چپنی

**سرزدن:**سرزد ہونا

**سر ساعت شش:**پورے چھ بجے

**سر سال:**سال کا آغاز

**سر سپردن:**سر جھکا دینا، مخلصانہ عقیدت کا اظہار کرنا

**سر سواری:**سواری کے وقت

**سر سوزن:**سوئی کا سرا

**سرشام:**شام کے وقت

**سرشب:**رات کا پہلا حصہ

**سرشما قسم:**آپ کے سر کی قسم

**سرش برای آن کار درد می کند:**اس کام کے کرنے کا وہ بہت مشتاق ہے

**سر غذا:**سر سفرہ، دستر خوان پر

**سر قول خود ایستادن:**اپنی بات پرقائم رہنا، ہونا

**سرِکار:**اپنے کام پر نظر ہونا

**سرِ(وعدہ) پرداختن:**وعدہ پورا کرنا

**ازسر خود باز کردن:**ٹالنا

**آفتاب سرزد:**سورج طلوع ہوا

**از سر بخوانید:**شروع سے پڑھیے

**از سرگرفتن:**پھر سے شروع کرنا

**ازسرِ نو:**نئے سرے سے

**از سر نو چائے آوردند:**وہ پھر سے چائے لے آئے

**او دہ سر عیال دارد:**اس کی بیوی اور بچے دس عدد ہیں

**برکسی آمدن:**کسی پر واقع پیش آنا

**بسر شدن:**انجام تک پہنچنا

**چہ خطای از او سرزد شد:**اس سے کیا خطا سرزد ہوئی

**چادر راسر کشید و رفت:**اس نے نقاب اوڑھا اور چلی گئی

**چہ سرداری؟**تم کس خیال یا فکر میں ہو؟

**حوصلہ ام رفت:** حوصلہ نہیں رہا ، تھک گیا ہوں

**درین امید بسر شد دریغ عمر عزیز:**افسوس کہ اسی امید میں عمر بسر ہو گئی

**دگر از سر گرفتم قصہ زلف پریشان را:**میں نے اس زلف پریشان کا قصہ پھر سے شروع کر دیا

**فلان سر دعوی دارد:**فلاں شخص کی نیت لڑنے

کی ہے

**مدت قرار داد بسر آمد:** معاہدے کا وقت ختم ہو گیا ہے

**مرغ سحر نالہ سرکُن:** صبح کے پرندے تو بھی درد بھری نغمہ سرای کر، بانگ دے

**مُعلم سرِخانہ:** گھر پر آکر پڑھانے والامعلم

**سُر:** پھسلنا ، سبک رفتاری،پھسلتے ہوئے چلنا ، ایک قسم کا رقص

**بچہ ہا روی یخ سُر میخورند:** بچے برفانی سطح پر پھسلتے ہیں

**سُر:** (۱( چاولوں سے بنا ہوا مشروب جس میں الکحل ہوتا ہے، جو کی شراب(۲) جوتوں یا سلیپروں کی ایک قسم

**سِرّ:** (ع) راز، بھید، (اسرار جمع) ،مثال:

**سرپنہانست اندر زیر و بم**
**فاش اگر گویم جہاں برہم زنم**

میری اونچی نیچی نواؤں میں پوشیدہ راز ہے اگر میں واضح طور سے ظاہر کروں‌تو جہاں درہم برہم ہو جائے

**سِرّ این مطلب را کسی ہنوز نفہمیدہ:** اس مطلب کی پوشیدہ بات ابھی تک کوئ نہیں سمجھا

**سِر نگہداشتن:** راز کو قائم رکھنا ، راز کی حفاظت مخلصانہ طور سے کرنا

**کاتبِ سِر:** خفیہ کام کا سیکرٹری

**سِر:** بےحس ہونا

**سِر کردن:** بے حس کرنا

**سُرّ:** ناف

**سرا:** سرانے

**سِراً:** (ع) مخفی طور سے

**سرّاء:** (ع) اقبال مندی، خوش طالعی، خوش بختی امن و آسائش

**سُراب:** ریتلی زمین جو دور سے سورج کی روشنی میں یا چاند کی چاندنی میں پانی کی صورت میں نظر آتی ہے ، مجازاً دھوکا ، فریب

**سُرابُستان:** گھر کے قریب کا باغ

**سرابِستان:** وہ جگہ جہاں سراب ہی سراب نظر آتے ہیں

**سرابیل:** (ع) سربال کی جمع، پیرا ہن قمیص، شلوار

**سرابیلی:** مخنث، ہیجڑا

**سراپا:** سر سے پاؤں تک

**سراپا:** عزت کا خاص لباس

**سراپردہ:** شاہی دربار کے دروازے کا پردہ، خیمے کا احاطہ ، خیمے کا اردگرد کا پردہ جو بطور دیوار کھینچتے ہیں

**سرّاج:** (ع) زین ساز

**سِراج:** (ع) چراغ

**سراج المساکین:** (ع) کنایہ ہے ماہتاب کا

**سرّاج خانہ:** زین سازی کی دکان

**سرّاجی:** زین سازی

**سراجہ:** (۱) گھوڑوں کی ایک بیماری جس سے جبڑوں کے نیچے کا حصہ سوج جاتا ہے (۲)زین سازی

**سراچہ:** گھر، چھوٹی سی سرائے

**سراچہ آفتاب:** سورج کے اردگرد کا ہالہ

**سراچہ ماہ:** چاند کے اردگرد کا ہالہ

**سرآخُر:** سر آخور، اصطبل کے گھوڑوں میں سب سے اچھا گھوڑا

**سرادار:** سرائے کا نگہبان، گھر کا نگہبان

**سُرادق:** (ع) ... خیمے کے ارد گرد کا پردہ جو بطور

دیوار کھینچتے ہیں، بڑی چادر جو صحن میں لٹکائی جاتی ہے، (سُرادقات جمع)

**سرار:**(ع) برگزیدہ، اچھے حسب نسب کا

**سرازیر:**نشیب، ڈھلان

**زمین این جا سرازیر است:**زمین یہاں کی ڈھلان ہے

**سرا زیر شدن:**اوپر نیچے ہونا ، گرپڑنا

**بچه از پَنجَره سرا زیر شد:**بچہ کھڑکی سے نیچے گر پڑا

**سرا سر، سرتاسر:**ایک سرے سے دوسرے سرے تک، سب کا سب

**سراسیمگی:**حیرانی،تعجب، پریشانی، الجھن

**سراسیمه:**حیران،پریشان، سرگردان

**همه سراسیمه دویدند:**سب سرگردانی کے عالم میں دوڑ پڑے

**سراشیب:**نشیب، ڈھلان

**سراشیب کردن:**ڈھلان بنانا

**سراشیبی:**ڈھلان

**سُراغ:**(ت) کھوج، نشان

**سراغ داشتن:**معلوم کر لینا

**سراغ گرفتن:**کھوج نکالنا ، تفتیش کرنا

**سر آغاز:**تمہید، دیباچہ، مقدمہ

**سرافراز:**سر بلند، نیک نام، باوقار

**سرافراز شدن:**سر بلند ہونا ، ترقی پانا ، ناموری حاصل کرنا

**سرافراز کردن:**کسی کی عزت افزائی کرنا

**سرفرازی:**عزت، فخر، وقار

**سرافگندگی:**شرم، فروتنی

**سرافگنده:**نادم، شرمسار، خوار و زبون

**سرافیل:**اسرافیل فرشتہ جو قیامت کے دن صور پھونکے گا

**سُرّاق:**(ع) سارق کی جمع، سرقہ کرنے والے، چور

**سراکوفت:**سرزنش، تنبیہ

**سراگون:**سرنگون

**سراماج:**یوغ، جوا جو ہل جوتنے کے لیے دوبیلوں کی گردن پر رکھا جاتا ہے

**سرآمد:**کامل، مکمل، عالم برگزیدہ

**سرآمدانِ سخن:**تقریر کے ماہرین

**سرآمد شدن:**تکمیل پانا

**سَران:**سر کی جمع، سردار، کمانڈر، جنرل (بصورت جمع)

**سران سپاه:**فوج کے کمانڈر

**سر انجام:**تکمیل، آخر

**سر انجام گوہر بکار آورد:**آخر کار اس کی فطری صلاحیت کا پتا چلے گا

**سر انداز:**کمرے میں بچھانے والی دری

**سر انداز:**(۱) سر جھکانا ، (۲) بے باک (۳) نخرے باز

**سر انداز:**چست و چالاک، لاپروا

**سراندازان:**خوش اسلوبی سے ، ناز سے

**سراندیپ:**جزیرہ سیلون، سری لنکا

**سراندن:**پھسلنا

**سرانگشتی:**مہندی جو انگلیوں کے سرون پر لگائی جاتی ہے

**سرانگشتی گذاشتن:**انگلیوں کے سروں پر مہندی لگانا

سرانه:محصول فی کس، چنگی، محصول، حصہ

**همه را باید که برای این مهمانی سرانه بدهید:**سب کو چاہیے کہ اس دعوت میں اپنا حصہ ادا کریں

**سراویل:** سروال کی جمع، ، شلواریں۔

**سرآہنگ:** (۱) سرہنگ، چوکیدار (۲) فوج کا ہراول دستہ۔

**سرای:** گھر، کاروانسرائے۔

**سرای بقا:** سرائے جاوید، دوسرا جہان۔

**سرای جزا:** جہاں ہمارے اعمال کی جزا و سزا ملیگی، دوسرا جہاں۔

**سرای فانی:** عارضی، فانی دنیا، مٹ جانے والی قیامگاہ، دنیا۔

**سرای:** **سراییدن**= گانا سے فعل امر، گاؤ۔

**سرایان:** گاتے ہوئے۔

**سرایاندن:** سرایانیدن: گانا۔

**سرایَت:** (ع) اثر، ایک مرض کا دوسرے کو لگنا، نفوذ۔

**سرایت یک مرض باشخاصِ دیگر:** ایک مرض کا دوسروں کو لگنا۔

**سرایَت کردنی:** وبائی، دوسروں کو لگنے والی بیماری۔

**سراید:** سرایاندن= گانا، گاتا ہے۔ مثال:

**عندلیب ار نسراید به قفس معذور است**

**گل ببازار نبردند و بهار آخرشد**

بلبل جو قفس میں ہے اگر نہ گائے تو اسے معذور سمجھو کیونکہ پھول ابھی بازار میں نہیں گئے تھے، کہ موسم بہار ختم ہو گیا۔

**سراییچہ:** سراچہ، چھوٹی سرائے۔

**سرائے دار:** سرائے کا کام چلانے والا۔

**سرائے داری:** سرائے چلانے کا کام۔

**سرایَر:** سریر کی جمع، تخت۔

**سرایِش:** گانا، پرندوں کا چہچہانا۔

**سرایندگی:** گانا۔

**سراییدَن:** گانا۔

**مردمان می سرایند:** لوگ گار ہے ہیں۔

**سُرب:** سیسہ، سکّہ۔

**سُرب مدادی:** سیاہ سکّہ۔

**مثلِ سُرب:** سیسے کی طرح بھاری۔

**سِرب:** (ع) ہرنوں کا گلہ، پرندوں کا غول۔

**سرِبار:** بوجھ جو گھوڑے گدھے پر لادا جائے، کنایہ ہے اس کا کہ اپنا کام کسی دوسرے پر ڈال دیا جائے۔

**سربارشدن:** کسی کے لیے باعث زحمت ہونا۔

**سرباز:** جانباز، سپاہی، فوجی سپاہی۔

**سرباز زدن:** سروازدن: نافرمانی کرنا، اطاعت سے منہ پھیر لینا۔

**عاقلانی کہ زنجیر تو سروا زدہ اند**

**غافلانند کہ بردولت خود پا زدہ اند**

وہ عقلمند جنھوں نے تمھاری محبت کی اسیری سے منہ پھیرا ہے وہ غافل ہیں، انھوں نے اپنی قسمت کو ہی ٹھکرا دیا ہے۔

**سربازِ سوارہ:** سوار فوج کا سپاہی۔

**سرباز شدن:** سپاہی کی خدمت بجالانا۔

**سرباز کردن:** فوجی ملازمت کے لیے امیدواروں کی فہرست میں شامل کرنا۔

**سرباز مہندس:** فوجی انجینئیر۔

**سرباز:** رُوباز، بے پردہ۔

**سرباز خانہ:** فوجیوں کی بیرک۔

**سرباز گیری:** رنگروٹ بنانا، بھرتی کرنا، رنگروٹوں کی

فہرست میں شامل کرنا۔

**سربازی:** فوجی ملازمت۔

**سربازی کردن:** سپاہی کی خدمت بجا لانا۔

**سربال:** (ع) قمیص، شلوار، سرابیل جمع۔

**سربالا:** اوپر کی طرف، پہاڑی کے اوپر چڑھنا۔

**سربالای:** زمین کی یا پہاڑ کی بالائی سطح۔

**سربالین:** تکیہ۔

**سَربِتو:** (۱) اپنی فکر یا سوچ بچار میں محو (۲) مکار۔

**سربُتوی:** (۱) فکرو خیال میں محویت (۲) مکاری فریب کاری۔

**سر بخش:** حصہ۔

**سربداران:** ایک خاندان کا نام جس نے خراسان میں ۷۳۲ سے ۱۳۸۱ھ تک حکومت کی سبزوار ان کا دارالحکومت تھا۔

**سربر آوردن:** سربلند کرنا، باغی ہونا۔

**سربراہ:** مطیع، فرماں بردار (اردو: سرپرست، منتظم)

**سربرتاختن:** نافرمانی کرنا۔

**سربرداشتن:** کسی کے خلاف اٹھ کھڑے ہونا، شورش کرنا۔

**سربرخط:** فرماں بردار، مطیع، اطاعت گزار۔

**سربرَہنہ:** ننگے سر۔

**سر بُزُرگ:** باوقار، پر عظمت، سر بلند۔

**سربَست:** (۱) آزاد (۲) مشکل، (۳) تاریکی، اندھیرا۔

**سربَستہ:** مُہر زدہ، جس پر ڈھکنا لگا ہو، پوشیدہ، چھپا ہوا، مثال:

**معنیٔ نکتہ سربستہ قلندر داند**
**ہرچہ برشیخ نہانست عیان است اورا**

نکتہ پوشیدہ کا مطلب تو قلندر ہی جانتا ہے، جو بات شیخ کے لیے پوشیدہ ہے، قلندر پر واضح ہے۔

**سربَستی:** آزادی۔

**سربسر:** سراسر، پورا، پورے کا پورا۔

**باکسی کار ندارم سربستہ:** میرا کسی سے پوشیدہ کام نہیں۔

**مسائل سر بَستہ:** پوشیدہ مسائل۔

**سرِ بُطری:** بوتل کا کارک یا ڈھکنا۔

**سُرب کار:** سیسے یا سکّے کا کام کرنے والا۔

**سُرب کاری:** سکّے کا کام۔

**سربِگم:** خفیہ طور سے ہلاک کردینا۔

**آن فرد را سربگم کردند:** اس شخص کو خفیہ طور سے ماردیا گیا۔

**سربُلَند:** ممتاز، باوقار، باعظمت۔

**سربلندی:** امتیاز، وقار، عظمت۔

**سربُمہر:** مُہر لگی ہوئی۔

**سربند:** سر پر باندھنے کا فیتہ، پٹی۔

**سربَہا:** خون بہا۔

**سر بہ نِیست:** مخفی ہلاکت۔

**سر بہوا:** دوران سر، سر چکرانا، الجھنا، لاپروا شخص۔

**سُربی:** سیسے یا سکے کا بنا ہوا۔

**سُربی رنگ:** سیسے کے رنگ کا۔

**سَربینہ:** (ع) ناک کے سامنے کا حصہ۔

**سربینی:** ناک کی نوک۔

**سرپا:** کھڑا ہوا۔

**سرپاس:** (۱) بھاری گرز، لوہے کی ہیلمٹ، آہنی خُود۔

**سرپاس:** نگہبانوں کا افسر اعلی۔

**سرپاش:** بھاری گرز، آہنی خود۔

**سرپای:** جو خدمت گار کی طرح کھڑا رہتا ہے، ملازم، نوکر

**کفشِ سرپای:** گھر میں پہننے کا جوتا، سلیپر

**سرپاہان:** پگڑی، نرم ٹوپی جو آہنی خود کے اندر پہنی جاتی ہے۔

**سرپایینی:** سرازیری، نشیب، ڈھلان کی طرف۔

**سَرپُر:** بندوق میں گولی بھرنا۔

**تفنگ سرپُر:** بندوق جس میں گولی بھری ہو۔

**سرپَرَست:** مربّی، محافظ، خاندان کا بزرگ۔

**سرپَرَستی:** حفاظت، زیر حمایت، زیر نگرانی۔

**سر پرستی کردن:** حمایت کرنا، اپنی حفاظت میں لینا۔

**سرِ پستان:** بھُنٹی، عورت کی چھاتی کی بھٹنی۔

**سرپستانک:** بچوں کے دودھ کی بوتل کی بھٹنی جسے منہ میں لے کر بچے دودھ پیتے ہیں۔

**سرپنجہِ:** ہاتھ، ہتھیلی، قوت، طاقت۔

**سرپنجہِ نرم کردن:** کس کے خلاف طاقت آزمانا، کسی کے ساتھ کُشتی کرنا۔

**سَر پُوش:** ڈھکنا۔

**سرپوش از روی کاری یا چیزی برداشتن:** کسی بات کو افشا کردینا، ظاہر کردینا، فاش کردینا۔

**سرپوش بر چیزی گزاشتن:** کسی چیز کو ڈھک دینا۔

**سرِ پُوش:** راز کو چھپانے والا، راز دار۔

**سَر پُوشہِ:** سر پُوش۔

**سرپُوشی:** راز داری، پردہ پوشی۔

**سر پوشی کردن:** راز داری کرنا۔

**سَر پُوشیدِہ:** (۱) ڈھکا ہوا، جس پر ڈھکنا ہو۔ دوشیزہ، کنواری لڑکی۔

**سَر پہَن:** چوڑے سر والا۔

**میخِ سرپہن:** چوڑے سر والی میخ۔

**سَر پیچ:** دستار، پگڑی۔

**سرَ پیچ:** چراغ روشن کرنے والا۔

**سَر پیچ:** اونگھ، نیند، خواب، خواب راحت۔

**سَر پیچ:** سرکش، نافرمان، باغی، بے قابو، متمرد۔

**سَر پیچی:** نافرمانی، سرکشی۔

**سرپیچی کردن:** نافرمانی کرنا۔

**سر پیچیدن:** نافرمانی کرنا، سرکشی کرنا۔

**از فرمان خدا سر پیچی کردند:** خدا کے حکم سے انھوں نے نافرمانی کی۔

**سُرت:** سُنبلہ، خوشہ۔

**سرَتاب:** سر پیچ، سرکشی، نافرمانی۔

**سرتا بَسر:** سراسر۔

**سرتاج:** زیور یا عورت کا سر ڈھانپنے والی شال۔

**سرتاسر:** ایک سرے سے دوسرے سرے تک۔

**حیاط را سرتاسرفرش کردند:** سارے احاطے پر اُنھوں نے فرش کردیا۔

**سِرتاش:** (ع) سرداش، گہرا دوست، جو کسی دوست کا راز دار ہو۔

**سَرتافتن:** نافرمانی کرنا۔

**سَر تراش:** حجام، سر کی حجامت کرنے والا۔

**سَر تراشی:** حجامت، بال کٹوانا۔

**سَرتیپ:** (ع) بریگیڈیر جنرل یا جنرل کا منصب۔

**سر تِیر:** بیم کا آخری سرا۔

**سر تیز:** دانشمند، عاقل، فرزانہ۔

**سرتیز:** جس کی نوک تیز ہو، کانٹا، خار، چڑ چڑا، تنک مزاج، زود رنج۔

**سَرج:** گھوڑے کی زین۔

**سَرج:** زین فروش، سروج جمع۔

**سَرجُنبان:** با رسوخ شخص، قبیلے کا بزرگ، مشہور و معروف شخص۔

**سَر جنگ:** فوج کا کمانڈر۔

**سر جُوش:** (۱) کوئی چیز جو چکھنے کے لیے برتن سے نکالی جاتی ہے (۲) اُبال۔

**سرجُوقہ:** (ع) سپاہیوں کے ایک دستے کا دفعدار، فوج کا چھوٹا عہدہ دار، کارپورل۔

**سَرجِین:** سرگین، گائے وغیرہ کا گوبر۔

**سَر چراغی:** وہ پہلا تحفہ جو آغاز شب پر کسی کو دیا جائے۔

**سرچشمہ:** منبع، چشمے کا دہانہ۔

**سرچشمہ این رُود خانہ کجاست:** اس دریا کا منبع کہاں ہے۔

**سرچشمہ دار:** مُوجد، مخترع، ایجادیا اختراع کرنیوالا۔

**سَر چکاد:** پیشانی کا اوپر کا حصہ۔

**سر چنگ:** پنجہ، کسی کے سر پر مُکا مارنا، طمانچہ مارنا۔

**سَرچین:** چیدہ، منتخب، چنا ہوا۔

**سَر چین کردن:** انتخاب کرنا۔

**سَر حان:** (۱) بھیڑیا، شیر۔

**سَرحَد:** دو ملکوں کی درمیانی حد، حد فاصل۔

**سرحَد دار:** سرحد کی حفاظت کرنیوالا افسر۔

**سَرحَد نشین:** سرحد پر قیام کرنے والا۔

**سَرحَدی:** سرحد سے متعلق۔

**قبائل سرحدی:** سرحد پر رہنے بسنے والے قبیلے۔

**سرحِساب:** آشنا، شناسا، بڑا خزانہ دار۔

**سرحَلقہ:** پیشرو، سرغنہ۔

**سُرخ:** لال رنگ۔

**از شنیدن این حرف سرخ شد:** اس بات کے سنتے ہی اس کا چہرہ سرخ ہو گیا۔

**برق سرخ:** سرخ رنگ کا جھنڈا۔

**خاکِ سُرخ:** لوہے کا اکسائیڈ۔

**زُغال سُرخ:** انگارے۔

**سُرخ کردن:** پکانا، بریان کرنا، بھُوننا، کباب کرنا۔

**گلِ سُرخ:** گلاب کا پھول۔

**سُرخاب:** گلگونہ، سرخ غازہ جو خواتین زینت کے لیے چہرے پر لگاتی ہیں۔

**سُرخاب زدن- سُرخاب مالیدن:** زینت کے لیے غازہ ملنا۔

**سرخاب و سفید آب کردن:** آرائش و پیرایش کرنا۔

**سُرخابی:** جسے غازہ ملا گیا ہو۔

**سُرخ ارج:** یاقوت۔

**سَر خارِہ:** شانہ، کنگھی، بالوں میں لگانے والی پن، بَروج۔

**سُرخ بید:** بید کی ایک قسم۔

**سُرخ پُوش:** سرخ لباس پہننے والے۔

**سُرخ تیرہ:** چتکبرا، ابلق۔

**سُرخ چَردہ:** سرخ رنگ کا، سُرخ فام۔

**سُرخ چشم:** ظالم، جلاد۔

**سُرخچِہ:** کھسرا ایک قسم کی چھوٹی چیچک۔

**سُرخ دار:** ایک قسم کا سدا بہار درخت جو بہت دیر میں بڑھتا ہے۔

**سُرخ رگ:** شریان۔

**سُرخ رُو:** جس کا چہرہ سرخ ہو، جس کا چہرہ شرمایا ہوا ہو، مطمئن، باوقار۔

**سَرخَرِید:** فِدیہ، تاوان، ذریعہ نجات، زر رستگاری، رہائی، نجات۔

**سَرخَس:** خراسان کا شہر۔

**سَرخَس:** فرن، ایک قسم کا پودا۔

**سُرخ سَر:** قزلباش، سپاہیوں کی ایک جماعت جو سرخ ٹوپی پہنتے تھے۔

**سُرخ سَرک:** رابن پرندہ، چھوٹا سا پرندہ جس کا پوٹا سرخ ہوتا ہے۔

**سَرخَس شناسی:** سرخَس کے پودوں کا علم جاننے والا۔

**سُرخ شبان:** سرخ چوپاں، حضرت موسی کا لقب۔

**سرخط:** تحریری معاہدہ، فروخت کا بل۔

**سُرخ فام:** سرخ رنگ کا۔

**سَرخَک:** (۱) سرخچہ، کھسرا (۲) کھٹمل۔

**سرخ کردہ:** بھونا ہوا، تلا ہوا، کباب کیا ہوا، بریاں کیا ہوا۔

**سَرخُم:** مرتبان کا ڈھکنا۔

**سُرخ مُو:** سرخ بالوں والا۔

**سِرّ خوار:** بھیدوں سے لبریز، ماہر اسرار، چیستاں کا ماہر، شاعر۔

**سُرخوان:** موسیقار، مطرب، گویا۔

**سَرخُود:** آزاد۔

**سَر خُور:** بچہ جو باپ کی وفات کے بعد پیدا ہوا ہو۔

**سَر خوردن:** لڑکھڑانا، پھسلنا، بے حوصلہ ہو جانا۔

**سَر خوش:** خوش، مسرور، سرمست۔

**سرخُوشی:** سرمستی، سرشاری، مدہوشی کا سا انداز۔

**سُرخُون:** خاکستری رنگ کا (گھوڑا)۔

**سُرخِہ:** (۱) سرخ رنگ پرندہ (۲) سرخ پینٹ، افراسیاب کے بیٹے کا نام۔

**سُرخی:** قرمزی رنگ، غازہ، گلگونہ، سُرخ روشنائی۔

**سُرخی سر داشتن:** افسانے کا عنوان جو سرخ رنگ میں لکھا جائے۔

**سَرخِیرگی:** الجھن، پریشانی۔

**سَرخِیرہ:** الجھا ہوا، پریشان حال۔

**سَرخَیل:** پیشرو، سردار، دستے کا کمانڈر۔

**ابلیس سرخیلِ شیاطین است:** ابلیس شیطانوں کا سردار ہے۔

**سَرد:** ٹھنڈا، خنک۔

**آہ سرد:** ٹھنڈی آہ، درد بھری آہ۔

**آہن سرد کُوبیدن:** بے فائدہ، مشقت اٹھانا

**ازشنیدن آن جواب سرد شد و اقدام دیگر نہ کرد:** وہ جواب سن کر ٹھنڈا پڑ گیا اور کوئی دوسرا

قدم نہ اٹھاسکا۔

**دست وپای مریض سردشد:** بیمار کے ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو گئے۔

**دل سرد کردن:** نا امید کرنا، بے حوصلہ کردینا۔

**دیروز سرد شد:** کل بڑی سردی تھی۔

**سرد شدن:** خاموش ہوجانا۔

**سَرد آب:** ٹھنڈی جگہ رہنے کی، تہ خانہ، سرد خانہ۔

**سَرداب:** سرد آب۔

**سردادن:** (۱)رہا کرنا (۲)جانبازی کرنا (۳)کسی کے لیے جان نذر کرنا۔

**سردار:** پیشرو، قبیلے کا بزرگ۔

**سِردار:** مخلص جس پر پورا بھروسا ہو، راز دار۔

**سَرداری:** بزرگی، پیش روی، کمانڈر یا جنرل کا منصب۔

**سرداسپ:** زیرک، دانا، دانشمند۔

**سِرداستان:** کہانی کا عنوان۔

**سِرداش:** گہرا دوست، مخلص رفیق۔

**سردَبیر:** چیف ایڈیٹر اخبار کا، ہیڈ کلرک۔

**سردَر:** عمارت کا رُخ، عمارت کے سامنے کا حصہ، دروازے کے اوپر کا حصہ۔

**سردَرب:** سردر، دیکھیے۔

**سردرپیش:** نادم، شرمسار، شرم سے سر جھکائے ہوئے۔

**سردَرختی:** پھل، حاصل۔

**سردرختی این باغ زیاداست:** اس باغ کا پھل بہت ہے، اس باغ سے بہت زیادہ پھل حاصل ہوتا ہے۔

**سَردرد:** سرکی تکلیف۔

**سردرکف:** سر ہتھیلی پر، جان خطرے میں ڈالنا۔

**سردرگم:** حیران کہ اب کیا کیا جائے، الجھنا، حیران، پریشان، سرگرداں۔

**رشتہ سردرگم:** دھاگے کا سرا نظر نہ آنا۔

**من درین مسائل سر درگم شده ام:** میں ان مسائل میں الجھا ہوا ہوں۔

**سردر ہوا:** خیال باف، سست، لاپروا، مغرور

**سر دُور:** مخالف، بد مزاج، کج خلق جاسُوسُوں کا سرکردہ۔

**سَردست:** ہاتھ کا مچ۔

**سَر دست:** چھڑی جو درویشوں کے ہاتھ میں ہوتی ہے۔

**سَردست:** ابھی، اس وقت۔

**سَر دستار:** پگڑی، عمامہ۔

**سَردَستہ:** ایک دستے کا افسر، فوجی دستے کا افسر، بریگیڈیئر۔

**سَردستی:** جلدی سے، لاپروائی سے۔

**سردستی نوشتن:** جلدی میں لاپروائی سے لکھنا۔

**سَردستی:** موقتی۔

**سردسیر:** سرد آب و ہوا یا سرد علاقہ، بیلاق، نواحی سرد سیر، سرد آب و ہوا والے علاقے۔

**سَردَفتر:** ہیڈ کلرک یا بڑا خزانہ دار دفتر ا افسر بالا۔

**سَردم:** خانقاہ جہاں درویش جمع ہوتے ہیں۔

**سَر دَماغ:** خوش خلق۔

**سرد مہر:** بے مہر، جس کے دل میں مہر و محبت کا کوئی جذبہ نہ ہو۔

**سردَواندَن:** لیت و لعل کرنا، معرض التوا میں ڈالنا، حیلہ حوالہ کرنا۔

**سردَور:** جاسوس اور خبر نگاروں میں سے سرکردہ

**سردُوشی:** وہ نشان جو فوجی افسروں کے درجے ظاہر کرنے کے لیے ان کے کندھوں پر لگایا جاتا ہے۔

**سردِہ:** ساقی، مے خواروں کے حلقے کا سردار، قدحِ شراب۔

**سردی:** (۱) خنکی، ٹھنڈ، (۲) بے دلی۔

**سردِیک:** برتن کا ڈھکنا۔

**سَردِین:** سرخ عقیق۔

**سرِراست:** سیدھا۔

**چرا حرف سرِ راست بمن نمی گوئید:** مجھ سے تم سیدھی صاف بات کیوں نہیں کرتے ہو۔

**سرراہی:** وہ رقم جو مسافر رخصت ہوتے وقت صدقے یا انعام کے طور سے دیتا ہے۔

**سرراہی:** راستے میں۔

**بچہ سرراہی یافتند:** سڑک پر سے کھوئے ہوئے بچے کو پا لیا۔

**سرِرَسَن:** سرِ رشتہ، دھاگے کا سرا، رسّی کا سرا۔

**سر رسِید:** روپیہ ادا کرنے کے وعدہ کا دن۔

**سر رشتہِ:** (۱) مہارت، صلاحیت، قابلیت، تجربہ (۲) دھاگے کا سرا۔

**سر رشتہ پیدا کردن:** مہارت حاصل کرنا۔

**سر رشتہ کار راگم کردہ است:** اس نے کام کرنے کی صلاحیت ختم کردی ہے۔

**سَررشتہ دار:** دفتردار، حساب دار، کار پر داز۔

**سَررفتن:** مدت کا وقت ختم ہونا، انجام کو پہنچنا ۔

**سَرز:** تولیا۔

**سرزدای:** کنایہ ہے خنجر یا تیغ بُراں کا۔

**سرزدِہ:** اچانک، ناگہاں، بلا اجازت، زبردستی۔

**سرزدہ داخل مشو میکدہ حمام نیست:** زبردستی داخل نہ ہو، یہ میکدہ ہے حمام نہیں، جہاں ہر شخص بلا اجازت داخل ہو جاتا ہے۔

**سر زمین:** خطہ، ملک، مملکت، کشور۔

**سَرزَن:** سرکش، باغی، نافرمان۔

**سرزن:** جلّاد، پھانسی دینے والا، تختہ دار پر چڑھانے والا۔

**سر زِندِگی:** زندہ دلی، سر گرمی، خوش طبعی، شگفتہ مزاجی، دلیری۔

**سر زندِہ:** زندہ دل، سرگرم کار، خوش طبع، دلیر، جوشیلا، شگفتہ مزاج۔

**سَرزَنش:** تنبیہ ،ملامت، زجر و تو بیخ، لعن طعن۔

**سرزنشِ رسمی:** سرکاری طور سے تنبیہ کرنا۔

**سرزنش کردن:** تنبیہ کرنا، ملامت کرنا۔

**سرزنش آمیز:** تنبیہ آمیز، جس میں تنبیہ یا ملامت ہو، ملامت کا انداز۔

**سرزیر:** سرازیر، نشیب، ڈھلان۔

**سَرژ:** ایک قسم کا اونی کپڑا۔

**سرسام:** بیماری جس میں سر یا دماغ میں ورم پیدا ہو جاتا ہے، اور ہذیانی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے، سراسیمگی، اضطراب۔

**سَرسبز:** ہرا بھرا، نشوو نما پائے ہوئے۔

**سر سبزی:** ہری بھری، جسے نشوونما حاصل ہو۔

**سَر سُبُک:** سبک سر، فرومایہ، ناتواں، نادان۔

**سَر سپُردَن:** تسلیم کرنا، فرماں برداری کرنا۔

**سَرستون:** ستون کا بالائی حصہ۔

**سرسَخت:** ضدی، سرکش، متمرد۔

**سرسَختی:** ضد، تمرد، سرکشی۔

**سر سُخن:** افسانے یا کلام کا عنوان۔

**سَر سَرا:** عمارت میں داخل ہونے کا دروازہ۔

**سُر سُرہ:** پھلسنا، پھسلتے ہوئے چلنا یا سرکنا۔

**سرسری:** ظاہری، معمولی، سطحی

**عشق سرسری دوام ندارد:** ظاہری محبت دیر تک قائم نہیں رہتی۔

**کارسرسری نتیجہ نمی دہد:** بے پروائی کا کام نتیجہ خیز نہیں ہوتا۔

**سر سلامتی:** دلجوی، دلارامی۔

**سر سلامتی گفتن:** تسلی دینا، دلجوئی کرنا۔

**سرسلامتی کسی رفتن:** کسی کی دلجوی کے لیے جانا۔

**سر سلِسلہ:** خاندان کا پہلا بادشاہ، خاندان کا اولیں فرد، بزرگ، کسی سلسلے کا آغاز۔

**سرسُم:** گھوڑے کا سُم۔

**سر سُم رفتن:** ٹھوکر کھانا، الجھنا۔

**سرِ دوسُم بلند شدن:** گھوڑے کا دو پاؤں اوپر اٹھانا، جست بھرنا۔

**سرِ شاخہ:** شاخ کا سرا۔

**سر شاخہ درختی را زَدَن:** درخت کی شاخیں کاٹنا۔

**سرشار:** لبا لب بھرا ہوا، مسَت، سر خوش۔

**پیالہ سرشار:** لبا لب بھرا ہوا پیالہ۔

**سر شار کردن:** لبا لب بھر دینا، پُر کرنا، مست و سرخوش کردینا۔

**سرشاری:** خوشی، سرمستی۔

**سَرِشت:** (ع) فطرت، طبیعت، مزاج۔

**سرشتِ آدم از خاک است:** انسان مٹی سے بنایا گیا ہے۔

**سَرِشتن:** (آٹا وغیرہ) گوندھنا، ملانا، خمیر کرنا۔

**آرد سرشتن:** آٹا گوندھنا۔

**سرِشتہ:** ملایا ہوا، گوندھا ہوا، بنایا ہوا، خمیر کیا ہوا۔

**سَرشَف:** خردل، رای کے دانے۔

**سِرِشک:** آنسو، قطرہ۔

**سرشک باران:** بارش کے قطرے۔

**سرشک باریدن:** آنسو برسنا۔

**سرشکِ خندہ:** خوشی کے آنسو۔

**سَرشِکستگی:** شرم، ندامت، شرمساری، خفت، رسوائی۔

**سرشِکستہ:** نادم، شرمسار، خفیف، ذلیل خوار۔

**پیشِ ہم قطارانِ خود شکستہ شد:** اپنے ساتھیوں کے سامنے شرمسار ہوا۔

**سرشِکن:** (۱) فی کس محصول۔

**سرشکن کردن:** فی کس محصول عاید کرنا۔

**سرشِکنی:** فی کس محصول۔

**سرِشکوان:** پردہ جوشبِ زفاف دلھن کے سامنے لٹکا دیتے ہیں۔

**سرشماری:** مردم شماری۔

**سرشماری کردن:** مردم شماری کرنا۔

**مالیات سر شماری:**پول ٹیکس۔

**سرشناس:**مشہور و معروف، جسے اکثر لوگ جانتے ہوں۔

**سرشوی:**حجام، سلمانی۔

**گِل سرشوی:**صابن کے اثر والی مٹی، جو سر صاف کرنے کے لیے لگائی جاتی ہے۔

**سرشُوی:**سردھونا۔

**سرِشیر:**دودھ کی بالائی، قیماق۔

**سرِ صفحہ:**سرورق، ٹائیٹل پیج، صفحے کی سُرخی۔

**سرطان:**( ) کینسر کا مرض۔

**سرطان:**قدیم ایرانی کیلنڈر کے چوتھے مہینے کا نام تھا، اب اس کا نام بدل کر تِیر رکھ دیا گیا ہے۔

**سرطان:** بارہ بُرجوں میں سے چوتھا بُرج۔

**سرطانی:**جسے سرطان کا مرض ہو۔

**دُملِ سرطانی:**سرطان زدہ رسولی۔

**سرِ طویلہ:**اصطبل کی اونچی سطح جہاں سائیس بیٹھتا ہے۔

**سُرعَت:**(ع) تیزی، تیز رفتاری، جلد۔

**سُرعتِ انتقال:**زود فہمی، ادراک۔

**سُرعتِ زیاد:**بہت زیادہ تیز رفتاری۔

**سُرعتِ لوکو موتیو:**تیز رفتاری کا اندازہ۔

**سُرعتِ نبض:**نبض کی تیزی۔

**سُرعَت پیما:**رفتار ناپنے کا آلہ۔

**سُرعت پیمای:**رفتار کا جائزہ۔

**سُرعۃً:**(ع) جلدی سے۔

**سرِعَسکر:**کمانڈر ان چیف۔

**سرِ عَلَم:**پرچم کے اوپر کے حصہ کا آرائشی نشان۔

**سَرِ عَملہ:**عملے کا نگران، کارکنوں کی جماعت کا پیشرو، نگران۔

**سر غج:**لکڑی کا پیالہ، کاسۂ چوبی۔

**سرغزَل:** غزل کا پہلا بہترین شعر۔

**سرِغُوغا:**باغیوں کا قائد۔

**سرغِین:**ایک ساز «سُرنا» جو جنگ کے موقع پر بجایا جاتا ہے۔

**سُرف-سُرفیدن=** کھانسنا سے فعل امر، کھانس لو۔

**سُرف:**سرفہ، کھانسی۔

**سُرفِیدن:**کھانسنا۔

**سرِ فِتنہ:**باغیوں کا قائد۔

**سرفراز:**سر افراز، سر بلند، باوقار۔

**سرِ فوج:**بٹالین کا جنرل۔

**سُرفہ:**کھانسی۔

**سُرفہ کردن:**کھانسنا۔

**سُرفیدَن:**(۱) کھانسنا، رشوت کے طور پر کچھ رقم دینا۔

**مبلغی سُرفیدتا آن کار انجام گرفت:**کچھ رقم بطور رشوت دی تو وہ کام انجام کو پہنچا۔

**سر قافلہ:**قافلہ سالار۔

**سَرِقَت:**(ع) چوری، دزدی۔

**سرقت ادبی:**علمی ادبی خیالات کی چوری۔

**سرقت بُردن:**چرالے جانا۔

**سرقتِ تالیف دیگران:**دوسروں کی تالیف سے سرقہ کرنا۔

**سرقت رفتن:** چوری ہو جانا۔

**سرقت کردن:** چوری کرنا۔

**سرقت آمیز:** جس میں چوری کا عنصر شامل ہو۔

**سرقتی:** چرایا ہوا۔

**سرِقصیدہ:** بہترین قصیدہ، قصیدے کا بہترین شعر۔

**سرُقفلی:** وہ رقم جو کوئ شخص کسی کو اس لیے دیتا ہے کہ وہ مکان یا دکان کو جو اس کے زیر استعمال ہے واگذار کردے۔

**سرک:** بوجھ یا وزن میں اضافہ۔

**سرکار:** (۱) کارگزار، کارفرما (۲) کلمۂ احترام جو کسی کو خطاب کرتے وقت کہتے ہیں مثلاً جناب عالی۔

**سرکار این طور فرمودید:** جناب عالی آپ نے یہ فرمایا تھا۔

**سرکار بنّای:** تعمیر کے کام کا نگران، اوورسیر۔

**سرکاری:** حکومت سے متعلق، نگرانی، نگران کا فریضہ۔

**سرکاغذ:** خط کا عنوان۔

**سرکتاب:** کتاب کا عنوان۔

**سَرکج:** سر ایک طرف کو تیزھا ہو جانا۔

**سر کردگان:** دیکھیے سرکردہ۔

**سرکردگی:** حکم، ہدایت، سرداری، امارت، قیادت۔

**بسر کردگئ او حرکت کردند:** اس کے حکم سے وہ چلے۔

**سرکردن:** شروع کرنا۔

**سَر کردہ:** حکمران، کمانڈر، افسر، قائد، رہنما، سالار۔

**سر کردہ این قشون کیست؟:** اس لشکر کا کمانڈر کون ہے؟۔

**سرکَش:** متکبِر، متمرِّد، باغی، گستاخ، دیدہ دلیر، سخت مزاج۔

**سرکشی: گردن کشی:** غرور، تکبر، تمرد، دیدہ دلیری۔

**سرکشی کردن:** نافرمانی کرنا۔

**سرکشیدن:** سرکشی کرنا۔

**سرِ کلانتَر:** پولیس کا افسر اعلی۔

**سرکلانتری:** پولیس یا شہر بانی کا محکمہ۔

**سرِ کلمہ:** تمہیدی الفاظ۔

**سَرکُن:** سرکردہ، سردار۔

**سِر کنجبین-سِرکنگبین:** سرکہ، انگبین، شربت جو چینی اور سرکہ سے تیار کیا جاتا ہے۔

**سَرکُوب:** ٹیلے یا پہاڑ کی مانند بلند جگہ جہاں سے دشمن پر حملہ کیا جائے اور آگے بڑھ کر اس کی سر کوبی کی جاسکے، دشمن کی سرکوبی۔

**سرگُوبہ:** (۱) بھاری گرز (۲) سرزنش، تنبیہ، ملامت۔

**سرکُوبی:** دباؤ ڈالنا، کچل دینا، مسل دینا، سزا دینا۔

**سرکوبی کردن:** سزا دینا، سرزنش کرنا کچل دینا۔

**سرکُو چکی:** عاجزی، انکساری۔

**سرکُوفتہ:** جس کا سر کچل دیا گیا ہو۔

**مارسر کوفتہ:** سانپ جس کا سر کچلا گیا ہو۔

**سِرکہ:** کھجور یا انگور کا شیرہ جسے پکا کر خمیر اٹھا لیتے ہیں، اس کا ذائقہ ترش ہوتا ہے۔

**سرکہ ابرو:** ترش رُو۔

**سرکہ ای:** سرکے کے اثر والا۔

**سرکہ پا:** شوربا جو سرکے کی ملاوٹ سے تیار کیا جائے،

یخنی جس میں سرکہ ڈالتے ہیں۔

**سرکہ جَبِین:** ترش رُو۔

**سرکہ شِیرہ:** سرکہ اور انگور کے شیرے کا مرکب۔

**سرکہ فُروش:** سرکہ بیچنے والا۔

**سرکہ فروشی:** (۱)سرکہ بیچنے کا کام (۲)رکھائی، تیکھا پن، سرکہ کی تجارت۔

**سرکہ فِشان:** اکل کھرا، رُوکھا، تیکھا۔

**سرکہ فِشانی:** رُوکھا پن۔

**سرگُرد:** میجر۔

**سرگُذَر:** کوچہ، گلی محلہ، پڑوس میں سکونتی مکان۔

**سرگُذشت:** بیان، واقعات کا بیان۔

**سرگذشت آنرا از کی شنیدید:** اس کے بیان کو آپ نے کس سے سنا

**سرگُذشتِہ:** زندگی سے تنگ آیا ہوا، جان کو خطرے میں ڈالنے والا۔

**سرگِران:** ناخوش، غصے میں، بیزار، افسردہ، آزردہ، خفا۔

**چراہا من سرگرانید:** آپ مجھ سے خفا کیوں ہیں۔

**سَرگِرانی:** خفگی، ناراضی، برہمی، آزردگی، افسردگی

**سرگرد:** فوج کا بالاتر افسر۔

**سرگردان:** (۱)خانہ بدوش، سیلانی، سفری (۲)پریشان، پریشان خیال، حیران (۲)بے سرو پا۔

**سرگردان شدن:** حیران و پریشان ہونا، مارا مارا پھرنا۔

**سی سال در بیابان سرگردان شدید:** تیس سال بیابان میں مارے مارے پھرتے رہے۔

**سرگردانی:** آوارگی کی حالت، حیرانی، پریشانی۔

**سرگرم:** مصروف، مشغول، محظوظ۔

**بچّہ سرگرم بازی است:** بچہ کھیل کود میں مصروف ہے۔

**سرگرم کردن:** محظوظ کرنا۔

**آن بازی مرا سرگرم کرد:** اس کھیل نے مجھے بہت محظوظ کیا۔

**سرگرمی:** مصروفیات، مشغولیت، تفریح۔

**در مدت دو روز ہیچ سرگرمی ندارم:** دو دن کے عرصے میں مجھے کوئی مصروفیت نہیں۔

**سرگروہ:** قبیلے کا سردار، گروہ کا پیشرو۔

**سرگزِیت:** باج و خراج، جزیہ۔

**سرگُزین:** ریوڑ سے منتخب بہترین جانور، بہترین چناؤ۔

**سرگُشادہ:** جس کا مُنہ کھلا ہو، کھلے منہ والی بوتل، کھلے منہ والی کوئی چیز مثلاً جیب۔

**سَرگشتِگی:** حیرانی، سرگردانی۔

**سرگشتِہ:** حیران و پریشان، سرگردان۔

**سرگُل:** دھاگے کا بنا ہوا گیند، جس سے بچے کھیلتے ہیں۔

**سَرگُم:** دیکھیے سردرگم۔

**سرگوشی:** کسی کے کان میں کچھ کہنا۔

**یک حرفِ سر گوشی:** کان میں کہی ہوئی بات۔

**سرگوشی حرف زدن:** کان میں کوئی بات کہنا۔

**سَرگِیجش–سرگیجِہ:** سرگردانی، سرگشتگی، دوران سر۔

**سَرگیجہ:** دوران سر، سر میں چکر آنا۔

**سَر گِیس:** قوس قزح۔

**سرِگین:** گوبر، لید، غلاظت، کھاد۔

**سرِگین خُور:** گبریلا، گوبر خُور، گوبر کھانے والا کیڑا۔

**سرِگین دان:** گوبر، کھاد رکھنے کی جگہ۔

**سرِگین غلطان-سرگین گردان:** بھونرے کی ایک قسم۔

**سُرلاب:** اُسطرلاب، ہیئت شناسوں کا وہ آلہ جس سے وہ سیاروں کی حرکات کا جائزہ لیتے ہیں۔

**سَرلاد:** دیوار کا اوپر کا حصہ، سردیوار۔

**سرلشکر:** فوج کا کمانڈر۔

**سرِلوح- سرلوحہِ:** کتاب کے سر ورق کی تحریر یا تصویر، عنوان یا سرورق جسے مذہّب نقش و نگار سے آراستہ کیا جاتا ہے۔

**سَرم:** تسمہ۔

**سرما:** سردی، سردی کا موسم۔

**بچّہ از سرمای لرزید:** بچہ سردی سے کانپا۔

**سرماست نمی شود بیرون رفت:** سردی سے باہر جانا ممکن نہیں۔

**سرما خوردن:** ٹھنڈ لگنا، زکام ہونا۔

**سرما زراعت را زدہ است:** سردی نے فصل خراب کردی ہے۔

**سرمای پیرزن:** موسم سرما کی سخت سردی کے آخری دن، برد عجوز

**سرمائ گل سرخ:** موسم بہار کے آغاز کی خنکی جب گلاب کے غنچے کھلتے ہیں۔

**سَرما خُوردِگی:** زکام۔

**دو روز پیش سرما خوردگی داشتم:** دو دن پہلے مجھے زکام تھا۔

**سَرما خُوردِہ:** زکام کا مریض۔

**سرمارِیزہ:** پالا۔

**سرما زَدِگی:** ٹھنڈ لگنا، ٹھنڈ سے بیمار ہونا، زکام ہونا۔

**سرما زَدِہ:** جو سردی سے بیمار ہو۔

**سر مامک-سر گریزک:** لُکن میٹی کا کھیل جو بچے آنکھیں بند کرکے کھیلتے ہیں۔

**سرمایہ:** جمع کیا ہوا روپیہ پیسہ، تجارت میں لگنے والی رقم۔

**از سرمایہ خوردن:** سرمایہ ختم کردینا۔

**برائ ہر کسی سرمایہ لازم است:** ہر کسی کے لیے دولت کا ہونا ضروری ہے۔

**سرمایہِ دار:** صاحب ثروت، دولت مند، امیر۔

**سرمایہ داری:** دولت مندی، امیری۔

**سرمایہ کردن:** تجارت میں سرمایہ لگانا۔

**سرمایہ گُذاشتن:** کسی کام میں سرمایہ لگانا۔

**سرَمد:** (ع) غیر فانی، ازل، ابد، ہمیشہ، دوام۔

**سرَمَدی:** (ع) ابدی، دائمی، ازلی، غیر فانی۔

**سرمَست:** سرشار، نشے میں مست۔

**سرمَستی:** سرشاری، نشے کی مستی، سرخوشی۔

**سَرمَش:** خشک کی ہوئی خوبانی۔

**سَرمَشق:** خط کا نمونہ، ماڈل، نمونہ، مثال، الفاظ جو استاد لکھ کر دیتا ہے کہ شاگرد ان کے مطابق لکھیں۔

**شمارا باید در وطن پرستی سر مشقِ دیگران باشید**

تمہیں چاہیے کہ وطن پرستی میں دوسروں کے لیے نمونہ بنو یعنی مثال قائم کرو۔

**سرِ مَقالہ:** بہترین مقالہ، مقالے کا عنوان، مقالے کا موضوع، ادرایہ۔

**سرِ منزِل:** قیام کی آخری جگہ۔

**سرِ منزل مقصود:** منزل مقصود کا آخری مقام۔

**سرِ مُوزہ:** چمڑے کاساق پوش۔

**سُرمہ:** کاجل جسے بالخصوص آنکھوں میں خواتین لگاتی ہیں۔

**سُرمہ کشیدن:** سرمہ لگانا۔

**سُرمہ ای:** گہرا سرمئ رنگ۔

**سُرمہ دان:** سُرمہ دانی۔

**مِیل سُرمہ دان:** سرمہ دانی کی سلائی۔

**سُرمہ طاش:** سُرمہ، کاجل، پتھر جس سے سرمہ بنایا جاتا ہے۔

**سُرمہ کش:** سرمہ لگانے والا۔

**سُرمہ کشیدہ:** جس کی آنکھوں میں سرمہ لگا ہو۔

**سرمُہَندِس:** چیف انجینئر۔

**سُرنا:** ایک قسم کی نَے جو کسی جنگ یا جشن کے موقع پر بجائ جاتی ہے، ارگن با جے کی تیز آواز کی سُر۔

**سُرنا زدن:** سُرنا بجانا، بانسری بجانا۔

**سرناجی:** سُرنا بجانے والا۔

**سَرنامہ:** عنوان، پتا، نیز مقدمہ کتاب۔

**سرناوی:** بحری فوجی دستہ۔

**سُرنَج:** گندھگ اور سیماب کا مرکب جس کارنگ سرخ ہوتا ہے۔

**سَرَند:** چھلنی، غربال۔

**سرنشین:** بس یا ہوائ جہاز میں سفر کرنے والا، قدیم زمانے میں اس مسافر کو کہتے تھے جو کاروان میں گھوڑے یا خچر پر سفر کرتا تھا۔

**سِرنگ:** سِرِنج: (کامفرس) جس سے ٹیکا لگایا جاتا ہے۔

**سَرَنگُون:** سر جھک جانا، اوندھا، سر کے بل۔

**سرنگون شدن:** سر جھک جانا، اوندھا ہو جانا، تباہ ہو جانا، شکست کھانا۔

**سرنگون کردن:** الٹنا، اوندھا کرنا، گرا دینا، تباہ کردینا، شکست دینا۔

**سرنگونی:** تباہی، بربادی، پریشانی۔

**سِرنگہدار:** بھید کی حفاظت کرنے والا۔

**سَر نوِشت:** تقدیر، قسمت، ازلی مقدر۔

**نوشتہ:** تقدیر، جو کچھ روز ازل سے لکھا جا چکا ہے۔

**سَرنی:** حُقے کی نے پر جو نلی لگائی جاتی ہے۔

**سرنیزہ:** نیزے کی انی۔

**سَرو:** مشہور درخت کا نام جس سے لمبے قد کو تشبیہ دیتے ہیں۔

**سرو آزاد:** سرو۔

**سَروِ خرامان:** کنایہ ہے خوش رفتار محبوب کا۔

**سَرو سیمین بر:** خوش اندام خاتون۔

**سروسہی:** سیدھا سرو۔ مثال:

**چشم من کردہ بھر گوشہ روان سیل سرشک**
**تا سہی سرو ترا تازہ بآبی دارد**

میری آنکھوں سے سیلاب روان رہتا ہے تاکہ آپ کا بلند قامت سرو سرسبز و شاداب رہ سکے۔

**سروا:** افسانہ، داستان، قصہ کہانی۔

**سرواد:** شعر، نظم، سرود و نغمہ۔

**سروادہ:** شعر، قافیہ شعر۔

**سرواز:** سرباز، جان نثار، جانباز سپاہی۔

**سروال:** شلوار، پتلون، قمیص سرا ویل جمع۔

**سرو اندام:** سروقد۔

**سرو بُن:** سرو کا درخت۔

**سروبند:** زمانہ، وقت، ہنگام۔

**سرو پا برہنہ:** (۱) ننگے پاؤں، ننگے سر (۲) شریر، بدمعاش۔

**سروتن:** سربسر، سراسر۔

**سروچمان:** سرو خرامان، کنایہ ہے خوش رفتار لمبے قد والے محبوب کا۔

**سَرُود:** گیت، نغمہ، طرب انگیز راگ، نغمہ جو باہم مل کر گاتے ہیں آہنگ نغمہ، صدا ی نغمہ۔

**سرود خو اندن:** گیت گانا، نغمہ سرائی کرنا۔

**سرودِ رُوحانی:** نغمہ حمدو مناجات، اللہ تعالی کی حمد و ثنا۔

**سَرودِ عروسی:** شادی کے گیت۔

**سرود ملّی:** قومی نغمہ، قومی ترانہ۔

**سَرُود خوان-سرودسرا:** مطرب۔

**سرود خوانی-سرود سرای:** گیت گانا، نغمہ سرائی کرنا

**سرودَن-سرایدَن:** راگ الاپنا، گانا، سُرتال سے نغمہ سرائی کرنا۔

**سَرُود نامہ:** گیتوں کی کتاب، نغمہ سرائی کی کتاب۔

**سَرُودی:** سرود سے متعلق، نغمہ سے متعلق۔

**سَرُور:** خوشی، راحت، مسرت۔

**سَرور:** سردار، پیش رو۔

**سُرور آمیز:** پرلُطف، راحت آفرین۔

**سَروری:** سرداری، حکومت، پیش روی۔

**سَروِستان:** جہاں سروہی سرو اگے ہوں۔

**سروِسہی:** سرو جس کی شاخیں سیدھی ہوتی ہیں نیز باربد کے تیس راگوں میں سے ایک کا نام۔

**سَرُوش:** فرشتہ، وحی لانے والافرشتہ، حضرت جبرئیل، فرشتہ جو نظروں سے اوجھل ہوتا ہے لیکن اس کی آواز سنائی دیتی ہے۔

**سروشی:** فرشتے سے متعلق، الہام، خبر۔

**سَروقامت:** سروقد، بلند، بالا، سروسہی۔

**سروکار:** تعلق، آمدو رفت، رابطہ۔

**سروِکوہی:** سرو کی قسم کا درخت جو اس سے کم لمبا ہوتا ہے اس کے پتوں اور پھولوں میں بو ہوتی ہے پھول دوا کے کام آتے ہیں۔

**سروناز:** سرو کا درخت، خوشنما نیا اگا ہوا سرو۔

**سُرُون:** سینگ گائے یا بکرے کے۔

**سُرُون:** سُرین، جسم کا نچلا حصہ، چوتڑ۔

**سُرُونگاہ:** سینگ والے جانور کی کنپٹی۔

**سروی:** سرو سے ملتا جلتا۔

**سروِیس:** سروس (کامفرس) ملازمت، نوکری، چاکری۔

**سرویہ:** قوس قزح۔

**سَرِہ:** اچھا، خوب، خالص، پسندیدہ، بے عیب۔

**ناسرہ:** معیوب، نا خالص، کھوٹا۔

**سَرَہ:** (۱) درہ، پہاڑوں کے اندر کا درمیانی راستہ (۲) پانی جس کی تہ معلوم نہ ہو۔

**سَرِہ:** سر سے اخذ کیا گیا ہے، طرف، عدد کو ظاہر کرنے کے لیے یہ لفظ آتا ہے۔

**اوقات کار ما دو سره است:** ہمارے اوقات کار دو سیشنوں میں منقسم ہیں۔

**دُرُشکہ را دوسرہ کرایہ کردم:** تانگے کا میں

نے دو طرف کرایہ کیا ہے۔

**دُرشکہ را یکسرہ کرایہ دادم:** تانگے کا میں نے ایک طرف کا کرایہ دیا۔

**کار را باید یکسرہ کرد:** کام یقینی طور پر انجام کو پہنچانا چاہیے۔

**سُرَّہ:** ناف۔

**بندسرّہ:** ناف کی آنت۔

**سر پال:** حیران، پریشان۔

**سرہم بند:** نا اہل، اناڑی۔

**سرہم بندی:** نا اہلی، اناڑی پن۔

**سرَہ مرد:** راستباز، دیانت دار، برگزیدہ شخص۔

**سَرہنگ:** کمانڈر، افسر، کرنل۔

**نائب سرہنگ:** لیفٹیننٹ کرنل۔

**سرہنگی:** کرنل کا عہدہ۔

**سَری:** سروَری، حکومت، سرداری، بزرگی۔

**سِرّی:** خفیہ، پراسرار، پوشیدہ۔

**اُو پیغام ہای سِرّی داشت:** اس کے پاس خفیہ پیغامات تھے۔

**سَری:** فی کس۔

**سَری سی روپیہ می دہند:** وہ فی کس تیس روپے دیتے ہیں۔

**سَریال:** (مفرس سیریل، (انگ) مسلسل، پیاپے، داستان جو جزو بجزو نشر ہو۔

**سریان:** کسی چیز کا دوسری چیزوں پر اثر ہونا۔

**سِریانی:** ملک شام کی قدیمی زبان۔

**سَرِیچہ:** دُم کا ہلنا۔

**سُریدَن:** پھسلنا۔

**سَرِیر:** (ع) تخت۔

**سرِیرہ:** راز، بھید، پوشیدہ بات۔

**سریش:** ایک قسم کی چپکنے والی چیز جس سے لکڑی کو لکڑی سے جوڑا جاتا ہے۔

**سَرِیش:** سرشتن سے ملانا، جوڑنا، پیوستہ کرنا۔

**سرِیشَم:** سریش۔

**سرِیشمی:** سریش کی طرح۔

**سَرِیع:** (ع) جلد، فوراً، (سرعت سے)۔

**حرکت سَریع:** تیز حرکت۔

**اقدام سریع بعمل آورد:** اس نے فوری طور سے عمل کیا۔

**بحرِ سریع:** فن شعر کا ایک بحر مُفتعِلُن مُفتعِلُن فاعلن۔

**سریعاً:** (ع) فوراً۔

**امرِ او سریعاً اجرامی شود:** اس کا حکم فوری طور پر جاری ہو جاتا ہے۔

**سریع الأثر:** فوری اثر کرنیوالی۔

**دوای سریع الاثر:** فوری طور سے اثر کرنے والی دوا۔

**سریع الانتِقال:** جلد سمجھ میں آنے والا، زوُد فہم۔

**سَرِیعُ الحرکت:** (ع) تیز حرکت کرنا

**سَرِیعُ الزّوال:** (ع) جسے بہت جلد زوال آ جائے، جلدی پژمردہ ہونے والا، جلد خشک ہو جانے والا۔

**سَرِیع السَّیر:** (ع) تیز چلنے والی، ایکس پریس ٹرین۔

**سریع العَملَ:** (ع) تیزی سے عمل کرنے والا، ہوشیار۔

**سَریع القَلم:** تیز لکھنے والا۔

**سَرِیع الہضم:** (ع) جلد ہضم والی، زود ہضم۔

**سَرِیغ:** انگوروں کا خوشہ۔

**سُرین:** (ع) جسم کا پچھلا حصہ، کولھا، چوتڑ۔

**سُرین گاہ:** تخت پر بیٹھنے کی جگہ

**سُرِیّہ:** (ع) داشتہ، کنیز جو داشتہ بھی ہو۔

**سَزا:** پاداش، تعزیر، سرزنش۔

**آیا سزای نیکی بدی است؟:** کیا نیکی کی سزا بدی ہے؟۔

**سزادادن:** سزا دینا۔

**سزا رساندن:** ناواجب، فعل کے متعلق سزا دینا، مجازاتی سزا، متعلق فعل سزا، واجبی سزا۔

**سزا وار:** لائق، مُستحق۔

**سزاوار بودن:** مستحق ہونا۔

**اوسزاوار تنبیہ نیست:** وہ کسی سزا کا مستحق نہیں۔

**سزاواری:** استحقاق، مستحق ہونا، لائق ہونا۔

**سزاندَن:** سَزیدَن۔

**سَزیدَن:** مستحق ہونا۔

**سِپاسِ بی قیاس خداوندی راسزد:** بے حد شُکریہ خداوند تعالی کے لیے ہے۔

**سُست:** ناتوان، بے قوت، کمزور، کاہل۔

**این ہوا آدم راسُست می کند:** یہ آب و ہوا انسان کو سست بنادیتی ہے۔

**این ہوا دست وپایش راسست کرد:** اس آب و ہوا نے اسکے جوڑوں کو کمزور کردیا ہے۔

**دلائلِ اوسُست نظر می آید:** اس کے دلائل کمزور نظر آتے ہیں۔

**جدیّت او سُست شد:** اس کی کوشش کمزور پڑگئی۔

**چراسُست کارمی کند:** وہ کیوں کاہلی سے کام کرتا ہے۔

**طوفان سُست شد:** طوفان تھم گیا۔

**سست اعتِقاد:** کمزور اعتقاد والا۔

**سست بازو:** کمزور۔

**سُست بخت:** بد نصیب۔

**سُست بنُیاد:** جس کی بنیاد کمزور ہو، غیر موزوں۔

**سُست پی:** جس کے رگ پٹھے کمزور ہوں۔

**سست پَیمان:** جو اپنے عہد و پیمان میں مخلص نہ ہو۔

**سست رای:** جس کی رائے میں پختگی نہ ہو،، کوتاہ اندیش، ہلکے ذہن والا۔

**سست رَغبتَ:** بے حس۔

**سست رگ:** مریل، بے جان، نڈھال، بے ہمت، بے حوصلہ، مُردہ دل۔

**سُست ریش:** احمق، بیوقوف، کند ذہن۔

**سُست عِناں:** کمزور ارادے والا، کمزور عقل و فہم والا۔

**سست عُنصر:** سست، کاہل۔

**سست عُنصُری:** سستی، کاہلی۔

**سُست کمَر:** جس کی قوت مردمی کمزور ہو، نامرد۔

**سُست گرِفتن:** بے اعتنائی کرنا، لاپروائی کا سلوک کرنا۔

**سُت مہار:** سست عِنان، نا اہل۔

**سُست مِہر:** بے مہر، نامہربان، جس میں مہر و محبت کی کمی ہو۔

**سست مہری:** بے مہری، نامہربانی، مہرو محبت کی کمی۔

**سُست نہاد:** سست بنیاد، کمزور طبع۔

**سُستی:** کاہلی، کمزوری، بے حالی، ناتوانی۔

**سُستی جہان:** دنیا کی کمزوری نا پائیداری۔

**سُستی کردن:** کاہلی سے کام کرنا۔

**سُستی کمر:** نامردمیت۔

**سِیسک:** بلبل کا بچہ جس کی آواز سریلی ہوتی ہے۔

**سشنبہ:** سہ شنبہ، بدھوار۔

**سصَد:** سہ صد، تین سو۔

**سِطَبر- ستَبر:** موٹا، بڑا جسیم، لحیم شحیم۔

**سَطح:** (ع) جس کی لمبائی چوڑائی ہو مگر گہرائی نہ ہو، ظاہری پہلو، ظاہری حالت۔

**سطح مُستوی:** (ع) ہموار سطح۔

**سَطحاً:** (ع) ظاہری پہلو کے لحاظ سے۔

**سَطح پَیما:** سطح کی پیمائش کرنے والا۔

**سَطحی:** معمولی، ظاہری۔

**معمولاتِ سطحی:** معمولی معلومات۔

**سَطر:** (ع) لائن۔

**سطرِ پنجم این صفحہ:** اس صفحے کی پانچویں لائن (سطور جمع)۔

**بینُ السطُور:** وہ فاصلہ جو دو سطروں کے درمیان ہو۔

**سَطر آرا:** وہ پیمانہ جس سے لکیریں کھینچی جاتی ہے، خط کش۔

**سطر بندی کردن:** سطروں کو ترتیب دینا، سطروں کے لیے لکیریں کھینچنا۔

**صُطر لاب- اسطرلاب:** سیاروں کی حرکتوں کا جائزہ لینے والا آلہ، مینار جو اسی غرض سے بنایا گیا ہو۔

**سَطرنج:** شطرنج۔

**سَطری:** سیدھے خط میں۔

**متنِ سطری:** سطروں میں۔

**سَطع:** (ع) چمکدار، تاباں، درخشاں، تابش۔

**سَطل:** (ع) دھات کادستہ دار برتن، بالٹی۔

**دستہ سطل:** دھات کے برتن کا دستہ۔

**سطل آب:** (ع) پانی رکھنے کا برتن، بالٹی۔

**سَطوَت:** (ع) رعُب دبدبہ، شان و شوکت، عظمت۔

**سُطوح:** (ع) سطح کی جمع، سطحیں، رقبے۔

**سُطوُر:** (ع) سطر کی جمع۔

**سطُول:** (ع) سطل کی جمع۔

**سعات:** (ع) ساعی کی جمع، کوشش کرنے والے۔

**سعَادَت:** (ع) نیک بختی، خوش قسمتی، مسرت خوشی، برکت۔

**سعادتِ ابدی:** دائمی نیک بختی۔

**سعادت داشتن:** خوشی یا اقبال مندی حاصل ہونا۔

**سعادَت یاری نکرد:** نصیب نے ساتھ نہ دیا۔

**سعادت آمیز-سعادت آور:** خوش بختی، کامیابی، بابرکت۔

**سعادت مند:** خوش بخت، کامیاب، نیک، اقبال مند، مسرور

**سعادت مندانہ:** بابرکت،خوش اقبالی سے۔

**سعادت مندی:** خوش بختی، نیک بختی، کامیابی۔

**سُعار:** (ع) (۱) آگ کی گرمی (۲)شدید بھوک۔

**سُعال:** (ع) کھانسی، سُرفہ۔

**سُعالِ یابس:** خشک کھانسی۔

**سعایَت:** (ع) بد گوئی، افترا، چغلی، بہتان

**از من پیش دیگران سعایت می کند:** میرے متعلق دوسروں سے بدگوئی کرتا ہے۔

**سَعَت:** (ع) کشادگی، وسعت، فراخی، استعداد، گنجائش۔

**سَعتر:** ایک پودا جس کے پھول نیلے رنگ کے اور خوشبودار ہوتے ہیں، طب میں استعمال ہوتے ہیں، امراض ریہہ اور معدہ کے لیے مفید ہوتے ہیں۔

**سَعتَرباز:** ایک عورت جو دوسری عورت سے طبق زنی کرتی ہے۔

**سَعد:** (ع) ستاروں کا امید افزا اثر، نیک بختی، سعدین جمع۔

**اخترِ سَعد:** خوش نصیبی کا ستارہ۔

**سعد اختر:** خوش بختی کا ستارہ۔

**سعدِ اصغر:** زہرہ سیارہ۔

**سعدِ اکبر:** مشتری سیارہ۔

**سعدو نحس ستارگان:** اچھے اوربُرے اثر والے ستارے۔

**سعدا:** (ع) جمع سعید۔

**سعدان:** (ع) ایک پودا جس میں سہ پہلو کانٹے ہوتے ہیں، اونٹ ان کانٹوں کو رغبت سے کھاتے ہیں، بھکڑا۔

**سعدی:** ایران کے مشہور شاعر مشرف الدین بن مصلح الدین کا تخلص (وفات ۱۲۹۱ء)۔

**سَعدَین:** (ع) دو مبارک ستارے۔

**اخترانِ سعدین:** دو مبارک ستارے، مشتری اور زہرہ۔

**سِعر:** (ع) قیمت، نرخ۔

**سُعر:** (ع) گرمی آتش، گُرسنگی، درماندگی۔

**سَعَف:** عروس کا جہیز (۲) اسباب خانہ (۲) کھجور کے درخت کی شاخیں۔

**سَعفہ:** (ع) جسم کے باہر یا اندر کا زخم جس میں پیپ ہو۔

**سُعُود:** (ع) نیک بخت، کامیاب، اقبال مند۔

**سعی:** (ع) کوشش، جدوجہد، مثال:

**من از قدمِ سعی بہ مقصود رسیدم**
**ہر آبلہٗ پای مرا قبلہ نما شد**

میں جدوجہد سے مسافرت میں قدم بڑھاتا منزل مقصود کو پہنچا اس مسافرت میں پاؤں کے ہر آبلے نے قبلہ کی طرف میری رہنمائی کی۔

**سعی بلیغ:** انتہائی کوشش۔

**سَعید:** (ع) خوش، مسرور، نیک بخت، اقبال مند باسعادت۔

**سعَی دار:** کوشش کرنے والا۔

**سَعیر:** (ع) آگ، شعلہ، دوزخ۔

**سَعیط:** (ع) شراب کی دُرد، تلچھٹ۔

**سَغ:** چھت، سقف، گنبد۔

**سَغانہ:** زیر زمین تہ خانہ، ٹھنڈی جگہ۔

**سَغب:** (ع) بھوک، گرسنگی، در ماندگی۔

**سُغبہ:** فریفتہ، فریب خوردہ، جسے دھوکا دیا گیا ہو۔

**سُغد:** سُغدیانہ، ہخامشی عہد کا ایک صوبہ، موجودہ زمانے کا سمر قند و بخارا۔

**سُغَد:** نشیبی زمین جہاں بارش کا پانی جمع ہو جاتا ہے۔

**سُغدُو:** قیمہ بھری آنت، قیمہ اور بعض مسالے ملا کر آنتوں میں بھرتے ہیں اور انھیں بریاں کرکے ان کے تکڑے کر لیتے ہیں۔

**سُغدیانہ:**سغد سے منسوب۔

**سُغَر:**(۱)خارپشت (۲)بزرگ تیر انداز۔

**سُغراق:**(ت) مٹی یا چینی کا دستہ دار پیالہ، جام شراب۔

**سُغری:**گھوڑے یا کسی دوسرے جانور کی کھال کا چمڑا جسے رنگا گیا ہو۔

**سفّاح:**(۱)ظالم، خونریز، سفاک (۲)فصیح و سخنور، عباسی خلیفہ ابوالعباس کا لقب۔

**سِفاد:**(ع) جوڑا ہونا، حیوانات کا جُفت ہونا۔

**سُفار:**سوفار، تیر کی نوک۔

**سِفار:**(ع) سفر کرنا۔

**سَفّار:**(ع) کتاب فروش۔

**سِفارَت:**(ع) (۱)کسی حکومت کی طرف نمایندہ بھیجنا (۲)وساطت، شفاعت۔

**سفارت خانہ:**ملک کے کسی سفیر کا کسی دوسرے ملک میں سفارت کا وفتر، سفیر کا ادارہ۔

**سِفارِش:**(ع) بھلائی کا کلمہ کسی کے لیے کہنا، کسی کی مدد کے لیے کسی دوسرے سے کچھ کہنا، ہدایت، مطلع کرنا، آگاہ کرنا، حکم دینا۔

**سفارش مرا بایشان بکنید:**میری امداد کے لیے انھیں کہیے۔

**سفارش مرا بپذیرید:**میری ہدایت پر غور کیجیے

**باو سفارش کردم کہ زُود بیاید:**میں نے اسے آگاہ کیا کہ وہ جلد ہی آئے۔

**کتابہارا سفارش دادہ ام:**کتابوں کے لیے میں نے آرڈر دے دیا ہے۔

**سفارش نامہ:**سفارشی خط۔

**سفارشی:**رجسٹری شدہ، آرڈر دیا گیا۔

**آن کاغذ سفارشی است:**وہ خط رجسٹری شدہ ہے۔

**سفّاک:**(ع) ظالم، خونخوار، بے رحم۔

**ضحاک بادشاہ سفاکی بود:**ضحاک ظالم بادشاہ تھا۔

**سفّاکانہ:**(ع) ظالمانہ۔

**سفّاکی:**(ع) بے رحمی، ظلم و ستم، تشدد۔

**سفاکی کردن:**خون بہانا، ظلم و ستم کرنا۔

**سُفال:**مٹی کا برتن۔

**سُفال پارہ:**ٹھیکرا۔

**سُفال پوش:**مٹی کے ڈھکنے سے ڈھکا ہوا۔

**سُفالِ شکستہ:**مٹی کا ٹوٹا ہوا برتن، ٹھیکرا۔

**سَفال:**سفالت، پستی، فرومائیگی۔

**سفالت:**پستی۔

**سُفال ساز:**مٹی کے برتن بنانے والا، کمہار۔

**سُفال سازی:**مٹی کے برتن بنانے کا کام۔

**سُفال گر:**کمہار۔

**سُفال گری:**مٹی کے برتن بنانے کا کام۔

**سُفالِہ:**کسی چیز کے نیچے۔

**سُفالی:**مٹی کا بنایا ہوا۔

**سُفالِین:**مٹی کے بنے ہوئے۔

**ظروفِ سفالین:**مٹی کے برتن۔

**سُفالینہ:** مٹی کے بنے ہوئے برتن۔

**سفاناج:** اسفناج۔

**سَفاہ:** سفیہ کی جمع، نادان، بے عقل، احمق۔

**سَفاہَت:** (ع) حماقت، بے وقوفی، بے عقلی، سُبکی۔

**سفاہَت کردن:** بے وقوفی کرنا، حماقت کرنا۔

**سَفاہَت آمیز:** احمقانہ۔

**حرکات سفاہت آمیز:** احمقانہ حرکات۔

**سفاہۃً:** (ع) حماقت سے۔

**سفاہَن:** زلف کا شانہ۔

**سفائن:** (ع)سفینہ کی جمع، کشتیاں، جہاز۔

**سِفت:** سخت۔

**سُفت:** (۱)سوراخ (۲)کندھا، شانہ۔

**سُفتگر:** موتیوں میں سوراخ کرنے والا۔

**سُفتَن:** چھیدنا، سوراخ کرنا۔

**دُرسفتَن:** موتی میں سوراخ کرنا، موتی پرونا۔

**سُفتہِ:** (۱) جس میں سوراخ کیا گیا ہو، چھدا ہوا (۲)سونے چاندی کا گوشوار۔

**دُرناسُفتہِ:** موتی جس میں سوراخ نہ کیا گیا ہو مجازاً دوشیزہ، باکرہ۔

**سَفتہ:** کاغذ زر، ہنڈی۔

**سفتہ:** کوئی چیز جو کسی سے عاریۃً لی جائے۔

**سَفتہ بازی:** نفع کی غرض سے ہنڈی کی خرید و فروخت کا ذریعہ۔

**سُفتہِ گوش:** جس کے کان چھدے ہوئے ہوں۔

**سِفتی:** سختی، پختگی۔

**سَفُج:** خربُوزہ جو اچھی طرح پکانہ ہو، نارسیدہ خربوزہ۔

**سفَد:** سَبد، ٹوکری۔

**سَفر:** (ع) شہر سے باہر کہیں دوسرے شہر جانا، سیر و سیاحت کے لیے گھر سے نکلنا، سفار جمع۔

**سفرِ تکوین:** حضرت موسیٰ(ع) کا پہلا سفر، توریت کے پانچ حصوں میں سے ایک۔

**سفر دریا:** بحری سفر، سمندر کے راستے کسی جگہ جانا۔

**سفر رفتن:** کسی دوسری جگہ جانا۔

**سفر دور و دراز:** طویل مسافرت۔

**بسیار سفر باید تا پُختہ شود خامی:** سفر انسان کو تجربہ کار بنادیتا ہے۔

**بُنہ سفر:** مسافرت کا ساز و سامان۔

**در سفر بُودن:** سفر میں ہونا۔

**در سفر و درحضر:** سفر کے دوران اور گھر میں

**سِفر:** کتاب، بڑی کتاب، توراۃ کے اجزا، سفار جمع۔

**اسفار عہد عتیق:** پرانے زمانے کی قدیمی کتابیں۔

**سُفرآ:** (ع) سفیر کی جمع۔

**سَفر جَل:** بہی کا درخت اور اس کا پھل۔

**سَفر خرج:** سفر کے اخراجات۔

**سَفر کردہِ:** جس نے سفر کیا ہو، تجربہ کار۔

**سفرنامہِ:** وہ کتاب جس میں سیر و سیاحت کے حالات درج ہوں۔

**سَفرنگ:** تفسیر، شرح، تعبیر، شرح و بیان۔

**سُفرہ:**(ع) (۱) دستر خوان (۲)غذا جو میز پر چنی گئی ہو۔

**سفرہ آسمان:**آسمانوں کی وسعت۔

**سُفرہ انداختن-سُفرہ پہن کردن:**میز پر دستر خوان بچھانا۔

**سُفرہ شطرنج:**شطرنج کا تختہ۔

**سُفرہ پرداز:**پیٹو، پرخور، شکم پرور۔

**سُفرہ چی:**دسترخوان پر غذا رکھنے والا۔

**سُفرہ خانہ:**کھانے کا کمرہ، ڈ ائننگ روم، خانقاہوں وغیرہ میں طعام خانہ، رسوئی۔

**سُفرہ ماہی:**ایک قسم کی چپٹی مچھلی جو پکی ہوئی بہت لذیذ ہوتی ہے۔

**سُفرہ نَشین:**مہمان۔

**سَفری:**سفر سے متعلق۔

**آن زن سفری دارد:**وہ اپنے نئے بچے کی منتظر دکھائی دیتی ہے۔

**جامہ دان سفری:**(۱) سفر کا سوٹ کیس، ٹرنک وغیرہ (۲)ہونے والا متوقع بچہ۔

**سَفسطِہ:**(ع) استدلال و قیاس باطل، بے ربط بات، غلطی میں ڈالنا۔

**سفسطِہ بکار بُردن:**غلطی میں ڈالنا۔

**سفسطہ کردن:**غلطی میں ڈالنا۔

**سَفسط آمیز:**مغالطہ میں ڈالنے والی۔

**دلائل سفسط آمیز:**مغالطے میں ڈالنے والی دلیلیں۔

**سَفسطی:**مغالطے میں ڈالنے والا۔

**سَفك:**(ع) گرانا، چھڑکنا۔

**سفك دماء:**خونریزی۔

**سِفل:**(ع) پستی، فرومائیگی

**سِفلگی:**کمینہ پن، پستی، رذالت۔

**سِفلہ:**(ع) کمینہ، گھٹیا، فرومایہ (سفلگان جمع)۔

**سِفلہ پَرور:**کمینوں کی پرورش کرنے والا۔

**سِفلی:**ادنی، پست۔

**سِفلیدَن:**آواز دینا، سیٹی دینا۔

**سِفلیس:**سِفلِس، آتشک کی بیماری۔

**سُفُن:**(ع) سفینہ کی جمع۔

**سِفُورجِینہ:**ایک قسم کی گھاس۔

**سَفُوف:**(ع) پسی ہوئی کوئی دوا۔

**سَفُول:**(ع) پست، فرومایہ، پستی، فرومائیگی۔

**سَفہِ:**(ع) نادانی، بے عقلی، سفاہت۔

**سُفَہا:**(ع) سَفیہ کی جمع، نادان، بے عقل۔

**سَفید:**دودھ کی طرح کا رنگ، چِٹا، روشن، تابان۔

**سفید ریش:**چِٹی ڈاڑھی، چِٹی ڈاڑھی والا شخص۔

**سفید گذاردن:**خالی جگہ چھوڑ دینا۔

**سفید مُوشدن:**بوڑھا ہو جانا۔

**دریای سفید:**بحیرہ ابیض۔

**سنگ سفید:**سفید پتھر۔

**طرف راست کاغذ را سفید بگذار:**کاغذ کی دائیں طرف کو خالی چھوڑ دو۔

**گلِ سفید:**سفید مٹی۔

**نژادِ سفید:** سفید رنگ کی نسل۔

**سفید آب:** سفیدی، پاؤڈر، غازہ۔

**سفید اج:** ایک قسم کی مچھلی۔

**سفید دار:** سپیدار، ایک لمبا درخت جو سہی قامتی کے لیے مشہور ہے۔

**سفید بخت:** خوش نصیب۔

**سفید چشم:** بے حیا، ڈھیٹ، دیدہ دلیر۔

**سفید رُود:** گیلان کا دریا۔

**سفید فام:** سفید رنگ کا۔

**سفید کار:** سفیدی کرنے والا۔

**سفید کاری:** سفیدی کرنے کا کام۔

**اطاق را سفید کاری کردند:** کمرے میں سفیدی کردی گئی ہے۔

**سفید گر:** ٹین کا کام کرنے والا، قلعی کرنے والا، قلعی گر۔

**سفید گری:** ٹین کا کام، قلعی کا کام، ٹین کے ڈبے وغیرہ بنانا۔

**سفید مُو:** سفید بال، جس کے بال سفید ہوں۔

**سفید مُہرہ:** چھوٹی صدف، سیپی۔

**سفید نامہ:** راستباز، دیانت دار، ایماندار، عادل، درستکار (سیاہ نامہ کی ضد)۔

**سَفیدہ:** انڈے کی سفیدی، صبح کی روشنی۔

**سفیدہ ہنوز ندمیدہ است:** صبح ابھی طلوع نہیں ہوئی۔

**سَفیدِہ دَم:** طلوع سحر۔

**سفیدہ سحر:** صبح کی چمک دمک۔

**سفیدی:** سفید رنگ، خوبصورتی۔

**سفیدی زدن:** سفیدی لگانا، پاؤڈر لگانا۔

**سَفیر:** (ع) ایمبیسڈر، وزیر مختار جو کسی دوسرے ملک میں بھیجا جائے۔

**سَفِیل:** (ع) پست، گھٹیا، فرومایہ، بدبخت۔

**سَفِینہ:** (ع) کشتی، جہاز۔

**سفینہ نوح:** حضرت نوح(ع) کی کشتی۔

**سفینہ ہوائی:** ہوائی جہاز، غبارہ۔

**سَفِیہ:** (ع) احمق، بے وقوف، بے عقل، نادان۔

**سَفیہی:** (ع) سفاہت، نادانی، بے عقلی، بے وقوفی۔

**سَق:** سقف، چھت۔

**سَقّا:** بہشتی، پانی لانے والا۔

**سقا:** پانی کی مشک۔

**سقاخانہ:** جہاں عوام کے لیے پینے کا انتظام ہوتا ہے۔

**سُقاۃ:** ساقی کی جمع۔

**سُقّاط:** (ع) ساقط کی جمع، گرا ہوا، فرومایہ، ناکس۔

**سَقام:** سُقم کی جمع، بیمار، مریض۔

**سقامَت:** بیمار ہو جانا۔

**سِقایت:** پانی پلانا۔

**سقایت کردن:** پانی پلانا۔

**سَقَر:** (ع) دوزخ، جہنم۔

**نارِ سَقر:** آتش جہنم۔

**سُقراط:** یونان کے مشہور فلسفی کا نام جسے بالآخر زہر کا جام پینا پڑا۔

**سقراطی:** سقراط سے متعلق۔

**سِقرلات:** ریشمی کپڑا جو سرخ یا مائل بہ نارنجی ہوتا ہے

**سَقِز:** تار پین۔

**سَقِزی:** تارپین سے متعلق۔

**سَقَط:** (ع) بیہودہ اور بے فائدہ چیز، گھٹیا سامان فضیحت و رسوائی، بولنے یا لکھنے میں سہوو خطا۔

**سقط گفتن:** برا بھلا کہنا، دشنام دینا۔

**سقط شدن:** معذور ہو جانا۔

**سِقط:** (ع) اسقاط حمل ہونا، حمل گرنا۔

**سِقطِ جنین:** حمل گرنا۔

**سِقط کردن:** حمل گرانا۔

**سَقطِہ:** (ع) خطا، لغزش۔

**سَقطی:** (ع) سقط فروش، بیفائدہ چیزیں بیچنے والا گھٹیا سازو سامان فروخت کرنے والا۔

**سَقف:** چھت، سَقوف جمع۔

**سقف این اطاق خیلی بلند است:** اس کمرے کی چھت بہت اونچی ہے۔

**سقف برای خانہ ای ساختن:** گھر کے لیے چھت تعمیر کرنا۔

**سَقف دہن:** تالو۔

**سقف لاجوّردی:** آسمان کا کنایہ ہے۔

**سُقُف:** اُسقف، بشپ، عیسائیوں کا پیشوا۔

**سَقف بندی:** چھت ڈالنا۔

**سقلاب- سقلابی:** سقلابی نسل کا فرد، دریاے دانیوب کے ساحل پر رہنے والے ایک قبیلے کا نام، آسٹریا کے صوبہ سالوینا کا باشندہ۔

**سَقلات:** تیز سرخ رنگ کا جو مائل بہ نارنجی ہو۔

**سقلبی:** سقلابی۔

**سُقُلمہ:** (ت) کسی کے پہلو میں مکّا مارنا، یہ ترکی لفظ سوخولہ سے ہے سُقلمہ زدن، مکا مارنا۔

**سُقم:** (ع) بیماری، (اسقام جمع)۔

**صحت و سُقم:** صحت اور بیماری، درستی اور غلطی۔

**صحت و سُقِم مطلب ہنوز معلوم نیست:** اس معاملے میں درستی یا نا درستی کا علم نہیں۔

**سقنقُوز:** (ع) چھپکلی کی قسم کا جانور جس کے چار پاؤں ہوتے ہیں اور دُم چھوٹی۔

**سَقُوط:** (ع) گرنا، عوام کی نظر سے گر جانا۔

**اسقاط حمل ہونا، حمل کا گرنا۔**

**سقوط در اخلاق:** اخلاقی لحاظ سے فروگزاشت ہونا۔

**سقُوط کردن:** گر پڑنا۔

**سَقُوف:** سقف کی جمع، چھت۔

**سقی:** پلانا، پانی دینا، آبیاری کرنا۔

**سقیُروس:** ایک قسم کی سخت رسولی، سرطان کی ابتدا، تہیج سرطان۔

**سقیفِہ:** (ع) (۱) سائبان، سایہ دارجگہ، راستہ جو اوپر سے ڈھکا ہوا ہو (۲) لکڑی کی چفتی جس سے شکستہ ہڈی کو باندھتے ہیں (۳) چھت کی تعمیر میں استعمال ہونے والا پتھر یا تختہ۔

**سقیم:** مریض، بیمار (سقام اور سُقما جمع)۔

**کلام سقیم:** غلط بات، نادرست بات۔

**سُک:** (۱) اکسانا، آمادہ کرنا، نوکدار چیز چبھونا (۲) بد نصیبی (۳) اداسی۔

**سُک زدن:** نوکدار چھڑی سے جانور کو چلانا۔

**سُک:** عطر۔

**سُکاچہ:** کابُوس، بھیانک خواب، وہ چیز جس کا دل میں ڈر بیٹھ گیا ہو۔

**سِکار:** جلتے ہوئے کوئلے، آگ۔

**سِکارو:** گوشت جسے آگ پر بریاں کرتے ہیں۔

**سُکاری:** (ع) سُکر کی جمع، شراب پینے سے مست و سرشار لوگ۔

**سُکاسَہ:** خارپُشت، جانور جس کی کھال پر کانٹے ہوتے ہیں۔

**سَکّاف:** موچی۔

**سُکافَرہ:** مضراب جس سے ساز بجاتے ہیں۔

**سکاک:** (ع) لوہار، چاقو ساز، چاقو فروش، سکے بنانے والا۔

**سکاکی:** چاقو سازی کا کام۔

**سکاکِین:** (ع) سکین کی جمع چاقو، چھریاں۔

**سکال-سگال:** سوچ، نیت، خواہش،

**سُکّان:** (ع) کشتی کا پچھلا حصہ، جس جگہ پتوار سے کشتی کا رخ موڑا جاتا ہے۔

**سُکّان:** (ع) ساکن کی جمع، رہنے والا۔

**سکاندار-سکاندار:** کشتی کا رخ موڑنے والا۔

**سکاوہ:** مضراب۔

**سِکاہن:** ایک قسم کا سیاہ رنگ جس سے چمڑا یا کپڑا رنگا جاتا ہے۔

**سکب:** (ع) (۱) بلند و بالا شخص (۲) تیز رفتار گھوڑا۔

**سکبِینہ:** زرد رنگ کی گوند جو ایک خاص درخت سے حاصل ہوتی ہے اور اس سے امراض معدہ کے لیے دوا تیار ہوتی ہے۔

**سکتہِ:** مرگی، صرع، ایک بیماری جس سے اعضا بے حس ہو جاتے ہیں۔

**سکتہِ دار:** جسے سکتہ ہو، لنگڑا۔

**شعر سکتہ دار:** شعر جس کے وزن کا بحر میں کچھ فرق ہو۔

**سَکِج:** کشمش۔

**سُکّر:** (ع) شکّر۔

**سُکر:** (ع) مخموری کی حالت، سرشاری، مستی۔

**سُکرات:** جمع سکرہ۔

**سکرات موت:** جان کندن کی حالت، حالت نزع۔

**سُکران:** (ع) حالت مستی، جس نے شراب پی ہو۔

**سُکرَت:** مستی، مخموری۔

**سُکرَہ:** مخموری کی حالت، مستی و سرشاری، حالت نزع کی بیہوشی۔

**سُکرہ:** پیالہ مٹی کا۔

**سَکّرِین:** شکّرین۔

**سَکِز- سَقِز:** تارپین۔

**سِکزی:** سکستان سے منسوب جسے اب سیستان کہتے ہیں۔

**سُکِستَن:** کندہ کرنا، کھودنا۔

**سَکسَک:** ہچکولے کھانا۔

**سَکسَکہ:** ہچکی۔

**سکسکہ کردن:** ہچکی آنا۔

**سَکَن:** (ع) آرام، سکون، استراحت، مہربانی۔

**سکَنات:** ٹھہراؤ، وقفے، توقف۔

**حرکات و سکناتش موافقِ عقل است:** اس کا آگے بڑھنا اور توقف کرنا عقل کے مطابق ہے۔

**سُکُنج:** وہ شخص جس کے منہ سے بد بو آئے۔

**سِکنج:** (۱) خراش، ڈنگ، نیش (۲) کھانسی، سُرفہ۔

**سکنجبین:** شکنجبین۔

**سکنجیدن:** خراش لگانا، ڈنگ مارنا۔

**سِکندری:** ٹھوکر، الجھن۔

**سکندری خوردن:** ٹھرکر کھانا، الجھنا۔

**سِکنگبین:** شکنجبین۔

**سَکنِہ:** قیام، ٹھہرنا۔

**سَکنی:** ٹھہرنا، آرام کرنا، اقامت۔

**سَکُو:** صحن کے آگے اونچی جگہ جو بیٹھنے کے لیے بنائی جاتی ہے، پلیٹ فارم۔

**سکُوت:** (ع) خاموشی۔

**سکوت کردن:** خاموش ہو جانا، رک جانا۔

**سکوتِ محض:** مکمل خاموشی۔

**سکوت محض در آن اطاق حکم فرما شد:** اس کمرے میں مکمل خاموشی ہے۔

**سکوت موجب رضا است:** خاموشی رضامندی کی وجہ سے ہے۔

**حق السّکوت:** چپ رہنے کا معاوضہ۔

**سکُون:** (ع) امن و آرام، اطمینان۔

**سکُونت:** (ع) قیامگاہ۔

**این خانہ برای سکونت خوب است:** یہ مکان قیام کے لیے اچھا ہے۔

**سکونت کردن:** قیام کرنا، ٹھہرنا۔

**سُکہ:** تختگاہ دیکھیے سُکو۔

**سِکّہ:** خاص خاص قیمتوں کے ڈھلے ہوئے روپے پیسے۔

**سکّہ زدن:** سکہ ڈھالنا۔

**سکہ قلب:** مصنوعی سکہ، زرقلب۔

**سکہ مردی:** ڈاڑھی، مردانہ اوصاف۔

**سِکہٴ بِرُو:** ڈھلے ہوئے سکے، روپے پیسے۔

**سِکہ خانہ:** ٹکسال، دارالضرب۔

**سکہ دار-سکہ زدہ:** ڈھلا ہوا سکہ۔

**سکہ زَن:** سکہ ڈھالنے والا۔

**سکہ شِناس:** سکہ ڈھالنے کا علم رکھنے والا۔

**سکہ شناسی:** سکہ ڈھالنے کا علم یا فن۔

**سِکیت:** کم گو، کم سخن، سکوت اختیار کرنے والا۔

**سِکیز:** سکیزہ۔

**سَکیزہ:** (۱) اچھل کود، جست وخیز (۲) لڑائی جھگڑا۔

**سِکیزیدن:** (۱) کودنا، جست و خیز کرنا، (۲) سرکشی کرنا، نافرمانی کرنا۔

**سِکّین:** چاقو، کارد (سکاکین جمع)۔

**سکینہ:** (۱)حضرت امام حسین(رض) کی بیٹی (۲)آرام و سکون۔
**سگ:** کُتا۔
**سگِ آبی:** اُود بلاؤ۔
**سگِ بازاری:** آوارہ کتا۔
**سگِ تازی:** شکاری کتا۔
**سگ درخانہ صاحبش شیر است:** مالک کے گھر میں کتا بھی شیر ہوتا ہے۔
**سگِ دیوانہ:** باؤلا کتا، غضب ناک کتا۔
**سگ سگ رانمی خورد:** مجازاً چوروں کے مابین دوستی ہو جاتی ہے وہ ایک دوسرے کو نقصان نہیں پہنچاتے۔
**سَگِ حارِس:** حفاظت کرنے والاکُتا۔
**سگِ مادہ:** کُتیا۔
**سگِ ہار:** سگ دیوانہ، باؤلا کتا، غضب ناک کُتا۔
**تولہ سگ:** کتے کا پلا۔
**زندگی سگ کردن:** ذلیل زندگی بسر کرنا، اذیت ناک زندگی بسر کرنا۔
**سگابی:** سگِ آبی، اُود بلاؤ۔
**سگار:** سیکار (مفرس)۔
**سگارون:** کلغی والا جانور، مثلاً مُرغ۔
**سِگال:** (۱)سوچ، خیال، رائے زنی۔
**سِگال:** سگالیدن= سوچنا سے فعل امر، سوچو۔
**بد سِگال:** بُری باتیں سوچنےوالا۔
**سِگالش:** سوچ، خیال، رائے زنی، مشورت۔
**سِگالندہ:** سوچ بچار کرنے والا، رای زن، چارہ جُو۔
**سگالیدن:** سوچنا، سوچ کر بولنا۔

**سگان:** سگ کی جمع، کتے۔
**سگبازی:** کتوں کو سدھانا، کُتوں کے کرتب دکھانے کے لیے ان کی پرورش کرنا اور سدھانا۔
**سگبان:** کتے رکھنے والا۔
**سگ تولہ:** کتے کا پلا۔
**سگ جان:** (۱)محنت کش، سخت جان۔
**سگ چہرہ:** ترش رُو۔
**سگ دِل:** سگ صفت، بدخو، کمینہ، رذیل۔
**سگ دلی:** بد خوئی، کمینگی۔
**سگدَو:** کتے کی طرح دوڑنا، کتا جو دوڑتا تو ہے لیکن اسے کچھ حاصل نہیں ہوتا ہے۔
**سگ دَوی:** کتے کی طرح دوڑنا۔
**سگ رُوباہ:** نیلے رنگ کا لُومڑ۔
**سَگز:** (۱)سِگز، زابلستان کا پہاڑ (۲)سیستان کا نام (سگستان، سجستان)۔
**سَگزی:** (۱)سگز سے متعلق، سجستان کا رہنے والا (۲)سگز کی بولی۔
**سگسار:** کتے سے ملتا جلتا، کتے جیسا تندوتیز حریص۔
**سگسار:** ایک خیالی افسانوی بلا جس کا سر کُتے کا اور جسم آدمی کا ہوتا ہے۔
**سگسار:** کتے کو سدھانے والا، کتوں کے کرتب دکھانے والا۔
**سگ سَنبویہ:** پانچ پتوں والے درخت کا بیج، تخمِ پنج انگشت۔
**سگ سِیرت:** سگ صفت۔
**سگ صِفَت:** بدخو، رذیل، دون ہمت، کمینہ۔
**سگ صفتی:** بدخوی، دون ہمتی، کمینگی۔
**سَگک:** بکسُوا (۱)چھوٹا کتا۔

**سگ کُش:** کتے کی موت مارنا۔

**سگ گُزیدہ:** کتے کا کاٹا ہوا۔

**سگ لاس:** کُتیا۔

**سگ ماہی:** سمندری بڑی مچھلی جس کی لمبائی تین سے پانچ میٹر ہوتی ہے۔

**سگ مَنِش:** کتے کی سی طبیعت والا، تند خُو، رذیل۔

**سگ مَنِشی:** تند خوئی، رذالت، کمینگی، بد خوی، دوں ہمتی۔

**سَگنجِہ:** ژالے، اولے۔

**سُگوار:** سوگوار کا مخفف۔

**سِل:** مرضِ دق۔

**سِل:** لکڑی کا پُل۔

**سُلاب:** (۱)اسطرلاب (۲)سِلاب:سیاہ لباس، لباس ماتم

**سلاجِقہ:** سلجوق کی جمع، سلجوقی خاندان جس کی حکومت ایران میں تھی۔

**سلاح:** (ع) اسلحہ۔

**سلاح برداشتن:** ہتھیار سنبھالنا۔

**سلاح پوشیدن:** مسلّح ہونا۔

**سِلاح بردار:** اسلحہ اٹھا کر رکھنے والا۔

**سِلاح خانہ:** جہاں اسلحہ رکھا جاتا ہے، میگزین۔

**سِلاح دار:** اسلحہ رکھنے والا۔

**سِلاح ساز:** اسلحہ بنانے والا۔

**سِلاح شُور:** پیشہ ور تیغ زن، مرد میدان، رستمِ رزم، سردار، سُورما۔

**سلاحِف:** (ع) جمع سُلحفا، کچھوے۔

**سَلاحی:** سپاہی۔

**سَلّاخ:** جانوروں کو ذبح کرنے والا اور کھال اتارنے والا۔

**سلاخ خانہ:** مذبح، جہاں جانور ذبح کیے جاتے ہیں۔

**سلاخی:** ذبح۔

**سلاخی کردن:** ذبح کرنا۔

**سَلاسَت:** (ع)روانی، کلام میں سادگی۔

**سَلاسِل:** (ع)سلسلہ کی جمع، زنجیریں۔

**سَلاطِین:** سلطان کی جمع۔

**سَلاق:** (ع) گُومڑی، مسّا، دانے جو آنکھ کے پپوٹے پر نکل آتے ہیں، چھالا جو زبان پر نکل آتا ہے۔

**سَلاک:** ڈھلی ہوئی دھات کا ڈلا۔

**سُلالِہ:** (۱)نسل (۲)مغز، جوہر۔

**سلام:** (ع) سلامی، سلامتی۔

**سلام برشما:** آپ سلامت رہیں۔

**سلام رساندن:** سلام پہنچانا۔

**سلام رُوستائیٖ بی غرض نیست:** دیہاتی کا سلام بے غرض نہیں، یہ سلام اس کی کسی ذاتی خواہش کے لیے ہے۔

**سلامُ علیکم:** آپ پر سلامتی ہو۔

**سلام فرستادن:** سلام بھیجنا۔

**سلام کردن:** آداب بجا لانا۔

**سلام مابرسانید ہر کجا ہستند:** (دوست احباب) جہاں بھی ہیں انھیں ہماری طرف سے سلامتی کی دعا پہنچا دیجیے۔

**سلامِ من بہ مادر برسانید:** اماں کو میری طرف سے سلام پہنچادو۔

**سلامِ نظامی:** فوجی سلیوٹ۔

**باہم سلام علیک داشتن:** باہم میل ملاقات ہونا۔

**توپ سلام انداختن:** توپوں کی سلامی دینا۔

**جواب سلام دادن:** جو اب میں سلام کہنا،

سلامتی کی دعا کہنا۔

**دارالسلام:** سلامتی کا مقام۔

**وعلیکمُ السلام:** اور آپ پر بھی سلامتی ہو۔

**سلامان:** عبدالرحمن جامی کی رومانی مثنوی «سلامان وابسال» میں عاشق کا نام۔

**سلامَت:** (ع) صحت، امن و سکون، اچھی حالت۔

**سلامت از ثروت بہتر است:** صحت دولت سے بہتر ہے۔

**سلامت بدن:** جسمانی صحت۔

**سلامت عقل:** دماغی صحت۔

**سلامت ہوا:** مناسب آب و ہوا جو صحت کے لیے مفید ہو۔

**سرشما (باخودتان) سلامت باشد:** خدا تمھیں سلامتی بخشے۔

**سلامَت روی:** معاشی حالت کی بہتری۔

**سلامتی:** صحت، امن و سکون

**سلامی:** فوج کا سلامی دینا۔

**سلب:** (ع) لے لینا، چھین لینا، انکار ہونا۔

**سلب حق از کسی گرفتن:** کسی سے حق سلب کرنے کا اختیار لے لینا۔

**سَلب شدن:** چھن جانا۔

**سلب کردن:** لے لینا۔

**حق ملکیت ازو سلب شد:** ملکیت کا حق اس سے لے لیا گیا۔

**سلبِ حقوق و اختیارات ازو سلب کردند:** اس کے تمام حقوق و اختیارات لے لیے گئے۔

**سَلَب:** (۱)لوٹ مار، غارت۔

**سلبی:** انکاری، منفی قوت۔

**سُلت:** جوکی قسم کا اناج۔

**سَلجوق:** سلجوقی حکمران خاندان کا بانی۔

**سَلح:** اسلحہ۔

**سَلحدار:** سلاح دار۔

**سَلحشوُر:** مرد میدان، رستم رزم، سردار۔

**سُلحفات:** (ع) کچھوہ، سنگ پشت۔

**سَلخ:**(ع)(۱)تیس دن کے قمری مہینے کا آخری دن (۲)کھال کھینچنا، اتار لینا، ادھیڑنا۔ (۳)چھلکے اتارنا، چھیلنا، سختی سے تنقید کرنا۔

**دارُالسلخ:** مذبح، جہاں جانور ذبح کیے جاتے ہیں، سلاخ خانہ۔

**سَلَس:** (ع) سلاست، روانی، سادگی، سلیس۔

**سلسُ البوَل:** (ع) پیشاب میں شکر آنا، رک رک کر یا قطرہ قطرہ پیشاب آنا۔

**سلسال:** (ع) بہتا پانی

**سلسبِیل:** (ع) بہشت کا چشمہ۔

**سِلسِلہ:**(ع) زنجیر، صف، قطار، شجرہ، ربط، ترتیب

**سلسلہ مُوی محبوبہ:** محبوبہ کی زلفوں کی زنجیر۔

**سلسلہ بستن:** ترتیب دینا۔

**سلسلہ جُنباندن:** سلسلہ جنبانی کرنا۔

**سلسلہ سُخن را گسیختن:** تقریر کا سلسلہ منقطع کرنا، گفتگو میں خلل انداز ہونا۔

**سلسلہ بندَی:**حلقہ بندی، خاص لحاظ سے ترتیب دینا۔

**سلسلہ پَیوَند:** جوڑ پیدا کرنا، زنجیر کی طرح

**سلسلہ جُنبان:** زنجیر ہلانے والا، سلسلہ جنبانی کرنے والا۔

**سلسلہ زلف-سلسلہ مُو:** گھنگھریالے بال۔

**سلسلہ نامہ:** شجرہ نامہ۔

**سلسلہ وار:** ترتیب وار۔

**سلطان:** (ع) بادشاہ (سلاطین جمع)۔

**سلطانُ الشعرا:** ملک الشعرا۔

**سلطانِ مُطلق:** مطلق العنان بادشاہ، جابر بادشاہ

**سلطان پَرَست:** حکمران کا بندہ، سلطان کا انتہائی فرماں بردار۔

**سُلطان پرستی:** حکمران کی اطاعت۔

**سلطان ولد:** بہاءالدین محمد، جلال الدین رومی کا فرزند، یہ بھی شاعر تھا زباب نامہ اس کی علمی یادگار ہے۔

**سُلطانہ:** سلطان کی مونث۔

**سلطانی:** (۱)شاہی، بادشاہی، سلطان سے متعلق، (۲)سونے کا سکہ۔

**سلطنت:** حکومت، فرمانروائی

**سلطنتِ جمہوریہ:** جمہوریت، جمہوری حکومت۔

**سلطنت کردن:** حکومت کرنا۔

**سلطِنت مُطلقِہ:** مطلق العنان حکومت۔

**سَلطَنَتی:** سلطنت سے متعلق۔

**سَلطِہ:** (ع) حکومت، بادشاہت، قدرت، توانائی۔

**سَلعِہ:** گومڑی، آماس، سوجن، غدود جو جلد کے نیچے پیدا ہو جاتی ہے۔

**سَلَف:** (ع) (۱)پیشرو، بزرگ، (۲)بیعانہ، پیشگی رقم۔

**سَلَف خریدن:** کسی چیز کو حاصل کرنے سے پہلے قیمت ادا کردینا۔

**سَلَف فروختن:** پُوری جیز بیچنے سے کچھ حصہ پہلے بیچنا۔

**سُلف:** سُرفہ، کھانسی۔

**سِلف:** (ع) دوہم زلف شخص جن میں ہر ایک کو سلف اور دونوں کو سِلفان کہتے ہیں۔

**سَلف خری:** پیش خرید، ہاتھ آنے سے پہلے کسی چیز کی قیمت ادا کردینا۔

**سُلف دان:** تھوک دان، پیک دان۔

**سَلف فروش:** پوری چیز بیچنے سے پہلے مجبوری کی وجہ سے اس کا کچھ حصہ بیچنا۔

**سُلفِہ:** سُرفہ، کھانسی۔

**سُلفِیدن:** سُرفیدن، کھانسنا۔

**سُلق:** (ع) ذائقہ۔

**سِلق:** (ع) چقندر۔

**سِلك:** (۱)صف، زمرہ، درجہ، (۲)ڈوری، دھاگا۔

**اُوہم در سلكِ شعرا است:** وہ بھی شعرا کے زمرے میں ہے۔

**سلك نظم در آوردن:** نظم کہنا۔

**سَلك:** (۱)پانی کی گزر گاہ، پرنالہ، گٹر (۲)نہر

**سلَم:** (ع) مان لینا، کسی کے اختیار میں آنا، جو چیز ابھی ملی نہ ہو اس کے لیے پیشگی رقم دینا۔

**سَلَم:** (ع) پیشگی رقم۔

**سَلَم:** بادشاہ فریدوں کا سب سے بڑا بیٹا۔

**سِلم:** امن و آرام، صلح و آشتی۔

**سِلم:** صلح طلب، صلح جُو۔

**سُلم:** سیڑھی، نردبان۔

**سَلماچُو:** کاہوُ، سلادآبی

**سِلماس:** آذر بائیجان کا ایک ضلع اور شہر۔

**سَلمان:** ایک ایرانی جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ میں شریک ہوا۔

**سَلمانی:** حجامت بنانے والا، حجام۔

**سَلمك:** موسیقی کی ایک سُر۔

**سلوا:** (ع) سلوی۔

**سَلوان:** (ع) بُری نظر سے بچنے کے لیے جادو کا ٹونا ٹونکا۔

**سَلوَت:** (ع) خوشی، شادمانی، سکون خاطر۔

**سلُوک:**(ع) برتاؤ، رویّہ، رفتار، ملنا جلنا۔

**سلوك كردن:** اچھا برتاؤ کرنا۔

**باشماچه طور سلوك كرد؟:** اس نے آپ کے ساتھ کیسا سلوک کیا؟ یا تمہارے ساتھ اس کا سلوک کیسا تھا۔

**باہم نه توانند كه سلوك كنند:** وہ ایک دوسرے سے میل جول نہیں کرسکتے۔

**حُسنِ سلوك:** بہت اچھا برتاؤ۔

**سَلُوکُوس:** سلوکی خاندان کا بانی، سلیوکس جس نے ایران میں اپنی حکومت کی بنیاد رکھی تھی۔

**سَلُوکِید:** سلوکی خاندان کا۔

**سلُول:** زاویہ، تکیہ، تارک الدنیا کی کوٹھڑی یا حجرہ، جھونپڑی۔

**سلوی:** (ع) (۱)وہ چیز جو انسان کو تسلی دیتی ہے (۲)ترنجبین اور بٹیر جو من و سلوی کی ترکیب سے استعمال ہوتا ہے۔

**سَلّہ:** (ع) ٹوکری۔

**سَلہَب:** (ع) دراز، لمبا، بلند قامت۔

**سلّہ دار:** پرندوں کو پکڑنے والا۔

**سِلی- سِلّی:** جسے سل یا دق کا مرض ہو۔

**سَلیب:** (ع) ہوش و حواس سے محروم۔

**سَلیج:** (ع) لذیذ ہلکی غذا۔

**سلیح:** (ع) سلاح، اسلحہ۔

**سلیس:** (ع) آسان، سادہ، رواں۔

**سَلیط:** (ع) (۱)فصیح، رواں (۲)زبان دراز شخص۔

**سلیطہ:** (ع) (۱)لڑائی جھگڑا، چیخ و پکار کرنا عورتوں کی طرح (۲)بد مزاج عورت۔

**زنِ سلیطه:** لڑاکی عورت، زبان دراز عورت۔

**سَلیقہ:** (ع) ذوق، فطرت، تہذیب، تربیت۔

**سلیقه دار:** با ذوق، باتمیز، تہذیب یافتہ۔

**او در انتخاب رنگ سلیقه خوبی دارد:** رنگوں کے انتخاب میں اس کا ذوق اچھا ہے۔

**با سلیقه-خوش سلیقه:** باتمیز تہذیب یافتہ۔

**سلیل:** (ع) (۱)فرزند، پسر، (۲)شراب ناب (۳)حرام مغز۔

**سلیلہ:** (ع)بیٹی، دختر۔

**سلیم:** (ع) سادہ دل، سادہ مزاج، اطاعت شعار، فرماں بردار، تہذیب پذیر۔

**عقل سلیم:** صحیح ادراک، صحیح سوچ والی عقل۔

**سَلیُم الطّبع:** (ع)سادہ مزاج، اطاعت شعار۔

**سلیمان:** پیغمبر، حضرت داؤد(ع) کے فرزند

**خاتمِ سلیمان:** حضرت سلیمان کی مُہر۔

**سُلیمانی:** حضرت سلیمان کی طرح شان و شکوہ۔

**سلیم دل:** سلیم الطبع۔

**سلیمی:** سادہ دلی، نرم مزاجی۔

**سَم:** (ع) زہر۔

**آن قارچ سَم دارد:** وہ کھُمبی زہریلی ہے۔

**سم خوردن:** زہر کھانا، زہر کھا کر خودکشی کرنا۔

**سم دادن:** کسی کو زہر دینا۔

**سَم:** سوراخ۔

**سَم الخیاط:** سوئی کا سوراخ۔

**سُم-کُھر:** گھوڑے وغیرہ کا ناخن۔

**سُم افگندن:** لنگڑانا۔

**سَما:** آسمان، (سموات جمع)۔

**سَمات:** (ع) سَمت کی جمع۔

**سماجَت:** (ع) اصرار، ضد، خودسری۔

**سماجت کردن:** اصرار کرنا، خودسری کرنا۔

**سماح:** سماحَت۔

**سماحَت:** (ع) فیاضی، سخاوت، خوش طبعی، جوانمردی۔

**سماخ:** صماخ، کان کا سوراخ۔

**سمارُوغ:** سفید کھُمبی۔

**سمارُوک:** کبوتر۔

**سُماری:** چھوٹی کشتی۔

**سِماط:** میز پوش۔ بساط، سفرہ، دستر خواں۔ مثال:

**سائلان سماط خودِ تو ایم**

**بی جوابت سوال ما ہمہ ہیچ**

ہم آپ کی فیاضی کے دستر خوانوں کے سائلوں میں سے ہیں آپ کا جب تک جواب نہیں ملتا ہمارا سوال بے حقیقت ہے۔

**سماع:** (ع)سننا، سرود، قوالی کا سننا، نعت خوانی کے وقت نعت سننا۔

**سماعی:** (۱) قیاسی، سنی ہوی بات پر یقین ہونا (۲)رقص و موسیقی سے متعلق۔

**سماعیل:** حضرت اسمعیل، فرزند حضرت ابراہیم(ع)

**سم افگندہ:** جانور جو لنگڑا رہا ہو۔

**سُمّاق:** ایک پودا جس کے خوشوں کے دانے ماش کے دانوں کے برابر ہوتے ہیں، ذائقہ ان کا ترش ہوتا ہے انھیں پیس کر بعض غذاوں میں استعمال کرتے ہیں۔

**سَماک:** سمک کی جمع، مچھلیاں۔

**سِمَاک:** (۱) اوزار جس سے کوئی چیز اوپر اٹھاتے ہیں (۲) برتری فوقیت، بزرگی، امتیاز۔

**سَمَّاک:** ماہی فروش، مچھلیاں بیچنے والا۔

**سماک:** دوستاروں کے نام ایک کو "سماکِ رامح" اور دوسرے کو "سماک اعزل" کہتے ہیں۔

**سماکار:** پیش خدمت۔

**سُم الفار:** سنکھیا۔

**سمان:** مخفف آسمان، ایرانی کیلنڈر کے ہر شمسی مہینے کا ستائیسواں دن۔

**سَمَّان:** روغن بیچنے والا۔

**سَمانہ:** بٹیر، بلدرچین۔

**سَمانی:** آسمانی۔

**سماوات:** سموات، سماکی جمع، آسمان۔

**سماور:** سماوار، پانی کا برتن جس کے درمیان آتشدان ہوتا ہے، پانی گرم کرنے کے لیے۔

**سماوی:** آسمانی، لاجوردی۔

**سَمت:** (ع) طرف، سموت جمع۔

**سمت الرّاس:** آسمان میں وہ نقطہ جو دیکھنے والے کے ٹھیک سر پر ہو، سب سے بلند درجہ یا نقطہ عروج، اوج کمال۔

**سِمَت:** (ع) داغ، نشان، علامت، قابلیت۔

**سُمج:** زیر زمین راستہ، زیر زمین زندان، پہاڑ میں یا زیر زمین بھیڑ بکریوں کو رکھنے کی جگہ۔

**سمِج- سمیج:** (ع) بُرا، قبیح، ناپسند، بی شرم، ضدی۔

**سمجاق:** جھلی جو کاسۂ سر میں ہوتی ہے، غلاف جمجمہ۔

**سمجُور:** غریب، مفلس۔

**سُم دار:** کھروں والا جانور

**سَم دار:** زہریلا۔

**سمَر:** (ع) شہرت پانا، کہانی۔

**سمر شدن:** شہرت حاصل ہونا۔

**در عالم سمر شد:** دنیا بھر میں مشہور ہوا۔

**سمر:** (ع) رات، قصہ کہانی جو رات کے وقت سنائی جائے۔

**سمراد:** خیال، تصور۔

**سمر قند:** ترکستان کا شہر۔

**سمرُوت:** دراز، طویل۔

**سمسار:** (ع) گھریلو پرانی چیزیں بیچنے والا۔

**سمساری:** (ع) پرانی چیزیں فروخت کرنا۔

**دکان سمساری:** پرانی چیزوں کی دکان۔

**سِمسِم:** کنجد، تل۔

**سم شگافتہ:** سم جس کے درمیان کے دو حصے ہوں، مثلا گائے، بھینس کے سم۔

**سَمَط:** (ع) بساط، سفرہ، دسترخوان۔

**سمع:** (ع) سننا، گانا سننا۔

**چیزی را بہ سمع کسی رساندن:** کوئی بات کسی کے کان تک پہنچانا۔

**سمعِ مبارکش نرسیدہ است:** عالی جناب کے کانوں تک بات نہیں پہنچی۔

**سمعاً:** بڑے احترام سے سننا۔

**سمعی:** گوش رس، جس کی آواز کانوں میں آئے، سننے سے متعلق۔

**سمَک:** (ع) مچھلی۔

**سمکِ مُوسی:** ایک قسم کی چپٹی مچھلی جو کھانے میں بہت لذیذ ہوتی ہے۔

**سمک یوسف:** ویل مچھلی۔

**از سمک تا سماک:** زمین (مچھلی) سے آسمان تک، ایک پرانا عقیدہ ہے کہ زمین مچھلی کے اوپر واقع ہے۔

**سَمَن:** (ع) یاسمن، چنبیلی۔

**سَمَن:** (ع) چربی، فربہی۔

**سَمناک:** زہریلا۔

**سمناک:** عطا و بخشش۔

**سمن بر:** چنبیلی کی طرح، نازک، سفید۔

**سمنجُونی:** آسمان کے رنگ کا۔

**سمَند:** (۱) پھیکا بھورا رنگ (۲) گھوڑا۔

**سمَندر:** ایک افسانوی پرندہ، جو آگ ہی میں رہتا ہے آگ سے باہر نکلے تو مرجاتا ہے۔

**سمندر وار:** آتشی پرندے کی طرح۔

**سمن زار:** چنبیلی کا باغ۔

**سمنقُر:** باریک ململ۔

**سمنُو:** حلوا جو موسم بہار میں سبز گندم کے شیرے اور آٹے سے تیار کیا جاتا ہے، اسے حلوای عید نو روز، بھی کہتے ہیں۔

**سمُو:** (ع) بلندی، رفعت، سرفرازی، عروج، اوج۔

**سموات:** (ع) سماکی جمع، آسمان۔

**سمُوت:** سمت کی جمع، اطراف۔

**سمُوت:** فتراک، چمڑے کے تسمے جو گھوڑے کی زین کی دائیں بائیں جانب شکار یا ضروری سامان باندھنے کے لیے لگاتے ہیں۔

**سمُور:** ایک گوشت خور چوپایے کی کھال جس کے بال بہت ملائم ہوتے ہیں، نقاشی کابرش سمور سے تیار ہوتا ہے۔ یہ جانور ایشیا اور یورپ کے شمالی علاقوں میں پایا جاتا ہے۔

**سمُوک:** (ع)سمک کی جمع، مچھلیاں۔

**سمُوم:** سخت گرم طوفانی ہوا جو صحرائے عرب میں چلتی ہے۔ مثال:

**ازین سموم کہ برطرف بُوستان بگذشت**
**عجب کہ بوی گلی ہست و رنگ نسترنی**

یہ جو شدید گرم لُوگلزار حیات میں چلی (سیاسی تباہی آئی) مقام تعجب ہے کہ گلاب کے پھولوں کی مہک اور نسترن کا دلربا رنگ ابھی باقی ہے۔

**سموی:** (ع) اسمی، اسم سے متعلق، نام سے متعلق، نام کا۔

**سمہ:** آلہ جس سے جولاہے کپڑا بنتے ہیں۔

**سمِی:** (ع)بلند، سرفراز، باعظمت۔

**سمی:** (ع) زہریلا، زہردار۔

**این دوا اجزای سمی دارد:** اس دوا میں زہریلے اجزا شامل ہیں۔

**سمیّت:** زہردار۔

**سمید:** نانِ سفید۔

**سمیر:** رات کے وقت کہانی سنانے والا۔

**سُمَیرا:** عورت جس کا رنگ گندمی ہو۔

**سمیرہ:** (۱)رات کو قصہ کہانی سنانے والا۔ (۲)خط تحریر، لکیر جو کاغذ پر کھینچتے ہیں۔

**سمیع:** (ع) سننے والا۔

**سمیک:** (ع)بلند، با عظمت، سرفراز، دبیز۔

**سمین:** (ع) موٹا، فربہ، چاق چوبند۔

**سِن:** (ع) عمر۔

**آن دختر سنِ بلوغ دارد:** وہ لڑکی بالغ ہو گئی

**سن بلوغ:** بالغ ہونے کی عمر۔

**سن پیری:** بڑھاپا۔

**سن شباب:** جوانی کی عمر۔

**سن شماچه قدر است؟:** تمہاری عمر کتنی ہے؟۔

**سن گذاشتن:** بڑی عمر پانا۔

**سن:** (ع) دانت، سنان جمع۔

**سن:** سبز رنگ کا کیڑا جو سبز پودے وغیرہ کھاتا ہے گندم کے لیے بہت نقصان رساں ہوتا ہے۔

**سن:** (انگ سین) سٹیج، فن کا محل نمائش۔

**بازیگر روی سن بازی می کند:** بازیگر سٹیج پر اپنا ہنر دکھاتا ہے۔

**سنا:** (ع) عمر کے اعتبار سے۔

**سَناء:** (ع) روشنی، درخشندگی، تابندگی، بلندی، رفعت۔

**سنا:** ایک قسم کی سبزی جو مسہل اور ملیّن ہوتی ہے۔

**سَنا:** سینٹ، قومی حکومت کے اراکین کی مجلس، مجلس قانون ساز۔

**سناتور:** عضوِ سینٹ، رکن سینٹ۔

**سناد:** (ع) اونٹنی، نیز بمعنی اختلاف، اصطلاح عروض میں قافیے کا عیب۔

**سنار:** دریا جہاں گہرائی کم ہو وہاں جہاز یا کشتی حرکت نہیں کرسکتی نیز بمعنی بندرگاہ۔

**سنام:** (ع) اونٹ کی کوہان (۲) قوم کا بزرگ۔

**سنان:** (ع) نیزے یا برچھی کی انی۔

**سنانیر:** سنور کی جمع، بِلیاں

**سنائی:** ایران کے مشہور شاعر ابوالمجد مجدود بن آدم کا تخلص (وفات ۵۲۵ھ)۔

**سنب:** (ع) سُم، کھُر۔

**سنبات:** وہم، خیال، خیالی ہر وہ چیز جس کی ظاہری صورت فریب آمیز ہو۔

**سنبادہ:** ایک خاص پتھری جس پرچُھری یا خنجر رگڑ کر تیز کرتے ہیں اس سے زنگ بھی دور ہو جاتا ہے اور چمک بھی آجاتی ہے۔

**چرخ سنبادہ:** اوزار تیز کرنے کی چرخی۔

**سنبک:** چھوٹا جہاز، کشتی۔

**سنبک:** گھوڑے کا سم۔

**سُنبُل:** (ع) ایک قسم کا خوشبودار پودا جس کے پھول گھنٹی کی طرح کے ہوتے ہیں اور یہ ار غوانی، آسمانی اور دوسرے رنگوں کے بھی ہوتے ہیں۔ ایران کے جشن نو روز کی تقریب پر سنبل کے پھولوں سے بھی آرائش کی جاتی ہے۔

**سنبل الطیب:** ایک قسم کی خوشبودار گھاس جسے بالچھڑ بھی کہتے ہیں۔

**سنبل:** جَو یا گندم کا خوشہ۔

**سنبل:** انازی پن، انازی پن سے کام خراب کرنا، ابتری پیدا کرنا، کام کو سرسری طور سے انجام دینا۔

**سنبل کردن:** ابتری پیدا کرنا۔

**سُنبلِستان:** جہاں سنبل ہی سنبل اُگے ہوں۔

**سنبل کار:** انازی، انازی پن سے کام بگاڑنے والا۔

**سنبل کاری:** انازی پن۔

**سنبلِه:** خوشہ، خوشہ گندم ( سنابل جمع)۔

**سنبُوت:** نمود، نشوونما۔

**سنبوسک:** شکل، مجسمہ۔

**سنبوسه:** کرتے کی آستین میں لگانے والا سہ گوشہ پیوند، نیز سموسہ۔

**سُنبه:** بندوق بھرنے کا گز۔

**سنبه زدن:** بندوق کو گز سے ٹھوس کر بھرنا۔

**سنبہاری:** پودینہ۔

**سُنبیدن:** سوراخ کرنا۔

**سُنّت:** (ع) رسم، قانونی، طورطریق، روشن، دستور، قول اور فعل سے متعلق، پیغمبر اسلام (ص) کا قول اور عمل، ختنہ۔

**اہل سنت:** سنی مسلک کے مسلمان۔

**سنتور:** موسیقی کا ایک ساز۔

**سنج:** وزن۔

**سنج:** سنجیدن= وزن کرنا، تولنا، سے فعل امر، وزن کرو، مقابلہ کرو، جائزہ لو۔

**سنج:** جھانجھ، موسیقی کا ایک ساز۔

**سنجاب:** خاکستری رنگ کا ایک جانور جس کی کھال سے پوستین بنتی ہے۔

**سنجاف:** کپڑے کا کنارہ یا حاشیہ، یا گوٹ۔

**سنجاق:** (ت) پن، بروج، جڑاؤپن۔

**سنجاقِ زلف:** بالوں کو لگانے والا جڑاؤ پن۔

**سنجاق قفلی:** سیفتی پن، جڑاؤ پن جو خواتین بالوں میں لگاتی ہیں۔

**سنجاقك:** (ت) ایک قسم کی مکھی جس کے پر لمبے پتلے اور نازک ہوتے ہیں۔

**سنجاق گیر:** وہ چھوٹی سی گدی جس میں پنیں لگا کر محفوظ کی جاتی ہیں۔

**سِنجِد:** ایک درخت جس کے پتے بید کے درخت کی مانند لمبے ہوتے ہیں۔ اس کی شاخیں خاردار ہوتی ہیں، اس کا پھل سرخ دانوں کی طرح ہوتا ہے۔

**سنجَر:** حالت وجد میں آیا ہوا، صاحب وجدو حال۔

**سنجَر:** سلجوقی خاندان کا ایک بادشاہ۔

**سنجرِ ستان:** خانقاہ، وجد و سماع کا مقام۔

**سنجرف۔سنجرف:** شنگرف، ایک سرخ قسم کا مرکب جو گندھک اور پارے سے تیار ہوتا ہے۔

**سنج زن:** جھانجھ بجانے والا۔

**سنجش:** وزن کرنا، ناپنا، مقابلہ کرنا، جائزہ لینا۔

**سنجہ:** (۱)مخصوص وزن کا پتھر، تراز و کابنا۔

**سنجیدگی:** وزن دار ہونا، شائستگی، رفعت، متانت۔

**سنجیدن:** ترازو سے وزن کرنا، ناپنا، سوچنا، غور کرنا، جانچنا۔

**نکتہ ای را خوب می سنجد:** بات پر خوب غور کرتا ہے۔

**سنجیدہ:** جس کا وزن کیا گیا ہو، فہمیدہ، متین، مہذب، جچاتلا ہوا۔

**سِنْخ:** (ع) (۱) جڑ، رگ و ریشہ، بیخ بنیاد، اصل (۲)قسم (۳)درجہ طبقہ۔

**ہمہ از یك سنخ ہستند:** سب ایک ہی قسم کے ہیں، ایک ہی اصل سے، ایک ہی درجے کے ہیں۔

**سَنخج:** ضیق النفس۔

**سَند:** (ع) وثیقہ، دستاویز، سفارش نامہ سرٹیفکیت، دلیل، بھروسے کی چیز، تحریر جو کسی چیز کی دلیل یا ثبوت ہو، قبالہ۔

**آن کتاب درین مورد سندنمی شود:** اس مسئلے پر یہ کتاب سند کی حیثیت نہیں رکھتی۔

**سند خرج:** رسید۔

**سند بَیع:** فروخت کی تحریر۔

**سندی را جعل کردند:** انھوں نے جعلی یاد

داشت تیار کرلی۔

**جعل اسناد:** جعلی سندیں۔

**سند:** دریائے سندھ، پاکستان کا صوبہ سندھ۔

**سِند:** جس کے باپ کا پتا نہ ہو، ناجائز اولاد۔

**سند آب:** دریائے سندھ۔

**سندان:** لوہے کا آلہ جس پر لوہار لوہا کوٹتے ہیں۔

**سندانچہ:** لوہے کا چھوٹا آلہ جس پر رکھ کر لوہا کوٹا جاتا ہے۔

**سند رُوس:** گوند کی ایک قسم۔

**سندرہ:** سند روس۔

**سَندُس:** (ع) سلک، دیبا، گرانقدر ریشمی کپڑا۔

**سند ساز:** جعلی سندیں بنانے والا۔

**سند سازی:** جعلی سندیں بنانا۔

**سند کیش:** قوس قزح۔

**سندل:** صندل، صندل کا درخت، صندل کی لکڑی جو خوشبودار ہوتی ہے۔

**سندل:** پاپوش، جوتا، سلیپر وغیرہ۔

**سندلی:** صندلی، کرسی۔

**سندی:** یاد داشت، رسید وغیرہ۔

**سندیان:** بلوط کا درخت جس کی لکڑی بہت سخت ہوتی ہے۔

**سَندیّت:** ثبوت۔

**سِندیکا:** سنڈیکیٹ، کا مفرس۔

**سِن رسیدہ:** بڑی عمر کا۔

**سن زدہ:** جس میں کیڑا لگ گیا ہو۔

**گندم سن زدہ:** گندم جس میں خرابی پیدا ہوگئی ہو۔

**سنسان:** کوئیں سے پانی نکالنے کا چرخ۔

**سنسکریت:** سنسکرت کا مفرس۔

**سنسُور:** ہاتھی کی سونڈ، خرطوم۔

**سنط:** ببول، کیکر۔

**سنطُور:** پیانو کی قسم کا ایک ساز۔

**سنطور زن:** پیانو کی قسم کا باجا بجانے والا۔

**سنطوری:** باجا بجانا۔

**سِنف:** (ع) جماعت، لوگوں کا گروہ۔

**سنقر:** (ت) باز کی قسم کا شکاری پرندہ، شکرا

**سنقر:** کرمانشاہ کے شمال مشرق کا ایک شہر اسے سونقور بھی کہتے ہیں۔

**سنک:** سنگ، پتھر، خاص وزن۔

**سنکسار:** صلحا اور مردان خدا کے حالات جو عیسائیوں کی عبادت گاہوں میں لوگوں کو سنائے جاتے ہیں۔

**سنگ:** پتھر

**سنگ آتش زنہ:** چقماق۔

**سنگ آس:** چکی۔

**سنگ آہن ربا-سنگ آہن کش:** مقناطیس۔

**سنگ روی جنسی گذاشتن:** کسی چیز کی قیمت بڑھا چڑھا کر بتانا۔

**سنگ پا زدن:** سیاہ رنگ کے درشت پتھر سے پاؤں کو صاف کرنا۔

**سنگ تراش:** پتھر تراشنے والا۔

**سنگ چاپ:** سنگی چھاپ، لتھو گرافی۔

**سنگِ چقماق:** وہ پتھر جس سے لوہا ٹکرانے سے

س ن ک

آگ نکلتی ہے۔

**سنگِ مثانہ:**مثانے کی پتھری۔

**سنگِ محک:**کسوٹی۔

**سنگ یک پارچہ:**یک سنگی ستون، یک سنگی یادگار، پتھر کی سالم سل

**کلوخ انداز را پاداش سنگ است:**جو کسی پر پتھر پھینکتا ہے اس کی سزا یہ ہے کہ اس پر بھی پتھر پھینکا جائے۔

**سنگ آسا:**پتھر کی طرح سخت۔

**سنگاش:**رشک و حسد۔

**سنگ افگن:**سنگ انداز، پتھر پھینکنے والا۔

**سنگ اندازی:**پتھر پھینکنا۔

**سنگبار:**پتھر پھینکنے والا

**سنگباراں:**لگاتار پتھراؤ کرنا۔

**سنگ پارہ:**پتھر کا ٹکڑا، گھسا ہوا بٹہ۔

**سنگ پرَستی:**پتھر کے مجسمے کی پوجا۔

**سنگ پوست:**سنگ پشت، کچھوا۔

**سنگ تراش:**پتھر تراشنے والا۔

**سنگ تراشی:**پتھر تراشنا۔

**سنگ چاپ:**پتھر جس کے ذریعے چھپائی ہوتی ہے۔

**سنگ چہ:**اولوں کی بارش، ژالہ باری۔

**سنگ چین:**پتھروں سے چنی ہوئی دیوار۔

**سنگ چین کردن:**پتھروں کی دیوار چن دینا۔

**سنگ خارا:**سخت پتھر۔

**سنگ خوار:**سنگ خور، شتر مرغ۔

**سنگدان:**پرندوں کا پوتا

**سنگدل:**ظالم، بے رحم، جفاکار۔

**سنگدلی:**ظلم، جفاکاری، بے مروتی۔

**سنگدُولہ:**گردباد۔

**سنگر:**فوجی قلعہ، پناہ گاہ، خندق۔

**سنگربندی:**شہر کو، مستحکم کرنا، اس کے ارد گرد خندق کھودنا۔

**سنگر دار:**مستحکم، شہر جس کے ارد گرد خندق کھودی گئی ہو۔

**سنگ رو:**سخت پیشانی والا، بے غیرت، بے شرم۔

**سنگ روی:**بے مروتی، بیحیائی، بے غیرتی۔

**سنگریزہ:**کنکر، بجری، پتھر کا ٹکڑا۔

**سنگِ زر:**کسوٹی، محک۔

**سنگ زن:**ترازو جس کا ایک پلڑا ہلکا ہو۔

**سنگ ساب:**سان، فسان۔

**سنگ سار:**پتھر مار مار کر ہلاک کرنا۔ایک جرم کی سزا جس میں مجرم کو کمرتک زمین میں دبا کر اسے پتھر مارے جاتے ہیں اسی طرح اس کا کام تمام ہو جاتا ہے۔

**سنگسار کردن:**پتھر مار مار کر ہلاک کرنا۔

**سنگساری:**سزا کے طور سے پتھر مار مار کر ہلاک کرنا۔

**سنگِستان:**پتھریلا علاقہ۔

**سنگِ اسوَد:**حجرالاسود۔

**سنگ شِکن:**پتھر توڑنے والا۔

**سنگ شِناس:**پتھروں کی ساخت اور اصلیت کا علم جاننے والا۔

**سنگ فرش:** پتھر کا فرش۔

**سنگ فرش کردن:** پتھروں سے فرش تیار کرنا۔

**سنگ فسان:** سان، اوزار تیز کرنے کا آلہ۔

**سنگ قُلّاب:** فلاخن یا گوپیا جس سے سنگ اندازی کی جاتی ہے۔

**سنگک:** گرم پتھر پر پکی ہوئی روٹی۔

**نانِ سنگک:** پتھر پر پکایا ہوا نان۔

**سنگ کش:** بہت بھاری، سنگین۔

**سنگلاخ:** پتھریلی زمین۔

**سنگ لوح:** کتبہ مزار، تختہ سنگ۔

**سنگی:** پتھریلی، پتھر کا بنا ہوا۔

**سنگِین:** بہت بھاری، سخت ، دشوار، لاتعداد، مودّب، باوقار۔

**سنگین اسلِحہ:** بھاری اسلحہ۔

**سنگین باش:** خوش اسلوبی سے سلوک کرنے والا، خوش اسلوبی سے سلوک کرو۔

**سنگین دست:** ناموزوں، اناڑی۔

**سنگین دل:** سنگ دل، بے رحم، جفاکار۔

**سنگین دلی:** سنگ دلی، بے رحمی۔

**سنگین قیمت:** زیادہ قیمتی۔

**سنگین کردن:** وزن دار بنانا۔

**سنگین نگہداشتن:** گہری نظر ڈالنا۔

**اویك آدم خیلی سنگین است:** وہ بہت مودب اور باوقار شخص ہے۔

**اویاسپاہ سنگین آمد:** وہ بہت بڑا لشکر لیے ہوئے آیا۔

**وظائف مرا سنگین کردند:** میرے فرائض کو انھوں نے بہت مشکل بنادیا۔

**سنگینك:** آہستگی سے۔

**سنگینی:** وزن، بھاری پن، خوش اسلوبی، خوش خلقی۔

**سِنِمّار:** (ع) (۱)جو رات کو نہیں سوتا (۲) اس معمار کا نام جس نے خورنق نام کا محل بھرام گور کے لیے بنایا تھا۔

**سُنَن:** (ع) سنت کی جمع۔

**سنُوات:** (ع) سالہا۔

**سنُواتی:** سال بسال، سالانہ۔

**معمولات سنواتی:** ہمیشہ کی سالانہ کارگزاریاں۔

**سنُوخ:** سنخ، بیخ،بنیاد ،اصل،مادہ۔

**سنُّور:** (ع)بلی، گُربہ (سنانیر جمع)۔

**سنُوط:** (ع) کوسہ جس کی ڈاڑھی کے بال نہ ہوں۔

**سنون:** (ع) سن کی جمع، سال۔

**عیدِ سنون:** سالگرہ۔

**سنہ سال:** کوئی خاص سال۔

**سنہ آتِیہ:** آئندہ سال۔

**سنہ جارِیہ:** موجودہ سال۔

**سنہ میلادی:** سن عیسوی۔

**سنہ ہجری:** ہجری سن جو یکم محرّی سے شروع ہوتا ہے۔

**سنِیّ:** (ع)بہت بلند، ارفع، عالی۔

**ارادہ سنیہ ملوکانہ:** شاہانہ بلند ارادہ۔

**سُنّی:** (ع) مذہب اہل سنت۔

**سِنّی:** (ع) عمر سے متعلق۔

**مسائل سِنی:**" عمر سے متعلق مسائل۔

**سنِید:** منہ بولا بیٹا۔

**سنِیع:** (ع) مہربان، خوش خلق، کریم النفس، شفیق، منکسر مزاج۔

**سِنِین:** (ع) سنہ کی جمع، سال ہا۔

**سنین عمرش چہل سال بود:** اس کی عمر چالیس سال تھی۔

**سُو:** طرف، سمت۔

**دشمن از ہرسو حملہ کرد:** دشمن نے ہر طرف سے حملہ کردیا۔

**آن سو-بدان سو:** اطراف۔

**از ہرسو:** ہرطرف سے۔

**سُو:** روشنی، نور۔

**سوی چراغ:** چراغ کی روشنی۔

**چشمش کم سو است:** اس کی نظر کمزور ہے۔

**سُو:** سود کا مخفف، فائدہ، نفع۔

**سُو:** مانند، مثال:

**سُوء:** (ع) خرابی، برائی۔

**سُوء اتفاق:** بُرا اتفاق۔

**سوء ادب:** بے ادبی۔

**سوء استفادہ:** برا استعمال۔

**سوء تعبیر:** کسی بات کی غلط تعبیر۔

**سوء خُلق:** بد خلقی۔

**سوء ظن:** بدظنی، بدگمانی۔

**سوء ظن بُردن-سوء ظن داشتن:** بدگمانی ہونا۔

**سوء قصد:** کسی کی زندگی کے متعلق کوئ برا ارادہ رکھنا۔

**سوء ہضم:** بد ہضمی۔

**از اختیار خود سوء استفادہ کرد:** اپنے اختیارت سے اس نے ناجائز فائدہ اٹھایا۔

**حادثہ سوء:** برا حادثہ۔

**سِوا:** (ع) دوسرا، علاوہ، جدا، جز، مختلف، چن لینا۔

**سوا کردن:** جدا کردن۔

**آن دو نفر را ازہم سوا کردند:** ان دو آدمیوں کو ایک دوسرے سے جدا کر دیا۔

**ازخانہ خود سوا شد:** وہ اپنے گھر سے جدا ہو گیا۔

**این از آن سوا است:** یہ اس سے مختلف ہے۔

**کتابہای خوب را از میان آنہا سوا کردم:** ان میں سے اچھی کتابوں کو میں نے چن لیا۔

**سوا:** (ع) (۱) برابری، مساوی، یکسان، برابر، وسط، میانہ۔

**سوابِط:** (ع) ساباط کی جمع۔

**سوابِق:** (ع) سابقہ کی جمع، پہلے کا۔

**سواحِل:** (ع) ساحل کی جمع۔

**سواد:** (ع) لکھنے پڑھنے کی اہلیت۔

**این شخص ہیچ سواد ندارد:** اس شخص میں لکھنے پڑھنے کی صلاحیت نہیں۔

**سواد:** (ع) نقل۔

**سوادِ حکم را بمالیہ اطلاع کردند:** اس حکم کی نقل محکمہ مالیات کو پہنچا دی گئی۔

**سواد برداری:** نقل تیار کرنا۔

**سواد برداشتن:** نقل تیار کرنا۔

**سواد کردن:** نقل کرنا۔

**سواد مطابقِ اصل است:** نقل مطابق اصل ہے۔

**سواد نویس:** نقل نویس۔

**سواد نویسی:** نقل نویسی۔

**آن مراسلہ را سواد کن:** اس چٹھی کی نقل کرو۔

**از آن نقشہ چند سواد ہرمی دارید:** اس نقشے کی چند نقلیں تیار کر لیجئے۔

**سوادی:** نقل کرنا.

**کاغذ سوادی:** نقل کا کاغذ

**سواد:** (ع) پڑوس،آس پاس،قرب و جوار۔

**سوار:** گھوڑے پر سفر کرنے والا۔

**سواراسپ:** گھوڑے کا سوار۔

**سوارانِ آب:** حباب، بلبلے۔

**سوار دُرُشکِہ:** تانگے بگھی میں سفر کرنے والا۔

**سوار کشتی:** جہاز یا کشتی میں سفر کرنے والا۔

**سوار کاری شدن:** کام میں مہارت حاصل کرنا۔

**سوار کردن جواہر کار آسانی نیست:** انگشتری میں نگینہ جڑنا آسان کام نہیں۔

**سوار کسی شدن:** کسی کی کمزوری سے فائدہ اٹھا کر دباؤ ڈالنا، کسی کو اپنے قابو میں لے آنا۔

**اتومبیل ران بیست نفر سوار کردہ بود:** بس چلانے والے نے بیس آدمیوں کو بس میں سوار کیا۔

**سِوار:** دست بند، کنگن، چوڑی پہنچی، کڑا، بازوبند۔

**سوارکار:** چابک سوار۔

**سوارہ:** گھوڑے کی پیٹھ پر سوار۔

**اُوسوارہ رفت من پیادہ:** وہ گھوڑے پر سوار ہو کر گیا اور میں پیدل گیا۔

**پلیس سوارہ:** سوار پولیس کے سپاہی۔

**سوارہ از (دلِ) پیادہ خبرندارد:** گھوڑے کے سوار کو کیا خبر کہ پیادے کی حالت کیا ہے کوئی دوسرا کسی کی مجبوریوں کو کیا سمجھے۔

**سوارہ نظام:** فوج کے سواروں کا دستہ کیولری، (انگ)۔

**سواری:** سوار ہونا۔

**او درسواری ماہر است:** وہ گھوڑے کی سواری کا ماہر ہے۔

**سواری کردن:** گھوڑے کی سواری کرنا۔

**سواسوا:** جدا جدا، ایک ایک کرکے۔

**سواف:** مویشیوں کی ایک بیماری۔

**سواقِط:** (ع) ساقط کی جمع، فرومایہ، کم عقل۔

**سواک:** اناج میں کالا روگ لگنا، یہ روگ اناج کی بالیوں کو جلا کر سفوف بنا دیتا ہے۔

**سؤال:** طلب، درخواست، پرسش۔ استفسار، آرزو، عرض و معروض۔

**سوال کردن:** پوچھنا، استفسار کرنا، مانگنا، دست سوال دراز کرنا، التجا کرنا، گدائی کرنا۔

**سوال مرا جواب نداد:** میرے استفسار کا اس نے جواب نہیں دیا۔

**سوال و جواب کردن:** گفتگو کرنا، بحث و تمحیص کرنا۔

**آن زن طفلی از خدا سوال کرد:** اس عورت نے خدا سے ایک بچے کے لیے التجا کی۔

**سوالات:** (ع) سوال کی جمع۔

**سوالِب:** (ع)سالبہ کی جمع، سلب کرنے والے، ازالے جانے والے۔

**سوالی:** سوال کرنے والا۔

**سوانِح:** (ع)سانحہ کی جمع، حادثات، حالات، واقعات۔

**سوانِح حیات:** حالات زندگی کتابی صورت میں۔

**سوای:** (ع) علاوہ، بجز۔

**سوای آن دو نفرہمہ رفتند:** ان دو اشخاص کے سوا سب چلے گئے۔

**سُوبیا:** ایک قسم کی مچھلی۔

**سُوپ:** یخنی، آبگوشت، شوربا، وغیرہ۔

**سُوپاپ:** دریچہ، سرپوش۔

**سُوت:** وسل، سیٹی بجانا، سیٹی دینا، ہونٹوں سے نکلی ہوئی سیٹی کی آواز۔

**سوت زدن:** سیٹی بجانا۔

**سوت ماشین:** بھاپ سے سیٹی کی آواز۔

**سُوتام:** کم، قلیل، تھوڑا۔

**سوتر:** مخفف آن سوتر، اور کچھ آگے۔

**سوت سُوتك:** سیٹی جس سے سیٹی بجائی جاتی ہے۔

**سُوج:** سوجن، سوز، سوزش، جلن۔

**سُوچی:** (ت)مے فروش۔

**سوچی خانه:** مے خانہ۔

**سوخاری:** بسکٹ، خشک میٹھا نان۔

**سُوخت:** جلا ہوا، ایندھن، آگ جلانے کا سامان۔

**سوخت شدن:** جل جانا، رقم جس کی ادائیگی نہ ہوسکے۔

**طلبی که از او داشتم سوخت شد:** جو کچھ مجھے اس سے لینا تھا، وہ نہ لے سکا، ضائع ہو گیا۔

**سُوخت انداز:** بھٹی جھونکنے والا۔

**سوختِگی:** جلن، سوزش، تکلیف۔

**سوختَن:** جلنا۔

**سوختنِ دفاع:** نا امید ہونا۔

**این ہیزم خوب نمی سوزد:** یہ لکڑی خوب نہیں جلتی۔

**سُوختنی:** جلنے کے قابل۔

**سُوختِه:** جلا ہوا۔

**سوختِه شدن:** جل جانا۔

**بُوی سوخته:** جلنے کی بو۔

**سوخته جان:** پیاسا، مصیبت کا مارا، کنایۃً عاشق۔

**سوخته جگر:** مصیبت زدہ، پریشان حال۔

**سوخته دل:** دل جلا۔

**سُود:** فائدہ، استعمال، رِبا، جو مذہب اسلام میں ناجائز ہے۔

**این معامله سودی ندارد:** اس کا کچھ فائدہ نہیں۔

**سود بردن:** نفع حاصل کرنا۔

**سود داشتن:** فائدہ مند ہونا۔

**سُود:** سوڈا۔

**سُود:** سودن=گھسنا، ملنا، رگڑنا سے ماضی مطلق،گھسا، ملا، رگڑا۔

**سوَد:** سبد، ٹوکری۔

**سوَدا:** لین دین، تجارت،معاملہ، سروکار۔

**سودا کردن:** لین دین کرنا، تجارت کرنا، کاروباری معاہدے میں شرکت کرنا۔

**سودا:** (۱)جو کچھ خریدیں (۲)سیاہی، (۳)جنون، دیوانگی، غم واندوہ، صفرا۔

**سودا زدِه:** آشفتہ، سودائی جسے مالیخولیا کی بیماری ہو۔

**سودابِه:** ساسانی بادشاہ کیخُسرو کی بیوی کا نام۔

**سودا پرست:** نفس پرست، جسمانی خواہشات کا بندہ۔

**سودا پرستی:** نفس پرستی، نفسانی خواہشات کی دیوانگی۔

**سودا خانه:** تجارت خانہ۔

**سودا زدِه:** افسردہ، آزردہ، غمگین، محزون، پژمردہ، مغموم، حسرت زدہ، دل گیر، سودائی جسے مالیخولیا کی بیماری ہو۔

**سودا سرا:** تجارت خانہ، جہاں بڑا تجارتی لین دین ہوتا ہے۔

**سوداگر:** تاجر، تجارت کا کاروبار کرنیوالا۔

**سوداگری:** تجارت کا کاروبار، بیوپار، معاملہ۔

**سودان:** سوڈان، حبشہ۔

**سود آور:** نفع بخش، فائدہ رساں۔

**سوداوی:** سودائی، خبطی، مالیخولیائی، تند مزاج، ترش

رو، مغلوب الغضب۔
**سوداوی مزاج:** خبطی، چڑ چڑا، تند مزاج، ترش مزاج، مالیخولیای۔
**سود خوار–سود خور:** سود کھانے والا، ربا خوار جس کی مذہب اسلام میں ممانعت ہے۔
**سَودَد:** اقتدار، افضلیت، اختیار۔
**سُود مند:** فائدہ مند، مفید۔
**نصائح سود مند:** فائدہ مند نصیحتیں۔
**سود مندی:** فائدہ مندی، منفعت۔
**سودن:** گھسنا، ملنا، رگڑنا، پیسنا، چمکانا۔
**سود وِیژہ:** نفع خالص۔
**سودِہ:** (۱) گھسا ملا ہوا، چمکا ہوا (۲) پرانا، بوسیدہ۔
سودیم: سوڈیم۔
**سُور:** دعوت، ضیافت، پارٹی، جشن ولیمہ، مہمانی۔
**سور دادن:** ضیافت کرنا، دعوت دینا، پذیرائی کرنا۔
**سور عروسی:** شادی بیاہ کی دعوت۔
**سُور خوردن:** ضیافت کھانا
**سور دادن:** ضیافت کرنا دعوت دینا، پذیرائی کرنا
**سُور:** گہرے خاکستری رنگ کا گھوڑا جس کے گردن کے بالوں سے لے کر جسم پرسیاہ دھاریاں ہوتی ہیں (سمجھا جاتا ہے کہ اس کا دکھائی دینا بد نصیبی کا پیش خیمہ ہے)۔
**سُور:** شہر کی دیوار، فصیل اسوار جمع۔
سوراخ: موری، رخنہ، شگاف، درز، چھید۔
**سوراخ بینی:** نتھنا۔
**سوراخ تیرکش:** موکھا، دیوار میں اندر کی جانب بندوق رکھنے کے لیے سوراخ بنانا، مزغل۔
**سوراخ سوزن:** سوئی کا ناکا۔
**سوراخ قُفل:** سوراخ جس میں چابی ڈال کر تالا کھولا جاتا ہے۔
**سوراخ کردن:** چھید کرنا۔
**سوراخ کوہ:** سرنگ، درہ، کوہ دُوز راستہ۔
**سوراخ موش:** بِل۔
**این چوب را باید سوراخ کرد:** اس لکڑی میں چھید کردینا چاہیے۔
**سوزن دستش را سوراخ کرد:** سوی اس کے ہاتھ میں چبھ گئی۔
**تا مار را ست نشود سوراخ نمی رود:** سانپ جب تک سیدھا نہ ہو، وہ بل میں نہیں جاسکتا۔
**نیزہ شکمش را سوراخ کرد:** نیزے نے اس کے پیٹ میں شگاف کردیا۔
**سوراخ جا:** سوراخ، روزن، روشندان، موکھا۔
**سوراخ دار:** جس میں سوراخ ہو، برتن جس کا پانی کسی شگاف وغیرہ کی وجہ سے ٹپکتا ہو۔
**سوراخ سُنب:** برما، زمین میں سوراخ کرنے کا آلہ۔
**سوراخ کن:** سوراخ کرنے والا آلہ، برما۔
**سُورت:** حملہ۔
**سورت:** سورۃ، قران مجید کا باب۔
**سورتمہ:** ایک قسم کی بغیر پہیوں کی گاڑی جس میں سوار ہو کر برف پر سفر کرتے ہیں۔
**سور چران:** طفیلی، مفت خور جہاں دعوت ہو وہاں بن بلائے پہنچ جانےوالا۔
**سور چرانی:** مفت خوری، دوسروں کے دسترخوان پر بن بلائے بیٹھنا۔
**سور چرانی کردن:** طفیلی بننا، چاپلوسی کرکے کام نکالنا، مفت خوری کرنا۔

**سُورچی:** (ت) بگھی کا کوچوان۔

**سورچی دُرُشکہ:** ٹانگے بگھی کا کوچوان۔

**سُور سات:** (ت)رسد رسانی، خوراک پہنچانا ضروریات بہم پہنچانا، سامان رسد، ذخیرہ خوراک۔

**سور سات تہیہ کردن:** سامان رسد بہم پہنچانا۔

**سور سانچی:** (ت)رسد سان، سامان خوراک مہیا کرنے والا۔

**سُورن:** (ت)حملہ، یُورش، غوغا، ہیا ہو۔

**سورنا:** ایک ساز کا نام، ایک قسم کی نَے، ارگن باجے کا تیز آواز کا پردہ ساز جو جشن کے موقع پر بجایا جاتا ہے۔

**سُورَنجان:** ایک پودا جو زعفران سے ملتا جلتا ہے، اس کی جڑیں درد مفاصل کے علاج میں کام دیتی ہیں

**سُورہ:** فضل، شرف، علامت قران شریف کے ۱۱۴ ابواب میں سے ایک۔

**سوری:** سرخ گلاب کا پھول، سرخ رنگ کی کوئی چیز۔

**مئِ سوری:** سرخ رنگ کی شراب۔

**سوری:** دعوتوں میں جانے کا مفت خور شوقین، چاپلوس، طفیلی۔

**سورِیہ:** سرِیا، ملک شام۔

**سُوز:** (۱)جلن (۲)سخت ٹھنڈی ہوا جو برف باری کے ساتھ آتی ہے (۳)گہرا جذبہ، ذہنی کیفیت، بیقراری مثال:

ای مہرِ تو در دلہا وی مُہر تو برلب ہا
ای سوز تو درسرہا وی سرِّ تو درجانہا

تمہاری محبت دلوں میں ہے اور تمہاری مُہر لبوں پر لگی ہوئی ہے، کچھ کہہ نہیں سکتے بس یہی حقیقت ہے کہ تمہاری محبت کی جلن سروں میں ہے اور تمہاری محبت کا راز جانوں کے اندر سمایا ہوا ہے۔

**سُوز آور:** محرق، جلا دینے والا۔

**سُوزِ دل:** دل کی جلن، دلسوزی، سوز محبت، دلی پریشانی۔

**سوزِ فراق:** ہجرو فراق کا دکھ درد۔

**سوز و ساز:** جلانا اور بنانا، صبرو بُر دباری۔

**سُوزا:** سوزان کا مخفف، جلنا، جلتا ہوا۔

**سُوزاك:** پیشاب کی بیماری کا نام جسے گنوریا (انگ) کہتے ہیں۔

**سوزاکی:** جسے سوزاک کی بیماری ہو۔

**سوزان:** جلتا، جلتا ہوا۔

**سوزاندن-سوزانیدن:** جلانا۔

**آفتاب او را سوزاندہ است:** دھوپ نے اسے جلا ڈالا ہے، سخت پریشان کیا ہے۔

**ہندوان مردہ را می سوز انند:** ہندو مردے کو جلاتے ہیں۔

**سُوزِش:** (۱)جلن (۲)چبھنا (۳)تکلیف۔

**سوزش کردن:** سخت تکلیف دینا، جلانا، کوی چیز چبھونا۔

**سوزش جلد:** خارش، جلد کی چبھن۔

**سُوزك:** سوزاک۔

**سُوزن:** سوئ۔

**سوزنِ آبلہ کوبی:** ٹیکا لگانے والی سوئ۔

**سوزنِ جوالدوز:** پیوند لگانے والی سوئ۔

**سوزنِ خیّاطی:** درزی کی سوئ۔

**سوزن زدن:** سوئ چبھونا۔

**سوزن سوزن شدن:** جگہ جگہ سوئیاں چبھنے کا احساس ہونا۔

**چشم سوزن:** سوئ کا نکّا۔

**سُوزناک:** درد ناک، غمناک، درد انگیز۔

**سوزن دان:** سوئیوں کی ڈبیا۔

**سوزَندِگی:** جلنا، سلگنا، آتش زدگی۔

**سوزَندہ:** جلا ہوا۔

**سوزن دُوزی:** سوئی سے سینے کا کام۔

**سوزن زنی:** سوئی چبھونا۔

**سوزنِ سنجاقی:** سوئیاں بیچنے والا، پنیں فروخت کرنے والا۔

**سوزنک:** سوزاک۔

**سوزنکی:** سوزاکی، جسے سوزاک کی بیماری ہو۔

**سوزنی:** سوئی سے سیا ہوا کپڑا۔

**سُوزوگداز:** دکھ درد، رنج و اندوہ، یہ موسیقی کی ایک سر کا بھی نام ہے۔

**سُوزِہ:** چبھنے کا احساس۔

**سوزی:** جلانے والی آگ۔

**سوزیدن- سوختن:** جلانا۔

**سوزیان:** مخفف سودوزیاں۔

**سُوژہ:** سبجیکٹ (انگ): موضوع، مبحث۔

**سُوس:** (ع)ایک پودا جس کی شاخیں زمین پر پھیلتی جاتی ہیں اس کے پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں۔

**سُوس:** (ع) کرم جو ریشمی کپڑوں کولگ جاتا ہے۔

**سوس:** (ع) مخفف سوسمار، چھپکلی۔

**سوس:** پروانہ۔

**سوس:** شوش، خوزستان کا شہر جو محمرہ کے شمال میں ہے۔

**سوس-سس:** مزہ، ذائقہ، چاشنی، لطف، خوش ذائقہ، چٹنی۔

**سوس زدن:** چٹنی سے لطف میں اضافہ کرنا۔

**سَوسَر:** نیولے کی قسم کا جانور جس کی سمور بڑی قیمتی ہوتی ہے۔

**سُوسَک:** نمناک جگہ پر پیدا ہونے والا پردار کیڑا۔

**سُوسَک:** تیہو، تیتر، دراج۔

**سُوسمار:** (۱)چھپکلی (۲)گھنیا، بد معاش، پاجی۔

**سوسمار آبی:** ایک آبی جانور جو خشکی اور پانی دونوں جگہ رہ سکتا ہے۔

**سوسماری:** چھپکلی کی طرح۔

**سوسن:** ایک قسم کے نیلے رنگ کا خوشبودار پھولوں والا پودا۔

**سوسنی:** سوسن کی طرح کا، نیلے رنگ کا۔

**سُوسُوزدن:** چمکنا، جگمگانا۔

**سوسِہ:** کرم دانہ، سونڈ دار کیڑے جو غلہ، پھل، پتے کھاتے ہیں، گھن، خامی، خرابی۔

**درین کار سوسہ ای است:** اس کام میں خامی یا خرابی سی ہے، جو اسے ضائع کرسکتی ہے۔

**سوسیالِسٹ-سوشَلِسٹ:** اشتراکی، اشتراکیت پسند۔

**سوسِیتہ:** مفرس سوسائٹی، جماعت، انجمن۔

**سُوط:** تازیانہ، چابک، کوڑا، دُرّہ جو مجرموں کو لگایا جاتا ہے۔

**سَوغات:** (ت) تحفہ، پیشکش، نذرانہ، ہدیہ۔

**سُوغاتی:** (ت)تحفے کے طور سے جو پیش کیا جائے۔

**سَوغان:** (ع) سدھانا، گھوڑے یا اونٹ کی دوڑ۔

**سَوغان اسپ را گرفتن:** گھوڑے کو سدھانا۔

**سُوف:** حکمت، فلسفہ۔

**سُوف:** ایک خاص قسم کی مچھلی جو بحیرہ خزر میں پائی جاتی ہے۔

**سُوفار:** سوراخ، سوئی کا ناکا تیرکی سہ گوشہ نوک۔

**سوفارلبان:** بدکار بیٹوں کا کنایہ ہے۔

**سُوفال:** کوزہ، پیالہ، مٹی کا بنا ہوا برتن۔

**سوفِسطائی:** سوفسطہ سے منسوب، فلسفیانہ مسلک جو یونان میں پانچویں قبل مسیح میں قائم ہوا اس کے پیرو کو سوفسطہ یعنی دانش جُو کہتے ہیں، غلط دلائل سے دھوکا دینے والے۔

**سَوق:** (ع) چلانا، رہبری کرنا، تحریک کرنا۔

**سوق دادن:** رہبری کرنا، برانگیختہ کرنا۔

**این دو عامل حل آنہا را بطرف نیستی سوق دادند:** ان دو واقعات نے انھیں تباہی کی طرف چلایا۔

**سَوق عسکر:** سوق الجیش، فوج کی رہنمائی۔

**سُوق:** (ع) بازار، مارکیٹ، خریدو فروخت کا مقام۔

**سَوقات:** سوغات۔

**سَوق الجَیش:** (ع) لشکر کی رہنمائی، لشکر کشی فوجی حکمت عملی۔

**سوق الجیشی:** (ع) فنِ لشکر کشی۔

**سُوقی:** بازاری۔

**سُوك:** خوشہ گندم۔

**سُوك ریش:** جس کی ڈاڑھی کے صرف چند بال ہوں۔

**سُوکہ:** سولہ، سوراخ، درز۔

**سوگ:** غم واندوہ، ماتم، سوگواری۔

**سُوگدار:** سوگوار۔

**سَوگلی:** (ت)چھیتی بیوی، برگزیدہ، عزیز بیوی۔

**سوگ نامہ:** تعزیت نامہ، مرثیہ نامہ، کتاب جو مرثیوں پر مشتمل ہو۔

**سَوگند:** قسم۔

**سوگند برآوردن-سوگند یاد گردن:** قسم کھانا۔

**سوگند دروغ:** جھوٹی قسم۔

**سوگند خوار:** قسم کھانے والا۔

**سوگند شِکَن:** قسم توڑ دینے والا۔

**سوگند شکنی:** قسم توڑنا۔

**سُوگوار:** غمگین، اداس، دکھی، ماتمی کیفیت میں۔

**سوگواری:** غمگینی،ماتم، عزاداری۔

**سوگواری کردن:** غم والم میں مبتلا ہونا۔

**سُوگی:** سوگواری۔

**سُوگیانہ:** ماتمی کیفیت، ماتمی لباس۔

**سُول:** گھوڑے کی طرح کا جانور جس کے جسم پر سیاہ دھاریاں ہوتی ہیں۔

**سُولاخ:** سوراخ۔

**سَوَلان:** آذر بائیجان کا پہاڑ، بلندی، رفعت۔

**سُولان:** ایک دوائی جو لقوے کے علاج کے لیے دی جاتی ہے۔

**سولفات دو سُود:** سوڈیم سلفیٹ، نمکِ فرنگی مصنوعی

**سولفات دو منیزی:** منگیشیم سلفیٹ۔

**سُولِہ:** سوراخ۔

**سِوُم:** تیسرا۔

**سوم آنکہ:** تیسرے یہ کہ۔

**یك سوم:** ایک تہائی، ۱/۳ حصہ۔

**سومنات:** گجرات کا عظیم الشان مندر جسے سلطان محمود غزنوی نے گرایا تھا بہر حال اب بھی یہ ہندوؤں کی تیرتھ گاہ ہے۔

**سِوُمی-سِوُمین:** تیسرا۔

**سومی از دومی بهتر است:** تیسرا دوسرے سے بہتر ہے۔

**سُون:** طرف، جانب، مثال:

**شمارا ہمان بہ کہ بیرون شوید**
**سرخویش گیرید ویک سون شوید**

تمہارے لیے یہی بہتر ہے کہ باہر چلے جاؤ اپنی راہ لو اور ایک طرف کو ہو جاؤ۔

**سُونِش:** دھات کے ریزے جو ریتی کے رگڑنے سے نیچے گرتے ہیں۔

**سَوہان:** (۱)ریتی، لکڑی یا لوہا صاف کرنے کا آلہ (۲)تکلیف کا باعث۔

**سَوہان روح:** زندگی کے لیے باعث تکلیف، ناگوار خاطر۔

**سوہان زدن-سوہان کردن:** ریتی سے رگڑنا۔

**سوہان خور:** رگڑنے کے قابل۔

**سوہان کار:** ریتی۔

**سوہان رِیز:** برداہ، ریزے۔

**سوہان گر:** ریتیاں بنانے والا۔

**سُوی-سو:** طرف، جانب، سمت۔

**سوی من آمد و گفت:** میری طرف آیا اور کہا

**سَوِیّ:**(ع)(۱)برابر، مساوی، (۲)صاف، سیدھا، ہموار۔

**سوِیچ:** سوچ کا مفرس، برقی کلید۔

**سوید:** سویڈن۔

**سُوَیدا:** (ع) سیاہ داغ جو دل پر ہے۔

**سوئیدی:** سویڈن کا باشندہ۔

**سویس:** سوئٹزرلینڈ۔

**سویس:** نہر سویز۔

**سویس:** غفلت، نادانی، کم علمی، بے خبری۔

**سوِیسہ:** قوس قزح۔

**سوِیق:** (ع) گندھا ہوا نرم آٹا (۲)پست، فرومایہ (۳)شراب۔

**سوِیہ:** (ع) برابری، مساوی ہونا۔

**علی السَّویہ:** برابر برابر۔

**سہ:** تین۔

**ہرسہ:** تینوں۔

**سُہا-سہی:** (ع)دھندلا ستارہ، جو دُب اصغر میں ہے۔

**سُہاد:** (ع) بیداری، بے خوابی۔

**سہ اسپہ:** تین گھوڑوں کی بگھی۔

**سُہالہ:** دھات کے ریزے۔

**سِہام:** (ع) سہم کی جمع، حصے۔

**سہام قرضہ:** ایسی دستاویز جس کے ذریعے قرضہ وصول ہو۔

**سِہامی:** (ع) شراکتوں کے حصے۔

**سہ برابر:** تین گنا۔

**پُول او سہ برابر پول من است:** اس کی رقم میری رقم سے تین گنا ہے۔

**سہ برگہ:** تین پتوں والا۔

**سہ بہ سہ:** تین ضرب تین۔

**سہ بعد:** ابعاد ثلاثہ، طول، عرض، عمق۔

**سہ بیتی:** نظم جس میں تین تین بیت ہوں، مثلث۔

**سہ بحری:** نظم جس میں تین بحر ہوں۔

**سہ پا:** تین پاؤں والا میز وغیرہ۔

**سہ پر:** جس کے تین پر ہوں، جسے تین پروں سے آراستہ کیا گیا ہے۔

**سِہ پُور:** (۱)تین بیٹے (۲)تین سلطنتیں موالیدِ سہ گانہ۔

**سِہ پہلو:** جس کے تین پہلو ہوں، تین ضلعوں والی، تکون، مثلث۔

**سہ تا:** تین عدد، تین تہیں۔

**سہ تار:** ستار، ساز جس میں باہم تین تاریں ہوتی ہیں۔

**سہ تای:** تین تین کا، جسے تین تین میں تقسیم کیا گیا ہو۔

**سہ تو:** (۱)تین تاریں (۲)کھوتا سک۔

**سہ جزی:** تین جزوں والا۔

**سہ جُفتی:** تین حصوں والا۔

**سہ چرخِہ:** تین پہیوں والی سائیکل۔

**سہ چند:** سہ چندان،تین گنا۔

**سہ حرفی:** تین حرفوں کا لفظ، کلمۂ سہ حرفی۔

**سہ خوان:** تثلیث میں یقین رکھنے والا۔

**سہ خراہران:** اُرسا میجر کے تین ستارے، تین بہینیں۔

**سہ دندانہ:** تین دندانوں والا۔

**سِہ دُوری:** ابعاد ثلاثہ۔

**سہ دیر:** تین گنبد، ایک محل جو نعمان بن منذر نے بہرام گور کے بیٹے کےلیے تعمیر کرایا تھا جس کے تین گنبد تھے اس محل کو سہ دیر بھی کہتے ہیں۔

**سہ دیگر:** تیسرا۔

**سَہَر:** (ع) بے خوابی، بیداری۔

**سُہراب:** رستم کا بیٹا۔

**سِہ رنگ:** تین رنگوں والا۔

**سہ رُود:** ستار۔

**سِہرِہ:** ایک قسم کی چھوٹی سی خوش آواز چڑیا۔

**سہ زبانِہ:** تین زبانوں میں۔

**سہ زنِہ:** تین بیویوں کا شوہر۔

**سِہ سالِہ:** تین برس کا۔

**سِہِستَن:** (۱)نمایاں ہونا، (۲)ڈرنا، دوڑ جانا۔

**سِہ سطحی:** جس کی تین سطحیں ہوں۔

**سہ شاخِہ:** تین شاخوں والا، فورک، کانٹا۔

**سہ شنبِہ:** بدھ وار۔

**سہ طرفِہ:** جس کی تین اطراف ہوں، سہ پہلو۔۔

**سہ قاب:** تین قابوں سے کھیلا جانے والا کھیل۔

**سہ قُولو:** (ت) ایک ہی ماں سے بیک وقت پیدا ہونے والے تین بچے۔

**سہ کُنجِہ:** تین کونوں والا۔

**سہ کُوہك:** خارخسک، بھکڑا۔

**سہ گانہ:**(۱)تہرا، تین سطحوں کا، سہ گوشہ (۲)جام شراب جو علی الصباح پیا جاتا ہو، صبوحی۔

**سہ گُل:** شہتوت کی قسم کا میوہ۔

**سہ گُوش:** مثلث، تکون۔

**سہ گوش کردن:** تکون بنانا۔

**سہ گوشِہ:** تین کونوں والی (ٹوپی)۔

**سِہل:** (ع) آسان۔

**تمام این کار سہل است:** یہ کام آسانی سے انجام پالیگا۔

**سہل کردن:** آسان کردینا۔

**سہل گرفِتن:**آسان سمجھ کر نظر انداز کردینا۔

**سہلِ مُمتِنع:** جو دیکھنے میں آسان ہو، لیکن بہت معنی خیز ہو۔

**بسیاری از اشعار سعدی سہل ممتنع است:** سعدی کے بہت سے اشعار بظاہر آسان ہیں لیکن در اصل معنی خیز ہونے کے لحاظ سے

مشکل ہیں۔

**کار دنیا را سہل گرفتن:** کاروبار دینا کو آسان سمجھنا۔

**سِہل:** (ع) آسان، بعض اوقات مرکب کے طور سے بھی استعمال ہوتا ہے مثلاً۔

**سہلُ الفَہم:** جس کا سمجھنا آسان ہو۔

**سہ لا:** تین تہوں والا تین شکنوں والا۔

**سہل الادراک:** (ع) جو آسانی سے سمجھ میں آسکے۔

**سہل الحُصُول:** (ع) جو بآسانی حاصل ہوسکے۔

**سہل انگار:** لاپروا، آرام طلب، آسانی پسند، جو کسی قسم کی پابندی کو خاطر میں نہ لانا چاہے۔

**سہل انگاری:** لاپروائی، آرام طلبی،کسی پابندی کو خاطر میں نہ لانا۔

**سہ لَو:** تاش کا پتا جس میں تین ہوں، تکا۔

**سہلی:** سہولت۔

**سَہم:** (ع) حصہ، رسید، دستاویز، تمسک حصہ داری۔

**سَہم کردن:** شرکت کرنا۔

**سہم مرابِد بِید:** میرا حصہ، دیجیے۔

**پول ہا را با اوسہم کردم:** رقم میں میں نے اس کے ساتھ شراکت کرلی ہے۔

**سہم از منافِع:** منافعہ میں شراکت۔

**سہم دادن:**حصہ دینا، کسی کا حصہ شامل کرنا۔

**سہمِ قرضہ:** قرضہ کی رسید، تمسک۔

**صاحِب سہم:** حصے دار۔

**سَہم:** ذر، خوف۔

**سہم دادن:** ڈرانا، خوف دلانا۔

**سَہم:** (ع)تیر (سہام جمع)

**سہ ماہہ:** سہ ماہی۔

**اطلاع نامہ سہ ماہہ:** سہ ماہی رپورٹ۔

**سَہمگِین:** خوفناک، دہشت ناک، مہیب۔

**سہمگینی:** خوف، دہشت۔

**سہمناک:** خوفناک، دہشت ناک، مہیب۔

**سہمی:** جس کا تعلق شراکت سے ہو۔

**سہمِیدن:** ڈرانا، خوف دلانا۔

**سہمِیِیہ:** جس کا تعلق حصہ داری سے ہو۔

**سہند:** آذر بائیجان کا پہاڑ۔

**سہ نفری:** تین آدمیوں کا نام، جس میں تین آدمی شامل ہوں۔

**سہ نوبت:** تین بار، گانا جو محل کے سامنے دن میں تین بار گایا جاتا تھا۔

**سَہو:** (ع)خطا، بھول چوک، غلطی، فروگذاشت، لغزش۔

**سہوِ حساب:** شمار میں غلطی۔

**سہودر کلام:** بیان میں غلطی۔

**سہودر زبان:** بھول چوک، زبان کی لغزش۔

**سہوِقلم:** قلم کی لغزش، لکھنے میں غلطی۔

**از روی سہو:** سہواً، غلطی سے۔

**سہُول:** (ع) سہل کی جمع۔

**سہولت:** (ع) آسانی، سلاست، روانی، نرمی۔

**مسائل را بہ خیلی سہولت حل کرد:** اس نے بڑی آسانی سے مسائل کوحل کرلیا۔

**سہولت بیان:** بیان پر قدرت۔

**سہویات:** غلطیاں، خطائیں، لغزشیں، فروگزاشتیں

**سہ ہجائی:** تین حرفوں کا لفظ، کلمہ سہ حرفی۔

**سہی:** سیدھا۔

**سروسہی:** سیدھا سرو، سہی عام طور سے تشبیہ یا استعارے کے طور سے استعمال ہوتا ہے۔

**سہی بالا:** سروسہی کی طرح۔

**سُہیل:** (ع) ستارہ سہیل۔

**سُہیلی:** ستارہ سہیل سے متعلق۔

**سَہیم:** (ع) حصے دار، شراکت دار۔

**او درین مال سہیم نیست:** اس جائداد میں اس کا حصہ نہیں۔

**سہیم شدن:** حصہ دار بننا، کام میں شراکت ہونا۔

**سی:** تیس۔

**سیا:** سیاہ، کالا۔

**سَئیات:** (ع) سئیہ کی جمع، گناہ، بدیاں، بد انجام اعمال، برے کام۔

**سیاج:** باز۔

**سیّاح:** (ع) سیرو سیاحت کرنے والا۔

**سیاحَت:** (ع) سفر، مسافرت۔

**سیاحت کردن:** حالات معلوم کرنے کے لیے کسی دوسری جگہ جانے کے لیے سفر کرنا۔

**سیاحت نامہ:** سفرنامہ جو سیاحت کے حالات پر مشتمل ہو۔

**سیادت:** (ع) سرداری، بزرگی، برتری، تفوق، عظمت۔

**سیادت:** (ع) رسول کریم ( ص) سے رشتے داری حضرت بی بی فاطمہ (رض) کی نسبت سے۔

**سیّار:** (ع) (۱) سیرو سیاحت کرنے والا (۲) حرکت اور گردش کرنے والا، ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے والا۔

**سیار:** جو کی روٹی۔

**سیارات:** (ع) سیارہ کی جمع، گردش کرنے والے ستارے۔

**سیارات صِغار:** چھوٹے ستارے۔

**سیارات کِبار:** بڑے ستارے۔

**سیّارہ:** (ع) وہ ستارہ جو اپنی حرکت سے گردش کرتا ہے۔

**سیّاس:** (ع) سیاست کار، سیاست مدار، سیاست اختیار کرنیوالا۔

**سیاست:** (ع) (۱) تدبیر امور ملک، ملک کے انتظامی حالات کا علم (۲) دبدبہ، سزا، سخت گیری، مثال:

**فلك را از کرم تعلیم دادہ**
**ملك را از سیاست بیم دادہ**

خالق کائنات نے آسمان کو اپنے لطف و کرم سے تعلیم دی اور فرشتے کو سزا کا خوف دلایا۔

**از روی سیاست:** ملکی حالات کے لحاظ سے، بین الاقوامی تعلقات کے لحاظ سے۔

**سیاست باز:** سیاست کا کھیل کھیلنے والا۔

**سیاست دان:** ملکی حالات کو جاننے والا۔

**سیاست گاہ:** سیاست کا عملی میدان۔

**سیاست گر:** (۱) سزا دینے والا (۲) سیاست مدار۔

**سیاست مدار:** جسے سیاست میں صلاحیت ہو، سیاست اختیار کرنے والا، سیاست کو اپنا طریق عمل اختیار کرنے والا۔

**سیاست مدارانہ:** سیاست دان کی طرح۔

**سیاست مدارانہ حرف می زند:** سیاست دانوں کی

طرح باتیں کرتا ہے۔

**سیاست مداری:** سیاست، فن سیاست میں مہارت، سیاسی حکمت عملی۔

**سیاستی:** سیاسی۔

**سیاسی:** نظام ملک کے امور، امور سیاست۔

**احزابِ سیاسی:** سیاست دانوں کی جماعتیں۔

**اقتصادِ سیاسی:** سیاسی معیشت۔

**امور سیاسی:** سیاسی مسائل۔

**مرد سیاسی:** سیاست دان۔

**سیاسیات:** سیاسی معاملات، سیاسی مسائل، امور سیاسی

**سیا سیون:** سیاسی کی جمع، سیاست دان۔

**سیاط:** (ع) سوط کی جمع۔ تازیانے، کوڑے۔

**سیّاف:** (ع) شمشیر گر، مرد شمشیرزن۔

**سِیاق:** (ع)(۱)ترتیب، طرز (۲)رفتار، روش، طریق، راہ، انداز۔

**سیاقِ سخن:** بیان کی روش، انداز بیان۔

**سیاقِ عبارت:** عبارت کی ترتیب۔

**سیاقِ کلام:** اسلوب کلام، طرز جملہ بندی۔

**سیاق:** (ع) جانوروں کو چلانا، سدھانا۔

**سیاقت:** (ع) جانوروں کو ایک راستے پر لے جانا۔

**سیّال:** (ع) بہنے والی چیز، مائع۔

**آب جسم سیال است:** پانی بہنے والی چیز ہے۔

**سیالہ:** (ع) سیال کی تانیث (۱)بہاؤ (۲)بجلی کا جریان (۳)تیز دھارا، تیز بہنے والا، سیل، سیلاب، طوفان۔

**سیام:** ملک کا نام۔

**سی ام:** تیسواں۔

**سیامک:** کیومرث کا بیٹا۔

**سیامی:** ملک سیام کا باشندہ۔

**سیاؤش:** کیخُسرو کے بیٹے کا نام۔

**سیاووش:** سیاوش۔

**سیاہ:** کالا۔

**بختِ سیاہ:** بدبختی۔

**ددہِ سیاہ:** حبشی عورت۔

**جہان را بر اوسیاہ کردند:** دنیا اس کے لیے اذیت رساں بن گئی۔

**روزگاش سیاہ شد:** اس کا وقت تباہ ہوا، زندگی تباہ ہوئی۔

**رویش سیاہ شد:** وہ سخت نادم ہوا، وہ ذلیل و رسوا ہوا۔

**سیاہ کردن:** کالا کرنا، برباد کرنا۔

**قمار بازی روزگارش را سیاہ کرد:** جوئے بازی نے اس کی زندگی برباد کردی۔

**نامہ سیاہ:** کسی کی برائیوں کا اعمال نامہ۔

**سیاہ آب:** (۱)دلدل (۲)سیاہی جس سے لکھتے ہیں۔

**سیاہ بخت:** بد بخت، بد نصیب۔

**سیاہ بختی:** بد نصیبی۔

**سیاہ پِستان:** (بد نصیب عورت) جس کے بچے مرجاتے ہیں۔

**سیاہ پُوش:** سیاہ لباس پہنے ہوئے، ماتمی لباس میں، ماتم کرنے والا۔

**سیاہ چادر:** سیاہ خیمہ، سیاہ خیمے میں رہنے والا۔

**سیاہ چال:** تاریک گڑھا، زمین دوز زندان، قلعے کا تہ

**شرمجای:** شرمگاه، وہ مقام جس کا چھپانا اور پردے میں رکھنا واجب ہے، اندام نہانیء آلۂ تناسل۔

**شرم زدگی:** شرم کا مارا۔

**شرم زدہ:** شرمگین، شرمسار، نادم، شرمندہ۔

**شرمسار:** شرمگین، نادم، شرمندہ۔

**از کردہ ہای خویش شرمسارم:** میں اپنے کیے پر نادم ہوں۔

**شرمسارشدن:** شرمندہ ہونا۔

**شرمسار کردن:** شرمندہ کرنا، کسی کی ناروا بات پر نادم کرنا۔

**شرمساری:** شرمندگی، ندامت، خجالت، ذلت۔

**شرمساری کشیدن:** ندامت محسوس کرنا، شرمسار ہونا، خجالت ہونا، نادم ہونا۔

**شرمگاہ:** جسم کا وہ حصہ جس کا چھپانا اور پردے میں رکھنا واجب ہے،

**شرمگین:** شرمسار، شرمندہ، نادم۔

**شرمگینی:** شرمندگی، ندامت، خجالت۔

**شرمندہ:** شرمسار، نادم۔

**شرمندہ شدن:** شرمسار ہونا، خجل ہونا، نادم ہونا۔

**شرمندہ کردن:** شرمندہ کرنا۔

**شرمیدن:** شرم آنا، حیا کرنا، شرمانا، حیاداری۔

**شرمین:** شرمگین، شرمندہ، شرمسار۔

**شرنگ:** حنظل، تلخ چیز، زہر۔

**شروان:** شیروان، خراسان کے ایک شہر کا نام۔

**شروح:** (ع) شرح کی جمع، شرحیں، تفسیریں۔

**شرود:** فراری، جو فرار ہوگیا ہو، جو بھاگ نکلا ہو۔

**شرور:** شر کی جمع، فتنہ انگیزیاں، شرارتیں۔

**شروط:** (ع) شرط کی جمع۔

**شروع:** (ع) آغاز، ابتدا۔

**شروع بکار:** کام شروع کرنا۔

**شروع شدن:** شروع ہونا۔

**شروع کردن:** ابتدا کرنا۔

**تحصیل را درچہ سن شروع کردید:** آپ نے تحصیل علم کس سن میں شروع کی۔

**درس ساعت ہفت شروع می شود:** پڑھائی سات بجے شروع ہوتی ہے۔

**شروق:** (ع) طلوع آفتاب۔

**شر و ور:** بے معنی بیہودہ باتیں۔

**شروین:** قلعہ شرواں یا شیروان۔

**شرہ:** (ع) حرص، لالچ، طمع، آز۔

**شرہ آلود:** حریص، طماع۔

**شرہان:** شرہ، حریص، لالچی، طماع۔

**شری:** حنظل۔

**شریان:** (ع) رگیں، (شرایین جمع)۔

**شریان ریوی:** پھیپھڑے سے تعلق رکھنے والی رگیں۔

**ورم شریان:** رگوں کا ورم یا سوزش۔

**شریان بند:** لہو روک، ایک آلہ جس کے ذریعے شریانوں کا خون بہنا بند ہو جاتا ہے۔

**شریانی:** شریان کا خون۔

**شریب:** (ع) مشروب، ہر وہ مائع چیز جو پینے کے لائق ہو۔

**شریج:** (ع) اندام نہانی۔

**شریحہ**:(ع) گوشت کا ٹکڑا، شرائح جمع۔

**شریدن**:پانی کا اوپر کی سطح سے پیاپے گرنا۔

**شریر**:(ع) فتنہ انگیز، بدکیش، شرارتی (اشرار جمع)۔

**شریطہ**:(ع) ایک شرط، ۔ شرائط جمع۔

**شریعَت**:(ع) اسلامی قانون۔

**درین باب شریعت اسلام چہ میگوید**:اس سلسلے میں اسلامی قانون کیا کہتا ہے

**شریعت گزار**:شارع، مقنن۔

**شریعت مدار**:اسلامی قانون کا ماہر، ممتاز۔

**شریعتی**:شرعی، دینی قانون سے متعلق۔

**شریف**:(ع) بزرگ، نجیب، بھلا مانس (شرفا اور اشراف جمع)۔

**قُدس شریف**:یوروشلم، شریف امیر کے معنی بھی استعمال ہوا مثلاً شریف مکہ۔

**اسم شریف شما چیست**:آپ کا اسم گرامی کیا ہے۔

**شریفہ**:شریف کی مونث۔

**شریفی**:شرافت۔

**شریک**:(ع) حصہ دار، ساتھی۔

**ہمہ باہم شریک ہستند**:وہ سب آپس میں حصہ دار ہیں (شرکا جمع)۔

**شریک الاِجارہ**:(ع) ٹھیکے میں شریک۔

**شریک اِرث-شریک الارث**:وراثت میں شریک۔

**شریک الرای**:ہم رائے۔

**شریک شدن**:حصہ دار بننا۔

**شریکِ فتنہ**:سازشی، بغاوت میں شریک۔

**شریک کردن**:حصہ دار بنانا۔

**شریک الملک**:(ع) ملکیت میں شریک۔

**شریک المنفَعہ**:(ع) منافع میں شریک۔

**شَزُر**:غصے کی نظر سے دیکھنا۔

**شسب**:برق، بجلی کی چمک، کڑک۔

**شَست**:انگوٹھا نیز دام، کمند۔

**شست دست**:ہاتھ کا انگوٹھا۔

**شست**:جال، دام۔

**ماہی از شست جَست**:مچھلی جال سے نکل گئی۔

**شست**:سارنگی کی کمان، مضراب۔

**شست**:شصت، ساٹھ۔

**شُست**:شست= دھونا سے ماضی مطلق اس نے دھویا۔

**شست**:(۱)بیٹھنے کی جگہ (۲)پوشیدہ بات۔

**از شست کسی خبر دار شدن**:کسی کی پوشیدہ بات سے آگاہ ہونا اور اس امر کی طرف متوجہ ہونا۔

**شست آویز**:ایک خاص قسم کا شکنجہ جس سے مجرم کو سزا ملتی ہے۔

**شُستر**:شوستر، خوزستان کا صدر مقام، محمرہ کا شمالی شہر۔

**شُستشو-شست وشو**:نہانا، دھونا، نہا دھو کر پاک صاف ہونا۔

**شِستَگانی**:بنا، بنیاد، اساس، عمارت کی بنیاد۔

**شست گیر**:تیر انداز، کماندار۔

**شُستگی**:دھویا جانا، پاک صاف ہوجانا۔

**شَستم-شصتم**:ساٹھواں۔

**شُستن**:دھونا۔

**ظرف ہارا آشپزی شوید**:باروچی برتن دھوتا ہے۔

**سیل خاک ریز راشست**:سیلاب نے کوزا کرکٹ صاف کردیا۔

**دست از جان شستن**:جان سے ہاتھ دھو بیٹھنا۔

**شِستن-نشستن**:بیٹھنا۔

**شُستنگاہ**:غسل خانہ، نہانے کی جگہ۔

**شُست وشو**:نہانا دھونا، نہا دھوکر پاک صاف ہو جانا۔

**شست وشودادن**:نہلانا دھلانا۔

**شست شوکردن**:نہانا دھونا۔

**او با آب گرم شست و شومی کند**:وہ گرم پانی سے غسل کرتا ہے۔

**شُستہ**:نہایا دھویا ہوا۔

**شُستہ و رُفتہ**:صاف ستھرا۔

**شستہ رُو**:جس کے ابھی ڈاڑھی نہ آئی ہو، امرد۔

**شَستی**:(۱)انگوٹھے جیسا، نیز گل شستی۔

**شش**:چھ۔

**شُش**:پھیپھڑا، جگر سفید۔

**شش بانو**:کنایہ چاند اور پانچ سیاروں کا یعنی چاند، عطارد زہرہ، مریخ، مشتری اور زحل، اس سے چھ خواتین بھی مراد ہیں۔

**شش برابر**:چھ گنا۔

**شش پا**:چھ پاؤں والا کیڑا۔

**شُش پستان**:عورت جس کے پستان نرم اور بڑے ہوں۔

**شش تا-شش تار**:چھ تاروں والا ساز۔

**ششتای**:کوئی چیز جس کے چھ حصے ہوں۔

**ششتر-شوستر**:محمرہ کے شمال کا ایک قصبہ۔

**شش جہت**:جس کے چھ ضلع ہوں، چھ اطراف۔

**شش حرفی**:لفظ جس کے چھ حرف ہوں۔

**ششد انگ**:کسی چیز کے پورے چھ حصے۔

**ششد انگِ حواس**:پوری توجہ سے۔

**ششد انگ مُلک**:پوری مملکت۔

**ششد انگی**:سالم، کل، سب کا سب، جو چھ حصوں پر مشتمل ہے۔

**یک دیہہ ششد انگی**:پورا گاؤں۔

**ششدَر**:(۱)نردوں کا کھیل (۲)سراسیمگی، حیرانی۔

**ششدر بازی**:نردوں کا کھیل کھیلنا۔

**ششدری**:چھ دروازوں والا، مراد دنیا۔

**شش سال**:چھ برس کا۔

**شش سطحی**:مسدس، شش طرفی شکل، شش پہلو، جس کے چھ کونے یا چھ سطحیں ہوں۔

**شش سُو**:چھ طرفوں والی، چھ کونیا، شکل۔

**شش صد**:چھ سو۔

**شش صدم**:چھ سواں۔

**شش صدی-شش صدمین**:چھ سواں، جشن شش صد مین، چھ سواں جشن۔

**شش ضلعی**:مسدّس، چھ طرفی شکل، جس شکل کے چھ ضلع ہوں۔

**شش طاق:** چھ گوشہ خیمہ۔

**شش لا:** چھ تہیں۔

**ششلُول:** ریوالور جس میں چھ گولیاں رکھی جاتی ہیں۔

**ششم:** چھٹا۔

**ششم آنک:** چھٹی بات یہ کہ۔۔

**فصل ششم:** چھٹی فصل، یا چھٹا باب۔

**شش ماھہ:** سال میں دو مرتبہ۔

**اطلاع نامہ شش ماھہ:** چھ ماہی رپورٹ۔

**ششتُمی:** چھٹا۔

**اطاق ششتُمی:** چھٹا کمرہ۔

**ششتمین:** چھٹا۔

**سال ششتمین:** چھٹا سال۔

**شش وپنج:** ادھیڑ بن، فکر و اندیشہ۔

**شش وتدی:** مسدس، شش طرفی شکل۔

**شُشی:** پھیپھڑے کا، پھیپھڑے سے متعلق، پھیپھڑے کے رنگ کا ہلکا سرخ۔

**شش یک:** ایک کا چھٹا حصہ، ۱/٦۔

**شَصت:** ساٹھ۔

**شَصت تیر:** مشین گن۔

**شصُتم:** ساٹھواں۔

**یک شصتُم:** ایک کا ساٹھواں حصہ، ۱/٦۰۔

**شطّ:** (ع) (۱)بہت بڑا دریا (۲)دریاے دجلہ (۳)دریا کا کنارہ، شطوط جمع۔

**شطّاح:** (ع) گستاخ، شریر، شطحیات کا قائل، خلاف شرع باتیں کرنے والا۔

**شطارَت:** ہوشیاری، چالاکی۔

**شط العرب:** (ع) دریا جو دریاے دجلہ اور دریاے فرات سے مل کر بنتا ہے اور خلیج فارس میں جاگرتا ہے۔

**شطحِیّات:** (ع) شریعت کے خلاف باتیں زبان پر لانا، عالم وجد میں کوئی ایک کلمہ زبان پر لانا، جو خلاف شرع ہو، مثلاً منصور حلاج کا اناالحق کہنا۔

**شطر:** نصف، ایک چیز کا آدھا حصہ، شطور جمع۔

**شطرنج-شطرنگ:** بہار عجم میں آیا ہے کہ یہ لفظ شترنگ کا معرب ہے، یہ ایک کھیل ہے جس کے اکثر مہرے انسانوں کے نام پر ہیں اس لیے مجازاً اسے شترنگ کہتے ہیں بعض کی رائے ہے کہ یہ شش رنگ کا معرب ہے اور شش رنگ سے مراد ہے چھ مہرے یعنی رخ، گھوڑا، فیل، پیادہ، وزیر اور بادشاہ، بعض کے نزدیک صد رنگ (رنگ بمعنی حیلہ) اس کھیل میں سیکڑوں حیلے کرنے ہوتے ہیں، بہر حال شطرنج چھ مہروں کا مشہور عالم کھیل ہے۔

**شطرنج بازی کردن:** شطرنج کھیلنا۔

**شطرنج باز:** شطرنج کا کھلاڑی۔

**شطرنج بازی:** شطرنج کھیلنا۔

**شطرنجی:** (۱)چارخانہ دار کپڑا (۲)شطرنج باز۔

**شطط:** حد سے تجاوز کرنا، حد سے بڑھ جانا۔

**شطَل-شتل:** بغیر خطرے کے منافعہ حاصل ہونا۔

**شطوط:** (ع) شط کی جمع، بڑے بڑے دریا۔

**شِعاب:** (ع) شعبہ کی جمع، حصے، (۱)شاخیں، ٹکڑے، ادارے، (۲)چھوٹی نہریں، نہریں جو دریا یا بڑی نہروں سے نکالی جائیں۔

**شِعار:** (ع) (۱) علامت، نشان، رنگ، اصول (۲)قمیص، پیراہن (۳)حسب حال (۴)کتبہ، اصول عمل (۵)دستور، عادت، طرز، روش (٦)پیشہ۔

**آنرا شعارِ خود قرار دادہ است:** اس نے اسے اپنا اصول زندگی بنالیا ہے۔

**رحمت شِعار:** جس کا دستور حیات مہربانی اور شفقت ہو۔

**شِعار زندگی:** زندگی کا اصول، عمل۔

**شِعاری:** (ع) عادی۔

**شُعاع:** (ع) آفتاب کی روشنی، کرن، کسی روشن چیز کی چمک، روشنی

**شعاعِ آفتاب:** سورج کی روشنی۔

**شعاع افگندن:** چمکانا، چمک کا عکس ڈالنا۔

**شعاعِ مہتاب:** چاند کی چاندنی۔

**شعاع افگن:** چمکانے والا، درخشاں کرنے والا۔

**شعاع افگنی:** چمکانا، درخشاں کرنا۔

**شعاع گُستَر:** شعاع افگن۔

**شُعاعی:** شعاع سے متعلق، کرنوں سے متعلق۔

**شَعائر:** شعیرہ کی جمع، رسوم، مذہبی رسوم، آداب و رسوم، رواج۔

**شِعب:** (ع) (۱) پہاڑی راستہ، تنگ گھاٹی، درہ (۲)قبیلہ (شعاب جمع)۔

**شَعب:** (ع) نسل، قوم، جمعیت (شعوب جمع)۔

**شُعَب:** (ع) دیکھیے شعبہ۔

**شُعبات:** (ع) شعبہ کی جمع۔

**شَعبان:** (ع) ہجری سن کا آٹھواں مہینہ۔

**شُعبَدِہ:** (ع) وہ بازی جس کا تعلق سحر و جادو یا محض خیال سے ہو، دھوکا، فریب۔

**شعبدہ بازی:** چالاکی سے کوئی کارنامہ دکھانا۔

**شُعبہ:** شاخ، حصہ، ادارہ، نہر جس سے کوئی اور نہر نکالی گئی ہو، نہر جو دریا یا بڑی نہر سے نکالی جائے۔ (شعب جمع)۔

**این ادارہ چندین شعبہ دارد:** اس ادارے کے کتنے حصے ہیں۔

**شِعر:** (ع)بیت جو خاص بحر اور قافیہ، ردیف، کی پابندی سے لکھا جائے، موزوں سخن (اشعار جمع)۔

**شعر ادبی:** شعر جس میں ادبیت ہو۔

**شعر بالبداھہ:** (ع)فی البدیہہ شعر کہنا۔

**شعررزمی:** شعر جس میں شجاعت یا بہادری کا ذکر آئے۔

**شعر غِنائی:** شعر جس میں ترنم کی کیفیت پائی جائے، غزلیہ شعر۔

**شعرِ منثور:** نثری شعر جس میں قافیہ ردیف اور بحر و وزن کی پابندی نہ ہو۔

**شعرِ نمائشی:** ڈرامائی وضع کا شعر۔

**شعرِ ہجائی:** ہزلیہ یا ہجویہ شعر جو کسی موقع پر کہا جائے۔

**شَعر:** (ع)بال، مو۔

**شعر بافی:** کپڑا بننا، جولاہے کا پیشہ یا کام۔

**شِعر خوانی:** شعر پڑھ کر سنانا۔

**شِعری:** شاعرانہ، فن شعر کی ضرورت۔

**شِعری:** شعرا، دوستاروں کے نام، ایک کو "شعری شامی" اور دوسرے کو "شعری یمانی" کہتے ہیں یہ موسم گرما کی راتوں میں نمایاں ہوتے ہیں، انھیں فارسی میں دو خواہر یا دو خواہران کہتے ہیں۔

**شعریہ:** شعر سے متعلق۔

**شَعشعان:** (۱)تابندہ، درخشندہ (۲)نیک خصلت۔
**شعشعہ:** چمک دمک، تابش، تابندگی، درخشندگی، آفتاب کی روشنی۔
**شَعَف:** (ع)خوشی، مسرت، راحت، شادمانی، سرور، کیفیت وجد، عشق، دلبستگی، شیفتگی۔
**شُعلہ:** آگ کی لپٹ، آنچ، روشنی۔
**شعلہ عشق:** آتش عشق۔
**آتش شعلہ می زند:** آگ کے شعلے نکل رہے ہیں۔
**شعلہ زدن-شعلہ کشیدن:** شعلہ بھڑکنا۔
**شعلہ بار:** لگاتار شعلے نکلنا۔
**شعلہ خُو:** آتش مزاج، غصیلا۔
**شعلہ زن-شعلہ ور:** جس میں سے شعلے نکل رہے ہوں۔
**شُعُوبی:** (ع) ایک گروہ جو عربوں کو عجمیوں پر برتری نہیں دیتا تھا۔
**شعوبیہ:** (ع) شعوبیوں کا گروہ۔
**شعودَہ-شعودِہ:** شعبدہ، نیرنگ، فریب۔
**شُعُور:** عقل، فہم، ادراک، احساس، تمیز، سلیقہ، واقفیت، دانائی، جاننا، پہچاننا۔
**شعور حیوانی:** عقل حیوانی، جبلّت، جبلّی افعال، وجدان، فطری صلاحیت۔
**شعور فطری:** قدرتی ذہانت۔
**بی شعور:** بے عقل۔
**شَعور:** شَعر کی جمع، بال، مُو۔
**شُعَیب:** (ع) ایک پیغمبر جو حضرت موسی(ع) کے خسر تھے۔
**شعِیر:** (ع)جَو۔
**شعیرہ:** جوکی روتی، نان جویں۔

**شغ:** شاخ، جانور کے سینگ۔
**شِغا:** ترکش، تیردان۔
**شَغاف:** پردہ دل، سویدائے دل، دل کا سیاہ نشان، نیز بیماری جو دل کے پردے میں پیدا ہوتی ہے۔
**شَغال:** گیدڑ۔
**شغّال:** جس کے بہت سے کام ہوں، بہت مشغول۔
**شغال بہ:** بہی کا درخت یا اس کا پھل۔
**شغَب:** شور و غوغا، ہیا ہو، فتنہ انگیزی۔
**شغَر:** ہاتھ یا پاؤں کی جلد جو کام کرنے سے سخت ہو جاتی ہے۔
**شغَر بغَر:** پریشان، پراگندہ، درہم برہم۔
**شغرَبِیّہ:** فن کشتی کا ایک داؤ۔
**شغز:** گردن کشی، فتنہ انگیزی۔
**شغَف:** حرص، کسی چیز سے انتہائی دلبستگی، عشق، دلباختگی۔
**شغَک:** احمق، بیوقوف۔
**شُغل:** (ع) کام، پیشہ، ملازمت، مشغولیت۔
**شغل من معلمی است:** میرا پیشہ درس و تدریس ہے۔
**شغِم:** (ع) حرص، لالچ، کسی چیز سے زیادہ دل بستگی ہونا۔
**شغہ:** جلد کی صلابت، سختی، اور موٹا پن۔
**شفّ:** کپڑا یا نازک پردہ، نیز بمعنی ہوا (شفوف جمع)۔
**شِفا:** () صحت پانا، تندرست ہونا۔
**شفا پذیر:** قابل علاج، صحت پانے کے قابل۔
**شفا دادن:** شفادینا، اللہ تعالی کا شفا بخشنا۔
**شفایافتن:** علاج سے شفا پانا۔
**دارالشّفا:** شفاخانہ، ہسپتال۔

**شفابخش:** صحت دینے والا۔
**شفاجُرُف:** وادی کا کنارہ، آبگیر۔
**شفاخانہ:** ہسپتال۔
**شفادارُو:** صحت کی دوائی۔
**شفادِہندہ:** شفابخش۔
**شفا سازی:** صحت دینا۔
**شفاعَت:** (ع) سفارش، گنہگار کی بخشش چاہنا، وسیلہ، کسی کے لیے سفارش کرنا۔
**شفاعت کردن:** سفارش کرنا۔
**درحق من پیش او شفاعت کنید:** میرے لیے اس سے سفارش کیجے۔
**شفاعت آمیز:** سفارشی۔
**کلماتِ شفاعت آمیز او مرا نجات داد:** اس کے سفارشی الفاظ نے مجھے نجات دلادی۔
**شفاعت کُنندہ:** سفارش کرنے والا، شفیع۔
**شفاعۃً:** (ع) سفارش کے طور سے۔
**شفّاف:** (ع) صاف، روشن۔
**شفّافی:** (ع) صفائی، روشنی۔
**شِفاہ:** (ع) شفہ کی جمع، ہونٹ، لب۔
**شَفاہاً:** زبانی طور سے۔
**شفاہاًباو توضیع دادم:** میں نے زبانی اس سے وضاحت کردی۔
**شفاہی:** زبانی۔
**امتحانات شفاہی و کتبی:** زبانی اور تحریری امتحانات۔
**توضیحات شفاہی:** زبانی وضاحتیں۔
**شہادتِ شفاہی:** زبانی شہادت۔
**وصیّت شفاہی:** وصیت بوسیلہ زبان، زبانی وصیت کرنا۔
**شَفت:** گٹھلی دار پھل۔
**شَفت:** (۱) ناہموار، ناتراشیدہ (۲) تنومند، لحیم شحیم، موٹا تازہ (۳) ارزاں۔
**شِفت:** خمدار، مڑا ہوا، بل کھایا ہوا (۲) کوزپشت خمیدہ کمر، کبڑا، بے ڈول (۳) غیر متمدن، فریب آمیز۔
**شَفت:** گیلان کا ایک گاؤں۔
**شِفُت:** زخم سے خون یا پیپ نکلنا۔
**شُفت:** بخیل، کنجوس، خسیس۔
**شفتالو:** ایک قسم کا بڑا آڑو۔
**شفتاہنگ:** تار کھینچنے کا آلہ۔
**شفترک:** خاکشیر، خودرَو پودے جو صحراؤں یا باغوں اور پہاڑوں کے دامن میں اگتے ہیں ان کی شاخیں باریک اور پتے لمبے ہوتے ہیں۔
**شَفتہ:** (۱) کھرل، ہاون، کونڈی (۲) چھوٹی توپ جس سے گولہ بہت اونچا جاتا ہے (۳) آتشبازی کے گولے پھینکنے کا آلہ (۳) گارا چونے کا مسالہ، کنکریٹ سے تہ جمانا۔
**شفتہ آہن:** لوہے کے استعمال سے تہ جمانا۔
**شفتہ ریزی:** کنکریٹ کی تہ جمانا۔
**شفتَین:** دو ہونٹ۔
**شُفر:** (ع) پلک کا کنارہ جہاں پلکوں کے بال ہوتے ہیں۔
**شَفرہ:** موچی کا چمڑا ہموار کرنے کا آلہ۔
**شفش:** باریک لکڑی جس سے دُھنیہ روئی دھننے کا کام کرتا ہے۔
**شفشاہنج:** دھنیے کی کمان، لوہے کا سوراخ دار قطعہ جس میں سے سنار سونے چاندی کی تار ڈال کر کھینچتے ہیں تاکہ وہ باریک اور تابدار ہو جائے۔
**شفع:** (ع) جوڑا، جفت، میاں بیوی۔

**شفعا:**سفارش کرنے والا، شفیع۔

**شُفعہ:** وہ حق جو گھر یا زمین کی ہمسائیگی سے حاصل ہو۔

**شفَق:** (ع) (۱)سرخی جو طلوع آفتاب سے پہلے اور غروب آفتاب کے بعد نمودار ہوتی ہے (۲) رحم، شفقت اشفاق جمع۔

**شفَقَت:**(ع) مہربانی، رحم و کرم۔

**خدا بر آن پیر مرد بیچارہ شفقت کرد:**خدا نے اس بے بس بوڑھے آدمی پر رحم کیا۔

**شفقت کردن:**مہربانی کرنا۔

**شفَقی:**شفق سے متعلق، اس سرخی سے متعلق جو طلوع آفتاب سے پہلے اور غروب آفتاب کے بعد رونما ہوتی ہے۔

**شفَک:** بیکار چیز، بوسیدہ چیز، بے ہنر، ناداں۔

**شفوات:**دیکھیے شفہ۔

**شفودِہ:**ہفتہ، ہفتے کے دن، ہفتہ سے جمعہ تک کے دن۔

**شفوی:**دیکھیے شفہی۔

**شَفَہ:**ہونٹ لب۔

**شفَہی:** ہونٹوں سے متعلق۔

**حروف شفہی:**حروف جو ہونٹوں کو بند کرکے یا قریب لا کر ادا کیے جائیں۔

**شفِیر:**آنکھ کی پلکوں کا کنارہ۔

**شفِیع:**(ع)شفاعت کرنے والا، سفارش کرنے والا۔

**شفیعا:**فارسی کا ایک رسم الخط، خط شکستہ۔

**شفِیف:**(ع)شفاف ہر وہ چیز جو بلور کی مانند ہو۔

**شفِیق:**(ع)شفقت کرنے والا مہربان، مشفق

**شقّ:**(ع)شگاف، درز، پھٹا ہوا، چاک

**شقُّ القمر:**چاند کا دو ٹکڑے ہونا، حضرت رسول کریم(ص) کا معجزہ۔

**شق کردن:**ٹکڑے کرنا، شگاف دینا۔

**شقّ:**(ع)سیدھا، مستقیم، راست، کھڑے ہونے، استقامت سے۔

**شق کردن:**سیدھا کھڑا ہونا۔

**شَقا:**(ع)شقاوت، بدبختی، بد نصیبی۔

**شَقا:**ترکش جس میں تیر رکھے جاتے ہیں۔

**شقاحَت:**(ع)بدصورتی، پستی، گھٹیا پن۔

**شقاق:**(ع) (۱)کسی ملت یا جماعت کی پھوٹ، تفرقہ، رفض، اعتزال (۲)اختلاف، نفاق، علیحدگی۔

**شقاقُل:**جنگلی گاجر۔

**شقاقُلوس:**کسی عضو کا بے حس ہو جانا۔

**شقاقلوسی:**گلا ہوا، بے حس، ناسوردار۔

**شقاوَت:**(ع)بد بختی، بد نصیبی۔

**شقایق:**(ع)گل لالہ، سرخ پھول

**شُقرۃ:**(ع)سرخ و سفید رنگ، زرد رنگ جس میں سرخی کی جھلک ہو۔

**شِقّہ:**کسی چیز کا نصف حصہ، جانور کے گوشت کا کچھ حصہ یا نصف حصہ۔

**شقہ کردن:**دو حصوں میں کاٹنا یا الگ کرنا۔

**یک شقہ گوشت:**جانور کے گوشت کا ایک پہلو، نصف حصہ۔

**شقّی:**(ع)سخت دل، بد بخت، بد خصائل، بد سیرت

(اشقیا جمع)۔

**شقی:** دنیوی (اخروی کی ضد) زمانی، کنپٹی۔

**صداع شقی:** (۱)من کی موج، لہر، ترنگ (۲)درد شقیقہ۔

**شقیت:** سختی۔

**شقیق:** (ع)دو حصوں میں الگ الگ کٹی ہوئی چیز سگی ماں مگر سوتیلے باپ کی اولاد۔

**شقیقہ:** (ع)آدھے سرکا۔

**درد شقیقہ:** آدھے سر کا درد۔

**شک:** شبہ، گمان۔

**شک آوردن:** شبہ کرنا۔

**شک افتادن:** شبہ میں پڑنا۔

**شک داشتن:** شبہ ہونا۔

**شکی نیست کہ مجازات خواہد شد:** کوئی شبہ نہیں کہ اسے سزا ہوگی۔

**شکات:** (ع)بیماری، عیب۔

**شکار:** جانور کو پکڑنا یا حلال کرنا، وہ جانور جسے پکڑنا مقصود ہو، مطیع، مغلوب، یلغار۔

**شکار شدن:** کسی کی زد میں آجانا۔

**شکار کار خوبی نیست:** جانوروں کو پکڑنا مارنا اچھا کام نہیں۔

**شکار باز:** شکاری، شکارچی، شکار کرنےوالا۔

**شکاربند:** وہ تسمہ وغیرہ جس سے شکار باندھا جائے۔

**شکارچی:** شکاری، شکار کرنے والا۔

**شکارستان:** شکارگاہ، شکار کرنے کی جگہ۔

**شکار گاہ:** شکار کرنے کی جگہ۔

**شکار گر:** شکاری۔

**شکاری:** شکار کرنے والا، جس کا مشغلہ جانوروں کا شکار کرنا ہو۔

**شکاریان:** شکاری کی جمع، شکاری پرندے۔

**شکار یدن:** شکار کرنا۔

**شکاشک:** چلتے ہوئے پاؤں کی آواز۔

**شکاف:** چاک، درز، شگاف، چیرا۔

**شکاف دادن:** چاک کرنا۔

**مُوشکاف:** بال کی کھال اتارنے والا۔

**شکافاندن:شکافتن-** چیرنا، چاک کرنا۔

**شکافتگی:** درز، رخنہ، سوراخ ہونا۔

**شکافتن-شکافتن:** چیرنا پھاڑنا، شگاف دینا۔

**جرّاح زخم را شکافت:** جراح نے زخم کو چیر دیا۔

**چون بعشق آمد قلم بر خود شکافت:** جب قلم لفظ عشق پر آیا تو اس میں شگاف آگیا۔

**کشتی امواج رامی شگافد:** کشتی موجوں کو چیر کر نکل جاتی ہے۔

**شکافتہ:** پھٹا ہوا، چیرا ہوا، جس میں شگاف ہو۔

**شکافدار:** جس میں شگاف ہو۔

**شکافہ:** مضراب جس سے ستار بجائی جاتی ہے۔

**شکاک:** شک کرنے والا، وہ شخص جسے ہر بات میں بہت شک ہو۔

**شکاکی:** شک کرنا۔

**شِکال:** رسی جس سے جانوروں کے پاؤں باندھے جاتے ہیں۔

**شکاوَت:** شکایت۔

**شکایَت:** گلہ، شکوہ، دکھ، درد۔

**به شکایت او رسیدگی کنید:** اس کے دکھ درد پر توجہ کیجیے۔

**شکایت کردن:** گلہ شکوہ کرنا۔

**از دست کسی شکایت کردن:** کسی کا گلہ شکوہ کرنا۔

**من ازو هیچ شکایت ندارم:** مجھے اس سے کوئی گلہ شکوہ نہیں۔

**شکایت آمیز:** جس میں شکایت پائی جائے۔

**سُخنان شکایت آمیز:** باتیں جن سے گلہ شکوہ ظاہر ہو۔

**شکایت کُنان:** گلہ شکوہ کرتے ہوئے۔

**شکایت مند:** غیر مطمئن، شکایت کرنیوالا۔

**شکر۔شکّر:** چینی، کھانڈ۔

**شکر افشانی:** شیریں گفتار، شیریں تقریر۔

**شُکر:** سپاس گزاری، شکریہ ادا کرنا۔

**شکر کردن:** شکر گزار ہونا، شکریہ ادا کرنا۔

**شکر گذاردن:** شکر کرنا، شکر گزار ہونا، شکریہ ادا کرنا۔

**شکرِ نعمت:** پروردگار کی نعمت کا شکریہ ادا کرنا۔

**خدا را شکر که بی خطر رسیدی:** خدا کا کرم کہ تو بلا خطر پہنچ گیا۔

**خدایا شکرِ درگاہت:** اے خدا تیری بارگاہ کا شکر گزار ہوں۔

**شکر آب:** کنایۃ دوستوں میں خفگی پیدا ہونا، رنج و کدورت پیدا ہونا۔

**شَکر آمیز:** جس میں شکر ملی ہوئی ہو۔

**شُکران:** شکر گزاری، سپاس گزاری کرنا۔

**شِکر اندا:** کوئی چیز جس میں شکر ڈالی جائے۔

**شُکرانہ:** شکر گزاری کرنا۔

**شکرانہ آن احسان:** اس احسان کا شکریہ۔

**شکربار:** شیریں آواز، شیرینی بکھیرنے والا۔

**شکر پورہ:** ایک قسم کی شیرینی جو بادام، پستہ، چینی وغیرہ ملا کر تیار کرتے ہیں۔

**شکر پارہ:** ایک قسم کی مٹھائی جو بشکل مربع پارہ پارہ کی جاتی ہے۔

**شکر پنیر:** ایک قسم کی مٹھائی جو چاولوں یا گندم کے آٹے سے تیار کی جاتی ہے۔

**شکرچش:** شیرینی کو اندازے کے لیے چکھنا۔

**شکر خائی:** مٹھائی چبانا۔

**شکرچین:** شکر خوار۔

**شکر خند۔شکر خندہ:** شیریں مسکراہٹ، تبسم۔

**شکر خواب:** میٹھی نیند، خواب خوش، شاد خواب۔

**شکر خیز:** چینی جس سے پیدا ہو

**شکر دان:** چینی دان

**شِکر دَن:** شکار کرنا

**شکرَندہ:** درہم برہم کرنے والا

**شکر دہان:** شیرین دہاں، شیریں زبان

**شکر ریز:** (۱)مٹھائی بنانے والا، شیریں صدا والا شیریں گفتار، فصیح، لب محبوب کا کنایہ

**شکر ریزی:** (۱)مٹھائی بنانے کا کام (۲)شیریں زبان میں باتیں کرنا، شکر افشانی، شیریں بیانی

**شکر زبان:** شیریں بیان

**شکرِ ستان:** جہاں چینی تیار ہوتی ہے، کنایۂ محبوب کے ہونٹ، لب ہائے شیریں

**شکر شِکن:** شیریں سخن، شیریں گفتار

**شکر فِشان:** میٹھے بول بولنے والا، شیرینی بکھیرنے والا

**شکر فِشانی:** شکر افشانی، شیریں آواز میں باتیں کرنا، شیرینی بکھیرنا

**شُکر گُذار:** سپاس گزار، شکریہ ادا کرنے والا

**شکر گذاری:** کسی کی مہربانی پر شکریہ ادا کرنا

**شکر گذاری کردن:** شکریہ ادا کرنا

**شکر لب:** شیریں لب، کنایۂ محبوب کے ہونٹ

**شِکرہ:** شکاری

**شکری:** ہلکا زرد رنگ، جس چیز میں مٹھاس ہو

**شکّرین:** چینی سے میٹھی کی ہوئی چیز، شیرین

**شِکَست:** (۱)شکستن= ٹوٹنا سے ماض مطلق، ٹوٹ گیا (۲)ہار، ہزیمت (۳)گرنا (۳)شرم، ندامت، ذلت، رسوائی، خجالت، ناکامی (۵)نقص

**شکست خوردن:** ہزیمت کھانا، ہار جانا

**شکست دادن:** ہرا دینا، مغلوب کرنا

**شکستِ شاگردان رسوائی معلّم است:** شاگردوں کی ناکامی استاد کے لیے باعث رسوائی ہے

**شکست یافتن:** شکست کھانا

**قشونِ دشمن شکست خوردند:** دشمن کے لشکر نے ہزیمت کھائی

**لطافتش گل ہای بوستان را شکست داد:** اس کی لطافت نے چمن کے پھولوں پر فوقیت حاصل کی

**شِکست:** شکستن= توڑنا سے ماضی مطلق، اس نے توڑا، ناکامی، شکستگی

**شکست بند:** شکستہ بند، ہڈی جوڑنے والا، استخوان بند

**شکست خوردہ:** ہارا ہوا، ہزیمت خوردہ

**شکستِگی:** ٹوٹ جانا

**شکستَن:** ٹوٹنا

**او عہد خود را بشکست:** اس نے عہد شکنی کی، اپنا وعدہ توڑ دیا

**درہم شکستن:** شکست دینا

**دل شکستن:** دل توڑنا، مایوس کر دینا

**شکستنی:** جو ٹوٹ جائے

**شکستنی ہارا آنجا نگذارید:** ٹوٹ جانے والی چیزوں کو وہاں نہ رکھیے

**شکستہِ:** ٹوٹا ہوا، اداس، غمگین، مغموم

**آواز شکستہ:** غمگین آواز، درد بھری آواز

**خطِ شکستہ:** تیزی سے یا گھسیٹ کر لکھا ہوا

**دل شکستہ:** نا امید، غمگین، مغموم، رنجیدہ

**شکستہ شدن:** ٹوٹ جانا، رنجیدہ ہونا، نا امید ہو جانا، پریشان ہونا

**شکستہِ بال:** جس کے پر و بال ٹوٹ چکے ہوں، بد نصیب،

مصیبت زدہ، پریشان حال

**شکستہِ بستہ:** اچھی بری چیز جو یکجا کی گئی ہو

**شکستہ بند:** ہڈی جوڑنے والا، استخوان بندی کرنیوالا

**شکستہ بندی:** ہڈی جوڑنا، استخواں بندی

**شکستہ حال:** پریشان حال، محتاج، مفلس

**شکستہ خاطر:** شکستہ دل، پژمردہ، مغموم

**شکستہ زبان:** گونگا

**شکستہ نفس:** عاجز، مسکین

**شکستہ نفسی:** عاجزی، فروتنی

**شکستہ نفسی کردن:** اپنے آپ کو ذلیل کرنا، خودداری کو صدمہ پہنچانا

**شِگفت:** (۱) تعجب، حیرت (۲) تعریف و تحسین، پسندیدگی

**در شگِفت بودن:** عالم حیرت میں ہونا

**شگُفت، شگفتن:** کھلنا سے ماضی مطلق کھلا، نشو و نما پائی

**شگِفت آمیز:** حیران کن

**شِگِفت انگیز:** حیران کن، حیرانی پیدا کرنے والا، عجیب و غریب

**عملیات شگِفت انگیز:** عجیب و غریب کرتب، حیرت انگیز فنی کارنامے

**شگُفتِگی:** کھلنا، (پھولوں کا) خوشی کے آثار کا نمایاں ہونا

**شگفتن:** کھلنا

**شگفتہ:** کھلا ہوا، خوش، مسرور

**شگفتیدن:** متعجب ہونا، حیران ہونا، متحیر ہونا

**شگفتیدن:** کھلنا، نشو و نما پانا، پھلنا پھولنا، بڑھنا

**شکک:** طنبور، تنبور، چلتے ہوئے پاؤں کی آواز

**شکل:** (ع) (۱) صورت، چہرہ، مانند، شباہت، وضع، رنگ ڈھنگ، مشابہت، طور طریقہ

**شکل کشیدن:** تصویر بنانا

**نمی دانم چہ شکل او را فریب دادند:** معلوم نہیں کس طرح اسے فریب دیا گیا

**شکلاً مانند میمون است:** شکل و صورت کے لحاظ سے وہ بندر سے مشابہہ ہے،

**شکلات:** چاکولیٹ، ایک قسم کی چبانے والی منھائی

**شکلک:** منہ بنانا، مضحک شکل بنانا

**شِکم:** (۱) پیٹ (۲) بطن، کھانے کی خواہش (۳) حمل

**شِکم بآب زدن:** لاپروائی سے خود کو خطرے میں ڈالنا

**شکم بالا آمدن:** پیٹ بڑا ہونا، حاملہ ہونا

**شکم پرست:** پیٹ کا پجاری جو صرف اپنے ہی کھانے پینے کا خیال رکھتا ہو

**شکم دادن:** (۱) پیٹ کا ابھرنا، پیٹ کا پھولنا، (۲) جھکنا، خمیدہ ہونا

**شکم داشتن:** عورت کا حاملہ ہونا

**شکم رفتن:** پاخانہ نکل جانا بچوں کی طرح

**شکمش بہ پشتش چسپیدہ است:** اس کا پیٹ اس کی پیٹھ سے لگ گیا ہے، وہ بہت بھوکا ہے

**این زن شکم دارد:** یہ عورت حاملہ ہے

**باد شکم:** پیٹ کی ہوا

**جانش را روی شکمش گذاشت:** اس نے پیٹ کی خاطر جان دے دی

**شِکم بند:** کپڑا جو پیٹ سے باندھا جاتا ہے

**شکم بندہ:** پیٹ پجاری، شکم پرست

**شکِمبہ:** معدہ، گھاس چرنے والے جانوروں کا معدہ

**شکم پارہ:**(نباتات) ایک قسم کے بیج
**شکم پاور:**ایک قسم کا گھونگا
**شکم پرَست:**پُرخور، پیٹ پوجا کرنیوالا
**شکم پرستی:**پر خوری، پیٹ پرستی
**شکم پروَر:**شکم پرست
**شکم خوار:**شکم پرست
**شکم درد:**پیٹ درد
**شکم ران:**مسہل،
**شکم روِش:**اسہال، دست آنا
**شکم گرفتِگی:**قبض
**شکم گرفتہ:**جسے قبض ہو
**شکم گندہ:**بڑے پیٹ والا، پرخور، پیٹو
**شِکمو:**پیٹو، پر خور
**شکم وار:**ایک خوراک کے اندازے کے مطابق
**شکمی:**پیٹو
**شکن، شکستن:**توڑنا سے فعل امر، توڑو
**دندان شکن:**دانت توڑنے والا، لاجواب کر دینے والا
**شِکن:**تہ، خم، پیچ، حلقہ
**شکن زلف:**زلف کا پیچ و خم، گھنگھریالے بال
**شِکنب:**شکم، پیٹ
**شِکنج:**(١)خم، موڑ، پیچ، شکن (٢)مکر و فریب
**شِکنج:**چٹکی لینا، کاٹنا
**شکنجہ:**(١)آزار، تکلیف، ایذا، عذاب، (٢)مجرموں کو سزا دینے کا آل، (٣)جلد سازوں کی مجلد کتاب کو دبانے کا آل
**شکنجہ کردن، شکنجہ کشیدن:**اذیت دینا، مجرم کو سزا دینے کے آلے میں کسنا

**شکنجیدن:**شکنجے میں کسنا، اذیت دینا
**شِکند:**لمبے لمبے کیڑے جو نمناک زمین میں رہتے ہیں۔
**شِکن دار:**(١) جس میں شکنیں ہوں (٢) گھنگھریالے بال
**شکندِگی:**کمزوری، بوداپن
**شکن شکن:**شکنوں سے لبریز
**شکنِدہ:**ٹوٹا ہوا، شکستہ
**شِکنندہ:**توڑنے والا
**شکنِہ:**ناز و ادا، عشوہ، غمزہ
**شگُوخ:**لغزش پا، ٹھوکر
**شکوخِیدن:**لغزش کھانا، ٹھوکر مارنا، ٹھوکر سے گر پڑنا
**شکُور:**بہت شکر گزار، شاکر
**شکور:**باری تعالی کی صفت، عطا و بخشش کرنے والا
**شکوف:**شگاف، درز، چاک
**شکوفتن:**شگفتن، کھلنا، پھلنا پھولنا
**شکوفہ:**پھول جو ابھی کھلا نہ ہو، غنچہ، پھل والے درخت کا پھول
**سیب شکوفہ کرد:**سیب کے درخت کے پھول نکل آئے
**شکوفہ دار:**پھل دار درخت جس کے پھول ہوں
**شکوفہ زار:**پھلوں پھولوں کا باغ
**شکوفیدن:**شگفتن، پھلنا، پھلنا پھولنا
**شکوفیدن:**شکست دینا
**شُکوک:**شک کی جمع، شبہات
**اہل شکوک:**شک و گمان کرنے والے
**شکُول:**جلدی چالاکی
**شُکوہ:**شان، شوکت، حشمت، عظمت، بزرگی، جلال
**عمارت باشکوہ:**شاندار عمارت
**نمایش باشکوہ:**عظیم الشان نمائش

**شِکوَہ:** گلہ، شکایت

**شکوہ بودن:** گلہ ہونا

**شکوہ کردن:** گلہ کرنا، شکایت کرنا

**شِکُوہ:** خوف، ڈر، ترس، بیم

**شِکوَہ آمیز:** جس میں گلے یا شکایت کا پہلو ہو، شکایت آمیز

**شکوہ مند:** با شکوہ، شان و شوکت والا

**شکوہنج:** خارخسک، سہ گوشہ کانٹا، بھکڑا

**شکو هه:** (۱) شکوہ (۲) زیبائی، رعنائی

**شُکوہیدن:** جاہ و جلال یا بزرگی حاصل ہونا

**شِکوہیدن:** ڈرنا، خوف کھانا

**شکو ہیدہ:** خوفزدہ، ڈرا ہوا

**شُکہ:** شُکوہ کا مخفف

**شِکہیدَن:** بے چین ہونا، مضطرب، ہونا، مضمحل ہونا

**شکّی:** جس میں شک ہو، مشکوک

**شکّیات:** مشکوک باتیں

**شکِیب:** صبر، برد باری، تحمل، برداشت

**شکیبا:** صابر، بردبار، متحمل

**شکیباندن:** صبر و تحمل کی تلقین کرنا

**شکیبائی:** صبر و تحمل، بردباری

**شکیبَندہ:** صابر، بردبار، متحمل

**شکیبیدن:** صبر کرنا، تحمل کرنا

**شکِیل:** خوش شکل، حسین، خوبصورت، خوش اندام

**این لباس خیلی شکیل است:** یہ لباس بہت خوبصورت ہے

**شکیمہ:** (۱) دہانہ (۲) پختگی (۲) رکاوٹ کی قوت، قوت مزاحمت

**شکینہ:** بہت بڑا منکا جس میں غلہ ڈالتے ہیں، بھڑولا

**شکا:** تیردان، ترکش

**شَکال:** شغال، گیدڑ

**شِگرِد:** روش، طریقہ

**شِگرف:** عمدہ، خوب، عجیب، خوبی و زیبائی میں بینظیر، بہت بڑا

**بنای شگرف:** بہت عمدہ یا بڑی بنیاد

**شِگرفی:** خوبصورتی، تعجب خیز، بڑائی، مہارت

**شِگِفت:** تعجب، حیرانی

**شگفت آیدم:** میں حیران ہوا

**شگفت آمیز:** حیران کن

**شگفت انگیز:** عجیب، حیرت انگیز

**عملیات شگفت آمیز:** تعجب خیز فن کاری

**شگُفتن، شکفتن:** کھلنا، پھلنا پھولنا

**شگفتہ:** کھلا ہوا، تر و تازہ

**شگِفتی:** حیرت، تحیّر، عجیب و غریب

**یکی بیدار شو تا چند خفتی**
**ببین خود را کہ چیزی بس شگفتی**

اب تو بیدار ہو کب سے سوئے ہوئے ہو، اٹھو اور دیکھو تم تو حیران کن شخصیت کے مالک ہو

**شگفتیدن:** حیران ہونا

**شگوفہ:** شکوفہ، پھل دار درخت کا پھول جو ابھی تک پوری طرح کھلا نہ ہو

**شُگون:** نیک فال، خوش آیند بات، مبارک اور مسعود ساعت

**ایرانی ہا این کار را شگون می دانستند:** اہل ایران اس کام کو فال نیک سمجھتے تھے

**شکیف:** شکیب، صبر و قرار

**شَل:** لنگڑا جسم کا کوئی حصہ بے حس ہونا

**پای آن گدا شل است:** وہ فقیر لنگڑا ہے
**شل شدن:** لنگڑا ہو جانا
**شل کردن:** لنگڑا کر دینا
**شَل:** ایک قسم کا پتلا چمڑا
**شُل:** (۱) ڈھیلا، نرم، رقیق، ضعیف، سست اور ضعیف شخص
**شُل شدن:** ڈھیلا یا نرم ہو جانا
**شل کردن:** ڈھیلا کرنا
**طناب شُل بود:** ڈوری ڈھیلی تھی
**غذای شُل:** رقیق غذا
**گرہ را شل بست:** اس نے ڈھیلی گرہ دی
**شِل:** چھوٹا نیزہ، جَیولِن
**شلافہِ:** بے حیا عورت، فاجرہ
**شلّاق:** چابک، تازیانہ، کوڑا نیز گداؤں کا کشکول
**شلاق زدن:** کوڑا مارنا
**شلاق سواری:** سواری کا چابک
**شلاق خور:** پائیدار، مضبوط، چابک کی سزا برداشت کرنے کے قابل، جسے چابک مارے جائیں
**شلاقی:** چابک مارنا
**شلال:** کپڑے پر کھلا بخیہ کرنا
**شلال:** آبشار، شلالاب جمع
**شلال:** (۱) پراگندہ جماعت (۲) اونٹوں کو چلانے والے
**شلالہِ:** آبشار، جھرنا
**شلاپن:** بہت تقاضا کرنے والا
**شل بافت:** کپڑے کی ڈھیلی بناوٹ
**شلپ شلپ:** لہروں کی آواز، چھپ چھپ کی آواز
**شلپ کردن:** چھپ چھپ کرنا

**شُلپوئی:** چلتے ہوئے پاؤں کی آواز
**شُلتاق:** (۱) نا انصاف، بد دیانت روش، ستم، تعدی (۲) جھگڑا، شورش، ہنگامہ
**شلتاق کردن:** نا انصافی کرنا، بد دیانتی کرنا
**شلتُوک:** چاول جن کے چھلکے نہ اترے ہوں، دھان اسے چلتوک بھی لکھا جاتا ہے
**شلتوک کار:** چاول کی کاشت کرنے والا
**شلتوک کاری:** چاولوں کی کاشت
**شُلتہِ:** جہاں کوزا کرکٹ پھینکا جاتا ہے
**شلجم:** شلغم، ایک ترکاری کا نام ہے
**شِلختگی:** سستی، پھوہڑپن، بے سلیقہ پن،
**از روی شلختگی:** سستی سے
**شِلختہِ:** سست، بے سلیقہ، بھوہڑ عورت، بے ترتیب کام
**شَلَختہِ:** پیٹھ پر ٹھوکر لگانا
**شلغم:** شلجم، ایک ترکاری کا نام
**شلغمی:** شلغم کی مانند
**شلف:** طرائف، فاحشہ، بدکار عورت
**شلفہ:** شلفینہ، شلف سے متعلق
**شلفینہ، شلفیہ:** اندام نہانی، بدکار عورت، فاحشہ
**الفیہ و شلفیہ:** فحش کتاب کا نام جس میں مردوں، عورتوں کی برہنہ شکلیں اور صورتیں ہیں، کہا جاتا ہے کہ یہ کتاب ازرقی نے طغانشاہ کے لیے لکھی تھی
**شَلق:** کسی کو تازیانہ مارنا
**شلقَت:** ہنس (نر) قاز
**شَلک:** جونک، زالو
**شِلک:** سیاہ رنگ، چیپ دار، کیچڑ
**شلکلک:** ناودان، پرنالہ
**شلم:** شلغم

**شلَنگ:** جست و خیز، لمبا قدم

**شلنگ برداشتن، شلنگ زدن:** لمبے لمبے قدم اٹھا کر چلنا، ڈگ بھرنا

**شلوار:** پاجامہ، شلوار

**شلوار بالا کشیدن:** شلوار کو اوپر چڑھانا

**شلُوغ:** از دہام، لوگوں کا انبوہ، غوغا

**شلوق:** نزاع، جھگڑا، لوگوں کا انبوہ، درہم برہم، ابتری، شور، ہنگامہ، شور و غل، ہیا و ہوہنگامہ، بد نظمی

**در دکانِ قصاب شلوق بود:** قصاب کی دکان میں بہت ہجوم تھا

**شلوق کردن:** شور و غل کرنا

**مواظب باش که بچه ہا شلوق نکنند:** نظر رکھنا بچے شور نہ کریں

**شلوق کن:** پر شور، شور کرنے والا

**شلوک:** جونک

**شله:** سرخ رنگ کا کپڑا جس سے مستورات کپڑے یا لحاف سیتی ہیں

**شلَه:** شوربا، چاولوں کی یخنی، آش

**شِله:** قصاص، خون بہا

**شله:** کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ

**شلی:** لنگڑا پن، جس کے جسم کا کوئی عضو بے حس ہو گیا ہو

**شلیاق:** (۱) آسٹریلیا کا ایک پرندہ جس کی دم بربط کی سی ہوتی ہے (۲) ستاروں کی ایک شمالی صورت کا مجمع

**شلیتِه:** چھوٹے کھلے اور چین دار لباس جو عورتیں پہنتی ہیں

**شلِیغ:** آواز، صدا

**شلِیر:** ایک خوشبودار، خوش مزہ پھل

**شلِیک:** توپ و تفنگ کی آواز، توپوں بندوقوں کی باڑ

**شلیک پی درپی:** لگاتار توپیں داغنا

**شلیک توپ:** توپ داغنا

**شلیک در موقع خطر:** خطرے کے موقع پر توپ چلانا

**شلیک کردن:** توپوں، بندوقوں کی باڑ مارنا

**شلیل، شلیر:** ایک قسم کا خوش ذائقہ شفتالو جس کا چھلکا نرم روئیں دار اور گودا سخت ہوتا ہے

**شم:** سونگھنا

**شم:** شوَم کا مخفف، میں جاؤں

**شم:** (۱) خوف، دہشت، ڈر، خطر (۲) فرار (۳) نفرت (۴) دھوکا فریب (۵) ناخن، پنجہ

**شما:** تم، ضمیر جمع حاضر، آپ

**شما بیاید:** آپ آئیے

**شمارا دیدم:** میں نے آپکو دیکھا

**شما:** آپ سب

**شما را باید بدانید:** تم سب کو جان لینا چاہیے

**اسم شماچیست:** آپ کا نام کیا ہے

**شَماتَت:** (ع) کسی دوسرے کی بد نصیبی پر خوش ہونا، طنز کرنا

**شماتت کردن:** کسی دوسرے کے نقصان یا بد نصیبی پر خوش ہونا

**شماتِه:** دیوار پر نصب کلاک کا بجنا

**شماخ:** مستورات کا سینہ بند، انگیا

**شُمار:** گنتی، حساب

**شمار رفتن:** شمار میں آنا، زیر غور آنا

**شمار آمدن:** گننا

**شمار آوردن:** شمار کرنا

**بی شمار:** لا تعداد، جو شمار میں نہ آ سکے

**روز شمار:** روز حساب، فیصلے کا دن، روز قیامت، محشر

**ستارگان بشمارنمی آیند:** ستارے گنے نہیں جا سکتے

**شُمار، شمردن:** گننا سے فعل امر، گنو

**شُمارَندہ:** گنتی کرنے والا

**شمارہ:** نمبر شمار، نمبر

**در شمارہ آخر روز نامہ:** روزنامے کے آخری نمبر میں

**شُماری:** گننا

**روز شماری:** دن گننا

**شماریدن:** گننا

**شمّاس:** مہتمم صدقات، مذہبی جماعت کے دنیوی معاملات کا منتظم، پادری، بشپ، خادم کلیسا

**شماطہ:** شور و غوغا، ہلّڑ

**ساعتِ شماطہ:** الارم والی گھڑی

**شماطہ دار:** گھڑی یا ٹائم پیس جس میں الارم ہو

**شمّاع:** موم بتیاں بنانے والا، شمع ساز

**شمّاعی:** شمع سازی

**شِمال:** (۱) قطب شمالی کی سمت، مشرق کی طرف منہ کرکے کوئی کھڑا ہو تو اس کی بائیں طرف (۲) بائیں طرف، بائیں ہاتھ

**یمین و شمال:** دائیں اور بائیں

**شمالاً:** شمال کی طرف

**شمال نما:** قطب نما

**شمالہ:** شمع، موم

**شمالی:** شمال کی طرف

**نواحِ شمالی:** شمال کی طرف کے علاقے

**شمامہ:** بانسری، نے، پائپ

**شمامہ:** عطر دان، خوشبو، خوشبو دار خربوزہ

**شمانیدن:** آشفتہ کرنا، پریشان کرنا، ڈرانا

**شمایان:** تم سب

**شمایل، شمائل:** اچھے اوصاف، اچھی خصلتیں، اچھی شکل و صورت، صفات حسنہ، مثال:

**دیدیم ز سر تا قد مش حسن و شمایل**
**لیک از ہمہ خوبیش وفا بیش برآمد**

ہم نے اس کے حسن و جمال کو سر سے پاؤں تک دیکھا ہے لیکن اس کی صفات حسنہ میں سب سے زیادہ خوبی جو دیکھی وہ اس کی صفت وفا ہے

**شمائلِ او خارج از وصف است:** اس کی صفات حسنہ بیان سے بالا ہیں

**شمائل پرست:** صفات کو سراہنے والا، شبیہ پرست

**شمائل پرستی:** کسی کی صفات حسنہ کا عاشق ہونا

**شَمائم:** شمیمہ کی جمع، خوشبوئیں

**شمپوری:** جبری، زیر دست و ظالم

**شَمخال:** ہلکی توڑے دار بندوق

**شمخالچی:** توڑے دار بندوق رکھنے والا

**شمَد:** نازک سفید ململ وغیرہ کا کپڑا جس سے گرمیوں میں سوتے وقت منہ ڈھانپتے ہیں

**شَمر:** تالاب

**شِمر:** ظالم اور بے رحم شخص، حضرت امام حسین(رض) کا قاتل

**شُمُردگی:** شمار، گنتی

**شُمردن:**شمار کرنا، گننا

**پول را بشمار:**رقم گن لو

**حقیر شمردن:**ادنی سمجھنا

**غنیمت شمردن:**غنیمت سمجھنا

**مشاہدات خود را بشمرید:**اپنے تجربات ایک ایک کرکے بتائیے

**من او را در زمرہ شعرا نمی شمارم:**میں اسے شعرا کے زمرے میں نہیں سمجھتا

**شُمردِہ:**گنا ہوا، شمار شدہ، واضح

**او ہرگز نمی تواند چیزی را شمردہ خواند:**وہ ہر گز واضح طور سے کسی چیز کو پڑھ نہیں سکتا

**شمردہ سخن گفتن:**احتیاط سے گفتگو کرنا

**شُمرِش:**گننا، گنتی، شمار

**شمریدن:**شمردن، گننا

**شمس:**آفتاب، سورج

**اظہر من الشمس:**آفتاب سے روشن تر

**شمسا:**نور، روشنائی، چاند کی چاندنی، آفتاب کی روشنی

**شمُس الدین:**دین کا آفتاب، اسم خاص

**شمسِہ:**آرائشی حلقہ، نقش و نگار، بیل بوٹے، (لباس میں) نقش و نگار کی آرائش، کتاب کے سرورق کی تصویر، نیز بُت، صنم

**شمسی:**شمس سے منسوب جیسے شمسی سال ایران میں

**حروف شمسیہ، حروف ال:**جو الفاظ سے پہلے لگائے جاتے ہیں، مثلاً الشمس، القمر وغیرہ

**شمش:**ڈھلی ہوئی چاندی یا دھات کا ڈلا

**شمش طلا:**سونے کی ڈلی

**شمشاد:**سرو کی قسم کا ایک خوش قد درخت، محبوب کے قد کو اس سے بھی تشبیہ دی جاتی ہے

**شمشادی:**شمشاد کی طرح، شمشاد کی لکڑی کا بنا ہوا

**شمشار:**شمشاد کی نازک شاخ

**شمشیر:**تلوار، تیغ

**شمشیر خوردن:**تلوار سے زخمی ہونا

**شمشیر زدن:**تلوار کا وار کرنا

**شمشیر کشیدن:**تلوار میان سے باہر نکالنا

**شمشیر باز:**تلوار چلانے والا، تیغ زن

**شمشیر بازی:**تلوار چلانا

**شمشیر زن:**تیغ زن، دلیر، بہادر

**شمشیر ساز:**تلواریں بنانےوالا

**شمشیر سازی:**تلواریں بنانے کا کام

**شمشیر گر:**شمشیر ساز

**شمشیری:**تلوار نما، تلوار کی شکل کا

**شمع:**موم بتی، چراغ

**تہ شمع:**موم بتی کا آخری حصہ

**شمع بستن:**بتی بجھانا، بتی گل کرنا

**شمع خاموش کردن:**چراغ بجھانا

**شمع روشن کردن:**چراغ یا بتی جلانا

**شمع روغنی:**تیل سے جلانے والی شمع

**شمع گِلی:**مٹی کا دیا

**شمع مومی:**موم بتی

**شمعدان:**وہ چیز جس میں موم بتی رکھ کر جلاتے ہیں

**شمع ساز:**موم بتیاں بنانے والا

**شمع سازی:**موم بتیاں بنانے کا کام

**شمع قد:** سیدھا قد (موم بتی کی طرح)

**شمعک:** چھوٹی موم بتی

**شمع گیر:** موم بتیوں کا انچارج

**شمعی:** موم بتی کا استعمال

**آیا آن چراغ نفتی است یا شمعی:** کیا وہ مٹی کے تیل کی شمع ہے یا مومی شمع ہے

**شمغَند:** متعفن، بد بودار

**شمَقمَق:** بلند و بالا، شادمان، خوش

**شمَل:** چمڑے کا جوتا

**شمل:** گروہ، جماعت، نیز تفرق و جدائی

**شملق:** بد خو عورت

**شمَن:** بت پرست (بدھ مت سے متعلق)

**شمُوخ:** بلندی

**شموس:** (ع) سرکش، سرکش گھوڑا

**شموع:** شمع کی جمع

**شمول:** شامل ہونا، گھیر لینا، محیط ہونا

**شمِہ:** (۱) دودھ کی بالائی (۲)گائے بھینس وغیرہ کے بچہ پیدا ہونے کے بعد کا دودھ

**شمِہ:** کم، تھوڑا سا حصہ

**شمہ ای از رفتار آنہا را شرح داد:** اس نے ان کے کردار کا کچھ حصہ بیان کیا

**شمِیدن:** خوف کھانا، خوفزدہ ہونا، پریشان ہونا

**شمِیلہ:** طبع، سرشت (شمائل جمع)

**شمِیم:** خوشبو نیز بمعنی بلند، مرتفع

**شمیمِہ:** خوشبو، عطر

**شمین:** خوشبو

**شن:** ریت، سنگریزے

**شَنا:** تیرنا

**باشنا از رود خانہ عبور کرد:** اس نے تیر کر دریا عبور کیا

**شنا کردن:** تیرنا

**یک ساعت تمام در اصطخر شنا کردیم:** ایک گھنٹہ ہم تالاب میں تیرتے رہے

**شَنا:** (ع) دشمنی کرنا، بیزار ہونا

**شناب:** شنا، تیرنا

**شِناخت:** پہچان، واقفیت، شناسائی

**شناخت، شناختن:** پہچاننا سے ماضی مطلق پہچانا، پہچان لیا

**شناختِگی:** پہچان، شناسائی

**شناختن:** پہچاننا

**او را می شناسید؟** اسے آپ پہچانتے ہیں؟

**تا او را دیدم شناختم:** میں نے اسے دیکھتے ہی پہچان لیا

**من این اشخاص را نمی شناسم:** میں ان لوگوں کو نہیں پہچانتا

**شناختِہ:** پہچانا ہوا

**شِنار:** ننگ و عار، نہایت برا عیب

**شِناس:** شناختن= پہچاننا سے فعل امر، پہچانو

**زمین شناس:** ماہر ارضیات

**شِناسا:** جان پہچان والا، واقف، آشنا

**او با من شناسا است:** وہ میرا آشنا یا واقف ہے

**شِناساندن، شناسانیدن:** آشنا کرانا، تعارف کرانا

**رئیس دانشگاہ را بما شناساند:** اس نے وائس چانسلر سے میرا تعارف کرایا

**شِناسائی:** واقفیت، جان پہچان، آشنائی

**من با او ہیچ شناسائی ندارم:** میری اس سے کوئی جان پہچان نہیں

**شِناس نامہ:** شناختی کارڈ

**شناسَندِہ:** جاننے پہچاننے والا (شناسندگان جمع)

**شناسی:** شناسائی، جان پہچان

**شناسیدن:** شناختن، جاننا، پہچاننا، آشنا ہونا، واقف ہونا

**شَناعَت:** (ع) گندہ پن، برائی، نازیبائی، نا پسندیدہ حرکت زشتی

**شِناگر:** تیراک

**شناگری:** تیراکی، آب بازی

**شُنان:** اشنان، ڈنڈا جس سے کپڑے دھوتے ہیں

**شَنان:** دشمنی، مخالفت

**شِناو:** شنا، تیرنا

**شِناور:** تیراک، شناگر

**جسم شناور:** تیرتی ہوئی چیز

**رہنمائی شناور:** جو جہازوں کو راستہ بتانے یا چٹانوں سے خبردار کرنے کے لیے سمندر میں کسی معین مقام پر ہر وقت پانی کی سطح پر رہتا ہے اور پانی کی رفتار بھی بتاتا ہے

**شناوری:** (١) تیراکی، فن تیراکی (٢) جہازوں کو رستہ بتانے یا چٹانوں سے خبردار کرنے کا ذریعہ

**شِناورزی:** شناوری

**شِناویدن:** تیرنا

**شِناہ:** شنا، تیرنا

**شنایع:** (ع) شنیعہ کی جمع، برائیاں

**شنایدن:** تیرنا

**شنب:** چھتری، گنبد، قبہ، برجی، گھومتی چھتری (جہازی توپوں کی حفاظت کےلیے)

**شنبَد:** شنبہ، ہفتے کا دن

**شنبلیت، شنبلید:** دیکھیے شنبلیلہ

**شنبلیل، شنبلیلہ:** میتھی

**شن پاش، ریگدان:** ریت کا سانچا

**شنبہ:** ہفتہ

**روز شنبہ:** ہفتے کا دن

**یک شنبہ:** اتوار

**دوشنبہ:** سوموار، پیر

**سہ شنبہ:** منگل

**چہارشنبہ:** بدھ

**پنج شنبہ:** جمعرات

**شنج:** (١) راس، خشکی کا وہ حصہ جو پانی میں چلا جائے (٢) پتھریلی زمین، پہاڑی جگہ، پہاڑ کی چوٹی

**شنج:** سُرین، چوتڑ، پٹھا

**شنجار:** شنگار، مہندی، حنا

**شنجرف:** شنگرف، ایک قسم کی سرخ رنگ کی دھات

**شند:** منقار، چونچ، نوک

**شندَف:** ڈھول، طبل

**شن ریزی:** ریت، کنکری، بجری وغیرہ سے بھرنا

**شِن زار**:ریتلی زمین، ریگزار۔
**شَنع**:کسی کام کو برا سجھنا۔
**شَنعَت-شناعت**:ناپسندیدہ، نفرت انگیز کام، بدری۔
**شنف**:کان کے اوپر کے حصہ میں ڈالنے والا چھلا۔
**شُنُفتن**:شنیدن، سننا۔
**شُنقار**:باز کی قسم کا شکاری پرندہ۔
**شِن کِش**:زمین ہموار کرنے یا گھاس وغیرہ کاٹنے کا آلہ۔
**شن کشی**:زمین ہموار کرنا، گھاس وغیرہ کاٹنا۔
**شنگ**:دلربا، زیبا، رعنا، شوخ، عیار، خوش مزاج۔
**شنگ**:ایک بیابانی پودا جس کے پتے گندم کے پتوں کی طرح لمبے ہوتے ہیں۔
**شنِگار**:حنا، مہندی
**شنگرف**:ایک قسم کی سرخ رنگ کی دھات۔
**شنگل-شنگول**:خوش طبع، شگفتہ خاطر، زندہ دل، شوخ، عیار، ظریف۔
**شنگلہ**:خوشہ گندم۔
**شُنگ**:آلہ تناسل، نیز کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ۔
**شنگیند**:چھڑی جس سے جانوروں کو ہانکتے ہیں۔
**شنِل**:بغیر آستینوں کے قبا۔
**شنِل زنانہ**:عورتوں کا بے آستین کا لبادہ، فرغل۔
**شنَو**:ایک قسم کی ورزش یا جمناسٹک۔
**شنِو:شنیدن**- سننا سے فعل امر، سنو۔
**شنِوا**:سننے والا۔
**گوشِ شنوا**:جو سننے کی صلاحیت رکھتا ہو، جو سن کر مسئلہ کی اہمیت سمجھ سکے، غور کرسکے۔
**شنواندن-شنوانیدن**:سنوانا۔
**شنَوائی**:قوت سامع، سننے کی قوت۔
**از کسی شنوائی داشتن**:سن کر تعمیل کرنا کسی کا حکم ماننا، کسی کی بات کو درخور اعتنا سمجھنا۔
**شنُود**:سننا۔
**شنود-شنیدن**:سننا سے ماضی مطلق اس نے سنا۔
**شنودن-شنیدن**:سننا۔
**شنوشہ-اشنوشہ**:چھینکنا، چھینک، عطسہ۔
**شنُوع**:(ع)دیکھیے شناعت۔
**شنَوندہ**:سننے والا۔
**اشخاص شنوندہ**:لوگ جو سن رہے ہیں۔
**شنویدن-شنیدن**:سننا۔
**شنہ-شیہہ**:گھوڑے کا ہنہنانا۔
**شنی**:رتیلی۔
**شَنید**:اس نے سنا۔
**شَنید آزما**:آلہ سماعت۔
**شَنیدن**:سننا۔
**شنیدن کی بود مانند دیدن**:محض سننا دیکھنے کی مانند تو نہیں ہو سکتا۔
**شَنیدن**:سونگھنا۔
**بوی خوبی شَنیدم**:میں نے اچھی خوشبو سونگھی۔
**شنیدنی**:سننے کے قابل، دلچسپ۔
**این حکایت شنیدنی است**:یہ حکایت سننے کے قابل ہے۔
**شنیدہ**:سونگھا ہوا۔ مثال:

**خلقی چوصبا بہ بوی تو خوش**
**بُوی نشنیدہ از صبامن**

لوگ آپ کی خوشبو سے صبا کی مانند لطف اٹھاتے ہیں لیکن صبا آپ کی خوشبو مجھ تک نہیں پہنچا سکی۔

**شنیدہ:** سنا ہوا۔

**شنیع:** برا، زبون، فحش، خلاف تہذیب، مکروہ، قابل نفرت۔

**حرکتِ شنیع:** فحش حرکت، خلاف تہذیب۔

**عملِ شنیع:** قابل نفرت عمل، بدکاری۔

**شو۔شدن=** ہونا سے فعل امر، ہو جا (بشو)۔

**تاشو:** جو اکھٹی کی جاسکے یا جو بند ہوسکے۔

**صندلی تاشو:** بند ہونے یا تہ ہونے والی کرسی۔

**شَو: (مقالی بولی میں)** شب، رات۔

**شُو: شستن=** دھونا سے فعل امر، دھو لو (بشو)۔

**شُو:** شوہر، خاوند۔

**شِوا:** گوشت یا کوئی چیز بریان شدہ۔

**شِوا:** آبلہ۔

**شواد:** مرغابی کی ایک قسم، سرخاب۔

**شوارِب:** شارب کی جمع، مونچھیں۔

**شوارِع:** شارع کی جمع، قانون دان، مقنن، نیز راستے، وسیع راستے۔

**شوارِق:** شارق کی جمع، تابندہ، تاباں، چمکنے والے۔

**شواط:** شاطی کی جمع، ساحل، دریا کا کنارہ۔

**شواظ:** آگ کا شُعلہ، آفتاب کی گرمی، جسمانی خواہش کی تیزی۔

**شوال:** ہجری سال کا دسواں مہینہ۔

**شوال:** کاروبار، تجارت، پیشہ، صنعت و حرفت۔

**شوالِک:** مرغابی کی ایک قسم، سرخاب۔

**شُوالِیہ:** مردمیدان، نوجوان سپاہی، اہل منصب، درجہ افتخار حاصل کرنے والا۔

**شوامِخ:** شامخ کی جمع، بلند پہاڑ۔

**شوان۔** شبان، گلے کا نگہبان۔

**شواہِد:** شہادتیں، گواہیاں (شاہد کی جمع)۔

**شواہِق:** بلندیاں ۔

**شواہین:** شاہین کی جمع۔

**شوائب:** (۱) شائبہ کی جمع، داغ، دھبے، آلائش، آمیزش (۲) شک شبہ، گمان۔

**شائبہ ای در اخلاق او ہیدا است:** اس کے اخلاق میں کچھ خرابی پیدا ہوگئی ہے۔

**شَوب:** ملانا، مخلوط کرنا۔

**شُوب:** دستار، پگڑی، عمامہ، رومال۔

**شُوبان:** شبان، گلے کا نگہبان، گڈریا۔

**شُوخ:** بیباک، دلیر، گستاخ۔

**شوخ:** بدن یا کپڑے کا میل۔

**شُوخ چشم:** گستاخ، بے ادب، بے حیا۔

**شوخ چشمی:** گستاخی، بے ادبی، بیحیائی، بے شرمی۔

**شوخ دیدہ:** شوخ چشم۔

**شوخ رنگ:** بھڑ کیلا، نمائشی، ظاہری ٹیپ ٹاپ۔

**شوخ رُو:** دلیر، باعزم، باہمت، من چلا۔

**شوخ زبان:** گستاخ، بیباک۔

**شوخ طبع:** خوش طبع، خوش مزاج، کھلنڈرا۔

**شوخی:** ہنسی، مذاق، دل لگی، ظرافت، خوش طبعی، گستاخی۔

**شوخی آمیز:** مذاقیہ۔

**شوخی انداختن:** مذاق کرنا۔

**شوخیِ خُنک:** خشک مذاق جو متاثر نہ کرسکے۔

**شوخیِ زِشت:** ناگوار مذاق۔

**شوخی کردن:** مذاق کرنا۔

**شوخی کنایہ دار:** طنزیہ مذاق۔
**شوخی میکنم جدا نمی گویم:** میں مذاق کررہا ہوں، سنجیدہ نہیں ہوں۔
**شود-شدن=** ہونا سے مضارع، ہوسکتا ہے۔
**شَودر:** رات کا لباس، چادر، لحاف۔
**شُور:** نمک۔
**آبِ شُور:** نمکین پانی، کھاری پانی۔
**زمینِ شور:** کلر والی زمین۔
**شورشدن:** کلر ہوجانا۔
**شورہ زار:** جہاں کلر ہی کلر ہو۔
**شُور:** گرمی، ذوق و شوق، جوش، شور و غوغا، سرگرمی، اضطراب، ہیجان، گرم جوشی۔
**شور انداختن:** غوغا کرنا۔
**شور جوانی:** جوانی کا جوش و خروش، سرگرمی۔
**شور درسرداشتن:** پوری طرح سرگرم ہونا۔
**شُور:** مشورہ۔
**شور در مطلبی مفید است:** ہر مسئلے پر مشورہ کرنا فائدہ مند ہے۔
**شور کردن:** مشورہ کرنا۔
**در آن خصوص ہمگی شور کردند:** اس معاملے میں سب نے مشورہ کیا۔
**شُورا:** شوری، نمکین، نمکینی۔
**شُوراب-شورابہ:** کھاری پانی، آنسو۔
**شُور اختر:** بداختر، بد نصیب، بد نصیبی، بدبختی۔
**شُوراندن:** بغاوت پر اکسانا، بر انگیختہ کرنا۔
**شورانگیز:** فتنہ انگیز، بغاوت پر اکسانے والا۔
**شوراننده:** فتنہ و آشوب پیدا کرنے والا۔
**شورانیدن:** شوراندن۔
**شُوری:** مشورت، صلاح مشورہ۔
**مجلس شوری:** مشورے کی مجلس۔
**مجلس شورای ملی:** امور مملکت کے مشورے کی مجلس، اسمبلی۔
**شُوربا:** پکے ہوئے گوشت کا پتلا سالن۔
**شُور بخت:** بد نصیب۔
**شوربختی:** بد نصیبی۔
**شور بُوم:** وہ زمین جس میں کلر پیدا ہو گیا ہو۔
**شور پُشت:** نافرمان، سرکش، لڑاکا۔
**شورچشم:** بدچشم۔
**شُورِستان:** شورہ زار۔
**شُورِش:** بغاوت، شور، ہنگامہ، انقلاب، اغتشاش، فتنہ۔
**شورش وا داشتن:** بغاوت پر اکسانا۔
**شورش کبیر فرانسہ:** فرانس کا بڑا انقلاب۔
**شورش کردن:** بغاوت کرنا۔
**شورش:** شوری، کھاری پن۔
**شورش طلب:** باغیانہ، بغاوت آمیز، بغاوت انگیز، مفسد، بغاوت کا خواہش مند۔
**شورشی:** بغاوت کرنے والا، شورش طلب۔
**شُور طالع:** بد نصیب۔
**شُوروا:** شوربا۔
**شوروی:** شوری، مشورت، ایک دوسرے سے مشورہ کرنا، رائے لینا۔
**مجلس شوروی:** مجلس مشاورت۔
**شوروی:** سوویت روسی۔
**شُورہ:** کلر، زمین جس میں کھاری پن آگیا ہو۔
**زمین شورہ:** کلر زدہ زمین۔

**شوره زار:** کلر والی زمین۔

**شوره قلمی:** قلمی شوره، صاف کیا ہوا شوره

**علفِ شورہ:** کلر والی زمین میں اگنے والی گھاس۔

**شوره پُز:** شوره بنانے والا۔

**شوره پزی:** شوره بنانا۔

**شوره زار:** جہاں کلرہی کلر ہو۔

**شوره گر:** شوره پز، شوره بنانے والا۔

**شوره ناک:** کھاری، جس کو کلر نے ڈھانپا ہو۔

**شوری:** کھاری پن۔

**نہ بآن شُوری شُور و نہ بہ این بے نمکی:** اس جیسا نمکین نہیں اور اس جیسا بے نمک بھی نہیں، انتہا تک نہیں پہنچ جانا چاہیے۔

**شُوریدِگی:** ذہنی اضطراب۔

**شوریدن:** آشفتہ ہونا، پریشان ہونا، بغاوت کرنا، غوغا اور آشوب پیدا کرنا۔

**ایرانیان بر ضحاک شوریدند:** اہل ایران نے ضحاک کے خلاف بغاوت کی۔

**شوریدن:** شستن، دھونا۔

**شوریدِہ:** جسے دماغی انتشار ہو، عارضی دیوانگی ہو۔

**شوریدِہ بخت:** بد نصیب۔

**شوریده حال:** بد حال، پریشان حال، آشفتہ خاطر۔

**شوریده خاطر:** پریشان حال۔

**شوریده راه:** گمراہ، بدخو، ملحد۔

**شوریده رای:** دیوانہ، پاگل۔

**شوریده رنگ:** پریشان، افسردگی کی وجہ سے جس کا رنگ اڑا ہوا ہو۔

**شوریده رُوزگار:** بے سروسامان، بینوا۔

**شوریده سَر:** پریشان حال، بیقرار، مضطرب۔

**شوریده کار:** جس کے کام میں کوئی نظم و ترتیب نہ ہو۔

**شوریده مغز:** دیوانہ۔

**شوریز:** دیکھیے شُو میز۔

**شُوسِہ:** سڑک کا درمیانی حصہ، سڑک۔

**شُوش:** خراسان کا ایک شہر۔

**شُوشتر:** محمرہ کے شمال میں واقع ایک شہر۔

**شوشتری:** (۱) شوشتر کا رہنے والا (۲) ایرانی موسیقی کی شیریں سُر۔

**شوشِک:** چار تاروں والا رباب۔

**شوشک:** تلوار، خنجر، کارد۔

**شوشِہ:** (۱) ڈھلی ہوئی دھات کا ڈلا، تراشہ (۲) ریت کا انبار (۳) قبرکا پتھر یا کتبہ۔

**شوط:** شور، غل، ہنگامہ، کسی کو پریشان کرنا، اضطرابی حرکیتں۔

**شُوغا:** چار دیواری جو جانوروں کی حفاظت کے لیے بنائی جاتی ہے۔

**شُوفُور:** مفرس شوفر، ڈرائیور، رانندہ۔

**شَوق:** دلی خواہش، تمنا، آرزو، اشتیاق، میلان، میل خاطر، رغبت، جوش، ذوق، دلچسپی (اشواق جمع)۔

**اوشوق زیادی برای تحصیل دارد:** اسے تحصیل علم کے لیے دلی تمنا ہے۔

**سرشوق آمدن:** دلچسپی ہونا۔

**شوق داشتن:** کسی چیز کی دلی رغبت ہونا۔

**من باشوق و ذوق زیاد بآن کُودکان تعلیم.می دادم:** میں ان بچوں کو دلی خواہش اور خوشی سے تعلیم دیتا تھا۔

**شَوک:** (۱) کانٹا، کانٹے دار جھاڑی

**شَوکا:** ایک جنگلی جانور جس کا شکار کیا جاتا ہے، چکارہ چھوٹا ہرن۔
**شوکا:** نیا لباس۔
**شَوکار:** شب گرد، راتوں کو گھومنے پھرنے والا، چور۔
**شَوکت:** دبدبہ، جاہ و جلال، عظمت نیز کانٹا، خار۔
**باشوکت:** جلیل القدر، عظیم الشان۔
**شوکت البَیضا:** (۱) سفید کانٹا۔
**شوکت الیَہود:** خاردار درختوں کی ایک قسم، ایسے درختوں کی ایک قسم جسے یونانی وضع کی عمارت میں خوبصورتی کی غرض سے نقش کیا جاتا تھا۔
**شوکت دار:** (۱) خاردار، (۲) باشوکت، عظیم الشان۔
**شوکت مآب:** رفیع الشان، جلیل القدر، جلالت مآب۔
**شُوکران:** ایک زہریلا درخت یا پودا جس کا عرق دواؤں کے کام آتا ہے۔
**شوکَ:** لوہے کی کٹھالی جس میں سونا چاندی پگھلاتے ہیں۔
**شوکی:** خار دار۔
**شُول:** کردوں کا ایک قبیلہ جو شولدز یا سولدز کے علاقے میں رہتا ہے۔
**شول:** تھوڑا ساپانی، بقیہ پانی جو ڈول میں رہ گیا ہو۔
**شُولا:** درویشوں قلندروں کا لباس، تن پوش۔
**شولای کسی را بہ آفتاب گذاشتن:** کسی کو جگہ سے ہٹا دینا، کسی سے نجات حاصل کرنا۔
**شُولان:** پھندا، کمند، جال، دام۔
**شُولوق:** تیز رفتار گھوڑا۔
**شولوق:** شلوق، شور و غل، ہنگامہ، صد اے ہیاو ہو۔
**شُولِہ:** کھاد، گوبر، کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ۔

**شولِیدن:** پریشان ہونا، آشفتہ ہونا، گھبرانا، الجھن میں پڑنا، برہم ہونا۔
**شولیدِہ:** پریشان، آشفتہ، درماندہ۔
**شُوم:** منحوس، برا شگون، بدبختی۔
**شوَم:** **شدن**= ہونا سے شود مضارع۔
**شُوم بخت:** بد بخت، بد نصیب۔
**شوم قدم:** بد قدم، منحوس۔
**شومی:** بد نصیبی، بد بختی۔
**شومیز:** وہ کھیت جس میں ہل چلایا گیا ہو، جو بیج بونے کے لیے تیار کیا گیا ہو۔
**شوَند:** دلیل، وجہ، موجب، سبب، باعث۔
**شوند-شدن**= ہونا سے شود مضارع، ہو سکتا ہے وہ ہوں۔
**شوَندا:** شنوا، سننے والا۔
**شوندِہ:** ہونے والا مناسب، موزوں، شاباں، سزاوار۔
**شونیز:** سیاہ بیج یادانے۔
**شؤون:** شان کی جمع شؤنات مرتبے، درجے، مناصب، بلند مقامات۔
**شوَہ:** شبہ۔
**شوہ:** وجہ، سبب
**شَوہر:** خاوند۔
**شوہر بردن-شوہرکردن:** لڑکی کا شادی کرنا۔
**شوہردادن:** لڑکی کابیاہ کرنا۔
**شوہر رفتن:** لڑکی کی شادی ہونا۔
**ہمہ دختر ہایش بزودی شوہررفتند:** اس کی سب بیٹیوں کی جلدی شادی ہوگئی۔
**او دختر خود را شوہر داد:** اس نے اپنی بیٹی کی شادی کردی۔
**شوہر دار:** شادی شدہ لڑکی۔

**شوہری:** شوہر کے فرائض، شادی شدہ شخص کی صورت حال۔

**شُوی:** شوہر۔

**شُوی:** شستن=نہانا دھونا سے فعل امر، تم دھولو، نہالو۔

**شوَی:** گوشت جسے بریاں کیا گیا ہو۔

**شویست:** پراگندگی، پریشانی۔

**شُویَندگی:** دھلائی، دھونا۔

**شوِیندہ:** دھونے والا، لانڈری والا۔

**شویہ:** دھونا۔

**پاشویہ:** پاؤں دھونا۔

**شوِیدن:** شستن، دھونا۔

**شہ:** شاہ کا مخفف۔

**شُہ:** کلمہ جو نفرت یا کراہت کے موقع پر بولتے ہیں۔

**شہا:** شاہا۔

**شہاب:** وہ چمکتا ہوا ستارہ جو آسمان سے گرتا یا ادھر اُدھر آتشبازی کے انار کی طرح جاتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔

**شہاب ثاقب:** ٹوٹنے والا ستارہ۔

**شہادت:** (۱) گواہی (۲) شہید ہونا۔

**شہادت حضوری:** چشم دید گواہی۔

**شہادت دویا سہ نفر درین مورد کافی است:** اس معاملے میں دو یا تین اشخاص کی گواہی کافی ہے۔

**شہادتِ دروُغ:** جھوٹی گواہی۔

**شہادت طلبیدن:** گواہی کے لیے بلانا۔

**صورتش شہادت می دھد کہ بی گناہ است:** اس کی صورت گواہی دیتی ہے کہ وہ بیگناہ ہے۔

**شہادت رسیدن:** اللہ کی راہ میں شہید ہونا۔

**شہادت گاہ:** شہادت پانے کا مقام۔

**شہادت نامہ:** تحریری گواہی، تصدیق نامہ۔

**شہادتَین:** شہادت کی جمع، گواہیان، خدا کے واحد ہونے کی شہادت اور رسول کریم(ص) کے نبی آخرالزمان ہونے کی شہادت۔

**شُہاق:** روتے ہوئے سسکی لینا ،آہیں بھرنا۔

**شَہام:** دلیر، بہادر، شجاع۔

**شہامت:** دلیری، شجاعت، قوت، توانائی۔

**در جنگ او شہامت خرج داد:** اس نے جنگ دلیری سے لڑی۔

**شُہَب:** شہاب کی جمع (دیکھیے شہاب)۔

**شہباء:** اشہب کی تانیث، خاکستری رنگ کی کوئی چیز۔

**شہباز:** شاہباز، باز، شاہین۔

**شہبال:** شاہبال، پرندوں کے لمبے پر۔

**شہبندر:** شاہ بندر، بڑی بندرگاہ۔

**شہپر:** شاہ پر، پرندوں کے لمبے پر۔

**شہد:** وہ شیرہ جو مہال کی مکھیاں چھتے بنا کر ان میں جمع کرتی ہیں، نہایت شیریں، عسل، انگبین۔

**شُہَدا:** شہید کی جمع، جنھوں نے اللہ کی راہ میں جانیں نثار کیں۔

**سیدُالشہدا:** حضرت امام حسین(رض) کا لقب جو کربلا میں شہید ہوئے۔

**شَہداب:** شہد سے بنایا ہوا شربت، شہد اور پانی کا مرکب۔

**شہد آمیز:** شہد سے میٹھا کیا ہوا، شیریں۔

**شہدانج:** شاہدانہ، بڑا موتی، تسبیح کا بڑا دانہ۔

**شہدانہ:** شاہدانہ۔

**شہددان:** (۱) مکھیوں کا چھتا جس میں مکھیاں شہد جمع

کرتی ہیں (۲)پودوں کا وہ حصہ جس میں رس یا شہد کا عنصر ہوتا ہے۔

**شہدی:**شہد کی طرح کا، شہد جیسا، شہد آمیز۔

**سعف شہدیہ:**چھتا جس میں مکھیاں شہد جمع کرتی ہیں۔

**شہر:**بڑی آبادی والا مقام جہاں تمام معاشی ضروریات مہیا ہوں

**شہراسلام آباد دارالسلطنت پاکستان است:**اسلام آباد کا شہر پاکستان کا دارالسلطنت ہے۔

**شہر عمدہ:**بڑا شہر۔

**شہر:**ماہ، مہینہ (شہور جمع)۔

**شہر آرای:**بلدیہ کا افسر جس کے ذمے کسی جشن وغیرہ کی تقریب میں شہر کو آراستہ کرنا ہوتا ہے شہر کو آراستہ کرنے والا۔

**شہر آشوب:**(۱)عوام کے سکون کو تباہ کرنے والا (۲)ایک قسم کا رقص جسے "رنگ شہر آشوب" کہتے ہیں۔ "وہ نظم جس میں کسی شہر کی پریشانی یا گردش آسمانی کا ذکر آئے" (اردو)۔

**شہربابک:**کرمان کا ایک شہر۔

**شہربان:**شہر کا نگہبان، پولیس کا افسر۔

**شہربانی:**پولیس۔

**شہر بانو:**ایران کے مفتوح بادشاہ یزدگرد کی دختر جو جضرت امام حسین (رض) کے ساتھ بیاہی گئی اس سے حضرت زین العابدین پیدا ہوئے نیز شہر کے قریب ایک پہاڑ ہے جسے بی بی شہر بانو کہتے ہیں، اس پہاڑ کے دامن میں ایک مقبرہ ہے جو شہر بانو سے منسوب ہے۔

**شہربند:**(۱)شہر کی دیوار، حصار، فصیل جو شہر کے استحکام کے لیے بنائی جاتی تھی (۲)زندان، جیل خانہ۔

**شہرپناہ:**فصیل۔

**شُہرت:**چرچا، مشہوری، نیکنامی، صدائے نیک نامی، افواہ۔

**شہرت باز:**شہرت کا شایق، شہرت کا دلدادہ جاہ طلب۔

**شہرت دادن:**مشہور کرنا۔

**شہرت دارد کہ تشکیلات عوض خواهد شد:**یہ خبر گرم ہےکہ نظم و ترتیب میں تبدیلی آئیگی

شہرت داشت کہ.... افواہ تھی کہ.....

**شہرت داشتن:**مشہور ہونا، ناموری حاصل کرنا۔

**شہرتِ دُروغ:**جھوٹی شہرت، غلط اطلاع۔

**شہرتش عالم راگرفتہ است:**اس کی شہرت دنیا بھر میں پھیلی ہے۔

**شہرت گُزیں:**شہرت طلب، شہرت کا متمنی۔

**شہرت یافتہ:**مشہور، معروف، نامور۔

**چہ شخص این را در شہر شہرت داد:**کس شخص نے یہ افواہ شہر میں پھیلائی۔

**شہر تاش:**شہردار، شہری۔

**شہردار:**بلدیہ کا رئیس۔

**شہرداری:**بلدیہ یا میونسپلٹی۔

**شہرِستان:**ایران کے مختلف حصوں کے متعدد دیہات اور قصبات کے نام، ضلع۔

**شہرستان:**شہر کو فتح کرنے والا۔

**شہر فرنگ:**وہ آلہ جس سے متحرک تصویریں دکھاتے ہیں، حرکت نما۔

**شہرگ:**شاہ رگ۔

**شہرگردان:** جسے رسوائی کے لیے شہر میں پھرایا جائے۔

**شہرکُشا:** شہر فتح کرنے والا، فاتح شہر۔

**شہر گیر:** شہرکشا، فاتح شہر۔

**شہرنشین:** شہردار۔

**شہرود:** شاہرود، ایک قسم کا ساز۔

**شہروزِہ:** گداگر، بھک منگا جو در بدر پھرتا ہے۔

**شُہرِہ:** (۱)شہرت (۲)مشہور چیز یا شخص۔

**شہری:** شہر کا رہنے والا، شہردار، شہر سے متعلق، بلدی، اہل شہر۔

**عوارضِ شہر:** بلدیہ کے مالی معاملات۔

**شہری:** ماہانہ، ماہنامہ۔

**شہری:** تربوز کی ایک قسم، خربوزہ، گرما، سردا۔

**شہریار:** بادشاہ، سلطان۔

**شہریار:** تہران کے ایک ضلع کا نام۔

**شہریاری:** سلطنت، حکومت، شاہی۔

**شہریت:** تہذیب، شائستگی، خوش خلقی، مروت، شہری عادات و اوصاف۔

**شہریِر:** شہر یور۔

**شہر یُور:** ایرانی سال کا چھٹا مہینہ جس کے اکتیس دن ہوتے ہیں، ہر مہینے کے چوتھے دن کو بھی شہر یور کہتے ہیں۔

**شہریورگان:** ایران کے ہر شمسی مہینے کا چوتھا دن۔

**شہزادِگی:** شاہزادگی، شاہزادے کا زمانہ حیات۔

**شہزادِہ:** شہزادہ، بادشاہزادہ۔

**شہسوار:** مازندران کا شہر۔

**شہسوار:** شاہسوار، اسپ سواری کا ماہر، چالاک۔

**شہسوار فلک:** کنایہ ہے خورشید کا۔

**شہکار:** شاہکار، کسی کے علم و فن کا بہت بڑا کارنامہ۔

**شہلا:** گہرا نیلا جس میں سرخ رنگ ملا ہوا ہوتا ہے۔

**نرگس شہلا:** سرخی مائل نیلے رنگ کا نرگس کا پھول، تشبیہاً محبوب کی آنکھیں۔

**شہلِہ:** گوشت جس پر چربی کی تہ ہو۔

**شہلیدن:** بکھیرنا، پراگندہ ہونا۔

**شَہم:** (ع)دلیر، شجاع، جرات مند (شہام جمع)۔

**شہمات:** شاہ مات (شطرنج)۔

**شہناز:** موسیقی کی ایک سر۔

**شہنائی-شہنا:** سرنا، ساز جو شادی بیاہ کے موقع پر بجایا جاتا ہے۔

**شہنشاہ:** شاہنشاہ۔

**شہنشاہی:** شاہنشاہی، بادشاہی۔

**شہنشہ:** شاہنشاہ۔

**شہ نشین:** شاہ نشین، بالاخانہ، بالا خانے کا برآمدہ۔

**شہنِہ:** شیہ، گھوڑے کا ہنہنانا۔

**شہوات:** شہوت کی جمع۔

**شہوار:** شاہوار، شاہی، نہایت نفیس شے، بادشاہوں کے لائق۔

**دُرشہوار:** نہایت گرانقدر موتی۔

**شہوانی:** نفسانی خواہشات۔

**شہوانیّت:** نفس پرستی، ہوس رانی۔

**شہوَت:** خواہش نفسانی، ہوائے نفس، خواہش شہوانی، ہوا و ہوس، نفس امارہ کی خواہش۔

**شہوت داشتن:** ہوا و ہوس کا خواہش مند ہونا۔

**شہوت رانی:** شہوت پرستی، عیاشی۔

**شہوت غذا:** اشتہا، بھوک۔

**شہوت پرست:**شہوت ران، ہوس پرست، نفس پرست، عیاش۔

**شہُود:**(ع)گواہی، موجودگی، اصطلاح میں ایک مقام ایسا ہے جس میں سالک مراتب کثرت اور موہومات صوری سے گزر کر ایسے مرتبے پر پہنچ جاتا ہے کہ اسے موجودات کی ہرشے میں جلوہ حق نظر آنے لگتا ہے۔

**آن جام خاص کز خودیم چون دہد خلاص**
**در دیدہ شہود نماند بجز خدا**

وہ خاص جام جب مجھے اپنے آپ سے بے خبر کردیتا ہے تو صوفیانہ مقام دیکھنے والی آنکھ میں جلوہ حق کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔

**شہُودی:**(ع)جس کی گواہی ہوچکی ہو۔

**شہُور:**(ع)شہر کی جمع، مہینے۔

**شہُوق:**(ع)بلند ہونا۔

**شہوی:**شہوانی۔

**شہی:**شاہی۔

**شہی:**جس کی خواہش ہو، پسندیدہ، مطبوع۔

**شہید:**جس نے راہ خدا میں جان نثار کی ہو، مثال:

این جوش بہار است کہ چون شورِ قیامت
از خاک بر انگیخت شہیدانِ قضارا

یہ بہار کا جوش ہے کہ جس نے قیامت کے شور کی طرح شہیدان قضا کو پھر سے خاک میں سے اٹھالیا ہے، بکھری ہوئی اور مرجھائی ہوئی نباتات میں پھر سے زندگی اور تازگی آگئی ہے۔

**شہید شدن:**اللہ کی راہ میں جان نثار کردینا۔

**شہیدہ:**(ع)شہید کی مونث۔

**شہیر:**(ع)مشہور معروف۔

**شاعر شہیر پاکستان علامہ اقبال:**پاکستان کے مشہور و معروف شاعر علامہ اقبال۔

**شہیرہ:**شہیر کی مونث۔

**شہیق:**(ع)رونے کی آواز جو سینے میں رک رک جاتی ہے۔

**شہین:**شاہ سے منسوب، زنجان کا ایک قدیمی شہر۔

**شئی:**(ع)چیز، نایاب چیز۔

**شیاب:**(ع)آمیختہ ہو جانا، مل جانا پیوست ہو جانا۔

**شیّاد:**دھوکے باز، فریبی، دغاباز، عیار۔

**شیادر:**(ع)شگاف، کسی چیز کی درز۔

**شیار:**کھیت جس میں ہل چلایا گیا ہو۔

**شیاریدن:**ہل جوتنا۔

**شیاطین:**(ع)شیطان کی جمع۔

**شیاع:**پیروی کرنا، ساتھ دینا۔

**شِیاف:**(ع)آنکھوں میں ڈالنے کا دارو۔

**شِیامت:**شامت،شومی، بدنصیبی، برائی۔

**شِیان:**صلہ، بدلہ، پاداش، مکافات۔

**شیان کار:**مکافات عمل۔

**شیانی:**طلائی یا نقرئی سکہ جو قدیم زمانے میں خراسان میں رائج تھا۔

**شِیب:**نشیب، ڈھال، ڈھلان، اتار۔

**شِیب:**بڑھاپا پریشان حالی۔

**شیبا:**(۱)شیفتہ (۲)سانپ، افعی۔

**شیبا زبان:**فصیح، خوش بیان، خوش گفتار۔

**شیبان:**لرزان، پریشان، آشفتہ، ابتر ہو جانا، درہم برہم کردینا خلط مبحث ہو جانا۔

**شیبانی:**ایک عرب قبیلہ جو ایران میں آکر بس گیا تھا۔

**شیبانیدن:**ملا دینا، مخلوط کردینا۔

**شیہیدن:** (١) مخلوط ہو جانا، کانپنا، لرزنا (٢) فریفتہ ہونا۔

**شِپِسی:** چمٹی، موچنا۔

**شیپُور:** بگل، ترمچی، ارگن باجے کا پردہ، موسیقی کا ایک ساز، بانسری۔

**شیپور آشوب:** خطرے کا بگل۔

**شیپور بیداری:** جگانے کا بگل بجنا۔

**شیپورزدن:** بگل بجانا۔

**صدای شیپور:** بگل کی آواز۔

**شیپورچی۔شیپورزن:** بگل بجانے والا۔

**شیپور کشیدن:** خبردار کرنا، آگاہ کرنا، طلب کرنا۔

**شیپوری:** بگل کی مانند۔

**شَیث:** حضرت آدم (ع) کا بیٹا۔

**شَیخ:** بوڑھا آدمی، پیرو مرشد، بزرگ، مذہبی علوم میں فائق، محترم شخصیت، قبیلے کا سردار۔

**شیخِ بلد:** شہر کا بزرگ شخص۔

**سفید آب شیخ:** سفید ریش بزرگ۔

**شیخُ الاسلام:** بلند ترین مرتبہ جو دینی علوم کے ماہرین کو دیا جاتا ہے۔

**شیخ السُفَرا:** بلند مرتبہ سفیر۔

**شیخُوخت۔شیخوخیت:** بڑی عمر، بزرگی، پیری۔

**شیخہ:** شیخ کی مونث، بزرگ عورت۔

**شیخی:** ایک دینی مَسلک کا نام، اس دینی مسلک کا پیرو۔

**شیخَین:** دو شیوخ، حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر (رض) کا لقب۔

**شَید:** دھوکا، فریب، مکروریا، تزویر۔

**شِید:** (١) روشنی، نور، چمک، شعاع (٢) خورشید۔

**شَید:** شوید کا مخفف، ہوجاؤ، ہوسکتے ہو یا ہوگے۔

**شیدا:** عاشق زار۔

**شیدانہ:** عناب۔

**شیداہرمن:** شیطانی خیالات، شیطانی و سوسہ۔

**شَیدائی:** دیوانہ پن، عشق کا سودائی، جنون عشق، شوریدگی۔

**شیر:** باگھ، سب سے بڑا اور خونخوار شکاری جانور جسے جنگل کا بادشاہ بھی کہا جاتا ہے، مجازاً بڑا دلیر۔

**شیرخشت:** ایک قسم کی گوند جو کوہ البرز اور خراسان میں پیدا ہونے والے درختوں سے حاصل ہوتی ہے یہ مسہل کی دوا میں استعمال ہوتی ہے۔

**شیر خدا:** اللہ کا شیر، حضرت علی (رض) کا لقب۔

**شیرژیان:** غضب ناک شیر۔

**شیریاخط:** ٹاس، سر یا دُم۔

**شیریا خط کردن:** کھیلنے سے پہلے ٹاس کرنا۔

**شِیر:** دودھ۔

**شیربستہ یا دلہ:** دہی۔

**شیر خوردن:** دودھ پینا۔

**شیردادن:** دودھ پلانا۔

**شیر دُوشِ:** دودھ دہنے والا۔

**شیر دو شیدن:** دودھ دہنا۔

**ازشیر گرفتن یا بریدن:** دودھ چھڑانا۔

**از شیر گرفتہ:** جس بچے کا دودھ چھڑا دیا گیا ہو۔

**حالا باید بچہ را از شیر گرفت:** اب بچے کا دودھ چھڑا دینا چاہیے۔

**مادر بچہ را شیرمی دہد:** ماں اپنے بچے کو دودھ دیتی ہے۔

**مقیاس شیر:** دودھ کے خالص ہونے کا جائزہ لینے کا آلہ۔

**(ضرب المثل) بنی آدم شیر خام خوردہ است:** انسان سے غلطیاں ہوسکتی ہیں۔

**شیّر:** خوبصورت، زیبا، اہل مشورت۔

**شیرابہ:** گیاہ شناسی کی اصطلاح میں وہ عرق جو بعض پودوں کے تنوں میں ہوتا ہے اور ٹپکتا بھی ہے۔

**شیراز:** صوبہ فارس کا مشہور شہر، صوبائی دارالحکومت

**شِیرازِہ:** وہ فیتہ جو کتاب کی جزو بندی کے بعد پشتے کے دونوں طرف لگادیتے ہیں، سلائی، جو جزوں یا کتاب پر کی جاتی ہے، پیوند جو اجزا کو اکٹھا کر دیتا ہے یا ترتیب دیتا ہے۔

**شیزارہ کارہا ازہم گسیختہ است:** سب کام بے ترتیب ہوگئے ہیں۔

**شیرازہ بستہ:** جزو بندی۔

**شیرازہ بند:** جزو بندی کرنے والا، جلد ساز۔

**شیرازہ کش:** شیراز بند۔

**شیرازی:** شہر شیراز سے متعلق، اہل شیراز، شیخ سعدی شیرازی۔

**شیر افگن:** شیر کو گرانے والا، بہت بہادر، شجاع۔

**شِیر آمُلِہ:** ہڑ، بلیلہ۔

**شیرانہ:** شیر کی طرح بہادر۔

**شیرانہ او را بزمین زد:** اسنے اسے بہادری سے زمین پر دے مارا۔

**شیر اوژن:** شیر افگن، بہادر، دلاور، طاقتور۔

**شیر آہک:** چونے سے تیار کی گئی سفیدی۔

**شیربا:** ایک قسم کی غذا جو دودھ سے تیار کی جاتی ہے، دودھ چاول۔

**شیربالش:** شیر کی تصویر جو تکیہ پرنقش کی گئی ہو۔

**شیربان:** شیر رکھنےوالا، شیر کی نگہداشت کرنے والا۔

**شِیر بِرنج:** دودھ چاول۔

**شیر بُرِیدہ:** از شیر گرفتہ، جس کا دودھ چھڑایا گیا ہو۔

**شیر بندی:** دودھ سے پنیر مکھن یا دہی بنانا۔

**شیر بہا:** رقم جو تحفے کے طور سے دلہا دلہن کی والدہ کو پیش کی جاتی ہے۔

**شیر پنیر:** خاکی رنگ کا ہلکا ایرانی کپڑا جو موسم بہار میں استعمال کیا جاتا ہے۔

**شیرپنجہ:** طاقتور۔

**شیرج:** تلون کا تیل۔

**شیرجہ:** غوطہ لگانا، ڈبکی لگانا۔

**شیرچای:** چائے جس میں دودھ ملایا گیا ہو۔

**شیر چرخ:** برج اسد کا کنایہ۔

**شیر چنگ:** شیر جیسے پنجوں والا۔

**شِیر خام:** کچا دودھ جو ابھی پکا نہ ہو

**شیرخام کردن:** غفلت کرنے یا خطا کرنے کا کنایہ ہے

**بنی آدم شیر خام خوردہ است:** انسان سے غلطیاں ہو جاتی ہیں

**شِیر خانہ:** ڈئیری، جہاں دودھ سے مکھن اور پنیر تیار ہوتا ہے

**شیر خانہ:** شیر رکھنے کی جگہ، شیر کا پنجرہ

**شِیر خشک:** خشک کیا ہوا دودھ، دودھ کا پاؤڈر

**شیر خوار:** ماں کا دودھ پینے والا بچہ

**شیرخوارِگی:** بچے کے دودھ پینے کا زمانہ

**شیر خوارِہ:** شیر خوار

**شیر خور:** شیر خوار

**شیر خوری:** دودھ کا جگ یا برتن

**فنجان شیر خوری:** دودھ کی پیالی

**شیر دار:** دودھ دینے والی گائے بھینس

**شیر دان:** دودھ کا برتن

**شیر درفش:** شیر کی تصویر جو پرچم پر ہو

**شیر در قرابِہ:** زرد یا زردی مائل سبز

**شیر دل:** دلیر، بہادر، شجاع

**شیر دُوش:** دودھ دُہنے والا

**شیر دو شِہ:** دودھ دُہنے والا

**شیر دہ:** دودھ دینےوالی گائے بھینس

**شیر زا:** دودھ بڑھانا، عورتوں کا اپنا دودھ بڑھانے کے لیے کوئی غذا کھانا یا دوائی استعمال کرنا

**شیر زَج:** چمگادڑ کا دودھ

**شیر زن:** شیرنی، دلیر عورت

**شیر زن:** مکھن نکالنے کی مشین یا آلہ، مدھانی

**شیر زنِہ:** شیر زن، دلیر عورت

**شیر زور:** قوی، طاقتور

**شیر زُہرِہ:** شیر دل، بہادر، شجاع

**شیر ستان:** وہ جگہ جہاں شیر رہتے ہوں

**شیر سگ:** چالاک اور پر زور کتا

**شِیر سنج:** وہ آلہ جس سے دودھ کے خالص ہونے کا جائزہ لیا جاتا ہے

**شیر شادروان:** شیر کی صورت جو پردے پر نقش ہو

**شیر شکار:** شیر کا شکار کرنے والا، دلیر، بہادر

**شیر شِگری:** زردی مائل سفید رنگ کا کپڑا جس پر گل بوٹوں کے نقش ہوں

**شیر فروش:** دودھ بیچنے والا

**شیر فَش:** شیر کی مانند

**شیر قلاب:** بکسوا، حلقہ، کمر بند جس پر شیر کی تصویر ہو

**شیر قہوہ:** قہوہ جس میں دودھ ملا ہو

**شِیرک:** دلیر شخص، جرات دلانا، ہمت بندھانا، جی بڑھانا

**شیرک کردن:** ہمت بندھانا

**شیرک:** شراب

**شیرک چی:** عرق کھینچنے والا، خصوصاً شراب کشید کرنے والا، شراب ساز

**شیرک خانِہ:** مے خانہ، جسے شراب بیچنے کا لائسنس ملا ہو

**شیرکی:** تولیا، عرق گیر

**شیر کُنجشک:** اٹلی کا ایک موسمی پرندہ، مرغ انجیر خوار

**شیر گیاہ:** ایک قسم کا پودا جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اگر گائے کو کھلائیں تو وہ زیادہ دودھ دیتی ہے اس کے پتوں اور شاخوں میں سفید مادہ دودھ جیسا ہوتا ہے

**شیر گیر:** شکاری، شیر کا شکار کرنے والا، دلیر شکاری

**شیر مال:** نان جو دودھ کی آمیزش سے پکایا جاتا ہے اسے نان شیر مال کہا جاتا ہے

**شیر مان:** شیر کی مانند، شیر، دلیر، بہادر، شجاع

**شیر ماہی:** بڑی مچھلی (۲)صدف، (۳)دریائی گھوڑا

**شیر مایہ:** شیر بستہ، دہی، جما ہوا دودھ

**شیر مرد:** دلیر، بہادر، شجاع

**شیرمرغ:** (۱)چمگادڑ، خفاش (۲) نایاب چیز کا کنایہ

**شیرمست:** کم عمر، چربی دار جانور

**شیرمگس:** عنکبوت، مکڑی

**شیروا:** غذا جو دودھ چاول سے تیار کی جاتی ہے

**شیروان- شیربان:** شیر کی نگہداشت کرنے والا

**شیروان:** خراسان کا ایک شہر

**شیروان:** کاکیشیا کا شہر

**شیروانی:** شیروان کا رہنے والا

**شیروانی:** دو رخی ڈھلوان چھت کا بالائی تکونا حصہ، کھڑکی یا دروازے کا چھجا

**شیر و شکر:** (۱)دو چیزوں کا آپس میں مل جانا (۲)ایک خاص قسم کا گل دار کپڑا

**شیرویہ:** ساسانی بادشاہ خسرو پرویز کا بیٹا، بمعنی دلیر اور صاحب شان و شوکت

**شِیرہ:** (۱)رس، عرق، فشردہ، نچوڑ (۲)شربت (۳)ایک قسم کی شراب

**شیرہ انگور:** انگوروں کا رس

**شیرہ بادام:** بادام کا عرق

**شیرہ چیزی را کشیدن:** کسی چیز کا عرق نکالنا

**درین ادارہ شیرہ آدم را می کشند:** اس ادارے میں انسان کی قوت سلب ہو جاتی ہے

**شیرہ پَروردِہ:** وہ شیرہ جو پودوں کے پتوں میں نشو و نما پاتا ہے

**شیرہ خام:** شیرہ جو پودوں کے تنوں سے پتوں وغیرہ تک پہنچتا ہے

**شیرہ دار:** عرق دار، رس والا

**شیری:** جس میں دودھ کی آمیزش ہو، دودھ کی طرح سفید، دودھ پینے والا بچہ

**دندان شیری:** دودھ کے دانت

**خاصیت شیری:** دودھ کی خاصیت

**شیری:** درندگی، درندہ پن، بے رحمی، خونخواري

**شیری رنگ:** دودھ کا سا رنگ

**شِیرِین:** میٹھا

**این چائے خیلی شیرین است:** یہ چائے بہت میٹھی ہے

**آب شیرین:** میٹھا پانی، تازہ پانی

**آن دختر خیلی شیرین می خواند:** وہ لڑکی بہت شیریں آواز میں گاتی ہے

**آیا ممکن است بادام تلخ را شیرین کرد:** کیا یہ ممکن ہے کہ کڑوے بادام کو میٹھا بنایا جائے

**بازار این جنس خیلي شیرین است:** اس چیز کی مانگ بہت ہے

**بچہ شیرین است:** بچہ بہت پیارا ہے

**خویش را می خواست پیش ما شیرین کند:** وہ چاہتا تھا کہ ہمارے دل میں گھر کر لے

**دہن کسی را شیرین کردن:** کسي کامنہ میٹھا کرنا

**شیرین شدن:** مٹھاس پیدا ہونا، دلچسپ ہونا

**شیرین طبعی:** خوش خلقی

**شیرین کردن:** میٹھا کرنا

**صنایع کلام را شیرین می کند:** اچھی ترکیبیں کلام میں شیرینی پیدا کر دیتی ہیں، کلام کو

موثر اور دلچسپ بنا دتی ہیں

**کلماتش شیرین بود:** اس کی باتیں میٹھی اور دلچسپ تھیں

**لب را شیرین کردن:** مسکرانا

**لحن شیرین:** میٹھی آواز، آہنگ شیریں، نوائے شیرین

**من قہوہ را شیرین دوست دارم:** میں قہوے کو بہت پسند کرتا ہوں

**شیرین:** آرمینیہ کی شہزادی جس سے فرہاد کو محبت تھی، شیرین اور فرہاد کی محبت پر نظامی نے عشقیہ مثنوی لکھی ان کے بعد امیر خسرو اور بعض دوسرے شعرا نے بھی اس موضوع پرمثنویاں لکھی

**شیرین ادا:** جس کی اداؤں میں دلربائی ہو

**شیرین بیان:** جس کا انداز بیان دلکش ہو

**شیرین دہان:** شیرین دھن، شیرین بیان، شیرین ادا

**شیرین زبان:** جس کے انداز گفتگو اور بیان میں دلکشی ہو، رنگین بیان، شیرین سخن

**شیرین سخن:** جس کے کلام میں دلکشی ہو، شیرین گفتار

**شیرین کار:** اچھے طور طریقوں والا

**شیرین کاری:** اچھے طور طریقوں سے کام کرنا، کام کاج کا موزوں انداز۔ مابہ امتیاز کام، انداز کار کی مخصوص صفت

**شیرین کلام:** شیرین سخن، دلچسپ کلام

**شیرین گوار:** خوشگوار، خوش مزہ

**شیرین لب:** شیرین دہان، شیرین گفتار، جس کی بول چال میں دلربائي ہو، جس کے لبوں پرمسکراہٹ رہے

**شیرینی:** متھاس

**پرشیرینی:** نہایت شیریں

**شیرینی پُز:** حلوائی، مٹھائیاں بنانے والا

**شیرین پزی:** حلوائی کا کام

**شیرینی خوران:** منگنی کی تقریب کی دعوت

**شیرینی خوری:** وہ پلیٹ جس میں مٹھائی پیش کی جاتی ہے

**شِیز:** آبنوس، اخروٹ کی طرح کا درخت جو بہت تناور ہوتا ہے

**شیشاک:**: شیشک

**شیشک:** چھ ماہ سے ایک سال تک کا بکری کا بچہ (نر)

**شیشکی:** (۱)توہین آمیز آواز جو منہ سے نکلتی ہے

**شیشلِہ:** سست، ضعیف، جس کے ہاتھ پاؤں سست اور بے طاقت ہوں، شل

**شیشم:** رباب، موسیقی کا ساز

**شیشِہ:** کانچ، آئینہ، بوتل، قرابہ، صراحی

**شیشہ ساعت:** گھڑی کا شیشہ

**تفصیل بہ شیشہ کردن:** بڑی صاف اور واضح تفصیل پیش کرنا

**شیشہ آلات:** شیشے کی بنی ہوئی چیزیں

**شیشہ ای:** شیشے کی

**شیشہ بُر:** شیشہ ساز، دروازوں کھڑکیوں میں شیشہ لگانے والا

**شیشہ ساز:** شیشے کا کام کرنے والا

**شیشہ سازی:** شیشے کا کام

**شیشہ گر:** شیشہ ساز

**شیشہ گر خانہ:** شیشہ بنانے کا کارخانہ

**شیشہ گردان:** شعبدہ باز، کاریگر، حیلہ گر، فریبی، مکار

**شیشہ گردن:** کنایہ ہے احمق، نادان، ابلہ کا

**شیطان:** ابلیس، ایک فرشتہ جو معلم فرشتگان تھا اور نافرمانی کی بنا پر مردود بارگاہ الٰہی ہوا، عزازیل، گمراہ کرنے اور بہکانے والا، برائی چاہنے والا، فساد ڈلوانے

والا، رانده درگاه الهی، شریر

**این بچه خیلی شیطان است:** یہ بچہ بہت شریر ہے

**شیطان خیال:** بُری نیت والا، جس کی نیت میں فتور ہو

**شیطان صفت:** برے اعمال والا

**شیطانک:** شیطان صغیر

**شیطانی:** :شیطان کے سے خیالات، بد اعمالی کے خیالات

**شیطانی کردن:** شرارت کرنا

**شیطانیّت:** شیطنت، فتنہ پردازی، برائی، بد اعمالی، شرارت

**آن بچه خیلی شیطنت می کند:** :وہ بچہ بہت شرارت کرتا ہے

**شیطره:** بیابان کا ایک خود رو پودا

**شیطنَت:** نا فرمانی، بد اندیشی، برائی، سرکشی

**شیع:** شیعہ کی جمع

**شیعه:** اثنا عشری مذہب کا معتقد، مسلمانوں کا ایک فرقہ جو صرف حضرت علی(رض) ہی کو خلیفہ تسلیم کرتا ہے، فرقہ امامیہ

**شیفتگی:** والہ و شیدا ہونا، عشق و محبت

**شیفتن:** والہ و شیدا ہونا، فریفتہ ہونا

**شیفته:** فریفتہ، والہ و شیدا، عاشق، دلدادہ

**شیفته جمال او گردید:** اس کے حسن و جمال کا شیدا ہو گیا

**شیفته کردن:** گرویدہ بنا لینا

**شیک:** جس کا ہاتھ بیکار ہو گیا ہو

**شیک:** دلربا، خوش اندام، وضعدار، خوش پوش، پاکیزہ، رعنا

**آدم شیک:** خوش اندام شخص [illegible]

چالاک، خوش منظر، صاف ستھرا

**خود را شیک کردن:** بناؤ سنگار کرنا، سلیقہ مند بننا

**شیکنک:** آہستہ آہستہ چلنا

**شیکی:** خوش اندامی، سلیقہ مندی، خوش اسلوبی، خوش منظر

**شیل:** ماہی گیری، ماہی گیری کا ٹوکرا (شیلات جمع)

**شیلان:** شاہی تقریب، شاہی دستر خوان، دعوت، فیاضانہ تقریب کی دعوت

**شیلان کشیدن:** وسیع دستر خوان بچھانا

**شیلنگ:** شلنگ، برطانوی سکہ

**شیلونه:** کچھوا، سنگ پُشت

**شیم:** (ع) ایک قسم کی مچھلی جس کی پشت پر سیاہ داغ ہوتے ہیں

**شیم:** (ع)شیمہ

**شیمه:** (ع) عادت، طبیعت، سرشت، خصلت

**شیمی:** کیمسٹری، علم کیمیا، کیمیا

**شمی آلی:** اورگینک کیمسٹری

**شیمی غیر آلی:** ان اورگینک کیمسٹری

**شیمیائی:** کیمیکل، کیمیا کے متعلق

**شیمی دان:** علم کیمیا جاننے والا، کیمیا گر، جس نے علم کیمیا حاصل کیا ہو

**شَین:** (۱) عیب، نقص، خامی، برائی، داغ دھبا (۲) شرمساری، ندامت

**شِین:** ابجد کا حرف ش، فارسی ابجد کا سولھواں حرف، ابجد کے لحاظ سے ۳۰۰ عدد

**شیو:** نشیب، سرازیری، پریشان

**شیوا:** فصیح، جس کی گفتار میں روانی ہو

**شیُوخ:**(ع) شیخ کی جمع

**شُیوع:**(ع) شہرت، خبر کا پھیلنا، شائع ہونا، فاش ہونا

**شیوع دادن:**پھیلانا

**اخبار غریبی شیوع دادہ اند:**عجیب و غریب افواہیں یا خبریں منتشر ہو گئی ہیں

**شیِون:**فغان و فریاد، آہ و زاری، گریہ و بکا

**شئون:**شان کی جمع، شان و شکوہ، جاہ و جلال

**شیِوہ:**(۱)طور طریقہ، روش، طرز، قاعدہ، ناز کرشمہ، عشوہ (۲)عیاری، فریب

**شیوہ زدن:**فریب کرنا

**شیوہ باز:**(۱)نخرے باز عشوہ نما، (۲)عیار، فریبی

**شیوہ دار:**خاص انداز رکھنے والا

**شیوہ زدن:**فریب دینا

**شیوہ کار:**شیوہ گر، شیوہ باز

**شیوہ کاری:**عشوہ گری، ناز و انداز (۲)حیلہ گری، عیاری

**شیوہ گری:**عشوہ گری

**شیویدن:**آمیختہ ہونا، مل جانا، مخلوط ہونا

**شیِھم:**(ع) نر خار پشت

**شیہہ:**گھوڑے کے ہنہنانے کی آواز

**شیہہ کردن:**گھوڑے کا ہنہنانا

# ص

**ص:**فارسی ابجد کے لحاظ سے سترھواں حرف، عربی کا چودھواں اور اردو کا بیسواں حرف، ابجد کے لحاظ سے اس کے ۹۰ عدد ہیں

**صاب:**ایک تلخ جڑی بوٹی

**صابِر:**(ع) صبر کرنے والا، بردبار، متحمل با صبر، حضرت ایوب کا لقب جن کا صبر مشہور ہے

**صابری:**صبر، بردباری، تحمل، صبوری، شکیبائي

**صابون:**صابن

**رخت را صابون بزن:**کپڑوں کو صابن سے دھو لو

**صابون دست شوی:**ہاتھ دھونے کا صابن

**صابون زدن:**صابن ملنا

**یک قلب صابون:**صابن کی ایک ٹکیہ

**صابون پُز:**صابن بنانے والا

**صابون پز خانہ:**کارخانہ جہاں صابن بنتا ہے

**صابون ساز:**صابن بنانے والا

**صابون گر:**صابن بنانے والا

**صابونی:**صابن بیچنے والا

**صابی:**(ع) صابئین، اپنے دین کو چھوڑ کر دوسرا دین اختیار کرنے والے

**صاحِب:**(ع) مالک، آقا، حاکم، کلمہ تعظیم، جناب، حضور، رفیق، ساتھی

**صاحبِ أخلاق:**اچھے اخلاق والا، خوش اخلاق

**صاحبِ اِعتبار:**اعتبار والا شخص

**صاحب اِقتدار:**با اقتدار، مقتدر

**صاحب این کتاب کیست:**اس کتاب کا مالک کون ہے

**صاحب تخت و تاج:**حکمران بادشاہ

**صاحِبِ تدبیر:**ہوشیار، زیرک، دانا

**صاحب جمع:**مالیات کا جمع کرنے والا

**صاحب جواز:** لائسنس والا

**صاحب خانہ:** گھر کا مالک

**صاحب دل:** عارف، خدا شناس، پارسا

**صاحب دیوان:** ناظر خزانہ، ملک کے محصولات کا عہدیدار

**صاحب ذوق:** اچھا ذوق رکھنے والا

**صاحبُ الزّمان:** (ع) امام عصر کا لقب، اہل تشیع کا بارھواں امام

**صاحب سلیقہ:** سلیقہ مند

**صاحبقران:** وہ شخص جس کی ولادت کے وقت زہرہ اور مشتری کا قران ہو یعنی یہ دونوں سیارے ایک ہی برج میں ہوں ایسے وقت میں جس کی پیدائش ہوئی وہ بڑا اقبال مند ہوتا ہے

**صاحب کار:** کار فرما، ملازم رکھنے والا

**صاحب کتاب:** جن پر اللہ تعالی کی طرف سے کتاب نازل ہوئی ہو

**صاحب کرامت:** جس سے کوئی کرامت یا معجزہ ہوا ہو

**صاحب مقام:** کوئی درجہ یا منصب رکھنے والا

**صاحب نسق:** امن و نظم کی حفاظت پر مامور افسر

**صاحب یدبیضا:** حضرت موسی (ع)، ہاتھ جسے آپ بطور معجزہ بغل میں دبا کر باہر نکالتے تھے تو یہ آفتاب کی طرح روشن ہو جاتا تھا اس سے دیکھنے والوں کی آنکھوں میں چکا چوند آنے لگتی تھی

**صاحبہ:** (ع) صاحب کی تانیث

**صاحبی:** (۱) ملکیت (۲) ایک قسم کا بڑا سرخ رنگ کا انگور (۳) ایک قسم کا ریشمی کپڑا

**صاد:** حروف ابجد کا حرف "ص"

**صادِر:** (ع) صدور، جاری کیا گیا، نافذ، وہ چیز جو ملک سے باہر بھیجی جائے (مقابل وارد)

**صادر کردن:** جاری کرنا، نافذ کرنا

**احکام صادرہ:** احکام جو جاری کیے گئے ہیں

**احکام چندی صادر شد:** کئی احکام جاری ہوئے

**این الطاف از مقام کبریائی صادر شود:** یہ عنایات اللہ تعالی کی طرف سے ملتی ہیں

**حکم انتقال او صادر کردند:** اس کی تبدیلی کا حکم جاری کر دیا گیا

**خطای ازو صادر نشد:** اس سے کوئی خطا سرزد نہیں ہوئی

**ما امتعہ پاکستانی صادر می کنیم:** ہم پاکستان کی چیزیں باہر کے ملکوں میں بھیجتے ہیں

**مُرسلاتِ صادرہ:** غیر ممالک میں بھیجے جانے والے خطوط

**صادرات:** غیر ملکوں کو بھیجی جانے والی اشیا، برآمدات (مقابل واردات)

**تجارت صادرات:** تجارت برآمد

**صادرات مملکت باید بیشتر از واردات باشد:** ملک کی برآمدات درآمدات سے زیادہ ہونی چاہئیں

**گمرک صادرات:** محصول برآمدات

**صادر کردن:** برآمد کرنا

**صادر کنندہ:** برآمد کرنے والا

**صادِق:** (ع) سچا، مخلص، وفادار، راست گو، حضرت امام جعفر کا لقب

**صاف و صادق:** صاف دل، بے تصنع، بھولا، سادہ، سچا

**صادِقُ القَول:**(ع) قول کا سچا، وعدہ کا کھرا، راست گو، وعدہ ایفا کرنے والا

**صادق الوَعد:**(ع) جو شخص وعدہ وفا کرتا ہے

**صادقانہ:**مخلصانہ، خلوص کے ساتھ

**صادقانہ مطلب را اظہار کرد:**اس نے بڑے خلوص کے ساتھ اپنے مطلب کا اظہار کیا

**اظہار صادقانہ او برمن اثر کرد:**اس کے سچے بیانات نے مجھ پر اثر کیا

**صادِقہ:**(ع) صادق کی مونث، راست گو عورت

**صادِقی:**سچائی، خلوص، اخلاص، صداقت، راستی، راست گوئی

**صارِم:**(ع) تیغ، شمشیر، کاٹنے والا، تیز سخت، بے پروا

**صارِیغ:**ایک قسم کا تھیلی دار دودھ پلانے والا جانور

**صاع:**(ع)تین کیلو گرام کا وزن، پیمانہ

**صاعِد:**(ع) اوپر جانا، اوپر جانے والا

**صاعِقہ :**بجلی کی کڑک چمک، برق، رعدَ

**صاعِقہ زدن:**بجلی کا چمکنا کڑکنا

**صاعقہ آسا:**بجلی کی مانند

**صاعقہ بار:**بڑی تیزی سے بجلی کا چمکنا اور کڑکنا، خوفناک، خطر ناک، آفت رساں

**صاغِر:**ساغر، جام، پیالہ

**صاغر مار:**افعی، سانپ

**صاغِری:**ایک قسم کا دندانے دار چمڑا، دھڑ کا پچھلا حصہ، پٹھا، چوتڑ

**صاف:**(ع) بے میل، شفاف، چمکیلا، خالص، بے داغ، پاک

**صاف کردن:**صاف کرنا

**رندہ روی میز را صاف کرد:**رندے نے میز کی سطح ہموار کر دی

**سینہ صاف کردن:**حلق صاف کرنا

**ہوا صاف شد:**موسم خوشگوار ہو گیا

**صاف:**صف بنانے والا، صف کشیدہ

**صافات:**(ع) ملائک، فرشتے

**صاف اعتقاد:**مخلصانہ اعتقاد

**صاف درُون:**صاف دل، سچا، مخلص، بے ریا

**صاف دلی:**سچائی، اخلاص، خلوص

**صافِر:**بگل بجا کر آگاہ کرنے والا یا کوئی اعلان کرنے والا

**صاف صاف:**بے لاگ، بے داغ، واضح طور سے، کھلم کھلا

**صاف ضمیر:**جس کا ضمیر پاک ہو، دل صاف ہو

**صاف طینت:**بے ریا، صاف دل

**صاف کردہ:**صاف کیا گیا

**صاف کُن، صاف کنی:**فلٹر جس سے کوئی محلول صاف کرنے کے لیے ٹپکایا جاتا ہے، صافی

**صافِن:**پاؤں کے ٹخنے کی رگ

**صافُورا:**(۱) حضرت موسی(ع) کی بیوی کا نام، (۲)چڑیا

**صافی:**(ع) صاف، خالص، شفاف، بے داغ

**صافی:**(ع) فلٹر جس میں سے کوئی محلول صاف کرنے کے لیے ٹپکایا جاتا ہے، مقطر کیا جاتا ہے،

**صافِیہ :**(ع) مونث صافی، قطعہ ارضی جہاں کے رہنے والے ہجرت کر گئے ہوں یا فوت ہو گئے ہوں، ان کا کوئی وارث نہ ہو

**صالِح:**(ع) نیک، پارسا، دیانتدار، ایک پیغمبر کا نام، خوب، درست، لائق، موزوں

**او برای این مقام صالح نیست:**وہ اس منصب کے لیے موزوں نہیں

**صالحون:**(ع) صالح کی جمع، نیک پارسا لوگ

**صالحہ:**(ع) صالح کی مونث، نیکی کا کام، عمل نیک

**صامت:**(ع) خاموش، ساکت، گونگا

**صانع:**(ع) صنعت گر، کاریگر، ہنر دار

**صانع عالم:** خالق کائنات، آفریدگار

**صائب:**(ع) درست، صحیح، با صواب

**صائبُ الرّای:** درست رائے رکھنے والا

**صائح:**(ع) فریاد کرنے والا، آہ و زاری، نالہ و فریاد

**صائحہ:**(ع) تانیث صائح، فریاد، آہ و زاری کرنے والی

**صائد:**(ع) شکار کرنے والا

**صائغ:**(ع) زرگر

**صائم:**(ع) روزہ دار

**صائمہ:**(ع) روزہ دار عورت

**صائن:**(ع) حفاظت کرنیوالا، حمایت کرنے والا، نگہبان، مدد کرنے والا

**صب:**(١) پانی کا گرنا، ریزش (٢) پرشوق، محبت

**صبا:**(ع) وہ ہوا جو مشرق کی طرف سے چلے، خوشگوار ہوا

**صبا:**(ع) بچپن، بچگی، کودکی

**صبابت:**(ع) محبت، عشق

**صباة:** صابی کی جمع

**صباح:**(ع) صبح

**علی الصّباح:** صبح سویرے

**صباحت:**(ع) خوبروی، زیبائی، رعنائی، حسن و جمال

**صباحیہ:**(ع) اہل تشیع کا ایک فرقہ، زیدیہ و امامیہ، حسن بن صباح کے پیرووں کو بھی صباحیہ کہتے ہیں

**صباغ:** رنگریز، کپڑے رنگنے والا

**صباغت:**(ع) کپڑے رنگنے کا کام

**صباغ خانہ:** جہاں رنگائی کا کام ہوتا ہے، رنگریز کی دکان

**صباوت:**(ع) بچپن، صغرسنی، کودکی

**صُبح:**(ع) سحر، فجر، تڑکا

**صبح تا شام:** صبح سے شام تک، سارا دن

**صبح روز بعد:** اگلے دن صبح کو

**صبح شما بخیر:** کلمہ دعا، آپ کو صبح مبارک ہو

**صبح صادق:** صبح سویرے کا وقت

**صبح کاذب:** ظہور صبح سے پہلے کا وقت

**صبحک اللہ بالخیر:** صبح کی تہنیت، خدا صبح مبارک کرے

**امروز صبح:** آج صبح کو

**ستارہ صبح:** ستارہ جو صبح کے وقت نظر آتا ہے

**صبح خوان:** صبح کے وقت اپنے انداز میں گانے والا، مثال

**آتشی از روی گل های بهار افراخته**
**شعله ای در جانِ مرغِ صبح خوان انداخته**

بہار کے موسم میں سرخ پھول جو آگ کی مانند روشن ہیں ان کا شعلہ یا روشنی صبح کو گانے والے پرندے کے دل تک بھی پہنچی ہے اس کے دل میں محبت کا جذبہ موجزن ہوا ہے

**صبحدم:** صبح کے وقت

**صبح گاہ:** علی الصبح، صبح کے وقت، گجردم

**صبح گاہی:** صبح کے متعلق

**نسیم صبحگاہی:** صبح کو چلنے والی ہوا

**صبر:**(ع) تحمل، برد باری، برداشت، کسی حادثے کو خدا پروردگار سمجھ کر برداشت کرنا، شکیبائی،

حوصلہ

**شہر الصبر:** کنایہ ہے ماہ رمضان کا

**صبر ایوب:** حضرت ایوب کا صبر

**صبر تلخ است ولی برشیرین دارد:** صبر تلخ تو ہے لیکن اس کا پھل میٹھا ہوتا ہے

**الصبر مفتاح الفرَج:** تحمل تسکین کی کنجی ہے

**من تاظہر صبر کردم:** میں نے ظہر کے وقت تک انتظار کیا

**صبر زرد:** ایلوے کا درخت، ایلوے کے پھل کا رس

**صِبغ:** (ع) رنگنا، رنگریزی

**صِبغہ:** (ع) صبغة (۱)مذہب، مذہبی قوانین، شریعت، (۲)جس چیز سے کسی کو رنگ دیا جاتا ہے

**صبغة اللّٰہ:** دین خدا، دین اسلام

**صبُوت:** صباوت، بچپن، کودکی

**صبُوح:** (ع) صبحانہ، صبح کی خوراک، صبح کی شراب نوشی

**صبوحی:** صبح کے وقت کی شراب نوشی، صبح کی شراب نوشی کی کیفیت

**صبوحی زدن:** صبح کو مے نوشی کرنا

**صبور:** (ع) صابر، متحمل، بردبار، شکیبا

**ناصبور:** بے صبر

**صبورانِہ:** صبر سے، بردباری سے

**ہر چہ می گفتم صبورانہ گوش می داد:** جو کچھ میں کہتا تھا اس نے تحمل سے سنا

**صبوری:** (ع) صبر، تحمل، برداشت، شکیبائی

**صبوری کردن:** صبر کرنا، تحمل کرنا

**صَبی:** (ع) لڑکا، بچہ، کودک

**صَبیان:** صبی کی جمع، بچے

**صِبیح:** (ع) خوبصورت، خوبرو، زیبا، صاحب جمال

**صبیحہ:** (ع) (۱)خوبصورت لڑکی، بینی (۲) صبح،

**صِبیر:** (ع)صابر، شکیبا

**صحابت:** (ع) رفاقت، ساتھ، ہمدمی، یار و مددگار ہونا

**صحابِہ:** (ع) دوست، ساتھی، رفیق، رسول کریم(ص) کے ساتھی (صحابہ صاحب کی جمع ہے)

**صحاح:** (ع) درست، صحیح، بے عیب، تندرست، تندرستی

**صحاری:** (ع) صحرا کی جمع

**صحّاف:** (ع) جلد ساز، روزنامہ نویس

**صحافت:** (ع) (۱)روزنامہ نویسی (۲)جلد سازی

**صحافی:** (ع) جلد ساز، روزنامہ نویس

**صحافی کردن:** جلد باندھنا

**صحائف:** (ع) دیکھیے صحیفہ

**صحب:** (ع) صاحب کی جمع

**صحبان:** صاحب کی جمع

**صُحبت:** (ع) گفتگو، بات چیت، مذاکرہ، ہمراہی

**صحبت داشتن، صحبت کردن:** باہم گفتگو کرنا

**صحبت ما شیریں بود:** ہم نے دلچسپ باتیں کیں

**درآن خصوص با او صحبت کردم:** اس موضوع پر میں نے اس کے ساتھ بات چیت کی

**صِحّت:** (ع) تندرستی، بہبودی، درستی

**صحت آن ارقام را تصدیق کرد:** ان رقوم کی درستی کی اس نے تصدیق کی

**صِحَت بخش:** صحت دینے والی دوا

**صحت بدن:** جسمانی صحت، اچھی صحت

**صحت داشتن:** صحیح ہونا

**صحت مزاج:** اچھی طبعیت، اچھی صحت

**صحت نامہ:** (۱)صحت کا سرٹیفکیٹ، تصحیح نامہ، کتاب کے آخر میں وہ فہرست جس میں غلطیوں کو درست کیا گیا ہو

**صحت یافتن:** تندرست ہو جانا

**صحرا:** (ع) بیابان، دشت

**صحرای افریقا:** افریقا کا بیابان

**صحرا گرد:** صحرا نورد، بیابانی

**صحرانشین:** بیابان نشین، خانہ بدوش، بدوی، وہ قوم جو چراگاہ کی تلاش میں صحرابہ صحرا پھرتی ہے، اور صحرا ہی میں اپنا ٹھکانا بنا لیتی ہے

**صحرانورد:** صحرا میں سفر کرنے والا

**صحرانوردی:** بیابان نوردی، بیابان میں گھومنا پھرنا

**صحرائی:** صحرا سے متعلق، صحرا میں بسیرا کرنے والا

**صُحُف:** (ع) صحیفہ کی جمع، کتابیں، رسالے

**صحفِ انبیاء(ع):** کتابیں جو انبیاء پر نازل ہوئیں

**صحفہ:** (ع) بڑا پیالہ

**صَحن:** (ع) گھر کا آنگن، ہموار زمین، احاطہ، سٹیج

**صحن نمایشگاہ:** تھیٹر کی کھلی جگہ

**صحنِہ:** (ع) سٹیج، کشادہ جگہ، ہموار زمین، جائے وسیع

**اول دفعہ ای بود کہ او روی صحنہ بازی کرد:** یہ پہلی دفعہ تھی کہ اس نے سٹیج پر فن کا مظاہرہ کیا

**صحو:** (ع) (۱)چمک، تابش، تابندگی، درخشندگی (۲)صحیح الدماغی، ہوشیاری (۳) آسمان کا بے ابر ہونا

**صحُون:** (ع) صحن کی جمع

**صحِہ:** (ع) دستخط، امضا

**صحہ گذاشتن:** دستخط کرنا، تصدیق کرنا، تصویب کرنا

**صحی:** (ع) حفظان صحت سے متعلق، صحت و صفائی سے متعلق

**مخارج صحی:** حفظان صحت کے اخراجات (خصوصاً خواتین کے لیے)

**صحیح:** (ع) درست، موزون

**صحیح کردن:** درست کرنا، تصحیح کرنا

**صحیح النسب:** درست حسب نسب والا

**این کار صحیح نبود کہ کردید:** یہ کام درست نہیں جو تم نے کیا

**بطرز صحیح آن کار را انجام داد:** اس نے درست طریقے سے وہ کام انجام دیا

**جواب این صحیح است:** اس مسئلے کا جواب درست ہے

**صحیفِہ:** (ع) ورق، نامہ، کتاب، رسالہ

**صحیفہ آسمانی:** وہ کتاب جو خدا کی طرف سے کسی نبی پر نازل ہوئی (صحائف جمع)

**صخر:** (ع) پہاڑی سطح

**صخرِہ:** (ع) چٹان، (صخور و صخرات جمع)

**صخرہ ای:** صخرہ دار، پہاڑی، پہاڑی سطح

**صخور:** (ع) صخرہ کی جمع، چٹانیں، پتھریلی سطح

**صد:** سو

**چند در صد، صدی چند:** کتنے فی صد

**صد در صد:** سو فی صد

**صد کوزہ بسازد کہ یکی دستہ ندارد:** وہ سو برتن بناتا ہے، لیکن دستہ ایک کا بھی نہیں ہوتا

**صدی نیم:** نصف فی صد

**صدا:** آواز، شور، شکایت، گنبد کی آواز

**صدا پیچ:** گونج

**صدا حبس کن:** گراموفون

**صدا دادن:** شور کرنا، آواز کا جواب دینا

**صدا دار:** جس کی آواز میں گونج ہو، پر شوکت آواز والا

**صدا زدن:** بلانا

**صدا کردن:** پکارنا، شور کرنا

**صدا مانع کار کردن است:** شور کام کرنے میں رکاوٹ ڈال رہا ہے

**صدای از بالا شنیدہ شد:** آواز اوپر سے سنائی دی

**صدای بستن در:** دروازہ بند کرنے کی آواز

**صدای بم:** گہری آواز، اوپر کی سُر

**صدای حرفی:** حروف علف (ا، و، ی) کی آوازیں

**صدای دق الباب:** دروازہ کھٹکھٹانے کی آواز

**صدای رعد:** بجلی کی کڑک

**صدای زنگ:** گھنٹی کی آواز

**صدای زیر:** باریک آواز

**صدای شَلاف:** تازیانہ لگنے کی آواز، کسی چیز کے ٹوٹنے کی آواز

**صدای طبل:** نقارے کی آواز

**صدای گرفتہ:** گلو گرفتہ آواز، بیٹھی ہوئی آواز

**آخر مردم از بیچارگی بصدا در آمدند:** آخر لوگوں نے بے بس ہو کر شکایت کی

**آہنگِ صدا:** موسیقی، سروں کا سلسلہ یا نظام

**انعکاسِ صدا:** موسیقی کا ترنم، گونج

**با صدای بلند:** اونچی آواز سے

**با صدای زیبا:** دلربا آواز میں

**تموّج صدا:** آواز کی گونج

**شیپور را صدا در آوردن:** بگل بجانا

**گوش من مثل زنگ صدا می کند:** میرے کان گھنٹی کی طرح بجتے ہیں

**صدارت:** صدر نشینی

**صدارس:** فاصلہ جہاں سے آواز سنی جا سکے، کانوں تک پہنچنے والی آواز

**صدا سنج:** صوت پیما، ایک آلہ جس کے ذریعے آواز کی لہروں کی تعداد ظاہر ہوتی ہے

**صدا شِناس:** ماہر صوتیات

**صدا شناسی:** صوتیات کی مہارت

**صداع:** (ع) سر درد

**صِداغ:** (ع) کنپٹی کا نشان

**صداق:** (ع) عروس کا حق مہر

**صداقت:** (ع) سچائی، راستی

**صداقت کار:** راستی سے کام کرنے والا، مخلص

**صدا گرگُن:** خاموش، چپ، ساکت، گونگا

**صدام:** (ع) آدھے سر کا درد

**صدای:** صوتی، آواز سے متعلق

**صد برابر:** سو فی صد

**صد برگ:** سو پتوں والا، جس کے بہت سے پتے ہوں

**صد پا:** جس کے سو پیر ہوں، اسی طرح ایک جانور کو ہزار پا بھی کہتے ہیں

**صدد:** (ع)(۱)مقصد، ارادہ، منصوبہ، قصد (۲)نزدیکی، قرب، قرابت، خویشی

**در صدد آمدن:** منصوبہ بنانا

**در صدد بودن:** ارادہ کرنا، منصوبہ بنانا

**در صدد برآمد که انتقامِ خود برکشد:** اس نے تہیہ کیا ک اپنا انتقام لے

**در صدد ہستیم که معلم استخدام کنیم:** ہمارا ارادہ ہےک ہم استاد مقرر کریں

**در صدد یافتنِ شغلی بودن:** کسی کام کی جستجو کرنا

**او نیز در صدد جان وی است:** وہ بھی اس کی جان لینے کا ارادہ کیے ہوئے ہے یا جان لینے کے درپے ہے

**صد دو صد:** سو فی صد

**صدر:** (۱)میر مجلس، پریذیڈنٹ، (۱)سامنے کا حصہ، پہلا، اوپر کا، (۳) سینہ (صدور جمع)

**صدر اعظم:** پرائم منسٹر، رئیس الوزرا

**صدر گاہ:** صدر کے بیٹھنے کا مقام، اہم ترین نشستگاہ

**صدرنج:** شطرنج

**صدر سُفرِہ:** دستر خوان پر سب سے معزز مہمان

**صدر نشین:** پریذیڈنٹ، کسی ادارے کا ناظم اعلی

**صُدرہ:** سینہ بند، سینہ پوش

**صدری:** سینے کا، چھاتی کا، سینے سے متعلق، واسکٹ

**صدری:** ایک خاص قسم کے چاول

**برنج صدری:** صدری چاول

**صدع:** (ع)(۱)شگاف، درز (۲)فرقہ و گروہ، صدوع جمع

**صُدغ:** (ع) کنپٹی، شقیقہ، پیشانی کی ایک طرف، آنکھ اورکان کے درمیان

**صدَف:** سیپی، اسے مادر گوہر بھی کہتے ہیں

**صدَفِ آتشین:** خورشید

**صدفِ زانو:** کاسہ زانو، گھٹنے کی چپنی

**صدف شِناس:** سیپیوں کا علم جاننے والا

**صدف شناسی:** سیپیوں کا علم

**صدَّ فی:** سیپی کا بنا ہوا

**صِدق:** (ع) سچائی، صداقت، راستی

**صدق گفتن:** سچ سچ کہنا

**صَدق:** (ع) سچ، سچا، سچ بولنے والا

**صدَقاء:** (ع) صدیق کی جمع

**صدَقات:** (ع) صدقہ کی جمع

**صَدَقہ:** (ع) خیرات جو راہ خدا محتاجوں کو دی جاتی ہے

**صدقه جاریہ:** وہ صدقہ جو ہمیشہ جاری رہنے والا ہو مثلاً، کنواں، مسجد، تالاب وغیرہ بنوانا

**صدقه دادن:** خیرات دینا

**صدقه رفتن:** خیرات حاصل کرنے کے لیے نکلنا

**صدقه خور:** جس کی گزر بسر خیرات پر ہو

**صدَم:** سوواں

**خانه صدم:** سوواں گھر

**صدمات:** (ع) صدمہ کی جمع

**صدمه:** (ع) دکھ، درد، رنج، آزار، اندوہ، ضرر، چوٹ، ضرب، خسارہ، نقصان، تصادم، پریشانی

**صدمه خوردن، صدمه دیدن:** رنج و اندوہ ہونا،

پریشان کن واقعے سے دو چار ہونا
**صدمہ زدن:** کسی کو دکھ پہنچانا
**صدمہ کشیدن:** تکلیف برداشت کرنا
**صدمی:** سوواں
**حکایت صدمی:** سوویں حکایت
**صدمین:** سوواں
**جشن صدمین:** :سوواں جشن
**صُدُور:** (ع) صادر ہونا، جاری ہونا
**صدور یافتن:** جاری ہونا
**تاریخ صدور آں حکم کی بود:** اس حکم کے جاری ہونے کی تاریخ کیا تھی
**صدور:** (ع) واپس آنا، کسی امر کا آشکار ہونا
**صدور:** (ع) صدر کی جمع
**صدوع:** (ع) جمع صدع
**صدوق:** (ع) صدیق، بہت راستگو، ہمیشہ سچ بولنے والا
**صدِہ:** سو آدمیوں کی جمعیت
**صد ہزار:** ایک لاکھ
**صدی:** سو فی صد
**صدی پنج:** پانچ فی صد
**صدید:** (ع) زخم کی پیپ، نالہ و فریاد
**صدِیق:** (ع) سچا، سچا دوست، مخلص دوست، دوست صمیمی
**صِدّیق:** (ع) قابل اعتماد، سچا، حضرت ابوبکر(رض) کا لقب، حضرت یوسف(ع) کا لقب
**صدیقِہ:** (ع) صدیق کی مونث، حضرت فاطمہ زہرا (رض) کا لقب
**صد یک:** ایک فی صد
**صَراح:** (ع) خالص، پاک، بے آلائش
**صراح:** روبرو بات کرنا، واضح طور سے بات کرنا
**صراحت:** (ع) وضاحت، تشریح، اظہار
**صراحۃً:** (ع) واضح طور پر، وضاحت کے ساتھ، کھلم کھلا
**صراحۃً گفتم:** میں نے واضح طور سے کہا
**صراحی:** شراب یا پانی رکھنے کا خاص قسم کا برتن
**صُراحِیہ:** (ع) جام شراب، شراب کی صراحی
**صُراخ:** (ع) چیخ پکار، نالہ و فریاد
**صرّار:** (ع) فریاد کرنے والا
**صرارُ اللّیل:** مکڑی کی طرح کا جانور جو راتوں کو بولتا رہتا ہے
**صراصر:** صرصر، آندھی، تند و تیز ہوا
**صِراط:** (ع) راستہ، سڑک، طریق
**صراط مستقیم:** سیدھا راستہ
**پل صراط:** پل جس سے قیامت کے دن سب کو گزرنا ہے
**صرّاف:** (ع) پرکھنے والا، وہ شخص جو نقدی کا لین دین کرتا ہو
**صرافِ سخن:** زبان کا نقاد
**صرافت:** (ع) صرافی کا کاروبار، جانچ، پرکھ
**صرافت:** (ع) خیال، ارادہ، تصور، قصد
**از صرافت انداختن:** توجہ ہٹا دینا، نظر انداز کر دینا
**بصرافت انداختن:** سوچنے لگنا
**ہیچ بایں صرافت نبودم:** میں اس کے متعلق بالکل سوچ بھی نہیں سکتا تھا
**صراف خانہ:** صراف کی دکان
**صرافی:** صراف کا کاروبار، روپے پیسے کا کاروبار
**صرافی کردن:** روپے پیسے کا کاروبار کرنا
**صرافیہ:** روپے کے لین دین کے کاروبار میں جو فی صد رقم صراف کو ملتی ہے

**صُرام:**(ع) جنگ، بیباکی سے جنگ کرنے والا
**صَرامت:**(ع) بے باکی، دلیری، شجاعت
**صِرب:**سربیہ ، ملک سر بیہ کا باشندہ
**صربستان:**ملک سربیہ
**صَرح:**قصر، برج
**صردان:**زبان کے نیچے کی دو رگیں
**صرصر:**طوفانی ہوا ، تندو تیز ہوا ، سرد ہوا
**صَرع:**مرگی،
**صرعی:**جو مرگی کے مرض میں مبتلا ہو
**صرف:**(ع) خرچ، خرچ کرنا
**صرفِ برات:**بیمے کی قسط
**صرف الدّہر، صرف الدھور:**حوادث روزگار
**صرف کردن:**خرچ کرنا ، استعمال کرنا
**صرفِ نظر:**نظر انداز
**صرف نظر از:**اس بات سے قطع نظر
**صرف نظر از گرانی یا ارزانی من آنرا لازم دارم:**مہنگائی یا ارزانی سے قطع نظر میں اسے اپنے لیے ضروری سمجھتا ہوں
**صرف نظر کردن:**نظر انداز کرنا ، توجہ ہٹا لینا
**صرف نظر نکردنی:**لازم ہونا
**از منفعت آن صرف نظر کرد:**اس کے فائدے کو اس نے نظر انداز کر دیا
**نا ہار صرف کردند و رفتند:**دوپہر کا کھانا کھایا اور چلے گئے
**صرف، علم صرف:**زبان دانی کی شاخ جو الفاظ کی ساخت اور معنوں سے بحث کرتی ہے
**صرف و نحو:**گرامر، علم قواعد زبان
**صِرف:**(ع) محض، فقط، خالص، شراب خالص
**دروغ صرف:**محض جھوٹ، خالصۃً جھوٹ ہے
**شوخی صرف است:**محض مذاق ہے
**صرفاً:**محض، صرف، فقط
**صرفاً:**علم صرف کے لحاظ سے
**صرفِہ:**(ع)(۱)نفع، منافعہ ، منفعت، فائدہ (۲)کفایت شعاری
**صرفہ بردن:**فائدہ حاصل کرنا ، نفع کمانا ، استفادہ کرنا
**صرفہ داشتن:**فائدہ ہونا ، کفایت شعاری کرنا
**صرفہ نگہداشتن:**کفایت شعاری کرنا ، خرچ کرتے ہوئے احتیاط کرنا
**این پارچہ پشمی بصرفہ نزدیک تراست:**اس اونی کپڑے میں کفایت ہے
**این معاملہ برای من صرفہ ای نداشت:**اس معاملے میں میرا کوئی فائدہ نہیں
**ترسم کہ صرفہ ای نبری روز باز داشت:**ڈرتا ہوں کہ قیامت کے دن تمہیں کچھ فائدہ نہ ہو گا
**صرفہ:**(ع) چاند کی منازل میں سے بارھویں منزل
**صرفہ جو:**کفایت شعار، جز رس خصوصاً کھانے پینے اور اخراجات خانہ داری میں، کم خرچ، پس انداز
**صرفہ جوی:**:کفایت شعاری، جزرسی، کم خرچی، پس اندازی، خصوصاً خانہ داری کے معاملات میں
**صرفہ جوئی کردن:**کفایت شعاری کرنا ، کم خرچ کرنا ، پس انداز کرنا
**صرفہ کاری:**صرفہ جوئی
**صرفہ نگاہداشتن:**کفایت شعاری کرنا
**دریک ماہ چند صرفہ جوی می کنید:**ایک ماہ میں آپ کیا پس انداز کرتے ہیں یا کیا کچھ بچا لیتے ہیں
**صرفی:**گرامر کے مطابق، علم گرامر جاننے والا

**صُرّہ:** (ع) روپے رکھنے کا کیسہ، رقم محفوظ کرنے کی جگہ

**صریح:** (ع) واضح، ظاہر، آشکار، صاف، قطعی

**جواب صریح داد:** اس نے واضح جواب دیا

**کذبۂ صریح:** صاف جھوٹ، قطعی جھوٹ

**صریحاً:** (ع) واضح طور سے

**صریحاً انکار کرد:** اس نے واضح طور سے انکار کیا

**در قرار داد صریحاً نوشته است:** معاہدے میں واضح طور سے لکھا ہے

**صرِیر:** (ع) (۱) چیخ، کرخت آواز (۲) کاغذ پر قلم کے چلنے کی آواز (صریر خامہ)، مثال:

**جامی آن راز که در پرده مغنّی به نهفت**
**نی کلک تو ادا کرد به الحانِ صریر**

جامی وہ راز جو مغنّی کے آہنگ موسیقی میں پوشیدہ تھا وہ تیرے قلم نے کاغذ پر روانی سے ادا کر دیا ہے

**صریع:** (۱) نیچے گرانا، چت لٹانا (کُشتی میں) (۲) درد سر

**صرِیف:** دروازے کی چر چراہٹ، کھٹکھٹانا دانتوں کا

**صطبل:** اصطبل کا مخفف، طویلہ، گھڑ سال

**صطخر:** اصطخر کا مخفف دیکھیے اصطخر

**صُطُر لاب:** اصطر لاب، (دیکھیے)

**صعالِیک:** (ع) صعلوک کی جمع، بھک منگے، گداگر

**صعاب:** (ع) دیکھیے صعب

**صَعب:** (ع) مشکل، سخت، دشوار (صعاب جمع) مثال:

**زیر کی را گفتم این احوال من خندید و گفت**
**صعب روزی بوالعجب کاری پریشان عالمی**

ایک دانا کو میں نے اپنے حالات بتائے تو وہ ہنس دیا اور کہا بڑی مشکل در پیش ہے اور عجیب و غریب کام سے تمہیں سابقہ پڑا ہے، دنیا تمہارے لیے پریشان کن ہے

**صعبُ الادِراک:** (ع) جس کا سمجھنا مشکل ہو

**صعب الحُصول:** (ع) جس کا حاصل ہونا مشکل ہو (سہل الحصول کا متضاد) دیر یاب۔

**صعب الصّعود:** (ع) جس کا اوپر چڑھنا مشکل ہو

**صعب العبور:** (ع) جسے عبور کرنا دشوار ہو

**صعب العِلاج:** (ع) جس کا علاج مشکل ہو

**صعب الوصول:** (ع) جس کا وصول ہونا مشکل ہو

**صعتر، سعتر:** ایک صحرائی پودا، جس کے پھول نیلگوں ہوتے ہیں اور دوائی کے طور استعمال ہوتے ہیں

**صَعقہ:** بیہوشی، شدت خوف کی بنا پر یا دہشت انگیز آواز کے سننے سے بیہوشی کی کیفیت

**صُعلُوک:** فقیر، گدا

**صُعُوبت:** (ع) مشکل، سختی، دشواری، اشکال

**بصعوبت:** مشکل سے

**صُعُود:** (ع) اوپر چڑھنا (پہاڑ پر)، بلندی

**صعود ازیں کوه دشوار است:** اس پہاڑ پر چڑھنا دشوار ہے

**صعود کردن:** بلندی پر چڑھنا

**صعود و نزولِ کوه پیمایان دیدم:** کوہ پیماؤں کو اوپر چڑھتے اور نیچے آتے میں نے دیکھا

**ابخره بطرف آسمان صعود می کند:** بخارات اوپر آسمان کی طرف بلند ہوتے جاتے ہیں

**برآن کوه نتوانستند صعود کنند:** اس پہاڑ پر چڑھ نہ سکے

**صَعوَہ:** (ع) ایک قسم کی چھوٹی چڑیا

**صعِید:** (ع) مرتفع زمین جس پر درخت نہ ہوں

**صِغار:** (ع) صغر کی جمع، چھوٹے

**صَغار:** (ع) خواری ذلت

**صِغارَت:** (ع) بچپن، کودکی، صغر سنی

**صُغد:** سغد، ہخامنشی عہد حکومت کا ایک صوبہ ایران

**صِغر:** (ع) بچپن، کودکی

**صُغرا:** (ع) صغری، اصغر کی تانیث، چھوٹی

**صغری:** (ع) ہر مونث شے جو چھوٹی ہو

**صغیر:** (ع) چھوٹا، نا بالغ، خورد، کودک

**آسیای صغیر:** ایشیاے کوچک

**اولاد ایشاں صغیر ہستند:** ان کی اولاد نابالغ ہے

**صغیرہ:** (ع) کم درجے کا گناہ (صغائر جمع)

**صغیری:** بچپن، لڑکپن، کودکی

**صف:** (ع) قطار، ترتیب، سلسلہ، طبقہ، مرتبہ، سلسلہ مدارج میں مقام

**صف آراستن:** قطار ترتیب دینا

**صف بہم زدن:** صف شکنی کرنا، بے ترتیبی کرنا

**صفِ جلو:** آگے کی قطار، اگلی صف

**صفِ جنگ:** فوج کی قطار (لڑائی میں)

**صف شکستن:** قطار توڑ دینا، بے ترتیبی کرنا

**صف کشیدن، صف بستن:** قطار باندھنا

**صف نعال:** سب سے پچھلی قطار، جگہ جہاں عام طور سے جوتے رکھے جاتے ہیں

**صفا:** (ع) (۱) صفائی، درستی، صاف ہونا، پاکیزگی، خوش نمائی، روشنی

**صفا آوردید:** خوش آمدید

**صفادادن:** خوشگوار بنانا، حفاظت کرنا

**صفا کردن:** لطف اٹھانا

**صفای عقیدہ:** عقیدے کی پاکیزگی

**آن باغ خیلی با صفا است:** وہ باغ بہت خوشنما ہے

**اِخوان الصَّفا:** ایک دوسرے کے مخلص لوگ، نیک دل، بھائی بند، بصرے کی ایک علمی مجلس کا نام

**او ہمیشہ میانہ مردم را باہم صفا می داد:** وہ ہمیشہ ایک دوسرے کے مابین مصالحت کرانے کی کوشش کرتا تھا

**اہل صفا:** صاف دل لوگ، پاکیزہ خیال لوگ، مخلص لوگ، مجلس کا نام

**صفا بخش:** با صفا، خوشنما، خوشگوار، دلپذیر، تازگی بخش، فرحت بخش

**صِفات:** (ع) صفت کی جمع

**صفاح:** (ع) صفح کی جمع

**صفّار:** (ع) تانبے کا کام کرنے والا، ایران کے صفاری خاندان کا بانی یعقوب بن لیث

صف آرا: صفوں کو ترتیب دینے والا

**صف آرائی:** قطاروں کو ترتیب دینا

**صفاری:** خاندان صفاریہ کے افراد، صفاریوں کی حکومت ایران میں ۸۷۳ سے ۹۲۰ء تک رہی

**صفاق:** (ع) پیٹ کی جلد کے نیچے کا پردہ، اندرونی جلد

**صفاہان:** اصفہان، ایران کا مشہور صوبہ

**صفائح:** (ع) صفیحہ کی جمع، چوڑی تلواریں، چوڑی سطحیں

**صف بستہ:** درجہ بندی، ترتیت یافتہ

**صف بندی:** قطار بندی، درجہ بندی، نظم، و ترتیب

**صِفَت:** حالت، وصف، خاصہ، خوبی، خاصیت (صفات جمع)

**صفاتِ پسندیدہ:** قابل ستائش اوصاف

**آدمی بدان صفت ندیدہ بودم:** ایسی خوبی کا آدمی پہلے میں نے نہیں دیکھا

**صفت اشارہ:** اسم اشارہ

**صفت توصیفی:** اسم صفت

**صفت شمارہ:** اسم عدد

**صفت ثبوتیہ:** اصلی، واقعی، حقیقی وصف

**صفتی:** وصفی

**صفح:** بخشنا، معاف کر دینا، چشم پوشی

**صفحات:** صفحہ کی جمع

**صفحہ:** ورق کا ایک رخ، صورت، پلیٹ، سطح، تختہ، وسعت

**صفحہ ساعت:** گھڑی یا کلاک کا ڈائل

**صفحہ شطرنج:** شطرنج کا تختہ

**صفحہ فلزّی:** دھات کی پلیٹ

**صفحہ کشتی:** جہاز کا عرشہ

**صفحہ گراموفون:** گراموفون کا ریکارڈ

**صفحہ ہستی:** روزگار، زمانہ، دنیا

**صفحہ بندی:** صفحات کو ترتیب دینا

**صَفَد:** (ع) زنجیر

**صفدر:** (ع) بہادر، دلیر، شجاع، صف شکن، دلاور

**صِفر:** (ع) خالی، خالی ہونا، نقطہ

**صفر بودن:** خالی ہاتھ ہونا

**صفر کف:** خالی ہاتھ، تہی دست، مفلس

**صفر الیّد:** غریب جس کے پاس کچھ نہ ہو، بینوا، تہی دست

**صَفَر:** ہجری سن کا دوسرا مہینہ

**صَفرا:** چاروں خلطوں میں سے ایک خلط، پت، بلغم، چڑچڑا پن، تنک مزاجی

**صفراوی:** صفرا کی تکلیف، جس کی طبیعت میں چڑچڑا پن ہو، بلغمی

**صفراوی مزاج:** چڑچڑا پن، تنک مزاج

**صف شکن:** دلاور، شجاع

**صفصاف:** بید کا درخت

**صفع:** (ع) طمانچہ مارنا

**صفصف:** بیابان، صحرا

**صفوَت:** (ع) پاکیزہ بر گزیدہ ہونا

**صفورا:** (۱) صافورا، حضرت موسیٰ(ع) کی بیوی کا نام (۲) چڑیا

**صفوف:** (ع) صف کی جمع

**صفوی:** ایران کے حکمران صفوی خاندان کا فرد، اس خاندان کی حکومت ایران میں پندھرویں صدی عیسوی سے نادرشاہ کے زمانے تک تھی جو نادرشاہ کے ہاتھوں ختم ہوئی

**صُفّہ:** (ع) پتھر کا بنچ، سایہ دار جگہ، پلیٹ فارم، ذراسی اونچی سطح جس پر چند آدمی بیٹھ سکیں

**اہل صفہ:** اسلام کے مہمان جن کے پاس ٹھہرنے کی جگہ نہ ہوتی، وہ حضرت رسول کریم(ص) کی مسجد کے صفہ پر بیٹھا کرتے تھے

**صفی:** (ع) صاف، خالص، برگزیدہ، (اصفیا جمع)

**شاہ صفی:** صفوی خاندان کا بادشاہ

**صفی اللہ:** حضرت آدم علیہ السلام کا لقب

**صفیحہ:** (ع) چوڑی ہموار سطح، چوڑی تلوار (صفائح جمع)

**صفیر:** (ع) صدا، نوا، پرندوں کی آواز، سیٹی

**صفیرزدن::** سیٹی بجانا

**صفیر خواب:** نیند میں خراٹے لینا

**صِفِّین:** فرات کے کنارے کا مقام جہاں حضرت علی(رض) اور حضرت معاویہ (رض) کے مابین سخت جنگ ہوئی

**صقّال:** (ع) صیقل کرنے والا، صیقل گر، زنگار کو صاف کرنے والا

**صقَر:** (ع) شکاری پرندہ، چرغ یا چرخ

**صقع:** (ع) ضلع، صوبے کا ضلع

**صِقل:** (ع) زنگ دور کرنا

**صقیل:** صیقل کیا گیا

**صَلا:** دعوت، صدا، ندا، آواز، بلانا، مثال:

**کی بود کی کہ ز خوان تو صلای برسد**
**از نوال تو نوای بہ گدای برسد**

وہ وقت کب آئیگا جب آپ کے دستر خوان کی طرف سے بلانے کی صدا اس فقیر تک پہنچیگی

**صلازدن، صلا دردادن:** بلانا، پکارنا، اطلاع دینا

**صُلاب:** اسطرلاب

**صلابَت:** (ع) سختی، استحکام، استواری، ہیبت

**صلاۃ صلوۃ:** (ع) نماز

**صِلات:** (ع) صلہ کی جمع

**صلاح:** (ع) بہتری، نیکی، خوبی، اچھائی، مصلحت، راست روی، صدق، دیانت

**صلاح دیدن:** مصلحت دیکھنا

**ظاہرش بہ صلاح آراستہ بود:** اس کی ظاہری صورت تواس کی راست روی کا پتا دیتی تھی

**من رفتنِ آنجا را صلاح نمی دانم:** میں وہاں جانے میں مصحلت نہیں سمجھتا ہوں

**من صلاح دولت می خواہم:** میں حکومت کی بہتری کا خواہاں ہوں

**صلاح دید:** فیصلہ، بصیرت، ادراک، رائے

**من این کار را بہ صلاح دید خودتان واگذار می کنم:** میں اس کام کو آپ کی رائے یا فیصلے پر چھوڑتا ہوں

**صلاح دیدن:** قرین مصلحت سمجھنا

**صلاح کار:** پرہیز گار، نیکو کار

**صلاحیّت:** (ع) قابلیت، لیاقت، اہلیت، استعداد، نیکی، پارسائی، شایستگی

**از صلاحیتِ او خارج است:** اس کی قابلیت یا استعداد سے یہ بالا ہے

**صاحب صلاحیت:** قابل، با استعداد، نیک، پارسا

**صلاحیت دار:** با صلاحیت، قابل، با استعداد

**صَلا خوان:** اذان دینے والا، موذن

**صلایہ:** (ع) پتھر کی چوڑی ہموار سل جس پر دوائیں یا کچھ چیزیں پیستے ہیں

**صلایہ کردن:** پیسنا یا کوٹنا ہاون دستے میں

**صلب:** (ع) دارکش، سولی، صلیب، حضرت عیسی(ع) کا صلیب پر چڑھایا جانا

**صلب:** (ع) سخت

**صُلب:** (ع) کمر، کمر کی ہڈی وغیرہ، نسبت پدری

**صُلبی:** نسبت پدری

**صُلبِیہ:**(۱) صلبی (۲)پردہ چشم، جھلی

**صَلت:**(ع) کھلی پیشانی، دلیر شخص، شمشیر براں

**صُلح:**(ع) آشتی، مصالحت، ملاپ، سلامتی، موافقت

**صلح برقرار کردن:** امن و سکون قائم کرنا، باہم مصالحت کر لینا

**صلح دادن:** مصالحت کرا دینا

**صلح کردن:** میل ملاپ کرنا، رنجش وغیرہ دور کر کے پھر سے مصالحت کر لینا

**صلح موقتی:** وقتی صلح

**او را با برادرش صلح دادم:** میں نے اس کی اس کے بھائی سے مصالحت کرادی

**بحالت صلح در آوردن:** آپس میں مصالحت کرادینا

**صلحاً:**(ع) مصالحت کے طور سے

**صُلحا:** صالح کی جمع، نیک، پرہیزگار، پارسا لوگ

**صلح آمیز:** صلح پسندی، جس میں مصالحت کا عنصر ہو، تالیف قلوب

**صلح جُو:** امن پسند، مصالحت کا خواہشمند

**پیر مرد صلح جو بود:** وہ بزرگ صلح کرادینے کا خواہشمند تھا

**صلح جوی:** مصالحت کرا دینے کی خواہش

**صلح دہندہ:** مصالحت کرانے والا

**صلح شکن:** صلح کو ختم کر دینے والا، آمادہ پیکار، لڑائی پر تلا ہوا

**صلح نامہ:** صلح کا معاہدہ

**صلحی:** صلح سے متعلق، امن و امان کی کیفیت

**صلحِیہ:** صلح کی دادگاہ، جہاں آپس میں مصالحت کرائی جائے

**صلصال:** سوکھی مٹی

**صلصل:** فاختہ

**صلع:** گنجا پن، سر کے بالوں کا گرنا

**صلعت:**(ع) سر کے سامنے کے بالوں کا گرنا

**صلعم:**(ع) صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مخفف

**صلف:** لاف مارنا، یا وہ گوی کرنا، خود ستائی

**صلم:** بیخ و بن سے اکھاڑنا

**صلوات:** صلات کی جمع، نمازیں، درود و سلام، صلوات فرستادن: درود سلام بھیجنا

**صِلہ:**(۱) عطیہ، احسان، جائزہ، انعام و اکرام، عطا

**صلہ رحم:** قرابت داروں کی دیکھ بھال اور مدد جس کی شریعت نے تاکید کی ہے

**صلہ رحم پرستی:** قرا بتداروں کی پاسداری

**صلی:**(ع) اس نے برکت دی، اسے برکت حاصل ہو

**اللہم صلی علی محمد و آل محمد:** خدا رحم فرما حضرت رسول کریم اور آپ کی آل پر، اسکا مخفف ہے صلعم

**صلِیب:**(ع) سولی، وہ سولی جس پر حضرت عیسٰی(ع) کو یہودیوں نے چڑھایا تھا

**صلیب احمر:** ریڈکراس

**صلیب کردن:** سولی پر چڑھانا، تختہ دار پر لٹکانا

**اہل صلیب:** عیسائی، مسیحیان

**حضرت عیسی بر صلیب مصلوب**

**گردید**:حضرت عیسی صلیب پر چڑھا دیے گئے

**صلیب مانند**:صلیب کی شکل کا

**صلیب وار**:سولی کی مانند

**جنگ صلیبی**:صلیبی جنگ، بیت المقدس مسلمانوں سے لینے کے لیے مسیحیوں کی جنگ

**صَمّ**:(ع) بہرہ

**صَمّا**:(ع) سخت، نیز بہری عورت

**صخرہ صما**:سخت پتھر جو ٹوٹ نہ سکے

**صمات**:(ع) خاموشی، سکوت

**صِماخ**:(ع) کان کا پردہ، کان کا سوراخ

**پردہ صماخ**:کان کا سوراخ

**صُمان**:صم کی جمع، جو کانوں سے سن نہ سکیں، بہرے

**صمت**:(ع) خاموش ہو جانا، سکوت اختیار کرنا، خاموشی، سکوت

**صمَد**:(ع) ابدی، بے نیاز جو کسی کا محتاج نہ ہو، صفت اللہ تعالی، مثال:

**ذات پاکت چو ہست بی مانند**
**زان سبب نام تو صمد خوانند**

آپ کی ذات پاک بے نظیر ہے اس وجہ سے آپ کا نام صمد ہے۔

**صمدان**:ابدی، لازوال، ایزدی

**صمدانی**:ابدی، سرمدی

**صمدانیّت**:ابدیت، دوام، ہمیشگی، بقائے دوام، سرمدیت

**صمَدی**:صمدان، صمدیت، الوہیت

**صمصام، صمصامہ**:(ع) تیز تلوار

**صمغ**:(ع) گوند، سریش

**صمغ کاج**:سفید گوند

**صمغ صنوبر**:صنوبر کی گوند

**صمغ آور**:گوند پیدا کرنے والے (درخت)

**درختان صمغ آور**:گوند پیدا کرنے والے درخت

**صمغی**:گوند پیدا کرنے والے

**صمَم**:بہرہ پن، کری

**صُموت**:خاموش، ساکت

**صمیم**:(ع) تہ، مغز، پاک، بے الائش، سچا، گہرائی

**از صمیم قلب**:دل کی گہرائی سے

**صمیمانہ**:دل سے، دلی جذبے کے ساتھ، مخلصانہ طور سے

**صمیمانہ او را دوست داشتم**:میرا وہ دلی دوست تھا

**صمیمی**:خالص، مخلصی، مخلص، سچا

**دوست صمیمی**:مخلص دوست

**صنادِید**:(ع) صندید کی جمع، بزرگان، سرداران

**صنادِیق**:(ع) صندوق کی جمع

**صنّاع**:(ع) صنعت گر

**صناع**:صانع کی جمع، چیزیں بنانے والے ہنر مند

**صناعت**:(ع) صنعت سے متعلق، یا ہنر مندی کے لحاظ سے

**صنّاعی**:(ع) صنعت و حرفت سے متعلق

**صنائع، صنایع**:(۱)دستکاریاں، صنعت و حرفت کے کاروبار، مصنوعات، (۲)ترکیبات، زبان شعر یا نثر میں ترکیبات استعمال کرنا

**صنائع تقلیدی**:وہ صنعتیں جو کسی کی تقلید میں قائم

کی جائیں

**صنائع فکری یا ذوقی:** فنون لطیفہ، فنون آزاد، صنائع جو اپنے خیال یا ذوق کے مطابق اختیار کی جائیں

**صنائع مستظرفہ:** فنون ظریفہ، فائن آرٹس

**صنائع وطنی:** ملکی صنعتیں

**صنائع یدی:** ہاتھ سے بنائی ہوئی دستکاریاں

**حرفت و صنائع:** کاریگری، دستکاری

**دارالصنائع:** صنعت و حرفت کی ورک شاپ، کارخانہ صنائع

**صنج:** جھانجھ، جلاجل، پیتل کا ایک ساز

**صندل:** (ع) چندن، درخت جس کی لکڑی خوشبودار ہوتی ہے، لکڑی جلے تو اس سے خوشبو آتی ہے اس سے صندل کا شربت، صندوق اور کرسیاں بنتی ہیں

**صندلی:** کرسی

**صندلی بالش دار:** آرام کرسی

**صندلی تاشو:** کرسی جو تہ کی جا سکے

**صندلی حصیری:** بید وغیرہ سے بنی ہوئی کرسی

**صندلی دستہ دار:** بازوؤں والی کرسی

**صندلی راحتی:** آرام کرسی

**صندلی گہوارہ ای، صندلی تاب:** جھولا کرسی

**صندلی وعظ:** (۱) منبر

**صندوق:** (ع) لکڑی کا بکس، کپڑے رکھنے کا بڑا لکڑی کا بکس، پیٹی جس میں روپے پیسے حفاظت سے رکھے جائیں

**صندوقِ آرا:** بیلٹ باکس جس میں ووٹ ڈالے جائیں

**صندوق آہنی:** لوہے کا صندوق، لوہے کی الماری

**صندوق پُست:** ڈاکخانہ کا لیٹربکس

**صندوق دار:** خزانچی، خزانہ دار

**پول را گذاشت توی صندوق:** اس نے رقم صندول کے نچلے حصے میں رکھ دی

**دو صندوق پُر تقال:** سنگتروں کی دو پیٹیاں

**رئیس صندوق:** خزانہ دار، خزانچی

**شُعبہ صندوق:** خازن کا دفتر (صندوق کی جمع صنادیق)

**صندوقچِہ:** چھوٹا صندوق

**صندوق خانِہ:** (۱) وارڈ روب جس میں کپڑے رکھے جائیں، (۲) خلوت خانہ جہاں حفاظت کے لیے صندوق رکھے جائیں

**صندوق دار:** خازن، خزانہ دار، خزانچی

**صندوقی:** صندوق کی طرح کا

**صندید:** (ع) بزرگ، سردار، دلیر، شجاع (صنادید جمع)

**صنع:** (ع) صنعت و حرفت کا کام، تخلیق کی قوت

**صنعِ الہی:** اللہ تعالی کی تخلیق

**صنعا:** یمن کا مشہور شہر

**صنعائی:** شہر صنعا سے منسوب

**صنعت:** (ع) فن، کاریگری، ہنر مندی (صناعات جمع)

**این گلدان صنعت ملتان است:** یہ گلدان ملتان کی صنعت ہے

**صنعت کار:** صنعت گر، صنعت پیشہ، ہنر مند

**صنعت گری:** صنعت کا کام، دستکاری، ہنر مندی

**صنعتی:** صنعت سے متعلق

**صنف:** (ع) نوع، جنس، قسم (اصناف جمع)

**صنَم:** بت، تصویر، پسندیدہ چیز، مجازاً محبوب

**صنم پرست:** بت پرست

**صنم خانہ، صنم کدہ:** بتکدہ، بت خانہ

**صنم گر:** بت تراش

**صِنو:** (ع) بھائی، بیٹا

**صنوان:** (ع) صنو کی جمع

**صنوبر:** (ع) چیز کا درخت

**صنوبر قامت:** صنوبر جیسے قد والا، سروقد، قد زیبا، قدرعنا

**صنوبری:** (ع) صنوبر جیسا، صنوبر کا بنا ہوا

**صنوف:** (ع) صنف کی جمع

**صنیع:** (ع) ہاتھ سے بنائی ہوئی کوئی چیز، صیقل کی ہوئی تلوار، نیز جامہ پاکیزہ، نیکی

**صنیعَت:** (ع) اچھا کام، احسان، نیکی

**صنیعہ:** (ع) کام (ہنر یا فن وغیرہ سے متعلق) نیک کام، احسان، پرورش یافتہ

**صواب:** (ع) درستی، راستی، درست راستہ، اچھا عمل

**رائے صواب:** درست رائے

**صدقہ دادن صواب است:** صدقہ دینا نیک عمل ہے

**صواب کردن:** اچھا عمل کرنا

**صواب اندیش:** اچھی سوچ، عاقبت اندیش، آدم نیک نظر، خوش کار

**صوابدید:** (ع) نظر صائب، منظوری، مصلحت، موافقت

**بہ صوابدید او این کار را کردم:** اس کی منظوری یا موافقت سے میں نے یہ کام کیا

**صوارِم:** (ع) صارم کی جمع، تیز تلواریں

**صواعِق:** (ع) صاعقہ کی جمع، دیکھیے صاعقہ

**صواغ:** (ع) زرگر، صائغ کی جمع

**صواغ:** (ع) در و غگو، گفتگو کو آراستہ کرنے کے لیے دروغ گوئی کرنا

**صوامِع:** (ع) صومعہ کی جمع، گوشہ نشینوں کے خلوت خانے

**صوان:** (ع) لباس رکھنے کی جگہ، جامہ دان

**صَوب:** (ع) طرف، جانب، راہ

**از کدام صوب آمدند:** وہ کس طرف سے آئے

**صُوبہ:** (ع) تودہ، انبار، گندم وغیرہ کا انبار

**صُوبہ:** سلطنت کا وہ حصہ جس میں کئی پرگنے شامل ہوں، پاکستان کے چار صوبے ہیں سندھ، پنجاب، بلوچستان، اور شمال مغربی سرحدی صوبہ

**صَوت:** (ع) آواز، صدا (اصوات جمع)

**صوتِ خوش:** دلربا آواز، صدائے خوش کن، دل نشین آواز

**حُسنِ صوت:** آواز کی دلربائی

**مقیاسِ صوت:** صدا شناس

**صُور:** (ع) سینگ، نرسنگھا، وہ نرسنگھا جو قیامت کے دن حضرت اسرافیل(ع) پھونکیں گے

**روز صور:** روز قیامت

**صُوَر:** (ع) صورت کی جمع، نقوش، رنگ ڈھنگ

**صورِ ماہ:** چاند کی مختلف ہیئتیں

**صورت:** (ع) شکل، نقش، وضع، حالت، رنگ ڈھنگ، چہرہ ترتیب، فہرست۔

**صورت اوقات:** نظام الاوقات، ٹائم ٹیبل۔

**صورت برداشتن:** فہرست مرتب کرنا۔

**صورت بستن-صورت کشیدن:** تصویر بنانا۔

**صورت حساب:** بل، بیجک۔

**صورت خوراک:** خوراک کا بل۔

**صورت خرج و دخل سالانہ:** سالانہ آمدو خرج کا گوشوارہ۔

**صورت عجیبی روی آن سکہ بود:** اس سکے پرعجیب سا نقش تھا۔

**صورت فلکی:** ستاروں کا مجمع، جھمکا، علی الاتصال جھرمٹ ہونا، مجموعہ نجوم۔

**صورت کلیہ اثاثیہ در دو روز برداشتند:** تمام جائداد کی فہرست انھوں نے دو دن میں تیار کی لی۔

**صورت گر:** نقاش۔

**صورت گرِفتن:** تکمیل کو پہنچنا۔

**صورت مجلس:** مجلس کی کارروائی سرکاری رپورٹ۔

**صورتی از کتب تہیہ کنید:** کتابوں کی فہرست تیار کیجیے۔

**آن کار را در دو روز صورت انجام داد:** یہ کام اس نے دو دن میں انجام دیا۔

**در صورتِ امکان:** ممکن حالت میں۔

**در صورتِ لزوم:** لازمی طور سے۔

**در صورتیکہ:** ایسی حالت میں، در حالیکہ۔

**در ہر صورت:** ہر حالت میں۔

**دریں صورت:** اس صورت حال میں بنا بریں۔

**درین صورت چه باید کرد:** اس معاملے میں کیا کرنا چاہیے۔

**دست و صورت خود را بشست:** اس نے اپنا ہاتھ منہ دھویا۔

**شکل آن حیوان چندین صورت پیدا می کند:** اس جانور کی کئی شکلیں ظاہر ہوتی ہیں۔

**ظن گرفتنِ آن صحبت صورت خوشی نخواہد داد:** اس گفتگو پر کسی قسم کا شبہ کرنا خوشی کا موجب نہ ہوگا

**صورت بند:** صورت ساز، تصویر بنانے والا مصور۔

**صورت پذیر:** قابل عمل، عمل پذیر، کارآمد۔

**صورت پَرست:** جو ظاہری حسن کا دلدادہ ہو۔

**صورت پرستی:** حسن ظاہر کی دلدادگی۔

**صورت ساز:** صورت گر، تصویر بنانے والا، مصور۔

**صورت سازی:** تصویر بنانا۔

**صورت گر:** صورت ساز، تصویر بنانے والا مجسمہ ساز۔

**صورتگری:** تصویر سازی، تصویریں بنانا، مجسمہ سازی۔

**صورت نگار:** صورت گر۔

**صورت نویس:** فہرست ساز۔

**صورت نویسی:** فہرست مرتب کرنا۔

**صورتی:** ہلکا سرخ رنگ، گلاب کے پھولوں کی سی رنگت، خوبصورت۔

**صورةً:** (ع)ظاہری طور سے۔

**صورةً قشنگ است:** ظاہری طور سے بہت خوبصورت ہے۔

**صُوری:** (ع)ظاہری (معنوی اور حقیقی کا متضاد)۔

**عللِ صوریہ:** ظاہری اسباب۔

**صَوغ:** (ع)مثل، مانند، شکل، قدر۔

**صوف:** (ع)اون، اون کا بنا ہوا کپڑا۔

**صُوفہ:** (ع)اونی قبا۔

**صوفی:** (ع)پاک صاف شخص، پشمینہ پوش، درویش غیر حق سے دل صاف کرنے والا، مسلک تصوف پر عمل کرنے والا۔

**صوفیانہ:** صوفی کے انداز میں۔

**صوفیہ:** صوفی مسلک کے لوگ۔

**صَولت:** (ع)رعب، دبدبہ، ہیبت، قدرت، سطوت۔

**صَولجان:** (ع) (۱)چوگان، عصا (۲)عصائے بادشاہی۔

**صَوم:** (ع)روزہ۔

**صَومع:** (ع)پہاڑ کے اوپر راہب کی عبادتگاہ خانقاہ (صوامع جمع)۔

**صَومعہ:** (ع)تارک الدنیا درویشوں کی خلوت گاہ۔

**صومعہ نشین:** خلوت نشیں درویش۔

**صَون:** (ع)صیانت، حفاظت، نگہداری، حفظ و امان، حمایت، پناہ۔

**صہبا:** (ع)مونث اصہب بمعنی سرخ و سفید، شراب۔

**صہبازدن:** شراب پینا، شراب نوشی کرنا، بادہ نوشی کرنا۔

**صِہر:** (ع)رشتے داری، عورت کی طرف سے، داماد،سالا، بیوی کا بھائی۔

**صِہریج:** (ع)حوض۔

**صہیل:** (ع)شیہہ، گھوڑے کا ہنہنانا۔

**صِیاح:** (ع)چیخ و پکار، فریاد۔

**صیّاد:** (ع)شکاری۔

**صیادماہی:** مچھلیوں کا شکاری۔

**صیاد طیور:** پرندوں کا شکاری۔

**صیّادی:** شکار کرنا۔

**صَیّاغ:** (ع)(۱)یاوہ گو جو اپنی باتوں کو آرائش سے بیان کرتا ہے (۲)زرگر۔

**صیاغت:** (ع)(۱)یا وہ گوئی (۲)زرگری۔

**صیاقل:** (ع)صیقل کرنے والا، پالش کرنیوالا چمکانے والا۔

**صِیام:** (ع)صوم کی جمع، روزے رکھنا۔

**شہر صیام:** ماہ صیام، ماہ رمضان۔

**ماہ صیام:** ماہ رمضان جس میں روزے رکھے جاتے ہیں۔

**صِیانت:** (ع)نگہداری، حفظ و امان، حمایت، حفاظت۔

**صیانت کردن:** نگہداشت کرنا، حمایت کرنا، حفاظت کرنا۔

**رسوم اجدادی را صیانت می کنند:** آباء و اجداد کی رسوم کی پابندی کرتے ہیں۔

**صیانت نفس:** خود اپنی ذات کی نگہداشت۔

**صِیت:** (ع)شہرت، مشہوری، نیک نامی۔

**صیح:** (ع)صیاح، چیخ و پکار، نالہ و فریاد۔

**صیحہ:** داد و فریاد، آہ و بکا۔

**صیحہ زدن:** فریاد کرنا۔

**صَید:** (ع)شکار۔

**صید کردن:** شکار کرنا۔

**صید ماہی رفتن:** مچھلی کے شکار کو جانا۔

**صید را چون اجل آید سوی صیاد رود:** شکار کی جب موت آتی ہے تو وہ صیاد کا رخ کرتا ہے، جب کسی کا وقت آخر آجائے تو بچنے کا کوئی

چارہ نہیں ہوتا۔

**صیدگاہ:** شکار گاہ۔

**صَیدلَت:** دوا فروشی۔

**صَیرفی:** صراف۔

**صِیغ:** (ع)صیغہ کی جمع۔

**صیغہ:** (ع) (۱)فعل کی صورت، طریقہ، اصل، شکل و صورت (۲)وقتی نکاح، متعہ، وقتی نکاح اہل تشیع میں رائج ہے۔

**صیغہ کردن:** وقتی نکاح کرنا۔

**صیغہ ماضی:** زمان گزشتہ۔

**صَیف:** (ع)موسم گرما۔

**صیفی:** ( )موسم گرما سے متعلق۔

**صیفی کاری:** موسم گرما کی کاشتکاری۔

**صیفیِہ:** موسم گرما گزارنے کا مقام۔

**صَیقل:** (ع)چمکانا، پالش کرنا۔

**صیقل زدن:** پالش کرنا، چمکانا۔

**فولاد را صیقل زد کہ براق شود:** فولاد کو اس قدر چمکایا کہ وہ چمکدار ہوگیا۔

**صیقل دادہ:** صیقل زدہ، چمکایا ہوا، پالش کیا ہوا۔

**صیقل گر:** چمکانے والا، پالش کرنے والا۔

**صیقلی:** پالش شدہ۔

**صِین**-چین، ملک چین۔

**صینی:** چینی، چین کا باشندہ۔

# ض

ض- فارسی ابجد کے حروف میں اتھاروان حرف، عربی کا پندھرواں اور اردو کا اکیسواں حرف، اس کے عدد آٹھ سو ہیں۔

**ضابِط:** (ع)منتظم، حفاظت کرنے والا، (۲) حاکم، قائد، مرد باہوش۔

**ضابط خزانہ:** خزانہ دار۔

**ضابط کل:** چیف مینیجر۔

**قوت ضابط:** قابو میں رکھنے کی قوت۔

**ضابطِہ:** (ع)قانون، آئین، قاعدہ، حکم۔

**ضابی:** (ع)خاکستر۔

**ضاجِر:** بے آرام، بیقرار شخص۔

**ضاغِط:** (ع)نگہبان۔

**ضال:** بھٹک جانا۔

**ضالہِ:** (ع)گم شدہ چیزیں مادی ہوں یا معنوی۔

**ضامِن:** (ع)ضمانت دینے والا، ذمے دار، کفیل۔

**ضامن شدن:** ضمانت دینا۔

**ضامن کردن و مُرخص کردن:** ضمانت لے کر رہا کرنا۔

**ضامن گرفتن:** ضامن لانے کے لیے کہنا۔

**من ضامن می شوم کہ حاضر می شود:** میں ضمانت دیتا ہوں کہ وہ حاضر ہو جائیگا۔

**ضائع:** (ع)تباہ و برباد، خراب، اکارت، بے فائدہ۔

**ضائع شدن:** خراب ہو جانا، اکارت جانا، بیکار ہو جانا۔

**ضائع کردن:** خراب کرنا، تباہ کرنا، بیکار کردینا۔

**تخم مرغ ضائع شد:** انڈا خراب ہوگیا۔

**تربیت نامستعد ضائع است:** جاہل شخص کی تربیت پر جھکنا محنت کو اکارت کرنا ہے۔

**قول خود را ضائع کردن:**کہی ہوئی بات پر پانی پھیر دینا۔

**ضایعات:**ضائع کی جمع، تباہ شدہ چیزیں، بیکار چیزیں۔

**ضب:**(ع)چھپکلی، سوسمار۔

**ضباب:**ضب کی جمع، چھپکلیاں۔

**ضبّاط:**(ع)نظم و ضبط کرنے والا، دفتر میں فائلیں رکھنے والا، مہتمم، محافظ خانہ، محافظ۔

**ضباطی:**فائلیں سنبھالنا، فائلیں بنانا۔

**ضباع:**(ع)ضبع کی جمع، دیکھیے ضبع۔

**ضبط:**(ع)انتظام، نظم، ترتیب، بندوبست، نگہداری، ہر شے پر نگاہ رکھنا، تحمل، برداشت، قرقی۔

ضبط صوت:وہ آلہ جس سے آواز ضبط کی جاتی ہے۔

**ضبط کردن:**قرق کرنا، توقیف کرنا۔

**ضبط نفس:**خودداری، نفس پر قابو پانا۔

**ضبط نفس کردن:**نفس پر حاوی ہونا، خودداری کرنا۔

**ضبط و ربط کردن:**اختیار میں لانا، محاسبہ کرنا۔

**درضبط:**فائل میں شامل۔

**ضباط آن اوراق را ضبط کرد:**فائل رکھنے والے نے ان اوراق کو فائل میں شامل کرلیا۔

**قوہ ضبط:**قوت ضبط، نظم و نسق کی صلاحیت۔

**ضبطی:**قرقی، توقیف۔

**اموال ضبطی:**ضبط شدہ جائداد، جائداد جو فائل میں درج ہے۔

**اوراق ضبطی:**فائل میں رکھنے والے اوراق۔

**ضبع:**(ع)ایک شکاری جانور، نیز بمعنی خشک سال۔

**ضجاج:**(ع)خوفزدہ ہو کر چیخنا۔

**ضجَر:**(ع)آہ و زاری کرنا، بیقرار ہونا، افسردہ ہونا، بے قرار، بے آرام۔

**ضجرت:**(ع)خستگی، تھکاوٹ، بیزاری، بیقراری، افسردگی، آزردگی، دل تنگی۔

**ضجُور:**خستہ و لاچار، بیزار، افسردہ، آزردہ، ملول۔

**ضجّہ:**(ع)آواز، نالہ و فریاد۔

**ضجیع:**(ع)خوف سے نالہ و فریاد کرنا۔

**ضجیع:**(ع)ہم خواب، ہم خوابہ، ہم بستر، بیوی۔

**ضجیعہ:**(ع)شادی شدہ عورت، ہم خوابہ۔

**ضحا:**(ع)ظہر کے قریب کا وقت۔

**ضحاک:**(ع)ایران کے اساطیری دور کا ایک ظالم بادشاہ، کہا جاتا ہے کہ اس کے دونوں کندھوں پر سانپ نکل آئے تھے، دو آدمیوں کو ہلاک کرکے ان کے مغز سانپوں کو کھلائے جاتے تھے اس کے ظلم و ستم کے خلاف کاوہ لوہار اٹھا قوم نے اس کا ساتھ دیا، اس جدوجہد میں ضحاک ہلاک ہوا اور کاوہ نے قدیمی خاندان کے فرد فریدوں کو تخت نشیں کردیا فریدوں نے اس کی یادتازہ رکھنے کے لیے اپنے قومی پرچم کا نام درفش کاویانی رکھا ضحاک کے لفظی معانی ہیں ہنسنے والا۔

**ضحایا:**(ع)دیکھیے ضحیہ۔

**ضحِک:**(ع)ہنسنا، خندہ۔

**ضحِک:**(ع)ہنسنے ہنسانے والا، مسخرہ۔

**ضحی:**(ع)طلوع آفتاب کا وقت، چاشت گاہ۔

**ضحیّہ:**(ع)بھیڑ بکری کی قربانی جو چاشت کے وقت دی جاتی ہے (ضحایا جمع)۔

**ضخام:**موٹا، فربہ۔

**ضخامت:**جسامت، حجم،، لمبائی، چوڑائی اور موٹائی۔

**ضِخیم:**(ع)بڑے حجم والی، موٹی (کتاب وغیرہ)۔

**ضخیم کردن:**حجم بڑھانا۔

**ضخیم:**(ع)موٹی جلد۔

**حیوانات ضخیم الجلد:**موٹی کھال والے چوپائے خصوصاً سم دار چوپائے۔

**ضخیمی:**ضخامت۔

**ضِد:**(ع)برخلاف، مخالف، برعکس، نقیض۔

**الضّدان لایَجتمعان:**دو مخالف نہیں ملتے۔

**ضِدشریف شریر است:**شریف کے برعکس شریر ہے۔

**آن دو نفرباہم ضد بودند:**وہ دو آدمی ایک دوسرے کے مخالف یا حریف تھے۔

**اُوبرضد قانون عمل کند:**وہ قانون کے خلاف عمل کرتا ہے۔

**برضد:**مخالف۔

**معالجہ بضد:**علاج بضد۔

**ضد عفونی:**ازالہ جراثیم۔

**ضدگوئی:**مخالف بات کرنا، مخالفت میں بات کرنا۔

**ضدگوئی کردن:**کسی کی مخالفت میں بات کرنا۔

**ضدیّت:**مخالفت۔

**ضدیت کردن:**مخالفت کرنا۔

**او باہمہ کس ضدیت می کند:**وہ ہر شخص کی مخالفت کرتا ہے۔

**ضَدید:**(ع)مخالفت، مخالف، دشمن، نیز بمعنی مثل، نظیر۔

**ضر**(ع)ضرر، نقصان، خسارہ، دکھ، تکلیف۔

**ضراء:**زیان، نقصان، تنگدستی، بد بختی۔

**ضرّاب:**(ع)سکہ ڈھالنے والا، مہریں لگانے والا۔

**ضرابخانہ:**دارالضرب، ٹکسال۔

**ضِراب:**جنگ کرنا۔

**ضِراح:**گھوڑے کا دلتی مارنا۔

**ضرارت:**(ع)بینائی کا جاتے رہنا۔

**ضراعت:**(ع)عاجزی، انکساری، فروتنی۔

**ضِرام:**(ع)جلانے کی لکڑی۔

**ضرائح:**(ع)ضریح کی جمع، قبریں۔

**ضرائر:**(ع)ضروریات، ضروری استعمال کی چیزیں (جمع ضریرہ)۔

**ضرب:**(ع)(۱)سکہ ڈھالنا، مہریں لگانا، ضرب سکہ (۲)چوٹ، جبر، دباؤ۔

**یک ضرب شمشیر او را ہلاک کرد:**شمشیر کے ایک وار نےاسے ہلاک کردیا۔

**ضرب دیدن:**چوٹ لگنا۔

**ضرب کردن:**ضرب دینا، حساب کا عمل، سکہ ڈھالنا۔

**این غذا را فقط بہ ضرب ترشی میتوان خورد:**اس غذا کو صرف ترشی کی مدد ہی سے کھایا جاسکتا ہے۔

**ضرب:**(ع)علم حساب کے عملوں میں سے ایک مضروب اور دوسرا مضروب فیہ ہوتا ہے اس عمل کو حاصل ضرب کہتے ہیں۔

**ضربات:**ضرب کی جمع، چوٹیں۔

**ضرب الاجَل:** معین وقت۔

**ضرب الفتح:** ڈھول یا نقارہ بجانا فتح کے موقع پر۔

**ضرب المثَل:** محاورہ۔

**ضرب المثل شدن:** محاورہ بن جانا۔

**بطور ضرب المثل:** محاورے کے طور پر۔

**ضرب المثلی:** محاورے کے طور سے، مشہور، شہرہ آفاق۔

**ضربان:** (ع) دل کا دھڑکنا، نبض کا چلنا۔

**ضربانِ قلب:** دل کی دھڑکنیں۔

**ضربان نبض:** نبض کی حرکتیں۔

**ضربَت:** (ع) ایک چوٹ، ایک زخم (ضربات جمع)۔

**دو ضربت سخت به او وارد آوردند:** اسے دو سخت ضربیں لگائیں۔

**ضربخانه:** ٹکسال، دارالضرب، ضراب خانہ، جہاں سکے ڈھالے جاتے ہیں۔

**ضرب خور:** جسے کوڑے لگائے جائیں۔

**ضرب خورده:** جسے کوڑے لگائے گئے ہوں، جسے ضرب لگی ہو، زخم آگیا ہو۔

**ضربہِ:** (ع) ضربت، ضرب لگانا۔

**ضربی:** حساب کے عمل ضرب سے متعلق۔

**ضَرر:** (ع) نقصان، خسارہ، زیان، دکھ، تکلیف۔

**ضرر کردن:** خسارے پر بیچنا۔

**ضررکشیدن:** نقصان اٹھانا۔

**ضررندارد:** نقصان کی کوئی بات نہیں۔

**آن کتاب را بچهار روپیه ضرر فروخت:** وہ کتاب اس نے چار روپے کے نقصان پر فروخت کی۔

**بضرر فروختن:** نقصان اٹھاکر فروخت کرنا۔

**جبران ضرر کردن:** نقصان کی تلافی کرنا۔

**چه ضرر دارد:** اس میں کیا نقصان ہوگا۔

**ضِرس:** (ع) دانت، چکی کے دندانے۔

**ضَرِس:** (ع) تندخو، جس نے بہت سفر کیے ہوں، جنگ آزمودہ۔

**ضرطہ:** (ع) ہوا کا خارج ہونا، گوز، پاد۔

**ضرع:** (ع) پستان، گائے بھینس وغیرہ کے تھن۔

**ضرغام:** (ع) شیر، اسد، مرد دلاور، شجاع۔

**ضرغم:** (ع) درندہ، شیر۔

**ضروب:** (ع) ضرب کی جمع۔

**ضرورت:** حاجت جس کے بغیر کام نہ چلے، احتیاج۔

**برحسب ضرورت:** ضرورت کے مطابق۔

**ضرورت مند:** محتاج۔

**ضروری:** (ع) لازمی، جس کے بغیر چارہ نہ ہو۔

**ضروس:** (ع) ضرس کی جمع۔

**ضروع:** (ع) جمع ذرع۔

**ضریب:** (ع) عام جزو (ریاضی) ضرب دینے والا۔

**ضریبہ:** (ع) (۱) مالیات، باج (۲) سرشت، فطرت، عادت۔

**ضریح:** (ع) قبر، قبر کا گھیرا (ضرائح جمع)۔

**ضریر:** (ع) نابینا، کور۔

**ضریرہ:** (ع) نابینا عورت۔

**ضریع:** (۱) چوڑی چھاتی والا (۲) خشک درخت (۳) کھجور کا کانٹا (۳) ایک بدبودار پودا۔

**ضریم:** (ع) آگ سے جلنا۔

**ضِعاف:** (ع) ضعیف، کمزور، لاغر۔

**ضُعف:** (ع) کمزوری، لاغری۔

**ضعفِ اعصاب:** رگ وریشہ کی کمزوری۔

**ضعفِ باصرہ:** بینائی کی کمزوری۔

**ضعف رفتن۔ضعف کردن:** غش آنا، بیہوش ہونا۔

**ضعف سامعہ:** قوت سامعہ کی کمزوری۔

**ضعف شامہ:** قوت شامہ کی کمزوری۔

**ضعف عقل:** عقل کی کمزوری۔

**ضِعف:** (ع)دوگنا، اضعاف جمع۔

**اضعاف:** دو چنداں۔

**ضُعفا:** (ع)ضعیف کی جمع۔

**ضعیف:** (ع)کمزور، غریب، مفلس۔

**ضعیف الاعتقاد:** کمزور عقیدے کا۔

**ضعیف البصر:** کمزور بصارت والا۔

**ضعیف البِنیہ:** کمزور جسم والا، لاغر۔

**ضعیف الجثّہ:** دبلا پتلا۔

**ضعیف الحال:** غریب، مفلس، نادار۔

**ضعیف العقل:** کم عقل۔

**ضعیف المزاج:** کمزور طبیعت والا، ناتواں،بیمار۔

**ضعیف النفس:** جسے اپنے آپ پر بھروسا نہ ہو۔

**ضعیفہ:** (ع)کمزور ناتواں عورت۔

**ضعیفی:** کمزوری، لاغری، ناتوانی۔

**ضِغث:** (ع)یاوہ، پوچ، بیہودہ گو۔

**ضِغث:** (ع)درہم برہم، آشفتہ، پیچیدہ، خشک و تر کو ملانا۔

**ضُغط:** (ع)دباؤ، فشار۔

**ضغطہ:** کچلنا، بھینچنا، دباؤ، ضرب۔

**ضغطہ ای:** جس پر دباؤ پڑا ہو۔

**ضغَن:** کینہ۔

**ضغینہ:** کینہ، فساد، عداوت، بغض۔

**ضَفدَع:** (ع)(۱)مینڈک، قورباغہ، غوک۔

**ضفن:** بیضہ دان۔

**ضَل:** (ع)نقصان، تباہی، غلطی، الجھن، گمراہی، ضلالت۔

**ضَلال-ضلالت:** (ع)گمراہی، راستے میں بھٹک جانا، غلطی، الجھن۔

**بضلالت افتادن:** گمراہ ہو جانا۔

**بضلالت انداختن:** کسی کو گمراہ کرنا۔

**ضلّت:** (ع)گمراہی، سرگردانی، سراسیمگی۔

**ضِلع:** (ع)گوشہ، کنار، طرف، پہلو کی ہڈی۔

**مربع چہار ضلع دارد:** مربع کے چار اطراف ہوتے ہیں۔

**پنج ضلعی:** جس کے پانچ اطراف ہوں۔

**ضَلَل:** (ع)غلطی، گمراہی۔

**ضلوع:** (ع)ضلع کی جمع۔

**ضلیل:** (ع)گمراہ شدہ۔

**ضَم:** (ع)شامل ہونا، الحاق ہو جانا، مل جانا، پیوست ہو جانا۔

**ضم کردن:** شامل کرنا، ملحق کر دینا، پیوست کرنا، الحاق کردینا۔

**ضماد:** (ع)مرہم جو زخم پر لگائی جاتی ہے۔

**ضماد گذاشتن:** مرہم لگانا، پٹی باندھنا۔

**ضمان-ضمانت:** (ع)کفالت، ذمے داری۔

**ضمانت کردن:** ذمے داری لے لینا۔

**من ضمانت درستی أورا می کنم:** میں اس کے اچھے عمل کی ذمے داری لیتا ہوں۔

**ضمانت نامہ:** ضمانت کا عہدنامہ۔

**ضمانتی:** جس کی ضمانت دی گئی ہو۔

**ضمان دار:** ضامن، ضمانت دینے والا۔

**ضمائر:** (ع)ضمیر کی جمع۔

**ضمائم:** (ع)ضمیمہ کی جمع۔

**ضَمر:** (ع)پتلی کمر والا، خوش اندام۔

**ضُمر:** (ع)لاغری۔

**ضَمرت:** (ع)مونث ضمر، خوش اندام خاتون۔

**ضِمن:** (ع)شرکت، فصل، دفعہ، سلسلہ، دوران، اثنا، مضمون، اندر، مثال:

**ہزار گونہ شکایت بہ ضمن خاموشی**
**بنالہ ای کہ ندارد اثر چہ کارمرا**
اس خاموشی کے اندر یا تحت ہزاروں شکائیتیں ہیں، نالہ و فریاد جس کا کوئی اثر نہ ہو میرے کس کام کا۔

**درضمنِ نطق خود گفت کہ۔۔۔:** اپنی گفتگو کے دوران اس نے کہا کہ۔

**درین ضمن:** اس سلسلے میں۔

**درین ضمن من ہم بیکار بودم** اس اثنا میں میں بھی بیکار تھا۔

**ضمناً:** (ع) اس اثنا میں، ضمنی طور سے۔

**ضمنی:** جس کی طرف اشارہ ہو مگر صاف الفاظ میں ذکر نہ ہو، اشارۃً۔

**واقعہ ضمنی:** حادثہ اتفاقی۔

**ضمُور:** لاغر، کمزور۔

**ضَمّہ:** حروف کی علامتِ "پیش"۔

**ضمیر:** (ع) (۱) وجدان، دل، راز، وہ بات جو دل میں گزرے، ذہن (۲) وہ کلمہ جو اسم کی جگہ پر استعمال ہو۔

**ضمیر اشارہ:** اسم اشارہ، مثلاً آن این وغیرہ۔

**ضمیر مبُہم:** جیسے ہیچ، کدام کوئی۔

**ضمیر ملکی:** ضمیر جو ملکیت کو ظاہر کرے جیسے "ش" کتابش میں اس کی کتاب۔

**ضمیر موصول:** اسم موصول جیسے "کہ" کتابیکہ۔

**ضمیر منفصل:** جیسے من، تو، شما وغیرہ۔

**ضمیران:** (ع) دیکھیے ضیمران۔

**ضمیری:** دل و دماغ سے متعلق۔

**ضمیم:** (ع) ضم شدہ، ملا ہوا، پیوستہ، ملحق۔

**ضمیمہ:** (ع) وہ شے جو کسی اور شے پر اضافہ کرکے لگائی جائے، تتمہ، تکملہ۔

**این مقالہ ضمیمہ ہم دارد:** اس مقالے کے ساتھ اس کا تکملہ بھی شامل ہے (ضمائم جمع)۔

**تلگراف را بکاغذ خود ضمیمہ کردم:** اس تارکو میں نے اپنے خط کے ساتھ شامل کردیا ہے۔

**ضمین:** ضامن، ضمانت دینے والا، کفیل۔

**ضِنّت:** (ع) بخیلی، کنجوسی، خست۔

**ضنین:** بخیل۔

**ضَو:** (ع) ضیا، روشنی۔

**ضواحِک:** (ع) سامنے کے دانت جو ہنستے ہونے نظر آتے ہیں۔

**ضوضا:** دادو فریاد۔

**ضوابِط:** (ع) ضابطہ کی جمع۔

**ضومران:** ضیمران، ریحان، نازبو۔

**ضِیا:** (ع) روشنی، نور۔

**ضیاپاشیدن:** ضیا گستردن: روشنی پھیلانا۔

**ضیادادن:** روشنی بہم پہنچانا۔

**ضیا الدین:** دین کی روشنی پھیلانے والے، درخشندہ، تابناک۔

**ضِیاع:** (ع) ضیعَت کی جمع، املاک۔

**ضُیاع:** (ع) ضائع کی جمع، گم راہ یا کھویا ہوا، تباہ شدہ ضائع شدہ۔

**ضِیاع:** (ع) نقصان، خسارہ۔

**ضِیافت:** (ع) دعوت، مہمانی، مہمان نوازی۔

**ضیافت کردن:** دعوت دینا، مہمانی کرنا۔

**ضیعَت:** (ع) سرمایہ، مال تجارت، ملکیت۔

**ضَیعہ:** (ع) جائداد، ملکیت، زرخیز زمین۔

**ضَیغم:** شیر۔

**ضَیف:** (ع) مہمان، اجنبی یا غیر ملکی، ضیوف یا اضیاف جمع۔

**ضِیق:** (ع) تھوڑا، چھوٹا تنگ۔

**وقت ضیق است:** وقت کم ہے۔

**ضیق:** (ع) تنگ ہونا کھچاؤ پڑنا

**ضیق النفس:** (ع) تنگی نفس، سینہ میں درد سینے میں ہوا بھر جانا، سانس کا تنگی سے آنا دمہ۔

**ضَیمران:** (ع) ریحان، نازبو۔

**ضیوف:** (ع) ضیف کی جمع مہمان۔

## ط

ط-فارسی ابجد کا انیسواں حرف، عربی کا سولھواں اور اردو کا بائیسواں حرف عدد کے لحاظ سے اس کے ۹ عدد ہیں۔

**طا:** ط کا تلفظ۔

**طاب:** (ع) پاک، پاکیزہ۔

**طاب ثرا:** خدا کرے کہ اس کی مٹی قبر میں خوشبو بکھیرتی رہے۔

**طابِع:** (ع) مہر، شاہی مہر جو پہلے زمانے میں خاص خاص موقوں پر استعمال کی جاتی تھی، مہر والی انگشتری۔

**طابِع:** (ع) طبع کرنے والا، چھاپنے والا۔

**طابِق:** (ع) مطابق ہونا، یکساں، جوڑ ہونا (دولت یا مرتبے میں)۔

**طابق النعل بالنعل:** (ع) پیروی کرتے ہوئے قدم بقدم چلنا۔

**طاحِنہ:** (ع) دانت، ڈاڑھ، چکی کے دندانے، طواحن جمع۔

**طاحونہ:** پتھر کی چکی جو پانی کی لہروں کے زور سے چلتی ہے، سنگ آسیاب، پن چکی (طواحین جمع)۔

**طاحونہ ساز:** چکی بنانے والا، آسیا ساز، آسیاکار۔

**طارِف:** (ع) نیامال جو دستیاب ہوا ہو۔

**طارِق:** (ع) آئندہ رات میں، رات کو نمایاں ہونیوالا ستارہ صبح۔

**طارِم:** (ع) لکڑی کا بنایا ہوا مکان (۲) باغ کے ارد گرد کی باڑ (۳) آسمان۔

**طارم اخضر:** (ع) کنایۃً آسمان۔

**طارمی:** (ع) جنگلے یا کٹھرے کا سلسلہ۔

**طاری:** ناگہانی، اچانک، غیر متوقع۔

**طارئہ:** (ع) بلا، بدنصیبی، آفت، مصیبت، آفت سماوی۔

**طاس:** (ع) تانبے کا کٹورا، طاسات جمع۔

**طاس آبگون:** کنایہ ہے آسمان کا۔

**طاسش ازبام افتاد:** راز افشا ہوگیا، عوام میں ذلیل ہوا۔

**طاس حمام:** تانبے کا برتن جس سے نہاتے ہیں۔

**طاس زر:** کنایۃً آفتاب۔

**طاس زرین:** جامِ زرین، سونے کا جام۔

**طاس:** گنجاسر۔

**طاس باز:** شعبدہ باز۔

**طاس کباب:** کبابوں کا طشت۔

**طاسی:** گنجا پن۔

**طاع:** (ع) فرمانبردار، مطیع و منقاد۔

**طاعات:** طاعت کی جمع۔

**طاعت:** (ع) بندگی، عبادت، فرماں برداری، عبادت کا کوئی عمل۔

**طاعت پیشہ:** مطیع، فرماں بردار۔

**طاعت گاہ:** عبادتگاہ۔

**طاعِم:** (ع) کھانے پینے والا، خوشحال، بے نیاز۔

**طاعِن:** طعن و تشنیع کرنے والا، طنز کرنیوالا، طعنہ زن۔

**طاعُون:** (ع) پلیگ، وبا۔

**طاعون زدہ:** جسے پلیگ ہوی ہو۔

**طاعونی:** مرض طاعون سے متعلق۔

**طاغُوت:** (۱) مکہ کے ایک قدیمی بت کا نام (۲) شیطان۔

**طاغی:** باغی، سرکش، متمرد، گردن کش، ستمگر، گستاخ۔

**طاغیہ:** طاغی کی تانیث۔

**طوائف طاغیہ:** باغی قبائل۔

**طافح:** ()لبریز، جس نے بہت شراب پی ہو اور مستی کی کیفیت میں ہو۔

**طاق:** (۱)محراب دار ڈاٹ (۲)تنہا، مفرد۔

**طاق ابرو:** گول بھوئیں۔

**طاقِ خضراء:** سبز رنگ کی محراب۔

**طاق زدن:** محراب بنانا۔

**طاق نُصرت:** فتح کی یاد کی محراب۔

**طاق وطرم:** طمطراق، خود نمائی۔

**بر طاق نسیاں نہادن:** بھلا دینا، فراموش کردینا۔

**سرکسی را بہ بیخ طاق کو بیدن:** نظر انداز کردینا، کسی سے نجات پانا۔

**طاق:** (۱)ہندسہ جو دو پر تقسیم نہ ہو (جفت) کا متضاد (۲)بے مثال، بے نظیر، فرد، اکیلا۔

**طاق یاجفت:** دوپر تقسیم نہ ہونے والا ہندسہ یا تقسیم ہونے والا ہندسہ۔

**طاقتم طاق شد:** صبر کا دامن میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا، بے صبر ہوگیا۔

**عدد طاق:** طاق ہندسہ۔

**طاق باز:** پیٹھ کے بل لیٹا ہوا، منہ اوپر کو اٹھا ہوا۔

**طاق بستان:** کرمانشاہ کا شمال مشرقی گاؤں۔

**طاق بستن:** محراب بنانا۔

**طاقت** (ع) قوت، توانائی، بردباری۔

**طاقت آوردن:** برداشت کرنا، تحمل سے کسی تکلیف کا سامنا کرنا۔

**این بچہ طاقت تحمل این بار ندارد:** یہ بچہ اس بوجھ کو اٹھانے کی قوت نہیں رکھتا۔

**طاقت فرسا:** بے طاقت کردینے والا، مشکل، پرمشقت، تھکا دینے والا، ایذا رساں، آزار پہنچانے والا۔

**طاقچہ:** چھوٹی محراب۔

**طاقچہ ای روی بخاری:** بخاری کے سامنے کی چھوٹی محراب۔

**طاقدار:** محراب دار۔

**طاقدیس:** خسرو پرویز کے تخت کا نام، (تخت طاقدیس)۔

**طاق نما:** محراب کی طرح۔

**طاق نیلوفری:** کنایہ ہے آسمان کا۔

**طاق و طرم:** طمطراق، خود نمائی۔

**طاقہ:** (۱)کشمیری ساختہ کپڑے کا ٹکڑا (۲)کھڑکی۔

**یک طاقہ شال:** ایک عدد شال۔

**طاقی:** محراب سے مشابہ۔

**طاقی:** نرالا پن، انوکھا پن، بوالعجبی، طاق ہونا۔

**طاقیہ:** سربند ٹوپی، جو معمر لوگ گھروں میں پہنتے ہیں۔

**طال:** (ع)زیادہ دیر زندہ رہو (دعا)۔

**طال بقاہ:** خدا کرے کہ اس کی زندگی طویل ہو۔

**طالار:** تالار، بڑا کمرہ، جس میں بہت سے لوگوں کی پذیرائی ہوسکے۔

**طالِب:** (ع)طلبگار، طلب کرنے والا، خواہشمند، خواہاں، ڈھونڈنے والا، جویا۔

**طالب بودن:** طلبگار ہونا۔

**طالبِ ثروت:** دولت کا خواہاں۔

**طالب جاہ:** جاہ طلب، بڑے مرتبے کا خواہشمند۔

**او طالبِ علم است نہ طالب ثروت:** وہ علم کا خواہشمند ہے، دولت کا متمنی نہیں۔

**این اجناس طالب ندارد:** ان چیزوں کا کوئی طلبگار نہیں، ان چیزوں کی کوئی مانگ نہیں۔

**طالبی:** خربوزہ کی ایک قسم۔

**طالِح:** (ع)بد اعمال، بدکار، بدشعار، بد خصال، تبہ کار۔

**صالح و طالح:** نیک اور بد۔

**طالِع:** (ع)طلوع کرنے والا، نصیب، قسمت، ستارہ۔

**طالع دیدن:** زائچہ کے ذریعے ستاروں کی حالت کا مشاہدہ کرنا۔
**طالع شدن:** طلوع ہونا۔
**آفتاب طالع شد:** آفتاب طلوع ہوا۔
**یارب ازمادر گیتی بچہ طالع زادم:** اے خدا اس مادر گیتی نے کس ستارے کے اثر میں مجھے پیدا کیا ہے (جو اتنا بد نصیب ہوں)۔
**طالعِ آزمائی:** قرعہ اندازی، لاٹری وغیرہ کے ذریعے قسمت آزمائی کرنا۔
**طالع آزما:** زائچہ وغیرہ کے ذریعے یا لاٹری کے ذریعے بخت آزمائی کرنے والا۔
**طالع بین:** فال گیر، فال نکالنے والا، قسمت کا حال بتانے والا، نجومی
**طالع بینی:** زائچہ کے ذریعے فال نکالنا، قسمت کا حال دیکھنا۔
**طالع شِناس:** طالع بین، فال نکالنے والا۔
**طالع مند:** خوش نصیب، نیک اختر، خوش بخت۔
**طالع مندی:** خوش بختی، خوش نصیبی۔
**طالع ور:** طالع مند۔
**طالِق:** جس عورت کو طلاق دیا گیا ہو۔
**طالِقان:** تہران کے ایک ضلع کا نام۔
**طالُوت:** اسرائیل کا پہلا بادشاہ۔
**طامات:** (ع)خرافات، بیہودہ باتیں، مثال:

**بصدق و ارادت میان بستہ دار**
**زطامات و دعوی زبان بستہ دار**

سچائی اور عقیدت کی غرض سے کمر بستہ رہو خرافات اور طرح طرح کا دعوی کرنے سے زبان روکے رکھو۔
**طامِث:** (ع)حائضہ، حیض کے خون سے آلودہ۔
**طامِح:** (ع)عورت جو شوہر کی اجازت کے بغیر دوسرے مردوں سے ملے، نیز بمعنی بلند رفیع۔

**طامِع:** (ع)لالچی، بوالہوس، بہت طمع کرنے والا۔
**طامور:** (ع)طومار۔
**طامِہ:** کوئی بڑی مصیبت۔
**طاؤس:** (ع)مور۔
**طاؤس مادہ:** مورنی۔
**طاؤسی:** طاؤس کی مانند، طاؤس سے متعلق۔
**طاول:** تاول-آبلہ، چھالا، پھپھولا۔
**طاول دار-طاول زدہ:** جس کے چھالے پڑے ہوں۔
**طاہِر:** (ع)پاک صاف، پاکیزہ، بے آلائش
**طاہر کردن:** پاک کرنا۔
**طاہِرہ:** (ع)طاہر کی تانیث، پاکدامن عورت۔
**طاہری:** طہارت، پاکیزگی، پاک ہونا۔
**طائحہ:** (ع)مصیبت، افسوسناک حادثہ۔
**طائر:** طایر، پرندہ (طیور جمع)۔
**طائر قدسی:** فرشتہ۔
**طائش:** (ع)ہلکا پن، سبکی۔
**طائع:** (ع)فرماں بردار، تابع، مطیع۔
**طائعاً:** (ع)طوعاً۔
**طائف:** طایف، طواف کرنے والا، گردا گرد پھرنے والا، خانہ کعبہ کے چاروں طرف طواف کرنے والا، حجاز کے شہر کا نام۔
**طائفہ-طایفہ:** (ع)خاندان، خانوادہ، عزیز و اقارب، قبیلہ، دستہ۔
**طائفی:** (ع)(۱)انگوروں کی ایک قسم (۲)حجاز کے شہر طائف سے متعلق۔
**طائل-طایل:** (ع)نفع، فائدہ، منافعہ، قدرت، تونگری۔
**لا طائل:** بے فائدہ۔
**طِب:** (ع)بیماروں کے علاج کا علم، طبابت، حکمت۔
**طبابت:** (ع)بیماروں کا علاج کرنے کا پیشہ، بیماروں کی تشخیص کرکے دوائی تجویز کرنا، علاج کرنا۔

**طبابتِ غیر علمی:** محض تجربے کی بنا پر علاج کرنا (علم کے بغیر)۔

**طبابت کردن:** مریض کا علاج کرنا۔

**طبّاخ:** (ع) باورچی، آشپز۔

**طباخی کردن:** کھانا پکانا، باورچی کا کام کرنا۔

**طباخت:** طباخی۔

**طبّاخی:** باورچی گری، باورچی کا کام، آشپزی۔

**طباشیر:** (ع) تباشیر، ایک دوائی کا نام، پنسلوچین، مجازاً صبح کی روشنی، سپیدہ سحر۔

**طباطبائی:** سید جن کا حسب نسب حضرت امام حسین سے ملتا ہو طباطبا حضرت علی رض کے پڑپوتے تھے۔

**طباع:** (ع) طبع کی جمع، سرشت، خو۔

**طبّاع:** طبع کرنے والا، چھاپنے والا۔

طباعت: (ع) چھپائی، جہاں چھپائی کا کام ہوتا ہے اسے مطبع کہتے ہیں۔

**طباق:** (ع) مطابقت کرنا، تسلیم کرنا۔

**طباق:** طبقہ کی جمع۔

**طبّال:** (ع) طبل بجانے والا، طبل نواز یا نقارہ بجانے والا۔

**طبانچہ:** طمانچہ، تھپڑ۔

**طبائع:** (ع) طبیعت کی جمع۔

**اہل طبائع:** دہری فلاسفہ، جو لوگ خدا کے منکر ہیں اور ہر چیز کو طبیعت سے نسبت دیتے ہیں۔

**طبخ:** (ع) کھانا پکانا، باورچی کا کام۔

**طبخ خانہ:** باورچی خانہ، مطبخ، آشپز خانہ۔

**طبر خون:** تبرخوں، سرخ رنگ کا پھل جو کھانے میں بھی اور دواؤں میں بھی استعمال ہوتا ہے، عناب۔

**طبرزد:** تبرزد: (۱) مصری، قند (۲) پتھریلا نمک۔

**طبرستان-ماژندارن:** اس کا قدیمی نام ہر کینیا تھا۔

**طبری:** طبرستان سے متعلق، ماژندرانی۔

**طبس:** خراسان کا ایک شہر۔

**طبسی:** طبس کا رہنے والا۔

**طبطب:** موجوں کے لہرانے کی آواز۔

**طبع:** (ع) طبیعت، فطرت، سرشت، خو۔

**این سخن موافق طبعش نیامد:** یہ بات اس کی طبیعت کے موافق نہ تھی، اسے یہ بات پسند نہ آئی۔

**تُندطبع:** تند مزاج۔

**خوش طبع:** خوش مزاج۔

**دُنی الطبع:** پست فرومایہ۔

**طبع:** کتاب وغیرہ کی چھپائی۔

**طبع اول:** چاپ بار اول۔

**طبع کتاب در لاهور مشکل نیست:** لاہور میں کتابوں کی طباعت یا چھپائی مشکل نہیں۔

**طبع کردن:** چھاپنا۔

**طبع و نشر:** طباعت اور اشاعت۔

**طبع و نشر کردن:** چھاپنا اور شائع کرنا۔

**طبع و نشر کنندِہ:** چھاپنے اور شائع کرنے والا۔

**این فرهنگ رابه لاهور طبع کرده اند:** یہ فرہنگ لاہور میں طبع کیا گیا ہے۔

**طبعاً:** (ع) فطرتاً۔

**طبع خانہ:** چھاپا خانہ، جہاں کتابیں چھپتی ہیں۔

**طبعی:** فطری، طبیعی۔

**طبَق:** وہ شے جس پر کھانا رکھ کر پیش کیا جاتا ہے طشتری، سینی، خوانچہ۔

**میوه را درطبق و طبق را برسری گذارند:** پھل کو طشت میں اور طشت کو سر پر رکھ لیتے ہیں۔

**طِبق:** موافقت، مطابقت، مطابق، موافق، برابر، طریق، قاعدہ، دستور۔

**برطبق:** مطابق۔

**طبَقات:** طبق کی جمع، طبقے، درجے، مراتب، تہیں

**طبقاتِ الارض:** زمین کے طبقے، تہیں

**علم طبقات الارض:** علم جغرافیہ

**طبقات الجو:** فضا کے طبقے

**طبقات الارضی:** جغرافیے سے متعلق

**طبق چی:** طبق کش، طشتری اٹھا کر لے جانیوالا

**طبق کش:** طبق یا برتن اٹھانے والا، طشتری میں پھل رکھ کر بیچنے والا

**طبقِہ:** تہ، پرت، درجہ، جماعت، منزل

**پسر او در طبقہ ہفتم است:** اس کا بیٹا ساتویں جماعت میں ہے

**زمین چند طبقہ دارد:** زمین کے کتنے طبقے ہیں

**این عمارت چند طبقہ دارد:** اس عمارت کی کتنی منزلیں ہیں

**طبقہ بندی:** درجہ بندی

**طبقہ طبقہ:** درجہ بدرجہ، جماعتیں، منزلیں

**طبقی:** (۱) طشتری کی طرح (۲) طبق کش، طشتری اٹھا کر لے جانے والا

**طبَل:** ڈھول، نقارہ

**طبلِ امان:** صلح کا نقارہ

**طبل در زیر گلیم زدن:** بات کو چھپانے کی کوشش کرنا

**طبل زن:** نقارچی، ڈھول بجانے والا

**طبل نواختن، طبل زدن:** ڈھول یا نقارہ بجانا

**طبل شامگاہ:** فوج کے لیے شام کی نوبت

**طبل عقب نشین:** پیچھے کو ہٹنے کی نوبت

**طبل گوش:** کان کا پردہ

**طبل نواز:** طبل زن

**طبلہ:** (۱) ڈبیا، صندوقچہ، موسیقی کا ایک ساز جسے موسیقی کے آہنگ کے ساتھ ہاتھ سے بجاتے ہیں، طبول یا اطبال جمع

**طبلہ عطار:** عطار کی ڈبیا

**طبلی:** نقارے جیسا

**طبَن:** (ع) بڑا گروہ

**طِبّی:** (ع) علم طب سے متعلق

**اصطلاحات طبی:** علاج معالجہ کی اصطلاحیں

**طبیب:** (ع) مرض شناس، مریضوں کا علاج کرنے والا، حکیم، ڈاکٹر

**طبیب اجباری:** بناوٹی حکیم، عطائی ڈاکٹر

**طبیب حقہ باز:** نیم حکیم، عطائی طبیب جو طبیب ہونے کے دعوے کرتا ہے

**طبیب خانوادگی:** خاندانی حکیم، فیمیلی ڈاکٹر

**طبیبہ:** (ع) خاتون ڈاکٹر

**طبیبی:** طبابت

**طبِیخ:** (ع) پکائی ہوئی غذا، کوئی چیز جو پکائی جائے

**طبیعت:** (ع) فطرت، مزاج، عادت، سرشت

**طبیعت آنہا را معالجہ می کند:** فطرت خود ان کا علاج کرتی ہے

**طبیعت بدی داشت:** اس کی عادت بری تھی، بد مزاج تھا

**طبعۃً:** (ع) فطری طور سے

**طبیعت شناس:** مزاج شناس، حکیم، ڈاکٹر

**طبیعی:** (ع) قدرتی

**حرارت طبیعی:** قدرتی حرارت

**غیر طبیعی:** غیر فطری

**طبیعیات:** علم طبیعیات، علم طبیعی، فزکس

**طپانچه:**(۱)پستول (۲)تھپڑ، سیلی

**طپانچه زدن:**پستول داغنا، تھپڑ مارنا

**طپاندن:**تپاندن، پر کرنا، لبا لب بھرنا، کھچا کھچ بھرنا، کسی چیز کو کسی چیز میں زور سے داخل کرنا

**طپِش:**تپش، تڑپ، دھڑکن

**طپشِ قلب:**دل کی دھڑکن

**طپیدن:**دھڑکنا، غصے میں آنا

**طِحال:**(ع) تلی

**طُحال:**(ع) تلی کی بیماری

**طحالی:**تلی سے متعلق

**طحان:**(ع) چکی چلانے والا، آٹا فروش

**طحانت:**(ع) آٹا بیچنا

**طحَن:**(ع) آٹا پیسنا

**طر:**طرف، جانب

**طرابلس:**ملک شام کا شہر

**طرابیل:**:(ع) طربال کی جمع، منارے، بلند و بالا عمارتیں

**طراح:**(ع) نقشہ بنانے والا، طرح ڈالنے والا، ڈیزائن تیار کرنے والا

**طراحی:**نقشہ بنانے کا فن، نقشہ بنانا، ڈیزائن تیار کرنا

**طراحی کردن:**نمونہ بنانا، نقشہ بنانا

**طراد:**(ع) جنگی کشتی کو تیز چلانے والا، نیز بمعنی فراخ جگہ

**طَرّار:**(ع) فریبی، مکار، دھوکے باز، چالاک

**طراری:**فریب کاری، مکاری، دھوکا، چالاکی

**طراز:**(ع) تراز، لباس کی زینت، نقش و نگار، طریقہ، روش

**طرازَندِہ:**آرائش کرنے والا

**طرازِیدن:**آرائش کرنا، زینت دینا، سجانا

**طراق:**تراک، شگاف، درز

**طراق:**(ع) لوہا جسے چوڑا کر کے سپر یا خُود بناتے ہیں

**طراوت:**تازگی

**با طراوت:**تر و تازہ

**سبزہ با طراوت است:**سبزہ تر و تازہ ہے، خوشگوار ہے

**طرائف:**(ع) تازہ اور نئی چیزیں

**طرائق:**(ع) طریقہ کی جمع،

**طرائق الدہر:**زمانے کے پیش آنے والے واقعات

**طرَب:**(ع) خوشی، مسرت، راحت

**اہل طرب:**مطرب، خوش باش لوگ

**طِربال:**منارہ، بلند عمارت

**طرب انگیز:**مسرت بخش

**آہنگ ہای طرب انگیز:**مسرت بخش موسیقی کی دھنیں

**طرب فزا:**خوشی میں اضافہ کرنے والا

**طربناک:**پر مسرت

**طرح:**وضع، ڈھنگ، طور، بنیاد ڈالنا، منصوبہ، نمونہ، نقاشی، حالت، مانند، نقشہ

**طرح از بنا کشید:**اس نے عمارت کا نقشہ تیار کیا

**طرح ریختن:**:منصوبہ بنانا

**طرح ریزی:**طرح ڈالنا، ڈیزائن بنانا

**طرح عمل بجہت آبیاری:**آبپاشی کا عملی منصوبہ

**طرح کردن:**نقشہ بنانا، بنیاد ڈالنا

**طرح کش:** نقشہ بنانے والا، منصوبہ ساز، نمونہ تیار کرنے والا

**تدبیری برای آن کار طرح کردند:** اس کام کی تدبیر کا انہوں نے منصوبہ بنایا

**طرخان:** (ع) ترخان، ترکستان کے قدیمی فرمانرواؤں کا لقب

**طرخون:** ترخون، ایک سبزی جو پکائی جاتی ہے

**طرد:** (ع) دور کرنا، رد کر دینا

**طرد کردن:** مسترد کر دینا

**طرز:** (ع) انداز، طور، روش، طریقہ

**طرز تعلیم را بما یاد دادند:** انہوں نے ہمیں طریقہ تعلیم سکھایا

**طرز کلام:** گفتگو کا انداز، تقریر کا انداز

**طرز عبارت:** عبارت کی ترکیب کا انداز

**طرز عمل:** عملی طریقہ

**طرطوس:** ایشیائے کوچک کا شہر

**طرسوسی:** (ع) شام کے شہر طرسوس سے منسوب

**طرطوشی:** (ع) اندلس کے شہر طر طوش سے منسوب

**طرَف:** (ع) سمت، جہت، جانب، رخ

**طرف اعتماد:** قابل اعتماد

**طرف شام:** شام کے قریب یا شام کے وقت

**طرف کسیرا گرفتن:** کسی کی طرفداری کرنا

**طرف مثبت:** ساتھ دینے والے

**طرف مقابل:** مخالف پارٹی

**طرف من نگاه کن:** میری جانب دیکھ

**طرف منفی:** مخالف جانب

**از ہرطرف:** ہر جانب سے

**از ہر دو طرف:** دونوں جانب سے

**از طرفی ہم:** مزید برآن، علاوہ ازین

**او رسوم قدیم را برطرف کرد:** اس نے پرانی رسموں کو ترک کر دیا ہے

**باکسی طرف شدن:** کسی کے ساتھ جھگڑا کرنا

**بر طرف کردن:** الگ کر دینا، موقوف کر دینا

**چند دقیقه بر اطراف موضوع صحبت کردم:** چند منٹ میں نے موضوع کے متعلق باتیں کیں

**در طرف راست میز نشست:** وہ میز کی دائیں طرف بیٹھا

**دو طرف نخ را گرفتم:** میں نے دھاگے کو دونوں طرف سے پکڑا

**قصور از طرف او بود:** کوتاہی اسکی جانب سے ہوئی

**طرْف:** (ع) آنکھ، آنکھ کا گوشہ، کنارہ

**طرف:** (ع) فائدہ، منفعت

**طرَفدار:** جانب دار، ساتھ دینے والا، حامی، ہوا خواہ

**قاضی طرفدارِ شما بود:** قاضی تمہارا حامی تھا

**طرفدارانہ:** جانبدارانہ

**طرفدارانہ صحبت میکرد:** اس نے جانبداری سے باتیں کیں

**طرَفداری:** جانب داری، ہوا خواہی

**طرفداری از قوم و خویش:** عزیز و اقارب کی حمایت یا ہوا خواہی

**طرفگر:** جانبدار، طرفدار

**طرفگیری:** جانبداری، طرفداري

**طرفگی:** تعجب، عجیب و غریب بات

**طرفه:** (ع) جھپکنا (آنکھ کا)

**طرفۃ العین:** آنکھ کے جھپکنے سے

**طرفہ:**(ع) نئی چیز، عجیب

**طرفہ داستانی گفت:**اس نے عجیب داستان سنائی

**طرفین:**(ع) اطراف، دونوں جانب

**طرفین را صلح دادم:**دونوں کے مابین میں نے صلح کرا دی

**طرق:**(ع) طریق کی جمع، راستے، سڑکیں

**اسہل طرق:**آسان راستے

**طرق و شوارع:**سڑکیں اور شاہراہیں

**مہندس طرق و شوارع:**سڑکوں اور شاہراہوں کا انجنیئر

**وزارت طرق:**ملکی راستوں اور سڑکوں کی وزارت

**طرق:**(ع) مارنا، ہتھوڑا مارنا، کوٹنا، پیٹنا

**طرق:**چنخ، چنخنے کی آواز

**طرقو:**راستہ کھول دو، ہٹ جاؤ، ایک طرف کو ہو جاؤ

**طرقہ:**ترقہ

**طرقیدن:** ترقیدن، پھٹ جانا، شگاف پڑ جانا

**طروب:**(ع) بہت خوشی منانے والا

**طرہ:**(ع) چھوٹا حلقہ، لٹ، زلف، کاکل، پیشانی، شملہ دستار

**طرہ پریشان:**زلف پریشان، بکھری ہوئی زلف

**طرہ دستار:**پگڑی کا اوپر کا سرا، شملہ

**طری:**(ع) طراوت، تازگی

**طرید:**(ع)(۱)پکار، نعرہ، نعرہ جنگ (۲)حملہ

**طرید آوردن:**جنگ کا نعرہ بلند کرنا، حملہ کرنا

**طرید:**(ع) دور کر دینا، الگ کر دینا، نکال دینا، شہر بدر کر دینا

**طرید:**(ع) جسے الگ کر دیا گیا ہو

**طریف:**(ع) نادر چیز

**طریفہ:**نئی چیز، عجیب چیز، نادر چیز

**طریق:**(ع) طریقہ، راستہ، طور، طریقہ

**ارایہ طریق کردن:**راستہ دکھانا، رہنمائی کرنا

**از چہ طریق موافق شدید آن کار را نکنید:**تم کس طرح اس بات سے متفق ہوئے کہ وہ کام نہ کرو

**بچہ طریق:**کس طریقے سے

**بطریق ذیل:**ذیل کے طریقے کے مطابق

**بطریق مثل:**مثال کے طور سے

**بطریق مختلفہ:**مختلف طریقے سے

**طریقت، طریقہ:**(ع) راستہ، راہ، طور، ذریعہ، مسلک، سیرت و حالت، راہ و روش

**اہل طریقت:**صوفیہ کے طریقے پر چلنے والے صوفی، راہ راست پر چلنے والا

**طریقہ انجام این کار چیست:**اس کام کو انجام دینے کا کیا طریقہ ہے

**طشاس:**(ع) طشتریوں کو درست کرنے اور بیچنے والا

**طشت:**لگن، طشتری

**طشتک:**تشتک، چھوٹی طشتری

**طعام:**(ع) خوراک، غذا اطعمہ جمع

**طعام خوردن:**غذا کھانا

**طعام گذاردن:**کھانا پیش کرنا

**طعان:**(ع) نیزہ مارنا

**طعان:**(ع) بہت سرزنش کرنے والا، دشمن پر نیزہ زنی کرنے والا

**طَعَم:**(ع) مزہ، کھانے کی چیز

**آن گیاہ طعم خوبی دارد:**وہ سبزی مزے دار ہے

**طُعمِہ:**(ع) کھانے کی چیزیں، روزی

**طُعِمہ:**(ع) ذریعہ ترغیب، وہ ذریعہ جس سے ترغیب دلائی جائے، چارا دانہ جو شکار کے لیے ڈالا جاتا ہے

**تمام عمارت طعمہ حریق گردید:**تمام عمارت نذر آتش ہو گئی

**طعن:**(ع) طنز، طعنہ، کسی کے عیب بیان کرنا، سرزنش کرنا

**طعن آمیز:**جس میں طنز کی گئی ہو

**طعنِہ:**(ع)طنز، برا بھلا کہنا، سرزنش

**طعنہ در کلام احساسات را جریحہ می کند طعنہ** زنی سے احساسات مجروح ہو جاتے ہیں

**طعنہ زدن:**طنز کرنا، برا بھلا کہنا

**طعنہ آمیز:**طنز آمیز، طنز کے طور سے کہی ہوئی بات

**طعنہ جگر سوز:**طنز جو قلب و جگر کو جلا دے

**طعنہ زن:**طنز کرنے والا، طعنہ دینے والا

**طُغات:**(ع) سرکشی، نا فرمانی

**طُغرا:**(ت) علامت، پیچیدہ خط جس میں بادشاہ وغیرہ کا نام اور القاب فرمان پر لکھا جاتا تھا

**طُغرل:**ایران کے عہد سلجوقیہ کے بادشاہ کا نام

**طُغوی:**طغیان

**طغیان:**(ع)(۱) بغاوت، سرکشی، حد سے گزر جانا (۲)سیلاب، دریا کا چڑھنا (۳)خون کا جوش مارنا

**رود خانہ طغیان کرد:**دریا میں طغیانی آئی ہے

**طغیان کردن:** بغاوت کرنا

**طَفّ:**(ع) جانب، طرف، دریا کا کنارہ، زمین سے بلند، کوفہ کے قریب ایک گاؤں کا نام

**طِفال:**(ع) طفل کی جمع، بچے

**طفاوَت:**(ع) خس و خاشاک

**طَفرِہ:**(ع) گریز، بچاؤ، جست، کود، پھلانگ

**طفرِہ زدن، یا رفتن:**احتراز کرنا، گریز کرنا، باز رہنا، دور رہنا، (کسی کام کے کرنے سے) ٹالنا، پہلو بچانا، پہلو تہی کرنا، رد کر دینا

**ہمیشہ از کار طفرہ می زند:**وہ ہمیشہ کام کو ٹال دیتا ہے، کام کرنے سے پہلو تہی کرتا ہے

**طفرہ آمیز:**ایسا جواب جس میں ٹال مٹول ہو

**طفرہ زن:**پہلو تہی کرنے والا، ٹال دینے والا، گریز کرنے والا

**طِفل:**بچہ، نا تجربہ کار (اطفال جمع)

**طَفل:**نرم و نازک، ناز پروردہ

**طِفلِ رزان:**شراب

**اطفال از مدرسہ برگشتند:**لڑکے مدرسے سے واپس آ گئے

**طفلِ رضیع:**شیر خوار بچہ

**طفلِ شیر خوارہ:**ماں کا دودھ پینے والا بچہ

**طَفَل:**تاریکی، دن کا آخری حصہ، بارش

**طِفلانہِ:**بچوں کی سی (حرکت)

**طفلانہ صحبت می کنید:**تم بچوں کی سی باتیں کرتے ہو

**حرکات طفلانہ:**بچوں کی سی حرکتیں

**طِفلک:**چھوٹا بچہ، غریب لڑکا، بیچارہ

**طفلِہ:**طفل، بچہ

**طفلی:**طفولیت، بچپن

**طِفلیّت:**طفولیت، بچپن

**طفولیّت:**(ع)بچپن، بچگی

**ایام طفولیت:** بچپن کا زمانہ

**طفیف:** (ع)(۱) نامکمل، ناقص، ناتمام (۲) تھوڑا سا، ناچیز

**طُفیل:** (ع)(۱) وسیلہ، سبب، ذریعہ (۲) بن بلایا مہمان

**طفیلی:** (ع) بن بلایا مہمان، کاسہ لیس، لیمو نچوڑ، مفت خور

**بطور طفیلی زندگی کردن:** کاسہ لیس کی سی زندگی بسر کرنا

**طلّ:** (ع) شبنم بوندیں، خوشنما اور پسندیدہ چیز

**طِلا:** (ع) سونا

**طلای خالص:** خالص سونا

**طلای قلب:** زر قلب، سونا جس میں ملاوٹ ہو

**ورقہ طلا:** سونے کی پتری

**طِلاء:** روغن جو کسی چیز پر ملتے ہیں نیز بمعنی شراب

**طلا آلات:** سونے کے برتن، سونے کے زیورات

**طُلّاب:** ع) طالب کی جمع، طلبہ

**طلاح:** بدی، بدکاری، برائی، بری حالت

**طلاخیز:** طلا دار، گراں قدر چیز

**طلادُوز:** زردوز

**طلاساز:** زرگر، سنار

**طلاسِم:** (ع) جمع طلسم، جادو

**طلاشوی:** سونے کی تلاش کرنے والا

**طَلاق:** (ع) عورت کا قید نکاح سے آزاد ہونا، شوہر اور بیوی کا جدا ہونا

**طلاق بائن، قطعی طلاق:** تین دفعہ طلاق کہنے سے علیحدگی ہونا

**طلاق خُلعی:** عورت کا مرد کو مال دے کر یا حق مہر چھوڑ کر طلاق لینا

**طلاق رجعی:** جس کی مدت عدت میں شوہر عورت کو بغیر نکاح کے بیوی بنا سکتا ہے

**طلاق مغلظ:** وہ طلاق جس میں مرد پھر نکاح نہیں کر سکتا جب تک کہ عورت کسی دوسرے مرد سے نکاح کرکے اس سے طلاق نہ لے

**طلاقت:** (ع) (۱) زبان کی روانی، روانی گفتار (۲) چہرے کی کشادگی، چہرے کی تابانی

**طلاق نامہ:** وہ تحریر جس میں بیوی کو طلاق دینا مذکور ہو

**طلاقی:** طلاق سے متعلق

**طلاکار:** زرگر، سنار، سونے کا کام کرنے والا ملمع ساز

**طلا کاری:** زرگری، سونے کا کام کرنا، ملمع سازی

**طلاکُوب:** زر کوب، سونا کسی چیز میں جڑنے والا

**طلال:** طل کی جمع، شبنم، بوندیں

**طلاوت:** خوبصورتی، زیبائی، خوش و ضعی، خوبی شستگی، صباحت

**طلائع:** طلیعہ کی جمع، مقدمہ لشکر، ہر اول دستہ، پیشروان لشکر

**طلایہ:** فوج کا ہر اول دستہ، پیش روان لشکر

**طلایہ دار:** ہر اول دستے کا قائد، مقدمہ لشکر

**طلائی:** سونے کا، گلٹ جس پر سونے کا ملمع ہو

**طلائی کردن:** ملمع کرنا

**عصر طلائی:** سنہرا زمانہ

**ماہی طلائی:** سنہری مچھلی

**طلب:** مانگنا، خواہش، جستجو، ڈھونڈنا، رقم مانگنا جو کسی کے ذمے ہو، مطالبہ، دعوی

**طلب کردن:** مانگنا، خواہش ظاہر کرنا

**طلب من ازیشان ہزار روپیہ است:**ان سے میرا ہزار روپے کا مطالبہ ہے

**از من طلب کرد کہ با او کُمک کنم:**اس نے خواہش کی کہ میں اس کی مدد کروں

**در طلب علم بودن:**علم کی جستجو میں ہونا

**دست طلب بدامن من انداخت:**اس نے کچھ مانگنے کے لیے میرا دامن پکڑا

**رئیس دانشکدہ او را طلب کرد:**کالج کے پرنسپل نے اسے حاضر ہونے کا حکم دیا

**طلبگار:**قرضخواہ، طلب کرنے والا، خواہش کرنے والا، جستجو کرنے والا، خواہشمند، طالب

**طلبگاری:**قرض جو کسی کے ذمے ہو اسے مانگنا، طلب، جستجو، خواہشمندی

**طلبگاری کردن:**اپنا قرض مانگنا، جستجو کرنا، خواہش کرنا

**طلبِہ:**(ع) طالب کی جمع، طالب علم، بصورت جمع

**طلبِیدن:**مانگنا، جستجو کرنا، بلانا، دعوت دینا

**ایشان را بہ مہمانی طلبید:**اس نے انھیں اپنی تقریب میں دعوت دی

**طلبیدہِ:**جسے بلایا گیا ہو

**طلح:**کھجوروں کا گچھا، ریگستان کے بڑے درخت

**طلِسم:**جادو، جادو کا کھیل، عجیب و غریب چیز، جو نظر نہ آئے، جادو چلانا، جادو یا منتر پھونکنا، افسون پھونکنا

**طلسم انداختن:**طلسم کرنا، جادو کرنا، افسون پھونکنا

**طلسم شکستن، طلسم کشادن:**جادو توڑ دینا، جادو کا اثر زائل کر دینا

**طلسم کردہِ:**جس پر جادو کیا گیا ہو

**طلسم گر:**جادوگر، ساحر

**طلسم گری:**جادوگری، ساحری

**طلسمی:**جادو سے متعلق

**طلع:**وہ پتیاں جو پھول پر لپٹی ہوتی ہیں، غلاف گل کھجور کا شگوفہ

**طلعَت:**(ع) رخ، صورت، چھرہ

**طلق:**(ع) بچے کے پیدا ہونے سے جو درد اس کی ماں کو ہوتا ہے، بچے کی پیدائش سے فارغ ہونا

**طِلْق:**غیر مشروط، قانونی، روا، حلال

**ملک طلق اوست:**اس کی قانونی ملکیت ہے

**طَلْق:**(ع) ابرق

**طلق:**(ع)کشادہ رو، خوش بیان، شیرین زبان

**طَلِق:**(ع) آزاد، رہا

**طِلل:**(ع) (۱)بلند جگہ (۲)آثار خانہ، ویران شدہ عمارت کے آثار

**طِلل:**طل، شبنم، بوندیں بارش کی

**طلوُع:**(ع) نکلنا، روشن ہونا، آفتاب کا نکلنا، ظهور، ہر ایک ستارے کا آشکار ہونا

**طلوع فجر:**پو پھٹنا، تڑکا ہونا، صبح کا آغاز

**طلوع کردن:**ظاہر ہونا

**طلیعہ:**فوج کا ہر اول دستہ، طلایع جمع

**طلیق:**(۱)آزاد (۲)فصیح، روان، کشادہ، کشادہ زبان

**طِم:**(ع) پانی، دریا، بہت سے، مال کثیر، عجیب

**طمّاع:**(ع) بہت زیادہ حریص، لالچی

**طماعت:**(ع) حرص، لالچ

**طمث:**(ع) حیض، عورت کی ماہواری

**طمس:**(ع) نابود کرنا، ہلاک کرنا، پوشیدہ کرنا

**طمطام:**(ع) بہت بڑا سمندر، سمندر کا وسط

**طمطراق:**(ع) شان و شوکت، جاہ و جلال، دبدبہ

**طمَع:**(ع) حرص، لالچ، امید، آرزو

**طمع بریدن:**نا امید ہو جانا

**طمع خام:**خام امید جس کا بر آنا یقینی نہ ہو

**طمع کردن:**لالچ کرنا

**مال دیگری را طمع مکن:**کسی دوسرے کے مال کا لالچ نہ کر، کسی دوسرے کے مال پر نظر نہ رکھ

**طمع کار:**حریص، لالچی

**طمع کاری:**حرص، لالچ

**طمع گار:**طمع کار

**طمغا:**تمغا(ت) مہر، عزت کا نشان، فرمان شاہی

**طم و رم:**(ع) کم و زیاد، خشک و تر، آب و خاک

**طمیس:**(ع) نابینا، کور، اندھا

**طناب:**رسی

**طناب خوردن:**رسی سے ناپا جانا

**طناب رخت شوی:**رسی جس پر کپڑے دھو کر لٹکاتے ہیں

**طناب نہادن:**رسی سے پیمائش کرنا

**با طناب بستن:**رسی سے باندھنا

**طناب باف:**رسی بننے والا

**طناب بستن:** رسی باندھنا

**طناب پیچ:**رسی سے بل دے کر باندھنا

**طناب پیچ کردن:**رسی سے باندھنا

**طناب خور:**فاصلہ جو رسی سے ناپا جائے

**طناب ساز:**رسیاں بنانے والا

**طناب سازی:**رسیاں بنانے کا کام

**طنابی:**رسی جیسا

**نردبان طنابی:**رسی کی سیڑھی

**طنّاز:**(ع) (۱)شوخ، ناز و ادا سے چلنے والا، رمز و کنایہ میں باتیں کرنے، والا عشوہ گر(۲)مضحک کرنے والا، مذاق کرنے والا، ہنسی اڑانے والا

**طنازی:**ناز و ادا، شوخی، عشوہ گری، مسخرا پن

**طنافس:**(ع) دیکھیے طنفسہ

**طنّان:**(ع) بہت آوازیں دینے والا

**طُنُب:**(ع) لمبی رسی جس سے خیمے کو باندھتے ہیں

**طنبور:**(ع) تنبور، تنبورہ، تان بورہ

**طنبی:**(ع) دیوان خانہ، بیٹھنے کا کمرہ، خلوت خانہ

**طنجی:**(ع) کشادہ دہن والی دیگ

**طنز:**(ع) تمسخر، استہزا، طعنہ، شوخی

**طنطنہ:**(ع) تنبورہ وغیرہ کی آواز، کر و فر، تمکنت، رعب، و دبدبہ، غصہ، غرور، ہیا و ہو

**طنطور:**مفرس ٹنکچر

**طنفِسَہ:**(ع) بوریا، حصیر، فرش

**طنین:**(ع) بلند آواز، گونج، جھنجھناہٹ، صدای نا قوس

**طنین انداختن:**گونج پیدا کرنا

**طنین انداز:**گونج پیدا کرنیوالا

**طوابِع:**(ع) طابع کی جمع، فرماں بردار لوگ

**طواحِن:**(ع) چکی کے دندانے

**طواحین:**(ع) پانی کے بہاؤ سے چلنے والی چکیاں

**طوارِق:**(ع) طارقہ کی جمع، حادثات، بلائیں، آفتیں

**طواشی:**خصی، خواجہ سرا

**طواغیت:**(ع) طاغوت کی جمع، شیاطین

**طواف:**(ع) گردش، اردگرد پھرنا، خانہ کعبہ کے چاروں

طرف پهرنا

**طواف کردن:** خانہ کعبہ کے چاروں طرف پهرنا ، گردش کرنا

**طوال:** (ع) بہت لمبا ، جمع طویل

**طوالِع:** (ع) طالع کی جمع، دیکھیے طالع

**طوامیر:** (ع) طومار کی جمع، دیکھیے طومار

**طوائف:** (ع) طائفہ کی جمع، قبیلے، خاندان

**علم طوائف شہر:** شہر کے مختلف خاندانوں کی واقفیت

**طُوبی:** (ع)خوشی، سعادت، برکت، پاکتر، خوشگوار تر، بشارت، بہشت کے ایک درخت کا نام

**طوبی لکَ:** تم بابرکت ہو

**طوبی لہُم:** بابرکت یا خوش ہیں وہ لوگ

**طوبی قامت:** سرو قد، سیدھے اور شاندار قد و قامت والا

**طُوپ:** توپ

**طوپُوز:** توپوز، گرز

**طُور:** (ع) سینا پہاڑ (طور سینا)

**طَور:** (ع) طرح، طریق، وضع، ڈھنگ، روش، نوع، قسم اندازہ، کیسا ، ایسے

**احوال شماچہ طور است؟** آپ کے مزاج کیسے ہیں؟

**این طور:** اس طرح، اس طریقے سے

**این طور اشخاص کم اند:** ایسے لوگ کم ہی ہیں

**چه طور می خواند؟** کیسا گاتا ہے؟

**بطوری خستہ بود کہ غذا ہم نمی توانست بخورد:** وہ کچھ ایسا تھکا ہوا تھا کہ غذا بھی نہ کھا سکا

**طور دیگر:** بصورت دیگر

**طور دیگر نقل نشد:** جو کچھ کہا گیا ہے اسے لوگوں نے کسی اور طرح بیان کیا

**ہماں طور کہ می خواہید دیگراں بشما کمک کنند ہمیں طور ہم باید بدیگراں کمک کنید:** جس طرح تم چاہتے ہو کہ دوسرے تمہاری مدد کریں اسی طرح چاہیے کہ تم دوسروں کی مدد کرو

**ہمیں طور:** اسی طرح

**ہیچ طور:** کسی طرح بھی

**ہیچ طور حاضر نیست کہ صلح کند:** وہ کسی طرح بھی تیار نہیں کہ صلح کرے

**طوس:** مشہد کے شمال مغرب میں ایک شہر، مشہور شاعر فردوسی اسی شہر میں پیدا ہوا

**طوُسک:** کانٹا

**طوسی:** طوس کا رہنے والا (فردوسی طوسی)

**طوسی:** خاکستری رنگ کا

**طوطی:** طوطا

**طوطی نامہ:** ایک مشہور کتاب کا نام جو طوطوں کی کہانیوں پر مشتمل ہے

**طوطی وار:** طوطے کی طرح

**طَوع:** (ع) میلان، اطاعت، فرمان برداری، رغبت، رضا مندی

**بالطَوع:** رضا مندی سے

**بالطَوع والرّغبت:** بہ طیب خاطر، رضا مندی سے، دلخواہ طریقے سے

**طوعاً:** (ع) رضا مندی سے، میلان خاطر سے

**طوعاً وکرہاً:** (ع) رضا مندی سے اور نا رضا مندی سے خواہی نخواہی

**طُوغان:** شاہباز، شاہین

**طوف:** (ع) اردگرد پھرنا، طواف

**طوفان:** (ع) سیلاب، طغیانی، تند و تیز ہوا، آندھی، شور و غل، ہنگامہ

**طوفان کردن:** ہنگامہ بپا کرنا

**طوفان نوح:** حضرت نوح (ع) کے زمانے کا عظیم طوفان جس میں بہت سی مخلوق غرقاب ہو گئی تھی

**طوفان نما:** سیلاب کی طرح

**طوفانی:** تند و تیز (ہوا)

**طوق:** (ع) گردن بند، حلقہ، گلوبند، ایک قسم کا گلے میں پہننے کا زیور

**طوق گردن کردن:** گلو بند پہننا، نیکلس گلے میں ڈالنا

**طوقدار:** گلو بند پہنے ہوئے

**طوقی:** (۱) گلے کے زیور جیسا (۲) اناروں کی ایک قسم

**طول:** (ع) لمبائی، اطوال جمع

**طول و عرض آنرا اندازہ گرفتند:** اس کی لمبائی اور چوڑائی کا انھوں نے اندازہ لگایا

**طول دادن:** طول دینا، لمبا کرنا، بیان کرنے میں زیادہ عرصہ لگانا

**طول کشیدن:** طویل عرصہ لگنا، تاخیر ہونا، دیر ہونا

**طول کلام:** بیان کی طوالت، طوالت پسندی، پر گوئی

**طول مدت:** زیادہ عرصہ

**طول نخواہد کشید:** زیادہ عرصہ نہیں لگے گا

**انجام آن سالہا طول می کشد:** کئی سالوں میں اس کام کی تکمیل ہوتی ہے

**طولاً:** طول کے لحاظ سے

**طولانی:** دراز

**طولومبہ:** طلومبہ، تلمبہ، پمپ، نلکا جس کے ذریعے زمین سے پانی نکالا جاتا ہے

**طولی:** سیدھے خط میں، خط، مستقیم، دراز تر

**طولیاب:** ستاروں کی سمت اور بلندی معلوم کرنے کا آلہ

**طومار نویس:** خزانچی، خاص طور سے رول نیکس کا

**طوی:** توی، جشن، شاندار ضیافت، عروسی جشن

**طویت:** (ع) ارادہ، قصد، نیت، کسی شخص کا راز اور باطن

**طویل:** (ع) لمبا، طولانی

**عمر طویل:** لمبی عمر

**طویل العُمر:** (ع) لمبی عمر کا

**طویل القامت:** (ع) لمبا قد، سرو قد، لمبے قد کا

**طویل المدت:** (ع) زیادہ عرصے کا

**طویلہ:** اصطبل، رسی جس سے جانور کو باندھتے ہیں

**در طویلہ کردن:** طویلے میں باندھنا

**طہارت:** (ع) پاکیزگی، پاک ہونا، نہلای دھلائی استنجا، آبدست وغیرہ

**طہارت کردن، طہارت گرفتن:** اپنے آپ کو پاک صاف کرنا

**طہارت خانہ:** نہانے کی جگہ، رفع حاجت کی پوشیدہ جگہ

**طُہر:** (ع) طہارت، وہ ایام جن میں عورت کو حیض نہ ہو، حیض سے پاک ہونا

**طہران:** تہران، ایران کا دارالسلطنت،

**طہماسپ:** صفوی خاندان کے دو بادشاہوں کے نام

**طہمورَث:** تہمورث، ایران کے پیشدادی خاندان کا تیسرا بادشاہ

**طہُور:** (ع) پاک صاف ہونا، طہارت

**طہِیر:** (ع) پاک، پاکیزہ،

**طِیّ:** لپیٹنا، جانا، طے کرنا

**طی مسافت:** سفر طے کرنا

**قیمت پارچہ را اول باید طی کرد:** کپڑے کی قیمت کا پہلے فیصلہ کر لینا چاہیے

**مسافت زیادی طے کرد:** بہت زیادہ سفر طے کیا

**طیی:** دوران میں

**طیّار:** (ع) خوب اڑنے والا پرندہ، تیز پرواز کرنے والا

**طیارہ:** ہوائی جہاز

**طیارہ چی:** پائلٹ، ہوائی جہاز چلانے والا

**طیاری:** تیاری

**طیّاش:** (ع) سبک سر، کم عقل، اوچھا، کم حوصلہ

**طیالس:** (ع) دیکھیے طیلسان

**طیان:** (ع) دیواروں وغیرہ پر گلکاری کرنے والا

**طِیب:** (ع) خوشبودار، معطر

**طیب خاطر:** اچھا ارادہ، خلوص دل

**طیِّب:** (ع) (۱) پاکیزہ، اچھا، پسندیدہ، مطلوب، مطبوع (۲) قانونی

**طیِّبات:** (ع) طیبہ کی جمع، اچھے اعمال، سعدی کی ایک کتاب کا نام

**طِیبت:** (ع) اچھائی، مسرت خیز، کسی چیز کا بہترین حصہ

**طِیبہ:** (ع) اچھا عمل، عمل نیک، مطلوب، پاک، پاکیزہ، حلال

**طَیر:** (ع) پرندہ، طائر، پرواز (طیور جمع)

**طیران:** (ع) پرواز، اڑان

**طیران کردن:** پرواز کرنا

**طیرنای:** پرندے کی آواز، صدا پُکار

**طَیرَۃ:** سبک سری، سبکی، خفت، سبک عقلی

**طِیرہ:** بد شگونی، بری فال

**طیش:** (ع) (۱) غصہ، غضب (۲) سبک سری، عقل کی سبکی، بے استقلالی

**طَیف:** (ع) روح جو مجسم صورت میں نظر آئے، پیکر خیالی، عالم خواب کے خیالات

**طیف بین:** خیالی باتیں دیکھنے والا

**طیفِ شمسی:** : آفتاب کے گوناگون رنگ جو بلور کی کسی چیز میں نظر آتے ہیں

**طَیفور:** (ع) پرندہ

**طیفی:** خواب و خیال سے متعلق

**رنگ ہای طیفی:** گوناگون خیالی رنگ

**طیلسان:** (ع) ایک قسم کا چھوٹا لبادہ، چغہ، فرغل، چادر جو عرب کندھے پر ڈالتے ہیں

**طیلموس:** غدود جو گردن کی جز میں ہوتی ہے

**طِین:** (ع) مٹی، کیچڑ

**طِینت:** (ع) فطرت، خصلت، سرشت، خو، جبلت

**بد طینت:** بد فطرت

**طیُور:** (ع) طائر کی جمع، پرندے

**طیور شناس:** پرندوں کی انواع، عادات، ساخت وغیرہ کا علم جاننے والا

**طیور شناسی:** پرندوں کی زندگی کے حالات جاننا

**طیوری:** پرندوں کی خرید و فروخت کا کاروبار

**طیی و نشر:** صنعت بد یع میں لف و نشر

# ظ

**ظ:** فارسی ابجد کا بیسواں حرف، عربی کا ستارھواں اور اردو کا تینیسواں، عدد ابجد کے لحاظ سے اس کے ۹۰۰ عدد ہیں

**ظا:** حرف ظ کا تلفظ

**ظافِر:** (ع) ظفر مند، فتحیاب، مظفر

**ظالِم:** (ع) ستمگر، ظلم کرنے والا، سنگدل

**ظالمانہ:** ستم شعاری، سنگدلی، ظلم و ستم کے طور پر

**ظالمانہ او را عذاب کردند:** اسے بڑے ظلم و ستم سے انہوں نے ایذا پہنچائی

**ظالم کش:** غاصب اور ظالم کا قاتل

**ظالم کشی:** غاصب کا قتل، قتل جابر

**ظالمی:** ظلم و ستم، بیداد گری، بیداد

**ظالمی کردن:** ظلم و ستم کرنا

**ظاہِر:** (ع) (۱) سامنے، کھلا ہوا، صاف صاف، دکھاوا، عیاں، واضح، آشکار

**ظاہر آن فقط خوب است:** اس کا فقط ظاہری حال اچھا ہے

**ظاہر شدن:** آشکار ہو جانا، سامنے آ جانا

**ظاہر کردن:** واضح کرنا

**اعمال او نزد ہمہ کس ظاہر است:** اس کے اعمال و کردار سب پر عیاں ہیں

**بظاہر:** در ظاہر، دیکھنے میں

**چشم ظاہر:** ظاہری نظر میں

**حفظ ظاہر کردن:** ظاہری باتوں کی حفاظت کرنا

**ظاہراً:** (ع) ظاہرا طور سے

**ظاہراً می گوید کہ بیاید:** وہ ظاہری طور سے کہتا ہے کہ میں آؤنگا

**ظاہر بین:** سطحی نظر رکھنے والا، کم مایہ، سرسری نظر ڈالنے والا، اوپری نظر سے دیکھنے والا، بات کی تہ تک نہ پہنچنے والا

**ظاہر دار:** نمائشی، دیکھنے میں اچھا، ظاہر صحیح

**ظاہر سازی:** بناوٹ میں اپنے آپ کو ظاہر کرنا، جھوٹا دعوی کرنا

**ظاہر نما:** نمائشی، ظاہری ٹیپ ٹاپ والا، دیکھنے میں اچھا

**ظاہِرہ:** (ع) ظاہر کی تانیث (ظواہر جمع)

**ظاہری:** بیرونی، خارجی، ظاہراً

**دوست ظاہری:** دوستی کا دکھاوا کرنے والا

**رفتار ظاہری او بد نبود:** اس کا کردار دیکھنے میں برا نہ تھا

**ظِباء:** (ع) ظبی کی جمع، ہرن، آہو، غزال

**ظَبیۃ:** (ع) ہرنی

**ظِراف:** (ع) دانا، زیرک، ظرفا جمع

**ظرافت:** (ع) خوش طبعی، خوش بیانی، بذلہ سنجی، لطیفہ گوئی، ہنسی مذاق، شوخی، شستگی، لطافت (ذوق کی)

**ظرافت کردن:** ہنسی مذاق کرنا، شوخی کرنا

**ظرائف:** (ع) ظریف کی جمع، عمدہ نکتے

**ظرف:** (ع) برتن، حوصلہ، زیرکی، استعداد، مدت، عرصہ (ظروف جمع)

**ظرف آبخوری:** (۱) پانی پینے کا برتن

**ظرف به ظرف کردن:** انڈیلنا، بوتل سے گلاسوں میں انڈیلنا

**ظرفِ زمان:** متعلق به فعل زمانه

**ظرفِ مکان:** جگہ یا مقام سے متعلق

**او خیلی آدم بی ظرفی است:** وہ بہت کم حوصلہ آدمی ہے

**در ظرف یک ساعت:** گھنٹے بھر میں

**شرکت باید جنس را در ظرفِ پنج ماه تحویل دهد:** کمپنی کو چاہیے که اشیا پانچ ماہ کے عرصے میں حوالے کر دے

**ظُرَفا:** (ع) ظریف کی جمع، خوش طبع، بذلہ سنج لوگ

**ظُرُوف:** (ع) ظرف کی جمع، برتن

**ظرفِیّت:** اہلیت، صلاحیت، گنجائش

**باظرفیت ہزار لیطر:** جس میں ہزار لٹر کی گنجائش ہو

**واحدِ ظرفیت:** (کیمیا) کسی جوہر کے ایک عنصر کی قوت

**ظریف:** (ع) خوش طبع، خوش زبان، بذلہ سنج، لطیفہ گو، شستہ، شایستہ

**نکتہ ظریف:** عمدہ نکتہ

**صنعتِ ظریف:** عمدہ صنعت

**ظریفانہ:** ظرافت کے طور سے، خوش اسلوبی سے، ہنسی مذاق سے، شائستگی سے

**حرکاتِ ظریفانہ اش همه را شیفتہ کرد:** اس کی ہنسی مذاق کی حرکات نے سب کا دل موہ لیا

**ظریفہ:** (ع) عمدہ نکتہ (ظرائف جمع)

**ظَفَر:** (ع) فتح، حصول مراد

**ظفر کردن:** فتح پانا، فتحیاب ہونا

**ظفر یافتن:** ظفر مند ہونا، فتحیاب ہونا

**طاقِ ظفر:** فتح پانے کی یادگار محراب

**یادگار ظفر:** کوئی چیز جو کسی فتح کے موقع پر یادگار کے طور پر قائم کی جائے

**ظُفر:** انگلی، ناخن، پنجہ (اظفار جمع)

**ظفر اثر:** فتحیاب، فتح مندی کا نشان رکھنے والا

**سفرِ ظفر اثر:** کامیاب مہم، فتحمندانہ مہم، کامیاب دورہ

**ظَفَرہ:** (ع) نازک سا پردہ جس سے آنکھوں کو ڈھانپا جائے

**ظفریاب:** فتح مند

**ظفیر:** (ع) وہ شخص جو ارادہ کرے اور کامیاب ہو جائے

**ظِلّ:** (ع) سایہ، عکس، پناہ، حمایت، آسایش، نعمت

**در ظل الهی:** اللہ تعالیٰ کے سائے میں

**در ظلِ توجهات شما:** آپ کی حمایت میں آپ کے الطاف کریمانہ کے سائے میں

**ظِلال:** (ع) ظل کی جمع، سائے، حمائتیں

**ظلِ اللّٰه:** (ع) اللہ تعالی کا سایہ

**ظلام:** (ع) ظلمت، تاریکی شب

**ظُلّام:** (ع) ظالم کی جمع، ستم گاران

**ظلامّہ:** (ع) جس پر ظلم ہوا ہو

**ظِلف:** (ع) سُم، کھر، ناخن

**ظل گستر:** سایہ گستر، سایہ پھیلانے والا، حمایت دینے والا

**ظُلم:** (ع) ستم، جور و جفا، بیداد، نا انصافی

**بر اُو ظلم کردند:** اس پر ستم کیا، اسے ایذا پہنچائی، اس سے ناانصافی کی

**ظلماً:** (ع) ظلم و ستم سے، غیر منصفانہ، ظالمانہ

**ظلمات:** (ع) ظلمت کی جمع، تاریکیاں، اندھیرے

**ظلماتی:** اندھیرا، تاریکی، بہت زیادہ تاریک

**فرس:** گھوڑا ،افراس جمع۔

**فرس:** فارس، ایران، ایرانی، فارسی۔

**بلادِ فرس:** ایرانی شہر و قصبات۔

**فرس قدیم:** قدیم ایرانی زبان۔

**فرسا:** فرسودن=مَلنا ، گھسنا سے فعل امر، ملو، گھسو۔

**جان فرسا:** زندگی کو اذیت دینے والا۔

**فرساد:** دانشمند، فلسفی، حکیم۔

**فرسان:** (ع)اسپ سوار، جمع فارس۔

**فرسانیدن:** فرسودہ کرنا ، خستہ کردینا۔

**فرسایش:** فرسودہ ہو جانا۔

**فرسایندِہ:** مَلنے گھسنے والا ، فرسودہ کرنے والا ، خستہ کرنیوالا۔

**فرسب:** چھت کا شہتیر۔

**فرِستادن:** بھیجنا۔

**پیغام فرستادن:** پیغام بھیجنا۔

**دو کتاب برای پسر من فرستاد:** اس نے دو کتابیں میرے بیٹے کے لیے بھیجیں۔

**فرستادِہ:** (۱)بھیجا ہوا (۲)قاصد، ایلچی، سفیر، فرستادگان جمع۔

**فرستندِہ:** بھیجنے والا۔

**فرَستوک:** پرستوک، چڑیا۔

**فرِستِہ:** فرستادہ، بھیجا ہوا۔

**فرسخ:** فرسنگ تقریباً چار کیلومیٹر۔

**فرسک:** شفتالو، بڑا آڑو۔

**فرسنداج:** بھیجا ہوا ، ایلچی، قاصد۔

**فرسنگ:** فرسخ دیکھیے۔

**فرسنگسار:** فرسنگ کا فاصلہ ظاہر کرنیوالا۔

**فرسودِگی:** استعمال شدہ ہونا ، پرانا گھسا پٹا۔

**فرسودن:** استعمال کرکے خستہ ہو جانا ، گھس جانا ، پھٹ جانا۔

**فرسی:** قدیم فارسی سے متعلق۔

**فرسھدن:** فرسودن، گھسنا۔

**فرش:** (ع)دری یا قالین جو کمرے میں بچھائی جائے۔

**فرش کردن:** دری یا قالین بچھانا۔

**اطاق با قالین فرش شدہ بود:** کمرے میں قالین بچھایا گیا تھا۔

**خیابان را باسنگ فرش کردند:** انھوں نے سڑک کو پتھروں سے بنایا۔

**یک دست فرش:** ایک عدد دری۔

**فُرَش:** فراش کی جمع۔

**فُرش:** عمدہ ریت۔

**فرِشتگان:** فرشتہ کی جمع، ملا ئک۔

**فرِشتِہ:** در اصل فرستہ ہی کی ایک صورت ہے، بھیجا گیا، خدا کا نورانی قاصد، ملک، نیک پاک۔

**فرشتہ سیرت-فرشتہ صفت:** نہایت اچھے اوصاف والا ، اچھی عادات والا۔

**فرش فُروش:** قالین یا دری بیچنے والا۔

**فرش کن:** تہ صاف کرنے والا۔

**فرشی:** دری یا قالین جیسا ، قالین وغیرہ کا کاروبار۔

**فرشیم:** حصہ ، جزو، فصل۔

**فُرص:** (ع)فرصت کی جمع۔

**فرصاد:** سفید یا سیاہ رنگ کے توت، انگوروں کا بیج۔

**فُرصت:** (ع)موقع، مہلت، فراغت، اطمینان، فارغ وقت۔

**فرصت را از دست دادن:** موقع کھو دینا۔

**فرصت را قیمت شمردن:** موقع کو غنیمت سمجھنا ، موقع سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔

**فرصت کردن-فرصت یافتن:** موقع ملنا۔

**دراولین فرصت:** اولیں موقع ملنے پر۔

**منتظر فرصت بودن:** موقع کا منتظر ہونا۔

**فرصت جُو:** موقع کا منتظر۔

**فرصت یاب:** جسے موقع میسر آئے۔

**فرض:** (ع)گمان، قیاس، ذمے داری، بار ثبوت، ضروری، لازمی، ضروری کام، نماز کی رکعتیں جن کا پڑھنا واجب ہے، مانا ہوا، تسلیم کیا ہوا، خداوند تعالیٰ کا حکم۔

**فرض شمردن:** لازم سمجھنا۔

**فرض کردن:** قیاس کرنا۔

**اگر فرض کنیم که هیچ کس نیاید:** اگر ہم قیاس کر لیں کہ کوئی بھی نہیں آرہا۔

**برما فرض است که او را دیدنی کنیم:** ہمارے لیے لازم ہے کہ اس سے ملاقات کریں۔

**بفرض آنکه** -اگر قیاس کریں کہ-----

**فرضاً:** (ع)اگر یہ قیاس کرلیں۔

**فرضاً نیامد آن وقت چه باید کرد:** اگر یہ قیاس کریں کہ وہ نہیں آرہا تو پھر کیا کرنا ہوگا۔

**فرضِه:** ندی کا دہانہ، ندی کا وہ شگاف جس سے اس کی شاخ میں پانی آتا ہے، دریا یا کنارہ جہاں سے کشتی وغیرہ پر سوار ہوتے ہیں۔

**فرضی:** قیاسی، موہوم۔

**فرضیات:** قیاسات، موہوم باتیں۔

**فرضیات غیر ممکنه:** قیاسات جو ممکن نہیں۔

**فرط:** (ع)کثرت، زیادتی، شدت۔

**از فرط محبت:** انتہائی محبت سے۔

**فرُع:** (ع)(۱)شاخ(۲)سود(۳)نتیجہ(۳)ثانوی حیثیت۔

**فرع آن قرضه صد روپیه می شود:** اس قرضے کا سود ایک سو روپے ہوتا ہے۔

**فرع زیاده بر اصل:** اصل سے زیادہ سُود۔

**این ها همه فرع بیکاری است:** یہ سب بیکاری ہی کے نتیجے ہیں۔

**فرعون:** (ع)مصر کا ایک مغرور بادشاہ، فراعنہ جمع۔

**فرعی:** ثانوی شاخ، جزی۔

**کوچه فرعی:** ثانوی گلی، گلی جس سے کوئی اور گلی نکلے۔

**فرغ:** چوزہ۔

**فرغار:** ملا ہوا، گوندھا ہوا، تر۔

**فرغار:** پر، بھرا ہوا، مثال:

**بوقت کینه نیابی زخویشتن نرمی**
**اگر بہ قلزم و عمان کنی دلت فرغار**

کینے کے وقت نرمی کا خیال دل میں نہیں آتا خواہ تمہارے دل میں قلزم و عمان ہی کیوں نہ بھر جائیں۔

**فرغاریدن:** تر کرنا، گیلا کرنا، مرطوب کرنا، ملانا گوندھنا۔

**فرغر:** ندی جو تقریباً خشک ہو گئی ہو، تالاب جس کا پانی ختم ہو گیا ہو۔

**فرغن:** پانی کا ذخیرہ جو بیابان وغیرہ میں بارش کی وجہ سے جمع ہو جائے، ندی، کاریز۔

**فرغند:** عشق پیچاں۔

**فرغُور:** تیہو، تیتر۔

**فرغُوک:** خاموش، سست، کم گو، کم سخن۔

**فرغُول:** تاخیر، کام میں دیر، غفلت، سستی۔

**فرغش:** پرانا، کہنہ، خستہ حال۔

**فرِفتن-فریفتن:** (۱)شیدا کرنا، اسیر محبت کرنا (۲)فریب دینا، دھوکا دینا، بہکانا، پھسلانا۔

**فرِفر:** جلدی پڑھنا اور لکھنا، تیزی، شتاب، گھومنے کی آواز۔

**برداشت کلک و کاغذ و فرفر فرونوشت**
**برفور این قصیده مطبوع آبدار**

کاغذ ... اٹھایا اور اس پرتیزی اور جلدی سے یہ

پسندیدہ اور آبدار قصیدہ لکھ دیا۔

**فِرفِرہ:** لٹو۔

**زمین مانند فرفرہ دور خود می چرخد:** زمین اپنے ارد گرد لٹوکی طرح گھومتی ہے۔

**فرفور:** تیہو، تیتر۔

**فرفهن:** خرفہ خودرو گھاس۔

**فرفیر:** (۱)ایک پھول دار پودا جس کی مختلف قسمیں ہوتی ہیں ان میں نیلے، ارغوانی، سفید اور بعض دوسرے رنگوں کے پھول آتے ہیں، (۲)تیہو، تیتر۔

**فرفیون:** فربیون دیکھیے۔

**فرق:** (ع)فاصلہ، دوری، جدائی، علیحدگی، تمیز، اختلاف، تفاوت، امتیازی علامت۔

**فرق بَین خشم و غیظ چیست؟:** خشم اور غیظ میں کیا تفاوت ہے؟۔

**فرق داشتن:** مختلف ہونا۔

**این دو کلمه باهم فرق باریکی دارند:** ان دو لفظوں میں معمولی سی تفاوت ہے۔

**فرق گماشتن:** امتیاز پیدا کرنا۔

**خاطر جمع باشید فرقی در بین نیست:** مطمئن رہیے ان میں کوئی اختلاف نہیں۔

**مرد احمق بینِ پسرو دختر خود فرق می گذارد:** احمق شخص اپنے بیٹے اور بیٹی میں امتیاز پیدا کرتا ہے۔

**فرق:** (ع)سر، چوٹی۔ مثال:

**ز فرق تا بقدم هر کجا که می نگرم**
**کرشمه دامن دل می کشد که جا اینجاست**
**(نظیری)**

ان کے سر سے پاؤں تک جہاں کہیں دیکھتا ہوں حسن و زیبائی دامن دل پکڑ کر کھینچتی ہے کہ تمھاری جگہ یہیں ہے۔

**فِرَق:** (ع)فرقہ کی جمع۔

**فُرقان:** (ع)حق اور باطل میں فرق کرنے والا، قران مجید۔

**فُرقَت:** فراق، جدائی، علیحدگی۔

**فرقد:** (ع)قطب شمالی کے دو ستاروں میں سے ہر ایک۔

**فرقدان:** (ع)دو ستاروں کا نام جو قطب شمالی کے پاس ہیں، فارسی میں دو بھائیوں کو بھی کہتے ہیں۔

**فِرقه:** (ع)گروہ، جماعت، قوم، کسی خاص مسلک کے پیرو۔

**فرقه باز-فرقه طلب:** فرقہ بندی یا دھڑے بندی کرنے والے۔

**فرکند:** (۱)زمین جس میں سیلاب گزرا ہو اور اس میں گڑھے پڑ گئے ہوں (۲)نہر، کاریز جونئی کھودی گئی ہو۔

**فرکندن:** کھودنا، پھاڑنا۔

**فرگاه:** حضرت، حضور، قبلہ بھی کہا جاتا ہے، کلمہ احترام۔

**فرم:** (انگ) فارم، شکل، طور، صورت، وضع۔

**بد فرم:** بد شکل، بد صورت۔

**فرم:** غم، اندوہ، دل تنگی۔

**فرمگین:** غمگین، پریشان حال، اندوہگین۔

**فرما:** فرمودن=حکم دینا سے فعل امر حکم دو، (حکم بفرما)۔

**فرمان:** حکم، ارشاد، امر۔

**فرمان بر-فرمان بردار:** اطاعت گزار، مطیع، حکم کا پابند، تابع۔

**فرمان بردن:** حکم بجالانا، ارشاد کی تعمیل کرنا۔

**فرمان دادن:** حکم دینا، ارشاد کرنا۔

**فرمان صادر کردن:** حکم نافذ کرنا، صادر کرنا۔

**ایشان را فرمان داد که پیش بروند:** ان کو حکم دیا کہ وہ آگے جائیں۔

**شرط انصاف نباشد که فرمان نبری:** یہ انصاف کی بات نہیں کہ تو حکم پر عمل نہ کرے۔

**ہمہ از بہر تو سرگشتہ و فرمان بردار اند:** سب آپ کے لیے سرگردان اور اطاعت گزار ہیں۔

**فرمان برداری-فرمان بری:** اطاعت کرنا، حکم بجا لانا، تعمیل ارشاد کرنا۔

**فرمان پذیر-فرمان شنو:** اطاعت گزار، حکم بجا لانے والا، ارشاد پر تعمیل کرنے والا، وفادار۔

**فرماندار:** ضلع کا حاکم۔

**فرماندِہ:** حکم دینے والا، کمانڈر، امیر، سردار، حاکم۔

**فرماندہ فوج کیست؟:** فوج کا کمانڈر کون ہے؟۔

**فرمان دہِ کل قوا:** فوج کا کمانڈر ان چیف، سپہ سالار۔

**فرماندہی:** کمانڈر کا منصب۔

**فرمانروا:** حکمران، حاکم، بادشاہ، رئیس، خود مختار۔

**فرمانفرما:** حکمران، کمانڈر، گورنر۔

**فرمانفرمائی:** گورنر کا منصب، کمانڈر کا منصب حکم، حکومت۔

**فرمایش:** فرمودن=فرمانا کا حاصل مصدر حکم، ارشاد، بزرگوں کا دستور۔

**فرمایش دادن:** حکم دینا، ارشاد کرنا۔

**فرمایش کردن:** حکم کرنا۔

**بر حسب فرمایش شما رفتم:** آپ کے حکم کے مطابق میں وہاں گیا۔

**چہ فرمایش دارید؟:** میں آپ کی کیا خدمت کرسکتا ہوں؟۔

**چہ فرمایشی است؟:** میں معذرت چاہتا ہوں؟ جناب عالی یہ درست نہیں۔

**فرمایشی:** سفارشی۔

**فرمایندِہ:** حکم دینے والا۔

**فرمش:** فراموش۔

**فرمگین:** غمگین، اندوہ گیں۔

**فرمَند:** چمکدار، درخشان، تابان، نورانی، باشکوہ، آراستہ، پاک، پاکیزہ۔

**فرمودن:** فرمانا، ارشاد کرنا۔

**آقاچہ می فرمائید:** جناب آپکا کیا ارشاد ہے۔

**اورا فرمود کہ برود:** اسے یہ حکم دیا کہ چلا جائے۔

**بفرمائید:** تشریف رکھیے، فرمائیے۔

**تامل فرمائید:** کچھ انتظار فرمائیے۔

**فرمودِہ:** حکم کردہ، جو حکم دیا گیا ہے، جو بات کہی گئی ہے۔

**فرمودۂ خدا:** ارشاد خداوندی۔

**برحسب فرمودہ سرکار عمل کردم:** میں نے جناب کے حکم کے مطابق عمل کیا۔

**فرموش:** فراموش۔

**فرموک:** بچوں کا کھیل جس میں وہ تکلے کی طرح، اپنے ارد گرد گھومتے ہیں نیز دھاگا جو تکلے پر کاتتے ہیں۔

**فرمول:** فورمول، فارمولا، دستور، اسلوب۔

**فرناد:** تہ، پایان، پایاب، تہ آب۔

**فرناس:** غافل، نادان، خواب آلود غفلت، نادانی۔

**فرنج:** فرنگ۔

**فرنج:** منہ کے گرد اگرد۔

**فرنجک:** کابوس، ڈراؤنا تصور، ایک ذہنی بیماری جس میں آدمی کو خواب میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ

کسی نے اسے دبا لیا ہے اور ڈرکر چلانے لگتا ہے۔

**فِرنجمُشک:**صحرائی خوشبودار پودا جس کے پتے دندانہ دار، پھول زردی مائل سفید ہوتے ہیں اس کے پھول اور بیج دواؤں میں استعمال ہوتے ہیں۔

**فرَند:**(ع)(۱)جوہر شمشیر، شمشیر جوہر دار(۱)لہر دار ریشمی کپڑا۔

**فرنسیس:**یورپی چمڑا۔

**فرنگ:**یورپ، یورپی فرنگستان۔

**فرنگستان:**یورپ۔

**فرنگی:**یورپ کا رہنے والا۔

**آبلہ (یاناخوش؛ فرنگی)**آتشک کا مرض، سفلس۔

**فرنگیس:**افراسیاب کی بیٹی کا نام۔

**فرنگی مآب:**یورپی طور طریقوں کا شیدائی۔

**فرنود:**دلیل، برہان، استدلال، ثبوت۔

**فرنود سار:**کتاب جس میں فنون حکمت سے بحث ہو اسے دائرۃ المعارف بھی کہتے ہیں۔

**فرو:**(ع)پوستین، لباس جو جانور کی کھال سے تیار کیا جاتا ہے۔

**فرو:**فرود کا مختصر، نیچے، پائین، پست۔

**فرو آمدن:**نیچے آنا۔

**فرو بردن:**نگلنا۔

**فروتر:**پست تر، بہت نیچے، بہت نچلے درجے کا۔

**فروچکیدن:**ٹپکنا۔

**فرو خواندن:**خواندن، پڑھنا۔

**فروداشتن:**نیچے رکھنا۔

**فرو رفتن:**نیچے جانا۔

**فرو ریختن:**انڈیلنا۔

**فرو ستردن:**مونڈنا۔

**فروشدن:**فرو رفتن، نیچے جانا۔

**فروکردن:**ٹھونسنا، زور سے ڈالنا۔

**فروکشیدن:**نیچے کو کھینچنا۔

**فروکوفتن:**پٹک دینا۔

**فرو گذاشتن:**نظر انداز کر دینا، چھوڑ دینا، بے توجہی کرنا، بے التفاقی کرنا، تغافل برتنا۔

**فروماندن:**بہت خستہ ہو جانا۔

**فرونشاندن:**مٹانا، زائل کرنا، خاتمہ کر دینا، قابو پا لینا، دبا دینا، بجھا دینا۔

**فرونشستن:**نیچے بیٹھ جانا، تہ نشین ہو جانا، دھیما ہو جانا۔

**فروهشتن:**لٹکانا۔

**از حل آں فروماند:**اس کو وہ حل نہ کرسکا۔

**چه چیزی تواند حِسِ انتقام او را فرو نشاند:**کیا چیز اس کے انتقام کی حس کو مٹا سکتی ہے۔

**خنجررا در شکمش فرو کرد:**خنجر اس کے پیٹ میں گھونپ دیا۔

**سربگریبان فرو بردن:**شرمندگی کا کنایہ، متفکر ہونا۔

**عطش خود را فرو نشاند:**اس نے اپنی پیاس بجھالی۔

**فتنه را بزودی فرونشاند:**فساد بہت جلد مٹا دیا۔

**کشتی فرورفت:**جہاز ڈوب گیا، کشتی ڈوب گئی۔

**فُروتَن:**عاجز، منکسر مزاج، فرماں بردار، متواضع۔

**فروتَنانِہ:**عاجزی سے، انکساری، تواضع، فرماں برداری سے۔

**فروتنی کردن:** عجز و انکسار اختیار کرنا اظہار عجز کرنا۔

**فُروج:** (ع) فُرج کی جمع۔

**فرو چکیدن:** قطرہ قطرہ ٹپکنا۔

**فروخ:** فرخ کی جمع، چوزے۔

**فُرُوخت۔فروختن**=بیچنا سے ماضی مطلق، بیچا۔

**فُروختار:** بیچنے والا، فروشندہ۔

**فروختگی:** فروخت، بکنا۔

**فروختن:** بیچنا۔

**فروختن:** افروختن، روشن کرنا۔

**فروختنی:** بیچ دینے کے قابل، بیچنے کے لائق۔

**فروختہ:** بیچا ہوا، بکا ہوا، مال جو بک گیا ہو۔

**فرود:** نیچے، پائین، زیر۔

**فرود آمدن:** نیچے آنا۔

**فرود آوردن:** نیچے اتارنا، نیچے اترنے کو کہنا۔

**فروداشت:** فروگزاشت۔

**فرود ست:** زیر دست، بے بس، بینوا۔

**فرودست:** ہم آہنگی، ہمنوا ہونا موسیقی میں۔

**فرودگاہ:** اترنے کی جگہ، قیامگاہ، ٹھہرنے کی جگہ، ہوائی جہاز کے اترنے کا مقام۔

**فرودی:** اترنا۔

**فرودین:** فرور دین، ایرانی شمسی سال کا پہلا مہینہ جو ۳۱ دن کا ہوتا ہے اس مہینے کا انیسواں دن بھی فرور دین کہلاتا ہے، ماہ اول بہار۔

**فرو رفتگی:** ڈوبنا، افسردہ ہونا، افسردگی۔

**فُروز:** افروختن=روشن کرنا سے فعل امر، روشن کرو۔

**شب فروز:** شب افروز، رات کو روشن ہونا۔

**فروز:** روشنی، درخشانی، تنویر، تجلی، تابانی، چراغاں۔

**فروزان:** درخشندہ، تابندہ، روشن۔

**فروزانفر:** شان و شکوہ رکھنے والا۔

**فروزِش:** فروز، روشنی، تابانی، درخشانی، چراغان۔

**فروزشگر:** روشن کرنے والا۔

**فروزندگی:** روشنی، درخشندگی۔

**فروزِینہ:** جس چیز سے آگ جلاتے ہیں، دیا سلائی وغیرہ۔

**فروس:** (ع) جمع فرس، گھوڑے۔

**فروست:** فراست۔

**فروسیہ:** اسپ سواری کا ماہر۔

**فُروش:** فروختن بیچنا سے فعل امر بیچ دو

**فروش زیاد:** زیادہ بکری، اشیا کا زیادہ فروخت ہونا۔

**فروش کردن:** بیچنا۔

**فروش نمی شود:** منڈی میں مندا ہے، چیزوں کی مانگ نہیں۔

**اِمروز هیچ فروش نکردہ است:** آج اس نے کچھ فروخت نہیں کیا۔

**این قبیل اجناس فروش نخواهد رفت:** اس قسم کی چیزیں نہیں بکینگی۔

**بمعرض فروش گذاردن:** بیچنے کے لیے پیش کرنا۔

**فروش:** دیکھیے فرش۔

**فروش رفتنی:** فروخت کے قابل۔

**فروشَندگی:** فروخت کا کاروبار۔

**فروشندہ:** فروخت کرنے والا (فروشندگان جمع)۔

**فروشی:** فروخت کے لیے۔

**فروشیدن:** فروختن، بیچنا۔

**فُرُوض:** فرض کی جمع، دیکھیے فرض۔

**فُرُوع:** فرع کی جمع، شاخیں، فروعات جمع الجمع۔

**فُرُوغ:** چمک، روشنی، تابندگی، درخشندگی مثال:

در دل غافل کجا آید فروغ مهر دوست
مهبطِ آن نور نبُوَد جز دل آگاه ما

دوست کی محبت سے غافل کے دل میں روشنی کیسے ہو سکتی ہے، ایسے نور کے اترنے کی جگہ تو ہمارے دل آگاہ کے سوا اور کہیں نہیں۔

**فروغ دادن:** روشن کرنا، تابندہ کرنا، ترقی دینا۔

**فروکش:** فرو ہو جانا، زور کم ہونا، دھنس جانا، بیٹھ جانا، تہ نشین ہونا، دریا وغیرہ کے سیلاب کا اتر جانا۔

**فروکش شدن:** فرو ہو جانا۔

**درد آن فروکش شد:** اس کا درد کم ہو گیا۔

**فروگذار:** غافل، غفلت شعار، بے پروا، سہل انگار۔

**فروگذاری:** غفلت، بے توجہی، بے التفاتی، تغافل، سہل انگاری۔

**فرو گذاشت:** غفلت، بے توجہی، تغافل، بھول چوک، بے اعتنائی۔

**فروگیر:** احاطہ کرنے والا۔

**فرو ماندگی:** خستگی، در ماندگی، عجز، بے بسی، تنگدستی۔

**فروماندگی:** خستہ اور بے بس ہوجانا۔

**فرو ماندہ:** خستہ و لاچار، درماندہ، عاجز، بے بس، بیچارہ، مفلس، غریب، تنگدست، تہی دست۔

**فرومایگی:** بے وقوفی، بے عقلی، کمینگی۔

**فرومایہ:** کمینہ، کم ہمت، بد اصل، پست خیال، پست فطرت، مفلس، نادان، بے ہنر۔

**فروَند:** (۱) لکڑی کا پیوند یا کمانی جو دروازے کے پیچھے لگای جاتی ہے کہ دروازہ کھل نہ جائے (۲) بادبان، عدد ظاہر کرنے کے لیے جیسے بیست فروند کشتی یعنی بیس جہاز۔

**فرونشاندن:** خاموش کرنا، مطیع کر لینا۔

**فرونشستن:** خاموش ہو جانا۔

**فروهر:** جوہر، ذات، ماہیت، (آئین زردتشی میں) فرشتہ۔

**فروهشتن:** چھوڑ دینا، رہا کردینا، آزاد کرنا، لٹکانا۔

**فروهنده:** نیک سیرت، با ادب۔ خردمند۔

**فروهیدہ:** (۱) خردمند، عاقل، دانا (۲) آشکار، واضح (۳) پرشکوہ، شان، شوکت والا۔

**فرویز:** سنجاف، کپڑے کا حاشیہ۔

**فرویش:** غفلت، سستی، بے اعتنائی، تاخیر۔

**فرّہ:** فر-شان و شکوہ۔

**فِرِہ:** بہت زیادہ، فراوان، بیشی، کثرت۔

**مال فرہ:** کثیر دولت۔

**فرهاد:** ایران کے ساسانی بادشاہ خسرو پرویز کے زمانے کا سنگ تراش جو شیریں کا عاشق تھا۔

**فرهت:** شان و شوکت، جاہ و جلال، بزرگی، شایستگی۔

**فرهست:** (۱) کثیر، فراواں، بیشتر، بہت زیادہ (۲) جادو سحر۔

**فَرهمند:** (۱) خرد مند، عقل مند (۲) تربیت دینے والا۔

**فرهنج:** (۱) فرہنگ۔

**فرهنجیدن:** ادب کرنا، احترام کرنا، تربیت کرنا۔

**فرهَنگ:** تعلیم، آموزش، علم، دانش، ادب، تربیت، قاموس، کتاب لغت۔

**فرهنگ ساز:** فرنگ نویس، لغت نویس، مولفِ لغت، مدوّن لغت۔

**فرهنگِستان:** اہل قلم کی انجمن، اہل علم کے مل کر بیٹھنے کی جگہ، اکادمی۔

**فرهنگ نویسی:** لغت کی تدوین۔

**فرهنگی:** معلم، فاضل شخص، لغات سے متعلق، تعلیم سے تعلق رکھنے والا۔

**فرهود:** شیر کا بچہ۔

**فرهومند:** نیک، پاک، پرہیزگار، روشن خیال۔

**فرهی:** بزرگی، شان و شوکت، عظمت، جاہ و جلال۔

**فرهیختن:** سکھانا، پڑھانا، پرورش کرنا، تربیت دینا۔

**فری:** شاباش، آفرین، زہے، خوب کلمہ تحسین خوب، زیبا۔

**فری:** عجیب۔

**فریاد:** چیخ و پکار، نالہ و فریاد۔

**فریاد برآوردن-فریاد کردن:** چیخنا، چلانا، آہ و زاری کرنا، فریاد کرنا۔

**فریاد زدن:** فریاد کرنا۔

**بفریاد کسی رسیدن:** کسی کی مدد کے لیے آنا، کسی کی تکلیف یا پریشانی کو دور کرنا۔

**فریاد رس:** مددگار، یاور، چارہ ساز، مشکلات میں ہاتھ بٹانے والا۔

**فریاد رسی:** کسی کی مدد کرنا، کسی کی مشکلات دور کرنا۔

**فریادی:** فریاد کرنے والا، فریاد و فغان کرنے والا، بے بس، پریشان حال، مدد کا طلبگار۔

**فریادی کیست:** فریاد و فغان کرنے والا کون ہے۔

**فریار:** شان و شوکت والا۔

**فریب:** دھوکا، مکر، دغا، ، ریاکاری، حیلہ، تزویر۔

**فریب خوردن:** فریب میں آنا، دھوکا کھانا۔

**فریب دادن:** دھوکا دینا، دغا دینا، ریا کاری کرنا۔

زود باور زود فریب می خورد: جلد یقین کرنے والا جلد دھوکا کھاتا ہے۔

**شمارا چرا فریب دادند؟:** تمھیں انھوں نے کیوں دھوکا دیا؟۔

**فریبا:** (۱) دھوکا دینا (۲) فریبی، دھوکے باز۔

**فریب آمیز:** جس میں دھوکا ہو، ریاکاری ہو۔

**سخنان فریب آمیز:** دھوکے کی باتیں۔

**فریبُرز:** اچھی قدو قامت والا، بلند و بالا، کیکاؤس کے ایک بیٹے کا نام۔

**فریب خور:** دھوکا کھانے والا، جسے دھوکا دیا جاسکے، جسے بیوقوف بنایا جاسکے۔

**فریب دہ:** دھوکا دینےوالا، فریبی۔

**فریب ساز:** دھوکے باز، فریبی۔

**فریب سازی:** دھوکا دہی، دھوکا دینا۔

**فریبندگی:** دھوکا، فریب، مکاری۔

**فریبندہ:** دھوکا دینے والا، دھوکے باز۔

**دلائل فریبندہ:** دھوکا دینے والے دلائل۔

**صورت قشنگش فریبندہ بود:** اس کی حسین شکل دھوکا دینے والی تھی۔

**فریبیدن:** فریفتن، فریفتہ کر لینا، دھوکا دینا۔

**فرید:** اکیلا، تنہا، یکتا، بے نظیر، بے مثال۔

**فریدالزمان:** اپنے وقت کا بے نظیر شخص زمانے بھر میں بے مثال، وحید، لاثانی۔

**فریدہ:** فرید کی مونث گوهر گراں بہا بے مثال گوہر، دُریتیم، فرائد جمع۔

**فریدون:** ایران کا بادشاہ جسے کاوہ لوہار نے ضحاک کا خاتمہ کر کے تخت نشین کیا۔

**فریرون:** گاؤ زبان۔

**فریز:** ایک خود رو پودا جس کی شاخیں بہت نازک ہوتی ہیں۔

**فریس:** کشتہ، کشتہ شدہ۔

**فریسُوس:** عیاش، اوباش، بدکار۔

**فریسہِ:** شکار جو شیر یاکسی اور درندے نے کیا ہو۔

**فریسی:** ایک قدیمی رومی فرقہ تھا جو رسم پرستی اور ظاہر داری میں مشہور تھا، ظاہر پرست، گندم نما جو فروش، منافق، ریاکار۔

**فرِیش:** کلمہ تحسین، واہ کیا کہنے، خوب، آفرین، شاباش۔

**فرِیضَہ:** (ع) خدا کا دیا ہوا حکم، فرض جو کسی کے ذمے ہو۔

**فَریفتار:** فریب دینے والا، ریا کار، مکار۔

**فریفتِگی:** دھوکا دینے کا عمل، فریب کاری۔

**فرِیفتن:** فریب دینا، فریفتہ کرنا۔

**آخر بیچارہ را فریفتند:** آخر انھوں نے اس بے بس کو فریب دے دیا۔

**دلائل فریبندہ:** دھوکا دینے والے، دلائل۔

**صورت قشنگش فریبندہ بود:** اس کی حسین شکل دھوکا دینے والی تھی۔

**فریق:** گروہ، جماعت، دستہ (فریقین جمع)۔

**فریوَر:** درست، راست، صحیح، خالص، راسخ العقیدہ، راست گو، درست کردار۔

**فریوری:** سچائی، راستی، عقیدے کی پختگی۔

**فریہِ:** لعنت، نفریں۔

**فریہ:** جھوٹ، دروغ۔

**فز:** زخم کی پیپ۔

**فزار:** افزار، بڑھانے والا۔

**فزار:** (۱) افزا، آلہ جسے کسی کام کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**فزای:** افزائش، بڑھنا، اضافہ ہونا۔

**فزایَندہِ:** افزایندہ، بڑھانے والا۔

**فَزع:** (ع) ڈر، خوف، ترس، مدد کے لیے پکارنا۔

**فزعِ اکبر:** کنایہ ہے روز قیامت کا۔

**فُزودن:** افزودن، اضافہ کرنا، بڑھانا، زیادہ کرنا۔

**فُزون:** زیادہ، بیش۔

**فزہ:** (۱) فژہ، گندا غلیظ۔

**فزیک:** (انگ) فزکس، علم طبیعیات۔

**فژ:** غلاظت، گندگی، نجاست، پیپ۔

**فژ:** گھوڑے کی گردن کے بال، یال۔

**فَژاک:** غلیظ، پلید، گندا۔

**فژغردہِ:** بھگویا ہوا، مِلایا ہوا۔

**فژغند:** نژگند، غلیظ، پلید۔

**فِژُو لیدن-پژولیدن:** خشک کرنا یا ہونا، مرجھا جانا، پژمردہ کرنا یا ہونا۔

**فَژَہ:** غلیظ، کثیف، پلید۔

**فسا:** صوبہ فارس کا شہر۔

**فساد:** خلل، غدر، بگاڑ، بلوا، جھگڑا، دنگا، بدی، خرابی۔

**فساد اخلاق:** بد اخلاقی۔

**فساد برپا کردن:** ہنگامہ بپا کرنا۔

**فسادِ تدریجی:** رفتہ رفتہ، ہنگامہ پیدا ہونا۔

**فساد جمع شدن:** پھوڑا پک جانا۔

**فساد خون:** خون میں زہریا سمّیت پیدا ہونا۔

**فساد عضو:** کسی عضو کا مجروح ہونا۔

**فساد عقیدہ:** عقیدے کا بگڑنا۔

**فساد مزاج:** بد مزاجی۔

**فسّاد:** فاسد کی جمع، فساد پیدا کرنے والے، ہنگامہ بپا کرنے والے۔

**فسادُ الدم:** (۱)کمینہ، سفلہ (۲)خون میں زہر یا سمیت پیدا ہونا۔

**فساد آمیز:** فتنہ انگیز، فساد ڈالنے والا، فتنہ پرداز۔

**فساد کار:** فتنہ جو، فتنہ پیدا کرنے کا متمنی۔

**فسار:** افسار، لگام۔

**فسّاق:** فاسق کی جمع، بدکار لوگ۔

**فسان:** سان، پتھر جس پر چھریاں تیز کی جاتی ہیں۔

**سنگ فسان:** پتھر جس پر چھریاں تیز کی جاتی ہیں۔

**فسان کردن:** (جاقو چھری) تیز کرنا۔

**فسان:** فسانہ، افسانہ۔

**فسانیدن:** ملنا، رگڑنا، چھری چاقو تیز کرنا۔

**فسایندہ:** افسون کرنے والا، ساحر، جادوگر، مسحور کرنے والا، گرویدہ بنا لینے والا۔

**فسایدن:** سحر کرنا، افسون پھونکنا، جادو کرنا، مسحور کرنا، گرویدہ کرلینا۔

**فِستان:** گاؤن، لہنگا، پیٹی کوٹ۔

**فُستق:** پستہ (معرب)۔

**فُسحت:** (ع)(۱)کھلی جگہ، کشادگی، وسعت، فضا، فراخی، (۲)مہلت، التوا، فرصت، فراغت (۳)آزادی۔

**فَسخ:** (ع)منسوخ کرنا، توڑنا، ارادہ بدل دینا کسی معاہدے کو توڑ دینا یا باطل قرار دینا۔

**فسخ کردن:** منسوخ کردینا، ختم کردینا۔

**اجارہ نامہِ فسخ شد:** کرایہ نامہ منسوخ ہو گیا۔

**شرکتِ خودرا فسخ کردند:** شراکت باہمی کو انہوں نے ختم کردیا۔

**فَسَدہ:** فاسد کی جمع۔

**فَسَر:** زیبائی، رعنائی، حسن و خوبی۔

**فسر:** (ع)بیان کرنا، وضاحت کرنا، تفسیر، تشریح۔

**فسُردِگی:** افسردگی، پژمردگی، رنج و اندوہ۔

**فُسردن:** افسردن، مغموم ہونا، افسردہ ہونا۔

**فسردہ=افسردہ:** غمگین، مغموم، آزردہ۔

**فُسطاط:** خیمہ، سائبان، سراپردہ۔

**فسفات-فاسفیٹ:** ایک مرکب جو بعض دھاتوں سے حاصل ہوتا ہے۔

**فُسفُر:** فاسفورس، ایک کیمیاوی عنصر جو اندھیرے میں چمکتا نظر آتا ہے۔

**فسفری:** جس میں فاسفورس شامل ہو۔

**فِسفِس:** زیر لب بولنا، چپکے چپکے بات کرنا، کھسر پھسر کرنا، کانا پھوسی۔

**فسفس کردن:** سن سن، سائیں سائیں، زن زن کرنا، کھسر پھر کرنا، زیر لب بات کرنا۔

**فَسفِسہ:فصفصہ**-پپیتا کا درخت جس کو پھلیاں لگتی ہیں۔

**فِسق:** (ع)نافرمانی، حکم عدولی، بدکاری، بد عملی کی

زندگی، گنہگاری (فسوق جمع) مثال:

**بیا که رونق این کارخانه کم نشود**

**بزُهد همچو تُوئی یا بفسق همچو منی**

آک اس دینا کی رونق میں کمی نہ ہو، زھد میں تم جیسے اور گنہگاری میں مجھ جیسے آدمی تو ضرور موجود رہنے چاہئیں۔

**فِسقِه:** (ع)فاسق کی جمع، گنہگار لوگ۔

**فِسکل:** (ع)گھوڑا جو سب گھوڑوں سے پیچھے آتا ہے نیز فرومایہ، پست فطرت شخص۔

**فَسِله:** فسیلہ، گلہ، ریوڑ۔

**فسَن:** فسان۔

**فُسُوس:** (۱)افسوس (۲)تمسخر، مضحکہ، استہزا۔

**فُسوسیدن:** افسوس کرنا۔

**فسوسیدن:** اغوا کرنا، گمراہ کرنا، بہکانا، پھسلانا، ورغلانہ، منحرف کرنا۔

**فُسُوق:** (ع)فسق کی جمع، خداوند تعالی کے حکم کی نافرمانی کرنا، طریق حق کو چھوڑنا۔

**فُسُون:** افسون، جادو، سحر۔

**فسِیح:** (ع)فراخ، کھلی جگہ، وسیع، جادار۔

**فسِیل- فوسیل:** جو چیز دبی ہوئي یا مدفون پائی جائے، جو چیز کھود کر نکالی جائے کوئی چیز جو زمین کے طبقوں میں دبی ہوئی ملے اور جس کی بناوٹ میں کم و بیش کوئی کیمیاوی تغیر پیدا ہو گیا ہو جس سے یہ معلوم ہوسکے کہ یہ کس زمانے کی ہوسکتی ہے۔

**فسیلۃ:** ریوڑ، گلہ۔

**فسِیله:** درخت، کھجور کا درخت، شاخ جو کٹ کر زمین میں پیوست کی جاتی ہے۔

**فَش:** (۱)وش (۲)احمق شخص جو احمقانہ بات پر فخر کرتا ہے۔

**فش:** (۱)پگڑی کا سرا (۲)کاکل (۳)گھوڑے کے یال۔

**فش:** (ع)احمق شخص جو جھوٹا افتخار کرتا ہے۔

**فِشار:** دباؤ، نچوڑنا، کچلنا۔

**فِشار آب:** پانی کا دباؤ۔

**فشار آوردن:** دبانا، نچوڑنا، کچلنا، ملنا۔

**فشار جوّی:** فضا کا دباؤ۔

**فشار خوردن:** دباؤ پڑنا۔

**فشار دادن:** دبانا، نچوڑنا، ملنا، دباؤ ڈالنا۔

**فشاردن:** دبانا، نچوڑنا، ملنا، کچلنا۔

**فشارِ فقر:** مفلسی کا دباؤ۔

**فشارِ مالیات:** ٹیکسوں کا دباؤ۔

**برای جواب بما فشار می آورند:** جواب کے لیے ہم پر دباؤ ڈالا جارہا ہے۔

**بهم فشار دادن:** ایک دوسرے کو دبانا۔

**دستم را فشار داد:** اس نے میرے ہاتھ پر دباؤ ڈالا۔

**فشار سنج:** دباؤ معلوم کرنے کا آلہ۔

**فشار نگار:** ہوا کے دباؤ کا نشان بتانے والا آلہ۔

**فشافاش- فشافش:** تیر کے چلنے کی آواز۔

**فَشان:** گُرز۔

**فِشان:** **فشاندن**=بکھیرنا سے فعل امر، بکھیرو، پھیلاؤ۔

**فشاندن:** افشاندن، بکھیرنا، گرانا، نثار کرنا، روشنی پھیلانا۔

**فِشرُدَن:** دبانا، نچوڑنا، ملنا، رگڑنا۔

**فِشردِہ:** افشردہ، جسے دبایا گیا ہو، نچوڑا گیا ہو، نچوڑا ہوارس۔

**فِشفِشہ:** آتشبازی کا گولہ جو بہت تیز پرواز کرتا ہوا پھٹتا ہے

**فشَل:** سست ہو جانا، کاہلی، بد دلی

**فَشَم:** ندی، نالہ

**فِشَنگ:** کارتوس

**فشنگ ساز:** کارتوس بنانے والا

**فشنگ سازی:** کارتوس بنانے کا کام

**فشنگی:** کارتوس کی شکل کا

**فشو:** دندانہ دار آلہ کنگھی کی مانند

**فص:** (ع) (۱) انگشتری کا نگینہ (۲) کان کی لو (۳) جوڑ (فصوص جمع)

**فصاحت:** (ع) صاف اور شستہ کلام، خوش بیانی، سادہ اور شستہ زبان، مثال:

**روزِ بازار فصاحت را رواج از نظم او**
**صحن گلزار بلاغت را ز شعرش رنگ و بو**

کلام میں سادگی اور روانی نے اس کی نظم کی بدولت رواج پایا ہے اور بلاغت کے چمن زار میں رنگ و بو اس کے شعروں کی وجہ سے ہے

**فصاد:** (ع) فصد، رگ میں سے خون لینا

**فصّاد:** (ع) رگ میں سے خون لینے والا، رگ زن

**فِصال:** (ع) بچے کا دودھ چھڑانا، الگ کرنا، علیحدگی

**فِصال:** (ع) فصیل کی جمع

**فِصَح:** (ع) نصاری کے نزدیک حضرت عیسی (ع) کا آسمان پر چلے جانا، یہودیوں کی اصطلاح میں مصر سے بنی اسرائیل کا خروج

**عید فصح:** ایسٹر

**فُصَحا:** (ع) فصیح کی جمع

**فصد:** (ع) رگ سے خون لینا، رگ زنی

**فصد کردن:** رگ میں سے خون لینا

**فِصفِصہ:** پپیتا کا پودا جس میں پھلیاں لگتی ہیں کئی اور پودوں کے نام جن کی پتیاں سہ گوشہ ہوتی ہیں، سہ گوشہ نقش و نگار، سہ گوشہ وضع یا ترتیب کی چیز

**فصل:** (۱) باب (۲) رسم (۳) مسئلے کا فیصلہ (۳) جدائی (فصول جمع)

**فصل الخطاب:** حق اور باطل کے فرق کو ظاہر کرنیوالا

**چہار فصل:** فصول اربعہ، چار موسم، سردی، گرمی، بہار اور خزاں

**فصل کردن:** الگ کرنا، جدا کرنا

**قطع فصل کردن:** مسئلے کا فیصلہ کرنا

**فصلی:** موسمی، موسم سے متعلق

**فُصُوص:** فص کی جمع، انگشتریوں کے نگینے

**فُصُول:** (ع) فصل کی جمع

**فصِیح:** (ع) خوش بیان، شیریں کلام، صحیح، سادہ اور رواں زبان میں بات کرنے والا، جس کے کلام میں فصاحت ہو

**او نُطاق فصیحی بود:** وہ خوش بیان مقرر تھا

**اونُطقِ فصیحی ایراد کرد:** سادہ اور رواں زبان میں اس نے تقریر کی

**فصیح البیان:** (ع) فصیح، سادہ اور روان زبان میں اپنے خیالات بیان کرنے والا

**فصیحانہ:** فصاحت کے ساتھ

**فصیحہِ:** (ع) فصیح کی مونث، خوش بیان، شیریں کلام خاتون

**فصیل:** (ع) شہر کے اردگرد کی دیوار، حصار

**فصیلہ:** خاندان، فصائل جمع

**فُضا:** کھلی جگہ، وسیع زمین، زمین کی وسعت، جغرافیہ کی اصطلاع میں کرہ زمین اور ہوائے بسیط کے درمیان کی وسعت

**آنہا در فضای لا متناہی دور می زنند**:وہ وسیع و عریض کرہ زمین اور ہوائے بسیط کی درمیانی وسعت میں گھومتے گردش کرتے ہیں، دورہ کرتے ہیں

**فضاحت**:ذلت، بدنامی، رسوائی، شرمندگی

**فضاحت کردن**:کوئی ایسا کام کرنا جس کا نتیجہ بد نامی اور رسوائی ہو

**فضاحت آمیز**:شرمناک، ذلیل، ذلت آمیز طور پر

**فضا دار**:کھلی جگہ، وسیع جگہ جہاں کوئی عمارت وغیرہ نہ ہو

**فِضال**:(ع) فُضلہ کی جمع،

**فُضالہ**:باقی ماندہ چیز، پس ماندہ، فضالات جمع

**فضایح**:(ع) شرمناک اعمال، (جمع فضیحت)

**فضائل**:(ع) فضیلت کی جمع

**فضائی**:وسیع فضا سے متعلق، فضائیہ

**فضائیات**:فضائیہ کی جمع

**فضل**:(ع) علم و دانش کی برتری، فضیلت، حسن خلق، حسن سیرت، خوبی ، صفت، نوازش، لطف و کرم

**ارباب فضل**::فضلا، علما

**بہ فضل خدا**:خدا کے فضل و کرم سے

**فُضلات**:(ع) فضلہ کی جمع

**فضل اللّٰہ**:(ع) اللّٰہ کا لطف و کرم

**فُضلِہ**:(ع)(۱)بچی ہوئی چیز، پس ماندہ چیز، بچا کھچا، باقی ماندہ (۲)نجاست، پلیدی، بول و براز

**فضلہ خوار**:بچا کھچا کھانے والا، نجاست اور گندگی کھانے والے جانور

**فُضُوح**:(ع) فضاحت، ذلت، بدنامی، رسوائی

**فُضول**:(ع)(۱)فضل کی جمع، کثرت، باقی ماندہ چیز، جو چیز بدن سے خارج ہوتی ہے

**فضولاً**:(ع)، دخل دینا، مداخلت کرنا،

**فضولات**:فضلات

**فضولی**:(ع) بیجا اور بے فائدہ کام کرنے والا، جو دوسروں کے کام میں مداخلت کرے

**فضولی کردن**:مداخلت کرنا

**فِضّہ**:(ع) چاندی، نقرہ، سیم

**فضیح**:(ع) بد نام، رسوا، ذلیل

**فضیحت**:(ع) شرمناک فعل، ذلت، رسوائی

**فضیحت آمیز، فضیحت آور**:ذلت آمیز

**سخنان فضیحت آمیز**:ذلت آمیز باتیں

**فضیلت**:بڑائی، بزرگی، برتری

**فضیلت داشتن**:برتری حاصل کرنا

**قناعت بر دولت فضیلت دارد**:قناعت کو دولت پربرتری حاصل ہے

**فِطام**:(ع) بچے کا دودھ چھڑانا

**فطانت**:(ع) ذہانت، فراست، دانائی، دانشمندی

**فِطر**:(ع) روزہ کھولنا

**عیدالفطر**:عید جو ماہ رمضان کے اختتام پر آتی ہے

**صَدَقہ فطر**:خیرات جو ماہ رمضان کے اختتام پر دی جاتی ہے

**فِطر**:(ع) جمع فطرت

**فُطر**:(ع) کھمبی

**فِطرت**:(ع) سرشت، انسان کی طبیعی صفت، آفرینش، قدرت، خلقت، خمیر۔

**فطرۃ**:(ع) صَدَقہ فطر، فطرانہ

**فطرۃً**:(ع) قدرتاً، فطری طور پر، پیدائشی

**او فطرۃً پست است**:وہ فطری طور سے پست ہے

**فِطرہ**:(ع) فطرانہ ، صدقہ فطر

**فِطری**:قدرتی، طبیعی

**فطریّہ**:فطرانہ ، صدقہ فطر جو ماہ رمضان کے آخری دن

حاجت مندوں کو دیا جاتا ہے

**فطم:** فطام دیکھیے

**فِطَن:** (ع) فطانت، ذہانت، فراست، ہوشمندی

**فطِن:** (ع) ذہین، دانا، با فراست،

**فطِنت:** (ع) فطانت، دانائی، ذہانت، فراست

**فطور:** (ع) افطار کی غذا، وہ چیزیں جن سے روزہ افطار کیا جاتا ہے

**فطیر:** (ع) (۱) وہ چیز جو آسانی سے سمجھ میں آ جائے (۲) گوندھا ہوا آٹا جس میں خمیر نہ ڈالا گیا ہو

**نان فطیر:** فطیری روٹی

**عید فطیر:** یہودیوں کی فطیری عید، عید فصح

**فطیم:** (ع) جس بچے کا دودھ چھڑایا گیا ہو

**فطین:** (ع) فطن، ذہین، بافراست، فہیم، زیرک

**فَظّ:** سخت، کھردرا، کرخت، نا پسندیدہ، ناگوار، تہذیب کے خلاف

**فَظاظت:** سختی، خلاف تہذیب طرز عمل، نا پسندیدہ طور طریقے

**فظاعت:** بے شرمی، بے حیائی، گھناؤنا پن

**فظیع:** (ع) وہ چیز جو حد سے زیادہ بری ہو، نفرت انگیز

**فعّال:** (ع) با عمل، محنتی، سرگرم، مستعد

**او مرد فعال است:** وہ بہت محنتی شخص ہے

**فعال:** (ع) فعل کی جمع، کام، فعل، عمل

**فعالیّت:** (ع) کام میں مستعدی، سرگرمی کار، جدوجہد

**فِعل:** (ع) کام، عمل، کردار ( افعال جمع)

**بالفِعل:** در حقیقت

**قول و فعلش یکی است:** اس کے قول اور کردار ایک سے ہیں، ان میں کسی قسم کا فرق نہیں

**فِعلاً:** (ع) فی الحقیقت، دراصل، در حقیقت، اس وقت

**فعلاً کارِ دیگر نیست:** اس وقت کوئی دوسرا کام نہیں

**فَعلگی:** محنت، مشقت، مصروفیت کار

**فَعلِه:** فاعل کی جمع، کارکن، مزدور، محنت کش لوگ، مزدوروں کا عملہ

**فِعلی:** در حقیقت، اس وقت

**فغ:** بت، صنم، معشوق، دلبر

**فُغاک:** (۱) احمق، نادان (۲) حرام زادہ

**فُغان:** نالہ و فریاد

**فُغِستان:** وہ مندر جس میں بت ہوتے ہیں، بتکدہ

**فغفور:** قدیم چینی بادشاہوں کا لقب

**فغفوری:** چینی بادشاہوں کے متعلق

**فغند:** جَست و خیز، رقص، پائے کوبی

**فغوارِہ:** جو بول نہ سکے (کسی تکلیف کے باعث) بت کی مانند، چپ چاپ

**فغیاز:** عطا و بخشش، ہدیہ، تحفہ، مثال:

**بہر طریق کہ خواہی ہمیشہ مال دہی**
**بہ بخشش و بہ صلہ، خیر و صدقہ و فغیاز**

جس طرح بھی تو چاہے لوگوں کو بخشش و عطا سے، نیکی اور صدقہ سے یا ہدیہ وغیرہ سے نوازش کرتا رہ

**فُقاح:** (ع) شگوفہ

**فقاح الکرمة:** (ع) انگوروں کا خوشہ

**فُقار:** (ع) ریڑھ کی ہڈی کا ہر جوڑ (جمع فقرہ)

**فقاری:** ریڑھ کی ہڈیوں کے جوڑ کے متعلق

**فُقاع:** (ع) آب جو، پھلوں یا چاولوں سے بنائی ہوئی شراب

**فُقاعِہ:** آبلہ دار، چھالے دار، پھپھولے دار

**فُقاعی:** فقاع فروش

**فقاہت:** (ع) اسلامی فقہ کا علم

**فقد:** (ع) فقدان

**فُقدان:**(ع) غیر موجودگی، نہ ہونا، عدم، احتیاج، قلت، محتاجی

**سرما فقدان حرارت است:**موسم سرما میں حدت نہیں ہوتی

**فقدان استقلال:**استقلال کا نہ ہونا

**فقر:**(ع) غربت، مفلسی، تنگ حالی، تنگ دستی، افلاس، درویشی

**فشار فقر:**افلاس کا دباؤ

**فُقَرا:**(ع) فقیر کی جمع، مفلس لوگ، تنگ دست لوگ

**فِقرات:**(ع)فقرہ کی جمع

**فقرالدّم:**(ع) خون کی کمی

**فَقرِہ:**(ع) ریڑھ کی ہڈی

**فقَط:**(ع) صرف

**فقط چیزی که گفت این بود:**صرف وہ چیز جس کا اس نے ذکر کیا یہ تھی

**فقط خواتین را راه می دہند:**صرف خواتین کو آنے کی اجازت ہے

**فقط و فقط:**بس یہی، اور کچھ نہیں

**فِقہ:**(ع) شرعی مسائل کا علم، علم دین، شرعی قانون

**فُقَہا:**(ع) فقیہ کی جمع، جنھیں شرعی مسائل اور احکام کا علم ہو

**فقِید:**(ع) گم شدہ، غیر موجود

**فقید المثال:**جس کی مثال نہ ہو

**فقید النظیر:**(ع) بے نظیر، جس کی کوئی نظیر نہ ہو

**فقیر:**(ع) غریب، محتاج، تنگ دست، حاجت مند، عاجز، درویش

**فقیری دم در است:**ایک فقیر دروازے پر ہے

**فقیر شدن:**مفلس، محتاج ہو جانا

**این بندہِ فقیر:**یہ عاجز شخص، بندہ ناچیز

**فقیرانہ:**غریبانہ، محتاجوں کی طرح، عاجزی سے

**فقیرہ:**مونث فقیر

**فَقری:**غریبی، مفلسی، محتاجی، درویشی

**فقِیہ:**(ع) احکام شریعت کا عالم، اسلامی آئین و قوانین کا عالم (فقہا جمع)

**فک:**(ع)(۱)جبڑا (۲)جدا ہونا یا کرنا، دو باہم ملی ہوئی چیزوں کا جدا ہونا

**فک ارتباط:**(ع) رابطوں کا کٹ جانا

**فک اسفل:**(ع) دہن کے نچلے حصے کی ہڈی

**فک اضافت:**اضافت کی علامت چھوڑ دینا

**فکِ اعلی:**دہن کے اوپر کے حصے کی ہڈی

**فُک:**مہر

**فکّاک:**(۱)واپس لینا، پھر سے حاصل کرنا (۲)فدیہ دے کر رہائی کرانا، آزادی دلانا

**فُکاہت:**(ع) ہنسی مذاق، شوخی، خوش طبعی

**فُکاہی:**(ع) مزاحیہ، ہنسی مذاق پر مبنی، شوخی، شوخی نما

**روز نامه فکاہی:**مزاحیہ اخبار، جس کے زیادہ تر مضامین ہنسی مذاق سے متعلق ہوتے ہیں

**فکاہیات:**مزاحیہ کہانیاں، مزاحیہ مضامین (جمع فکاہی)

**فِکر:**(ع) سوچ، غور، خیال

**فکر بِکر:**نیا خیال

**فکرش را نمی توانم بکنم:**میں اس کے متعلق سوچ بھی نہیں سکتا

**فکر کردن:**سوچنا، غور کرنا

**فکری بخاطرم خطور کرد:**ایک خیال میرے ذہن میں آیا

**بفکر انداختن:**کسی کو سوچ میں ڈالنا

**بفکر رفتن:**غور و فکر کا آغاز کرنا

**در فکر کار خود باش:** اپنے کام ہی کی طرف توجہ دو

**در فکر کسی بودن:** کسی کے متعلق سوچنا

**ہیچ در فکرم نبود:** مجھے اس کے متعلق خیال نہیں تھا

**فِکرَت:** :(ع) سوچ بچار، غور و فکر کی صلاحیت

**فِکری:** ذہنی، سوچ بچار سے متعلق

**فکری شدن:** سوچ کا آغاز کرنا

**کار فکری:** ذہنی کام

**فکز:** بخاری جس سے دھواں خارج ہوتا

**فکسنی:** ٹوٹ پھوٹ، شکست، ریخت، شکستہ حالی، خستہ حالی، زوال، کہنہ، پرانا، خستہ

**فُکل:** کالر

**فکل زدن:** کالر پہننا یا لگانا

**فکلی:** کالر لگائے ہوئے، بھڑک دار مگر محض سطحی لباس پہنے ہوئے، لباس جو جاذب نظر تو ہو لیکن قدر و قیمت کے لحاظ سے معمولی ہو

**فُکنَت:** (ع) افسوس، پشیمانی

**فکور:** (ع) گہرے غور و فکر کے قابل

**او شخص فکوری است:** وہ مفکر یا صاحب فکر شخص ہے، حکیم یا فلسفی ہے

**فکوک:** جمع فک

**فکہ:** (ع) فقیروں یتیموں کا دستر خواں، فقیروں کا پیالہ

**فکی:** (ع) جبڑے سے متعلق، جبڑے کی ہڈی کے متعلق

**فکیف:** (ع) (۱) پس کس طرح

**فَگار:** افگار، زخمی، گھائل، پریشان، مجروح، دل افگار، پریشان دل

**فِگن:** افگن، افگندن، گرانا سے فعل امر، گراؤ، پھیلاؤ

**فگندن:** افگندن، گرانا، پھیلانا

**فگانہ:** بچے کی نشو و نما کا مکمل نہ ہونا پیٹ میں حمل گرنا، اسقاط حمل ہونا

**فُلّ:** (ع) چنبیلی جیسا پھول

**فَلات:** (ع) وسیع و عریض صحرا ویران اجاڑ جگہ، ریگستان، (فلوات جمع)

**فلاح:** (ع) نجات، رہائی، رستگاری، اصلاح حال

**فلّاح:** (ع) کاشتکار، کشاورز، کھیتی باڑی کا کام کرنے والا

**فلاحَت:** (ع) کاشتکاری، کھیتی باڑی کا کام، زراعت

**فلاحت کردن:** کاشت کرنا

**فلاحتی:** زراعت سے متعلق

**آلات فلاحتی:** کھیتی باڑی سے متعلق آلات

**فلاخان، فلاخن:** گوپیا جس میں پتھر رکھ کر پھینکتے ہیں، سنگ اندازی کا آلہ

**فلاد:** بیہودہ، بے فائدہ، عبث

**فلاسفہ:** فیلسوف کی جمع، فلاسفر، علم حکمت کے ماہر

**فلاسنگ:** فلاخن، گوپیا جس سے دشمن پر سنگ اندازی کی جاتی ہے

**فلاطون:** افلاطون، مشہور یونانی فلسفی

**فلاکت:** بد نصیبی، بد بختی، بد حالی، پریشان حالی، مفلسی، بیچارگی، فلک زدگی

**فُلان:** شخص غیر معلوم کا اشارہ

**می گفت فلاں چیز را برای من بخر:** وہ کہتا تھا فلاں چیز (نا معلوم) میرے لیے خریدنا

**خیری کن ای فلاں و غنیمت شمار عمر:** تم (جسے میں کہنا چاہتا ہوں) نیکی کرو اور زندگی کو غنیمت سمجھو

**فلانل:** فلینل، فلالین، ایک قسم کا نرم و لطیف کپڑا

**فُلانی:** فلاں

**فلاوَہ:**سرگشتہ، سرگردان، حیران، پریشان

**فلتات:**غلطیاں، قلم کی لغزشیں

**فلج:**فلجم، دروازہ بند کرنے کا بولٹ یا زنجیر، قفل

**فلج:**(ع) فالج

**فلج کردن:**فالج ہونا

**فلغ:**(ع) آغاز، ابتدا

**فلخُور:**بنولے

**فلخیدن:**کپاس سے بنولے جدا کرنا

**فلخیدہ:**کپاس جس سے بنولے جدا کر دیے گئے ہوں

**فلَرز:**سامان خور و نوش جو مجلس عروسی سے دسترخوان وغیرہ میں باندھ کر لے جاتے ہیں

**فِلِزّ:**(ع) دھات

**آہن فلز مفیدی است:**لوہا مفید دھات ہے

**شبہ فلز:**دھات نما

**فن استخراج و قال کردن فلزات:**عام دھاتوں کو صاف کرنے کا فن

**مبحث فلزات:**فلزاتیات، علم فلزات، وہ علم جس میں دھاتوں کی ساخت کا ذکر ہو

**فلز آلات:**آلات آہنی، دھات کے آلات

**فلز شِناس:**دھاتوں کے علم کا ماہر، دھاتوں کو صاف کرنے کا ماہر

**فلزی:**دھات کا بنا ہوا

**مسکوکات فلزی:**دھات کے سکے

**فَلس:**دھات کا معمولی قیمت کا سکہ، پول سیاہ، پیسہ وغیرہ (فلوس جمع)

**فلَسطین:**ملک جو ترکی کے زیر سلطنت اور نگرانی میں کافی عرصہ رہا تھا، فلسطین میں یہودی چوری چھپے انگریزوں کی مدد سے اپنی بستیاں بساتے گئے اب تو وہاں ان کا تسلط ہے

**فلسَفہ:**(ع) حکمت، مسائل علمیہ میں غور و فکر، علم جو حقائق اشیا اور ان کے وجود کے اسباب پر بحث کرتا ہے

**فلسفہ استقرائی:**حکمت استخراجی یا استنباطی،

**فلسفہ بافی:**بناوٹی فلسفہ

**فلسفہ صُوریہ:**فلسفہ اسمیت، فلسفے کا یہ مسئلہ کہ کلیات یا مجرد تصورات کا فقط نام ہی نام ہے، اور یہ حقیقی وجود نہیں رکھتے

**فلسفہ غلط:**:سوفسطہ

**فلسفہ گفتن:**حکمت کے انداز میں بات کرنا، کسی مسئلے کو فلسفیانہ بنانا

**فلسفی:**فلسفہ سے متعلق، دلائل فلسفی، فلاسفر

**فلسفیات:**:حکیمانہ یا فلسفیانہ علوم (فلسفی کی جمع)

**فلشک:**چھوٹا پیالہ، کوزہ کوچک

**فِلفل: پلپل:** مرچ

**فلفل ابیض،و فلفل سفید:**سفید مرچ

**فلفل دراز:**لمبی مرچ

**فلفل ترشی:**پسی ہوئی سرخ مرچ

**فلفل فرنگی، فلفل قرمز:**سرخ مرچ

**فلفل مبین چه ریز است بشکن ببین چه تیز است:**یہ مت دیکھ کہ مرچ چھوٹی سی ہے توڑ اور چکھ کر دیکھ کہ یہ کیسی کاٹتی ہے

**فلفل دار:**جس میں مرچیں ہوں

**فلفل دان:**مرچوں کا ڈبا

**فلفلی:**(۱)جس میں مرچیں ہوں (۲)بہت تیز

**فَلَق:** (۱)سپیدہ، سحر، صبح کی روشنی، چیرنا (۲)درہ، پہاڑ کا شگاف (۳)مخلوق عالم

**فلقمونیا:**دنبل، پھوڑا، پھنسی، گلٹی

**فلقمونیائی:** دنبلی، جس کے دنبل یا پھوڑا ہو

**فِلقَہ:** برگ، بیج، پتی کسی چیز کا نصف، نصف حصہ جو شگاف کرنے سے الگ ہوا ہو، کوئی چیز جسے چیر کر دو حصوں میں تقسیم کر دیا جائے

**فلقی:** بیج، پتیاں

**فلک:** آسمان، کرہ آسمانی، فلک سے منسوب، قسمت، مدار

**فلک اعظم:** سب سے اونچا آسمان

**فلک با من چہ بازی کردی:** فلک یا قسمت آخر تو نے میرے ساتھ کیا کھیل کھیلا

**فلک زدی:** آفت، مصیبت، ادبار، بدبختی

**فلک قمر:** چاند کا مدار

**فُلک:** (ع) بادبانوں والی کشتی

**فَلک:** لکڑی جس کے درمیان میں رسی بندھی ہوتی ہے اورمجرم کے پاؤں میں باندھ کر اسے کوڑے مارے جاتے ہیں

**فلک کردن:** مجرم کو تلووں پر ڈنڈے مارنے کی سزا دینا

**فلک الافلاک:** عرش

**فلک زدگی:** بد بختی، بد نصیبی، فلاکت، بے بسی

**فلک زدہ:** بد بخت، مصیبت زدہ

**فلک وش:** آسمان کی طرح، آسمانی، فلکی، سماوی

**فلکہ:** تکلے کا گھومنا

**فلکی:** (۱) آسمانی، سماوی (۲) نجومی ستارہ شناس

**فلکیات:** علم ہیئت، احوال عالم، سر گذشت کائنات، جہاں نگاری

**فلماخَن:** فلاخن، سنگ انداز گوپیا

**فلمنک:** ہالینڈ، ڈچ زبان

**فلمنکی:** ڈچ زبان

**فلوات:** (ع) فلات، وسیع و عریض ویران جگہ ریگستان

**فلوت:** (انگ) فلوٹ، منہ سے بجانے کا ساز، بانسری، مرلی، نے

**فلوس:** تانبے کے چھوٹے سکے (فلس کی جمع)

**فلہذا:** بنابریں، لہذا

**فلہ:** گائے یا بھیڑ کے بچہ پیدا ہونے کے بعد کا اولین دودھ

**فلیو:** فلیوہ، فلاد، بیکار، فضول، بیہودہ

**فم:** (ع) منہ، دہن، دہانہ

**فمی:** (ع) دہن سے متعلق

**فن:** (ع) ہنر، جوہر، علم کی ایک شاخ، طور طریقہ، مکر، چال، فریب

**فن خوردن:** فریب کھانا

**فن زدن:** چال چلنا، فریب دینا

**فنا:** (ع) موت، تباہی، زوال، معدوم ہونا

**فنا پذیرفتن، فنا شدن:** دنیا سے رخصت ہو جانا

**فنا کردن:** تباہ کر دینا

**دارفنا:** فانی دنیا

**محکوم بفنا:** فنا کے بندے، فانی، فنا ہو جانے والے

**فناً:** فن کے اصول سے

**فنا پذیر:** فانی، فنا ہو جانے والا

**فنا پذیری:** فنا ہو جانا، کالعدم ہو جانا

**فنادق:** (ع) فندق کی جمع، کاروانسرائے، مہمان خانہ

**فنار:** روشنی کا مینار، بحری فانوس

**فنّان:** (ع) صاحب فن، ہنر مند، نیز بمعنی گورخر

**فنانا پذیر:** جسے فنا نہیں، غیر فانی، باقی رہنے والی چیز جو ہمیشہ کے لیے کسی کی یادگار رہ جائے

**فنا نا پذیری:** بقا، جسے فنا نہ ہو

**فنج:** جسے ہرنیا کا مرض ہو

**فنجار:** بخار جس میں کپکپی طاری ہو جاتی ہے

**فنجان:** پیالی چائے کی

**فنجان چای خوری:** چائے کی پیالی

**فنجان قہوہ خوری:** قہوے کی پیالی

**روزی سہ فنجان چائے:** دن میں تین پیالے چائے

**فنجان باز:** شعبدہ باز

**فنجان بازی:** پیالوں اور گیندوں سے کھیل کا مظاہرہ

**فنجانی:** پیالی کی طرح

**فنجیدن:** جمائی اور انگڑائی لینا

**فند:** (۱)ہوشیاری، چالاکی، کاریگری، حیلہ، دروغ، جھوٹ

**فندق:** کاروانسرائے، مہمان خانہ، فنادق جمع

**فُندُق:** ایک مشہور میوہ جو اخروٹ سے قدرے چھوٹا ہوتا ہے اس کا مغز اخروٹ اور بادام کی طرح کھاتے ہیں،

**فندق شکن:** فندق کی گٹھلی توڑنے والا

**فندک:** چقماق، جس میں آگ کی خاصیت ہوتی ہے

**فندول:** لٹکن، لنگر، شاقول، رقاصۂ ساعت، پنڈولم

**فنَر:** سپرنگ، کمانی

**شاہ فنر:** بڑا سپرنگ

**فنر ساعت:** گھڑی کی کمانی

**فنری:** جس میں کمانی ہو، جس میں لچک ہو

**پولک فنری:** کمانیوں کو صاف کرنیوالا

**ترازوی فنری:** کمانی دار ترازو

**خاصیت فنری:** جس میں لچک کی خاصیت ہو

**فنک:** ایک صحرای جانور جو لومڑ سے چھوٹا ہوتا ہے، اس کی کھال سے لباس کا استر بناتے ہیں یا پوستن بناتے ہیں

**فنَک:** فوجی پریڈ کی اصطلاح مثلاً:

**پیش فنک:** اسلحہ سامنے رکھو

**دوش فنک:** اسلحہ کندھے پر رکھو

**فنگ:** بیچارہ، درماندہ

**فنن:** درخت کی شاخ

**فَنُو:** مغرور، متکبر، فریفتہ

**فُنُودن:** غرور کرنا، آرام کرنا، توقف کرنا

**فنودہ:** مغرور، فریفتہ

**فنور:** جدائی، کہیں دور ہو جانا

**فنون:** (ع) فن کی جمع

**فنی:** فن سے متعلق

**اصطلاحات فنی:** فن سے متعلق، اصطلاحات

**فنیکہ:** اہل فنشیا، فنشیا کے رہنے والے

**فنیکی:** فنشیا کا باشندہ

**فوات:** (ع) وقت کا گزر جانا، فوت ہو جانا

**موت الفوات:** اچانک موت آنا

**فواتِح:** (ع) فاتحہ کی جمع، دیکھیے فاتحہ

**فواحِش:** (ع) فاحشہ کی جمع، بد کار عورتیں

**فواد:** (ع) دل، قلب

**فوادی:** (ع) قلبی

**فوارہ:** (ع) چشمہ، وہ جگہ جہاں سے پانی ابھر کر نکلے

**فوارہ چو بلند شود سرنگوں شود:** فوارہ ابھر کر بلند ہوتا ہے تو آخر وہ (قطرہ قطرہ کی صورت میں) نیچے آ گرتا ہے

**فواصِل:** (ع) فاصلہ کی جمع

**فواق:** (ع)(۱) ہچکی، سکسکہ (۲)آخری سانس موت کی تکلیف، سوہان روح

**فواق کردن:** ہانپنا، سانس پھول جانا، دم دے دینا

**فواکہ:** (ع) فاکہہ کی جمع، پھل، خشک میوہ

**فوائد:**(ع) فواید، فائده کی جمع، فائدے

**سفر فوائد بسیاردارد:**سفر کے بہت فائدے ہوتے ہیں

**وزارت فوائد عامه:**عوام کے فلاح و بہبود کے کاموں کی وزارت

**فوت:**موت، نیست و نابود، معدوم، دنیا سے رخصت ہونا، مرگ، ضائع

**فوت کردن:**دنیا سے رخصت ہونا

**فرصت را چرافوت کردید:**فرصت کو تم نے ضائع کیوں کیا

**وقت فوت شد:**آخری وقت آ گیا

**فُوت:**پھونک

**فُوت کردن:**پھونکنا، سانس پھونکنا

**توی چشمش فوت کرد:**اس نے اس کی آنکھوں میں پھونکا

**فوت کاسه گری:**ہنر، کام کرنے کا سلیقہ، پیالے بنانے کا ہنر

**فُوت:**فٹ (انگریزی) پاؤں

**فوتبال:**فٹ بال، توپ بازی

**فُوت فوتک:**بچوں کی سیٹی، سادہ سی بانسری

**فُوتک:**بانسری، نے

**فُوتوی:**کرسی جس کے بازو ہوں، آرام کرسی

**فُوته:**تولیا، رومال

**فَوتی:**امتداد زمانہ، وقت کا گزرنا

**فوج:**لشکر، سپاہ، جماعت، گروہ

**فوج فوج:**ہجوم

**مرد ماں فوج فوج آمدند:**لوگ ہجوم کی صورت میں آئے

**فوجدار:**کمانڈر، فوج کے ایک حصے کا کمانڈر

**فوجی:**فوج سے متعلق

**فور:**جلدی، سُرعت

**علی الفور:**جلدی، فوراً

**فوراً:**بہت جلد، اسی وقت

**فوراً به طبیب مراجعه کنید:**بہت جلد ڈاکٹر سے رجوع کریں

**فَوَران:**جوش، ابال، جوشیلاپن، آپے سے باہر ہونا

**فورانی:**پھوٹ نکلنے والا ابلنے والا

**فوردگان:**آبا ماہ کا آخری دن جب زرتشی جشن مناتے ہیں

**فورمول:**فارمولا (انگ)

**فوری:**بہت جلد، فوراً، نہایت ضروری

**اقدام فوری بعمل آورید:**فوراً ہی کوئی اقدام کرو

**فوریه:**ضروری

**فوریت:** فوری، فوراً

**فَوز:**(ع)(۱)فتح، کامیابی، ظفر مندی (۲)رہائی، نجات، رستگاری

**فوژان:**فریاد و فغاں کی بلند آواز

**فوسفور:**فاسفورس

**فُوطه:**فوتہ

**فُوفل:**سپاری، چھالیا

**درخت فوفل:**چھالیا کا درخت

**فَوق:**(ع) اوپر کا حصہ، چوٹی، بالا، اوپر

**فوق طبیعت:**جو فطری قوتوں سے بالاتر قدرت کا نتیجہ ہو اور علت و معلول کے کاموں سے آزاد ہو، فوق الفطرة

مبالغ مذکورہ در فوق:مذکورہ بالا رقم

مذکورہ در فوق:مذکورہ بالا

**فوقاً:**(ع) اوپر، بالا

**بطور یکہ فوقاً گفتہ شد:**جیسا کہ اوپر ذکر آیا ہے

**فوق التصوّر:**(ع) تصور سے بالا، جو بات تصور میں نہ آسکے

**فوق الجِلد:**(ع) جلد کا بالائی حصہ

**فوق الجلدی:**(ع) جلد کے بالائی حصے کے متعلق

**فوق الحد:**(ع) حد سے بالاتر

**فوق الطاقت:**(ع) جسے برداشت کرنا بس میں نہ ہو

**فوق العادہ:**(ع) غیر معمولی، معمول سے زیادہ

**خرج فوق العادۃ:**غیر معمولی خرج

**فوق المامول:**(ع) امید سے بالا

**فوق المِعدہ:**(ع) شکم کا وہ حصہ جو معدے سے بالکل ملا ہوتا ہے اور اس کے اوپر ہوتا ہے

**فوقانی:**(ع) اوپر کا

**طبقہ فوقانی:**اوپر کی منزل، بالائی منزل

**فوقی:**(ع) بالائی حصہ

**فُول:**(ع) باقلہ، لوبیا

**فُولاد:**پولاد، ایک اعلیٰ قسم کا لوہا، بہت سخت، بہت کڑا اور مضبوط لوہا

**فُوم:**گندم، چنا

**فونو گرافی:**(انگ) اصول ضبط صوت

**فہ:**(۱)جو شخص بات کرنے میں درماندہ ہو، ٹھیک طرح بات نہ کر سکے

**فہارِس:**(ع) فہرست کی جمع

**فہام:**فہیم، بہت ذہین، زیرک، دانشمند

**فہامت:**سمجھنا، معلوم کرنا

**فہامہ:**بہت دانشمند

**فہانہ:**فانہ، زنجیر، پھانا، پھانا نما چیز

**فہد:**(ع) چیتا، پلنگ

**فِہرس، فہرست:**(ع) وہ ورق جس میں موضوعات اور صفحات درج ہوں

**فہرست کتب:**کتابوں کے نام

**فہرست کتب مربوط:**کتابیات، کتابوں کے مضمون اور مختلف نسخوں وغیرہ کی فہرست

**فہرست کردن:**چیزوں وغیرہ کی علی الترتیب تفصیل

**فہرست مندرجات:**مندرجہ چیزوں کے ناموں کی فہرست

**فہرست مَوجودی:**اشیائے مندرجہ کی فہرست

**فہرست مُدوّن:**حروف تہجی کے حساب سے بنائی گئی فہرست

**فَہل:**(ع) فراخ، کشادہ

**فہم:**(ع) سمجھ، دانائی، عقل

**فہم کردن:**سمجھنا، ادراک کرنا، ذہن یا تصورمیں لانا

**با فہم:**فہیم، دانا، ذہین

**فُہَما:**(ع) جمع فہیم

**فہماندن، فہمانیدن:**سمجھانا، ہدایت کرنا، فصاحت کرنا، تعلیم دینا، دل نشین کر دینا

**آیا مقاصد خودرا بفارسی صحیح بفہمانید:**کیا تم اپنے مقاصد کو صحیح فارسی میں واضح کر سکتے ہو

**نتوانست آن مطلب را بمن بفہماند:**وہ اپنی بات مجھ پر واضح نہ کر سکا

**فہم دار:** فہیم، سمجھدار، دانا، عاقل

**فہمیدگی:** ذہانت، سمجھ، شعور

**فہمیدن:** سمجھنا، ادراک کرنا، تصور میں لانا

**فہمیدہ:** (۱) عقل مند، دانا، عاقل، ذہین (۲) سمجھا ہوا

**او آدم فہمیدہ است:** وہ دانا شخص ہے

**فہیم:** (ع) با فہم، ذہین، عاقل، دانا، فرزانہ، دانشمند

**فہیمی:** ذہانت، سمجھ، ذکاوت، فہم

**فی:** (ع) در، درون، میں، دوران، ظرف زمان و مکان

**فی امان اللہ:** کلمہ رخصت، خدا حافظ

**فی پنجم ماہ رمضان:** ماہ رمضان کی پانچ تاریخ کے دوران

**فی سبیل اللہ:** خدا کی راہ میں

**فی مابین:** درمیان

**پنج جلد کتاب فی یک صد روپیہ:** پانچ کتابیں جن میں سے ہر ایک کی قیمت ایک سو روپے ہے

**پنج فی صد:** سو میں سے پانچ

**فیار:** شغل، کام، پیشہ

**فیاض:** (ع) سخی، عالی ہمت، کشادہ دل، کشادہ دست، فیض رسان، کریم، کریم النفس

**فیاض مطلق:** اللہ تعالی کی صفت

**فیال:** آغاز، ابتدا

**فی البدیہہ:** غور و تامل کیے بغیر

**فی الجملہ:** مختصر یہ کہ

**فی الحال:** اس وقت

**فی الحقیقت:** در حقیقت، در اصل، حقیقت یہ کہ

**فی الفور:** جلدی، فوراً

**فی المثل:** مثلاً، مثال کے طور پر

**فی المجلس:** مجلس میں، اسی وقت

**فی نفسہ:** اپنی ذات سے

**فی الواقع:** واقعاً، در حقیقت

**فیثا غورث:** یونانی فلسفی، علم ہندسہ کا بانی سمجھا جاتا ہے (۵۲۹ - ۵۸۲ ق م)

**فیثا غورثی:** فیثا غورث سے منسوب

**فیا وار:** شغل، کام، پیشہ

**فیح:** خوشبو سونگھنا

**فیر:** شوخی، تمسخر، استہزا،

**فیروز:** فاتح، ظفر مند، منصور، کامیاب، موفق

**فیروز شدن:** فتح حاصل کرنا، کامیاب ہونا

**فیروز بخت:** خوش نصیب، خوش بخت

**فیروزج:** (ع) فیروزہ، ایک قسم کا آسمانی رنگ کا جواہر

**فیروز روز:** خوش بخت، جس کی زندگی خوشحالی میں گزرے

**فیروز کوہ:** تہران کے شمال مشرق میں ایک پہاڑ کا نام

**فیروز مند:** فاتح، کامیاب، کامران

**فیروز مندی:** فتح، کامیابی، کامرانی

**فیروزہ:** ایک قسم کا آسمانی رنگ کا قیمتی جواہر جسے انگشتری میں نصب کیا جاتا ہے، یہ جواہر خوش قسمتی کی علامت سمجھا جاتا ہے

**فیروزہ رنگ:** فیروزی رنگ کا

**فیروزی:** فیروزمندی، فتح مندی، فتح و ظفر، کامیابی، کامرانی، خوش بختی

**فیریدن:** ٹہلنا، نازو انداز سے چلنا، کبر و ناز سے چلنا، (۲) تمسخر کرنا

**فیرندہ:** نازو ادا سے چلنے والا، تکبر سے چلنے والا

**فِیزیک:** فزکس، علم طبیعیات

**فِیس:** (۱) پھولنا (غرور سے) (۲) مایہ فخر، غرور (۳) ڈینگ، شیخی، فیس کردن، فخر و ناز سے پھولنا

**فِیسا:** طاؤس، مور

**فِیش:** سن سن، زن زن، سائیں سائیں کی آواز

**فیش کردن:** سن سن کی سی آواز پیدا کرنا

**فِیش فیشک - فیش فشہ:** راکٹ

**فَیصل:** ثالثی، فیصلہ پنچائتی فیصلہ، وہ فیصلہ جو بذریعہ حَکَم ہوا ہو

**فیصل دادن:** فیصلہ کرنا

**فیصلہ:** تصفیہ، انصاف

**فیصلی:** ثالث، جج، منصف، حَکَم

**فیض:** فیاضی، سخاوت، عطیہ، بخشش، بھلائی، فیوض جمع

**فیضِ حق:** اللہ تعالیٰ کی بخشش

**فیض رسان:** بخشش کرنے والا

**فیض کردن:** بخشش کرنا، بھلائی کرنا

**از وہمن فیض رسید:** اس کے ذریعے میرے لیے بہتری ہوئی

**فیض اللہ:** اللہ تعالیٰ کا کرم

**فیضان:** فیض، کثرت، پانی کا فراواں ہونا، لبریز ہو جانا

**فیض بخش:** فیض رسان، بخشش کرنے والا، سخاوت کرنے والا، سخی، فیاض، بادل کو بھی فیض رسان کہ دیتے ہیں

**فِیل:** پیل، ہاتھی

**فیل دریائی:** والرس، دریائی گھوڑا

**کار حضرت فیل:** نہایت دشوار کام

**فیلبان:** ہاتھی چلانے والا، مہاوت

**فَیلسوف:** یونانی سے ماخوذ، حکیم، فلفسی، فرزانہ، حکمت دوست

**فیل ماهی:** والرس جسے دریائی گھوڑا بھی کہتے ہیں

**فیل مرغ:** بُو قلمون، رنگ برنگ، طرح طرح کا

**فِیل و فِنجان:** دو غیر متناسب یا غیر مربوط چیزیں

**فیلی:** ہاتھی جیسا، ہاتھی کے طور طریقوں والا

**فِیلی:** ایرانی موسیقی کی ایک سر

**فِیما:** (ع) درچیز یک، جس چیز میں

**فِیما بَین:** (ع) مابین، درمیان

**فَین:** جس کی ناک سے سنک بہتی ہو، رینٹھ

**فَین فینی:** ناک کی سنک کی وجہ سے سانس کا بھی مشکل سے آنا، جس کی ناک سے سنک بہتی ہو

**فِینہ:** ترکی ٹوپی

**فُیُوض:** فیض کی جمع

**فیہ:** اس میں

**فِیہا:** اس (خاتون) میں

## ق

**ق:** فارسی ابجد کا چوبیسواں حرف، عربی کا اکیسواں اردو کا ستائیسواں ابجد کے حساب سے اس کے ۱۰۰ عدد ہیں۔

**قا آن:** ایران کے مغول بادشاہوں کا شاہی لقب، خاقان

**قاآنی:** ایک ایرانی شاعر میرزا حبیب المتخلص بہ قاآنی (۱۸۰۷-۱۸۵۴ء)

**قاب:** طباق، تھال، ایک قسم کی چینی کی بڑی پلیٹ،

تصویر کا چوکھٹا، فریم

**قابِ ساعت:** گھڑی کا خول

**قاب عکس:** تصویر کا فریم

**قاب عینک:** عینک کا خول

**قاب کردن:** فریم بنانا

**عکس را قاب کردن:** تصویر کا فریم بنانا، چوکھٹا بنانا

**قاب:** ٹخنے کی ہڈی

**قابِ قمر بازی:** ایک قسم کا کھیل جو ہڈیوں کے مہروں سے کھیلا جاتا ہے (جوئے کے طور پر)

**قاب:** فاصلہ، مقدار، اندازہ، کمان کا نصف حصہ

**قابِ قوسین:** دو کمانوں کے درمیان کا کا فاصلہ، کنایۂ قرب و نزدیکی

**قاب ساز:** فریم یا چوکھٹے بنانے والا

**قابض:** (ع) (۱) قبض کرنے والا، سکیڑنے والا، پختہ تیز، شدید (۲) خشک، عبوس، روکنے والا (۳) قبضہ کرنے والا، پکڑنے والا، لے لینے والا (قابضات جمع)

**دوای قابض:** قبض کرنے والی دوا

**قابض الارواح:** روح لے لینے والا، ملک الموت، موت کا فرشتہ، حضرت عزرائیل

**قابضِیّت:** سختی، قبض

**قابل:** (ع) لائق، ہوشیار، تجربہ کار، اہل، عالم، فاضل

**قابل اِتّساع:** بڑھنے اور پھیلنے کے لائق، وسعت پذیر ہونے کی صلاحیت

**قابل اِجرا:** جس پر عمل درآمد ہو سکے

**قابل اِرتعاش:** جو مرتعش ہو سکے، تھرتھرانے والا

**قابلِ ازدواج:** شادی کے لائق

**قابل استفادہ:** جس سے فائدہ ہو سکے، مفید

**قابلِ اِشتعال:** جسے بھڑکایا جا سکے

**قابل استِناف:** قابلِ اپیل

**قابل اعتراض:** جس پر کسی قسم کا اعتراض ہوتا ہو

**قابل اکل:** کھانے کے قابل

**قابلِ اِمتزاج:** جسے ملایا جا سکے، جس سے میل جول ہو سکے

**قابل اِمکان:** ممکن، جو ہو سکے۔

**قابل اِنتِفاع:** جس سے نفع یا فائدہ حاصل ہوسکے۔

**قابل اِنتقال:** جسے تبدیل کیا جاسکے۔

**قابل اِنحلال:** جو حل ہوسکے۔

**قابل اِنطراق:** لوچدار، اثر پذیر، تشکیل پذیر۔

**قابل اِنعکاس:** جو عکس پذیر ہوسکے، جس کا عکس لیا جا سکے۔

**قابلِ انفجار:** بھک سے اڑ جانے والا۔

**قابل اهتزاز:** اہتزاز پذیر، ارتعاش پذیر، جھولنے یا تھر تھرانے والا۔

**قابل بحث:** جس پر مذاکرہ ہوسکے، جس پر تبادلہ خیال ہوسکے۔

**قابل پرداخت-قابل تادیہ:** واجب الادا، قابل ادا، جو ادا ہوسکے۔

**قابل تبدیل:** جو بدلا جاسکے۔

**قابل تحسین:** قابل تعریف، قابل ستائش۔

**قابل تحمّل:** جسے برداشت کیا جاسکے۔

**قابل تحویل:** تحویل پذیر، جسے کسی کے حوالے کیا جا سکے۔

**قابل تخفیف:** جس میں کمی کی جاسکے۔

**گل آتشی:** سرخ پھول

**گل آفتاب پرست، گل آفتاب گردان:** سورج مکھی کا پھول

**گلِ ارغوان:** سرخ رنگ کا پھول

**گلِ بنفشہ:** بنفشے کا پھول

**گل بُوتہ:** لمبی پتیوں والا پھول

**گل پاشیدن:** پھول نچھاور کرنا

**گل پیچک:** عشق پیچان کا پھول

**گل تاج عروس:** پھول جو مرغ کی کلغی جیسا ہوتا ہے

**گل تاج الملوک:** ایک قسم کے درخت کا پھول جو بالکل ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے پانچ کبوتروں کا میل ہوں

**گل چای:** چائے کا پھول

**گل حنا:** مہندی کا پھول

**گل دکمہ:** سدا بہار پھول

**گل سنبل:** سنبل کے درخت کا پھول

**گل شب بو:** راتوں کو خوشبو دینے والا پھول

**گل شقایق:** پوست کا پھول، کوکنار کا پھول

**گل صد برگ:** سوپنکھڑیوں والا پھول

**گل لالہ:** پوست کا پھول

**گل لباس:** لباس کا آرائشی پھول

**گل مروارید:** مروارید جیسا پھول

**گل مریم:** ایک پودے کے پھول جو سفید اور خوشبودار ہوتے ہیں

**گل نرگس:** نرگس کا پھول جسے آنکھ سے تشبیہ دی جاتی ہے

**گل ہمیشہ بہار:** سدا بہار پھول

**گِل:** مٹی، کیچڑ، مثال:

**ای کوزہ گر آب خور اگر ہشیاری**
**تا چندکنی با گِل آدم خواری**

اے کوزے بنانے والے کوزے سے صرف پانی پینے کا کام لے، یہی تمہارے لیے سمجھ داری کی بات ہے، جس مٹی سے تم پیالے بناتے ہو اس میں توانسانی جسموں کی مٹی بھی شامل ہے جو پیوند خاک ہو چکے ہیں تم اس گل آدم کو کب تک ذلیل و خوار کرتے رہو گے

**گِل سرخ:** سرخ رنگ کی مٹی

**گِلِ چینی:** ملک چین کی مٹی

**گِلِ سفید:** چاک

**گل کوزہ گری:** پیالے یا برتن بنانے کی مٹی

**گِل مالیدن:** مٹی ملنا

**آب و گِل:** پانی اور مٹی، قالب بشری

**بگل نشستن:** جہاز کا خشکی پر چڑھ جانا

**حق آب و گل:** ایک جگہ زیادہ قیام پذیر ہونے کا حق

**گِلاب:** مٹی اور پانی، کیچڑ، دلدل

**گُلاب:** خوشبودار گلابی رنگ کا پھول، اب تو اس کے کئی مختلف رنگ بھی ہوتے ہیں

**گلاب پاشیدن، گلاب زدن:** گلاب کا عرق چھڑکنا

**گلاب کشیدن:** گلاب کا عرق نکالنا

**گلاب پاش:** گلاب کا عرق چھڑکنے والا

**گلابتون:** زر دوز لیس

**گُلابتون دُوز:** زر دوز لیس سینے یا بنانے والا

**گلابدان:** بوتل جس میں گلاب کا عرق رکھا جاتا ہے

**گلابی:** امرود

**درختِ گلابی:** امرود کا درخت

**گُل افشان:** جس پر پھولوں کی پتیاں نچھاور کی گئی ہوں،

پھولوں کی پتیاں نچھاور کرنیوالا

**گِل آلود ، گل آلودہ:** جس پر کیچڑ لگی ہو

**آب گل آلودہ است:** پانی گدلا ہے

**گُلالہ:** (۱) زلف (۲) پیرہن (۳) گلاب

**گُلان:** ایک قسم کی روغنی روٹی

**گُل اندام:** حسین اور نازک، جس کا جسم پھولوں کی طرح دلربا اور نازک ہو

**گُلاندن:** تھکا دینا

**گلانندہ:** تھکا دینے والا

**گل انگبین:** شہد جس میں گلاب کا اثر ہو

**گل آویز:** جس میں پھول لٹکائے جائیں، آویختہ، آویزاں

**گل آویز شدن:** باہم دست و گریبان ہونا، ایک دوسرے کا گریبان پکڑنا، گتھم گتھا ہونا

**گُلبانگ:** بلند آواز، آواز رسا، بلبل کی مترنم آواز

**گلبَرگ:** پھول کی پتی

**گلبن:** گلاب کا پودا

**گِل پاک کن:** (۱) کھرچنے والا (۲) مٹی جس سے صاف ہو سکے، مٹی صاف کرنے کا آلہ

**گل بہمن:** سفید رنگ کا پھول جس کا پودا خاردار ہوتا ہے

**گلپایگان:** اصفہان کے جنوب مشرق کا ایک شہر

**گُلپَر:** ایک طرح کا خوشبودار جنگلی پودا

**گل پَیرا:** باغبان، پھولوں کی نگہداشت اور آرائش کرنیوالا

**گل پیَرہن:** (۱) جسے پھولوں سے لادا گیا ہو (۲) جس کے پیرہن پر خون کے دھبے ہوں

**گلِ جعفری:** زرد رنگ کا پھول جس میں خوشبو نہیں ہوتی

**گل چای:** چائے کا سرخ رنگ کا پھول

**گل چہرہ:** پھول جیسے رخساروں والا، زیبا، رعنا

**گلچین:** پھول چننے والا، باغبان

**گلچین کردن:** چننا، انتخاب کرنا

**او کتاب ہارا گلچین کرد:** اس نے بہترین کتابیں انتخاب کیں

**گل چینی:** پھول چننا، پھول اکٹھے کرنا

**گل خانہ:** گھر یا باغ میں خاص جگہ جہاں موسم سرما میں پھولوں کی دیکھ بھال کی جاتی ہے، گرمخانہ

**گُلخن:** حمام کا پانی گرم کرنے کا سٹوو حمام کا آتش خانہ

**گلخنی:** حمام کے سٹوو سے متعلق

**گِل خور:** جسے مٹی کھانے کی عادت ہو

**گُل دار:** جس کی پھول پتیوں سے آرائش کی گئی ہو

**گلدان:** چینی یا پیتل وغیرہ کا برتن جس میں آرائش و زیبائش کے لیے پھول رکھے جاتے ہیں، گلدستہ

**گلدستہ:** پھولوں کا گچھا جو پیش کیا جائے یا چینی وغیرہ کے برتن میں سجایا جائے، بلند مینار جو بڑی مساجد میں تعمیر کیے جاتے ہیں

**گلدُوز:** کپڑوں پر پھولوں کی کڑھائی کرنیوالا

**گلدوزی:** پھولوں کی کڑھائی کا کام

**گُلرخ:** گل رخسار، جس کا چہرہ اور رخسار، گلاب کے پھول جیسے ہوں

**گلرنگ:** گلاب کے پھول جیسے چہرے والا

**گل رُو:** گلاب کے پھول جیسے چہرے والا

**گل رِیز:** پھول بکھیرنے والا، آتشبازی کا ایک کھیل، موسیقی کی ایک سر

**گل رِیزان:** عروس اور دلہا پر پھول برسانے کی رسم

**گلزار:** گلاب کے پھولوں کا باغ، چمن زار، گلستان، پھولوں سے بھرا ہوا

**گِلزار:** کیچڑ میں لت پت، دلدل

**گِلساز:** مٹی کے برتن بنانے والا، کمہار

**گُلساز:** وہ شخص جو پھولوں کے علم سے واقف ہے، جو پھول بیچتا ہے

**گلستان:**(۱)پھولوں کا باغ، چمن زار (۲)شیخ سعدی علیہ الرحمۃ کی مشہور کتاب "گلستان سعدی"

**گلِ سرسبد:**سفید خوبصورت پھول، برگزیدہ شخص

**گل شکر:**گلقند

**گلشن:**باغ، گلستان، گلزار، چمن زار

**گل عذار:**گل چہرہ، گل رو، پھول جیسے چہرے والا، حسین و جمیل

**گلِ غندہ:**روئی کا گلولہ

**گلفام:**پھول جیسا، پھول کے رنگ کا سا

**گل فُروش:**پھول بیچنے والا

**گل فروشی:**پھول بیچنا

**گل فِشان، گل افشان:**پھول بکھیرنا، پھول نچھاور کرنا

**گلقند:**دوائی جو گلاب کے پھولوں اور چینی سے تیار کی جاتی ہے

**گلک:**چھوٹا پھول

**گلکار:**پھولوں کے پودے لگانے والا، باغبان

**گلکاری:**پھول لگانے یا پھولوں کی کڑھائی کا کام

**گلِ کاغذی:**کاغذ کے خود ساختہ پھول

**گل گُوی:**آغاز بہار کے وقت گلستان کی سیر

**گُلگشت:**مسرت افزا سیر و تفریح کا مقام شیراز کے قریب حافظ شیرازی کی محبوب جگہ گلگشت مصلیٰ

**گلگون:**گلرنگ، گلاب کے پھولوں کا سا رنگ

**گلگونہ:**غازہ جو مستورات زیبائش کے لیے چہرے پر لگاتی ہیں

**گِلگیر:**لکڑی کا تختہ یا چمڑے کا پردہ جو پانی یا کیچڑ کو روکنے کے لیے لگایا جاتا ہے، کیچ روک

**گُلگیر:**قینچی نما آلہ جس سے شمع کی بتی کاتتے ہیں

**گِلمال:**مٹی کے برتن بنانے والا

**گِلمالی:**مٹی کے برتن بنانے کا کام

**گُل میخ:**چپٹے سرے والی نوکدار میخ

**گلنار:**گل انار، انار کے پھول

**گلناری:**انار کے پھولوں کا سا رنگ

**گِلناک:**کیچڑ

**گُلنبین:**گل انگبین، مرکب شیرینی جو گلاب کے پھولوں کی پتیوں کو شہد میں ملا کر انہیں آگ پر جوش دے کر تیار کیا جاتا ہے

**گلنگدن:**(ت)بندوق کی نالی کا نچلا حصہ جس میں کارتوس رکھے جاتے ہیں

**گُلنم:**چھڑکنا

**گلنم کردن:**پھول برسانا، نچھاور کرنا

**گلو:**گلا، حلق

**گلو پارہ کردن:**بہت زور سے بولنا

**گلو تازہ کردن:**تازگی کے لیے کچھ کھانا پینا

**گلو روشن کردن:**سینہ یا گلا صاف کرنا

**گلویش گرفت یا گیرکرد:**اس کا گلا گھونٹا گیا

**گلوبند:**ایک زیور جسے مستورات گلے میں پہنتی ہیں

**گلوبندہ:**بندہ شکم، نفس کا بندہ

**گلودرد:**گلے میں درد ہونا

**گلوکز:**گلوکوز (انگ) چینی جو اکثر میووں میں ہوتی ہے

**گلوسوز:**گلا جلنا

**گلوگاہ:**گلا، حلق

**گلوگیر:**لقمے کا کچھ حصہ گلے میں پھنس جانا

**گلولہ:**گولی، گولا

**گلولہ تُفنگ:**بندوق کی گولی

**گلولہ تُوپ:**توپ کا گولا

**گلولہ کردن:**دھاگے یا رسی کو لپیٹ کر گولا بنانا

**گُلوله نخ:** دھاگے کا گولا

**گلوله یخ:** برف کا گولا

**گلوله بازی:** گیند سے کھیلنا

**گلوَند:** جو چیز تحفے یا ہدیے کے طور پر کسی کو بھیجی جائے

**گله:** ریوڑ

**گله گاؤ:** گاووں کا ریوڑ

**گله گوسفند:** بھیڑ بکریوں کا ریوڑ

**گله:** شکوہ شکایت

**گله کردن:** شکوہ کرنا ، شکایت کرنا

**گله بان:** شبان، گڈریا ، ریوڑ کا نگہبان

**گله گذار:** شکایت کرنے والا

**گله گذاری:** شکایت کرنا

**گله گذاری کردن:** شکوہ و شکایت کرنا

**گله مَند:** شکایت کرنے والا

**گلی:** گلاب کے پھولوں کے رنگ کا

**گِلی:** مٹی کا بنا ہوا ، کیچڑ میں لت پت

**کفش او گلی است:** اس کا جوتا کیچڑ میں لت پت ہے

**گلیز:** تھوک، آب دہن

**گلیسیرین:** گلسرین (انگ) ایک دوائی کا نام

**گَلیم:** اونی کپڑا ، گودڑی ، مثال:

**سر در گلیم فاقه و تن در حصیرِ فقر**
**شاه بزار صاحب دیہیم و مسند است**

سر حضور (ص) کا فاقہ کشوں کی گودڑی میں اور جسم بوریائے درویشی میں تھا لیکن آپ ہزاروں مسندوں اور شاہانہ تختوں کے مالک تھے

**گلیم خود را از آب در آوردن یا کشیدن:** آخر کار کامیاب ہونا اپنی مشکلات پر قابو پا لینا

**گلِین:** عروس

**گِلین:** مٹی سے منسوب

**گُم:** کھویا ہوا ، مفقود ، غائب، پوشیدہ غیر حاضر

**گم شدن:** کھویا جانا

**گم شو:** جا دور ہو

**گم کردن:** کھو دینا

**بچه اش گم شد:** اس کا بچہ کہیں کھو گیا ہے

**پولی را که گم کرده بود پیدا کرد:** روپے جو اس نے کھو دیے تھے حاصل کر لیے

**گُمار:** گماشتن= مقرر کرنا ، سے فعل امر ، مقرر کردو

**گماریدن:** گماشتن، مقرر کرنا ، کام پر لگانا

**گماشتگی:** تقرر ، نمایندگی، ایجنسی

**گماشتن:** مقرر کرنا ، کام پر لگانا

**گُماشته:** کارندہ، وہ شخص جو کسی کی طرف سے کام پرمقرر ہو (گماشتگان جمع)

**گُمان:** رائے ، قیاس، خیال، تصور، شک

**گمان کردن:** قیاس کرنا ، شک کرنا

**گمان من باو می رود:** میرا شک اس پر ہے

**گمان می کنم که ہنوز نرفته باشد:** میرا خیال ہے کہ وہ ابھی تک نہیں گیا ہو گا

**بگمانم:** میرے خیال میں

**بگمان من این طور نیست:** میرے خیال میں یا میری رائے میں ایسا نہیں

**چه شخص گمان می برید:** تمھارا شک کس پر ہے

**گمانه:** گمان، قیاس

**گمانه زدن:** قیاس کرنا

**گمانیدن:** گمان کرنا ، شک کرنا

**گمراه:** راستہ بھولا ہوا ، سیدھے راستے سے بھٹکا ہوا ، دین سے منحرف

**گمراه شدن**:راستے سے بھٹک جانا

**گمراه کردن**:راستے سے بھٹکا دینا

**مسافر بیچاره را گُمراه کردند**:بیچارے مسافر کو انھوں نے بھٹکا دیا

**گُمراہی**:راستے سے بھٹکنا، غلطی میں پڑنا

**درگمراہی افتادن**:گمراہ ہو جانا، صراط مستقیم سے بھٹک جانا، دین سے انحراف ہونا

**گُمرُک**:(ت) محصول، ٹیکس

**گمرک این اجناس چه قدر می شود**:ان اشیا کا محصول کس قدر ہو گا

**گمرک بستن**:محصول لگانا

**گمرک واردات**:درآمدات پر محصول

**بی گمرک**:جس کا محصول معاف ہو

**گمرک بردار**:جس پر محصول واجب ہو یا عاید ہو

**گمرک چی**: (ت) چنگی خانے کا افسر

**گمرک شُدِه**:جس کا محصول ادا کر دیا ہو

**گمرکی**:محصول سے متعلق

**گُمره**:گم راہ، بھٹکا ہوا

**گُمزاد**:بن پھول کا پودا، پودا جسے پھل بھی نہ آتا ہو

**گیاہان گمزاد**:پودے جنھیں پھل پھول نہ لگتا ہو

**گَمَست**:ایک قسم کا سرخ یا زرد رنگ کا شیشہ

**گُم شدِه**:جو گم ہو گیا ہو، جس کا کہیں پتا نہ چلے

**اشیای گم شده**:چیزیں جو گم ہو گئی ہیں

**گم نام**:بے نام، غیر مشہور شخص، جسے کوئی جانتا نہ ہو

**گمنامی**:بے شہرت ہونا، غیر معروف ہونا

**گمِیج**:مٹی کا بنا ہوا برتن

**گمیز**:پیشاب، بول، شاش

**گمیزندن**:پیشاب کرنا

**گُناه**:جرم، عصیان، کارید، معصیت

**گناہانش آمرزیدِہ شد**:اس کے جرم معاف کر دیے گئے

**گناہِ کوچک**:گناہ صغیرہ

**گناه کردن، مرتکب گناه شدن**:جرم کرنا، جرم کا مرتکب ہونا

**گناه بخش**:جرم کو بخش دینے والا

**گناہگار**:گناہ کرنے والا

**گناہگاری**:گناہ کرنا، جرم کا مرتکب ہونا

**گُنبد**:برج

**گنبد ازرق، گنبد گردنده**:برج فلک

**گنبد دار**:جس پر گنبد ہو

**گنبد مانند، گنبدی**:گنبد کی طرح

**گنج**:خزانہ، خزینہ زروسیم، پوشیدہ خزانہ

**گنج باد آورد**:وہ دولت جو بغیر محنت ہاتھ آئے ایران قدیم کے ساسانی بادشاہ خسرو پرویز کا ایک خزانہ

**گُنجا**:گنجائش

**گُنجار**:گلگونہ، غازہ

**گنجاندن، گنجانیدن**:گنجائش پیدا کرنا، جگہ بنانا، قیام کے لیے جگہ بنانا

**گُنجایِش**:سمائی، ٹھکانا، مقدار، ظرف، جگہ، استعداد، توانائی

**گنجایش داشتن**:جگہ ہونا، سمائی ہو سکنا

**گنج بان**:خزانہ دار، خزانچی

**گنج بخش**:فیاض، سخی، حضرت علی ہجویری کا لقب "گنج بخش فیض عالم مظہر نور خدا" انھیں کی شان میں کہا گیا ہے

**گنج خانه**:جہاں خزانے کی صورت میں اپنا مال دولت رکھا جائے

**گنج سُوختِه**:(۱)خسرو پرویز کے خزانوں میں سے ایک کا نام (۲)باربد کے تیس راگوں میں سے ایک راگ

**گنجشک**:کنجشک، چڑیا

**گنجفہ**:تاش کا کھیل

**بازی گنج**:تاش کی بازی

**گنجفہ بازی**:تاش کھیلنا

**گنجُور**:خزانے کا محافظ

**گنجُوری**:خزانے سے متعلق، گنجہ شہر کا رہنے والا

**گنجِہ**:ایک الماری جس میں سامان یا لباس وغیرہ رکھتے ہیں، نعمت خانہ

**گنجہ**:ایران کے ایک شہر کا نام جہاں مشہور شاعر نظامی کی پیدائش ہوئی اس شہر کے نام کی نسبت سے وہ نظامی گنجوی کہلائے

**گُنجیدن**:سمانا، جگہ پانا

**این آب درین ظرف نمی گنجد**:یہ پانی اس برتن میں نہیں سما سکتا

**این حرف بہ عقل نمی گنجد**:یہ بات عقل تسلیم نہیں کرتی

**گنجیدہ**:سمایا ہوا، جسے جگہ ملی ہو

**گَنجینہ**:خزانہ

**گند**:بدبو دار، متعفن

**گنددادن**:بدبو ہونا

**گندش بلند شد**:اس کی بدبو پھیلی

**گند آب**:بدبو دار پانی

**گندآرو**:گندے پانی کی نالی یا بدر رو

**گندانیدن**:گندا کرنا

**گندآور**:دلیر، شجاع، مرد میدان

**گند زدا**:متعدی جراثیم کو زائل کرنے والی چیز

**گندِش**:گندھک

**گندک**:گندھک

**گندگی**:غلاظت، نجاست

**گندگی**:فربہی، موٹا پن، لحیم شحیم ہونا

**گندَم**:گیہوں

**نان گندم**:گیہوں کے آٹے کی روٹی

**گندم نما جو فروش**:گندم نُما جَو بیچنے والا، دھوکے باز، مکار، فریبی

**گندم فُرُوش**:گندم بیچنے والا، گندم کا کاروبار کرنے والا

**گندم کُوب**:اناج گاہنے کا آلہ

**گندم گُون**:گندم کے رنگ کا، گندمی، خاکستری

**گندُمہ**:جلد پر ہلکے بھورے رنگ کے دھبے، چھائیاں

**گندمی**:گندم کے رنگ کا

**گندنا**:پیاز کی قسم کا پودا جس کی گٹھلی استوانہ نما ہوتی ہے اسے سلاد کے طور پر استعمال کرتے ہیں اور پکا کر بھی کھاتے ہیں

**گندِہ**:بدبودار، گلا سڑا ہوا

**گندِہ**:موٹا، لحیم شحیم

**گندہ کردن**:موٹا کرنا، کسی چیز کو بڑھانا

**گندہ آرُوغ**:بدبودار ڈکار

**گندہ بغل**:جس کی بغل سے بو آتی ہو

**گندہ پیر**:بہت بوڑھا

**گندہ دماغ**:مغرور، متکبر

**گندہ کار**:ناکارہ، بے مصرف، غیر موزوں، نا پسندیدہ

**گندہ مغز**:مغرور، متکبر

**گندیدِگی**:سڑاند، بدبو، کثافت

**گندیدن**:دیر تک کسی چیز کو رکھ کر گلا سڑا دینا

**گوشت در گرما می گندد**:موسم گرما میں گوشت دیر تک رکھا جائے تو گل سڑ جاتا ہے اس سے بدبو آنے لگتی ہے

**گندیدہ**:گلا سڑا ہوا، جس سے بدبو آئے، بدبودار

**گُنگ:** گونگا، جو بول نہ سکے، بے زبان مثال:

**زبان در وصف تو چون گنگ و لال است**
**کہ وصف چون توی کردن محال است**

آپ ایسی ہستی کے اوصاف بیان کرنے میں مجبور اور معذور ہوں، کیونکہ آپ کے اوصاف بیان کرنا ممکن نہیں

**گنگ مادر زاد:** پیدائشی گونگا

**نمایش گنگ:** گونگوں کا کھیل

**گُنگ:** پانی کا مٹی کا پائپ

**گَنگ:** خمیدہ، ٹیڑھا، کج

**گنگ:** گنگا، بھارت کا دریا گنگا

**گنگار:** سانپ جس نے تازہ کچلی اتاری ہو

**گنگل:** شوخی، ہنسی مذاق

**گنگل کردن:** شوخی کرنا، مذاق کرنا

**گنگلاج:** لکنت

**گنگی:** گونگا پن

**گنہ:** گناہ، جرم، کارید، معصیت

**یک ثواب ببینند و صد گناہ بخشند:** ایک ثواب دیکھتے ہیں اور سو گناہ بخش دیتے ہیں

**گنہ:** کونین، سنکونا کی چھال کا جوہر جو بخار روکنے، قوت دینے کے لیے استعمال ہوتا ہے

**گَو:** بہادر، دلیر، شجاع، دلاور، مرد میدان سورما

**گو:** گاؤ، گائے

**گو: گفتن**=کہنا سے فعل امر، کہو (بگو)

**پُرگو:** زیادہ باتیں کرنے والا

**دروغ گو:** جھوٹ بولنے والا، جھوٹا

**گفت و گو:** گفتگو، بات چیت

**گوکہ:** اگرچہ

**گومباش:** ایسا نہ ہو

**گُو: گوی:** گیند، بال، ہر چیز جو گول ہے

**گوی بردن:** کھیل جیت لینا

**بشاہنامہ فردوسی نغز گو از پیش گویندگان**

**گوی برد:** نظم گو شاعر فردوسی تھے کہ اپنے شاہنامے کی بدولت سابق شاعروں سے بازی لے گئے یعنی برتری حاصل کر لی

**گوی ربودن:** کھیل جیت لینا

**این گوی و این میدان:** یہ گیند ہے اور یہ میدان یعنی آؤ مقابلہ ہو جائے

**گوا:** گواہ، شاہد

**گواچُو:** گواچہ، جھولا جو درخت میں لگایا جاتا ہے، جس میں جھولا جھولتے ہیں

**گوار:** گواریدن= ہضم کرنا سے فعل امر، ہضم کرلو، ہضم کے لائق، مزاج کے موافق، پسند

**خوشگوار:** دل کو اچھا لگنے والا

**ناگوار:** جو دل کو اچھا نہ لگے

**گوارا:** پسندیدہ، مرغوب، موافق، لطیف، خوش آیند

**این غذا بمن گوارہ شد:** یہ غذا میرے موافق ہوئی

**گوارا شدن:** پسند ہونا، پسندیدہ ہونا

**گواراندن، گوارانیدن:** ہاضمے میں مدد دینا، موافق ہونا، پسندیدہ ہونا

**گوارائی:** پسندیدگی، گوارا ہونا، موافقت، مناسب حال

**گواردن:** خوب ہضم ہونا

**گوارِش:** عمل ہضم

**گوارَندگی:** گوارائی، موافقت، پسندیدگی

**گوارندِہ:** ہاضمے کو تقویت دینے والا

**جوہر گوارندہ:** ہضم کرنے کا عنصر

**گوارِہ:** گائے بھینسوں کا ریوڑ

**گواریدن:** موافق ہونا، ہضم ہونا، ہضم کرنا، مناسب حال ہونا

**گواژ:** طعنہ، سرزنش، شوخی

**گوالیدن:** جمع کرنا، بڑھانا، نشوونما ہونا

**گوانجی:** رہنما، قائد، جوانمرد، مرد میدان

**گوانگلہ:** گوی انگلہ، تکمہ، بٹن

**گواہ:** ثبوت بہم پہنچانے والا، گواہی دینے والا، شہادت دینے والا شاہد

**گواہ آوردن:** شہادت دینے کے لیے کسی کو لانا یا بلانا

**گواہ گرفتن:** گواہ طلب کرنا

**گواہی ہرای راستی سخن خود ندارد:** اس کے بیان کی سچائی کے لیے کوئی شہادت دینے والا نہیں

**خدا گواہ است:** خدا میرا شاہد ہے

**گواہی دادن:** شہادت دینا

**کی گواہی می دھد کہ آنرا زدہ اند؟** کون گواہی دیتا ہے کہ لوگوں نے اسے مارا ہے؟

**گوای:** گواہی، شہادت

**گواہی نامہ:** شہادت نامہ

**گوّبارہ:** گاووں بیلوں کا گلہ

**گوچہ:** الوچہ، الوچہ کا درخت

**گوچہ فرنگی:** ٹماٹر

**گود:** گہرا عمیق

**گود خاک برداری:** کوڑا کرکٹ ڈالنے کا گڑھا

**گود زورخانہ:** اکھاڑا جہاں پہلوان کسرت کرتے ہیں

**گود کردن:** گہرا کرنا

**این چاہ خیل گود است:** یہ کنواں بہت گہرا ہے

**زمین گود:** گڑھا، میدان کی نشیبی جگہ

**گودال:** گڑھا، کھائی، خندق، جوہڑ

**گودال آب باران:** جوہڑ جس میں بارش کا پانی جمع ہو جاتا ہے

**گودال کندند:** انھوں نے کھائی کھودی

**گودرز:** اشکانی بادشاہ، نیز ایران کے ایک مرد میدان کا نام

**گودرہ:** ایک قسم کی مرغابی، گائے کے بچھڑے کو بھی گود رہ کہتے ہیں

**گودہ:** جوہڑ، کھائی

**گودی:** گہرائی، کھوکھلا، خالی

**گودی آن چہ قدر است:** اس کی گہرائی کتنی ہے

**گور:** قبر

**گورکردن، درگور نہادن:** دفن کرنا

**گور:** جنگلی گدھا

**گورخر:** جنگلی جانور جس کا رنگ زرد اور جس کے اوپر دھاریاں ہوتی ہیں

**گور:** گبر، آتش پرست

**گوراب:** چھتری، گنبد، برجی

**گورابہ:** مزار، مقبرہ، قبر کا برج

**گوراسپ:** زیبرا

**گورخر:** دیکھیے گور

**گورزاد:** بالشتیا، کوتاہ قد، پست قامت

**گورستان:** قبرستان

**گورشگاف:** کفن چور

**گورکن:** قبریں کھودنے والا

**گورگیا:** خاردار جھاڑی جسے اونٹ چرتے اور کھاتے ہیں، بھکڑا

**گُورگیر:** گورخروں کا شکاری

**گوری:** خوشی، مسرت، راحت

**گوری کردن:** خوشی منانا

**گُوریل:** گوریلہ

**گوز:** گردو، اخروٹ

**گُوز:** معدے کی ہوا کا اخراج، پاد

**گوزدادن:** ہوا خارج ہونا

**گوَزن:** ہرن، بارہ سنگا، رینڈیر

**گوزن بچہ:** ہرنی کا بچہ، ہر نوٹا

**گُوزیدن:** معدے کی ہوا کا خارج ہونا، پادنا

**گوزِینہ:** خاص قسم کی شیرینی جو اخروٹوں کے مغز سے تیار کی جاتی ہے

**گُوسالہ:** بچھڑا

**گوسالہ اختہ:** خصی کیا ہوا بچھڑا

**گوسالہ پرَست:** بچھڑے کا پرستار

**گوسالہ پرستی:** بچھڑے کی پرستش کرنا

**گوسپند:** گوسفند، بھیڑ، مینڈھا

**گوسفند:** بھیڑ، مینڈھا

**گوش:** کان

**دیوار ہم گوش دارد:** دیوار کے بھی کان ہوتے ہیں یعنی احتیاط سے بات کرنی چاہیے

**گوش ایستادن:** چھپ کر کسی کی بات سننا

**گوش بر در داشتن:** کسی کا انتظار کرنا، کسی کے انتظار میں کان دروازے پر لگے رہنا

**گوش بریدن:** کان کاٹنا

**گوشَت بمن باشد:** میری بات سنیے

**گوش خواباندن:** موقع کا انتظار کرنا

**گوش دادن:** کان دھرنا، سننا

**گوشزَد کرنا:** اطلاع دینا، بتانا

**گوشش ازین حرف ہا پُر است:** اس قسم کی باتیں سننے کا وہ عادی ہے

**گوش مالیدن:** گوشمالی کرنا، سزا دینا، کان کھینچنا

**گوشم باین حرف ہا بدھکار نیست:** (محاورہ) اس قسم کی باتوں کی مجھے پروا نہیں

**اگر این خبر بگوش او برسد:** اگر یہ خبر اس کے کان تک پہنچ جائے

**بمعلم گوش بدہ:** استاد کی بات سن

**بگوش رسیدن:** کان تک پہنچنا

**پنبہ از گوش درآوردن:** سننے کے لیے تیار ہو جانا

**پنبہ در گوش نہادن:** کان میں روئی رکھ لینا، کوئی توجہ نہ دینا

**درگوش کردن:** کان میں کانٹا وغیرہ پہننا

**ہنوز خبر ورودِ مابگوش او نرسانِدہ اند:** ہمارے یہاں پہنچنے کی خبر اس کے کانوں تک نہیں پہنچائی گئی

**گُوشاسب:** نیند، خواب خوشی

**گُوشانِہ:** کمینگاہ، جہاں گھات لگا کر بیٹھا جائے، گوشہ، زاویہ

**گوش بدر:** بیتابی سے انتظار کرنا

**گوش بُر:** فریبی، مکار، دھوکے باز، ٹھگ

**گوش بُری:** فریب، دغابازی، دھوکے بازی

**گوش بریدن:**فریب دینا

**گوش بری کردن:**فریب دینا

**گوش بزنگ:**بے تابی سے منتظر ہونا

**گوش بُریدہ:**جس کے کان کٹے ہوں

**گوش پاک کن:**تنکا جس سے روئی لگا کر کان صاف کیا جاتا ہے

**گوشت:**لحم، ماس

**گوشت آہو:**ہرن کا گوشت

**گوشت بُزغالہ:**بکری کے بچے کا گوشت

**گوشت گُوسالہ:**بچھڑے کا گوشت

**گوشت گوسفند:**بھیڑ، یا مینڈھے کا گوشت

**گوشت نمک سُودہ (یازدہ):**گوشت جس پر نمک لگایا گیا ہو

**گُوشتالُو، گوشتالود:**فربہ، موٹا تازہ، بھرے بھرے جسم والا

**گُوشتخوار:**گوشت کھانے والے

**حیوانات گوشت خوار:**گوشت کھانے والے جانور

**گوشت دار:**موٹا تازہ، لحیم شحیم، بھرے بھرے جسم والا

**گُوش داشتن:**غور سے سننا

**گوشت رُبا:**گوشت اڑالے جانے والا پرندہ، چیل وغیرہ

**گوشت رَفتہ:**کمزور، مریل جانور کا گوشت

**گوشت کُوب:**چھرا جس سے گوشت کا قیمہ کرتے ہیں

**گوشت مند:**موٹا تازہ، مجرب

**گُوشتی:**(۱)مجرب (۲)گوشت کی رکابی، (۳)غذا جس میں پکا ہوا گوشت شامل ہو (۳)گوشت کے رنگ کا

**گُوش درد:**کان کا درد

**گوشِ دریا:**گوش ماہی، صدف، سیپی، گھونگا، غلاف صدف

**گوش زد:**یاد آوری، افواہ، اطلاع، سنی ہوئی بات

**گوش زدکردن:**اطلاع دینا، توجہ دلانا، با ضابطہ اطلاع دینا

**گُوشک:**چھوٹا کان

**گُوشمال، گوشمالی:**سرزنش، تنبیہ، تادیب، ہلکی سزا، کان کھینچنا

**گُوشمال خوردن:**سزا پانا، تنبیہ ہونا

**گوشمال دادن:**سرزنش کرنا، تنبیہ کرنا

**گُوشماہی:**گوش دریا، گھونگا، صدف، سیپی

**گُو شوار، گو شوارہ:**کان کی بالی

**گُوشہِ:**(۱)کونہ، زاویہ، کنج (۲)اشارہ، کنایہ (۳)شکل (۳)طنزیہ بات کرنا

**گوشہِ ابرو خم کردن:**ابروکا خمیدہ ہونا، غصے میں آنا

**گوشہ جِگر:**جگر گوشہ، جگر کا ٹکڑا، نہایت پیارا بیٹا یا بیٹی

**گوشہ چشم:**آنکھ کا کونہ

**گوشہ حرف را گرفتن:**کسی کے بیان کی تائید کرنا

**گوشہ زدن:**طنز کرنا، طنزیہ بات کرنا

**گوشہ کارِ کسی را گرفتن:**کسی کے کام میں مدد دینا

**گوشہ کمان:**کمان کا سرا

**گوشہ گرفتن، گوشہ نشستن:**سبکدوش ہونا، خلوت نشینی اختیار کرنا

**در گوشہ نہادن:**الگ اٹھا رکھنا

**گُوشہ دار:**زاویہ دار، بات جس میں طنز کا پہلو ہو

**گُوشہ گُزین:**خلوت گزین، خلوت میں جا بیٹھنے والا،

تنہائی پسند، سبکدوش

**گوشہ گیر:** گوشہ نشین، لوگوں سے دوری اختیار کرنے والا

**گوشہ نشین:** خلوت نشین، تنہائی پسند، تارک الدنیا درویش

**گوشہ نشینی:** خلوت نشینی، ترک دنیا، درویشی

**گوشہ نشینی اختیار کردن:** خلوت نشین ہونا، تنہائی اختیار کرنا

**گوشہ و کنایہ زدن:** طعنہ دینا، ملامت کرنا، طنزیہ گفتگو کرنا

**گُوشی:** (۱) ٹیلیفون میں بات سننے والا (۲) سٹیتھوسکوپ، صدربین

**گوشی:** کان سے متعلق

**گوگرد:** گندھک

**جوہرِ گوگرد:** سلفیورک ایسڈ

**گوگردی:** جو گندھک اور آکسیجن وغیرہ سے مرکب ہو

**گول:** فریب، دھوکا

**گول خوردن:** فریب کھانا، دھوکے میں آنا

**گول دادن:** فریب دینا، چالاکی کرنا

**گول کسی را خوردن:** کسی کے فریب میں آنا

**آدم زُود باوَر گول می خورد:** جلد یقین کر لینے والا شخص دھوکا کھاتا ہے

**پیرزن او را گول زد:** بوڑھی عورت نے اسے فریب دیا

**گولانج:** ایک قسم کا حلوہ

**گول خور:** آسانی سے فریب میں آ جانے والا

**گول زن:** دھوکے باز، فریبی، مکار، چالاکی کرنے والا

**گولہ:** گلولہ، بندوق کی گولی، توپ کا گولا

**گون:** (۱) ایک قسم کا خاردار پودا جس کا تنا موٹا، شاخیں لمبی اور گنجان ہوتی ہیں

**گون:** رنگ، قسم، وضع، عام طور سے یہ لاحقے کے طور استعمال ہوتا ہے

**عناب گون:** عناب کے رنگ کا

**گلگون:** گلاب کے پھول جیسا

**گوناگون:** رنگ رنگ کا، طرح طرح کا، قسم قسم کا

**گونہ:** چہرہ، رخسار، گال

**گونہ:** قسم، وضع، انداز، طرح

**بدین گونہ:** اس طرح سے

**چگونہ:** کس طرح سے

**گونہ گونہ:** گونا گون

**گونی:** پٹ سن کی بوری

**گونیا:** راج یا ترخان کا گنیا، مثلث یا قائم الزوایہ اوزار جس ے سطح کی ہمواری کا پتا چلتا ہے

**گونیا کردن یا گونیا گرفتن:** آلے سے سطح کی ہمواری کا پتا چلانا

**گوہ:** پچر، پھانا، فانہ، لکڑی کا موٹا تختہ جس پر لکڑی رکھ کر آرا چلایا جاتا ہے

**گوَہ:** گواہ کا مخفف

**گوہ:** گہ

**گوہر:** قیمتی موتی، مروارید، کسی کی ذات، اصل، حسب نسب

**گوہر را در رِشتہ کشیدن:** موتی کو دھاگے میں پرونا

**گوہر سُفتن:** موتی پرونا

**گوہر شب چراغ:** ایک روایتی عقیق جو رات کے وقت چمکتا دکھائی دیتا ہے

**گوہرش پاک است:** وہ پاک حسب نسب کا ہے، وہ

نیک فطرت یا نیک ذات ہے

**گوہر یکدانہ:** دریکتا، لاثانی موتی

**بدگوہر:** بد اصل، بد فطرت

**گوہر بار:** موتی برسانے والا

**گوہر بیز:** موتیوں کی جانچ پڑتال کرنے والا، موتی برسانے والا

**گوہر دار:** چمکدار، درخشان

**شمشیرِ گوہردار:** چمکدار تیز تلوار

**گوہر ریز:** گوہر بار، موتی نچھاور کرنے والا

**گوہر زا:** موتی لانے یا پیش کرنے والا

**گوہر شاد:** شاہرخ پسر امیر تیمور کی زوجہ جس نے مشہد میں مسجد تعمیر کرائی جو مسجد گوہرشاد کے نام سے مشہور ہے

**گوھری:** جواہرات کا کاروبار کرنے والا، جوہری

**قدر زر زرگر بداند قدر جوہر جوہری:** سونے کی قدر و قیمت سنار ہی جانتا ہے اور جوہر کی قدر و قیت جوہری ہی جانتا ہے کوئی دوسرا جو ان کے فن کو نہیں جانتا ان کی حقیقت کو نہیں جان سکتا

**گوی:** گو، بگو، کہو

**گویا:** بولتا، بولنے والا، سخن گو

**گویا شدن:** بولنا، باتیں کرنا، بچے کا بولنا شروع کرنا

**گویا کردن:** بولنا سکھانا، بولنے کا ڈھنگ بتانا

**خدا نطق شمارا گویا کند:** خدا تمہیں بولنے کی صلاحیت دے

**عیسی(ع) را طفل گویا می نامیدند:** حضرت عیسی(ع) کو بچپن میں بولنے والے بچے کا نام دیا گیا تھا

**گویا:** شاید

**گویائی:** بولنے کی قوت، سخن گوئی

**گوی باز:** گیند کا کھیل یا پولو وغیرہ کھیلنے والا

**گوی بازی:** پولو وغیرہ کھیلنا

**گویند:** **گفتن**= کہنا، کا فعل مضارع گوید، کہتے ہیں، کہا جاتا ہے

**گویندگی:** تقریر، بولنے کی قوت، قوت بیان

**گویَندہ:** مقرر، تقریر کرنے والا، باتیں کرنیوالا

**گویندۂ داستان:** داستان بیان کرنیوالا

**گویہ:** تقریر

**گوئی:** گویا کہ، تو کہتا ہے

**گوئی کہ دلش از سنگ ساختہ است:** تو کہتا ہے کہ اس کا دل پتھر کا بنا ہے، بڑا سنگدل ہے

**گوئیا:** گویا

**گہ:** گاہ کا مخفف

**گُہ:** پاخانہ، گوبر، کھاد، براز

**گِہان:** گیہان، جہان

**گُہَر:** گوہر، قیمتی موتی

**گہگاہ:** گاہگاہ، گاہے گاہے، کبھی کبھی

**گہگیر:** خودسر، سرکش، نافرمان، اطاعت سے منحرف

**گہوارِہ:** پنگوڑا، پالنا، جھولنا، مہد، بچوں کا کھٹولا

**گہوارہ ای:** پنگوڑے جیسا

**گہی:** گاہی، گاہے، کبھی

**گی:** بطور لاحقہ استعمال ہوتا ہے دیوانہ سے دیوانگی، پاگل پن، جنون، فرزانہ سے فرزانگی، دانشمندی

**گیا، گیاہ:** گھاس، پودا، نبات، سبزی، گیاہان جمع

**گِیاہان طِبّی:** وہ پودے جو دواؤں کے کام آتے ہیں

**مجموعه گیاہان خشک:** خشک پودوں کا مجموعہ

**گیاغ:** گیاہ

**گیاہ جمع کن:** پودے جمع کرنے والا

**گیاہ خوار:** گھاس پات کھانے والے

**جانوران گیاہ خوار:** گھاس پات کھانے والے جانور

**گیاہ دار:** سطح زمین جہاں گھاس اور دوسرے پودے اگتے ہیں

**گیاہ شِناس:** نباتات کا علم رکھنے والا، باٹونِسٹ (انگ)

**گیاہ شناسی:** نباتات کا علم، باٹونی (انگ)

**گیاہ فروش:** گھاس وغیرہ بیچنے والا

**گیاہک:** تھوڑی گھاس یا نباتات

**گیاہ نامہ:** نباتات کے علم یعنی باٹونی کی کتاب، جڑی بوٹیوں کے علم کے متعلق کتاب

**گیاہی:** جڑی بوٹیوں سے متعلق

**گیپا:** جانوروں کا مغز جو پکا کر کھایا جاتا ہے، خوراک جو بھیڑ وغیرہ کے معدے میں چاول، لوبیا اور قیمہ بھرکر پکاتے ہیں

**گیپور:** ریشم یا سوت کی بنی ہوئی ڈوری، لیس کا موٹا حاشیہ

**گیتار:** وائلن کی قسم کا موسیقی کا ساز

**گیتی:** جہاں، دنیا

**گیتی آرا:** جہاں آرا، دنیا کے لیے باعث آرائش

**گیتی افروز:** جہاں افروز، دنیا کو روشن کرنے والا

**گیتی آفرین:** جہاں آفرین، کائنات کو تخلیق کرنے والا پروردگار

**گیتی سِتان:** جہاں کو فتح کرنے والا

**گیتی نما:** جہان نما، جس سے دنیا کا علم میسر ہو

**گیتی نوَرد:** جہاں نورد، دنیا بھر میں گھومنے پھرنے والا، سیاح

**گیج:** سرگشتہ، آشفتہ، جسے دوران سرکی تکلیف ہو، خیرہ، پریشان، سراسیمہ، بدحواس

**گیج خوردن:** بد حواس ہو جانا

**گیج شدن:** سراسیمہ ہو جانا، آشفتہ ہو جانا

**این دوا مریض را گیج کرد:** اس دوا نے مریض کو بد حواس کر دیا

**معمًا او را گیج کرد:** معمے نے اسے پریشان کر دیا

**گیج کُنندہ:** پریشان اور بد حواس کرنے والا

**گیج گاہ:** کنپٹی، شقیقہ

**گیجی:** سراسیمگی، آشفتگی، پریشانی

**گیر: گرفتن**=پکڑنا سے فعل امر، پکڑ لو، پکڑنے والا

**دستگیر:** ہاتھ تھامنے یا پکڑنے والا، حامی، مدد گار

**ماہی گیر:** مچھلیاں پکڑنے والا، مچھیرا

**گیر:** مشکل، رکاوٹ، مانع، (۲) پکڑنے کی قوت

**گیر آمدن:** میسر آنا، حاصل ہونا، دستیاب ہونا، گرفت میں آنا، پھنس جانا

**گیرافتادن:** قابو میں آنا، پکڑا جانا

**گیرانداختن، گیردادن:** دھوکا دینا، مصیبت میں مبتلا کرنا

**گیرآوردن:** جھپٹنا مارنا، حاصل کرنا

**گیرکردن:** مشکل پیش آنا، الجھنا، پھنس جانا

**بہ بدخوری گیر آمدہ ام:** کھانے کی بے احتیاطی نے مجھے پریشان کر دیا ہے

**ریسمانِ باد بادک شاخه درخت گیر کرد:** پتنگ کی ڈوری درخت کی شاخ میں پھنس گئی

**کاغذ خوب گیرنمی آید:** اچھا کاغذ میسّر نہیں

**گیرا:** (۱)اثر کرنے والی (۲)لینے پکڑنے والی، دلربا

**دعائش گیرا است:** اس کی دعا اثر کرنے والی ہے، مستجاب ہے

**گیراگیر:** گیرو دار

**گیراندن:** جلانا، روشن کرنا

**با چه چیز آتش می گیرانید:** کس چیز سے آگ جلاتے ہو

**گیرانہ:** روشن کرنا، جلانا

**گیرانیدن:** گیراندن

**گیرائی:** گرفت، پکڑ، پکڑنے کی قوت، قبولیت، با اثر، موثر

**گیرندگی:** کشش، دلکشی، دل ربائی

**گیرندہ:** وہ آلہ جس کے ذریعے لاسلکی کے پیغامات وصول ہوتے ہیں

**گیرَندہ:** (۱)حاصل کرنے والا، یابندہ، مرسل الیہ (۲)دلکش، دلربا

**گیرنده وجه:** رقم وصول کرنے والا

**او صدای گیرنده ای دارد:** اس کی آواز بڑی دلکش ہے

**گیروانکہ:** (ت)پاؤنڈ، تقریباً نصف سیر کا وزن

**یک گیر وانکه چائے:** ایک پاؤنڈ چائے

**گیرو دار:** نزاع، جھگڑا، لڑائی بھڑای، دنگا، دھینگا مشتی

**گیرہ:** کلپ جس سے کاغذ پکڑے جاتے ہیں، چمٹی

**گیرہ در:** دروازے کی کنڈی یا زنجیر

**گیرہ کاغذ:** کاغذوں کا کلپ

**گیس:** خواتین کے بال، لمبے بال، لٹیں، گیسو

**گیس دستی، گیس رعایتی:** مصنوعی بال، وگ وغیرہ

**گیس باف:** موباف، بال باندھنے کا ربن

**گیس بریدہ:** مجازاً بے شرم، بے حیا

**گیس بند:** سرکا بندھن، فیتہ، بالوں کو باندھنے کی پٹی

**گیس سفید:** بوڑھی عورت، محافظ یا نگران عورت

**گیسو:** عورتوں کے بالوں کی لٹ

**گیسو بریدہ:** جس کے بال کٹے ہوں

**گیسو بند:** گیس بند، خواتین کا سر کا بندھن

**گیسو پوش:** عورتوں کے پہننے کی ٹوپی جو سارے سر کو ڈھانپ لیتی ہے

**گیشہ:** دریچہ، چھوٹی کھڑکی

**گیل:** گیلان کا رہنے والا، گیلان میں رہنے والا ایک قبیلہ

**گیلی:** گیلان سے منسوب

**گیلاس:** موسم بہار کا پھل، آلو بالو، شاہدانہ، چیری وغیرہ

**گیلاس:** گلاس (شیشے کا)

**گیلان:** ایران کا شمالی صوبہ جو ماژندران کے مغرب میں ہے

**گیلانات:** صوبہ گیلان کے شہر

**گیلانی:** گیلان کا رہنے والا، گیلان سے متعلق

**گیلک:** گیلان کا رہنے والا

**گیلکی:** گیلان کی مقامی بولی

**گیلہ:** عروس کا ایسا زیور جس سے پردے کی کیفیت پیدا ہو جائے

**گین:** بطور لاحقہ استعمال ہوتا ہے، مثلاً شرم سے شرمگین، شرمیلی، اندوہ سے اندوہگین، غم سے غمگین

**گِینہ:** آبگینہ ، شیشہ ، بلور

**گِیو:** ایک تاریخی شخصیت گودرز کا بیٹا

**گیومرث:** کیومرث، ایران قدیم کا بادشاہ

**گِیوہ:** کپڑے کا بوٹ گرمیوں میں پہننے کا

**گیوہ کش:** کپڑے کے بوٹ بنانے والا

**گِیَہ:** گیاہ کا مخفف

**گَیہان:** جہان، دنیا

**گیہان خدیو:** جہان کا بادشاہ

# ل

**ل:** فارسی ابجد کا ستائیسواں حرف، عربی کا تئیسواں اور اردو کا تیسواں حرف ابجد کے اعداد کے حساب سے ل کے تیس عدد ہیں

**ل:** برائے، واسطے، لیے

**لِلّٰہ:** برائے خدا

**لا:** تہ، پرت، اندر، اندر کی طرف، ساتھ نیچے

**دو لا:** دو تہیں، دہرا، دگنا

**طناب چہار لا:** چار تاروں سے بنی ہوئی ڈوری

**کاغذ را لای کتاب گذاشت:** خط اس نے کتاب کے اندر رکھا

**لای دیوار:** دیوار کے ساتھ یا نیچے

**لای کتاب:** کتاب میں یا کتاب کے اندر

**لا:** نہیں، کلمہ نفی

**لا و نِعَم:** نہیں اور ہاں

**لا اُبالی:** بے پروا ، بیباک

**لا ابالی گری:** بے پروای، بے باکی، نا عاقبت اندیشی

**لا اَدری:** لا اعلم، مجھے معلوم نہیں

**لا اقَل:** کم نہیں

**لا اِلہ:** لا الہ الااللّٰہ کا مخفف

**کلمہ طیبہ - لا الہ الا اللّٰہ محمدالرسول اللّٰہ:** خدا کے سوا کوئی پرستش کے لائق نہیں اورحضرت محمد مصطفی(ص) اس کے بھیجے ہوے رسول ہیں

**لابُدّ:** بیشک، یقینی

**لابدی:** یقینی، بیشک، ضروری

**لابراتوار:** لبارٹیری کا مفرس علمی سائنسی تجربہ گاہ کا خصوصی مقام، تجربہ گاہ

**لا برلا ، لابلا:** تہ در تہ

**لابلای آنرا نگاہ کرد:** اس کی تہوں کے اندر نظر ڈالی

**لابِہ:** عجز و نیاز، التجا ، التماس، درخواست، تضرع

**لابہ کردن:** التماس کرنا ، التجا کرنا ، منت سماجت کرنا

**لابِیدن:** التجا کرنا ، التماس کرنا

**لات:** محتاج، مفلس، بینوا ، محروم، بے نصیب

**لات و لُوت:** انتہائی محتاج، ننگے پاؤں والا، تنہا

**لات:** ایک بت جو قبل از اسلام حرم کعبہ میں نصب تھا لوگ اس کی پرستش کرتے تھے

**لاتار:** لاٹری (انگ) قرعہ اندازی، قسمت آزمائی

**لاتعد:** (ع) لا تعداد

**لاتو:** زینہ ، سیڑھی

**لاتی:** محتاجی، افلاس، غربت، بینوائی، محرومی، آوارگی

**لاتین:** لاطینی

**لاتین دان:** لاطینی زبان جاننے والا

**لاتینی:** لاطینی زبان

**حروف لاتینی:** لاطینی زبان کے حروف

**لاج:** برہنہ، عریاں، لات و لوت

**لاجُرعہ:** پیالے میں جو بھی ہے اسے ایک ہی بار پی جانا

**لاجَرَم:** بیشک، یقینی، لابد، مسلمہ طور سے، ناگزیر

**لاجواب:** جس کے پاس جواب کے لیے کوئی دلیل نہ ہو، خاموش

**لا جواب شدن:** جواب نہ بن پڑنا، جواب نہ دے سکنا

**لاجوَرد:** آسمانی رنگ کا ایک قیمتی پتھر جس سے انگشتریوں کے نگینے بنائے جاتے ہیں

**گنبد لاجورد:** آسمانی رنگ کا گنبد

**لاجوردی:** نیلے رنگ کا، نیلگون

**آسمان لاجوردی:** نیلگون آسمان

**لاچ:** فریب، مکر، حیلہ، شوخی، مسخرہ پن

**لاحَق:** (۱) ساتھ ملا ہوا، ملحق، منسلک، شامل کیا گیا (۲) درج ذیل

**کلمات لاحق آن:** اس کے بعد کے کلمات، اس سے ملحق کلمات یا بیان

**لاحِقَہ:** منسلک، شامل ہونے والا، کوئی لفظ جو کسی لفظ کے آخر میں شامل کیاجائے مثلاً ستم سے ستمگر

**بدون سابقہ و لاحقہ:** بغیر کسی تعلق کے، بغیر کسی سند، مثال یا دلیل کے

**لاحَول:** نفرت اور حقارت کے اظہار کا کلمہ، شیطان کو دور کرنے اور بھوت پریت کو دفع کرنے کا کلمہ

**لاحول ولاقوۃ الاباللہ:** قوت صرف اللہ کی ہے اور کسی کی نہیں

**لاخ:** عدد کے معنی میں آتا ہے، چند لاخ، کتنے

**لاخ:** بطور لاحقہ استعمال ہوتا ہے مثلاً سنگ سے سنگلاخ، پہاڑی علاقہ

**لاخِہ:** پھٹے پرانے کپڑے پھٹا پرانا

**لاخہ دوز:** پھٹے کپڑے سینے والا

**لاد:** حریر، دیبا، نرم و لطیف کپڑا

**لادن:** زرد رنگ کا خوشبودار پھول، باغوں میں اس کے پودے لگائے جاتے ہیں، خوشبو کے لحاظ سے اس میں بڑی دلربائی پائی جاتی ہے مثال:

**باد بہشت می گذرد یا نسیم باغ**
**یا نکہتِ دہانِ تو یا بُوی لادن است**

یہ بہشت کی ہوا آ رہی ہے یا باغ سے مہک لانے والی نسیم ہے یا لادن کے پھول کی خوشبو اس ہوا میں ہے یا یہ تمہارے دہن کی خوشبو ہے

**لادِہ:** نادان، احمق، بے وقوف

**لار:** لارستان کا شہر

**لارِستان:** ایران کا جنوبی صوبہ

**لارک:** بندر عباس (جسے اب بندر خمینی کہتے ہیں) کے جنوب میں ایک جزیرے کا نام

**لارُوپ:** ایک مشین جس سے دریا یا سمندر کی تہ سے گاد یا کیچڑ نکالا جاتا ہے

**کشتیِ لاروب:** دریا یا سمندر کی تہ سے گاد یا کیچڑ نکالنے والی کشتی

**لاروبی:** تلچھٹ، گاد یا کیچڑ ہٹا دینا

**لاری:** لارستان کا رہنے والا

**لارَیب:** بیشک

**لازال:** یہ کبھی فنا نہ ہو، ہمیشہ قائم رہے

**لازِم:** (ع) ضروری

**لازِم آمدن:** ضروری ہو جانا۔

**لازم آمد که او را بیرون کنند:** یہ ضروری تھا کہ اسے نکال باہر کریں۔

**لازم است که:** ضروری ہے کہ۔

**لازم داشتن:** ضروری سمجھنا۔

**لازم دانِستن:** ضروری سمجھنا۔

**لازم شُدن:** ضروری ہو جانا۔

**لازم نیست که خود را زحمت دہید:** ضروری نہیں کہ آپ تکلیف کریں۔

**چه لازم است که این طور غمگین باشید:** کیا ضروری ہے کہ آپ اس طرح اداس بیٹھیں۔

**رفتن آنجا لازم نیست:** وہاں جانا ضروری نہیں۔

**لازِمہ:** ضروری شرط، ضروری، نتیجہ لازم۔

**مساعِدَت لازمۂ دوستی است:** امداد یا ہمراہی دوستی کے لیے ضروری ہے۔

**لازوال:** جسے زوال نہ ہو، ہمیشہ قائم رہنے والا، دائمی، باری تعالی کی صفت ہے۔

**لازوَرد:** لاجورد۔

**لاس:** (۱)دکھاوے کی محبت (۲)خام ابریشم (۳) مادہ جانور۔

**لاس زدن:** دکھاوے کی محبت کرنا۔

**نرولاس:** (۱)نر اور مادہ (۲)دروازے کے دو طاق، بہترین حصہ اور ناپسندیدہ حصہ۔

**لاس زن-لاسی:** دکھاوے کی محبت کرنے والا، ظاہری محبت کرنے والا۔

**لاستیک:** ربڑ۔

**لاستیکی:** ربڑ کا بنا ہوا۔

**لاسِیما:** (ع)ترجیح کے موقع پر جو لفظ بولا جائے مثلاً علی الخصوص، بالخصوص۔

**لاش-لاشہ:** مردہ کا جسم، میّت۔

**لاشخُور:** مردے کا گوشت کھانے والے جانور، گدھ، کرگس وغیرہ۔

**لاشرِیک:** جس کا کوئی شریک نہ ہو۔

**خدای لاشریک:** خداوند تعالی جس کا کوئی شریک نہیں۔

**لاشَک:** بیشک۔

**لاشَہ:** لاش۔

**لاشی:** بیکار چیز، نا چیز۔

**لاصِق:** (ع)چسپنے والا، چسپندہ، چپک جانے والا۔

**لاط:** (۱)محتاج (۲)لوطی۔

**لاطار-لاطاری:** لاتری، قرعہ اندازی، قسمت آزمائی۔

**لا طائل:** (ع)فضول، بیکار۔

**کلام لا طائل:** فضول باتیں، بیہودہ باتیں۔

**لاطری:** لاطاری، لاتری، قسمت آزمائی، قرعہ اندازی۔

**لاطِین:** لاتین، اٹلی۔

**لا عِلاج:** جس کا علاج نہ ہوسکے، بے بس، مایوس۔

**لا علاجی:** علاج نہ ہو سکنا، بے بسی، بیچارگی، مایوسی۔

**لا عِن:** (ع)دشنام دینے والا، لعن طعن کرنے والا۔

**لاغ:** شوخی، تمسخر۔

**لاغِر:** کمزور، دبلا پتلا۔

**لاغر شدن:** کمزور ہوجانا۔

**لاغرمیان:** پتلی کمر والا۔

**لاغَیر:** کوئی اور نہیں۔

**لاغِیہ:** (ع)بیہودہ او ر باطل باتیں۔

**لاف:** ڈینگ۔ شیخی، گپ، گھمنڈ۔

**لاف زدن:** شیخی بگھارنا۔

**او از شَجاعت خود لاف می زند:** وہ اپنی

دلیری کی شیخی بگھارتا ہے۔

**لاف زن:** ڈینگیں مارنے والا۔

**لاف زنی:** شیخی بگھارنا۔

**لاف وگزاف:** تعلّی، خود ستائی، یاوہ سرائی، اپنی بڑائی کی ڈینگیں مارنا، ہرزہ سرائی۔

**لافی:** لاف زن۔

**لافیدن:** ڈینگیں مارنا، بیہودہ دعوے کرنا۔

**لاقید:** لا پروا، بے فکر، لا ابالی۔

**لاقیدی:** لا پروائی، بے فکری، لا ابالی پن۔

**لا قیدی در امورِ مذھبی:** مذہبی معاملات میں لا پروائی۔

**لاک:** (انگ) قفل، تالا۔

**لاک:** لکڑی کا پیالہ، برتن جس میں آٹا گوندھا جاتا ہے، کنالی۔

**لاک:** لاکھ جس سے مہریں لگاتے ہیں۔

**لاک الکل:** روغن جو چپڑا لاکھ کو الکلی میں حل کرکے تیار کیا جاتا ہے اور اس سے پیتل وغیرہ پر روغن کیا جاتا ہے، بیروزہ دار روغن جو لکڑی وغیرہ پر لگایا جاتا ہے۔

**لاک زدن-لاک مہر کردن:** مہر لگانا۔

**لاک شیشہ ای:** چپڑا لاکھ جس سے وارنش تیار کیا جاتا ہے۔

**لاک مہر:** مہر لگانے والی لاکھ۔

**لاک پشت:** کچھوا، سنگ پشت۔

**لاک پشت دریائی:** دریائی کچھوا۔

**لا کلام:** یقیناً، ضرور، لازمی، ناگزیر جس کے بغیر چارہ نہ ہو۔

**لاکن:** لیکن۔

**لاکی:** قرمزی رنگ، سرخ رنگ، جسے لاکھ کا رنگ دیا گیا ہو۔

**لال:** گونگا، جو بول نہ سکے۔ مثال:

**زبان در وصف ذاتت گنگ و لال است**
**کہ وصفِ چون توی کردن محال است**

آپ کی مقدس ذات کا وصف بیان کرنے میں زبان عاجز ہے، آپ کا وصف بیان کرنا انسان کے بس کی بات نہیں۔

**لال شدن:** گونگا ہو جانا، خاموش ہو جانا۔

**لال کردن:** گونگا بنا دینا، لا جواب کردینا، خاموش کردینا۔

**لال:** سرخ رنگ۔

**لالا:** للہ، بچے کو سلانے یا بہلانے کی لوری۔

**لالا کردن:** بچے کو لوری دینا۔

**لالا:** چمکدار، درخشاں، تابناک۔

**لولوء لالا:** درخشاں مروارید۔

**لالا:** خوشحالی، شادمانی۔

**لالای:** لوری، بچوں کو سلانے کی لوری۔

**لال بازی:** گونگوں کا کھیل۔

**لال بازی در آوردن:** ظاہر کرنا کہ کوئی گونگا ہے، گونگوں کا کھیل دکھانا۔

**لالک:** جوتا۔

**لالکا:** جوتا۔

**لالنگ:** روٹی کا ٹکڑا جو گداگر کو ملتا ہے۔

**لالہ:** پوست کا پودا، مثال:

**دل تنگ تراز غنچہ ز گلزار گذشتم**
**تاجلوۂ نظارہ دھم لالہ ستان را**

دل کو جو غنچہ سے بھی تنگ تر بنے لیے ہوئے میں گلزار سے گزرا تاکہ جہاں لالہ کے پھول کھلے ہیں وہاں انھیں دکھا دوں کہ ایک پھول ایسا بھی ہے جو غنچہ کی طرح

گھٹا ہوا ہے کھلا نہیں۔

**لالۂ گوش:** کان کی لو، بنا گوش، کان کا گوشہ جو آگے کو بڑھا ہوتا ہے۔

**لالۂ نُعمان:** پوست کے پودے کی ایک قسم شقایق نعمان۔

**لالہ:** چراغ بلور کا پایہ جس میں شمع رکھتے ہیں۔

**لالہ رُخ:** جس کے رخسار لالے کے پھول کی طرح ہوں، حسین، زیبا۔

**لالہ زار:** لالہ ستان، وہ جگہ جہاں پوست کے سرخ سرخ پھول کھلے ہوں۔

**لالہ عذار:** سرخ رخساروں والا۔

**لالہ گُون:** پوست کے پھولوں کا سا رنگ، سرخ رنگ۔

**لالی:** گونگا پن۔

**لام:** دھات کا پتلا پترا لاف۔

**لام:** بد نظری کو دور کرنے کے لیے بچوں کے چہرے پر مشک وعنبر سے حرف "ل" بنایا جاتا ہے۔

**لامان:** لاف و گزاف، شیخی، ڈینگ، نیز بمعنی چاپلوس

**لامانی:** ہرزہ گوی، چاپلوسی، بے ایمانی۔

**لامپ:** (انگ) مفرس لیمپ۔

**لامپا:** لیمپ۔

**لامَحالہ:** (ع) ناچار، ناگزیر۔

**لامذھب:** بے دین، جس کا کسی بھی مذہب پر اعتقاد نہ ہو۔

**لا مذھبی:** بے دینی۔

**لامِسَہ:** (ع) چھونے کی قوت۔

**حِسِّ لامِسَہ:** چھونے کی قوت۔

**لامِع:** (ع) درخشان، تابناک، چمکدار، درخشندہ، تابندہ۔

**لامعَہ:** درخشان۔

**لامکان:** جہاں کوئی مکان نہ ہو، اس دنیاے فانی سے بالا تر مقام، مثال:

**ھست از پرتوِ جمالِ رُخت**
**از مکان تابہ لامکان روشن**

آپ کے چہرے کے حسن کے پرتو سے اس دنیائے فانی سے دنیائے ابد تک روشنی پھیلی ہوئی ہے۔

**لامِہ:** رومال جو سواری وغیرہ کے موقع پر دستار پر باندھتے ہیں۔

**لامی:** (ہندی سے ماخوذ) زرد رنگ اور خوشبو جو بھارت کے ایک درخت سے حاصل ہوتے ہیں۔

**لامِیَہ:** غزل کا صوتی آہنگ، ترنم کی کیفیت۔

**لان:** گڑھا۔

**لانچِیں:** مٹی کا کھلا اور بڑا برتن، تغار۔

**لاندن:** چھڑکنا، ہلانا۔

**لانِہ:** بیکار، سست۔

**لانِہ:** آشیانہ، گھونسلا، پرندوں وغیرہ کے رہنے کی جگہ۔

**لانہ سگ و روباہ:** کتوں اور لومڑوں کے رہنے کی جگہ۔

**لانۂ زنبور:** شہد کی مکھیوں یا بھڑوں کا چھتا۔

**لانہ ساختن:** آشیانہ بنانا۔

**لانہ سازی:** آشیانہ بنانا۔

**لانہ کردن:** قیام کرنا، ٹھکانا کرنا۔

**لا نِہایت:** لا انتہا۔

**لانیدن:** لاندن دیکھیے۔

**لاو:** چونا جس سے دیواروں پر سفیدی کرتے ہیں۔

**لاوارِث:** جس کا کوئی وارث نہ ہو۔

**لا وُصول:** جو وصول نہ ہوسکے۔

**لاوَک:** بڑا برتن جس میں آٹا گوندھتے ہیں۔

**لاوَہ:** لابہ، عجزو نیاز، عاجزی، درخواست، خوشامد، چاپلوسی۔

**لاوی:** لیوی حضرت یعقوب(ع) کے ایک فرزند کا نام۔

**لاھُوت:** دوسرا جہان، ابدی جہان، جہان باقی، خداوندی، الوہیت۔

**عالم لاہوت:** عالمِ بقا، ابدی دنیا۔

**لاھوتی:** عالم باقی سے متعلق، علم لاہوت وہ علم جو اللہ تعالی کی صفات سے متعلق ہو۔

**لاھور:** پاکستان کا مشہور شہر جو صوبہ پنجاب کا صدر مقام ہے۔

**لاھورہ:** خربوزے یا تربوز کی قاش۔

**لاھجان:** ایران کے صوبہ گیلان کا شہر۔

**لائی:** تلچھٹ، دُرد، گاد۔

**لایتَجزاً:** (ع) جس کے جزو نہ ہوسکیں جو تقسیم نہ ہوسکے۔

**لاتغیَّر:** (ع) جس میں تبدیلی نہ ہوسکے۔

**لایتناھی:** (ع) لامتناہی جس کی انتہا نہ ہو۔

**لایجُوز:** (ع) جسے داخلے کی اجازت نہ ہو، غیر مجاز، ناروا۔

**لایُحصی:** (ع) بے شمار، جسے گنانہ جاسکے۔

**لائح:** (ع) روشن۔

**لائحہ:** (ع) پروگرام، منصوبہ۔

**لائحۂ عمل:** عملی منصوبہ۔

**لائحہ قانونی:** قانونی منصوبہ۔

**لایُدرک:** (ع) جو سمجھ سے بالا ہو۔

**لایَزال:** (ع) لا زوال، جسے کبھی فنا نہ ہو، جاوید، ابدی۔

**خدای لایزال:** ہمیشہ رہنے والا پروردگار۔

**لایِستان:** (ع) دلدلی زمین۔

**لایشعَر:** (ع) بے شعور۔

**لا یضُرّ ولا ینفَع:** (ع) سودو زیان کے بغیر۔

**لا یطاق:** (ع) جو قابل تحمل نہ ہو۔

**لایُعَدّ:** (ع) لا یحصی، بے شمار، لا تعداد۔

**لا یعقِل:** (ع) بے عقل، بے خرد

**لا یعلَم:** (ع) نادان، جاہل۔

**لا یَعنی:** (ع) بے معنی۔

**لا یَفھَم:** (ع) نا قابل فہم۔

**لایِق:** (ع) قابل، ہنر مند، موزوں۔

**لایق بودن:** موزوں ہونا۔

**او لایق این مقام نیست:** وہ اس مقام یا منصب کے قابل نہیں۔

**لایُقرَء:** (ع) جو پڑھا نہ جاسکے۔

**لائم:** (ع) الزام لگانے والا۔

**لایَمُوت:** (ع) جسے موت نہ ہو، غیر فانی۔

**قُوت لایمُوت:** اتنی غذا جس سے انسان زندہ رہ سکے۔

**لاینبَغی:** (ع) نا شائستہ۔

**لا ینحَل:** (ع) جو حل نہ ہوسکے۔

**لاینفَک:** (ع) جو جدا نہ ہوسکے، جسے کسی سے الگ نہ کیا جاسکے۔

**لا ینقطِع:** (ع) جسے قطع نہ کیا جاسکے، جو الگ نہ ہوسکے، جسے جدا نہ کیا جاسکے، پیوستہ۔

**لایِہ:** لای، تلچھٹ، گاد، دُرد۔

**لای در چیزی گذاشتن:** کسی چیز میں تلچھٹ رہنے دینا۔

**لاییدن:** فضول بک بک کرنا، بیہودہ باتیں کرنا، ہرزہ سرائی کرنا، یا وہ گوئی کرنا۔

**لُب:** دل، مغز، کسی چیز کا جوہر یا ماہیت، خلاصہ۔

**لب:** (۱) ہونٹ، کنارہ۔

**لب بام:** چھت کا کنارہ، بالا خانے کا کنارہ۔

**لب بستن:** ہونٹ بند کرلینا۔

**لب بدندان خاییدن:** چبانا کھانا۔

**لب تر کردن:** لطف اٹھانا۔

**لبِ جُوی:** ندی کا کنارہ۔

**لبِ دریا:** سمندر کا ساحل۔

**لب رُود خانہ:** دریا کا کنارہ۔

**لب زدن:** چکھنا۔

**لب غنچہ کردن:** ہونٹ بند کرلینا۔

**تالبِ گور:** قبر تک، زندگی کے خاتمے تک۔

**زیرِ لب حرف زدن:** چپکے سے بات کرنا، کھسر پھسر کرنا۔

**غذا را لب زد:** اس نے غذا کو چکھا۔

**لُبّ:** خالص، برگزیدہ۔

**لب لباب:** بہترین حصہ۔

**لِبا:** گائے بھینس کے بچہ ہونے کے بعد دو تین دن تک کا دودھ۔

**لَباچہ:** بالا پوش، اوپر اوڑھنے والی چادر۔

**لُباد:** جوا جو دو بیلوں کی گردن پر ڈالا جاتا ہے۔

**لُبادہ:** چغہ، لمبا لباس جو عام کپڑوں کے اوپر پہنا جاتا ہے۔

**لِباس:** پوشاک، پہننے کے کپڑے، جامہ۔

**لباسِ بارانی:** برساتی۔

**لباس ہال ما سکہ:** بھیس بدلنا، بھروپ۔

**لباس خانہ:** گھریلو لباس۔

**لباس خواب:** سوتے وقت پہننے کا لباس۔

**لباس رسمی:** منصبی یا سرکاری وضع کا لباس۔

**لباس سواری:** سوار ہونے کے موقع پر پہننے کا مخصوص لباس۔

**لباس مسخرہ:** رنگا رنگ لباس۔

**لباس نِظامی:** فوجی وردی۔

**در لباس فقر:** درویشانہ کپڑوں میں۔

**یکدست لباس:** کپڑوں کا ایک جوڑا مثلاً قمیص اور شلوار یا کوٹ اور پتلون۔

**لباشہ:** (۱) بحر منجمد شمالی کا ہنس، شمالی ہنس (۲) صدف ماہی، سیپ مچھلی (۳) گلے کا ہار۔

**لبا لب:** لبریز، پوری طرح بھرا ہوا۔

**لبا لب کردن:** پوری طرح بھر دینا، لبریز کرنا۔

**لِبان:** بچے کو دودھ دینا۔

**لُبان:** لوبان۔

**لب بُریدہ:** جس کا ہونٹ کٹا ہوا ہو۔

**لب بہ لب:** لب تالب، لبا لب بھرا ہوا۔

**لب تخت:** چوڑا، چوڑی طشتری۔

**بشقاب لب تخت:** چوڑی طشتری۔

**لب تلخ:** کڑوی بات، تلخ بات جو سننے والے کو ناگوار گزرے۔

**لب خَند-لب خندہ:** مسکراہٹ۔

**لبَد:** پشم، بکھرے ہوئے بال۔

**لبریز:** لبا لب بھرا ہوا۔

**لبریز شدن:** پوری طرح بھر جانا۔

**لبریز کردن:** پوری طرح بھر دینا۔

**پیالہ لبریزشد:** پیالہ بھر گیا۔

**لِبس:** (ع) پہننے کے کپڑے، لباس، پوشاک۔

**لب شِکری:** دونوں ہونٹوں میں جس کا ایک ہونٹ کٹا ہوا ہو۔

**لب شُور:** کھاری۔

**لب شیرین:** جس کی باتوں میں منھاس ہو جس کی گفتگو میں دلربائی ہو۔

**لب طلاتی:** جس کپڑے کا حاشیہ زرنگار ہو، جس حاشیے پر زر دوزی ہوئی ہو، زرد طلاتی حاشیہ۔

**لبق-لبیق:** (ع) زیرک، دانا، نرم خو، چرب زبان۔

**لب کُلفُت:** موٹے ہونٹوں والا۔

**لبکی:** کھنکھارنے کی آواز جو تقریر میں اٹکتے وقت یا

کسی دوسرے کو متوجہ کرنے کے لیے نکالی جاتی ہے حلق صاف کرنا یا بولتے وقت رک جانا۔

**لبگزہ:** شدّت پریشانی کے عالم میں ہونٹ دانتوں میں لینا۔

**لب گزیدن:** افسوس اور پریشانی کے عالم میں ہونٹ دانتوں میں لینا۔

**لبلاب:** (ع)ایک قسم کی بیل جو درختوں دیواروں پر چڑھ جاتی ہے، عشق پیچاں۔

**لبلاک:** ایک قسم کی پیچدار بیل جو درختوں پر چڑھ کر پھیلتی ہے، عشق پیچاں۔

**لبلُو:** لبو، چقندر۔

**لبَن:** (ع)دودھ۔

**لبنُ اللِقاح:** (ع)اونٹنی کا دودھ۔

**لبن المعِز:** (ع)بکری کا دودھ۔

**لبنی:** (ع)دودھ سے بنی ہوئی۔

**لبنیّات:** (ع)دودھ، دہی، مکھن وغیرہ سے بنی ہوئی اشیا، ڈیری فارم کی چیزیں۔

**لبُو:** (ع)چقندر۔

**لبُوب:** لب کی جمع، دل، مغز، کسی چیز کے جوہر، ماہئیتیں۔

**لبُوس:** (ع)لبس کی جمع۔

**لبہ:** (ع)کنارہ، حد، کنگرا۔

**لبۂ بام:** چھت کا کنارہ۔

**لبۂ پارچہ:** کپڑے کا کنارہ۔

**لبہ دار:** جس کا کنارہ ہو۔

**لبہ دوزی:** کنارے کو سینا۔

**بی لبہ:** کنارے کے بغیر۔

**لبی:** ہونٹوں کا، ہونٹوں سے متعلق۔

**لبیب:** (ع)ذہین، دانا، خرد مند، زیرک، عاقل، فرزانہ۔

**لبیدن:** ہرزہ سرای کرنا، بیہودہ باتیں کرنا۔

**لبیش:** رسی جو گھوڑے کو نعل لگانے کے لیے اس کے پاؤں پر باندھی جاتی ہے۔

**لبّیک:** (ع)میں حاضر ہوں، آپ کے حکم کی اطاعت کرتا ہوں۔

**لبینا:** ایرانی موسیقی کی ایک راگنی۔

**لپ:** منہ بھرا ہوا، دہن کا نچلا حصہ، دہن کے دونوں طرف۔

**لپ لپ خوردن:** بڑے بڑے لقمے منہ میں ڈال کر کھانا۔

**لپر:** چپڑ چپڑ پینا۔

**لپر زدن:** سڑپ سڑپ کی آواز سے پانی پینا۔

**لپہ:** چنے کے دانے کا نصف حصہ۔

**لَت:** (۱)طمانچہ، سیلی، (۲)کسی چیز کا ٹکڑا، کاغذ کا ورق، (۳)نقصان، خسارہ، (۴)ٹکڑا کاغذ کا یا تختہ۔

**لت لت:** پارہ پارہ۔

**یک لت کاغذ:** کاغذ کا ایک ورق۔

**لت لت:** ٹکڑے۔

**لت انبار-لت انبان:** پرخور، پیٹو، شکم پرست، بندہ شکم۔

**لتر:** (۱)کپڑے کا ٹکڑا (۲)پرانا، پھٹا ہوا۔

**لتِر:** (انگ)وزن کا پیمانہ۔

**لتّرہ:** پرانا، پھٹا ہوا، دریدہ۔

**لتگہ:** کشتی، ناؤ، قایق، زورق۔

**لتّنَر:** لت انبار، پرخور، شکم پرست، پیٹو۔

**لتہ:** پھٹا ہوا کپڑا، کپڑے کا ٹکڑا۔

**لتہ چِین:** گلی محلوں میں پھٹے پرانے کپڑے اکھٹے کرنے والا۔

**لثوی:** مسوڑوں سے متعلق۔

**لجّ:** کینہ، عداوت،۔ ضد، تمرد، بغض۔

**لج کردن:** ضد کرنا، کینہ رکھنا، خبث باطن۔

**او با من کج داره:** میرے متعلق اس کے دل میں کینہ ہے۔

**لَجاج-لجاجت:** (ع)ضد، تمرد، عداوت، کینہ، لڑائی، مخالفت، عناد۔

**لجاجت کردن:** ضد کرنا، دل میں کینہ رکھنا، خود رائی اختیار کرنا، لڑنا۔

**لجاجۃً:** (ع)کینے کے طور سے، بغض و عداوت کی بنا پر۔

**لجام:** (ع)لگام۔

**لجام گسیختن:** لگام توڑ دینا، نافرمانی کرنا، سرکشی کرنا۔

**لَجباز:** ضدی، کینہ ور۔

**لجبازی:** ضد، کینہ۔

**لجبازی کردن:** ضد کرنا۔

**لُجَج:** (ع)جمع لجہ۔

**لجلاج:** (ع)(۱)کند زبان، جو رواں بول نہ سکے (۲)شطرنج کا مشہور ناقابل تسخیر کھلاڑی۔

**لَجَن:** سیاہ رنگ کا کیچڑ، گاد جو تالاب کے نیچے جم جاتی ہے۔

**لجن آلود:** کیچڑ میں لت پت، کیچڑ میں لتھڑا ہوا۔

**لجن زار:** جہاں کیچڑ ہی کیچڑ ہو۔

**لجنَہ:** (ع)لوگ جو حکم سننے کے لیے یا کسی امر کی وضاحت کے لیے جمع ہوں۔

**لجوج:** (ع)ضدی، سرکش، نافرمان، کینہ ور۔

**لجوجانہ:** (ع)لجاجۃً، بغض کی بنا پر کینے کے طور پر۔

**لُجّہ:** (ع)سمندر، وسط سمندر مجازاً جس کی تہ کو نہ پہنچ سکیں، جس کی اصل حقیقت نہ جان سکیں، لجج جمع۔

**لُجین:** (ع)چاندی، نقرہ۔

**لجین:** اونٹ کے منہ کی جھاگ۔

**لچ:** جھریاں۔

**لچ افتادن:** جھریاں پڑنا۔

**لچ:** (۱)رخسار، چہرہ (۲)برہنہ۔

**لچَر:** پست فطرت، فرومایہ، غلیظ، آلودہ۔

**لچَک:** سہ گوشہ رومال جو مستورات سر پر باندھتی ہے۔

**لِحاظ:** (ع)ملاحظہ کرنا، دیکھنا، نظر ڈالنا، پاس کرنا، خیال، توجہ دینا، پاسداری، عزت، احترام، نقطہ نظر، وجہ، بنا، گوشہ چشم۔

**از لحاظ:** خیال سے۔

**بلحاظ چند حرفی نزدم:** بعض وجوہ کی بنا پر میں نے کچھ نہیں کہا۔

**لحاظ صرفہ جوئی:** کفایت شعاری کی بنا پر۔

**لِحاف:** (ع)رضائی جو سردیوں میں لے کر سوتے ہیں۔

**لحاف دُوز:** لحاف سینے والا۔

**لحاف دُوزی:** لحاف سینا۔

**لِحام:** (ع)گوشت کا ٹکڑا۔

**لحّام:** گوشت بیچنے والا۔

**لحَد:** قبر، گور۔

**لحَظ:** اچٹتی نظر، گوشہ چشم سے نظر ڈالنا۔

**لحظات:** لحظ کی جمع۔

**لحظہ:** لمحہ، پل، دم کے دم، آنکھ جھپکتے ہی۔

**لحظہ بہ لحظہ:** پل پل میں، لمحہ بہ لمحہ۔

**دریک لحظہ:** درلحظہ ای، پل بھر میں۔

**لحم:** (ع)گوشت۔ ( لحام و لحوم جمع)۔

**لحم گوسفند:** مینڈھے گوشت۔

**لحمی:** (ع)گوشت سے متعلق۔

**لحن:** (ع)آہنگ، نوا، دُھن، کلام کی طرز ادا، سرود، سریلی آواز، خوش نوای، خوش خوانی، نغمہ۔

**بلحن شیرین بامن صحبت کرد:** اس نے شیریں آواز میں میرے ساتھ باتیں کیں۔

**لحوق:** (ع)پتلی کمر ہونا، کسی چیز کے ساتھ مل جانا۔

**لحوم:** (ع)لحم کی جمع۔

**لحون:** (ع)لحن کی جمع۔

**لحیان:** (ع)جس شخص کی ڈاڑھی لمبی ہو۔

**لحیانی:** لمبی ڈاڑھی والا۔

**لحیم:** (ع)فربہ، موٹا تازہ، جسیم۔

**لحیم شدن:** فربہ ہو جانا۔

**لحیم گری:** موٹا ہونا۔

**لحیہ:** (ع)ڈاڑھی، ریش۔

**اظہار لحیہ کردن:** اپنی شخصیت کا اظہار کرنا۔

**لخ-لوخ:** ایک خاص پودا جو پانی میں اگتا ہے، نرسل، اس کے چھلکے سے چٹائیاں وغیرہ بنتے ہیں۔

**لخا:** جوتا، کفش۔

**لخت:** ٹکڑا، ایک جزو یا حصہ۔

**لخت:** ننگا، عریاں، برہنہ۔

**لختِ جگر:** جگر کا ٹکڑا، نہایت عزیز۔

**لخت شدن:** کپڑے اتار دینا۔

**لخت کردن:** برہنہ کردینا۔

**دُزدھا او را لخت کردند:** چوروں نے اس کے کپڑے اتار لیے۔

**لخت لخت:** ٹکڑے ٹکڑے، تک تک۔

**لختہ:** ٹکڑا، پارہ۔

**لختِہ:** دھبا۔

**لختہ خون:** خون کا دھبا۔

**لختی:** کچھ، چند، تھوڑا عرصہ، لمحہ بھر۔

**لختی در آن نگاہ کرد:** لمحہ بھر کے لیے اس طرف دیکھا۔

**لخج:** سجی، زاج سیاہ۔

**لخچہ:** شعلہ آتش، اخگر، جلتا ہوا کوئلہ۔

**لخشان:** ڈگمگاتے ہوئے، لغزش۔

**لخشش:** لغزش، غلطی، سہو، خطا، بھول چُوک، پھسلن۔ لرزش۔

**لخشہ:** شعلہ آتش۔

**لخشیدن:** لغزیدن۔لغزش ہونا، پھسل جانا، خطا کر بیٹھنا، مثال:

**از تو بخشودن است و بخشیدن**

**از من افتادنست و لخشیدن**

عطا و بخشش آپ کی طرف سے ہے اور میری طرف سے گرنا پڑنا اور خطا کرنا ہے۔

**لخلغ:** ضعیف، لاغر۔

**لخلخہ:** چند خوشبودار چیزوں کا مجموعہ مثلاً مشک وغیرہ کا مرکب۔

**لد:** سخت دشمن، نیز بمعنی بڑا کیسہ۔

**لدغ:** (ع)لدغہ، نیش، ڈنگ، کاٹنا۔

**لدُن:** (ع)ظرف زمان و مکان، نزد، نزدیک۔

**لدُنّی:** (ع)جو الہام کے ذریعے حاصل ہو۔

**علم لدنی:** وہ علم جو سیکھے بغیر وحی یا الہام کے ذریعے حاصل ہو جیسے کہ رسول کریم (ص)

کو حاصل ہوا۔

**لدُنیّات:** لدنی کی جمع، وحی و الہام سے متعلق۔

**لدُود:** (ع)سخت دشمنی۔

**لدہ:** پر، اوپر، نزدیک۔

**لدی الحاجہ:** (ع)ضرورت کے مطابق۔

**لدی الاقتضا:** (ع)جب موقع پیدا ہوا ہو، موقع کے مطابق۔

**لدی الوُرود:** (ع)پہنچتے ہی، جونہی کہ آئے۔

**لدِیغ:** (ع)کاٹا ہوا، مار گزیدہ۔

**لِذا:** (ع)تب، اس لیے، اس بنا پر۔

**لذّات:** (ع)لذت کی جمع۔

**لذّاذ:** (ع)لذیذ کی جمع۔

**لذّت:** (ع)ذائقہ، حظ، لطف، پسندیدگی، لذات جمع۔

**لذت بردن:** محظوظ ہونا۔

**لذاتِ جسمانی:** مادی یا جسمانی خواہشات۔

**لذاتِ روحانی:** روحانی مسرتیں۔

**لذات نفسانی:** نفس پرستی، شہوت پرستی۔

**از معاشرت با او لذت می بریم:** اس کے ملنے سے ہمیں خوشی میسر آتی ہے۔

**ازین میوہ لذت بردم:** اس پھل کے کھانے سے لطف آیا۔

**لذت بخش:** مسرت بخش، فرحت بخش، خوش آئند۔

**لذیذ:** (ع)لذت دار، نفیس، پر لطف، مزیدار۔

**میوہ ھای لذیذ را خوش دارم:** مزیدار پھل میری خوشی کا موجب ہیں۔

**لر:** ندی، تالاب، عبور کرنے کی جگہ، گزر گاہ۔

**لر:** کمزور، لاغر۔

**لُر:** لرستان کا رہنے والا، الوار جمع۔

**لر:** (۱)مراد، مطلب (۲)بھیڑ کا بچہ میمنا۔

**لرد:** میدان، گھوڑ دوڑ کا میدان۔

**لِرد:** مائعات میں تہ نشین ہونے والی چیز۔

**لرّد:** لارڈ (انگ) حاکم اعلی، فرمانروا۔

**لرز:** کپکپی(بخارکی وجہ سے)ٹھنڈ لگنا، تپ لرزہ۔

**لرزان:** کانپتے ہوئے۔

**لرزاندن:** لرزیدن، کانپنا۔

**این خبر او را لرزاند:** اس خبر کے سنتے ہی وہ کانپ اٹھا، لرزہ براندام ہوگیا۔

**دستش را عمداً می لرزاند:** اس نے ہاتھ کو عمداً جنبش دی۔

**لرزانک:** نارنگی وغیرہ کا مُربّہ۔

**لرزانیدن:** لرزاندن: کپکپاہٹ ہونا۔

**لرزش:** کپکپاہٹ، کانپنا۔

**لرزش دار:** کانپتا ہوا، تھر تھراتا ہوا، لرزاں، ڈرپوک، ہچکچانے والا۔

**لرزماھی:** تارپیڈو۔

**لرزَندِہ:** جس پر کپکپی طاری ہو، کانپنے والا۔

**لرزِہ:** کپکپاہٹ، لرزش، تھر تھرانا کپکپانا، رعشہ۔

**از شنیدن این خبر لرزہ بر اندامش افتاد:** اس خبر کے سنتے ہی اس کے جسم پر کپکپی طاری ہوگئی، وہ لرزہ براندام ہوگیا۔

**لرزہ گرفتن:** کانپنا۔

**لرزہ ناک:** کپکپی طاری ہونا۔

**لرزیدن:** کانپنا، کپکپی طاری ہونا۔

مَرق:(۱)نیزہ مارنا (۲)کھال سے اون اتارنا (۳)پشم

مَرَق:شوربا، یخنی

مرقد:قبر، گور، مقبرہ، آخری آرامگاہ

مرقش:مرقشیشا (ملک)

مُرقّع:(۱)البم، کتاب جس میں تصویریں لگائی جاتی ہیں (۲)فقیروں کی گودڑی

مِرقم:قلم

مرقوم:لکھا گیا نوشتہ

مرقوم داشتن:لکھنا، تحریر کرنا

مرقومہ:(ع) مراسلہ، خط (مرقومات جمع)

مَرکَب:(ع)(۱) سواری کا جانور گھوڑا وغیرہ (۲)جہاز، (مراکب جمع)

مرکب تازندہ:تیز رفتار گھوڑا

مرکب چوبی:تابوت

مُرکّب:(ع) ترکیب شدہ، ملایا گیا (۲)سیاہی، روشنائی

این ساز از چندین قسمت مرکب است:یہ ساز کئی اجزا سے مل کر بنا ہے

جہل مرکب:اپنی نادانی سے بے خبری

مرکبات:مرکب کی جمع

مرکب پاک کن:روشنائي کے الفاظ کے مٹانے یا صاف کرنے والا ربڑ

مرکب خشک کن:جاذب، سیاہی چوس

مُرکّبی:سیاہی یا روشنائی سے لکھا ہوا

مرکز:(ع) صدر مقام، مرکزی دفتر، محور، مرکز ثقل، کشش ثقل، میل مرکزی

مرکز حکومت:حکومت کا صدر مقام

مرکز دائرہ:وہ وسطی نقطہ جسکے اردگرد دائرہ بنتا ہے

مرکز سلطنت:دارالسلطنت

مرکزی:وسطی، درمیانی

ادارہ مرکزی:محکمہ جو مرکز سے وابستہ ہو

مرکزیّت:مرکز پر ہونے کی علامت

مرکوب:(ع) جس پر سواری کی جائے، گھوڑا

مرکوز:(ع) ثابت، برقرار، وابستہ، محفوظ کیا گیا

مرکوز خاطر:دل نشین بات

مرگ:موت، نیستی، فنا

مرگ طبیعی:قدرتی موت

مرگ مفاجات:ناگہانی، اچانک موت

پس از مرگ:موت کے بعد

در دم مرگ:مرتے وقت

شہرت پس از مرگ:موت کے بعد ناموری حاصل ہونا

مرگ مُوش:چوہے مارنے کی دوائی

مرگو:چڑیا

مرگ و میر:مرگا مرگ، وبا

مرگی:وبا، طاعون

مُرمّت:(ع) کسی چیز کی خرابی کو دور کرنا، ٹوٹی ہوئی چیز کی اصلاح کرنا، پھٹے پرانے کپڑوں کی درستی

مرمت کردن:کسی چیز کے بگاڑ کو درست کرنا

مرمد:جس کی آنکھ میں درد ہو

مرمر:سنگ مرمر

مجسمہ مرمر:سنگ مرمر کا مجسمہ

مرمر تراش:سنگ مرمر کو تراش یا کاٹ کر کام میں لانے والا

مرمر تراشی:سنگ مرمر کو تراشنا کاٹنا

مرمرنُما:سنگ مرمر کا بنا ہوا

مرمری:سنگ مرمر کا بنا ہوا مرمر کی طرح کا

مرمری کردن:سنگ مرمر کا کام کرنا

مرمُوز:(ع) پوشیدہ، پنہاں، مخفی، کنایہ دار، رمز دار، جو بات اشارے کنائے سے طے ہو

مرمی:ریلنا، ٹھیلنا، چلانا، اکسانا، برانگیختہ کرنا (۲)کسی آلہ کے ذریعے یا ہاتھ سے پھینک کر مارنے کا ہتھیار، پھینکنے کی چیز میزائل (انگ) (مرمیات جمع)

مرموک:باغ، ایک بوٹی کا نام

مرند:آذربائیجان کا ایک شہر

مرو:شہر کا نام

مروا:فال نیک، اچھا شگون

مروا زدن:کسی کی خوشحالی کی دعا کرنا

مروای نیک:ایرانی موسیقی کی قدیمی سر

مروارید:موتی، گوہر

مروارید بار:موتی نچھاور ہونا

مُروّت:(ع) احسان، مہربانی، بخشش، مردانگی، لحاظ، رعایت، مثال:

**مروت نیست گر افتادگان را**

**برہ بینی و مرکب را برانی**

یہ کوئی مردانگی نہیں اگر تم راستے میں گرے پڑے لوگوں کو دیکھو اور گھوڑا دوڑاتے ہوئے وہاں سے گزر جاؤ

مروت کردن:احسان کرنا، بخشش کرنا، مہربانی کرنا

مروّتی:فیض، سخاوت، مہربانی، بخشش

مُروِّج:(ع) ترویج کرنے والا، رائج کرنیوالا

مُرُوج:(ع) مرج کی جمع، چمن زار، سرسبز و شاداب زمین

مروحہ:(ع) پنکھا، بادزن

مرود:امرود کا مخفف

مرُور:(ع) رفتہ رفتہ گزرنا

مرور زمان:وقت کا گزرنا

مرور کردن:گزرنا

مروزی:شہر مرو کا رہنے والا، اہل مرو

مروع:(ع) خوفزدہ

مروسیدن:کسی کام میں بہت محنت کرنا یا کسی چیز کی عادت ہو جانا

مُرَوّق:(ع) صاف کیا ہوا

مُرُوق:(ع) دین سے منحرف ہونا، دین سے خارج ہونا

مروَہ:(ع) مکہ معظمہ کے قریب ایک پہاڑی کا نام

مروی:مروزی، مرو کا رہنے والا

مروی:(ع) جس کی روایت کی گئی ہو

مرہ:(ع) ایک بار، ایک دفعہ (مرات جمع)

مرہم:(ع) دوائی جو زخم پر لگائی جاتی ہے

مرہم بزخم کسی گذاشتن:کسی کے زخم پر مرہم لگانا، کسی ضرورت مند کی مدد کرنا

مرہم کاری:مرہم لگانا، کسی کی مدد کرنا

مرہم نِہ:کسی کے زخم پر مرہم رکھنے والا، حاجتمند کی مدد کرنیوالا

مُرہوب:(ع) خوفناک، دہشت ناک

مرہون:(ع) مقروض، جس نے کوئی چیز رہن رکھی ہو، رہین منت

من مرہون مراحم اوہستم:میں اس کی نوازشوں کا رہین منت ہوں، احسانمند ہوں

مرہونیت:مقروض ہونا، ممنون ہونا، کسی کے زیر احسان ہونا

مَری:(ع)حلق، خوراک جو حلق سے معدے میں جاتی ہے

مِری:رقابت

مریت:جس میں شک ہو

**مرِّیخ:**(ع) ایک ستارے کا نام جسے جلاد فلک بھی کہتے ہیں، یہ ستارہ منحوس سمجھا جاتا ہے

**مریخی:**ستارہ مریخ سے متاثر

**مُرید:**(ع) کسی کے ہاتھ پر بیعت کرنے والا، اطاعت گزار، فرمان بردار، ارادت مند

**مریدانہ:**مرید کی طرح، اطاعت گزار کی طرح

**مریدی:**کسی کے ہاتھ پر بیعت کرنا، اطاعت گزاری، فرماں برداری

**مریز:**ریختن= گرانا سے فعل امر نہی، مت گراؤ

**کجدار و مریز:**(محاورہ) عقل مندی سے کام کرو

**مریزاد:**خدا نہ کرے کہ گرے

**دست مریزاد:**(کلمہ تحسین) شاباش، خوب کیا

**دست مریزاد گفتن:**تعریف کرنا، شاباش دینا، کلمہ تحسین کہنا

**مریض:**(ع) بیمار

**طبیب مریض را معائنہ نمود:**ڈاکٹر نے بیمار کا معائنہ کیا

**مریض بستری:**صاحب فراش، بیمار جو بستر پر پڑا ہے

**مریض شدن:**بیمار ہو جانا

**مریض کردن:**کسی کو بیمار کر دینا، کسی کو پریشان حال کر دینا

**مریض خانہ:**بیمار ستان، ہسپتال

**مریض خانہ سیار:**سفری شفاخانہ

**مریض داری:**بیمارداری، بیمار کی دیکھ بھال

**مریضہ:**(ع) مریض کی تانیث، بیمار عورت

**مریم:**(ع) حضرت عیسی(ع) کی والدہ کا نام

**پنجہ مریم:**ایک گھاس کا نام جس پر حضرت مریم نے حضرت عیسی(ع) کے جننے کے وقت پنجہ مارا تھا، یہ گھاس پانی میں بھگو کر حاملہ عورت کے قریب رکھتے ہیں، جس سے بچے کی پیدائش میں آسانی ہو جاتی ہے (سلیمان حیئم)

**مریم پرست:**حضرت مریم کی پرستش کرنیوالا

**مریم پرستی:**حضرت مریم کی پرستش

**مریم نخودی:**ایک قسم کا پودا جس کے پھول نیلے رنگ کے ہوتے ہیں

**مریمی:**ایک روسی سونے کا سکہ

**مریوان:**کردستان کے ایک شہر کا نام

**مرُوس:**ماتحت، کسی کی رہنمائی میں کام کرنے والا

**مَرئی:**جو چیز دیکھنے میں آئے، جو دیکھی جا سکے

**افق مرئی:**جہاں زمین اور آسمان ملے ہوئے نظر آتے ہیں

**توی آن مری نیست:**اس کا اندرونی حصہ نظر نہیں آتا

**علائم مری:**دکھائی دینے والی علامتیں

**غیر مرئی:**جو دیکھنے میں نہ آ سکے

**مز:**(ع) مزیدن= چوسنا سے فعل امر چوسو، ذائقہ چکھو

**مز:**(ع) کسی قدر ترش و شیریں

**مزابِل:**(ع) مزبلہ کی جمع، وہ جگہیں جہاں گوبر وغیرہ رکھتے ہیں

**مِزاج:**(ع) طبیعت، خصلت، عادت، صحت کی حالت (امزجہ جمع)

**مزاج شریف (یا مبارک) چہ طور است:**آپ کی طبیعت کیسی ہے

**آتش مزاج:**تند مزاج، غصیلی طبیعت والا

**مزاج گوی:**کسی کی طبیعت کے مطابق بات کرنا، خوشامد کرنا، چاپلوسی کرنا

**مزاجی:**حسب معمول

**مَزاح:**(ع) ہنسی مذاق، خوش طبعی، ظرافت، بذلہ سنجی

**مزاح کردن:**ہنسی مذاق کرنا، خوش طبعی کرنا، شوخی کرنا

**مزّاح:**(ع) ہنسی مذاق کرنے والا، ظریف، دل لگی کرنے والا، مسخرا

**مزاحَت:**(ع) ہنسی مذاق، خوش طبعی

**مُزاحِم:**(ع)رکاوٹ پیدا کرنے والا، مانع، حائل

**مزاحم بودن:**(ع) رکاوٹ پیدا کرنا، مانع، حائل ہونا

**بہ بخشید مزاحم شما شدم:**معاف کیجیے میں نے بیجا مداخلت کی

**مُزاحَمت:**(ع) رکاوٹ پیدا کرنا، مداخلت کرنا، زحمت دینا

**بدون مزاحمت، بلا مزاحمت:**کسی قسم کی رکاوٹ کے بغیر

**عاقبت اسباب مزاحمت مارا فراہم کرد:**آخر اس نے ہمارے لیے تکلیف کے اسباب پیدا کر دیے

**مَزاد:**(ع) بڑھانا، زیادہ کرنا، کسی چیز کی قیمت بڑھانا

**مزار:**(ع) قبر، گور، مقبرہ

**مزارِستان:**قبرستان، گورستان

**مُزارِع:**(ع) کھیتی باڑی کرنے والا کسان، کاشتکار

**مَزارِع:**(ع) مرزوعہ کی جمع، کھیت

**مزارعت:**کھیتی باڑی کرنا

**مزال:**(ع) مزلہ کی جمع، پھسلنے والی جگہیں، لغزشگاہ

**مزامِیر:**(ع) مزمار کی جمع۔ مطربوں کے ساز، بانسری، نے، مرلی وغیرہ

**مزامیر داؤد:**دعائیں اور مناجاتیں جو حضرت داؤد نغموں کی صورت میں پیش کیا کرتے تھے

**کتاب مزامیر(داؤد):**حضرت داؤد(ع) کی مناجاتوں کی کتاب

**مُزاوَجَت:**(ع) عروسی، شادی، ازدواجی زندگی

**مزاوجت کردن:**شادی کرنا

**مزایا:**(ع) اچھی صفات، محاسن

**مزایَدہ:**(ع) نیلام، زیادہ سے زیادہ بولی پر فروخت کرنا

**اجناس را بمزایدہ فروختند:**چیزیں انھوں نے نیلام کے ذریعے فروخت کیں

**پیش نہاد مزایدہ:**نیلام کرنے کی تجویز پیش کرنا

**مَزبلہ:**(ع) کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ (مزابل جمع)

**مزبُور:**(ع) مذکور، جس کا اوپر ذکر ہوا

**داستانہای مزبور:**حکائیتں جن کا اوپر ذکر ہوا

**مَزج:**(ع) ملانا، آمیختہ کرنا

**مِزج:**(ع)شہد، عسل

**مُزجات:**(ع) کم، تھوڑا، کم قیمت کا

**بضاعت مزجات:**بڑی تھوڑی قیمت کی چیزیں

**مُزَخرَف:**(ع) جھوٹی بات جو آراستہ کرکے سچ کی طرح پیش کی جائے، بناوٹ کی بات، فضول بات، جس کا صرف ظاہر آراستہ ہو، یا وہ گوئی، فریب دینے والی بات

**مزخرفات:**(ع) مزخرف کی جمع، فضول باتیں بناوٹی باتیں، فریب دینے والی باتیں

**مُزد:**مزدوری، اجرت

**مزد ہای خوبی بہ کار گران دادند:**اچھی اجرت انھوں نے مزدوروں کو دی

**مزددادن:**مزدوری دینا

**مُزداد:**زیادہ کیا گیا، اضافہ کیا گیا

**مزدبر:**مزدور، کارکن

**مُزدَحَم:**ازدحام کرنے والا

**مزدک:**ایران کے بادشاہ قباد کے عہد میں مزدک نے ایک نیا مذہب پیش کیا جس کی بنیاد اشتراکیت پر تھی وہ

بالآخر اس کے بیٹے نوشیرواں کے حکم سے قتل ہوا اور اس کے پیرو بھی مارے گئے

**مزدکی:**مزدک سے متعلق

**مُزدَوَج:**شادی شدہ جوڑا

**مزدُور:**جو اجرت پر کام کرے

**مزدور شدن:**اجرت کا کام کرنا

**مزدوری:**کام کرنے کی اجرت

**مِزد یَسنی:**بے مثال ہستی کی پرستش، اس کا اطلاق زرتشی مذہب پر ہوتا تھا

**مِزراق:**(ع) نیزہ

**مزرَع:**(ع) مزرعہ، کھیت جس میں کاشتکاری کی جاتی ہے

**مُزرکش:**زردوزی کا کام

**مزرُوع:**(ع) کھیت جس میں کاشت ہوتی ہو، فصل، حاصل، پیداوار (مزروعات جمع)

**مُزعفر:**(ع) زعفران سے تیار کیے گئے چاول، زردہ

**مَزعَم:**(ع) جہاں طمع یا لالچ نہ کیا جا سکے

**مُزکّا:**(ع)(۱)صاف کیا گیا (۲)مال جس پر زکوۃ دی گئی ہو

**مُزکّی:**(ع)(۱)صاف کرنے والا (۲)جس نے زکوۃ ادا کی ہو

**مزگت:**مسجد

**مُزلّت:**(ع) لغزش، غلطی، خطا

**مُزلّف:**(ع) گھنگھریالے بالوں کی زلف

**مِزمار:**(ع) نے، بانسری، مرلی (مزامیر جمع)

**مزمزہ:**مزا چکھنا

**مُزمّل:**(ع) کپڑوں میں لپٹا ہوا

**مُزمِن:**(ع) کہنہ، قدیم، پرانا

**مرض مزمن:**پرانی بیماری جو دیر سے چلی آ رہی ہو

**مزمُور:**(ع) مناجات

**زبور داؤد(ع) مزمور داؤد:**حضرت داؤد(ع) کی جس زبور میں مناجاتیں ہیں

**مُزن:**(ع) گھری گھٹا، بارش

**حب المزن:**اولے، ژالے

**مَزنا:**ترازو، میزان

**مَزندہ:**چکھنے والا، چوسنے والا

**مُزوّج:**(ع) شادی شدہ جوڑا

**مُزوّجہ:**(ع) ایک قسم کی ٹوپی جس میں روئی بھری ہوتی تھی، قدیم زمانے میں لوگ اسے پہنتے تھے

**مُزوِّر:**(ع) جھوٹا، فریبی، مکار، ریاکار

**مُزوّر:**(ع) کھوٹ ڈالنا، فریب دینا

**مُزوّرانہ:**دھوکے سے فریب سے

**مُزوّرہ:**(ع) جھوٹ، دروغ

**مِزولت:**دھوپ گھڑی، ساعت آفتابی

**مزہ:**ذائقہ، لطف

**مزہ این سیب ترش است:**اس سیب کا ذائقہ ترش ہے

**مزہ این نظم تمام شد:**اس نظم کا لطف ختم ہو گیا

**مزہ دار:**با مزہ، پر لطف

**مزہ داشتن:**لطف اٹھانا

**مزہ کردن:**ذائقہ چکھنا

**بد مزہ:**بد ذائقہ

**خوش مزہ:**مزیدار، پُر لطف

**مزیّت:**(ع) برتری، فضیلت، امتیاز

**علم بر ثروت مزیت دارد:**علم کو دولت پر برتری حاصل ہے

**مزید:**(ع) زیادتی، جو چیز زیادہ کی جائے، افزائش، اضافہ

**مزید کردن:**اضافہ کرنا، بڑھانا

**مزیدن:** چکھنا، چوسنا، منہ میں لے کر چبانا

**مُزِیل:** زائل کرنے والا، ضائع کرنے والا

**مُزَیَّن:** (ع) جسے زینت دی گئی ہو، جو آراستہ کیا گیا ہو

**مُزَیِّن:** (ع) زینت دینے والا، آراستہ کرنے والا

**مَژ:** مژہ، مژگان، پلک

**مژدک:** مزدک (دیکھیے)

**مُژدگان:** مژدہ کی جمع، خوش خبریاں

**مژدگانہ:** مژدگانی

**مژدگانی:** خوش خبری لانے والے کا انعام

**مُژدِہ:** خوش خبری، بشارت

**مژدہ آوردن:** خوش خبری لانا

**مژدہ دادن:** خوش خبری دینا

**تو را مژدہ باد، مژدہ مرترا:** تمھیں خوش خبری مبارک ہو

**مژدہ رسان:** خوش خبری پہنچانے والا

**مِژگان:** پلکیں (مژہ کی جمع)

**مژگان:** (یا مژہ) بہم زدن: پلکیں جھپکنا

**مَس:** زنجیر

**مِس:** تانبا

**سکّہ مس:** تانبے کا سکہ

**صفحہ مس، حکاکی مس:** تانبے کی پلیٹ

**مَس:** (ع) چھونا، لمس، ملنا

**مس کردن:** چھونا، چھو کر دیکھنا

**مَس:** (ع) بزرگ، مہتر

**مَسا:** (ع) غروب آفتاب، شام، اول شب

**صبح و مسا:** صبح و شام

**مُسابَقہ:** (ع) مقابلہ، علمی یافنی مقابلہ، گھوڑ دوڑ کا مقابلہ، ایک دوسرے سے آگے بڑھنا، رقابت

**مسابقہ دَو:** دوڑ کا مقابلہ

**مسابقہ دو چرخہ:** سائیکلوں کی دوڑ کا مقابلہ

**مسابقہ کردن:** مقابلہ کرنا

**مساجِد:** (ع) مسجد کی جمع

**مسّاح:** (ع) زمین کی پیمائش کرنے والا، مساحت کرنے والا

**مِساحَت:** (ع) زمین کی پیمائش، زمین پیمائی

**مساحت کردن:** زمین کی پیمائش کرنا، زمین پیمائی کرنا

**مُساحَقہ:** (ع) چپٹی، طبق زنی

**مسّاحی:** زمین کی پیمائش، زمین پیمائی

**مساحی کردن:** زمین کی پیماش کرنا

**زنجیر مساحی:** جریب جس سے زمین کی پیمائش کرتے ہیں

**مَسارِح:** (ع) مُسرح کی جمع، چراگاہیں

**مُسارعَت:** (ع) جلدی کرنا، سرعت سے کام لینا

**مساس:** (ع) مالش

**مساطِر:** مسطر کی جمع، دیکھیے مسطر

**مُساعِد:** (ع) موافق، یاور، ہمدرد

**اوضاع طبیعی این جا مساعد است:** اس جگہ کے قدرتی حالات موافق ہیں

**مُساعِدت:** (ع) موافقت، معاونت، مدد دینا، دستگیری

**مساعدت کردن:** مدد دینا، اعانت کرنا، ہاتھ بٹانا

**رئیس ادارہ بامن مساعدت کرد:** ادارے کے صدر نے میری مدد کی

**مساعِدہ:** (ع) مدد، مساعدت، پیشگی رقم دینا

**بطور مساعدہ:** پیشگی ادائیگی

**مَساعی:** (ع) کوشش، جد و جہد

**بامساعیِ جمیلہ این کار انجام گرفت:** اچھی جد و جہد سے اس کام کی تکمیل ہوئی

**مَساغ:** (ع) گزرگاہ، عبور کرنے کی جگہ، گھاٹ

**مَسافت:** (ع) فاصلہ، سفر، دوری

**مسافت لاہور بہ کراچی:** لاہور اور کراچی تک

کا فاصلہ، لاہور سے کراچی تک کا سفر

**مسافت پیما، مسافت سنج:** مقیاس مسافت، وہ آلہ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ گاڑی کتنی چلی

**مُسافِر:** (ع) سفر کرنے والا، رہگیر، پردیسی

**مُسافرَت:** سفر، سیاحی

**مسافرت او دہ روز طول کشید:** اس کا سفر دس دن تک جاری رہا

**مسافرت مزایای زیاد دارد:** سفر سے بہت فائدے حاصل ہوتے ہیں

**مسافرخانہ:** مسافروں کے ٹھہرنے کی جگہ، سرائے، ہوٹل وغیرہ

**مسافری:** سفر

**جامہ دانِ مسافری:** سفری سوٹ کیس یا ٹرنک

**واگون مسافری:** ویگن، کار

**مَسافہ:** (ع) مَسافت

**مساکِن:** (ع) مسکن کی جمع، ٹھہرنے کی جگہیں، مکانات، جاہای سکونت

**مساکِین:** (ع) مسکین کی جمع، غریب، بے بس لوگ

**مسالت:** (ع) عرض کرنا، التماس کرنا، مانگنا

**مسالِح:** (ع) سلاح خانہ، اسلحہ خانہ

**مسالِک:** (ع) مسلک کی جمع، مذہبی یا سیاسی عقیدے

**مُسالِم:** صلح کرانے والا

**مُسالمَت:** (ع) مصالحت، صلح و آشتی

**مسالمت آمیز:** با امن، پر امن، صلح و آشتی سے

**مَسامات:** (ع) مسام کی جمع، بدن کے وہ چھوٹے چھوٹے سوراخ جن سے پسینہ نکلتا ہے، یہ سوراخ نظر نہیں آتے

**مُسامَحَہ:** (ع) (۱) غفلت، لاپروائی، آسان سمجھنا، نرمی سے کام کرنا، نرمی، مدارا

**مسامحہ کردن:** غفلت برتنا، لاپروای اختیار کرنا، نیز نرمی اور مدارا اختیار کرنا

**مسامحہ کار:** غافل، لا پروا، نرم رفتار

**مسامحہ کارانہ:** لاپروائی سے، غفلت سے

**مسامحہ کارانہ حق خود از دست داد:** غفلت کی بنا پر اس نے اپنا حق کھو دیا

**مسامحہ کاری:** لاپروائی، غفلت

**مُسامرَہ:** (ع) رات کی گفتگو

**مَسامِع:** (ع) کان، مسمع کی جمع

**مسامِیر:** (ع) مسمار کی جمع

**مَسانَد:** دیکھیے مسند

**مُساوات:** (ع) برابری

**مُساوَمت:** (ع) کسی چیز کی خریداری کے لیے قیمت معلوم کرنے پر گفتگو کرنا

**مُساوی:** (ع) برابر

**مساوی شدن:** برابر ہونا

**مَساوی:** برے کردار، بری باتیں مساءۃ کی جمع

**مُساہَرت:** (ع) باہم بیدار ہونا، شب زندہ داری

**مُساہَلت:** (ع) نرم روش، نرمی کا سلوک کرنا

**مساہَلہ:** (ع) نرمی، ملائمت، نرم مزاجی، دلجوئی، ناز برداری

**مُساہَمَت:** (ع) باہم حصہ دار ہونا

**مسائل:** (ع) مسئلہ کی جمع، سوالات، امور زیر غور

**مِسبار، مسوار:** تانبے کی کھوٹ ملانا

**مِسبار:** زخم کی گہرائی دیکھنے کا آلہ

**مُسَبِّب:** (ع) اسباب پیدا کرنے والا، موجب

**مسبب الاسباب:** اسباب یا ذرائع پیدا کرنے والا، خدا وند تعالیٰ

**مسبب شدن:** باعث بننا، سبب بننا

**این کار مسبب خوش بختی است:** یہ کام خوش

نصیبی کا باعث ہے

**مُسبّح:**(ع) تسبیح خواں

**مُسبَع:**(ع) بچہ جو سات مہنیے کا پید ہوا ہو، بچہ جس کی ماں فوت ہو جانے پر کسی اور عورت نے اسے دودھ پلایا ہو

**مَسبَعه:**(ع) وہ جگہ جہاں درندے بہت ہوں

**مسبُوق:**(ع) جس سے سابقہ ہو، جو واقف ہو، جو آگاہ ہو، باخبر ہو

**مسبوق شدن:**آگاہ ہونا، مطلع ہونا، سابقہ ہونا

**مسبوق:**(ع) سابق، جس کا پہلے ذکر ہو چکا ہے

**مسبوک:**گرا ہوا، پگھلا ہوا

**مست:**نشہ میں سرشار ہونا، نشہ میں چور

**مست شدن:**شراب کے نشے میں سرشار ہونا

**مُستاجِر:**(ع) کرایہ دار، اجارہ لینے والا، ٹھیکیدار، پٹہ دار

**مستاجره:**جو چیز بطور اجارہ دی گئی ہو

**مستاجری:**ٹھیکیداری، اجارہ داری

**مُستاذِن:**(ع) اذن چاہنے والا، اجازت مانگنے والا

**مُستاصَل:**(ع) بے بس، عاجز، بیچارہ، بینوا، تباہ و برباد

**مستاصل شدن:**بے بس ہو جانا

**مستان:**مست کی جمع، نشے میں مست، مے نوش

**مُستانَس:**(ع) خوگر، عادی، انس رکھنے والا، مانوس، جانا پہچانا

**مُستانِف:**(ع) درخواست دینے والا، اپیل کرنے والا، مرافعہ کرنے والا، کام کو دوبارہ شروع کرنے والا

**مستانف علَیه:**جس کے خلاف اپیل کی گئی ہو، یا درخواست دی گئی ہو

**مستانِه:**مے نوش کي طرح مست

**نگاہِ مستانه:**مست و سرشار لوگوں کی سی نظر، جس نگاہ میں مستی و سرشاری ہو

**مُستَبِد:**(ع) مطلق العنان، فرمانروا، خود رای، خود سر، جابرانہ حکومت کرنے والا

**مستبدانِه:**(ع) مطلق العنان حکمران کی طرح

**مُستبشِر:**(ع) خوش، مسرور، شادماں

**مُستبصِر:**(ع) محتاط مشاہدہ کرنے والا، غور سے دیکھنے والا، اہل نظر، صاحب بصیرت

**مُستَبعَد:**(ع) بعید از قیاس، بعید از عقل، دور از عمل، دشوار

**مُستتَر:**(ع) پوشیدہ، چھپا ہوا، نقاب اوڑھے ہوئے

**مُستَثنی:**(ع) الگ کیا گیا، برگزیدہ، جو بات حکم عمومی سے خارج ہو

**مستثنی کردن:**الگ کر دینا، دوسروں سے امتیاز دینا

**مُستجاب:**(ع) قبول کیا گیا

**مستجاب کردن:**قبول کرنا، منظور کرنا

**دعا ہای او مستجاب شد:**اس کی دعائیں قبول ہوئیں

**مستجاب الدعوات:**(ع) جسکی دعائیں قبول ہوتی ہیں

**مُستجِدّ:**(ع)تجدید کرنے والا

**مُستجلِب:**(ع) جس کی خواہش ہے کہ اسے ساتھ ملایا جائے

**مُستجمِع:**(ع) جمع کرنے والا، جامع، کامل، جو ہر چیز یا مقصد میں کامیاب ہو

**مُستجِیب:**(ع) حاجتیں پوری کرنے والا، خداوند تعالی

**مُستجِیر:**(ع) پناہ مانگنے والا، پناہ لینے والا

**مُستحاث:**(ع) کسی چیز کے بقیہ آثار، جو چیز زمین کے طبقوں سے کھود کر نکالی جائے

**مُستحَب:**(ع)پسندیدہ، وہ کام جس کے کرنے میں ثواب ہو

**این کار واجب نیست مستحب است:** یہ کام لازمی نہیں پسندیدہ ضرور ہے

**مُستحِث:** (ع) برانگیختہ کرنے والا

**مُستحجَر:** (ع)حیوانی یا نباتی مادے کا پتھر ہو جانا

**مُستَحدَث:** (ع) جو تازہ دریافت ہوا ہو، نیا بنایا ہوا، نو ایجاد، نئی تخلیق

**مستحدثات:** (ع) مستحدث کی جمع، ایجادات، اختراعات

**مُستَحسَن:** (ع) پسندیدہ، اچھا، عمدہ، خوب

**مُستحصل:** (ع) حاصل کیا گیا، پیدا کیا گیا، حاصل

**مُستحضَر:** (ع) آگاہ، مطلع

**مستحضر داشتن:** مطلع کرنا، آگاہ کرنا

**مستحضر نمودن:** اطلاع دینا ،مطلع کرنا

**محترماً خاطر شریف را مستحضر می دارد:** بڑے احترام سے حضور کو مطلع کیا جاتا ہے

**مُستحفِظ:** (ع) حفاظت کرنے والا، محافظ، نگران، (مستحفظین جمع)

**مُستحَق:** حقدار

**او مستحق اضافه حقوق است:** وہ اس بات کا حقدار ہے کہ اس کی تنخواہ میں اضافہ کیا جائے

**مُستحقَر:** قابل نفرت، حقیر

**مُستحکَم:** مضبوط ،محکم، استوار

**مستحکم کردن:** محکم کر دینا، استوار کر دینا

**مستحکمات:** مستحکم کی جمع، مضبوطیاں، استحکامات

**مُستحِیل:** (ع) محال، نا ممکن، جو امر محال اور نا ممکن ہو

**مُستَخبِر:** (ع) خبر گیر، ڈھونڈنے والا، تلاش کرنے والا، خبریں حاصل کرنے والا

**مُستخدَم:** (ع) ملازم، خدمتگزار

**مستخدِم:** (ع) ملازم رکھنے والا

**مُستخرِج:** (ع) خارج کرنے والا، استخراج کرنےوالا، باہر نکال دینے والا

**مُستخَف:** (ع) جسے خوار و سبک سمجھا گیا ہو

**مُستخلِص:** (ع) خلاصی دینے والا، رہا کرنے والا، آزادی دینے والا

**مستخلَص:** (ع) جسے آزادی دی گئی ہو

**مستخلص شدن:** خلاصی پانا، رہائی پانا

**مستخلص کردن:** رہائی دینا، آزاد کر دینا، چھوڑ دینا

**مُستَدام:** (ع) مدام، ہمیشہ

**مُستَدبِر:** (ع) انجام کار پر نظر رکھنے والا

**مُستَدعی:** (ع) استدعا کرنے والا، درخواست کرنے والا

**مستدعی است:** وہ درخواست کرتا ہے

**مستدعی بودن:** التماس کرنا، درخواست کرنا

**مستدعی:** (ع) جس سے استدعا کی گئی ہو، جس سے درخواست کی گئی ہو

**مُستدِل:** (ع) دلیل طلب کرنے والا

**مُستدِیر:** (ع) احاطہ کرنے والا، مدور، گول

**سطح مستدیر:** گول سطح

**مُستدِیم:** (ع) ازلی، قدیم، ہمیشگی، مدام، دائمی

**مُستر:** (ع) چھپانے والا، پوشیدہ کرنے والا

**مُستراح:** (ع) بیت الخلا، پاخانہ، ٹٹی

**مستراح:** (ع) راحت گاہ، آرامگاہ، جاے استراحت

**مُستَرخی:** سست ہونا، ملائمت برتنا، تساہل کرنا

**مُستَرد:** (ع) رد کر دیاگیا، واپس کیا گیا

**مسترد داشتن:** واپس کر دینا

**مُسترضِع:** (ع) شیر خوار بچہ

**مُستَرق:** (ع) سرقہ کیا گیا، چرایا گیا

**مُسترِق:** (ع) ناقص، کمزور، ضعیف

**مُستریح:**(ع) راحت، سکون خاطر

**مُستزاد:**(ع) بڑھایا گیا، اضافہ کیا گیا، نظم کی ایک قسم جس میں ہر مصرعہ کے بعد ایک جزو لگا ہو جو اس مصرعہ کے رکن اول اور رکن آخر کے ہم وزن ہو

**مُستَسعد:**(ع) سعادت کا طالب، نیک بخت

**مُستَسقی:**(ع) جسے بہت پیاس لگی ہو، پیاسا

**مُستشار:**(ع) مشورہ دینے والا، نصیحت کرنیوالا، (مستشاران جمع)

**مستشاران مالی:**ٹیکس میں مشورہ دینے والے

**مستشاری:**مشورہ دینے والوں کا منصب

**ادارہ مستشاری:**مشورہ دینے والوں کا محکمہ یا ادارہ

**مُستَشرِف:**(ع) جسے رفعت حاصل ہو، مرتفع

**مستشرِق:**(ع) مغربی ممالک کا عالم جو مشرقی علوم سے دلچسپی رکھتا ہو اور ان سے متعلق تحقیق کرتا ہو، ماہر مشرقیات

**مُستَشفی:**(ع) جو شفا کا طالب ہو

**مُستشیر:**(ع) مشورہ چاہنے والا، نصیحت کا خواہشمند

**مُستَضعَف:**جسے ضعیف اور ناتواں سمجھا گیا ہو

**مُستطاب:**(ع) عمدہ،پاکیزہ، مبارک، خجستہ، نیک

**مُستَطرِف:**(ع) تازہ، عجیب

**مُستطِیر:**(ع) درخشان، تابناک

**مُستطِیع:**(ع) تونگر، صاحب ثروت، مالدار

**مُستطِیل:**(ع) چار ضلعوں والی شکل جس کے چاروں زاویے اور مقابل کے دو دو ضلعوں کی لمبائی برابر ہو

**مُستظرِف:**(ع) عمدہ، شستہ، پاکیزہ

**صنائع مستظرفہ:**فائن آرٹس

**مُستظہَر:**(ع) جسے مدد ملی ہو

**مستظہِر:**(ع) مدد چاہنے والا

**مُستَعار:**(ع) کچھ وقت کے لیے لی گئی چیز، ادھار لیا گیا، مانگی ہوئی چیز جسے واپس بھی کیا جائے

**حیات مستعار:** عارضی زندگی، ناپائیدار زندگی

**مُستَعان:**(ع) جس سے مدد طلب کی ہو، اللہ تعالی کی صفت

**خدای مستعان:**پروردگار جس سے ہم مدد کے طالب ہیں

**مُستَعجِل:**(ع) جلدی کرنے والا، تعجیل کرنے والا، جلد باز

**مستعجلاً:**(ع) جلدی سے

**مُستعِد:**(ع) آمادہ، تیار، کمر بستہ

**مستعد کردن:**آمادہ کرنا، تیار کرنا

**این بچه برای یاد گرفتن مستعد نیست:**یہ بچہ پڑھنے کے لیے تیار نہیں

**مُستَعرِب:**(ع) عربوں کی سی رسوم اختیار کرنا

**مستعربه:**(ع) غیر عرب جو عربوں میں داخل ہوا اور عربوں ہی کی مانند ہو گیا

**مُستعصِم:**(ع) پناہ چاہنے والا، عباسی خلیفہ مستعصم باللہ عرصہ خلافت ٦٣٠ تا ٦٥٦

**مُستعفی:**(ع) جس نے استعفا دے دیا ہو

**مستعفی شدن:**استعفا دے دینا

**مُستَعلی:**(ع) بلند، برتر، اعلی مقام پر

**مُستَعمِر:**(ع) نئی جگہ پر آباد ہونے والا

**مستعمرات:**مستعمر کی جمع

**مستعمراتی:**آباد کار، نو آبادی بسانے والا، یا اس میں بس جانے والا

**مُستعمَرہ:**(ع) جس کے علاقے یا زمین پر کسی غیر نے تسلط جما لیا ہو (مستعمرات جمع)

**مُستَعمَل:**(ع) استعمال شدہ، کہنہ

**غیر مستعمل کلمات:**نئے الفاظ و تراکیب

**مُستعیِر:**(ع) عاریۃً لینے کا خواہشمند، جس نے عاریۃً کوئی چیز لی ہو

**مُستعِین:**(ع) جو مدد مانگتا ہے، طالب امداد، اعانت کامتمنّی

**مُستعیناً باللہ:**پروردگار سے مدد مانگنا

**مُستغاث:**(ع) جس کی طرف سے استغاثہ ہو

**مُستغرِب:**(ع) تہذیب مغرب کا پیرو، مغرب پسند

**مُستغرِق:**(ع)(۱)ڈوبا ہوا، غرق شدہ (۲)محو، منہمک

**مستغرق فکر:**فکر و خیال میں منہمک

**مستغرق شد:**محو ہو گیا، منہمک ہو گیا

**مُستغفِر:**(ع) استغفار کرنے والا، معافی چاہنے والا

**مُستغَل:**(ع) مالک اراضی، گھر دکان جو عاریۃً دی جائے، زمین جس سے غلہ اٹھا لیا جائے

**مُستغَلات:**(ع) اراضی کی ملکیت

**مالیات مُستغلات:**اراضی کے مالیے

**مُستغنی:**(ع) بے نیاز، خود مختار، جسے کسی چیز کی ضرورت نہ ہو، تونگر

**اخلاق او مستغنی از توصیف است:**اس کا اخلاق تعریف سے بے نیاز ہے

**مُستغِیث:**(ع) عدالت میں استغاثہ کرنے والا

**مُستفاد:**(ع) جس کو فائدہ حاصل ہوا ہو

**مُستفتی:**(ع) جو کسی مفتی سے مذہبی فقہ کے متعلق مشورہ کرتا ہے

**مُستفسر:**(ع) استفسار کرنے والا، دریافت کرنے والا، پوچھنے والا

**مستفسرشدن:**استفسار کرنا

**مُستفہِم:**(ع) دریافت کرنے والا

**مُستفِید:**(ع) جس سے فائدہ حاصل ہو

**مُستفِیض:**(ع) فیض پانے والا، جس نے فائدہ اٹھایا ہے

**از صحبت جناب عالی مستفیض شدم:**میں نے حضور کی گفتگو سے فیض حاصل کیا ہے

**مُستقبَح:**قبیح، برا، نا پسند، ناگوار خاطر

**مُستقبِل:**آیندہ، آنے والا زمانہ

**مُستقَر:**(ع) قرار گاہ، مستقل طور سے کسی مسکن یا مقام پر قیام پذیر ہونا

**مُستقِر:**(ع) کسی مقام پر مستقل طور سے قیام کرنے والا

**مُستقِل:**(ع) مضبوط، مستحکم، ثابت قدم، جس کی حیثیت قائمقام کی نہ ہو

**مستقلاً:**(ع) مستقل طور سے

**مستقلاً کار می کرد:**وہ مستقل طور سے کام کرتا ہے

**مُستقِیم:**(ع) سیدھا، درست، مضبوط

**صراط مستقیم:**سیدھا راستہ

**غیر مستقیم:**بالواسطہ

**معاءِ مستقیم:**بڑی انتڑی کا نیچے کا آخری حصہ

**مستقیماً:**براہ راست

**بطور غیر مستقیم:**بالواسطہ طور سے

**مُستکبِر:**(ع) متکبر، مغرور

**مستکبری:**تکبر، غرور، نخوت

**مُستکرَہ:**(ع) مکروہ، نفرت انگیز

**مُستکفی:**(ع) کفایت چاہنے والا

**مُستلِذ:**(ع) کسی چیز سے لذت حاصل کرنے والا

**مُستلزِم:**(ع) کسی کام کو اپنے لیے لازم قرار دینے والا

**مستلزم بودن:**اپنے آپ پر لازم سمجھنا

**این کار مستلزم دقتِ فوق العادہ است:**اس کام کے لیے بہت زیادہ محنت کی ضرورت ہے

**مُستمَرّ:**(ع) ملتوی کرنا، معرض التوا میں ڈالنا

**مُستمِر:**(ع) ہمیشگی، دوام، مستقل

**مستمراً:**(ع) لگاتار، مسلسل، پے بہ پے

**مُستمرّی:**(ع) ماہانہ، پنشن

**مُستمسَک:** (ع)(۱)اساس، بنیاد (۲)بہانہ، (۳)پکڑا ہوا، گرفت میں لیا ہوا

**مُستَمِع:** (ع) سننے والا، گوش بر آواز (مستمعین جمع)

**مُستمِلح:** (ع) نمکین

**مُستملِک:** (ع) جو چیز کسی کی ملکیت میں ہو جس چیز کا کوئی مالک ہو، زمین جو کسی کے تصرف میں ہو

**مستملکات:** (ع) مستملک کی جمع، ماتحت حکومتیں

**مُستمَند:** (ع) بینوا، بے بس، مصیبت زدہ، اندوہگین

**مستمندانہ:** بے بسی سے، افسردگی کے عالم میں

**مُستمنی:** (ع) مشت زن

**مُستَنبِط:** (ع) اخذ کیا گیا، حاصل کیا گیا، نکالا گیا، استنباط کیا گیا

**مُستنبِہ:** (ع) ہوشیار

**مُستنجِد:** (ع) دلیر، توانا، شجاع

**مُستنَد:** (ع) جسے سند حاصل ہو، مصدقہ، تصدیق کیا ہوا، معتبر، سند کے قابل

**مُستَنسِخ:** (ع) نقل تیار کرنے والا

**مستنسَخ:** (ع) اصل نسخہ جس سے نقل تیار کی گئی ہو

**مستنصِر:** (ع) مدد اور نصرت چاہنے والا

**مُستنطِق:** (ع) باز پرس کرنے والا، پوچھ گچھ کرنیوالا، مجسٹریٹ

**قرارِ مستنطق:** جائزہ لینے والے مجسٹریٹ کا حکم

**مُستنکِف:** (ع) انکار کرنے والا، حکم عدولی کرنے والا

**مُستنیر:** (ع) روشنی کا متلاشی، روشنی پانے والا

**مُستَوجِب:** (ع) لائق، قابل، سزاوار

**مُستَودِع:** (ع) امانت کے طور پر کوئی چیز اپنے پاس رکھنے والا، ودیعت کے طور پر رکھنے والا

**مستُور:** (ع) پوشیدہ، چھپا ہوا، نقاب لیے ہوئے، پردہ دار، پاکدامن عورت

**مستور داشتن:** پوشیدہ کرنا، پردے میں رہنا

**مستورِہ:** (ع) (مستور کی تانیث) پاکدامن عورت، مستورات جمع

**مستُوری:** پردہ پوشی، پوشیدگی

**مُستَوفی:** (ع)(۱)محاسب اعلی، جو اپنے ماتحتوں کی جانچ پڑتال کرتا ہے (۲)اپنا حق لینے والا، حساب دار، خزانے کا دفتردار

**مُستَولی:** مسلط، کسی چیز پر مکمل طور سے قبضہ پانے والا

**مُستَوی:** (ع) صاف، ہموار، برابر، موزوں، مناسب

**مُستَہ:** (ع)(۱)غم و اندوہ (۲)جور و ستم (۳)شکاری پرندوں کو دینے کے لیے گوشت کا ٹکڑا

**مُستَہام:** (ع) حیران، سرگشتہ

**مُستَہان:** (ع) ذلیل و خوار

**مُستہجَن:** (ع) قبیح، برا، نا پسند، خلاف تہذیب، نازیبا

**مُستہزِم:** (ع) برگشتہ

**مُستہزِء:** (ع) مضحکہ، تمسخر، مضحکہ اڑانا

**مستہزِیانہ:** تمسخر کے انداز میں

**مُستہِل:** (ع) نئے چاند کا نمایاں ہونا، خوشی سے چہرہ تابناک ہونا

**مُستہلک:** (ع) نیست و نابود شدہ

**مستی:** (ع) نشے میں سرشار ہونا، سرشاری

**مستی و راستی:** ضرب المثل ہے بمعنی احتیاط یا راستی جو چھپا دیتی ہے، اور مستی اسے ظاہر کر دیتی ہے

**مسجِد:** (ع) سجدہ گاہ، نماز پڑھنے کا مقام، مسلمانوں کا عبادت خانہ

**مسجد جامع:** جہاں جمعہ کے دن مسلمان جمع ہو کر نماز ادا کرتے ہیں

**مسجدالحرام:** مسجد جو خانہ کعبہ میں ہے

**مسجدی:** :مسجد سے متعلق

**مُسجّع:** (ع) قافیہ دار عبارت جس کی وجہ سے ترنم کی سی کیفیت پیدا ہوتی ہے

**مُسَجّل:** (ع) جس پر مہر لگی ہو، رجسٹری شدہ

**مسجل کردن:** رجسٹری کرنا

**مسجُود:** (ع) جسے سجدہ کیا جائے، خداوند تعالی

**مسجُور:** (ع) پانی سے لبالب بھرا ہوا، دودھ جس میں زیادہ پانی ڈالا گیا ہو، مروارید جسے پرویا گیا ہو

**مسجون:** (ع) محبوس، قید، اسیری، زندانی

**مسَح:** (ع) کسی چیز کے اثر کو کسی دوسری چیز سے دور کرنا، ہاتھ سے ملنا، وضو کرتے ہوئے سراور ماتھے پر ہاتھ پھیرنا

**مسح کردن:** وضو کرتے ہوئے سراور ماتھے پر ہاتھ پھیرنا

**مُسحّر:** (ع) مسحور

**مسحور:** (ع) جس پر جادو چلا ہو

**مسحوق:** (ع) کوٹا پیسا ہوا

**مسخ:** (ع) اچھی صورت کا بگڑنا

**مُسخّر:** (ع) تسخیر شدہ، مطیع، مغلوب

**مُسخِّر:** (ع) تسخیر کرنے والا، فاتح، غالب، مطیع کرنیوالا

**مَسخَرگی:** تمسخر، مسخرہ پن

**مسخرَہ:** (ع)(۱)وہ شخص جس پر دوسرے لوگ ٹھٹھا کریں اور مضحک اڑائیں (۲)جس کی باتوں اور حرکتوں میں مسخرہ پن ہو (مَساخر جمع)

**مسخرہ کردن:** تمسخر اڑانا

**مسخرہ بازی:** مسخرہ پن، دل لگی

**مسخرچی:** مسخرہ

**مُسَخِّن:** (ع) جس سے کوئی چیز گرم کی جائے

**مسخوط:** (ع) قبیح، مکروہ، جس کو دیکھ کر کراہت آئے

**مسخول:** (ع) لاغر، فرومایہ، ضعیف

**مَسَد:** (ع) مضبوط رسی، رسی جو کھجور کے پتوں سے بنای جائے

**مسدار:** جس میں مس یعنی تانبا ملا ہو

**مُسدَّد:** مسدود، رکا ہوا، بند کیا گیا

**مَسدَّد:** (ع) درست، راست

**مُسدَّس:** (ع) چھ چھ مصرعوں والی نظم، مثلاً مسدس حالی، چھ ضلعوں والی شکل، شش ضلع

**مسدود:** (ع) بند کیا گیا، رکا ہوا

**مسدود کردن:** بند کر دینا، روک دینا

**مسَّر:** یخ، پانی جو سردیوں میں یخ کی صورت اختیار کرلے

**مَسرَّت:** (ع) خوشی، سرور، راحت

**مسرت انگیز:** مسرت بخش، راحت بہم پہنچانے والی

**مَسرَح:** (ع)(۱)چراگاہ (۲)تماشہ گاہ

**مُسرِع:** (ع) چست و چالاک، جلدی کرنے والا، سرعت سے کام لینے والا

**مُسرِف:** (ع) اسراف کرنے والا، فضول خرچ، ضرورت سے زیادہ خرچ کرنیوالا

**مسرفانہ:** فضول خرچی سے

**مسرُود:** (ع)مذکور

**مسرود یطوس:** زہر کا عادی کر دینا، زہر کی مقدار بتدریج بڑھا کر اس کے اثر سے محفوظ کر دینا

**مسرور:** (ع) خوش، شاداں و فرحاں

**مسرور کردن:** خوش کرنا، خوشحال کرنا

**مسروری:** خوشحالی، خوشی، مسرور ہونا

**مسرُوق:** (ع) جو چیز سرقہ کی گئی ہو، چرای گئی ہو

**اجناس مسروقہ:** چوری کی گئی چیزیں

**مُسری:** (ع) سرایت کرنے والی، متعدی (مرض)

**مرایض مسریہ:**متعدی بیماریاں
**نا خوشی مسری:**متعدی بیماری
**مُسطِح:**(ع) ہموار، بچھا ہوا، پھیلا ہوا
**روی فرش مسطح است:**فرش کی سطح ہموار ہے
**مسطح کردن:**ہموار کرنا، بچھانا، پھیلانا
**مسطحات:**(مسطحہ کی جمع) ہموار سطحیں
**مِسطَر:**(ع) لکیریں لگانے کا پیمانہ، رولر
**مَسطرہ:**(ع) خط کش
**مسطور:**(ع) (۱)مکتوب، لکھا گیا، نوشتہ (۲)مذکور
**مسطورَہ:**(۱)نمونہ (۲)تجارت کے سلسلے میں نمونہ جو ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیجا جاتا ہے
**مَسَعدت:**(ع) سعادت،نیک بختی، اقبال مندی
**مسعُود:**(ع) نیک بخت، اقبال مند، با مراد
**مسعودِیّت:**نیک بختی، اقبال مندی، خوش بختی
**مسقَط:**(ع) (۱)جہاں کوئی چیز گرے (۲)ایک اسلامی ریاست کا نام
**مسقط الراس:**(ع) زادگاہ، پیدائش کی جگہ
**مسقطی:**(ع) (۱) مسقط کا رہنے والا (۲)مٹھائی جو نشاستہ، چینی اور گھی سے تیار کی جاتی ہے
**مُسقّف:**(ع) جس پر سقف یعنی چھت ہو
**مَسک:**(ع) حد کے اندر رکھنا، قابو میں رکھنا، اپنے آپ پر قابو رکھنا
**مِسک:**(ع) مشک نافہ
**مُسکِت:**(ع) ساکت کر دینے والا، خاموش کرنے والا، یقین دلانا
**مُسکِر:**(ع) شراب، مستی پیدا کرنے والا مشروب
**مسکر حرام است:**شراب حرام ہے
**مسکِرات:**(ع) جن میں الکحل شامل ہو
**مسکن:**(ع) قیامگاہ، گھر، منزل، خانہ
**مسکن گرفتن:**ٹھکانا بنانا، قیام کرنا، مساکن جمع
**مُسکِّن:**(ع) سکون دینے والی، آرام دینے والی، تکلیف کم کرنے والی
**دوای مسکن:**دوا جو سکون دے، درد کو کم کرے
**مُسکِّنات:**(ع) آرام و سکون دینے والی (دوائیں)
**مَسکنَت:**(ع) مسکینی، تہی دستی، افلاس
**مسکو:**ماسکو، روس کا دارالسلطنت
**مسکُوت:**(ع) ساکت شدہ، ترک کیا گیا، صرف نظر کیا گیا، خاموش شدہ
**مسکوت گذاشتن:**ساکت رکھنا، مطیع بنا لینا
**مسکُوک:**(ع) سکہ
**مسکوکِ طلا:**سونے کا سکہ
**مسکوکات:**مسکوک کی جمع، سکے
**مسکون:**(ع) جہاں جگہ ملی ہو، قابل سکونت، جاے بود و باش
**این جامحل سکونی نیست:**یہاں قابل سکونت جگہ نہیں
**مسکِہ:**(ع) مکھن
**مِسکی:**مشکی، جس میں مشک کی خوشبو ہو
**مِسکین:**(ع) نادار، تہی دست، غریب، مفلس
**مسکینی:**غریبی، مفلسی، تہی دستی، عاجزی، بینوائی
**مِسگر:**تانبے کا کام کرنے والا
**مسگری:**تانبے کا کام
**مُسلح:**(ع) ہتھیار بند، لڑائی کے لیے ہتھیار لگائے ہوئے، کمر بستہ
**مَسلحَہ:**(ع) خوفناک جگہ جہاں اسلحہ لے جانا ضروری ہو
**مَسلخ:**(ع) جہاں جانور ذبح کرکے کھال اتاری جائے
**مُسلسَل:**(ع) لگا تار، پیہم، سلسلہ وار، ملے ہوئے زنجیر کی مانند

**بطور مسلسل:** لگاتار

**مسائل مانند زنجیر مسلسل اند:** مسائل زنجیر کی مانند ملے ہوئے ہیں

**مُسلّط:** (ع) جس کا کسی پر تسلط ہو، جو کسی پر غالب ہو

**مسلط شدن:** کسی پر اپنا تسلط قائم کر لینا

**مِسلفہ:** (ع) (۱) ایک طرح کا سراون جس میں لوہے کے کنگی نما دندانے ہوتے ہیں زمین پر سراون پھیرنا

**مَسلک:** (ع) طریق، قاعدہ، دستور، عقیدہ

**مُسلّم:** (ع) تسلیم شدہ، تحقیق شدہ، پورا، کامل

**مسلم الثبوت:** جس بات کے لیے کسی ثبوت کی ضرورت نہ ہو

**مسلم داشتن:** ثابت شدہ سمجھ کر قبول کرنا

**مسلم کردن:** ثابت کرنا

**مُسلِم:** (ع) مسلمان، مسلمین جمع

**مُسلّمات:** تسلیم شدہ باتیں، تسلیم شدہ حقیقتیں

**مسلمان:** اہل اسلام، دین اسلام کے پیرو

**مسلمان کردن:** کلمہ پڑھا کر حلقہ بگوش اسلام کرنا، دین اسلام میں شامل کرنا

**مُسلِمہ:** (ع) مسلمان خاتون

**مسلوب:** (ع) سلب کیا گیا، چھین لیا گیا

**مسلوخ:** (ع) جس جانور کو ذبح کرکے اس کی کھال اتاری گئی ہو

**مسلول:** (ع) مرض سل میں مبتلا

**مُسمّا:** (ع) مسمی، نام رکھا گیا، پکارا گیا (مردوں کے لیے آتا ہے)

**مُسمّاۃ:** (ع) ایک قسم کی خوراک

**مِسمار:** (ع) میخ، کھونٹی، (مسامیر جمع)

**مسماری:** میخی

**مُسمّط:** (ع) (۱) حکم جو رد نہ ہو سکے، جس پر کوئی اعتراض نہ ہو (۲) موتیوں کا لڑی میں پرونا، وہ نظم جس میں تین مصرعوں سے لے کر دس مصرعوں تک با قافیہ ہوں

**مُسمَع:** (ع) کان

**مُسمِن:** (ع) فربہ، موٹا

**مُسمّن:** (ع) مچرب، مرغن غذا

**مسموع:** (ع) جو سنا گیا ہو، معقول، قابل اعتماد

**مسموم:** (ع) جس نے زہر کھایا ہو یا جسے زہر دیا گیا ہو

**مُسِنّ:** (ع) زیادہ عمر کا، بوڑھا، پیر سالخوردہ

**مُسَن:** (ع) پتھر جس پر چاقو چھری تیز کرتے ہیں

**مسند:** (ع) تکیہ لگا کر بیٹھنے کی جگہ، سہارا لینے کی جگہ، تخت، بزرگوں کے بیٹھنے کی جگہ، مثال:

**دوران کہ بود تا کند آرائش مسند**
**مداح شہنشاہ عرب را و عجم را**

زمانہ بادشاہوں کے تخت کی آرائش تو کر سکتا ہے لیکن عرب و عجم کے شہنشاہ، شاہ کونین (ص) کی جو مدح کرنے والا ہے اس کی جگہ کو زمانہ کیا آراستہ کر سکیگا

**مسند وزارت:** وزارت کا منصب

**مُسنَد:** (۱) جسے سند دی گئی ہو، (۲) مبتدا کی خبر

**مُسندالیہ:** خبر کا مبتدا

**مَسند نشین:** تخت یا گدی پر بیٹھنے والا، اپنے منصب پر فائز ہونے والا

**مُسنِّن:** (ع) دندان ساز، دانتوں کا ڈاکٹر

**مِسوار:** تانبے کی مانند

**مِسواک:** (ع) دانت صاف کرنے کی درخت کی شاخ ریشہ دار

**مُسوِّد:** (ع) نویسندہ، لکھنے والا

**مُسوَّدَه:**(ع) وہ تحریر جو باراول لکھی جائے اور جس پر نظر ثانی کی ضرورت ہو

**مسوده کردن:**اپنے خیالات اور معلومات کو ضبط تحریر میں لانا

**مُسہِل:**(ع) جلاب، ملین دوای، مسہلات جمع

**مسہل خوردن:**جلاب لینا

**مسہل قوی:**شدید قسم کا جلاب

**مسہل ملائم:**ملین دوائی

**مسئلت:**(ع)عرض کرنا، التجا، دعا

**سلامت شما را از خداوند مسئلت می نمایم:**آپ کی سلامتی کے لیے میں باری تعالی سے دعا کرتا ہوں

**مسئول:**(ع) جس سے سوال کیا جائے

**مسئله:**(ع) سوال، قضیہ، معاملہ

**او مسئله من حل کرد:**اس نے میرا قضیہ حل کر دیا

**مِسی:**تانبے کا بنا ہوا

**مُسیَّب:**(ع) آزاد چھوڑا گیا

**مسیح:**(ع) حضرت عیسی (ع) کا لقب، مسیحا

**مسیح دجال:**مسیح ہونے کا جھوٹا مدعی

**مسیحا دم، مسیحا نفس:**جس میں مسیحا کے سانس کی سی خوبی ہو یا انتہا درجے کے بیمار کو تندرست کر دینے کی صلاحیت ہو

**مسیحی:**حضرت عیسی(ع) سے منسوب (مسیحیان جمع)

**مسیحی شدن:**عیسائیت اختیار کرنا

**مسیحیت:**عیسائیت

**مسیر:**(ع) محل سیر، سیر کی جگہ، سفر کا راستہ، سیر کے لیے جانا، سڑک، لائن

**مسِیل:**نالہ، کھائی، ندی

**مِسین:**مسی، تانبے کی بنی ہوئی

**مِسینهٔ:**تانبے کے برتن

**مَشّا:**(ع) بہت زیادہ سفر کرنے والا، ارسطو کا پیرو

**حکمت مشا:**حکمت ارسطو، کیونکہ ارسطو اپنے فکری مسائل سیر و گردش کے دوران بیان کیا کرتا تھا

**حکمت مشائین:**ارسطو کے پیرووں کا فلسفہ، مثال:

**فرقه اشراقیان در غمت آشفته سر**
**زمره مشائیان در رہت افگار پا**

حکمائے اشراقیہ حضور(ص) کے غم میں سرگرداں ہیں اور مشائیوں کا فرقہ حضور کے راستے میں افگار پا ہیں

**مُشابِهه:**(ع) مانند، طرح، نظیر، مطابق

**مشابِهت:**مانند ہونا، ملتا جلتا ہونا

**مشابهت داشتن:**(شبیہ) ایک جیسا ہونا

**مُشاجَرَه:**(ع) لڑائی جھگڑا، (مشاجرات جمع)

**مشاجره کردن:**لڑائی جھگڑا کرنا

**مشاجّه:**(ع) باہم نزاع کرنا، ایک دوسرے کا سر پھوڑنا

**مُشار:**(ع) جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہو

**مشارٌ الیه:**جس کی طرف اشارہ کیا جائے

**مشار الیهم:**جن کی طرف اشارہ کیا گیا ہے

**مَشارِب:**(ع) مشروب کی جمع، پینے کی چیزیں

**مشارِع:**(ع) مشرعہ کی جمع، پانی پینے کی جگہ

**مشارِق:**(ع) مشرق کی جمع

**مُشارِک:**(ع) شرکت کرنے والا، شریک، حصے دار

**مُشارِکت:**(ع) مشارکہ، شرکت، حصے داری

**مشارکت کردن:**کسی کاروبار میں شرکت کرنا، حصے داری کرنا

**مَشاش:**(ع) شہد، انگبین

**مَشاش:**(ع)(۱)نرم زمین (۲)سرشت، فطرت، طبیعت،

عادت، خُو، نیز خدمت گزاری

**مَشّاطَہ:**(ع) نسبت ٹھہرانے والی عورت، دلہن کو بنانے سنوارنے والی عورت، آرائش گر خاتون

**مُشاع:**(ع) جو تقسیم نہ ہوا ہو، مشترک، سانجھا

**مِلکِ مشاع:** جانداد جو تقسیم نہ ہوئی ہو، مشترک مال و اسباب

**مُشاعاً:**(ع) شراکت کے طور سے

**مُشاعِر:**(ع) مشعر کی جمع، خبر دینے والا، آگاہ کرنے والا

**مُشاعِرَہ:**(ع) شاعروں کا اپنا اپنا کلام سنانے کی مجلس

**مشاعرہ کردن:** مجلس میں اپنا اپنا کلام سنانا

**مشاعِل:**(ع) مَشعل کی جمع

**مشاغِل:**(ع) مشغلہ کی جمع

**مُشافَہَہ:**(ع) آمنے سامنے کی گفتگو، روبرو گفتگو

**مُشافَہۃً:**(ع) زبانی بات چیت

**مشّاق:**(ع) مشق کرنے والا

**مشاق خط:** خط درست کرنے کی مشق کرانے والا

**مشاق ستار:** ستار کی مشق کرانے والا

**مشاق فوج:** فوج کی ڈرل کرانے والا

**مشّاقی:** کسی فن یا علم میں مشق کرانا

**مشاقی کردن:** مشق کرانا

**مَشاکِل:**(ع) مشکل کی جمع

**مَشاکِل:**(ع) مانند، مشابہ، ہم شکل

**مُشاکِل:**(ع) فن شاعری میں ایک بحر کا نام "فاعلاتن مفاعیلن مفاعیلن" دو مرتبہ

**مشاکلہ:**(ع) ایک دوسرے سے موافقت کرنا، ایک دوسرے سے مشابہ ہونا

**مَشام:**(ع) سونگھنے کی حس، حس شامہ، ناک

**مُشاوِر:**(ع) مشورہ دینے والا، کونسلر

**مشاورِ حقوقی:** حقوق کے معاملے میں مشورہ دینے والا، قانونی کونسلر

**مشاوَرت، مشاورہ:**(ع) مشورہ کرنا

**مجلس مشاورہ:** مجلس شوری، باہمی مشورے کی مجلس، اسمبلی (مشاورات جمع)

**مُشاہِد:**(ع) نظر ڈالنے والا، معائنہ کرنے والا

**مَشاہِد:**(ع) مشہد کی جمع

**مُشاہَدہ:**(ع) نظر ڈالنا، غور سے دیکھنا، معائنہ کرنا، دیکھ بھال کرنا (مشاہدات جمع)

**از مشاہدہ آن ترسان شد:** اسے دیکھنے سے وہ خوفزدہ ہو گیا

**مشاہدہ کردن:** جائزہ لینا، نظر ڈالنا، دیکھ بھال کرنا

**مُشاہَرہ:**(ع) ماہانہ تنخواہ

**مَشاہِیر:**(ع) مشہور کی جمع، مشہور لوگ، نامور لوگ، نامی

**مشایخ:**(ع) جمع الجمع شیخ، جمع مشیخہ، بزرگ اور نیک لوگ، علما، علمائے دین، واجب تعظیم لوگ، پیران طریقت

**علت المشایخ:** مقعد کی خارش جو بوڑھے آدمیوں کی مفعولیت کا باعث بنتی ہے

**مشایع:**(ع)رہبری کرنے والا

**مشایعت:**(ع) کسی مہمان کو رخصت کرتے وقت تھوڑی دور اس کے ساتھ چلنا یا دروازے تک مہمان کے پیچھے

پیچھے آنا

**باید او را تا در مشایعت کنید:** چاہیے کہ اس کے ساتھ دروازے تک چلیں

**مشائین:** (ع) دیکھیے مشا

**مُشبَع:** (ع) پوری طرح بھر جانا، لبالب بھرا ہوا، سیر ہو جانا

**مُشبَک:** جالی دار، سوراخ دار چیز، جالی

**پنجرہ مشبک:** جالی دار کھڑکی

**مشبک کردن:** جالی دار بنانا

**مُشبَہ:** (ع) تشبیہ دی گئی، مانند ہونا، مثل و مانند

**مُشبَہَہ:** (ع) مشکل امر

**مشبہات:** (ع) مشبہ کی جمع، مشکل کام

**مُشبَہ بہ:** جس سے تشبیہ دی گئی ہو

**مُشت:** مٹھی، مٹھی بھر، تھوڑی سی چیز

**مشت خوردن:** مکے کی چوٹ لگنا

**مشت زدن:** مکا مارنا

**مشتی نمونہ از خرواری:** خروار کا جائزہ لینے کے لیے مٹھی بھر غلہ دیکھنا کافی ہوتا ہے

**یک مشتِ قائم باو زد:** اس نے مکے کی سخت ضرب اسے لگائی

**مشت افشار:** نرم، ملائم جو چیز ہاتھ سے موڑی جا سکے

**مشتاسنگ:** فلاخن دیکھیے

**مشتاق:** (ع) شائق، آرزو مند، خواہشمند

**مشتاقانہ:** اشتیاق کے ساتھ، شوق سے، محبت سے

**مشتاقی:** اشتیاق، شوق، تمنا، آرزومندی

**مشت باز:** مکا باز

**مشت بازی:** مکا بازی

**مُشتبِہ:** (ع) جس میں شک یا شبہ ہو، مشکوک، نا قابل وثوق، ناقابل یقین

**مشتبہ کردن:** مشکوک بنانا

**مطلب را برمن مشتبہ کرد:** اس نے میرے لیے مطلب کو مشکوک بنا دیا

**مُشتَد:** (ع) شدید، سخت، قوی، مضبوط کیا گیا، مضبوط، محکم

**مُشترِک:** جسمیں شراکت ہو، جس میں کوئی اور شریک یا حصے دار ہو

**دیوار مشترک:** مشترک دیوار

**مشترکاً:** (ع) مل کر، شراکت کے ساتھ

**مشترک القیاس:** (ع) قیاس یا خیال ایک جیسا ہونا

**مشت رندہ:** ترخان کا رندہ جو لکڑی کو ہموار کرنے کے لیے ہاتھ سے چلایا جاتا ہے

**مُشتری:** (ع) (۱) خریدار، گاہک، مثال:

**مشتری را بہای روی تو نیست**
**من بدین مفلسی خریدارم**

تمہارا خریدار صاحب ثروت ہونے کے باوجود یہ محسوس کرتا ہے کہ آپ کا چہرہ دیکھنے کے لیے گراں بہا پیشکش نہیں کر سکتا لیکن میں تہی دستی کے باوجود خریدار ہوں

**درین دکان مشتریان زیادہ اند:** اس دکان میں خریدار بہت ہیں

**مُشتری:** (ع) ایک ستارے کا نام

**مشتری خور:** تجارت کا کاروبار

**مُشت زن:** باکسر، مکے باز

**مشت زنی:** باکسنگ، مک بازی

**مُشتعِل:** (ع) جس میں سے شعلہ نکلے، بھڑکتا ہوا، سخت غصے میں آیا ہوا

**مشتعل شدن:** برہم ہونا، بر افروختہ ہونا، بھڑکنا

**مشتعل کردن:** برہم کرنا، اشتعال دلانا، بھڑکانا

**مُشتغِل:** (ع) جو کسی کام میں مشغول ہو

**مُشتَق:** (ع) کوئی لفظ جو کسی لفظ سے بنایا گیا ہو، مثلاً شوق سے اشتیاق

**مشتقات:** مشتق کی جمع، الفاظ جو دوسرے الفاظ سے بنائے گئے ہوں

**مُشتکِی:** (ع) شکایت کرنے والا، وہ چیز جس کے متعلق شکایت کی گئی ہو

**مُشتکی:** (ع) جس نے شکایت کی ہو، شاکی

**مُشتلِق:** (ت) صلہ، یا انعام جو کسی خوش خبری لانے والے کو دیا جاتا ہے، "لق" ترکی کا لفظ ہے بمعنی مژدہ

**مشت مال:** مالش

**مشت مالی:** مالش کرنا

**مشت مالی دادن یا کردن:** مالش کرنا

**مُشتمِل:** (ع) جس میں کوئی چیز شامل ہو

**کتاب گلستان مشتمل برہشت باب است:** گلستان سعدی میں آٹھ باب ہیں

**مُشتَن:** (ع) ہلنا

**مُشتوارہ:** (۱) مٹھی بھر (۲) ترخان کا رندہ

**مُشتِہ:** موچی کی موگری جس سے چمڑے کو کوٹتے ہیں

**مُشتہا:** (ع) مشتہی، خواہش کرنے والا، کسی چیز کا آرزومند

**مشتَہَر:** (ع) مشہور، جس کا اعلان ہوا ہو

**مُشتہِی:** (ع) جسے اشتہا ہو، جسے بھوک لگی ہو

**مشتہی:** (ع) جو چیز مانگی گئی ہو

**مشتہیات:** (ع) خواہشیں، تمنائیں، آرزوئیں (مشتہی کی جمع)

**مُشتی:** جو چیز مٹھی میں آ سکے

**مَشتی:** مشہدی کا مخفف

**مُشجَّر:** (ع) (۱) جہاں درخت اگے ہوں (۲) گلدار کپڑا

**حریر مشجر:** حریر جس پر پھولوں یا درختوں کی تصوریں ہوں

**مشجر کردن:** درخت کاری کرنا، کپڑے پر پھول بنانا

**مَشحُون:** (ع) پر، بھرا ہوا

**مُشختّہ:** ایک قسم کا حلوہ

**مُشخَّص:** جس کی تشخیص ہوئی ہو، معلوم، معین، واضح

**مشخص کردن:** صراحت کرنا، تشخیص کرنا، تصریح کرنا، تعین کرنا

**مُشخِّص:** : (ع) تشخیص کرنے والا، امتیاز قائم کرنے والا، مخصوص کرنیوالا

**مُشخّصات:** امتیازی صفات

**مُشدَّد:** (ع) (۱) وہ لفظ جس پر شد کی علامت ہو (۲) توثیق یا تصدیق شدہ، تائیدی شہادت

**مُشدَّد:** (ع) جسے قوت دی گئی ہو

**مشرَب:** (۱) طور طریق، عقیدہ، مسلک، ذوق (۲) پانی پینے کا مقام

**خوش مشرب:** اچھے طور طریقے والا

**مشرَبہ:** پانی پینے کا برتن، صراحی

**مُشرِّح:** (ع) تشریح کرنے والا، واضح کرنے والا

**مُشرّح:** (ع) جس کی تشریح کی گئی ہو

**مشرَع:** (ع) پانی پینے کی جگہ، سبیل، مشارع جمع

**مُشرّف:** (ع) جسے شرف بخشا گیا ہو، جسے عزت دی گئی ہو، بزرگوار، محترم

**مشرف شدن:** عزت پانا

**بزیارتِ جناب عالی مشرف شدم:** جناب عالی آپ کو دیکھ کر مجھے شرف حاصل ہوا

**مَشرِق:** (ع) جس طرف سے سورج نکلتا ہے، پورب

**مشرق زمین:** مشرقی ممالک

**مشرقی:** شرقی، مشرق کی طرف

**مشرقَین:** (ع) (مشرق کی جمع) مشرق اور مغرب

**بُعدالمشرقَین:** جس میں مشرق و مغرب کا فرق ہو، جن میں انتہا درجے کا فرق ہو

**مُشرِک:** (ع) شرک کرنے والا، اللہ تعالی کی ذات و صفات میں اوروں کو شامل کرنے والا

**مشرکی:** شرک، خدا کی ذات و صفات میں کسی اور کو شریک کرنا

**مشروب:** (ع) (۱) شراب (۲) پینے کی چیز

**مشروبات:** مشروب کی جمع، پینے کی چیزیں

**مشروب خور:** شراب نوش، مے نوش

**مشروب فُروش:** شراب یا دوسری پینے والی چیزیں فروخت کرنے والا

**مشروب فروشی:** شراب یا دوسری پینے والی چیزیں بیچنا

**مشرُوح:** (ع) (۱) مفصل، جامع، وسیع، محیط (۲) مذکور

**اطلاع نامه مشروحی داد:** اس نے مفصل اطلاع دی

**مشروحاً:** (ع) تفصیل سے

**مشروط:** (ع) جس میں شرط عاید کی گئی ہو، محدود

**مشروط بر اینکه:** اس شرط پر کہ

**مشروطه:** (ع) (۱) جمہوری حکومت (۲) آئین، دستور اساسی

**مشروط خواه:** جمہوری حکومت کے خواہاں

**مشروطِیّت:** دستور اساسی پر کار بند ہونا

**مشروع:** (ع) قانونی، شرعی، باقاعدہ، آئینی، شرع کے مطابق

**مطالبه حقِ مشروعِ خود رای کنیم:** ہم اپنے قانونی حق کا مطالبہ کرتے ہیں

**غیر مشروع:** غیر قانونی

**مَشط:** (ع) کنگھی، شانہ، (مشاط جمع)

**مشط:** (ع) شانہ، کندھا

**مشط پا:** پشتِ پا، ان پانچ ہڈیوں کا مجموعہ جو ٹخنے اور انگلیوں کے درمیان ہیں

**مشط دست:** پشت دست، ہاتھ کا وہ حصہ جو انگلیوں اور کلائی کے درمیان ہے

**مَشعَب:** (ع) راستہ، راہ، مشاعب جمع

**مُشعبِد:** (ع) شعبدہ باز

**مَشعَر:** (ع) (۱) خارجی حس بالخصوص سننے اور دیکھنے کی (۲) عقل، فہم، سمجھ، نکتہ سنجی، اعلی ظرافت

**مُشعِر:** (ع) ظاہر کرنے والا، دلالت کرنے والا، مجمل طور سے بیان کرنے والا، خبر دینے والا، آگاہ کرنے والا

**تلگرافی داشیتم مشعر براینکه:** ہمیں تار موصول ہوا جس سے یہ ظاہر ہوا کہ۔۔۔

**مَشعَر:** (ع) (۱) سایہ دار درخت (۲) محل قربانی، مناسک حج

**مَشعَشع:**(ع) شاندار، عالی شان، ممتاز، روشن، چمکدار، تابدار، درخشان، چمک دمک

**مَشعَل:**(ع) قندیل، بڑی موم بتی جس کو کسی چیز پر چسپاں کرکے جلاتے ہیں، یا کوئی اور جلانے والی چیز جو ہاتھ میں لے کر چلتے ہیں

**مشعلچی:**مشعل بردار، جلتی ہوئی مشعل اٹھانے والا

**مشعلہ:**مشعل

**مشعُوف:**(ع) خوش، مسرور، محظوظ

**مشعوف کردن:**محظوظ کرنا، خوشی بہم پہنچانا

**از شنیدم این خبر مشعوف شدم:**اس خبر کو سننے سے مجھے خوشی ہوئی

**مشغَلہ:**(ع) شغل، کام، تفریح، دل بہلانا، پیشہ، کاروبار، (مشاغل جمع)

**مشغُوف:**عشق میں دیوانہ ہونا

**مشغُول:**(ع) مصروف، کام میں لگا ہوا

**من مشغول مطالعہ بودم کہ او آمد:**میں مطالعہ میں مصروف تھا کہ وہ آ گیا

**مشغول شدن:**مصروف ہونا

**مشغول کردن:**مصروف کر دینا

**او را مشغول کنید تا من بیایم:**جب تک میں آؤں اس کا دل بہلائیے

**مشغولی:**مشغول ہونا، مصروف ہونا

**مُشفِق:**(ع) شفقت کرنے والا، مہربان، ہمدرد

**دوست مشفق:**ہمدرد دوست

**مشفقانہ:**مہربانی سے، ہمدردی سے

**مشق:**(ع) مہارت حاصل کرنے کی کوشش، درستی کی خاطر بار بار کام کرنا

**معلم شاگردان را ہر روز مشق می دہد:**استاد شاگردوں کو ہر روز ان کا خط درست کرنے کی کوشش کرتا ہے

**مشق دادن:**مہارت حاصل کرنے کی کوشش کرنا

**مُشقّت:**(ع) محنت، ریاضت، سختی برداشت کرنا

**مَشقی:**مشق کے ذریعے لکھانا پڑھانا

**مَشک:**جس میں ماشکی پانی لاتے ہیں

**مُشک:**مشک نافہ جو خاص قسم کے ہرن سے حاصل ہوتا ہے

**مشک ناب:**خالص مشک

**مِشکات:**چراغ، نور افشاں، وہ جگہ جہاں چراغ رکھتے ہیں

**مُشک بار:**مشک فشاں، خوشبو بکھیرنے والا

**مشک بو:**مشک نافے کی خوشبو

**مشک بیز:**مشک کی سی خوشبو پھیلانے والا

**مشک سا:**مشک کی طرح کا خوشبودار

**مشک فام:**مشک جیسا، سیاہ

**مشک فِشان:**مشک کی خوشبو بکھیرنا

**مُشکّک:**شک کرنے والا، شک دار

**مُشکِل:**(ع) دشوار، کٹھن، پیچیدہ

**حل کن بجمالِ خویش مشکلِ ما:**اپنے حسن و خوبی سے ہماری مشکل حل کر دے

**مسئلہ خیلی مشکل است:**بہت دشوار معاملہ ہے

**مشکلات:**مشکل کی جمع

**مشکل پسند:**(۱)جسے مشکل ہی سے کوئی چیز پسند آئے، تنک مزاج (۲)مشکل یا دشواری کو پسند کرنے والا

**مشکل پسندی:** (۱) مشکل ہی سے کوئی چیز پسند آنا، تنک مزاجی (۲) مشکل اور دشواری کو پسند کرنا

**مشکل کُشا:** مشکل کو حل کرنے والا

**مشکل کشائی:** مشکل کو حل کرنا، مشکل کا حل ہونا

**مُشکِلی:** اشکال، دشواری، کٹھن بات

**مُشک نافه:** ایک خاص قسم کا خوشبودار مواد جو ایک خاص ہرن کے جمے ہوئے خون سے حاصل ہوتا ہے

**مِشکوة:** (ع) (۱) دیوار میں چھوٹی چھوٹی چیزیں رکھنے کی جگہ (۲) "مشکوۃ المصابیح" کا مخفف، یہ حدیثوں کی مشہور کتاب ہے جو صحاح ستّہ کا خلاصہ ہے

**مشکُور:** (ع) جس کا شکریہ ادا کیا جائے، شکرگزار، ممنون، احسان مند

**مشکوک:** (ع) جس میں شک پایا جائے

**مشکوی:** (ع) (۱) حرم سرا (۲) بتخانہ (۳) محل، بلند و بالا مکان

**مُشکی:** مشک کے رنگ کا، سیاہ، سیاہی مائل

**مُشکیچه:** مشک کی سی خوشبو والا پھول

**مَشکِیزه:** چھوٹی مشک

**مُشکِین:** مشک کی خوشبو یا رنگت

**زلف مشکین:** چمکدار سیاہ زلف، مشک کی طرح خوشبودار زلف

**مَشلُول:** (ع) فالج

**مُشمَئز:** (ع) بیزار، متنفر

**مُشمَس:** (ع) روشنی، آفتاب کی روشنی

**مِشمِش:** (ع) ململ، تن زیب وغیرہ، عربی میں اس کا مطلب زرد آلو ہے

**مِشمِشه:** (ع) ایک بیماری ہے جس میں حلق اور ناک کے ذریعے جراثیم داخل ہوتے ہیں اور شدید کھانسی اور سینے میں درد ہونے لگتا ہے

**مشمشه ای:** جسے یہ بیماری ہو

**مُشمَّع:** (ع) (۱) مومی کپڑا جس پر پانی اثر نہیں کرتا

**مشمع انداختن:** مومی کر دینا

**مشمعی:** مومی کپڑے کا بنا ہوا

**مشمُول:** (ع) جس میں کوئی چیز شامل ہو، جو چیز ڈھکی ہوئی ہو

**او مشمول قانون نیست:** قانون کا اس پر کوئی اثر نہیں، قانون کا اطلاق اس پر نہیں ہوتا

**مشمولیّت:** شمولیت، شامل ہونا، اہل سمجھا جانا

**مشمُوم:** (ع) خوشبو، جس چیز سے خوشبو آئے، عطر

**مشنَّج:** (ع) ایک سبز رنگ کی مکھی

**منشَک:** (ع) چور، رہزن

**مشُوب:** (ع) جس میں کوئی چیز ملی ہوئی ہو، آلودہ ذہن

**او را مشوب کردند:** اس کے ذہن کو آلودہ کیا گیا

**مَشوَرت:** (ع) مشورہ کرنا

**مشورت در ہر کاری فائده دارد:** ہر کام میں مشورہ کرنا مفید ہوتا ہے

**مشورت کردن:** مشورہ کرنا

**باید که با طبیب مشورت کنید:** آپ کو ڈاکٹر سے مشورہ کرنا چاہیے

**مُشوَّش:** (ع) جسے کسی قسم کی تشویش ہو، پریشان، مضطرب، بے چین

**مشوش کردن:** پریشان کرنا، کسی کے لیے اضطراب کا موجب بننا

**مُشوِّق:** (ع) تشویق کرنے والا، حوصلہ ہمت بندھانے والا، علی، محسن، مربی

**رئیس دانشکدہ مشوق ادبیات است:** کالج کا پرنسپل ادبیات کا محسن و مربی ہے

**مشوم:** (ع) مشئوم، منحوس، نا مبارک (مشائم جمع)

**مشہد:** (۱) صوبہ خراسان کا مشہور شہر جہاں اہل تشیع کے آٹھویں امام حضرت امام رضا (رض) کا مزار ہے۔ (۲) مقام شہادت

**مشہد سر:** آذربائیجان کا گاؤں

**مشہدی:** مشہد کا رہنے والا

**مشہَر:** (ع) نمایشگاہ

**مشہُود:** (ع) جس کی گواہی ہوئی ہو، ظاہر، واضح، ثابت شدہ

**بر ہمہ مشہود است:** سب پر واضح ہے

**مشہودات:** (ع) واضح چیزیں

**مشہور:** (ع) جس کی شہرت یا ناموری ہو، شہرت یافتہ

**مشہور شدن:** ناموری حاصل ہونا

**مُشہِی:** (ع) آرزوے نفس کو بر انگیختہ کرنے والا، شہوت انگیز (۲) قوت باہ سے متعلق

**مشی:** (ع) چلنا، سیر کرنا، رفتار،

**مَشیب:** (ع) بڑھاپا، پیری

**مَشیّت:** (ع) مرضی، ارادہ، رضا

**مشیت الہی:** اللہ تعالی کی رضا، مشیت ایزدی

**مَشیَخت:** (ع) مشائخ کا منصب

**مُشیَّد:** (ع) مضبوط کیا گیا، استوار، محکم شدہ نیز جس پر گچ کیا گیا ہو

**مشیر:** (ع) مشورہ دینے والا، کونسلر

**مشیِمَہ:** (ع) بچہ دان، رحم، جنین، جھلی جس میں بچہ ہوتا ہے

**مشیمہ خارجیِ جنِس:** جنین کی بیرونی جھلی

**مشیمی:** (ع) مشیمہ نما، جھلی کی طرح

**مشیمیہ:** (ع) سیاہ رنگ کا پردہ جو اندرون چشم ہے

**مَص:** (ع) چوسنا، چبانا

**مُصاب:** (ع) مصیبت زدہ

**مُصاب:** (ع) درست، صحیح

**درنظر خود مصاب است:** اپنی نظر میں یہ درست ہے

**مُصابرت:** (ع) صبر، برداشت

**مصابیح:** (ع) مصباح کی جمع، روشنیاں، چراغ

**مُصاحب:** (ع) ساتھی، رفیق، ہمراہ، ہمدم

**مصاحبَت:** (ع) رفاقت، میل جول، ہم نشینی

**مصاحبَہ:** (ع) مصاحبت، ہم نشینی، میل جول

**مصاحبت کردن:** رفاقت کرنا، میل جول رکھنا

**مُصاحِف:** (ع) دیکھیے مصحف

**مصَادِر:** (ع) مصدر کی جمع

**مصادَرت:** (ع) زور سے کوئی چیز لینا، تصرف کرنا

**مصادَرہ:** تاوان، جرمانہ

**مصادرہ کردن:** جرمانہ کرنا

**مُصادِف:** (ع) ہمراہ ہونا، نزدیک ہونا، ملنا، روبرو ہونا

**مصادِفت:** (ع) دوستی، دوستداری، رفاقت

**مصادِفَہ:** (ع) ملاقات کرنا، کوئی چیز حاصل کرنا اور اسے دیکھنا

**مُصادِم:** (ع) ٹکرانا، تصادم ہونا، لڑنا، صدمہ پہنچانا

**مصادَمت:** (ع) لڑائی جھگڑا، تصادم ہونا

**مُصارعَت:** (ع) (۱) کشتی لڑنا، مقابلہ

**مصارِف:** (ع) مصرف کی جمع، اخراجات

**مصاریع:** (ع) مصرعہ کی جمع، شعر کے مصرعے

**مصاص:** (ع)خالص چیز

**مصاص:** (ع)راز، بھید نیز خالص چیز

**مصاعِب:** (ع)مشکلات، سختیاں

**مَصاف:** (ع)مصف کی جمع، جنگ کے میدان جہاں صف بندی کی جائے

**مصاف کردن:** جنگ کردن

**مُصافات:** خلوص، یگانگی، اخلاص

**مَصاف آزمودہ:** جنگ کا تجربہ رکھنے والا، جنگ آزمودہ

**مُصافَحہ:** (ع)ہاتھ ملانا

**مَصاف گاہ:** رزمگاہ، میدان کارزار، لڑائی کا مقام

**مَصالِح:** (ع)مصلحت کی جمع، (۱)بھلائیاں، مصلحتیں، نیکیاں (۲)سازوسامان، جو چیزیں انسان کے فائدے اور آسائش کی ہوں

**مصالح بنای دارید؟:** عمارت بنانے کا سازوسامان آپ کے پاس ہے؟

**برای تحفظ مصالح مملکت:** مملکت کے مفاد کے تحفظ کے لیے

**مُصالِح:** (ع)صلح کرانے والا

**مُصالحَہ:** (ع)مصالحت، صلح و آشتی

**مصالحہ کردن:** صلح کرنا، مصالحت کرنا

**بہتر است کہ طرفین مصالحہ کنند:** بہتر یہ ہے کہ طرفین آپس میں مصالحت کر لیں

**مصانِع:** (ع)مصنع کی جمع، وہ جگہیں جہاں پانی جمع ہو جاتا ہے، تالاب، جوہڑ وغیرہ

**مُصاہرَت:** (ع)داماد بننا، رشتے داری قائم کرنا

**مُصائب:** مصیبت کی جمع

**مصاید:** (ع)دام، جال جو شکاری شکار کے لیے بچھاتے ہیں

**مصَبّ:** (ع)پانی نکل کر جہاں دریا سے سمندر میں گرتا ہے (مصاب جمع)

**مِصباح:** (ع)روشنی، چراغ

**مَصبَغہ:** (ع)جہاں کپڑے رنگے جاتے ہیں، رنگریز کی دکان، رنگریز خانہ

**مُصحِّح:** (ع)تصحیح کرنے والا، درست کرنے والا

**مصحَّح:** (ع)تصحیح شدہ

**مُصحَف:** (ع)کتاب، مقدس کتاب، قرآن مجید (مصاحف جمع)

**مُصَحِّف:** (ع)لکھنے میں غلطیاں کرنے والا، تبدیلیاں پیدا کرنے والا

**مصحوب:** (ع)وسیلہ، توسط، ذریعہ، ساتھ، ہمراہ

**مِصداق:** (ع)صداقت کا ثبوت، شہادت، تصدیق کرنے والا، شاہد

**مصدر:** (ع)اصل، بنیاد، جڑ، وہ کلمہ جس سے افعال بنائے جاتے ہیں، نیز سبب، موجب، باعث

**مصدر لازم:** وہ مصدر جو صرف فاعل سے متعلق ہو

**مصدر متعدی:** وہ مصدر جو فاعل اور مفعول دونوں سے متعلق ہو

**مصدری:** مصدر سے متعلق

**مُصدِّع:** (ع)درد سر دینے والا، تکلیف دینے والا، مُخل صحبت ہونیوالا، مزاحمت پیدا کرنے والا، مزاحم

**بہ بخشید مصدع شما شدم:** معاف کیجیے میں باعث زحمت ہوا

**مُصدَّق:** (ع)تصدیق شدہ

**مُصدِّق:** (ع)تصدیق کرنے والا، یقین دلانے والا

**مصدوقہ:** (ع)راستی، سچائی، صدق

چاہئیں۔

**نَوِشتہ:** لکھا ہوا۔

**نوشتجات:** لکھی ہوئی یا دداشتیں۔

**نُوشخوار:** نشخوار، چبانا۔

**نُوشدارو:** شفا بخش دوائی، تریاق۔

**پس از مردنِ سُہراب نوشدارو دھند:** سہراب کے مرجانے کے بعد اسے شفا بخش دوائی دیتے ہیں۔

**نَوشروان:** نوشیروان، یعنی جان شیرین، ساسانی عہد کا بادشاہ جو اپنے عدل و انصاف کی وجہ سے مشہور تھا۔

**نَو شِگفتہ:** نیا کھلا ہوا۔

**غنچہ نَو شگفتہ:** غنچہ جو ابھی کھلا ہو۔

**نوش لَب:** شیریں لب۔

نوشِ لبینا: ایران کی قدیمی موسیقی کی ایک راگنی کا نام۔

**نُوشَنجَہ:** گوارا، پینے کے لیے گوارا۔

**نُوشَندِہ:** پینے والا۔

**نوشہ:** نوجوان بادشاہ، نیا دولہا، بنّا۔

**نُوشیدَن:** پینا پانی یا کچھ اور۔

**نوشِین:** شیریں، میٹھی، گوارا۔

**نوشین روان:** جان شیریں۔

**خواب نوشِین:** میٹھی نیند۔

نو شِینہ: نوشین، شراب گوارا۔

**نو ظُہور:** نیا، جو نیا ظاہر ہوا ہو نئی تخلیق۔

**اجناس نو ظہور:** نئی تخلیق شدہ چیزیں۔

**نَوع:** قسم۔

**نوع بَشَر:** بنی نوع انسان۔

**این چہ نوع داستان است:** یہ کس قسم کی داستان ہے۔

**نوعاً:** جہاں تک نوع یا قسم کا تعلق ہے۔

**نو عروس:** جس لڑکی کی ابھی شادی ہونی ہے۔

**نوعی:** جنس کے متعلق۔

**نَوغان:** (۱) ریشم کا کیڑا۔

**نُوف:** (۱) شورو غوغا (۲) گنبد کی صدا۔

**نُوفَہ:** فریاد، بلند آواز، شور و غوغا۔

**نُو فِیدن:** آواز دینا، بلند آواز میں کہنا۔

**نُوک:** کسی چیز کا سرا، چڑیوں کی چونچ۔

**نوک انگشت:** انگلی کا سرا۔

**نُوک زدن:** چونچ مارنا سرا کسی چیز کا چبھونا۔

**نوک قلم:** قلم کا سرا جس سے لکھا جاتا ہے۔

**نَوکار:** تازہ کار، جس نے ابھی کام شروع کیا ہو۔

**نوک تیز:** تیز سرا۔

**نَوکدخدا:** جو تازہ خانہ دار ہوا ہو، جس نے تازہ شادی کی ہو۔

**نوکَر:** ملازم، خدمتگار۔

**نوکرِ باب:** گورنمنٹ کا ملازم۔

**نوکری:** ملازمت۔

**نوکری کردن:** ملازمت کرنا۔

**نَوکَند:** جو ابھی ابھی اگا ہو، نورستہ نوخاستہ۔

**نَوکِیسَہ:** نو دولت، جسے نئی نئی دولت ملی ہو، نو دولتیا۔

**نو گُل:** نیا کھلا ہوا، تازہ کھلا ہوا پھول۔

**نُول:** (۱) دہن کے ارد گرد کا حصہ (۲) پرندوں کی چونچ (۳) صراحی کی گردن۔

**نُولہ:** کلام، سخن، قول، کلمہ۔

**نَوم:** (ع) نیند، مثال: اقبال کہتے ہیں۔

**ماند شب ہا چشمِ او محروم نوم**
**تا بہ تخت خسروی خوابید قوم**

سرور کونین (ص) کی آنکھیں نیند سے اس غرض سے

محروم رہیں کہ ملت اسلامیہ شہنشاہیت کے تخت پر سو سکے۔
**نَومی:** نیند سے متعلق۔
**انتقال نومی:** نیند کی حالت میں چلنا۔
**نَومید:** نا امید۔
**نُون:** اکنون (اب) کا مخفف ہے۔
**نُون:** چاہ زنخدان نیز بمعنی ماہی، مچھلی۔
**نون:** شمشیر، دم شمشیر۔
**نوَند:** تند و تیز، تیز، رفتار گھوڑا یا اونٹ۔
**نَو ندُول:** پر پوتا، پر پوتی۔
**نَو نِہال:** تازہ اگا ہوا پودا، بچہ جو ابھی پیدا ہوا ہو۔
**نَونیاز:** مبتدی، تازہ کار، جس نے ابھی ابھی کام شروع کیا ہو۔
**نَوہ:** پوتا، فرزندزادہ۔
**نُوی:** نیا پن، حالت نو، وضع نو، تازگی۔
**نُویان:** شہزادہ، امیر، فوج کا کمانڈر۔
**نَویج:** عشق پیچان یا عشق پیچہ۔
**نَوید:** (۱) خوش خبری، مژدہ (۲) وعدہ۔
**نوید دادن:** خوشخبری دینا، وعدہ کرنا۔
**نَوِیدَن:** آہ و زاری کرنا (۲) کانپنا، تھر تھرانا۔
**نویس-نوشتن:** لکھنا سے فعل امر، لکھو۔
**خوش نویس:** اچھا لکھنے والا کاتب، جس کے لکھنے کا انداز خوبصورت ہو۔
**نَوِیسا:** نویسندہ، لکھنے والا۔
**نَوِیسَندِگی:** لکھائی، تحریر۔
**نویسَندِہ:** مصنف، لکھنے والا، محرر، کاتب، (نویسندگان جمع)۔
**نَوِیم:** محض، صرف۔
**بنویم دیدن شما آمدم:** میں محض آپ کے دیکھنے کے لیے یا ملاقات کے لیے آیا۔
**نَوِین:** نیا، جدید، تازہ۔
**رسم نوین:** جدید رسم۔
**نوییدَن:** نالیدن، آہ و زاری کرنا۔
**نَہ:** نہیں، حرف نفی۔
**نہ چندان:** اتنا نہیں۔
**نہ چنین است کہ خیال می کنید:** ایسا نہیں جیسا تم خیال کرتے ہو۔
**نِہ:** نہادن=رکھنا سے فعل امر، رکھو۔
**نُہ:** (عدد) نو۔
**نُہ سپہر:** نو آسمان۔
**نَہ:** نیستی، نہیں ہو۔
**نِہاد:** فطرت، طبیعت، عادت، بنیاد، مثال:

**خدای عرش جہان را چنین نہاد نہاد**
**کہ گاہ مردم از آن غم کنندو گاہی شاد**

باری تعالی نے اس جہان کی بنیاد کچھ اس طرح رکھی ہے کہ لوگوں کو کبھی غم ہوتا ہے اورکبھی خوشی۔
**کج نہاد:** بد خو، بد فطرت، بدسرشت۔
**نِہادَن:** رکھنا۔
**بنانہادن:** بنیاد رکھنا۔
**تُخم نہادن:** انڈے دینا۔
**خوان نہادن:** دستر خوان بچھانا۔
**مرہم نہادن:** (زخم پر) مرہم رکھنا۔
**نِہادِہ:** (۱) رکھا ہوا (۲) پس انداز، اندوختہ۔
**نَہار:** ناہار، ناشتا۔
**نَہار:** دن کا وقت۔ مثال:

**پیش از من و تو لیل و نہاری بودہ است**
**گردندہ فلک برای کاری بودہ است**

تم سے اور مجھ سے پہلے یہ دن بھی تھے اور راتیں بھی

یہ گھومنے والا آسمان ہمیشہ برسرکار رہتا ہے۔

**لیل و نہار:** رات اور دن، شب و روز۔

**نصف النہار:** دوپہر کا وقت، وہ فرضی خط جو ایک قطب سے دوسرے قطب تک جاتا ہے۔

**نِہار:** ڈر، خوف، ترس، بیم۔

**نِہاز:** بکرا جو ریوز کے آگے آگے چلتا ہے۔

**نِہازیدن:** ڈرنا، وہم کرنا۔

**نِہال:** پودا، درخت نورستہ، پودا۔

**نِہالستان-نہالگاہ:** نرسری، قلمستان، جہاں پودے لگائے گئے ہوں، لوگ وہاں سے پودے حاصل کرکے اپنے ہاں لے جاکر لگاتے ہیں۔

**نہالہ-نہال:** نورستہ درخت، درختکی لکڑی کا ڈھانچہ جو شکاری شکار کو روکنے اور اسے اپنے جال کی طرف لے جانے کے لیے نصب کرتے ہیں، شکار۔

**نِہالہ گاہ:** وہ جگہ جہاں ایسا ڈھانچا نصب کیا جاتا ہے۔

**نِہالی:** توشک۔

**نِہامی:** نہامین، آہنگر، لوہار۔

**نِہامی:** (۱)راہب (۲)آسان راستہ۔

**نِہان:** پوشیدہ، مخفی، پنہاں۔

**در نہان:** پوشیدہ طور سے۔

**نہان داشتن:** پوشیدہ کرنا۔

**نہان کردن:** چھپانا، پوشیدہ رکھنا۔

**نِہان خانہ:** ذاتی کمرہ، خلوت خانہ، خفیہ جگہ، تہ خانہ۔

**نِہانی:** پوشیدہ طور سے۔

**نہانی با او خبرداد:** پوشیدہ طور سے اسے خبر دی۔

**اندام نہانی:** عورتوں کی پوشیدہ جگہ۔

**نِہاوَند:** ہمدان کے جنوب میں ایک شہر کا نام۔

**نِہاوَندی:** نہاوند کا رہنے والا۔

**نِہائی:** آخری، انتہائی۔

**نِہایَت:** (ع)آخر، انجام، حد، بہت ہی زیادہ، بے انتہا۔

**بی نہایت:** انتہائی۔

**نہایت دشوار است:** انتہائی مشکل ہے۔

**نِہایہ:** انتہائی۔

**نَہَب:** (ع)لوٹ مار، غارت، غارتگری۔

**نہبَہ:** غارت، لوٹ مار۔

**نَہج:** طریقہ، طرح، روش، راہ۔

**بدین نہج:** اس طرح، اس طریقے سے۔

**نَہجُ البَلاغہ:** ایک کتاب جس میں حضرت علی (رض) کے خطبات، مکتوبات اور اقوال شامل ہیں۔

**نَہر:** وہ ندی جو دریا کے کنارے سے نکالی گئی ہو، انہار جمع۔

**ماور اء النہَر:** شہر کا نام جو دریائے جیحوں سے پار ہے۔

**نَہرہ:** مدھانی جس سے دہی رڑک کر مکھن نکالتے ہیں اور لسّی تیار ہوتی ہے۔

**نَہری:** دریا سے نکالی ہوئی نہر سے متعلق۔

**نِہستن:** نہادن، رکھنا۔

**نِہشتن:** نہستن، رکھنا۔

**نَہشَل:** (۱)صحرائی، گاجر (۲)عربی میں بمعنی گرگ، بھیڑیا (۳)بوڑھا شخص جسے رعشہ پیدا ہوگیا ہو۔

**نُہ صَد:** نو سو۔

**نُہ صَدم:** نوسواں یا نوسویں۔

**جشن نُہ صدم:** نو سوسالہ جشن۔

**نَهضَت:** (ع)حرکت، کوچ، روانگی، رخصت۔

**نهضت کردن:** روانہ ہونا۔

**نِهفُت-نِهفُتَن:** چھپانا سے ماضی مطلق، چھپایا، مثال:

**جلوہ حسنِ تست در نظرم**

**ہر کجا بینم آشکار و نہفت**

میں جس ظاہر اور پوشیدہ چیز پر نظر ڈالتا ہوں مجھے اس میں تمہارے حسن و جمال ہی کا منظر نظر آتا ہے۔

**نہفت کردن:** چھپانا، پوشیدہ کرنا۔

**نُهفتِگی:** پوشیدگی، خفا۔

**نِهُفتہ:** چھپا ہوا، پوشیدہ، مخفی۔

**نُهُم:** نواں۔

**نَهمار:** (۱)بے شمار، فراوان، بسیار (۲)عظیم، بزرگ (۳)عجیب، تعجب انگیز، دشوار، مشکل۔

**نَهمت:** حاجت، آرزو، حرص، لالچ۔

**نُهمی-نُهمیں:** نواں۔

**نِهنبان: نهنبنَ:** سرپوش جس سے کسی چیز کو ڈھانپا جاتا ہے۔

**نَهنَبیدہ:** پوشیدہ۔

**نهندرَہ:** نہانخانہ، مخزن۔

**نهَنگ:** مگر مچھ۔

**نُهور:** آنکھ، چشم، نگاہ۔

**نهُوض:** (ع)اٹھنا، حرکت کرنا، کوچ کرنا۔

**نَهی:** (ع)ممانعت، منفی صورت، انکار۔

**نہی کردن:** ممانعت کرنا، انکار کرنا۔

**نِهیب:** خوف، ڈر، ترس، رسم۔

**نہیب دادن:** ڈرانا، خوفزدہ کرنا۔

**نہیب زدن:** حملہ کرنا۔

**نُهیَت:** (ع)نہ کرنا، کسی کام سے روکنا۔

**نَهیدن:** (۱)نہادن، رکھنا، چھوڑ دینا، (۲)سوچنا غور و فکر کرنا۔

**نَهیق:** (ع)گدھے کی آواز۔

**نهیو:** ڈرانا، نہیب۔

**نَهیہ:** نہیں کہنا۔

**نی:** بانس جو مرطوب جگہ میں اگتا اور بڑھتا ہے اس کی شاخ جس سے بانسری بناتے ہیں مثال:

**می نالم از جدای تو دمبدم چونی**

**وین طرفہ تر کہ از تونیَم یک نفس جدا**

تمہاری جدائی میں میں بانسری کی طرح درد و سوز کی صدائیں بلند کرتا ہوں اور عجیب بات یہ ہے کہ میں تم سے لحظہ بھر بھی جدا نہیں یعنی تم ہر لحظہ میری یاد میں ہو۔

**نِیا:** دادا یا نانا، اسلاف نیاگان جمع۔

**نَیابَت:** نائب ہونا، قائمقامی، جانشینی۔

**نیابت کردن:** قائمقامی کرنا، جانشین ہونا۔

**نیّات:** (ع)نیت کی جمع۔

**نِیاح:** (ع)گریہ و زاری، شیون۔

**نِیاح کردن:** گریہ و زاری کرنا۔

**نیاز:** حاجت، میل، خواہش، احتیاج، مراد کے حاصل ہونے پر جو نذردی جاتی ہے، عرضداشت، التماس۔

**نیاز آوردن:** التماس کرنا۔

**نیاز کردن:** نذر دینا۔

**نیاز کار-نیاز مند:** خواہش مند، ضرورت مند، آرزو مند، فرمان بردار، عاجز۔

**نیاز مندی:** حاجتمندی، محتاجی، عاجزی۔

**نیازیان:** حاجت مندان، کنایۃً عاشقان۔

**نیازیدن:** التماس کرنا، درخواست کرنا۔

**نیاگان:** نیا کی جمع، آباواجداد۔

**نیام:** تلوار کا میان، غلاف۔

**نی انبان:** ساز جو پھونک سے بجایا جاتا ہے اور ساتھ پائے کوبی بھی کی جاتی ہے۔

**نیایش:** دعا، برکت، تضرع و زاری سے دعا یا التماس، عاجزی سے دعا کرنا۔

**نی بَست:** بانسوں کی باڑ۔

**نی پیچ:** حقے کی پیچدار نالی (نیوب)۔

**غلیان نی پیچ:** حقہ جس کے ساتھ ربڑ کی نیوب لگی ہوتی ہے۔

**نیت:** (ع) مقصد، ارادہ، خواہش، غرض۔

**نیّت کردن:** ارادہ کرنا۔

**بہ نیت:** ارادے سے۔

**نَیچہ:** حقے کی چھوٹی نالی۔

**نیدلان:** کابوس دیکھیے۔

**نیّر:** (ع) نور دینے والا، روشن، تابناک۔

**نیّر اعظم:** آفتاب۔

**نیّر اصغر:** چاند۔

**نَیران:** (ع) نار کی جمع، آگ، آتش، دوزخ۔

**نَیرم:** دلیر، بہادر، شجاع، پہلوان، سام پہلوان کے باپ کا نام جو رستم کے آبا میں تھا۔

**نَیرنج:** نیرنگ۔

**نیرنگ:** دھوکا، فریب، حیلہ، چالاکی، سحر، افسون۔ مثال:

**چند ازیں پردہ نیرنگ بصدرنگ شویم**
**پردہ بردار کہ تا جملہ ہم آہنگ شویم**

یہ جو سحر نما پردہ ہمارے سامنے ہے اس پردے کی وجہ سے ہم ایک دوسرے سے مختلف ہیں اس پردے کو ہٹا دے تاکہ ہم سب ہم خیال ہو جائیں، سب کی توجہ آپ کی طرف ہو جائے۔

**نیرنگ زدن:** چالبازی کرنا، فریب دینا۔

**نیرنگ ساز:** جادوگر، دھوکے باز۔

**نیرنگ سازی:** جادوگری، دھوکے بازی۔

**نَیرُو:** طاقت، قوت، زور۔

**نیروی دریائی:** بحری طاقت۔

**نیروی ہوائی:** ہوائی طاقت۔

**نَیروسَنج:** قوت کی پیمائش کرنے والا آلہ، میزان القوت۔

**نَیرُومند:** طاقتور، قوی، توانا، پُر زور۔

**نَیرُو مَندی:** طاقت، زور، قوت، توانائی۔

**نیریز:** صوبہ فارس کا ایک شہر اور ایک ندی کا نام۔

**نَیّرِہ:** نیر کی مونث۔

**نَیّرَین:** دو روشنی دینے والے، چاند اور سورج۔

**نِیز:** کلمہ ربط و عطف، بھی۔

**ایشان نیز می آیند:** وہ بھی آتے ہیں۔

**نیزہ:** بھالا، برچھا، نوکدار، بھالا۔

**نیزہ انداختن:** نوکدار بھالا پھینکنا۔

**نیزہ زدن:** نوکدار بھالا مارنا۔

**نیزہ ای:** بھالے کی شکل کا۔

**نیزہ آتشین:** کنایہ ہے شعاع آفتاب کا۔

**نیزہ باز:** بلم بردار، بھالا رکھنے والا۔

**نیزہ بازی:** نیزے کا کھیل۔

**نیزہ بردار:** بھالا رکھنے والا۔

**نیزہ زن:** نیزے کا وار کرنے والا۔

**نیزہ گذار:** نیزہ رکھنے والا۔

**نیژ:**عشق پیچاں۔

**نیساری:**سپاہی، لشکری، سرباز۔

**نیسارہاں:**قدیم زمانے میں سپاہیوں اور لشکریوں کو کہتے تھے۔

**نیسان:**یہودی کیلنڈر کا پہلا مہینہ جو تقریباً اپریل میں شروع ہوتا ہے، فصل بہار سے دوسرا مہینہ، اس مہینے میں بارش بھی ہوتی ہے۔

**نیسان:**نے کی مانند۔

**نیسانی:**نیسان مہینے سے متعلق۔

**ابرنیسانی:**اپریل یا موسم بہار کی بارش۔

**نیست:**نہ است، نہیں ہے، عدم، نابود۔

**نیست شدن:**نابود ہو جانا۔

**نیست کردن:**نابود کردینا۔

**خُدا ما را ازنیست به هست آورد:**خدا ہمیں عدم سے وجود میں لے آیا۔

**کسی درخانه نیست:**کوئی اس وقت گھر میں نہیں۔

**نیَستان:**بانسوں کے اگنے کی جگہ۔

**نیستی:**نابود ہونا۔

**نیستَه:**نابود، معدوم، نیست۔

**نیستی:**تم نہیں ہو۔

**نیش:**ڈنگ، مثال:

**نه بینی که مرهم نیاید بکار**

**چوگردد جراحت سزاوار نیش**

کیا تو نہیں دیکھتا کہ جب پھوڑے پھنسی کو نشتر کی ضرورت ہو و ہاں نشتر کی بجائے مرہم کام نہیں دیتی۔

**نیش زدن:**ڈنگ مارنا، مثال:

**نیش عقرب نه از پی کین است**

**مقتضای طبیعتش این است**

بچھو جو ڈنگ مارتا ہے، وہ کسی کینے کی وجہ سے نہیں مارتا، بلکہ یہ اس کی طبیعت کا خاصہ ہے۔

**زنبور او را نیش زد:**بھڑ نے اسے ڈنگ مارا۔

**نیشاپور:**خراسان کا مشہور شہر جہاں حکیم عمر خیام مدفون ہیں۔

**نیشاپورک:**ایرانی موسیقی کی ایک دھن۔

**نیشتَر:**نشتر۔

**نیش دار:**جس کا ڈنگ ہوتا ہے۔

**نیش زن:**ڈنگ مارنے والا۔

**نیشک:**چھوٹا ڈنگ۔

**نیشک:**مقروض۔

**نَیشکر:**گنا۔

**نیشُو:**(۱)نشتر۔

**نیفِه:**شلوار کا بند۔

**نیک:**(۱)شریف، شائستہ، مہذب، خوش نصیب، رحم دل، خدا ترس، پارسا، نیکان جمع۔

**نیک اختر:**خوش نصیب۔

**نیک اختری:**خوش قسمتی۔

**نیک:**بہت سا۔ مثال:

**عکس شخصی فتاد در مسکن**

**نیک جُستم کسی نه بُود اینجا**

کسی شخص کا عکس ہمارے مقام پر پڑا ہم نے اسے بہت تلاش کیا مگر یہاں کوئی نہ تھا۔

**نیکان:**نیک کی جمع، نیک لوگ۔

**نیک انجام:**عاقبت بخیر، بامراد، بہرہ مند، اقبال مند،

پھلا پھولا۔

**نیک اَندیش:** اچھائی کی بات سوچنے والا، نیک خواہ۔

**نیک بخت:** خوش بخت، خوش نصیب۔

**نیک بختی:** خوش قسمتی۔

**نیک پی:** خوش قدم، بامراد، اقبال مند۔

**نیک خصلت:** نیک خصال، اچھی عادتوں والا۔

**نیک خُو:** اچھی عادت والا۔

**نیک خواہ:** کسی کی نیکی چاہنے والا، خیر خواہ۔

**نیک خواہی:** خیر خواہی، خیراندیشی، اچھائی چاہنا۔

**نیک خوئی:** خوش خوئی، اچھی عادت۔

**نیک دل:** پاک دل والا، مہربان، فیاض، کریم النفس مخیر۔

**نیک رفتار:** خوش رفتار، اچھی روش اختیار کرنے والا۔

**نیک رُوز:** نیک بخت، خوش نصیب۔

**نیک سَرِشت:** اچھی فطرت والا۔

**نیک سِیرَت:** اچھے کردار والا۔

**نیک طِینت:** اچھی عادت والا۔

**نیک فال:** خوش قسمت۔

**نیک فرجام:** جس کا انجام بخیر ہو، عاقبت بخیر، نیک انجام، اقبالمند۔

**نیک کِردار:** نیک سیرت، نکوکار۔

**نِیکل:** (انگ)نکل، ایک قسم کی سفید دھات، جس کے ٹین کے ڈبے وغیرہ بنتے ہیں۔

**نیک محَضَر:** دوسروں کے متعلق اچھی باتیں کہنے والا نیک مزاج، اچھی افتاد طبع والا۔

**نیک مردی:** اچھائی، نیکی۔

**نیک منظر:** خوبصورت، زیبا، رعنا۔

**نیکنام:** اچھی شہرت والا۔

**نیکنامی:** اچھی شہرت، ناموری۔

**نیک نفس:** شریف، سلیم الفطرت، ہمدرد، فیاض۔

**نیک نفسی:** شرافت، ہمدردی، فیاضی۔

**نیک نہاد:** نیک دل، اچھی فطرت والا۔

**نِیکو:** اچھا، نیک، عمدہ، خوب۔

**نیکو داشتن:** اچھا سلوک کرنا۔

**نیکو گفتی:** تونے خوب کہا۔

**نیکو خِصال:** اچھی صفات سے متصف۔

**نیکو داشت:** مہربانی، کسی کو عزیز و محترم جاننا۔

**نیکو رُوی:** خوبصورت، زیبا، رعنا۔

**نیکو روِش:** نیکوکار، اچھے طور طریقے والا۔

**نیکو سَرِشت:** نیک فطرت۔

**نیکو سِگال:** نیک دل، اچھائی کی باتیں سوچنے والا۔

**نیکو سِیَر:** نیک سیرت، اچھی عادات والا، اچھے کردار والا۔

**نیکوکار:** نیک کردار والا، مخیر، کریم النفس، نیک فطرت، نیک سرشت والا۔

**نیکوکاری:** نیکی، کریم النفس، مخیر ہونا۔

**نیکو مَحضَر:** نیک مزاج شخص، اچھی افتاد طبع والا۔

**نیکو مَنِش:** اچھی طبیعت والا، اچھی سرشت والا۔

**نیکومَنظر:** خوبصورت، زیبا۔

**نیکونام:** نیک نام، جس کی شہرت اچھی ہو۔

**نیکو نِہاد:** اچھی فطرت والا۔

**نیکویاں:** اچھے لوگ، نیک اوصاف والے لوگ۔

**نیکی:** بھلائی، اچھائی، خوبی، احسان و مروت۔

**نَیل:** (ع)حاصل ہونا، حصول، دسترس، مطلب پالینا۔

**نیل برآں مقصد دشوار نیست:** اس مقصد کا

حاصل ہونا مشکل نہیں۔
**بی نیل مرام:** نامراد ، ناکام۔
**نِیل:** درخت نیل اور اس کی پتیاں، وہ رنگ جونیل کے درخت سے نکالتے ہیں۔
**نِیل:** دریائے نیل۔
**نِیل اندُود:** نیلے رنگ سے رنگا ہوا۔
**نی لبَک:** بانسری۔
**نِیل پر:** نیلو پر ، نیلوفر۔
**نیلج:** نیل۔
**نیل فام:** نیلگوں۔
**نیلک:** نیلے رنگ کا۔
**نِیل کار:** نیلے رنگ سے رنگنے والا ۔ رنگریز۔
**نیل گاؤ:** ایک قسم کی نیلگوں گائے۔
**نیل گر:** نیل کار۔
**نیلگون:** نیلے رنگ کا۔
**گنبد نیلگون:** نیلے رنگ کا گنبد۔
**نیلوبرگ:** نیلو فر۔
**نیلوفر:** ایک پودا جس کے پھول نیلے رنگ کے ہوتے ہیں۔
**نیلو فری:** نیلے رنگ کے پھول جیسا۔
**برج نیلو فری:** نیلے رنگ کا برج کنایہ ہے آسمان کا۔
**نِیلہ:** نیلے رنگ کا۔
**نِیلی:** نیلے رنگ کا ، نیلا۔
**نِیلی:** دریائے نیل سے متعلق۔
**نِیم:** نصف، آدھا۔
**نیم ساعت:** نصف گھنٹہ۔
**دونیم:** دو آدھے آدھے ٹکڑے۔
**دونیم کردن:** دو حصوں میں تقسیم کرنا۔
**نِیم:** ایک درخت جو گرم ممالک میں ہوتا ہے۔

**نِیَم:** نہ ام، میں نہیں ہوں۔
**نِیم باز:** آنکھیں جو پوری طرح کھلی نہ ہوں، نشیلی۔
**با چشم نیم باز نگاہ میکرد:** اس نے مجھے ایسی آنکھوں سے دیکھا جو پوری طرح کھلی نہیں تھیں، اس نے مجھے نشیلی، مخمور آنکھوں سے دیکھا۔
**نِیماد:** قوت تمیزو تشخیص۔
**نیم بِسمل:** گھائل، کنایۃً عاشق۔
**نِیم پختہ:** ادھ پکا ، جو پوری طرح پکانہ ہو۔
**نیم پردہ:** آدھے چہرے پر پردہ، ایرانی موسیقی کی ایک دھن۔
**نیم پُز:** نیم پختہ۔
**نِیمتاج:** سر پر باندھنے کی آرایشی پٹی، مرصع تاج۔
**نِیم تَرک:** خود ، آہنی ٹوپی جو جنگ میں یا خطرے کے مقام پر سر کی حفاظت کے لیے پہنی جاتی ہے۔
**نیم تن:** جسم کا بالائی حصہ ، جسم کے بالائی حصے کا مجسمہ۔
**نیم تَنِہ:** کوٹ، جیکٹ، جسم کا بالائی حصہ۔
**نیم جان:** جس کی جان لبوں پر ہو۔
**نیم چکمِہ:** عام طور کا نصف بوٹ۔
**نِیمچِہ:** آدھا سائز، چھوٹی تلوار یا چھوٹی بندوق، ہر چھوٹی چیز۔
**نیم خَنَد:** مسکراہٹ۔
**نِیم خواب:** پوری طرح نیند کا نہ ہونا۔
**نِیم خوردہ:** بس ماندہ غذا ، بچا ہوا سامان خورو نوش۔
**نیم خیز:** جو پوری طرح بیدار نہ ہو، بیٹھنے اور اٹھنے کی درمیانی حالت۔
**نیم دار:** کافی پرانا لباس، ایک ہی لباس جو مدت سے پہنا جارہا ہو۔

**نیم دست:** بنچ، بیٹھنے کا چھوٹا تخت، مسند کوچک۔

**نیم راہ:** نصف راستہ۔

**رفیق نیم راہ:** وقتی طور کا رفیق۔

**نیم رُخ:** جس کے چہرے کا صرف نصف حصہ سامنے ہو، یک رخی تصویر۔

**نیم رَس:** ادھ پکا، پھل جو پوری طرح سے پکا نہ ہو۔

**نیم رسمی:** جو پورے طور سے حکومت سے متعلق نہ ہو، نیم سرکاری۔

**نیم رنگ:** نا مکمل رنگ، جو خوش رنگ نہ ہو۔

**نیم رُو:** نیم روی، نیم رخ، چہرے کے صرف ایک طرف۔

**نیم رُو:** انڈا جو ایک طرف سے پکا ہو، جو پوری طرح پکا نہ ہو۔

**نیم رُو کردن:** انڈے کو ایک طرف سے پکانا، فرائی کرنا۔

**نیمرُوز:** ظہر کا وقت، دوپہر، جب آفتاب نصف النہار پر ہو۔

**نیمرُوز:** سیستان کا علاقہ، سیستان کا قدیمی نام تھا، ایرانی موسیقی کی ایک راگنی۔

**نیم سُوختہ:** آدھا جلا ہوا۔

**نیم سوز:** لکڑی جو پوری نہ جلی ہو ابھی۔

**نیم سیر:** جو پوری طرح سیر نہ ہوا ہو۔

**نیم سیر:** آدھا سیر۔

**نیم شَب:** آدھی رات۔

**نیم شفاف:** جو پوری صاف نہ ہو۔

**نیم شِکر:** ایک قسم کی مٹھائی۔

**نیم قد:** چھوٹے قد کا، چھوٹا سائز۔

**نیم کارہ:** ناتمام، ادھورا، کام جو پوری طرح انجام نہ دیا گیا ہو۔

**نیم کاسہ:** چھوٹا پیالہ۔

**نیمکَت:** بنچ، صوفہ۔

**نیم کرہ:** نصف کرہ فلکی۔

**نیم گرد:** نصف دائرہ۔

**نیم گرم:** جو پوری طرح گرم نہ ہو۔

**نیم لنگ:** کماندان، ترکش، تیردان، جس میں تیر اور کمان رکھے جاتے ہیں۔

**نیم مُردہ:** نیم جان، جس کی جان لبوں پر آتی ہو۔

**نیم مَست:** جو ابھی پوری طرح شراب پی کر مست و سرشار نہ ہوا ہو، نیم سرشاری کی کیفیت میں ہونا۔

**نیمور:** آلہ تناسل۔

**نیمہ:** نصف، کسی چیز کا آدھا ٹکڑا۔

**کارنیمہ ماندہ است:** نصف کام ابھی باقی ہے۔

**نیمہ کارہ:** کام جو مکمل نہ ہوا ہو۔

**بنای را نیمہ کارہ گذاشت:** عمارت کو نا مکمل حالت ہی میں چھوڑ دیا۔

**نیندِ یشیدہ:** جس کام پر غور نہ کیا گیا ہو، بے سوچے سمجھے کا۔

**نی نواز:** بانسری بجانے والا۔

**نینوفر:** نیلو فر۔

**نیو:** بہادر، دلیر، شجاع، پہلوان، سورما، مرد میدان۔

**نیوار:** فضا، ہوا، زمین اور آسمان کی درمیانی فضا۔

**نیوارہ:** لکڑی کا بیلن جس سے روٹی کو پھیلاتے اور پتلا کرتے ہیں۔

**نیوُش:** سننے والا، توجہ کرنے والا مثال:

**جوش زد در درون نظیری حرف**
**کاش بودی سخن نیوش مرا**

نظیری میرے دل میں ایک بات جوش مار رہی ہے کاش کوئی سننے والا ہوتا۔

**نیوشَندِہ:** سننے والا۔

**نیوشِہ:** سننا، کسی دوسرے کی بات پر کان لگانا۔

**نیوشہ کردن:** سننا، کان لگانا۔

**نُیوشیدن:** سننا، توجہ کرنا۔

**پندِمرا نیوش:** میری نصیحت سن

**نیوَند:** فہم، ادراک۔

**نیوہ:** فغان، گریہ، زاری، نالہ، نوحہ۔

**نیِین:** بانس کی بنی ہوئی۔

**خانۂ نیین:** بانس کا بنا ہوا گھر۔

**نئین:** نہ این، یہ نہیں۔

# و

و-فارسی ابجد کا تیسواں، عربی کا چھبیسواں اور اردو کا تینتیسواں حرف، ابجد کے حساب سے اس کے چھ عدد ہیں حرف "و" بعض حروف مثلاً خ کے ساتھ آئے تو وہ بولا نہیں جاتا جیسے خوش، خویش، خور، خواہر وغیرہ۔

و-اور، بھی (حرف عطف اور کلمہ ربط)

**قلم شکست و مداد گم شد:** قلم ٹوٹ گیا اور پنسل گم ہو گئی۔

**نشستند و گفتند و بر خاستند:** بیٹھے اور کچھ بات چیت کی اور اٹھ کر چل دیے، بے عملی کی کیفیت رہی۔

**نود وسہ:** نوے اور تین ۹۳۔

**و:** ساتھ، قسم۔

**واللہ:** خدا کی قسم۔

**وا:** کسی لفظ سے پہلے آیا ہے تو اس کا مطلب دوبارہ پھر یا مکرر ہوتا ہے مثلاً۔

**واگفتن:** پھر سے کہنا، مکرر۔

**وا:** با مثلاً شوروا، شوربا۔

**وا:** باز، کھولنا۔

**وا کردن:** کھولنا۔

**وا:** کلمہ تعجب، کلمہ تاسف۔

**وا اَعجبا:** کتنی عجیب بات ہے۔

**وا اسفا:** وائے افسوس، دریغا۔

**وا افتادن:** پیچھے ہٹنا، سست پڑجانا۔

**وابَستِگی:** قرب، قریبی تعلق، پیوستگی، قرابت داری، رشتے داری۔

**وابَستِہ:** منسلک، رشتے دار، قرابت دار، عزیز، متعلق (وابستگان جمع)۔

**وابِل:** شدید بارش۔

**وابِین:** دوبارہ دیکھنا۔

**وابین کردن:** دوبارہ دیکھنا، جائزہ لینا، جستجو کرنا، جانچنا، معائنہ کرنا۔

**واپُرس:** باز پرس: پوچھ گچھ، مواخذہ، محاسبہ۔

**واپُرسیدَن:** دوبارہ پوچھنا، جائزہ لینا، باز پرس کرنا۔

**واپَس:** لوٹ کر آنا، پھر۔

**واپس آمدن:** پھر لوٹ آنا۔

**واپس آوردن:** پھر لے آنا۔

**واپس دادن:** لوٹا دینا۔

**واپس فرستادن:** پھر بھیج دینا۔

**واپس گرفتن:** پھرلے لینا۔

**واپس ماندن:** پیچھے رہ جانا۔

**واپسین-بازپسین:** روز آخر، روز قیامت، روز محشر۔

**دمِ واپسین:** حالت نزع۔

واپور:سٹیم سے چلنے والی کشتی، کشتی بخاری، سٹیمر (انگ)۔
وات:حرف، سخن، کلام۔
واثِق:(ع)مستحکم، مضبوط، مستقل، پکا، راسخ، اعتماد کرنیوالا۔
واج:گفتار، کلام، سخن، بات، کلمہ، وات۔
واجار:بازار۔
واجِب:(ع)لازم، ضروری، مناسب، سزاوار، فرض۔
**برما واجب است کہ مریض را ببینیم**:ہمارے لیے لازم ہے کہ مریض کو دیکھیں۔
**واجب الادا**:جس کا ادا کرنا لازم ہے۔
**واجِب الاِمتِثال**:جس حکم کا ماننا فرض ہے۔
**واجِب التعظیم**:عزت و احترام کے قابل۔
**واجِبُ الرِعایہ**:جو رعایت کے قابل ہو، ضرورت مند ہو۔
**واجِب الوُجود**:جس کی ذات اپنے وجود میں کسی کی محتاج نہ ہو، پروردگار۔
واجِبات:ضروری اشیا، فرائض، ذمے داریاں۔
واجبی:لازمی، ضروری، مناسب، روزینہ، وظیفہ، تنخواہ۔
واجِد:(ع)رکھنے والا، پانے والا، توانا، تونگر۔
واچُرتیدَن:بات منہ سے نہ نکلنا، بد حواس ہو جانا، ہوش، حواس کھو دینا۔
واچیدَن:چننا، اکٹھا کرنا، الگ کرلینا۔
واح:(ع)واحہ، صحرا میں کوئی سر سبز مقام، صحرا کی مختصر سی آبادی (جمع واحات)۔
واحِد:(ع)مفرد، یکتا، ایک۔
**واحد یکتا**:زمانے بھر میں ایک۔
واحِدُ العَین:(ع)جس کی ایک آنکھ ہو، یک چشم۔

واحِداً:تنہا۔
**واحِداً واحِداً**:ایک ایک، الگ الگ، جداگانہ۔
واحِیدیّت:یگانگت، یکتا ہونا، واحد ہونا۔
واخ:آہ، آخ، کلمہ تاسف یا کلمہ تحسین و تعجب۔
واخَریدَن:باز خریدن، پھر خریدنا۔
واخواست:باز خواست، پرسش، اعتراض، احتجاج۔
واخواندن:دوبارہ پڑھنا، دہرانا۔
واہ خواہ:اعتراض کرنے والا۔
وا خواهی:باز خواست، پرسش، اعتراض۔
وا خوردن:انکار ہو جانا، جس کا رواج نہ رہا ہو، کسی چیز کو دیکھنے اور سننے سے اکتا جاتا۔
**یکی از آنان وا خورد**:ان میں سے ایک کو انکار کردیا گیا۔
واخیدَن:جدا کرنا، الگ کرنا، روئی سے بنولے جدا کرنا۔
واخیدہ:جداشدہ، روئی سے بنولے جدا ہونے۔
وا دادَن:واپس دینا، چھوڑ جانا، فرو ہونا۔
وادار:جسے ترغیب دی گئی ہو، جسے مائل کیا گیا ہو۔
**وا دار کردن**:کسی کام کی ترغیب دینا، کسی کام کی تحریک کرنا، آمادہ کار کرنا، راغب کرنا، مائل کرنا۔
**او را وا دار کردم کہ آن کتاب را بخرد**:میں نے اسے اس بات پر مائل کیا کہ وہ اس کتاب کو خرید لے۔
وا داشتَن:آمادہ کرنا، مائل کرنا، رغبت دلانا، قائم کرنا، مقرر کرنا۔
مثال:
**عاشقان در موقف دار و رسن واداشته**
**غازیان در معرض تیغ و سنان انداخته**
عشاق تو دار و رسن کے مقام کی طرف مائل ہونے اور اللہ

کی راہ میں لڑنے والوں کو میدان کارزار میں جانے کی تحریک ہوئی۔

**وادنگ:** اپنی ہی بات کو رد کر دینااپنی بات سے دست بردار ہونا۔

**وادنگ کردن:** اپنی بات کو رد کردینا، دست بردار ہونا۔

**وادی:** نشیب اور ہموار زمین جس پر سے سیلاب کا پانی گذرے، پہاڑ کی دو چوٹیوں کے بیچ کی ہموار زمین جس پر سبزہ اگ آتا ہے صحرا۔

**وادیٔ ایمن:** مقدس سر زمین، وہ جگہ جہاں حق تعالی کی آواز حضرت موسی(ع) تک پہنچی۔

**وادی خاموشاں:** قبرستان۔

**وادی محشر:** مقام جہاں روز محشر لوگ جمع ہونگے۔

**وادِیان:** بادیان، سونف۔

**وادِیج:** لکڑی کا ڈھانچہ جس پر انگور کی بیلیں پھیلائی جاتی ہیں۔

**وادِیدّن:** دوبارہ دیکھنا، نظر ثانی کرنا۔

**وادی الکبِّیر:** ہسپانیہ کی ایک وادی کا نام۔

**وار:** بار لوجھ

**خروار:** گدھے پر لدا ہوا بوجھ۔

**وار:** لاحقے کے طور پر مانند اور مشابہ کے معنی میں آتا ہے مثلاً:

**امیدوار:** جسے کوئی امید ہو۔

**درشاہوار:** بادشاہوں کے لائق جواہر۔

**وارِث:** (ع)میراث کا حقدار۔

**او وارث خود را معین کرد:** اس نے اپنا وارث مقرر کیا، ورثا جمع۔

**وارث ساختن:** اس شخص کو مقرر کرنا جسے میراث ملے۔

**وارث شدن:** میراث کا مستحق ہونا۔

**وارثِ قانونی:** جسے قانون میراث کا مستحق قرار دے۔

**وارثِ مطلق:** جوہر لحاظ سے اور غیر مشروط طور پر میراث حاصل کرنے کا مستحق ہو۔

**لاوارث:** جس کا کوئی وارث نہ ہو۔

**وارِثَہ:** وارث کی مونث، وہ خاتون جو میراث حاصل کرنے کی حقدار ہو۔

**وارِد:** (ع)جو پہنچ گیا ہو، حاصل ہونا، سفر سے جو آیا ہو واردین جمع۔

**واردشدن:** آپہنچا۔

**واردکردن:** درآمد کرنا، باہر سے کوئی چیز منگوانا۔

**اجناس وارِدہ:** درآمد کرنے والی چیزیں۔

**بعضی از اجناس برقی وارِد کنیم:** بجلی کی بعض چیزیں ہم غیر ملکوں سے درآمد کرتے ہیں۔

**وارِدات:** واردہ کی جمع، (۱)درآمدات (مقابل صادرات) خط جو غیر ملکوں سے آتے ہیں (۲)مالیات، اشیاے درآمد۔

**وارِدہ:** وہ سامان جو غیر ملکوں سے آیا ہو۔

**مراسلۂ واردہ:** غیر ملک سے آیا ہوا خط یا مکتوب۔

**وارَستِگی:** آزادی، رہائی، نجات۔

**وارَستن:** رہائی پانا، آزاد ہونا، نجات حاصل ہونا۔

**وارستہ:** رہائی یافتہ، نجات یافتہ۔

**وارَسی:** بازرسی، جستجو، تجربہ، جانچ پڑتال۔

**وارَسی کردن:** جستجو کرنا، جانچ پڑتال کرنا،

تحقیق، تصدیق، تفتیش کرنا، تحقیق کرنا، تصدیق کرنا۔

**وارسیدن:** تحقیق کرنا، جستجو کرنا، تجسس کرنا، جانچنا، تصدیق کرنا۔

**وارَغ:** آروغ، ڈکار، صدادار ہوا جو حلق سے نکلتی ہے۔

**وارَغ:** وہ جگہ جہاں نہر سے کھال میں پانی آتا ہے۔

**وارَفتگی:** سستی، بے خودی، غفلت۔

**وارفتن:** سست ہونا، تساہل کرنا، بیخود ہونا۔

**وارَفتہ:** سست، بیخود، بے حال۔

**وارَن:** کلائی اور بازو کا درمیانی حصہ، کہنی۔

**وارُو: وارون-وارونہ:** الٹا، عکس، پشت۔

**وارُو زدن:** الٹا لینا، کسی دوسرے کے کام کے خلاف کام کرنا۔

**وارُونہ شدن:** الٹا ہو جانا۔

**وارُونہ کردن:** الٹا کرنا۔

**بخت وارونہ:** بد نصیبی۔

**غالیچہ وارونہ است:** قالین، الٹا ہے۔

**قمیص را وارونہ پوشیدید:** تم نے قمیص الٹی پہنی ہے۔

**همه کارهای شما وارونه است:** تمہارے سب کام الٹے ہوں۔

**وارُون:** (۱) واژگوں، برگشتہ، نگوں (۲) شوم، نحس مثال:

**ندانم بخت را بامن چه کین است**
**بکہ گویم بکہ زین بخت وارون**

مجھے معلوم نہیں کہ قسمت کو میرے ساتھ کیا دشمنی ہے میں اس بدنصیبی کا ذکر کس سے کروں کس سے۔

**وارہ-وار:** مانند، مشابہ، و ارہ لاحقے کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے مثلاً گوشوارہ، گہوارہ۔

**وارہ:** وقت زمان۔

**وارہ:** رسم، عادت، نوبت، مرتبہ۔

**وارهانیدَن-رهانیدن:** آزادی دلانا، رہائی دلانا۔

**وارهیدَن-وارستن:** رہا ہونا، آزاد ہونا، نجات پانا۔

**واریختن:** حساب کی دیکھ بھال کرنا، تصفیہ کرنا۔

**واریز:** حساب کی دیکھ بھال، تصفیہ حساب۔

**وارِینہ:** تنوع، گونا گونی، کتاب جو گونا گوں قطعات پر مشتمل ہو۔

**واژدَن:** رد کرنا، انکار کرنا، لوٹا دینا۔

**واژدہ:** جسے انکار یا مسترد کر دیا ہو، جس سے نفرت ہو۔

**واژگون-واژگونہ:** الٹا، اوندھا۔

**واژگون کردن:** الٹا کرنا، پلٹنا، اوندھا کرنا۔

**بخت واژگون:** الٹا نصیب، بد بختی۔

**واژہ:** لفظ، کلمہ۔

**واستاندَن:** واپس لینا۔

**واستَدن:** واستاندن-واپس لینا۔

**واسِط:** (ع) درمیان، جو بیچ میں ہو۔

**واسِطہ:** (ع) ذریعہ، وسیلہ علت، سبب مثال:

**هست طوافِ حرمِ کردگار**
**در دو جهان واسطۂ اقتدار**

کردگار کے حرم پاک کا طواف کرنا دونوں جہانوں میں اقتدار حاصل کرنے کا ذریعہ ہے۔

**واسِطہ:** بیچ بچاؤ کا کام کرنا، کسی کے کام کو انجام دینے کا وسیلہ بننا۔

**واسِطہ شدن:** وسیلہ بننا۔

**بواسطہ:** کسی ذریعے سے۔

**بلا واسطہ:** بغیر کسی وسیلہ کے، براہ راست۔

**خودتان با او حرف بزنید، واسطه لازم نیست:** آپ

خود اس سے بات کیجیے کسی وسیلے کی ضرورت نہیں۔

**واسطہ گری:** ذریعے سے، وسیلے سے۔

**واسِع:** (ع)وسیع کرنے والا، کشادہ کرنے والا خداوند تعالی کی صفت۔

**واشامَہ:** مستورات کا سر ڈھانپنے کا کپڑا، چادر، دوپٹہ۔

**واشُدَن:** بازشدن، کھلنا، حل ہو جانا، جدا ہونا۔

**واشنَگ:** وہ شخص جو ماہ رمضان میں نقارہ وغیرہ بجا کر لوگوں کو بیدار کرتا ہے۔

**واشی:** (ع)سخن چین، نکتہ چین۔

**واصِف:** (ع)وصف بیان کرنے والا، تعریف و توصیف کرنے والا، تعارف کرانے والا۔

**واصِل:** (ع)ملانے والا، پہنچانے والا، ملاقات کرنے والا، ملا ہوا، شامل۔

**واصل شدن:** پہنچنا، وصول ہونا۔

**مراسلہ شما واصل گردید:** تمہارا خط موصول ہوا۔

**واصِلَہ:** (ع)واصل کی تانیث۔

**اطلاعات واصلہ:** اطلاعیں جو حاصل ہوئیں۔

**واصی:** وصیت کرنے والا۔

**واضِح:** (ع)صاف، ظاہر، روشن، معلوم۔

**واضح باو گفتم کہ امروز نتوانستم کہ آمادہ کار او بشوم:** میں نے اسے صاف طور سے کہہ دیا ہے کہ آج میں اس کے کام کے لیے تیار نہیں ہوسکتا۔

**واضِح کردن:** صاف طور سے کہنا۔

**واضِحات:** (ع)واضحہ کی جمع اور واضح کی تانیث صاف اور واضح باتیں۔

**واضِع:** (ع)وضع کرنے والا، قرار دینے والا، مقرر کرنے والا۔

**واضع قانون:** مجلس وضع قانون کار کن۔

**واعَجَبا:** (ع)عجیب بات ہے۔

**واعِظ:** (ع)وعظ کرنے والا، واعظیں جمع۔

**واعِظی:** (ع)وعظ کرنا، واعظ کا منصب۔

**واعی:** (ع)حفظ کرنے والا، سمجھنے سننے والا، حافظ۔

**وافِد:** (ع)جو وارد ہوا ہے، پیغام لے کر آنے والا۔

**وافِر:** (ع)کثیر، فراوان، با افراط (۲)علم عروض کی ایک بحر کا نام، مفاعلتن مفاعلتن، مفاعلتن۔

**وافُور:** حقہ یا پائپ جس کے ذریعے افیون کے کش لگائے جاتے ہیں۔

**وافورکش:** حقے کے ذریعے افیون کے کش لگانے والا۔

**وافی:** (ع)کافی، تمام، کامل، اپنے عہدوپیمان پر قائم رہنے والا۔

**واق:** (ع)مرغابی کی قسم کا ایک پرندہ جو پانی کے کنارے رہتا ہے اس کا رنگ سیاہی مائل ہوتا ہے اس کے سر کی چوٹی پر سے بال لٹکتے ہیں مچھلی اس کی خوراک ہے "قاق قاق" اس کی آواز ہے۔

**واقِع:** (۱)ہونے والا، پیش ہونے والا، وقوع میں آنے والا (۲)حقیقت امر (۳)محل و قوع۔ مقام۔

**واقع شدن:** وقوع میں آنا۔

**آن دیہہ کجا واقع است:** اس گاؤں کامحل وقوع کیا ہے۔

**درواقع:** دراصل۔

**فی الواقع:** حقیقت میں۔

**واقِعاً:** (ع)واقعی، حقیقتاً۔

**واقِعَہ:** (ع)حادثہ، سانحہ، سرگذشت، پیش آنا،

وقائع جمع۔

**وقائع بزرگ تاریخی:** تاریخ کے اہم واقعات۔

**روزواقعہ:** جس دن سانحہ پیش آیا۔

**واقعہ دیدہ:** (۱) جس نے اپنی آنکھوں سے سانحہ دیکھا (۲) تجربہ کار۔

**واقعی:** اصلی، حقیقی۔

**واقعیت:** حقیقت، اصلیت۔

**واقف:** (ع) آگاہ، شناسا، باخبر۔

**او ازین قضیہ واقف نیست:** وہ اس مسئلے سے آگاہ نہیں۔

**واقف شدن:** آگاہ ہونا۔

**واقف کردن:** آگاہ کرنا، مطلع کرنا۔

**واقی:** حفاظت کرنے والا، محفوظ رکھنے والا۔

**واک:** واق۔

**واکردن:** کھولنا۔

**واکس:** پالش۔

**واکس زدن:** پالش کرنا۔

**واکس کردن:** پالش کرنا۔

**کفش خود را واکس زدم:** میں نے اپنا بوٹ پالش کرلیا ہے۔

**واکس زن:** بوٹ پالش کرنے والا۔

**واکسی:** بوٹ پالش۔

**واکسیل:** زرد یا سفید رنگ کا سوتی یا ریشمی تسمہ جو افسران کندھے پر لگاتے ہیں۔

**واکشیدن:** باہر نکالنا۔

**واکنش:** کوئی حرکت یا کام جو ایک شخص کسی دوسرے شخص کی حرکت یا کام کے برابر انجام دے، عکس العمل۔

**واکوفتن:** دوبارہ کوٹنا، دو چیزوں کو ایک ساتھ کوٹنا۔

**واگذار:** چھوڑنا۔

**بہ نظر من واگذار:** اسے میری مرضی پر چھوڑدو۔

**من این کار را بشما واگذار کنم:** اس کام کو میں تم پر چھوڑتا ہوں۔

**واگذاردن-واگذاشتن:** چھوڑنا، دے دینا۔

**املاک خودرا بدولت واگذاشت:** اس نے اپنی املاک حکومت کے سپرد کردیں۔

**واگذاری:** سپردگی، حوالگی۔

**واگذاشتن:** چھوڑ دینا، سپرد کرنا، منتقل کرنا۔

**واگرای:** ایک دوسرے سے دوری، جدای۔

**واگرداندن:** واپس کرنا، تبدیل کرنا۔

**واگردانیدن:** واپس کردینا، تبدیل کرنا۔

**واگرفتن:** (۱) لے لینا (۲) چھوت سے کسی مرض میں متبلا ہونا۔

**این ناخوشی از کی گرفتہ است:** یہ بیماری اس نے کہاں سے لے لی ہے۔

**واگفتن:** دوبارہ کہنا، پھر سے کہنا، اپنے الفاظ دہرانا۔

**واگو:** بازگو: پھر کہو، اپنی بات کو دہراؤ۔

**واگون-واگن:** ویگن جس پر سازوسامان لانے لے جانے کے لیے لادا جاتا ہے۔

**واگون راہ آہن:** ریل گاڑی کا ویگن۔

**واگونت:** چھوٹی ویگن۔

**واگونچی:** ویگن کا ڈرائیور۔

**واگویہ:** دوبارہ کہنا، مشق کے طور سے دوبارہ کہنا۔

**واگویہ کردن:** بار بار کہنا۔

**واگیر:** ایک سے دوسرے کو لگ جانے والا مرض، چھوت کی بیماری۔

**واگیرہ:** چھوت کی بیماری جو ایک سے دوسرے کو لگ جاتی ہے، متعدی بیماری۔
**واگیرہ کردن:** چھوت کی بیماری سے متاثر ہونا۔
**این نا خوشی واگیرہ دارد:** یہ بیماری چھوت کی ہے، متعدی مرض ہے۔
**کاغذ واگیرہ:** کاربن پیپر۔
**واگیرہ دار:** جس سے کسی کو چھوت کی بیماری لگ گئی ہو۔
**وال-ہال:** انسان کا بازو یا پرندوں کے جسم کا وہ حصہ جس سے وہ پرواز کرتے ہیں۔
**وال:** ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔
**والا:** بلند مرتبہ، اونچا، عالی، والا سابقے کے طور بھی آتا ہے مثلا والا جاہ، والا حضرت، والا قدر، والا نژاد وغیرہ۔
**والا:** ورنہ۔
**والاہل:** قابل قدر، معقول، شایان شان، ارزندہ۔
**والاتر-ہالاتر:** زیادہ بلند مرتبے والا، بلند تر۔
**والاجاہ:** حضور عالی مرتبہ۔
**والحاصل:** الحاصل، حاصل یہ کہ۔
**والاد:** چھت، گنبد، قالب عمارت۔
**والادگر:** عمارت بنانے والا، معمار۔
**والان:** بادبان۔
**والان:** جانور شناسی کی اصطلاح میں بحری پستاندار جانور۔
**والانہ:** زخم، جراحت۔
**والد:** (ع) باپ۔
**والدّعا:** (ع) دعا ہے آپ کے لیے، خدا حافظ۔
**والدہ:** (ع) ماں۔
**والدین:** (ع) ماں باپ۔

**والریان:** پہاڑی سنبل۔
**والس:** ایک قسم کا جرمن رقص اور ساز جو اس رقص کی ہم آہنگی میں استعمال ہوتا ہے۔
**واللّٰہ:** (ع) خدا کی قسم بیان کی صداقت ظاہر کرنے کے لیے۔
**واللّٰہ اعلم:** خدا ہی بہتر جانتا ہے، خدا معلوم مجھے خبر نہیں۔
**والمیدن:** لمیدن، آرام سے لیٹ جانا، بے فکر ہو جانا۔
**والور:** (انگ) ویلر، قدر و قیمت، مقدار، اہمیت۔
**والہ:** شیدا، فریفتہ، عاشق۔
**والی:** حاکم، گورنر، صاحب اختیار، ولاۃ جمع۔
**والیدن:** بالیدن (۱) نشو و نما پانا (۲) فخر کرنا۔
**والی گری:** گورنر کا منصب۔
**وام:** قرض، قرضہ۔
**وام خواستن:** قرض مانگنا۔
**وام دادن:** قرض دینا۔
**وام گرفتن:** قرض لینا۔
**وام اجارہ:** ادھار، پٹہ۔
**واماندگی:** تکان، خستگی۔
**واماندن:** تھک جانا، خستہ ہوجانا، ٹھہر ٹھہر کر چلنا۔
**واماندہ:** تھکا ہوا، خستہ۔
**وام خواہ:** قرض خواہ، لین دار، ساہوکار جو قرض دیتا ہے۔
**وامدار:** مقروض-قرض دار۔
**وامدہ:** قرض دینے والا۔
**وامق:** دوست، عاشق، عذرا کے عاشق کا نام، ان کے عشق کی داستان مثنوی "وامق و عذرا" میں بیان کی گئی ہے جس کے مصنف عنصری ہیں۔
**وامگیر:** قرضہ لینے والا۔

**وامی:**(۱)قرضدار (۲)عاجز، در ماندہ۔

**وان- بان:**لفظ کے آخر میں بطور لاحقہ آتا ہے بمعنی مانند، نظر، نظر رکھنے والا محافظت کرنے والا، مثلاً گل وان یا گل بان، ریوڑ کی نگہبانی کرنے والا، دروان یا دربان، دروازے کی نگرانی کرنے والا۔ **وان-وانہ:**(روسی سے ماخوذ)چینی یا دھات کا بڑا برتن، جس سے غسل خانے میں نہانے دھونے کا کام لیا جاتا ہے۔

**وانِگریستن:**نظر ثانی کرنا، دوبارہ نظر ڈالنا۔

**وانَمود:**اظہار، حیلہ، بہانہ، تصنع، تب و تاب میں نمائش، قابلیت کا اظہار۔

**وانمود کردن:**تب و تاب کی نمائش کرنا، قابلیت کا اظہار کرنا، تصنع کرنا۔

**وانمود کرد کہ نا خوش است:**اس نے ظاہر کیا کہ وہ بیمار ہے۔

**وانمودن:**پھر دکھانا، نشان بتانا، کسی اور طرح کا نشان بتانا، حیلہ بہانا کرنا، تصنع کرنا، اپنی قابلیت کا اظہار کرنا۔

**وانِیل-ونیلا:**ایک پودا جس کی شاخیں لمبی اور پتلی،پتے چوڑے اور پھول خوشنما اور خوشبودار ہوتے ہیں ان سے عطر بنایا جاتا ہے دوائی کے طور بھی اس کے پھولوں سے کام لیا جاتا ہے۔

**واو:**ابجد کا حرف "و" یہ حرف عطف ہے اسے واو معدولہ بھی کہتے ہیں۔

**واوِیلا:**آہ وزاری، رونا پیٹنا۔

**واہ:**کلمہ ندا و تعجب، اے ، و اے ، تعجب، وہ۔

**واھِب:**(ع)بخشنے والا، اللہ تعالی کا صفاتی نام۔

**واھَم:**(ع)باہم، مل کر۔

**واھِمہ:**(ع)وہم و خیال، ڈر، خوف، اندیشہ ، گمان۔

**واھمہ کردن:**وہم کرنا، اندیشہ ہونا، ڈرنا، خوف کھانا۔

**واھی:**(ع)بیہودہ، بے بنیاد بات۔

**حرف واہی:**بے بنیاد بات۔

**وای:**کلمہ افسوس، کلمہ جو تاسف، رنج و غم کے اظہار کے لیے زبان پر آتا ہے۔

**وای برحال مظلومان:**ستم رسیدہ لوگوں کے حال پر افسوس ہے۔

**وایا:**ضرورت، حاجت، احتیاج، مراد۔

**وایا وای:**شور و غوغا مصیبت زدوں کا۔

**وایہ-وایا:**خواہش ضرورت، حاجت، مراد مثال:

**وایہ آن دارم کہ بینم تجدرا ماوای خویش**

**گرنیابم وایۂ خود وای من صدبار وای**

میری تمنا یہ ہے کہ تجد میری جائے پناہ بن جائے اگر میری یہ مراد پوری نہ ہوئی توحیف ہے سوبار حیف۔

**وَبا:**بیماری جو ہوا کے خراب ہونے سے پھیلتی ہے، متعدی بیماری۔

**وَبال:**سختی، گرانی، عذاب، عذاب جان۔

**وبای:**وبا سے متعلق۔

**وَبَر:**اونٹ یا لومڑ وغیرہ کی کھال کے بال، اوبار جمع۔

**وَبَر:**بلی سے قدرے چھوٹا جانور جس کے جسم کے بال لمبے اور دم چھوٹی ہوتی ہے اور کان بھی چھوٹے ہوتے ہیں۔

**وَبِیل:**دشوار کام، سخت دشوار۔

**وَتَد:**کھونٹی، میخ چوبی، کلا، خیمے کا کِلا (پنجابی)۔

**وتد:**علم عروض کی اصطلاح میں یہ سہ حرفی لفظ سے عبارت ہے، جس کے دو حرف متحرک اور ایک حرف ساکن ہوتا ہے مثلاً شجر، فلک، چمن وغیرہ، اسے وتد مجموع، وتد مقرون بھی کہتے ہیں۔

**وَتَر:**(۱)رسی، تانت، تار (۲)(جیومیٹری) قائم الزاویہ مثلث کے دو ضلعوں کو ملانے والا خط۔

**وَتِیرَہ:**وضع، انداز، طریق، روش، دستور۔

**وِثاق:**.(ع)(۱)قید، بند، رسی جس سے کوئی چیز باندھتے ہیں (۲)اتحاد، رشتہ، پیوند۔

**وِثاق:**کمرہ، ٹھہرنے کی جگہ، منزل۔

**وَثایق:**(ع)وثیقہ کی جمع۔

**وَثَن:**.(ع)بت، صنم، اوثان جمع

**وَثَنی:**بت پرست۔

**وُثُوب:**(ع)جستجو، تلاش، جستجو کرنا۔

**وُثُوق:**(ع)مستحکم، یقینی اعتماد۔

**وَثیقہ:**(ع)عہدو پیمان، ضمانت، معاہدہ، اقرار نامہ، عہدنامہ، دستاویز، تمسک۔

**وثیقہ ای برآی انجام تعہدات خود سپرد:**اس نے اپنی ذمے داریوں سے عہدہ برآ ہونے کے لیے عہد کیا یا ضمانت دی۔

**وَج:**(ع)زرد رنگ کا سوسن کا پھول۔

**وَجازت:**ایجاز، مضمون کو مختصر کرنا۔

**وَجاع:**(ع)وجع کی جمع۔، دکھ، درد، تکلیف۔

**وَجاھَت:**(ع)حسن، زیبائی، خوبصورتی، اچھی وضع قطع۔

**وَجَب:**بالشت، ہاتھ کی چھنگلی سے انگوٹھے تک کا پھیلاؤ۔

**وجب کردن:**بالشت سے ناپنا۔

**وَجد :**(ع)جذبہ، وہ حالت اور کیفیت جو عشق الہی میں دل پر ایسی طاری ہو کہ انسان بیخود ہو جائے، حال، عشق، و محبت، شیفتگی۔

**وَجد کردن:**دل پر کیفیت طاری ہونا عشق الھی میں جھومنا اور بیخود ہو جانا، کیفیت حال طاری ہونا۔

**وِجدان:**نفس، نفس کی قوت باطنی، جس کے وسیلے سے خوبی و بدی کا ادراک ہوتا ہے، دریافت کرنے اور جاننے کی قوت۔

**وَجد انگیز:**جس سے وجد و حال کی کیفیت پیدا ہو،مثال:

**چه وجد انگیز محفل بود شب جائیکه من بودم**
**تنم هم صورت دل بود شب جائیکه من بودم**

رات جہاں میں تھا وہاں وجد و حال پیدا کرنے والی محفل تھی، اس محفل میں سارے جسم پر بھی دل کی سی کیفیت طاری تھی۔

**وِجدانی:**(ع)وجد و حال کی کیفیت پیدا ہونا، عالم باطن سے تعلق ہونا، جو بات قوت باطن کے وسیلے سے سمجھ میں آئے۔ وجدانیات جمع۔

**این ها مسائل وجدانی است:**یہ عالم باطن سے تعلق رکھنے والے مسائل ہیں۔

**وَجَع:**(ع)دکھ، درد، ٹیس، بیماری، رنجوری۔ وجاع اور او جاع جمع۔

**وَجَل:**(ع)ذر، خوف، اوجال جمع۔

**وَجَنات:**(ع)وجنہ کی جمع، ظاھری روپ، وضع قطع

**برجستگی رویش از وجنات او پیدا است:**اس کے چہرے کی خوبی اس کی ظاہری وضع قطع سے ظاہر ہے۔

**وَجَنَہ:**(ع)رخسار، گال، رخسار کا اہم حصہ، چہرہ۔

**وُجُوب:**(ع)واجب ہونا، ضروری، لازم۔

**وُجُود:**(ع)(۱)ذات، ہستی، حیات، زندگی مجازاً جسم، بدن (۲)موجودگی، شخصیت۔

**وجود داشتن:**زندہ ہونا، جسم و جان عطا ہونا۔

**او آدم با وجودی است:**وہ امتیازی حیثیت کا

انسان ہے۔

**باوجود اینکه**:اس بات کے ہوتے ہوئے۔

**خداوند تعالی مارا از عدم به وجود آورد**:خداوند تعالی نے ہمیں عالم نیستی سے ہستی کی صورت عطا کی۔

**بوجود آمدن**:زندگی حاصل ہونا، زندگی پانا۔

**باوجود این که**:اس بات کے ہوتے ہوئے۔

**وُجُوه**:(۱)وجہ کی جمع (۲)روپوں پیسوں کا ذخیرہ جو کسی خاص کام یا غرض کے لیے مخصوص کیا گیا ہو (۳)طور طریقے (۳)پہلو، رخ (۴)صورتیں (۵)اسباب۔

**وجوه متحرک**:روپے پیسے کی گردش، دولت جو گردش میں ہو۔

**وجوهِ ماه**:چاند کے رخ۔

**وجه**:(ع)(۱)رو، چہرہ، طریقہ، سبب، مقصد، نیت، ارادہ (۲)دولت، رقم، سرمایہ۔

**وجهٔ احسن**:بہترین طریقہ۔

**وجهی برای آن پیدا کردم**:اس کے لیے میں نے خاص ذریعہ پیدا کرلیا۔

**وجه الضمان**:رقم جو کسی کی ضمانت کے لیے ادا کی جائے۔

**وجُه الکفاله**:رقم جو کسی کی کفالت کے لیے مخصوص کی جائے۔

**وَجه معاش**:روزی کمانے کا وسیلہ۔

**وَجههٔ**:طرف، سمت، انداز، وضع قطع۔

**وجهه ملی**:مقبولیت، شہرت۔

**وَجیز**:(ع)مختصر، خلاصہ، ایجاز، مفید اور مختصر کلام۔

**وَجیع**:(ع)درد ناک۔

**وَجین**:بیکار گھاس کوکھیت سے کھود کر نکال پھینکنا خس و خاشاک سے پاک کرنا۔

**وجیه**:(ع)نیک شخص، صاحب جاہ و منزلت، قوم کا بزرگ خوبرو۔

**وجیهه**:(ع)خوبرو عورت جسے قدر و منزلت حاصل ہو۔

**وچر-وَچر**:فتوی، حاکم شرع کا دستور۔

**وچرگرَ**:فتوی دینے والا۔

**وَحدانی**:(ع)تنہا، یگانہ، یکتا۔

**وحدانیه**:(ع)یگانگی، یکتائی، حالت تنہائی۔

**وحدانیّت**:(ع)اللہ تعالی کا واحد و یکتا ہونا۔

**وحدت**:(ع)خداوند تعالی کی یکتای، توحید۔

**وحدت وجود**:اصطلاح صوفیہ میں ہر مخلوق کو خالق مطلق کا وجود سمجھنا۔

**وحدت الوجودی**:وہ صوفی جو ہر مخلوق کو خالق کا وجود قرار دیتا ہے۔

**وَحش**:(ع)جنگلی جانور، حیوان، وحوش جمع۔

**باغ وحش**:چڑیا گھر جہاں اور جانور بھی رکھے جاتے ہیں۔

**وَحشَت**:(ع)تنہائی، خلوت، تنہائی کی وجہ سے دل تنگی، خوف۔

**وحشتِ بی اساس**:دل تنگی یا خوف جس کی کوئی وجہ نہ ہو۔

**وحشتِ تنہائی**:تنہائی کی وجہ سے دل تنگی۔

**وحشت کردن یا گرفتن**:چونک اٹھنا، گھبرانا، دل تنگی کا احساس ہونا، خوف کھانا۔

**وَحشَت انگیز**:دل تنگی پیدا کرنے والا، خوف و ہراس پیدا کرنے والا۔

**وحشت ناک:** وحشت انگیز۔

**وَحشی:** (ع) جنگلی، خوفناک۔

**وَحشِیانہ:** وحشیوں کی طرح، غیر مہذبانہ۔

**زندگی وحشیانہ:** جنگلیوں کی سی زندگی، غیر مہذبانہ زندگی۔

**وَحشِیّت-وحشی گری:** وحشیانہ حالت، وحشیوں کا طور طریق، تہذیب و تمدن سے بے بہرہ ہونا، بربریت، ظلم و سفاکی۔

**وَحَل:** کیچڑ، دلدل۔ وحول جمع۔

**وُحُوش:** (ع) وحشی کی جمع۔

**وَحی:** (ع) خداوند تعالی کے ارشادات جو پیغمبر پر الہام کی صورت میں نازل ہوئے۔

**وحی آسمانی:** خدا کا پیغام جو عالم بالا سے نازل ہوا۔

**وَحِید:** (ع) واحد، تنہا، یگانہ۔

**وحیدُ العصر:** (ع) زمانے بھر میں یکتا۔

**وخ:** کلمہ تعجب یا تعریف، توصیف جو خوبی اور زیبائی دیکھ کر زبان پر آتا ہے کسی خوش آیند چیز کو دیکھ کر وخ زبان پر آتا ہے۔

**وَخامت:** (ع) بُرائی، ناگوار ہونا، ناسازگاری، نقص، ناسازگاری گرانباری، سختی۔

**وَخش:** (ع) ہر پست و فرومایہ چیز۔

**وَخش:** ایک بیماری جو گھوڑوں اور اونٹوں کے پیروں میں لگ جاتی ہے۔

**وَخم:** (ع) ہوا کی بدبو جو کسی بیماری کی وجہ سے پھیل جائے۔

**وَخیم:** (ع) سخت، دشوار، سنگین، ناگوار، ناسازگار، خطرناک۔

**وَدّ:** (ع) وداد، دوستی، عشق و محبت، نیز محب، دوست، دوستدار۔

**وَدّ:** (ع) قبل از اسلام عرب کے بتوں میں سے ایک کا نام، یہ بت مسلح صورت میں تھا۔

**وِداج:** (ع) شاہرگ۔

**وِداجی:** (ع) شاہرگ سے متعلق۔

**وِداد:** دوستی، محبت۔

**وِدادی:** محبانہ، دوستانہ، آپس داری کا تعلق۔

**وِداع:** (ع) رخصت، روانگی، خدا حافظی۔

**وداع گفتن:** کسی کی روانگی پر خدا حافظ کہنا۔

**مراسم وداع بجا آوردن:** روانگی کے آداب بجا لانا۔

**وِداع نامہ:** رخصتی خط، خدا حافظی کا مراسلہ۔

**وِداعی:** رخصتی، روانگی کی تقریب۔

**وِداغ:** آگ، شعلہ آتش۔

**وِدایع:** (ع) دیکھیے ودیعہ۔

**وَدَج:** (ع) شاہرگ۔

**وَدَع:** (ع) صدف، ایک قسم کی سیپی۔

**وَدُود:** بہت مہربان، اللہ تعالی کا صفاتی نام۔

**ودِید:** دوست، شفیق، رفیق۔

**وَدِیعہ:** مال جو امانت کے طور پر کسی کے پاس رکھا جائے یا جو کسی خاص غرض کے لیے مخصوص کیا جائے۔

**وَدِیعَہ کردن:** رقم یا کوئی چیز کسی کے پاس بطور امانت رکھنا۔

**ودیعہ گذاشتن:** سپرد کرنا۔

**وَر:** بطور لاحقہ بھی استعمال ہوتا ہے مثلاً ہنرور، ہنر مند، کینہ ور، کینہ رکھنے والا۔

وَر: واگر کا مخفف، اور اگر، اگرچہ مثال:

**مرد باید که گیرد اندر گوش**

**ور نوشته است پند بردیوار**

انسان کو چاہیے کہ نصیحت کو غور سے سنے اور اگر نصیحت دیوار پر لکھی ہو تو اسے بھی دل میں جگہ دے۔

وِر: پرگوی، زیادہ باتیں کرنا۔

**وِر کردن:** زیادہ باتیں کرنا، فضول باتیں کرنا۔

وَرا: اُورا، اسے۔

وَراء: (ع) (۱) پیچھے، عقب، (۲) بالاتر (۳) سوائے (۴) مختلف۔

**این مورد ورای سائر موارد است:** یہ معاملہ دوسرے سب معاملات سے مختلف ہے۔

**ماورای طبیعت:** فوق الفطرت، فوق العادت۔

**ما ورای عقل بشر:** انسانی عقل سے بالاتر۔

**ماوراء النّهر:** دریا کے پار، دریائے جیحون سے پار ایک شہر کا نام۔

**وُرّاث:** (ع) وارث کی جمع۔

**وراثت:** (ع) ترکہ، میراث، ورثہ۔

**او چرا اِدّعای وراثت می کرد:** وہ کیوں میراث کا دعوی کرتا تھا۔

**وراج:** (ع) باتونی، پرگو، بیہودہ باتیں کرنے والا۔

**وراجی:** زیادہ باتیں کرنا، پرگوی، یاوہ گوی۔

**ورا رود:** ماوراالنہر۔

**وراغ:** آگ، شعلہ، آتش۔

**وراق:** (۱) کاغذوں کا کاروبار کرنے والا، کاغذ بنانے والا، (۲) کتاب نویس۔

**وَرام:** (۱) کم وزن چیز (۲) سہل، آسان۔

**وَر آمدن:** خمیر، وہ اثر جو کسی چیز میں سرایت کرکے اس کی ماہیت مین تبدیلی پیدا کردے، کسی چیز کی آمیزش، خمیر اٹھانا۔

**خمیرور آمد:** خمیر اٹھ آیا، خمیر ہوگیا۔

**ورامین:** ایران کا ایک ضلع۔

**ورانهرٌ:** اس طرف۔

**ور انداز کردن:** کسی کو غور سے دیکھنا اور دیکھ کر اندازہ کرنا۔

**او سرتا پای مرا ور انداز کرد:** اس نے سر سے پاؤں تک مجھے دیکھا۔

**وَرپُوشَه:** عورتوں کی چادر۔

**وَرَت:** واگرت کا مخفف اور اگر تمہارا یا تم۔

**وَرَت:** برہنہ، عریاں۔

**وَرتاج:** آفتاب گردک، ایک جانور جو سورج کی روشنی میں رنگ بدلتا ہے۔

**وَر تیج:** بٹیر۔

**وَرَثَه:** ترکہ، میراث، نیز جمع وارث۔

**وَرج:** ارج، قدرو قیمت۔

**وَر جاوَند:** بلند، پایہ، ارجمند۔

**وَرجَستگی:** برجستگی، برگزیدگی، امتیاز۔

**وَرجَستن:** برجستن، برگزیدہ ہونا، بلند پایہ ہونا۔

**وَرجمند:** ارجمند، اقبال مند۔

**وَرچه:** واگرچہ، اوراگرچہ۔

**وَرَخج:** پلید، ناپاک، غلیظ، کثیف، زشت و زبون۔

**وَرخجی:** پلیدی، ناپاکی، کثافت، برائی۔

**وَرخوردن-برخوردن:** ملنا، دچار ہونا، ملاقات ہونا، تصادف-۔

**وَرد:** (۱)سرخ (۲)پھول۔

**وِرد:** (ع)دعا، ذکر، قران مجید کا کوئی جز و جس کی انسان ہر روز اور ہر رات تلاوت کرتا ہے، اوراد جمع۔

**ورداشتن:** اٹھانا۔

**وَردان:** کوئی دانہ جو بدن پر پیدا ہو جاتا ہے، اس سے کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔

**وردانِہ:** میخ جسے گھما کر کسا جاتا ہے۔

**وردک:** وردوک، عروس کا جہیز جو، ماں باپ کے گھر سسے سسرال لے کر جاتی ہے۔

**وردَہ:** (۱)برج (۲)کبوتروں کا کابک۔

**وَرز:** ورزیدن=ورزش کرنا سے فعل امر ورزش کرو، پیاپے کام کرنا کسب و کار پیشہ۔

**وُرزا:** ہل کی نوک جس سے زمین کھودی جاتی ہے، ورزگاؤ۔

**وَرزِش:** کسرت، ریاضت، مشق، جسم کو توانا رکھنے کی مشق، ہروہ کام جس میں مہارت حاصل کرنے کے لیے روزانہ کرتے ہیں۔

**ورزش بدنی:** جسمانی ورزش، جمناسٹک۔

**ورزش تفریحی:** سیرو تفریح کھیل۔

**ورزش فکری:** ذہنی تربیت۔

**ورزش کردن:** کسرت کرنا۔

**ورزش خانہ:** زور خانہ، وہ جگہ جہاں کسرت کی جاتی ہے، ورزش گاہ۔

**ورزش کار:** ورزش کرنے والا۔

**ورزش گر:** ورزش کار۔

**ورزشی:** ورزش سے متعلق، ورزش کار۔

**عملیات ورزشی:** زور کرنے کی مشق کے طریقے۔

**وَرزکار:** کسان، کھیتی باڑی کرنے والا، کشاورز۔

**وَرزکاری:** کھیتی باڑی کا کام، کشاورزی۔

**ورزگاو:** بیل جن سے ہل جوتا جاتا ہے۔

**وَرزگر:** کسان، کاشتکار۔

**ورزگری:** کھیتی باڑی۔

**وَرزگن:** پیالہ، پانی سے بھرا ہوا پیالہ۔

**ورزم:** آگ، شعلہ، آتش، آگ کی گرمی۔

**وَرزی:** (۱)ورزش کرنا، (۲)اختیار کرنا۔

**کینہ ورزی:** کینہ رکھنا، کینہ اختیار کرنا۔

**وَرزِیدگی:** تجربہ، تربیت۔

**ورزِیدَن:** کاشت کرنا، ورزش کرنا، کوشش کرنا۔

**ورزِیدِہ:** تجربہ کار، آزمودہ کار، کہنہ کار جس نے ورزش کی ہو۔

**او درین کار ورزیدہ است:** اسے اس کام کا تجربہ ہے۔

**ورس:** (۱)رسی (۲)ایک پودا جس کے بیجوں سے رنگ دیا جاتا ہے..

**وَرساز:** جوان رعنا، آراستہ و زیبا۔

**وَرِست:** روسی ناپ کا پیمانہ (روسی زبان سے ماخوذ)۔

**وَرَستاد:** پنشن، وظیفہ۔

**وَرسَنگ:** ترازو کا پاسنگ۔

**وَرسِیج:** آستانہ۔

**ورشان:** کبوتروں کی ایک قسم، جن کا رنگ سیاہی مائل اور دم سفید ہوتی ہے۔

**وَرَش:** واگرش کا مخفف ہے، اوراگر اسکا۔

**وَرَشتاد:** دیکھیے ورستاد۔

**وَر شک:** چھوٹا تھیلا۔
**وَرشِکست:** دیوالیہ پن۔
**وَر شکست شدن:** دیوالیہ ہو جانا۔
**ورشِکستگی:** دیوالیہ پن۔
**ورشِکستہ:** دیوالیہ۔
**ورشو:** وارسا (شہر)۔
**وَرشیم:** جزو، حصہ۔
**وَرطہَ:** بھنور، گرداب۔
**درطۂ ہلاکت:** گرداب جو ہلاکت کا موجب ہو۔
**وَرَع:** (ع) زہد، پرہیزگاری، پارسائی، تقوی، دینداری مثال:

**گراز ورَع بگدا زاھدان قدح ندھند**
**چه مانع است حریفان بادہ پیمارا**

پارسا لوگ تو اپنی دینداری کی وجہ سے فقیر کو جام مے نہیں دیتے لیکن بادہ پیما حریفوں کے لیے کونسی چیز مانع ہے۔
**ورغالیدَن-ورغلانہ:** برانگیختہ کرنا، اکسانا، تحریک کرنا۔
**وَرفان:** شفیع، شفاعت کرنے والا، جو کسی کے جرم کے سلسلے میں اس کی سفارش کرتا ہے۔
**وَرَفشان:** ورفان۔
**وَرَق:** کاغذ کا تختہ، کاغذ کا پرچہ، ورقہ، کتاب کا ورقہ۔
**ورق برگشت:** صورت حال تبدیل ہوگئی۔
**ورق زدن:** کتاب کا ورق الٹنا۔
**ورق سیاہ کردن:** لکھ لکھ کر بیکار اوراق کو سیاہ کرنا۔
**ورق کردن:** کاغذ کے ٹکڑے کرنا۔
**ورق ورق کردن:** ٹکڑے ٹکڑے کردینا۔
**ورق گنجفہ:** کھیلنے کے پتے۔
**اوراق رسمی:** سرکاری فارم۔
**دو ورقی:** دہرا سائز۔
**یک ورق کاغذ:** کاغذ کا ایک تختہ۔
**وَرَق باز:** تاش کھیلنے والا۔
**ورق بازی:** تاش کاکھیل کھیلنا۔
**ورق پارہ:** کاغذ کا ٹکڑا۔
**ورق شماری:** کتاب وغیرہ کے اوراق یا صفحات کی گنتی کرنا۔
**وَرَقہ:** ایک کاغذ، کاغذ کا ایک ورق، پروانہ خط، چٹھی، دستاویز، فارم۔
**ورقۂ اظہار نامہ:** ڈیکلریشن فارم۔
**ورقۂ اعلان:** اشتہار، نوٹس، پوسٹر۔
**ورقۂ دعوت:** دعوتی کارڈ۔
**ورقۂ رسمی:** سرکاری فارم۔
**ورقہ ورقہ کردن:** تہوں میں تقسیم کرنا، اوراق میں تقسیم کرنا۔
**ورقۂ ہویت:** شناختی کارڈ، شناس نامہ۔
**وَرَقی:** ورق جیسا۔
**وَرک:** خاردار پودا جسے خشک ہونے پر بھٹی یا تنور میں جلاتے ہیں۔
**وَرِک:** ران کی ہڈی، کولھے کی ہڈی۔
**وَرکار:** ایسے پودے جن سے تربوز، خربوزے اور کھیرے وغیرہ حاصل ہوتے ہیں۔
**ورکاک:** مردار کھانے والا پرندہ گدھ وغیرہ۔
**ورکی:** ران یا کولھے کی ہڈی۔
**ورگوش:** گوشوارہ۔
**وَرَل:** چھپکلی جیسا جانور لیکن اس سے کسی قدر بڑا ہوتا ہے اور دم لمبی ہوتی ہے۔

وَرَم:"واگر مرا" کا مخفف ہے، اوراگر مجھے۔
وَرَم:سوجن، آماس جو کسی بیماری یا چوٹ کی وجہ سے پیدا ہو۔
وَرم اعُور:التہاب زائدہ، انتڑیوں کی سوزش اور آماس۔
ورم اِمعا:انتڑیوں کی سوزش۔
ورم بیضہ:خائے کا سوج جانا۔
وَرمالیدَن:آستین چڑھانا،کنایہ ہے فرار کرنے کا۔
وَرمُوت:ایک قسم کی شراب۔
وَرنا:برنا، جوان۔
وَرنام:لقب، خاندانی نام، نام کا دوسرا جز جو کہ خاندان کے افراد میں مشترک ہوتا ہے اور باپ سے بیٹے اور بیٹی کو پہنچتا ہے۔
وَرنامہ:برنامہ، پروگرام، لائحہ عمل، سرنامہ، عنوان۔
ورنجن:برنجن، پازیب، خلخال۔
وَرواره:(۱)بالا خانہ (۲)گرمیوں کا موسم گزارنے کی قیامگاہ، جہاں کم گرمی ہو خانہ تابستانی۔
وُرُود:وارد ہونا، آنا، داخل ہونا، اُترنا۔
وُرُود آنجا اکیداً ممنوع است:وہاں داخلے کی سختی سے ممانعت ہے۔
وُرود کردن:آنا، داخل ہونا۔
دیروز بہ اسلام آباد ورود کردم:کل میں اسلام آباد آیا۔
وُرُودی:درآمدی چیزیں، باہر سے جو چیزیں ملک میں آتی ہیں، درآمد سے متعلق۔
وُرُودیہ:داخل ہونے کی فیس۔
وَروَر:بڑابڑاہٹ، بک بک، بے معنی فضول آوازیں۔
ور ور کردن:بک بک کرنا۔

وَر وَر- وَرْ وُوَر:بچے کا چیخنا۔
وُرُوغ:(۱)تاریکی (۲)کدورت۔
ور ہمین:روٹی جو گندم اور جو کے آٹے کو ملاکر پکائی جاتی ہے۔
وُریب:اریب، ٹیڑھا، کج۔
وَرید:شاہرگ، موٹی رگ، رگ گردن۔
وَریدی:شاہرگ سے متعلق، نسوں یا رگوں سے متعلق۔
وَز-"واز":کا مخفف، و از (دکان) اور دکان سے
وَز:دیکھیے وزیدن۔
وِز:بچکچاہٹ، گھنگھناہٹ مچھریا مکھی کی آواز۔
وِزارَت:وزیر کا منصب۔
وزارتِ امور خارجہ: غیر ملکی امور کی وزارت- وزارت امور داخلہ:ملکی مسائل کی وزارت۔
وزارتِ بازرگانی:وزارت تجارت۔
وزارت پست و تلگراف:ڈاکخانہ اور تار سے متعلق وزارت۔
وزارتِ جنگ:دفاع ملک کی وزارت۔
وزارتِ دارائی:وزارت مالیات۔
وزارتِ طرق و شوارع:رسل و رسائل کی وزارت۔
وزارتِ عدلیہ:امور عدل و انصاف کی وزارت۔
وزارتِ فوائد عامہ:عوام کے مفاد کی وزارت۔
وزارتِ فرہنگ:وزارت تعلیم۔
وزارتِ کشور:وزارت داخلہ۔
وزارتِ عالیہ:مالیات کی وزارت۔
وزارتِ معارف:وزارت تعلیم۔
وزارت خانہ:وزارت کا دفتر، ایوان وزارت۔

**وزارتی:** وزارتی حکم۔

**وَزان:** چلتی ہوئی (ہوا)۔

**بادِ وزان:** چلتی ہوئی ہوا۔

**وزآن:** "و از آن" کا مخفف، اور اس سے۔

**وزّان:** ( )وزن کرنے والا۔

**وَزَر:** بلند پہاڑ، ملجا، پناہ گاہ۔

**وِزر:** (۱)بوجھ، بارگراں (۲)گناہ (اوزار جمع)۔

**وُزرا:** وزیر کی جمع۔

**رئیس الوزرا:** وزیر اعظم۔

**هئیت وزرا:** وزیروں کی مجلس۔

**وَزِش:** ہوا کا چلنا۔

**وَزَغ:** مینڈک۔

**وزغ بچه:** مینڈک کا بچہ۔

**وَزن:** (ع)(۱)بار، بوجھ، اندازہ، پیمانہ (۲)سنجیدگی متانت (۳)علم عروض میں شعر کے متحرک اور ساکن حروف کا دوسرے مقررہ حروف کے مطابق ہونا۔

**وزن کردن:** تولنا، بوجھ کا اندازہ کرنا۔

**این پاکت را در پُست خانه وزن کردند:** اس پیکٹ کو ڈاکخانہ میں تولا گیا ہے۔

**این پاکت یک کلو گرام وزن دارد:** اس پیکٹ کا بوجھ ایک کلو گرام ہے۔

**باین حرکتِ لفظی وزن شعر خراب می شود:** لفظ کی اس حرکت سے شعر کا بحر خراب ہو جاتا ہے۔

**نظم خودرا بر وزن امیر خسرو ساخته است:** اس نے اپنی نظم امیر خسرو کی نظم کی بحر میں لکھی ہے۔

**واحد وزن:** وزن کی اکائی۔

**وزناً:** وزن کے لحاظ سے۔

**وزنه:** (ع)وزن، ترازو کا بٹا، ترازو میں وزن کرنا۔

**وَزنی:** وزن کرکے چیزوں کا خریدنا بیچنا، وزن سے متعلق۔

**وِز وِز:** حیص بیص میں این این کرنا، کلمہ فجائیہ جو حیص بیص کی حالت یا بیزاری کو ظاہر کرے۔

**وِز وِز کردن:** بھنبھنانا، گنگنانا بیزاری ظاہر کرنا۔

**وَزیدَن:** چلنا (ہوا کا)۔

**بادِ سختی وزید:** طوفانی ہوا چلی۔

**وَزیر:** دیوان، مدارالمہام، خاص خاص محکموں کے مختار۔

**وزیر امور خارجه:** غیر ملکی امور کا وزیر۔

**وزیر اعظم:** ملک کا سب سے بڑا وزیر۔

**وزیر اعلی:** صوبے کا بڑا وزیر۔

**وزیر الْوزرا:** وزیر اعظم، پرائم منسٹر۔

**وَزیری:** وزیر کا منصب۔

**وَزین:** (۱)بھاری، بوجھل، سنگین (۲)سرفراز، سنجیدہ۔

**رای وزین:** وزنی رائے، دانشمندانہ رائے، اہم رائے۔

**وژن:** کثافت، نجاست۔

**وژنگ:** کپڑے کا سنجاف۔

**وژول:** شورو غوغا۔

**وَس:** بس۔

**وِساد:** تکیہ۔

**وِسادَه:** تکیہ، سرہانہ۔

**وَساطَت:** (ع)وسیلہ، واسطہ، ذریعہ، شفاعت۔

**وَساطت کردن:** وسیلہ بننا۔

**وسام:** نشان امتیاز، میڈل۔

**وَساوِس:** (ع)دیکھیے وسوسہ۔

**وَسائط:** (ع)واسطہ کی جمع، وسیلے، ذریعے۔

**وَسائل:**(ع)وسیلہ کی جمع، ذریعے، وسیلے۔
**وستا:**اوستا، زردشتیوں کی مذہبی کتاب لفظی معنی ہیں ستائش پرودگار مثال: از خسروانی۔

**چو گلبن از گل آتش نہاد و عکس افگند**
**بشاخ او بر دراج گشت وستا خواں**

جب پھولوں والے پودے نے پھولوں کی آگ جلائی (یعنی سرخ سرخ پھول کھلے) اور اس کا عکس پڑا تو دراج (تیتر) نے اس کی شاخ پر اوستا خوانی شروع کی۔
**وَستی:**شرح، تفسیر، ترجمہ۔
**وَسَخ:**(ع)کثافت، میل کچیل، نجاست، گندگی۔
**وَسط:**(ع)کسی چیز کا درمیانی حصہ، اواسط جمع۔
**حوض در وسط باغ است:**حوض باغ کے درمیان ہے۔
**وسطی:**(ع)درمیانی۔
**اطاقِ وسطی:**درمیانی کمرہ۔
**آسیای وسطی:**سنٹرل ایشیا۔
**انگشت وسطی:**درمیانی انگلی۔
**قرونِ وسطی:**درمیانی زمانہ۔
**وَسطین:**درمیان۔
**وَسَع:**(ع)فراخی، کشادگی، طاقت، توانائی۔
**وُسع:**(ع)قابلیت، قوت، اہلیت، استعداد حیثیت۔
**وُسعَم نمی رسد آنرا بخرم:**اتنی استعداد نہیں کہ میں اسے خریدوں۔
**بقدر وُسع:**استعداد کے مطابق۔
**وُسعَت:**(ع)فراخی، توانائی، دسترس، قابلیت، گنجائش، وسیع ہونا۔
**وسعت دادن:**پھیلانا، چوڑا کرنا۔
**خیابان را وسعت دادند:**سڑک کو چوڑا کردیا گیا۔
**وَسق:**(ع)بارشتر، اونٹ پر لادنے کا بوجھ۔
**وَسم:**(ع)داغ کرنا، نشان لگانا۔
**وَسمِہ:**(ع)نیل کے پتے جن سے خضاب تیار کیا جاتا ہے اور اس سے عورتیں بھی ابروؤں کو نیل کا رنگ دیتی ہیں۔
**وسمہ کشیدن:**ابروؤں کو نیل کا رنگ دینا۔
**وسمہ جوش:**برتن جس میں نیل کے پتوں کو جوش دیا جاتا ہے۔
**وَسَن:**(ع) (۱)خواب، نیند (۲)احتیاج، حاجت، ضرورت، اوسان جمع۔
**وَسناد:**(ع)بہت، فراوان، کثیر۔
**وَسواس:**(ع)وہم، اندیشہ، تردد، بُرا خیال جو دل میں آئے۔
**وسواس داشتن:**وہم یا اندیشہ ہونا۔
**وسواسی:**جسے وسواس کی علت ہو اور عزم و ارادہ اسے جواب دے چکا ہو۔
**وَسوَسَہ:**(ع)وہم، شک و گمان، ظن۔
**وسوسہ کردن:**وہم کرنا، برے خیال دل میں آنا۔
**وَسَہ:**عصا، چھڑی۔
**وَسیط:**(ع)دو اشخاص کے درمیان بات چیت کرانے والا۔
**وَسیع:**(ع)فراخ، کشادہ۔
**وسیع کردن:**پھیلانا، کشادہ کرنا، وسعت دینا۔
**وَسیلت-وسیلہ:**(ع)ذریعہ، سہارا، واسطہ، جماعت وسائل جمع۔
**وسائل کار را فراهم کرد:**اس نے اپنے کام کے لیے وسائل فراہم کرلیے۔
**وسیلہ ای برای اجرای خیال خود ندارم:**اپنے خیال کو عملی صورت دینے کے لیے میرے پاس

وسیلہ نہیں۔

**وسیلہ شدن:** کسی کی مدد کے لیے ذریعہ بننا۔

**بچہ وسیلہ:** کس ذریعے سے۔

**بوسیلہ تلگراف خبرداد:** اس نے تار کے ذریعے خبردی۔

**وَسیلہ جُو:** ذریعہ یا سہارا تلاش کرنے والا۔

**وَسیلہ ساز:** ذریعہ پیدا کرنے والا۔

**خدا وسیلہ ساز است:** خدا وسیلہ پیدا کرنے والا ہے۔

**وسِیم:** (ع)خوبصورت، زیبا،، رعنا، خوبرو۔

**وش:** لاحقے کے طور پر استعمال ہوتا ہے بمعنی مشابہ، مانند مثلاً ماہ وش چاند جیسا، چاند کی مانند۔

**وَش:** بنولے جو کپاس میں سے نکالے جاتے ہیں۔

**وَش:** خوب، خوبصورت، زیبا، انتخاب کیا ہوا۔

**وشات:** (ع)واشی کی جمع، سخن چینی یا عیب چینی کرنے والے، چغل خور۔

**وِشاح:** (ع)(۱)شمشیر، کمان (۲)رنگیں کپڑا جو کندھے اور پہلو پر رکھا جاتا ہے۔

**وِشاح:** (ع)زیب و زینت، زیور جس سے آرائش جسم ہوتی ہے۔

**وُشاق:** (ت)غلام، غلام بچہ۔

**وِشام:** (ع)بٹیر جو سبزہ زار یا گندم کے کھیت میں چھپ جاتا ہے، کلائی کو سوئی سے کودنا، خال کوبی کرانا۔

**وشانی:** خراسان کا ایک قدیمی سکہ جو نا خالص سونے کا ہوتا تھا۔

**وَشت:** اچھا، عمدہ، خوب، زیبا۔

**وَشتَن:** ارد گرد گھومنا، ناچنا، رقص کرنا۔ مثال:

**یارم ز در در آمد وشتن کنید وشتن**
**این خانہ را زوشتن گلشن کنید گلشن**

میرا دلبر اندر آرہا ہے دوستو! رقص سے اس جگہ کو گلستان کی طرح خوشنما بنا دو۔

**وَشتی:** اچھائی، خوبی، عمدگی، زیبائی۔

**وَشق:** چیتے کی طرح کا جانور جوکتے کے برابر ہوتا ہے۔

**وُشک:** درخت کا خشک شدہ شیرہ، گوند۔

**وُشکدانہ:** میوے کے خشک دانے جو درخت سے اتار کر کھائے جاتے ہیں۔

**وَشگردَہ:** چالاک، ہوشیار، ہوشیاری سے کام کرنے والا، پیشکار، کارپرداز۔

**وَشگَریدَن:** ہشیاری سے کام انجام دینا۔

**وشگریدن:** ہشیاری سے کام انجام دینا۔

**وَشگول:** چالاک ہوشیار شخص۔

**وشگولی:** چستی، چالاکی۔

**وَشم:** بٹیر۔

**وَشم:** بھاپ۔

**وشم:** جسم پر خال کوبی کرانا، وشوم جمع۔

**وشمگیر:** (۱)بٹیر پکڑنے والا، آل زیار کا حکمران۔

**وَشَن:** (۱)بارش، برف (۲)آلائش، آلودگی۔

**وَشَنگ:** روئی دھنے کا آلہ جس سے کپاس سے بنولے الگ کیے جاتے ہیں۔

**وَشِنہ:** آلو بالو، شاہدانہ، سیاہ رنگ کی چیری۔

**وشی:** نقش و نگار والا کپڑا۔

**وَشِینہ:** زرہ بکتر۔

**وَصّاف:** اچھا وصف بیان کرنے والا، بہت تعریف و توصیف کرنے والا۔

**وِصال:** (ع)ملنا، وصل، دوست یا محبوب سے مل جانا

(مقابل فراق)۔

**بو صال رسیدن:** دوست یا محبوب سے مل جانا۔

**وَصالی:** کپڑے میں پیوند لگانا، کتاب کی جلد بندھانا۔

**وَصایا:** (ع)وصیت کی جمع، وصیتیں۔

**وَصایَت:** (ع)وصیت، نصیحت، سفارش۔

**وَصف:** (ع)خوبی، صفت، ہنر، جوہر، خاصیت، تعریف و توصیف (اوصاف جمع)۔

**وصف کردن:** تعریف و توصیف کرنا۔

**وَصفی:** توصیفی۔

**وَصل:** میل ملاپ، محبوب سے ملنا، اتصال، وصال (مقابل ہجر)۔

**وَصَل شدن:** محبوب کا وصال حاصل ہونا۔

**وَصَل کردن:** محبوب کا وصال حاصل ہونا۔

**شبِ وصل:** رات جب محبت کرنے والے ملتے ہیں۔

**وَصلَت:** (ع)میل میلاپ، اتحاد، قرابت، پیوند۔

**وَصلَہ:** (ع)پیوند، جوڑ۔

**وصلہ باید ہم رنگ لباس باید:** پیوند لباس کا ہمرنگ ہونا چاہیے۔

**وصلہ کردن:** پیوند لگانا۔

**وَصمَت:** (ع)(۱)بدن کی سستی (۲)عیب و عار۔

**وُصُول:** حاصل، آمد، جو چیز پہنچ جائے یا حاصل ہو جائے۔

**وصول شدن:** مل جانا۔

**وصول کردن:** حاصل کرلینا۔

**وصول مالیات:** ٹیکس جمع کرنا۔

**وصول مراسلہ:** خط پہنچنا۔

**سہل الوصول:** جو آسانی سے وصول ہوسکے۔

**عِندُ الوصول:** حاصل ہونے پر، رقم حاصل ہونے کے بعد۔

**غیر قابلِ وصول:** جس کا حاصل ہونا ممکن نہ ہو۔

**قبض الوصول:** رسید۔

**وجہ سوخت افتادہ را وصول کردم:** میں نے وہ رقم حاصل کرلی جس کا ملنا ممکن نہ تھا۔

**وُصُولی:** وصول ہونا۔

**وَصی:** (ع)وہ شخص جس کے حق میں وصیت ہو، حضرت علی (رض) کا لقب۔

**وَصِیت:** (ع)فوت ہونے سے پہلے یا سفر کرتے وقت جائداد یا دیگر معاملات سپرد کرنا (وصایہ جمع)۔

**وصیت او را جمعی گوش کردند:** اس کی سپردگی کے معاملات کو سب نے غور سے سنا۔

**وَصیّت کردن:** اپنے ارادے سے جائداد وغیرہ کے معاملات سپرد کرنا یا دوسرے امور سپرد کرنا۔

**وَصِیت نامہ:** وہ تحریر جس میں ذاتی معاملات کسی کے سپرد کیے گئے ہوں۔

**وَصید:** (ع)آستان، درگاہ۔

**وَضع:** روش، طرز، ترتیب، ڈھنگ، ہئیت، شکل، اوضاع جمع۔

**وضع حمل:** بچہ پیدا ہونا۔

**وضع کردن:** ترتیب دینا، عمل کرنا۔

**اوضاع شرق:** مشرقی ممالک کے حالات۔

**این قانون را کی وضع کردند:** یہ قانون کب بنایا گیا۔

**بدوضعی است:** بری صورت حال ہے۔

**وَضعیَت:** صورت حال، حالت، کیفیت۔

**وُضُو:** (ع)نماز کے لیے ہاتھ پاؤں وغیرہ شرعی قواعد کے مطابق دھونا۔

**وُضُوح:** صفائی، وضاحت، روشنی۔

**بطور وضوح:** وضاحت کے ساتھ۔

**وَضِیع:** (ع) کمینہ، پست فطرت، نیچ فرومایہ۔

**وَطا:** (ع) فرش، دری وغیرہ، جو زمین پر بچھائی جاتی ہے۔

**وَطَن:** (ع) پیدائش کی جگہ، جہاں آباواجداد رہتے ہوں، جہاں مستقل قیام اختیار کیا ہوا ہو۔

**وطن کردن:** زندگی بسر کرنے کے لیے جگہ کا انتخاب کرلینا۔

**وطن مالوف:** وطن جس سے گہری الفت ہو۔

**حب وطن:** وطن کی محبت۔

**وَطَن پَرَست:** جو اپنے آبائی ملک یا مستقل رہنے کی جگہ سے محبت کرتا ہو۔

**وطن پرستی:** آبائی ملک سے محبت۔

**وطن خواہ:** وطن پرست۔

**وطن دوست:** وطن سے محبت کرنے والا۔

**وَطَنی:** ملکی، اپنے ملک کی بنی ہوئی۔

**پارچۂ وطنی:** اپنے ملک کا بنا ہوا کپڑا۔

**وَطواط:** چمگادڑ، شب پرہ، ایران کے ایک شاعر رشید الدین کا تخلص۔

**وَطی:** جماع ہم بستری۔

**وَظایف:** (ع) (۱) وظیفہ کی جمع، فرائض، ذمے داریاں (۲) پنشنیں، تنخواہیں۔

**وَظایفُ الأوضاع:** (ع) اعضاے جسمانی کا عمل۔

**وَظِیفَہ:** (ع) فرض، ذمے داری، کام، پنشن، تنخواہ۔

**وظیفہ اساس:** بنیادی فریضہ۔

**وظیفۂ خود انجام دادید؟:** کیا تم نے اپنا فرض انجام دیا ہے؟۔

**وظیفہ خوردن:** پنشن یا تنخواہ پانا۔

**وظیفہ دادن:** پنشن یا تنخواہ دینا۔

**وظیفہ خُور:** پنشنر، تنخواہ پانے والا۔

**وظیفہ دار:** جسے کوئی فرض سپرد کیا گیا ہو۔

**وِعا:** (ع) (۱) غلاف، میان، نیام (۲) برتن، ظرف، کاسہ، خم، سبو، کوزہ۔

**وُعّاظ:** (ع) واعظ کی جمع، وعظ کہنے والے، نصیحت کرنے والے۔

**وَعَد:** (ع) (۱) نوید دینا، خوش خبری، نوید۔

**وَعدَہ:** (ع) (۱) قول و قرار، عہدو پیمان (۲) وقت، مخصوص دن۔

**وعدہ پرداختِ قسط فردا است:** کل قسط ادا کرنے کا دن ہے۔

**وعدہ خود را وفا کردن:** اپنے قول و قرار پر پورا اترنا۔

**وعدہ داد کہ دیروز بیاید و نیامد:** اس نے وعدہ کیا تھا وہ کل آئیگا لیکن وہ نہیں آیا۔

**وعدہ دادن یا کردن:** عہدو پیمان کرنا۔

**وعدہ داشتن:** دعوت پر بلایا جانا۔

**وعدہ گذاشتن:** ملاقات کا وقت معین کرنا۔

**وَعدہ خِلافی:** اپنے قول و قرار کا پاس نہ کرنا عہد شکنی۔

**وعدہ گاہ:** وعدہ پورا کرنے کا وقت۔

**وَعظ:** (ع) پندو نصیحت، اسلامی موضوعات پر تقریر۔

**وعظ کردن:** پندونصیحت کرنا، دینیات سے متعلق تقریر کرنا۔

**واعظ بصدای بلند وعظ کرد:** واعظ نے بلند آواز میں دینیات کے موضوع پر تقریر کی۔

**وَعِید:** (ع) خوف، ڈر، تہدید، سزادینے کی دھمکی۔

**وَغا:** (ع)جنگ کا شور و غوغا۔

**وَغد:** (ع) (۱)کم عقل، احمق، (۲)خدمتگار، نوکر۔

**وَغَست:** (ع)ظاہر، واضح، آشکار۔

**وَغَستن:** ظاہر کرنا، واضح کرنا۔

**وَغُوغ:** کتے کے بھونکنے کی آواز۔

**وَغِیش:** بڑا انبوہ، ہجوم۔

**وَغَیرَہ:** (ع)اور اس کے علاوہ۔

**وَفا:** (ع)وعدہ پورا کرنا، قول و قرار کی پاسداری، عہدو پیمان پر عمل کرنا، دوستانہ تعلقات کی پاسداری۔

**وفا کردن:** وعدہ پورا کرنا، دوستانہ روابط کی پاسداری کرنا، دوستانہ تعلقات خلوص کے ساتھ نباہنا۔

**اگر عمرم وفا کند:** اگر میری زندگی وفا کرے۔

وفادار، دوستی نباہنے والا، مخلص دوستِ صمیمی۔

**بی وفا:** وفانہ کرنے والا، ساتھ نہ دینے والا۔

**چرا وعدہ وفا نکرد:** اس نے وعدہ کیوں پورا نہیں کیا۔

**وفات:** (ع)موت۔

**وفادار:** باوفا، خلوص کے ساتھ دوستی نباہنے والا، قول و قرار کا پابند۔

**وفاداری:** دوستی نباہنا، قول و قرار کی پابندی کرنا۔

**وفا داری کردن:** دوستی نباہنا، دوستانہ روابط میں فرق نہ آنے دینا۔

**ازبلبلان چشم وفاداری مدار کہ ہر دم ہرگل دیگر بیایند:** بلبلوں سے وفاداری کی امید نہ رکھ کیونکہ وہ تو ہر دم ایک دوسرے پھول کی طرف آ جاتی ہیں۔

**وَفادَت:** آنا، پہنچنا۔

**وَفاق:** (ع)موافقت، ہم خیالی، دوستی، رضامندی، اتحاد، اتفاق، یک جہتی، ہمکاری۔

**وفاگُستَر:** وفادار۔

**وَفد:** (ع)نمائندوں کی جماعت جو کسی فرض کی ادائیگی کے لیے کہیں جاتے ہیں، ہئیت نمایندگان۔

**وَفرت:** (ع)وفور، زیادتی، کثرت، بیشی۔

**وَفق:** (ع)موافقت، مطابقت۔

**وفق دادن:** موافق ہونا، ہم خیال ہونا۔

**وفق کردن:** تسلیم کرنا، قبول کرنا۔

**بروفق مراد شما کار کردم:** میں نے آپ کی خواہش کے مطابق کام کردیا۔

**وُفُود:** (ع)وفد کی جمع۔

**وُفُور:** (ع)کثرت، زیادتی، بیشی، فراوانی۔

**وُفُور داشتن:** فراواں ہونا۔

**در پاکستان میوہ ھای گونا گون وفوردارد:** پاکستان میں قسم قسم کے پھلوں کی فراوانی ہے۔

**وَفی:** (ع)وفادار، باوفا، عہدو پیمان پر قائم رہنے والا۔

**وفِیات:** وفات، کی جمع، اموات۔

**وَفِیق:** موافق، ساتھی۔

**وقاحت:** (ع)بے حیائی، بے شرمی، ہرزہ سرائی، گستائی۔

**وَقّاد:** (ع)بہت روشن، درخشان، تابناک، شعلہ ور، فروزان۔

**وَقار:** (ع)عزت و عظمت، حرمت، شان و شوکت، قدرو منزلت، وجاہت، بردباری۔

**وقاع:** (ع)وقیعہ کی جمع، دیکھیے وقیعہ۔

**وقائع:** (ع)وقایع، واقعہ کی جمع، حادثات، واقعات سرگزشتیں۔

**وقائع جنگ بین الملکی**:بین الاقوامی جنگ کے واقعات۔
**دفتر وقائع**:منٹ بُک (انگ)۔
**وقائع نگار-وقائع نویس**:واقعات کی روئداد قلمبند کرنے والا۔
**وقائع نگاری**:واقعات کی روئداد لکھنا۔
**وقایَہ**:(ع)(۱)نگہداشت، محافظت (۲)پردہ۔
**وَقت**:(ع)عرصہ، زمانہ، فرصت، مہلت، مدت، نوبت، موقع۔
**وقت بازی کردن ندارم**:مجھے کھیلنے کی فرصت نہیں۔
**وقت رسیدہ است**:وقت آ گیا ہے۔
**وقتیکہ مارادید، پنہان شد**:جس وقت اس نے ہمیں دیکھا، روپوش ہو گیا۔
**وقتی یاد دارم**:وہ وقت مجھے یاد ہے۔
**تاوقتیکہ معلم آنجابود محصلین خاموش بودند**:جب تک استاد وہاں تھا طلبہ خاموش تھے۔
**چہ وقت**:کب۔
**چند وقت پیش ازین**:کچھ عرصہ پہلے۔
**خیلی وقت پیش ازین**:اس سے بہت عرصہ پہلے۔
**خیلی وقت دارم**:میرے پاس وقت بہت ہے۔
**ہر وقت**:جب بھی ہو۔
**ہمہ وقت**:ہمیشہ۔
**ہیچ وقت**:کبھی نہیں، کسی وقت بھی نہیں۔
**وقت را غنیمت شمردن**:موقع جو ملے اسے غنیمت سمجھنا۔
**وقت شناس**:وقت کی اہمیت سمجھنے والا، موقع شناس۔

**وَقِح**:(ع)بے حیا، بے شرم۔
**وَقر**:(ع)باوقار ہونا، بردبار ہونا۔
**وَقر**:بردباری نیز اونچا سنائی دینا۔
**وَقِسْ علی ھذا**:(ع)اسی طرح قیاس کرو۔
**وَقع**:(ع)(۱)عزت، وقعت، احترام، قدرومنزلت، (۲)پہاڑ کی بلند جگہ (۳)بلند و بالا عمارت۔
**وَقعات**:(ع)وقعہ کی جمع۔
**وَقعہ**:(ع)واقعہ، حادثہ، تصادم، لڑائی، کارزار۔
**وَقف**:(ع) (۱)توقف کرنا، ٹھہرنا، (۲)عطا و بخشش، وہ شے جس سے ہر شخص فائدہ اٹھا سکے، اوقاف جمع۔
**او ملکِ خود را وقف کرد**:اس نے اپنی جانداد نیک کاموں کے لیے دے دی۔
**وقف نامہ**:نیک کاموں کے لیے کسی چیز کے وقف کرنے کی تحریر، وہ دستاویز جس میں مال وقف کرنے کی بابت وصیت ہو۔
**وَقفَہ**:(ع)تھوڑی سی دیر، ٹھہراؤ، مہلت۔
**وَقفی**:(ع)وقف کی ہوئی چیز۔
**املاک وقفی**:وقف کی گئی املاک۔
**وقفیات**:(ع)وقف کی گئی چیزیں۔
**وَقفیہ**:(ع)چیزوں کے وقف کرنے کا عمل۔
**وَقواق**:(ع)ڈرپوک، بزدل۔
**وُقود**:(ع)روشن ہونا، فروزاں ہونا۔
**وَقود**:(ع)جلنا، آگ کے شعلے نکلنا۔
**وُقور**:(ع)موقر، باوقار، سنجیدہ، متین۔
**وُقوع**:(ع)واقع ہونا، صادر ہونا، ظاہر ہونا۔
**وقوع یافتن یا وقوع آمدن**:واقع ہونا۔
**عدیم الوقوع**:(ع)جو کبھی واقع ہونے والا نہ ہو۔
**کثیر الوقوع**:کثرت سے ظہور پذیر ہونے والا۔

**نادر الوُقوع:** (ع)شاذو نادر ظہور پذیر ہونے والا۔
**وَقُوعات:** (ع)وقوع کی جمع، واقعات، حادثات، اتفاقات۔
**وُقُوف:** (ع)آگاہی، شعور، واقفیت۔
**وقوف داشتن:** آگاہ ہونا۔
**وقوف یافتن:** آگاہی پانا، اطلاع پانا۔
**اهل وقوف-ارباب وقوف:** ذہین اشخاص تجربہ کار، آگاہی رکھنے والے۔
**من از ورود آنها وقوف یافتن:** مجھے ان کے آنے کی اطلاع ہوئی۔
**وَقیح:** (ع)بے حیا، بے شرم، دیدہ دلیر، بے غیرت، گستاخ، بد تہذیب، شوخ چشم۔
**وَقیعَہ:** (ع)(۱)واقعہ، حادثہ، جنگ، کارزار (۲)کسی کی بدگوئی کرنا۔
**وک:** (ع)(۱)مینڈک، غوک (۲)احمق، بے عقل۔
**وُکَلا:** (ع)وکیل کی جمع، نمائندے۔
**وکالَت:** (ع)وکیل کا پیشہ، نیابت، کسی دوسرے کی طرف سے عدالت میں پیش ہوکر اس کی نمایندگی کرنا۔
**وکالۃً:** (ع)وکالت کے طور سے۔
**وکر:** پرندے کا گھونسلا، اوکار جمع۔
**وکن:** پرندوں کا گھونسلا۔
**وکیل:** (ع)وکالت کرنے والا، کسی دوسرے کی طرف سے۔
**وکیلُ الرَّعایا:** (ع) (۱)رعایا کا وکیل مختار، اٹارنی(۲)کریم خان زند کا لقب جس نے ایران میں ۱۷۶۰ سے ۱۷۷۰ تک حکومت کی۔
**وکیلی:** وکالت۔
**وگرَ:** "واگر" کا مخفف، اوراگر۔
**وگرَنہ:** ورنہ۔
**وِل:** نیچے لٹکنا۔
**یک سرطناب ول بود:** رسی کا ایک سرا لٹک رہا تھا۔
**وِل:** رہا، آزاد۔
**وِل کردن:** چھوڑ دینا، آزاد کردینا۔
**وِلَیم کن:** مجھے اکیلا چھوڑ دو۔
**وَلا:** (ع)دوستی، قرابت، دوستداری، یاری، محبت، خویشی۔
**وُلات:** (ع)والی کی جمع۔
**وَلادَت:** (ع)پیدائش، تولد۔
**دعوت روز ولادت:** یوم پیدائش کی دعوت۔
**وِلاکن:** ولیکن۔
**وَلایات:** (ع)ولایت کی جمع۔
**وَلایت:** (ع)صوبہ، ملک کی حکومت، فرمانروائی، ولایات جمع۔
**وِلایت:** (ع)ولی ہونا، ولی کے اوصاف حاصل ہونا، جانشین ہونا، سرپرست ہونا۔
**ولایتی:** صوبائی، صوبے سے متعلق۔
**وَلَج:** (ع)ریگزار کا راستہ۔
**وَلَج:** (ع)بٹیر۔
**وُلَج:** (ع)عقاب کا بچہ۔
**وَلَد:** (ع)بیٹا۔
**وَلَدُ الزِّنا:** (ع)حرامی بچہ۔
**وِلرَم:** نیم گرم۔
**آبِ وِلرم:** نیم گرم پانی۔
**وَلَع:** (ع) (۱)گہری محبت (۲)انتہائی خواہش (۲)حرص کسی چیز سے گہرا تعلق ہونا۔
**وُلغُونہ:** غازہ، ابٹن جو مستورات زیب و زینت کے لیے استعمال کرتی ہیں۔

وَلکن:ولیکن۔

وِلگرَد:آوارہ گرد، ہرزہ گرد، بیہودہ گھومنے پھرنے والا۔

وِلگرَدی:آوارگی، آوارہ گردی۔

وِلگو:باتونی، ادھر ادھر کی باتیں کرنے والا، یا وہ گو۔

وِلنگار:بے قید، جوکسی بات کا پابند نہ ہو، بے پروا۔

وَلو:ہر چند، اگرچہ، باوجودیکہ۔

وِلو:آزاد شدہ، کھلا، پھیلا ہوا۔

وَلوال:(ع)فریاد، گریہ و زاری۔

وَلُوج:داخل ہونا، داخلہ دخول۔

وَلُود:(ع)جس عورت کے بچے زیادہ پیدا ہوں۔

ولوسیپید:دو چرخ، بائیسکل۔

وَلُوغ:(ع)حریص، لالچی۔

وَلُوغ:(ع)کتے کا برتن چاٹنا۔

وَلولہ:(ع)جوش و خروش، شوق، امنگ، ہنگامہ۔

ولولہ کردن:ہنگامہ کھڑا کرنا۔

ولولہ انداز:ہنگامہ کرنے والا، شورو غوغا کرنیوالا۔

وَلہ:سخت اندوہگین ہونا، سرگشتگی۔

وَلی:(ع)(۱)خدا کا مقرب بندہ، خدا رسیدہ (۲)محافظ (۳)گہرا دوست، یارومددگار (۴)آقا، اولیا جمع۔

وَلی اللہ:خدا رسیدہ، مُقرّبَ خدا۔

ولی النِعَم:نعمتیں عطا کرنے والا۔

وَلید:بیٹا، نوزاد بچہ، مولود۔

وَلی عَہد:(ع)فرمانروائے وقت کا شاہی وارث۔

ولی عہد کردن:فرمانروائے وقت کا اپنا جانشین ٹھہرانا۔

ولی عہدی:شاہی وراثت۔

ولیک-ولیکن:لیکن، جیسے بھی ہو۔

وَلیمَہ:(ع)وہ دعوت جو دُلہا والوں کی طرف سے شادی کے بعد دی جاتی ہے۔ (ولائم جمع)۔

ولی نِعمَت:نعمتیں عطا کرنے والا مثال:

ہرکہ رُو تابد از ولی نعمت

بخت ازو روی تابد و دولت

جو شخص اپنے نعمتیں عطا کرنے والے محسن سے رو گردانی کرتا ہے اقبال مندی اور نصیب اس کا ساتھ نہیں دیتے۔

ولی نِعمَتی:نعمتیں عطا کرنا۔

ونانہ:موٹا نان۔

ونج:چڑیا۔

وَند:برتن، پیالہ۔

وَندِیداد:آتش پرستوں کی مذہبی کتاب اوستا کا ایک باب۔

وَنگ:مفلس، غریب، تہی دست۔

وَنگ:شور بچے کی رونے کی آواز، ونگ دنگ۔

وَننگ:انگور کی بیل کی شاخ۔

وُول وُول:حرکت کرنا، بل کھانا، ٹال مٹول کرنا۔

وَہ:کلمہ تعجب، حیرت یا خوبصورتی کی بنا پر "وہ"زبان پر آنا۔

وَہّاب:(ع)بخشنے والا، پروردگار کا صفاتی نام۔

الوہاب:بخشنے والا اللہ تعالی۔

وَہابی:وہابیہ فرق کا فرد، عبدالوہاب (۱۶۹۱ تا۱۷۸۷ء) کا پیرو۔

وَہابیہ:وہابی مسلک۔

وَہاج:(ع)روشن، درخشان، تابندہ۔

وَہاد:پست زمین، جن زمینوں میں گڑھے ہوں۔

وَہام: جس میں شک و گمان ہو
وَہَب: (ع) کسی کو کوئی چیز بخش دینا
وَہدَت: (ع) پست زمین، زمین جس میں گڑھا ہو
وَہران: (ع) خائف، خوفزدہ
وَہلہ: (ع) پہلی مرتبہ، ہر چیز کا آغاز
**در اولیں وَہلہ او را دیدم:** میں نے اسے پہلی مرتبہ دیکھا
وَہم: (ع) خیال، تصور، شک و گمان، وحشت، خوف (اوہام جمع)
**وہم کردن:** شک و گمان کرنا
**اوہام باطل:** غلط قسم کے خیالات، خوف کھانا
وَہمناک: خوفزدہ، وحشت زدہ
وَہمنش: نیک سیرت، نیک نہاد، نیک کردار
وَہمی: بے بنیاد خیال خیالی
وَہمیات: وہمی کی جمع، خیالی باتیں، بے بنیاد تصورات
وَہن: (ع) ضعف، سستی، کمزوری
وَہنگ: لکڑی کا حلقہ جو رسی کے سرے پر باندھتے اور کھینچتے ہیں
وِی: او، وہ، اس (ضمیر مفرد غائب)
**وی را گفتم کہ بیاید:** میں نے اسے کہا کہ آئے
وِی: تہ، مقدار، اندازہ، افزائش
**دہ وی:** دس تہیں، دس برابر
وی: وای، افسوس
وِیار: کسی چیز کی خواہش، کھانے کی خواہش، عورتوں کے لیے بچے کی تمنا ہونا، بچے کی پیدائش کے وقت خوراک کی زیادہ رغبت ہونا
وَیع: جوا جو کاشت کے وقت بیلوں کی گردنوں پر رکھا جاتا ہے
وَیحَک: کلمہ تاسف جو رحم یا ہمدردی کے موقع پر بولا جاتا ہے، نیز افسوس ہے تم پر
وِید: ویدا، کم، تھوڑا سا
وِیر: عقل و شعور، ادراک، فہم، حافظہ، ادراک
وِیرا: جس کا حافظہ اچھا ہو
وِیران: بے آباد، اجاڑ، افتادہ
**ویران گردن:** تباہ کرنا
**سکندر شہر ها را ویران کرد:** سکندر نے شہر ویران کر دیے
وِیرانہ: اجاڑ، جہاں آبادی نہ ہو، غیر آباد جگہ
وِیرانی: اجاڑ، جہای آبادی نہ ہو
ویرج: زرد سوسن
وِیرہ: پودا جو اوپر اٹھنے بڑھنے کے بجائے زمین پر پھیلتا ہے مثلاً خربوزہ، تربوز وغیرہ کا پودا
وِیرَہ: شکمنبہ، حیوانوں کا پیٹ اور انتڑیاں
وِیژگی: صاف، کسی آرائش کے بغیر
وِیژہ: خاص، مخصوص، خالص، برگزیدہ
**آنہارا در جاہای ویژہ نشاندند:** انھیں مخصوص جگہ پر بٹھایا گیا
**بویژہ:** مخصوصاً
وِیس: «ویس و رامین» ایک مثنوی کا نام جس میں ویس عاشق ہے اور رامین محبوب۔ اس کا مصنف اسعد گورگانی ہے
وِیس: درویشی، فقیری، جسے کسی چیز کی خواہش ہو
وَیک: کلمہ تعجب افسوس ہے تم پر
وَیل: (۱) حادثہ، مصیبت، آفت، سخن (۲) کلمہ نفریں
**چاہ ویل:** اتھاہ کنواں
وِیل: فتح و ظفر، کامرانی
وِیلا: رہنے کی جگہ گرمیوں کا موسم گزارنے کا مقام خانہ تابستانی

**وِیلان:** سرگردان، آوارہ، آشفتہ، گمراہ، بیچارہ، بے بس

**وِیلاں:** آوارہ، سرگرداں، بے بس، بیکار

**وَیلک:** دیکھیے و یحک

**وَیلت:** رسوائی، فضیحت

**وَیلہ:** (۱) چیخ و پکار، فریاد، شیون

**وَیمت:** تہمت، بہتان، سخن چینی

**وَین:** وینہ، وی آنا

**وَین:** سیاہ رنگ کے انگور نیز عیب، وین بمعنی رنگ

**وینہ:** وی انا (ملک)

**ویوگ:** عروس، دلہن

# ہ

**ہ**- فارسی ابجد کا اکتیسواں، عربی کا ستائیسواں اور اردو کا چوتیسواں حرف، اسے ہائے ہوز کہا جاتا ہے، ابجد کے حساب سے اس کے عدد پانچ ہیں

**ہا:** خبردار، ہوشیار، جواب کے طور سے ہاں جی ہاں، یہ بصورت جمع لاحقے کے طور سے بھی استعمال ہوتا ہے مثلاً شہر سے شہر ہا

**ہابِط:** (ع) اوپر سے نیچے آنے والا (مقابل صاعد)

**ہابِل:** (ع) ہابیل، حضرت آدم علیہ السلام کے بیٹے کا نام جو قابیل کے ہاتھ سے قتل ہوا

**ہات:** دو، لاؤ، پکڑو

**ہاتِف:** (ع) آواز دینے والا، غیب کی آواز دینے والا

**ہاتفِ غیب:** سروش غیبی

**ہائل:** ہولناک، خوفناک

**ہاج:** سرگشتہ، درماندہ، حیران، پریشان

**ہاجِر:** (ع)(۱) جدائی اختیار کرنے والا (۲) لائق و فائق، دوسروں سے برتر

**ہاجِس:** (ع) جو بات دل میں گزرے، ہواجس جمع

**ہاج واج:** حیران، مبہوت

**ہادِم:** (ع) تباہ کرنے والا، منہدم کرنے والا، خراب کرنیوالا، مخرّب

**ہادمُ اللذّات:** (ع) کنایہ ہے موت کا

**ہادُوری:** بھک منگا، فرومایہ شخص

**ہادی:** (ع) ہدایت دینے والا، رہنما

**ہادِیَہ:** (ع) عصا، چھڑی

**ہار:** باؤلا، دیوانہ

**سگ ہار:** باؤلا کتا

**گزیدگی سگ ہار:** باؤلے کتے کا کاٹنا

**ہار:** مروارید جو دھاگے میں پروے ہوں

**ہارِب:** (ع) بھاگنے والا، گریزاں

**ہارمونیک:** (انگ) ہم آہنگ

**ہاروت:** (ع) ہاروت ایک فرشتے کا نام جس پر اس کے ارتکاب گناہ پر خداوند تعالی کا غضب ہوا کہا جاتا ہے کہ ایک اور فرشتے ماروت کے ساتھ چاہ بابل میں سرنگوں آویختہ ہے

**ہارُون:** (ع) حضرت موسیٰ (ع) کے بھائی کا نام، لفظی معنی نقیب، دربان، پاسبان

**ہارونُ الرَّشِید:** پانچواں عباسی خلیفہ جس نے ۷۸۶ سے ۸۰۹ء تک حکومت کی اس کی خلافت کا دور تمدن اسلامی کا درخشاں دور تھا

**ہاری:** جسے باؤلے کتے کے کاٹنے سے دیوانگی ہوگئی ہو

**ہاری:** خاکروب، جاروب کش، مہتر

**ہازِل:** (ع) ہزل گو، مسخرا، دل لگی کرنے والا

**ہاژ:** ہاژو، حیران، پریشان، درماندہ، سرگشتہ

**ہاژِیدَن:** حیران ہونا

**ہاس:**(۱) ہر اس کا مخفف، خوف، ڈر (۲) نیز، دیگر
**ہاشِم:**(ع) توڑنے والا، ٹکڑے کرنے والا، روٹی کے ٹکڑے کرنے والا، عمروپسرعبدمناف، حضرت رسول کریم(ص) کے دادا کا لقب، کہا جاتا ہے کہ جب قحط پڑا تو انھوں نے اپنے اونٹ ذبح کیے اور ان کے ٹکڑے کرکے لوگوں کو دیے اس سے ان کا لقب ہاشم ہوا
**ہاضِم:**(ع) ہضم کرنے والا، جسے کوئی چیز آسانی سے ہضم ہو سکے
**ہاضِمَہ:**(ع) ہضم کرنے کی قوت
**ہاک:**مرغی کا انڈا
**ہاکدان:**انڈے دینے کی جگہ
**ہاکُول:**سم الفار
**ہال:**سراب
**ہال:**(انگ) بڑا کمرہ، وسیع دالان
**ہالات:**ہالہ کی جمع
**ہال ہال:**گول کیپر
**ہالِک:**(ع) ہلاک ہونے والا
**ہالِکَہ:**(ع) ہالک کی تانیث بہت حریص لالچی
**ہالہ:**(ع) گھیرا، قرص ماہ، چاند کا کنڈل، چاند کے اردگرد کا حلقہ
**ہالہ بستن:**حلقہ بنانا
**ہامال:**ہمال، مشابہہ، مانند، برابر
**ہامان:**حضرت موسیٰ(ع) کے زمانے میں فرعون کے وزیر کا نام
**ہاماوران:**(ع) حمیر، یمن کے ایک قبیلے کا نام، سر زمین قبیلہ حمیر
**ہامَت:**سانپ کی طرح کے زہردار جانور، (ہوام جمع)
**ہامراہ:**ہمراہ
**ہامِش:**کتاب کا حاشیہ
**ہاموار:**ہموار
**ہامُون:**صحرا، دشت
**ہامون نورد:**صحرا نورد
**ہامَہ:**حشرات کیڑے مکوڑے
**ہامی:**سرگردان، حیران، پریشان
**ہامیان:**ہمیان، کیسہ
**ہان:**کلمہ تنبیہ جو کسی کو آگاہ کرنے کے موقع پر کہا جاتا ہے، آگاہ رہو، ہوش کرو
**ہاوِشت:**مغ، زردشتوں کا روحانی پیشوا
**ہاون:**پتھر کا ظرف جس میں کوئی چیز کوٹی جاتی ہے
**ہاون دستہ:** جس سے کسی چیز کو کوٹتے ہیں
**ھاویہ:**(ع)دوزخ، جہنم
**ہائل:**(ع) خوفناک، ہولناک
**ہائلہ:**(ع) ہائل کی تانیث، خطر ناک واقعہ، المیہ، حادثہ
**ہائم:**(ع) حیران، متحیر
**ہائی:**کلمہ خطاب، اے
**ہای وہای:**گریہ وزاری کی آواز
**ہای و ہوای:**ہیا و ہو، داد و فریاد، غوغا، آشوب
**ہَبا:**(ع) خاک دھول، گرد و غبار
**ہِبات:**(ع) ہبہ کی جمع، بخشنا، بغیر عوض کسي کو کوئی چیز دینا
**ہَباک:**سر کی چوٹی، سر کا وسطی حصہ
**ہِبہَ:**عطا و بخشش
**ہَبَر:**زخم کی پیپ
**ہَبک:**ہاتھ کی ہتیلی
**ہبَل:**(ع) کعبے کا بت جس کی قبل از اسلام لوگ پرستش کرتے تھے
**ہَبوُب:**(ع) ہوا کا چلنا

**ہبوط:** (ع) اوپر سے نیچے آنا، نزول (مقابل صعود)

**ہبوط کردن:** گرنا، نیچے آنا، نقصان ہونا

**ہِبَہ:** (ع) عطا و بخشش، تحفے کے طور دی ہوئی چیز

**نصفِ ارا ضیش را بدختر خود ہبہ کرد:** اپنی اراضی کا نصف حصہ اس نے اپنی بیٹی کو بطور تحفہ دیا

**ہِبَہ نامہ:** تحفہ دینے کا اقرار نامہ

**ہپلی ہپُو:** بے اصول، بے قاعدہ شخص

**ہپیون:** افیون

**ہتّاک:** (ع) ہتک کرنے والا، دریدہ دہن، ہرزہ گو، لوگوں کو رسوا کرنے والا

**ہتّاکی:** (ع) کسی کو بدنام کرنا، کسی کو رسوا کرنا، ہرزہ گوی

**ہتکِ شرف کردن:** کسی کو بدنام کرنا

**ہتک ناموس:** بے عزتی، رسوائی

**ہُتِل:** ہوٹل (انگ)

**ہَج:** سیدھا کھڑا ہونا، وہ چیز جو زمین میں گاڑی جائے مثلاً، علم، نیزہ

**ہج کردن:** سیدھا گاڑنا

**ہِجا:** (ع) حروف کو ان کے اعراب سے ظاہر کرنا

**حروف ہجا:** حروف ابجد

**ہِجا:** (ع) ہجو، ہجویں کہنے والا، دوسروں کی بد گوئی کرنے والا

**ہجاگفتن:** ہجوکہنا

**ہَجاور:** (۱) لوگوں کا گروہ (۲) کہا جاتا ہے کہ یہ ملک ختا کا ایک شہر تھا

**ہِجائی:** (۱) ابجد کی ترتیب (۲) ہجویہ، تعریض آمیز

**ہَجدَہ:** اٹھارہ

**ہَجدہُم:** اٹھارواں

**ہجدَ ہُمین:** اٹھارواں

**خانہ ہجد ہمین:** اٹھارویں نمبر کا مکان

**ہِجر:** (ع) ہجران، جدائی، فراق، مفارقت، دوری

**ہِجران:** (ع) جدائی، مفارقت

**ہجران نصیب:** جس کی قسمت میں دوست سے جدا رہنا ہو

**ہجرَت:** (ع) خاندان سے جدا ہونا، تکالیف کی وجہ سے وطن سے جدا ہونا حضرت رسول کریم(ص) کامسلمانوں کے ساتھ مکہ سے مدینہ جانے پر مجبور ہونا

**ہجرت کردن:** دشمنوں کی ایذا رسانی کی وجہ سے وطن سے نکل آنا

**ہِجری:** (ع) ہجرت سے منسوب، وہ سن جو حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہجرت کے وقت سے شروع ہوتا ہے

**ہُجُن:** (ع) فرومایہ، پست، جس کا باپ آزاد اور ماں کنیز ہو ہجین جمع

**ہُجنہ:** (ع) معیوب بات، عیب، نیز علم کو ضائع کرنا

**ہَجو:** (ع) مذمت، بُرای

**ہجو کردن:** کسی کی مذمت میں شعر کہنا

**او کسی را ہجو و دیگری را مدح کرد:** اس نے کسی کی مذمت میں شعر کہے اور کسی کی تعریف و توصیف میں قصیدے کہے

**ہجونامہ:** لکھی ہوئی ہجو

**ہُجُوم:** (ع) ازدحام، مجمع، انبوہ کثیر

**ہجوم کردن:** انبوہ کثیر کی صورت میں جمع ہونا

**شبانہ ہرسر آنہا ہجوم کردند:** رات کے وقت ان کی طرف ہجوم کر کے آئے

**ہَجویات:** ہجویہ کلام کا مجموعہ

**ہَجویہ:** ہجو کی صورت میں

**ہجّی:** ہجے

**ہجّی کردن:** کسی لفظ کے ہجے کرنا

**ہَجیر:** ہشربر، زیرک، ہوشیار، نیک، پسندیدہ

**ہجیر:** دوپہر، ظہر کا وقت

**ہجین:** دیکھیے ہجن

**ہخامنشی:** ایران کے قدیمی حکمرانوں کا دور

**سلسلہ ہخامنشی:** ہخامنشیوں کا عہد حکومت

**ہُدا- ہُدی:** (ع) ہدایت، رہنمائی، سیدھا راستہ بتانا

**ہُدام:** (ع) بحری مریض، جسے جہاز کے ہچکولوں سے قے آتی ہو

**ہداہد:** ہد ہد

**ہدَایا:** (ع) ہدیہ کی جمع، تحائف

**ہِدایَت:** (ع) رہنمائی، سیدھا راستہ بتانا، راہ مستقم کی طرف رہنمائی کرنا

**ہدایت کردن:** رہبری کرنا، سیدھا راستہ بتانا

**ہدایت یافتن:** صراط مستقیم پر چلنے کےلیے رہبری حاصل کرنا

**ہدَایَت اللّٰہ:** (ع) اللہ تعالی کی طرف سے رہنمائی

**ہَدَر:** (ع)(۱)بیکار کوشش، رائگان محنت، محنت کا ضائع ہونا

**ہدر رفتن، ہدر شدن:** ضائع ہو جانا، کھو دینا بیکار ہو جانا

**زَحماتَش بہدر رفت:** اس نے جو تکلیفیں اٹھائیں وہ رائگاں گئیں

**ہَدراً:** (ع) بیکار، فضول

**ہَدَف:** (ع) نشانہ، مقصد، مدعا، منزل، مراد

**ہَدم:** (ع) خراب کرنا، ویران کرنا، تباہ کرنا

**ہدَنگ:** سفید رنگ کا گھوڑا، اسپ سفید

**ہُدہ:** حق راست، درست

**بی ہدہ:** بیہودہ، فضول

**ہُدہُد:** ایک خوبصورت پرندہ جس کے سر پر کلغی ہوتی ہے (ہداہد جمع)

**ہَدی:** (ع) قربانی کا جانور جو مکہ بھیجا جاتا ہے

**ہَدیَہ:** (ع) تحفہ، پیش کش، ارمغان، سوغات، ہدایہ جمع

**ہدیہ کردن:** تحفے کے طور سے پیش کرنا، نذر کرنا منسوب کرنا

**کتاب را دوست صمیمی ہدیہ کردم:** کتاب میں نے اپنے گہرے دوست کو تحفے کے طور پر دی

**ہَدیَۃً:** (ع) تحفے کے طور پر

**ہذا:** (ع) یہ

**ہذہ:** (ع) یہ

**ہُزلول:** (۱)مرد سبک، فرومایہ شخص (۲)پشتہ، پہاڑی

**ہَذَیان:** (ع) مرض کی حالت میں فضول باتیں کرنا، غیر معقول باتیں کرنا، بیہودہ گوئی، یا وہ گوئی

**ہَذَیانی:** جسے ہذیان لاحق ہو

**ہر:** ہر ایک

**ہرآن:** ہر وہ شخص

**ہرآنکہ:** جو بھی ہو

**ہرآئینہ:** بیشک، البتہ فی الحقیقت

**ہرجا:** ہر جگہ

**ہر چند:** جتنا بھی ہو، اگرچہ، باوجودیکہ

**ہرچہ داشتم ہمیں بود:** بس یہی تھا جو میرے پاس تھا

**ہرچہ زودتر:** جتنی جلدی ہو سکے

**ہرچہ گفتم اطاعت کرد:** جو کچھ میں نے کہا اس نے اطاعت کی

**ہردو:** دونوں

**ہرزمان:** ہر وقت

**ہرکدام:** ہر کوئی

**ہر کدام ازین ہامی خواہید انتخاب کنید:** ان میں سے تم جسے چاہو انتخاب کر لو

**ہرکس:** ہر شخص

**ہرکس آن را دید می خندید:** جس نے بھی اسے دیکھا، وہ ہنستا تھا

**ہر کہ صورت نکوست سیرت زیبا دارد:** جس کی صورت اچھی ہے، اس کی سیرت بھی اچھی ہوتی ہے

**ہرگاہ:** ہر وقت

**ہرّ:** (ع) بلی، گربہ

**ہرا:** خوفناک آواز، درندہ جانور کی ہراس انگیز آواز

**ہرا:** گھوڑے کا سازوسامان، سینہ بند، لگام، کانھی وغیرہ

**ہرات:** افغانستان کا شہر

**ہرار:** درد اور ورم جو اونٹ کی کھال اور گوشت کے درمیاں پیدا ہو جاتا ہے نیز اسہال کی بیماری

**ہراز:** مازندران کا دریا

**ہراس:** ڈر، خوف، بیم، ترس

**ہراسان:** خوفزدہ

**ہراساندَن:** ڈرانا، خوف دلانا

**ہراسَندہ:** خوفزدہ، ڈرا ہوا، سہما ہوا

**ہراسہ:** خوف، ڈراونا

**ہراسیدَن:** ڈرنا، خوف زدہ ہونا

**ہراسیدہ:** ترسیدہ، خوفزدہ

**ہراش:** قے، استفراغ

**ہراشیدَن:** قے کرنا

**ہراکش:** کشاورزی، زراعت، کھیتی باڑی

**ہراول:** (ت) مقدمتالجیش، فوج کا اگلا دستہ

**ہَرَب:** بھاگنا، فرار اختیار کرنا

**ہَرباسَپ:** سیارہ (ہرباسپاں جمع)

**ہُرِبَنگ:** ہرہ، بلی

**ہرِّہ:** بلی

**ہَرثَمَہ:** (ع) درندہ شیر

**ہَرَج:** فتنہ، آشوب، لڑائی جھگڑا

**ہرجان:** (ع) ایک قسم کا پہاڑی بادام جس کے روغن کو زیت الھرجان کہتے ہیں

**ہرجائی:** جو ایک جگہ نہ ٹھہرے، مارا مارا پھرے بے مروت، بے وفا، ہر ایک سے دل لگانے والا

**ہَرَج و مَرَج:** درہم برہم

**ہَرَج و مَرَج طلب:** درہم برہم کرنے کا خواہاں

**ہرچ:** ہرچہ کا مخفف، جو بھی ہو

**ہرچِقدَر:** جتنا بھی ہو

**ہُرد:** زعفران

**ہردَم خیال:** متلون، وسواسی

**ہردم خیالی:** تلون، وسواس

**ہَرز:** بیہودہ، فضول، پوچ، آوارہ، ولگرد

**ہَرزآب:** جمع شدہ پانی جس کا کوئی فائدہ نہ ہو

**ہرزگفتن:** بیہودہ باتیں کرنا

**ہَرزِگی:** بیہودگی

**ہرزگی کردن:** بیہودگی کرنا، بیہودہ باتیں کرنا

**ہَرزِہ:** بیہودہ، یا وہ گو، فضول باتیں کرنیوالا

**ہَرزہ چانَہ:** یاوہ گوئی

**ہَرزِہ خند:** بلاوجہ ہنسنے والا

**ہَرزِہ خوراک:** بے اعتدالی سے کھانے والا

**ہرزِہ درائی:** بیہودہ گفتگو کرنا، یا وہ گوئی

**ہرزِہ دہَن:** فضول باتیں کرنے والا، بکواسی

**ہرزہ زبان:** یا وہ گو، ہرزہ زبان

**ہرزہ سرا:** بیہودہ گو، یا وہ گو، فضول باتیں کرنیوالا

ہرزہ گرد:آوارہ گرد

ہرزہ گو:ہرزہ زبان

ہرزہ لاف:بیہودہ گو

ہرزہ مَرَس:آوارہ کتا جس کے گلے میں پٹا نہ

ہَرس:(ع)(۱)کسی چیز کو کوٹنا (۲)درخت کی زائد شاخوں کو کاٹنا

ہَرسَک:(جغرافیہ) ہر زیگونیا

ہَرشَہ:بیل جو ہر درخت یا دیوار پر چڑھ جاتی ہے، عشقہ، عشق پیچاں

ہرکارِہ:(۱)سب کام کرنے والا، (۲)دیگ (۳)قاصد، جاسوس

ہر گُول:قوی، دلیر، بہادر، شجاع

ہرگاہ:ہر وقت، جب بھی

ہرگزِ:کبھی نہیں، بالکل

**او این جاہرگز نیامدہ است:**وہ یہاں کبھی نہیں آیا ہے

ہَرَم:برج، مینار (اہرام جمع)

**اہرام مصر:**مصر کے برج یا مینار

ہَرَم:(ع) بڑھاپا، افسردگی، درماندگی، خستہ حالی

ہَرِم:بوڑھا، پیرفر توت نیز ہوش و خرد

ہَرَم:(جیومیٹری) کثیرالاضلاع مخروطی شکل

ہَرماس:درندہ جانور، شیر، چیتا وغیرہ

ہُرمُز:(۱)خلیج فارس کا جزیرہ (۲)ساسانی بادشاہ نوشیروان کا بیٹا نیز چند ساسانی بادشاہوں کا نام

ہُرمُزد:آہو را مزدا، آتش پرستوں کے نزدیک خداے یگانہ

ہُرمس:یونانیوں کا رب النوع اور قدیم مصری بادشاہ کا نام

ہَرَنج:زیر زمین نالہ یعنی قنات یا کاریز کا دہانہ جہاں سے پانی آتا ہے اور بہتا ہے

ہَرنَوَہ:درخت عود کا پھل

ہرو:شجاع، دلیر، بہادر

ہَرْوانَہ:(۱)بیمارستان، ہسپتال (۲)شکنجہ و عذاب کی جگہ

ہَرُوتُوم:اسپغول کے بیج

ہَرْوَلَہ:تیز چلنا، راستے میں دوڑنا حجاج کا

ہَرُوم:بدخو، بد سیرت عورت

ہرویَل:تِل جن سے تیل نکالتے ہیں

ہروی:ہرات کا رہنے والا، اہل ہرات، ہرات سے متعلق

ہُرَّہ:مقعد، چوتڑوں کی درمیانی جگہ

ہَرہَر:قہقہے کی آواز

ہَرہری:لا مذہب، دہریہ، بے عقیدہ شخص، ہر جائی

ہرہفت:سات چیزیں جو خواتین کے سنگار کے لیے استعمال ہوتی ہیں، مثلاً مہندی، وسمہ، سرمہ، ابٹن، لپسٹک، ابرق، افشاں وغیرہ

**ہرہفت کردہ:**پوری طرح سنگار کیے ہوئے

ہری:شہر ہرات

ہریر:(۱)کسی چیز کو مکروہ سمجھنا، ناپسند کرنا (۲)سخت سردی کی وجہ سے کتے کی آواز

**زمہریر:**نہایت سرد مقام

**لیلۃُ الھریر:**اس رات کا نام جب حضرت علی(رض) اور امیر معاویہ کی فوجوں میں شدید جنگ ہوئی تھی

ہُرَیرَہ:بلی کا بچہ

**ابوہُریرہ:**حضرت رسول کریم صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم کے ایک صحابی کا لقب جنھوں نے بلی پال رکھی تھی اور اسے اپنے ساتھ رکھتے تھے

ہَریسَہ:ایک قسم کی نرم غذا جو گوشت اور گندم سے تیار کی جاتی ہے

ہَریک:ہر ایک

**ہَرِمَن:** اہرمن، شیطان

**ہَرِین:** مہیب آواز، درندے کی خوفناک آواز

**ہَرِیو:** ہری یا ہرات سے منسوب

**ہَرِیوَہ:** ہرات سے منسوب

**زرِہرِیوہ:** خالص طلائی سکہ جو کبھی ہرات میں رائج تھا

**ہَزار:** دس سو

**صد ہزار:** کروڑ

**ہزار آوا:** ہزار داستان، خوش الحان بلبل، مثال:

**ہزار آوا ہمی ہر گُل سراید**

**ہسانِ عاشقان ہر رُوی دلدار**

بلبل ہزار داستان پھولوں کو دیکھ کر اسی طرح نغمہ سرائی کرتی ہے جیسے عشاق دلدار کے چہرے کو دیکھ کر کرتے ہیں

**ہزار أفشان:** عشق پیچاں کی قسم کی بیل جو درختوں پر چڑھ جاتی ہے

**ہزاران:** جمع ہزار بمعنی بلبل ہزار دستان

**ہزارپا:** ایک قسم کا کیڑا جس کے بہت سے پاؤں ہوتے ہیں،

**ہزارپیشہ:** ایک ڈبا جس میں چند خانے سامان سفر رکھنے کے لیے ہوتے ہیں

**ہزار تابہ:** آفتاب، سورج

**ہزار جَرِیب:** (۱)ماژندران کا ایک ضلع (۲)ایک ہزار ایکڑ

**ہزار چِشان:** بیل دار پودوں کی ایک قسم، مانند عشق پیچاں

**ہزار چَشمَہ:** سرطان کی بیماری

**ہزار داستان:** بلبل، دیکھیے ہزار آوا

**ہزار دستان:** ہزار داستان، خوش الحان بلبل جو مترنم آواز میں بولتی ہے

**ہزارفن:** متعدد فن جاننے والا

**ہزار میخ:** کنایہ ہے گودڑی کا جس میں بہت سے جوڑ بخیے ہوتے ہیں

**ہزارم، ہزاری:** ہزارواں

**ہزارمسجِد:** مشہد کے پہاڑ کا نام

**ہزارِہ:** ہزار سال کا عرصہ

**ہزاری:** ہزارواں

**ہزاک:** نادان، جلد ہی فریب میں آنے والا

**ہُزال:** (ع) لاغری، کمزوری

**ہَزّال:** (ع) مسخرہ، دل لگی کرنے والا

**ہَزالت:** (ع) شوخی، مزاح

**ہَزاہِز:** (ع) فتنے، حادثے، سختیاں، لڑائیاں

**ہَزَبر:** ہوشیار، دلیر شیر

**ہَزّت:** (ع) جنبش، حرکت

**ہَزَج:** (ع) فن عروض کی بحر: مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن

**ہَزَج:** (۱)رعد، بجلی کی کڑک (۲)طرب انگیز سرود

**ہَزل:** (ع) شوخی، مزاح، جس میں مسخرہ پن کا عنصر ہو

**ہزلاً:** (ع) تمسخر کے انداز میں

**ہزل آمیز:** اشعار جن میں تمسخر کا انداز ہو

**ہزل گو:** تمسخر آمیز شعر کہنے والا

**ہزلِیات:** وہ اشعار جن میں ہنسی مذاق، چھیڑ چھاڑ کی باتیں ہوں

**ہَزم:** (ع) شکست دینا، منتشر کرنا، دباؤ ڈالنا

**ہَزمان:** ہرزمان کا مخفف، ہر وقت کسی وقت

**ہزہار:** بھرا ہوا بہتا پانی، تلوار کا لہرانا، درخشاں تابناک

**ہزِیل:** (ع) لاغر، کمزور، دبلا پتلا

**ہَزِیمَت:** (ع) شکست، گریز، فرار

رو بہ ہزیمت نہادن، ہزیمت یافتن: شکست کھانا

**ہزِینہ:** (ع) خرچ، گھریلو اخراجات

پژدہ:ہیجدہ، اٹھارہ

پژیر:قابل ستائش، پسندیدہ، خوشگوار، باوقار

پژیری:پسندیدگی

ہَست:است، ہے، زندہ، برقرار، مثال:

**نَخُست از نیست ما را ہست کردی**

**بقید آب و گل پا بست کردی**

پہلے آپ ہمیں عدم سے وجود میں لائے اور پھر دنیاوی عناصر میں ہمیں پابند کر دیا

**ہست کردن:**وجود عطا کرنا

**ہست کُن:**وجود عطا کرنے والا

**ہستن:**بودن، ہونا

**ہستُو:**معترف، جو شخص کسی بات کا اعتراف کرتا ہے

**ہستو:** ہستہ، میوے کی گٹھلی

**مغزِ ہستہ:**گٹھلی کا مغز، گودا

**ہستی:**(۱) حیات، زندگی، قیام، موجودگی (۲)موجودات، مخلوقات (۳)ملکیت، جانداد

**او را از ہستی ساقِط کردند:**اسے اس کی جانداد سے محروم کر دیا گیا

**ہستی:**تم ہو

**ہَسَک:**چارشاخہ جس سے خرمن کو اڑا کر بھوسہ الگ کرتے ہیں، جس سے دانے الگ ہو جاتے ہیں

**ہُش:**ہوش کا مخفف

**ہشاشَت:**بشاشت، خوشی، شادمانی

**ہِشام:**بخشش، جوانمردی، جوانمرد، نیز بنی امیہ کا دسواں خلیفہ ۱۰۵ تا ۱۲۵ھ

**ہُشپُلک:**سیٹی جو منہ سے بجای جاتی ہے

**ہشت:**آٹھ

**ہَشت، ہشتن**=رکھنا سے ماضی مطلق، اس نے رکھا

**ہشتاد:**اسی

**ہشتاد سال:**اسی سال

**ہشتاد سالہ:**اسی برس کا

**ہشتادُم:**اسیواں

**ہشت برابر:**آٹھ گنا

**ہشت بیتی:**ترکیب بند جس کے ہر بند کے آٹھ شعر ہوں

**ہشت پا:**آٹھ پاؤں والا

**ہشت پردہ:**(موسیقی) وہ سُر جس کا ارتعاش کسی خاص سر کا دگنا یا آدھا ہو اور وہ سرگم میں اس سے آٹھ درجے اونچا یا نیچا ہو، کسی سر اور اس کے آٹھ حصوں کا ہم آہنگ نغمہ

**ہشت پہلو:**جس کے آٹھ پہلو ہوں، آٹھ ضلعی شکل

**ہشت تار:**آٹھ تاروں والا ساز

**ہشت تائی:**جس کی آٹھ تہیں ہوں، آٹھ کا جوڑ یا مجموعہ، آٹھ مصرعوں کی نظم

**ہشت جُزی:**جس کے آٹھ جزو ہوں

**ہشت روز یکبار:**آٹھ دنوں میں ایک بار

**ہشت سالہ:**آٹھ سال کا

**ہشت سطحی:**(جیومیٹری) آٹھ ضلعوں والی شکل

**ھشت سیمہ:**آٹھ تاروں والا

**ہشت صَد:**آٹھ سو

**ہشت صُدم:**آٹھ سواں

**ہشت صدُمی، ہشت صُدمین:**آٹھ سواں

**ہشت ضِلعی:**آٹھ ضلعوں کی شکل

**ہشت قَطعی:**(۱)فل سکیپ سائز کا کاغذ جو آٹھ قطعوں میں تقسیم کیا گیا ہو، (۲)اس تقطیع کی کتاب

**ہشت گانہ:** جس کے آٹھ باب ہوں

**فصول ہشت گانہ کتاب:** کتاب کے آٹھ باب

**ہشت گوش، ہشت گوشہ:** آٹھ کونوں والی شکل، مثمن

**ہَشتُم:** آٹھویں

**ہشتُمی، ہشتُمین:** آٹھواں

**اطاق ہشتُمی:** آٹھواں کمرہ

**ہشتُمین فرزند:** آٹھواں بیٹا

**ہِشتن:** (۱) رکھنا (۲) اجازت دینا، (۳) چھوڑنا (۴) لٹکانا، (۵) رہا کرنا

**ھشت وتَدی:** جس کی آٹھ تہیں ہوں

**ہِشتِہ:** رکھا ہوا، چھوڑا ہوا، رہا شدہ، فروگزاشت نیز طلاق

**ہشتہ نامہ:** طلاق نامہ

**ہَشت پِجائی:** آٹھ رکنی

**ہشتی:** آٹھ اطراف والی

**ہشتک:** آٹھواں حصہ

**ہُشدار:** با خبر رہو، آگاہ رہو، توجہ رکھو

**ہشفِیقُل:** صحرائی گاجر

**ہَشنَگ:** بے سر و پا، مفلس

**ہُشوار:** ہوشیار، با ہوش

**ہشُومند:** ہوشمند، عاقل

**ہُشیار:** ہوشیار

**ہُشیوار:** ہوشیار، عقل مند، چالاک، خبردار

**ہَضم:** (ع) تحلیل غذا، معدے میں غذا کا اس قابل ہو جانا کہ اس سے خون بن سکے

**ہضمِ رابع:** (ع) ہاضمے کی چوتھی کیفیت

**از ہضم رابع ہم گذشتہ است:** تحلیل کی چوتھی حالت سے گزر چکا ہے

**ہضم شُدن:** غذا کا تحلیل ہونا

**ہضم کردن:** غذا کا تحلیل کرنا

**قابل ہضم:** تحلیل ہونے کے قابل، جو تحلیل ہو سکے

**ہضمی:** غذا وغیرہ کو تحلیل کرنے والا

**معدہ یکی از اعضای ہضمی است:** معدہ تحلیل کرنے والے اعضا میں سے ایک ہے

**ہَفت:** سات

**ہفت آباء:** کنایہ ہے سات آسمانوں کا

**ہفت اَختَر:** سات سیارے

**ہفتاد:** ستّر

**ہفتادُم:** سترہواں

**ہفتادُمی، ہفتادُمین:** سترہواں

**ہفتاد مین سال:** سترہواں سال

**ہفت اِقلیم:** سات ولائتیں جو سات سیاروں کے ساتھ تعلق رکھتی ہیں، زمین گول ہے جس کا ۳/۴ حصہ پانی سے گھرا ہوا ہے باقی ۱/۴ حصہ ہے جسے ربع مسکون کہتے ہیں، سات حصے عرض میں مساوی اور خط استوا میں متوازی کرکے ہر حصے کا نام اقلیم رکھا ہے، کرہ زمین کی سات آبادیاں جو قدیم زمانے میں آب و ہوا کے لحاظ سے سات حصوں میں تقسیم کی گئیں، انہیں ہفت اقلم کہتے ہیں

**ہفت اَندام:** انسان کے جسم کے ساتھ جزو، سر، سینہ، پیٹ، دو ہاتھ اور دو پاؤں

**ہفت اورَنگ:** (۱) سبع سیارہ، بنات النعش (۲) سات رنگ یعنی سیاہ، سفید سرخ، سبز، زرد، نیلا، عبانی (۳) مولانا عبدالرحمن جامی علیہ الرحمۃ کی سات مثنویاں (۱) سلسلۃ الذّھب (۲) سلامان و ابسال (۳) تحفۃ الاحرار

(۴)سُبحَۃ الابرار (۵)یوسف و زلیخا (٦)لیلیٰ و مجنوں (۷) خردنامہ سکندری

**ہفت بَرابَر:**سات گنا

**ہفت برادران:**سات سیارے

**ہفت برگ، ہفت برگہ:**جس کی سات پتیاں ہوں

**ہفت بَند:**جس کے سات جوڑ یا بند ہوں

**ہفت بیتی:**سات سات شعروں والی نظم

**ہفت پَہلُو:**جس کے سات پہلو یا سطحیں ہوں، سات ضلعی شکل

**ہفت پَیکر:**(۱)سات سیارے (۲)نظامی گنجوی کی مثنوی کا نام ہے جو ان کی پانچ مثنویوں یعنی خمسہ میں سے ایک ہے، یہ ان کی چوتھی مثنوی ہے، خمسہ کی ترتیب حسب ذیل ہے: (۱)مخزن الاسرار (۲)خسرو و شیریں (۳)لیلی و مجنوں (۴)ہفت پیکر یا بہرام نامہ (۵)سکندر نامہ

**ہفت تار:**سات تاروں والا ساز

**ہفت تای:**سات کا جوڑ یا مجموعہ، سات شعروں والے بندوں کی نظم

**ہفت جُزی:**سات رکنی

**ہفت جُوش:**(۱)جسے سات مرتبہ جوش دیا جائے (۲)سات دھاتوں: لوہا، سکہ تانبا، پیتل، ٹین، سونا اور چاندی کی آمیزش، کنایہ ہے سخت جان شخص کا

**ہفت خَزِینَہ:**انسان کے سات اہم جزو، مغز، دل، ریہ، معدہ، جگر، تلی، خون

**ہفت خَط:**(۱)کنایۃً انتہائی مکار، ریاکار (۲)کنایہ ہے ہفت اقلیم کا (۳)جام جمشید کے سات خطوں کو ہفت خط کہتے ہیں

**ہفت خوان:**رستم کی سات مہمیں

**ہفت سالہ:**سات سال کا

**ہفت سَطحی:**جس کی سات سطحیں ہوں

**ہفت سیمَہ:**سات تاروں والا ساز

**ہفت سین:**دسترخوان جو نو روز کی تقریب میں بچھائے جاتے ہیں ان پر سات کھانے چنے جاتے ہیں جن کے شروع میں حرف "س" آتا ہے

**ہفت صدم:**سات سواں

**ہفتگی:**ہفتہ وار

**ہفت وَتدی:**سات بندوں والی نظم

**ہفتو رَنگ:**ہفت اورنگ دیکھیے

**ہَفتہ:**سات دن کا عرصہ

**ہفتہ گُذشتہ:**ہفتہ جو گزر گیا ہے

**ہَفتہ بہ ہَفتہ:**ہفتہ وار

**ہفتہ بیجار:**سات خاص قسم کی سبزیاں اور پھل جن کا اچار ڈالا جاتا ہے

**ہفت ہجائی:**سات رکنی

**ہفتہ کوک:**گھڑی جسے ہفتہ میں ایک بار چابی دی جائے، اسے ساعت ہفتہ کوک بھی کہتے ہیں

**ہفت یَک:**ساتواں حصہ ۱/۷

**ہفدہ:**سترہ

**ہفدہُم:**سترہواں

**ہفدہمی:**ہفد ہمیں، سترہواں

**ہفوَہ:**لغزش، غلطی، ہفوات جمع

**ہَفُوش:**ایک خاص قسم کے پکے ہوئے چاول

**ہَکچِہ:**کھانسی ہچکی

**ہَکذَا:**اسی طرح، ایسے

**ہُکہُک:**ہچکی

**پکھک کردن:** ہچکی لینا

**پُکل:** کھمبی

**ہَکرز:** ہرگز

**ہِل:** الائچی

**ہِل:** لاحقے کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے مثلاً فروہل، چھوڑ دے

**ہُل:** دھکا، دھکیل

**ہُل دادن:** دھکیلنا

**او بچہ راہُل داد و بچہ بزمین افتاد:** اس نے بچے کو دھکا دیا اور وہ زمین پر گر پڑا

**ہُل:** (۱) آغوش، بغل (۲) مختصر

**ہَلا:** کلمہ تنبیہ، خبردار، ہوشیار

**ہَلاشَم:** ہر بری چیز، اسے لہاشم بھی کہتے ہیں

**ہلاک:** (ع) مار دیا جانا

**ہلاک کردن:** قتل کر دینا

**گرسنگی آن بیچارہ را ہلاک کرد:** بھوک نے اس بیچارے کو مار دیا

**ہلاکَت:** قتل، موت، تباہی و بربادی

**دانایان گفتہ اند کہ تکبر پیشروِ ہلاکت است:** داناؤں کا قول ہے کہ غرور تباہی و بربادی کا پیش خیمہ ہے

**ہَلاکُو:** منگول حکمران جس نے ایران پر حکومت کی اور ۶۰۶ھ میں خلافت عباسیہ اس کے ہاتھ سے ختم ہوئی

**ہَلال:** نیا چاند، ماہ نو

**ہلالِ اَبرُو:** چاند جیسے گول ابرو

**ہلال وار:** چاند جیسا خوبصورت چہرہ

**ہَلالُوش:** شور و غوغا، غلغلہ، فتنہ و آشوب

**ہَلالی:** چاند جیسا، قمری

**ہلالَیَن:** دو چاند، دو خطوط و حدانی

**ہُلام:** (ع) ایک قسم کی غذا جو بچھڑے کے گوشت سے تیار کی جاتی ہے

**ہلاہِل:** ہلہل، مہلک

**زہر ہلاہل:** ہلاک کر دینے والا زہر

**ہُلَند:** ہالینڈ

**ہُلَندی:** ہالینڈ کا رہنے والا، ہالینڈ سے متعلق

**ہَلَنند:** بیکار شخص

**ہَلُو:** آڑو، شفتالو

**درخت ہلو:** آڑو، شفتالو کا درخت

**ہِلَہ:** ہلیدن، چھوڑنا، دست بردار ہونا سے فعل امر، چھوڑ دے

**ہَلہال:** (۱) نازک کپڑا جو اچھی طرح بُنایا سیا نہ ہو (۲) چھلنی

**ہَلہَل:** ہلاہل

**ہلہَلہ:** خوشی کا شور و غل، ہیاہو

**ہلہلہ کردن:** جشن شادمانی منانا، خوشی میں شور و غل کرنا

**ہلیدن:** چھوڑ دینا، رکھ دینا

**ہلیلہ:** ہڑ

**ہلیم:** چپک جانے والی چیز

**ہلیون:** سرد ملکوں میں اگنے والی ترکاری، مارچوبہ، مارگیاہ

**ہم:** بھی، ساتھ کسی کلمے سے پہلے آئے تو یہ مشابہت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً ہم آواز، جن کی آواز ایک جیسی ہو

ہم آورد:مخالف، رقیب، حریف۔
ہم خرماوہم ثواب:کھجوریں بھی اور ساتھ ثواب بھی۔
ہم دیگر:یک دیگر، ایک دوسرے کے ساتھ۔
ایشاں ہم آمدند:وہ بھی آئے۔
باہم:ایک دوسرے کے ساتھ۔
باہم دوست صمیمی اند:ایک دوسرے کے گہرے دوست ہیں۔
من ہم عکس اُو را دیدم:میں نے بھی اس کی تصویر دیکھی۔
ہَم:(۱)قصد، ارادہ، (۲)رنج و اندوہ، ہموم جمع۔
ہَم:.(۱)پیش بندی، خواستگاری، (۲)فکر مندی، تردد۔
ہَم:سابقہ کے طور بھی استعمال ہوتا ہے مثلاً۔
ہم راز:ایک دوسرے کے راز میں شریک۔
ہم کار:ساتھ مل کر کام کرنے والا۔
ہُم:وہ بصورت جمع۔
ہُم:لاحقہ کے طور پر بھی آتا ہے مثلاً دوازدہم، سیزدہم، بارھواں تیرھواں وغیرہ۔
ہُما:ایک مشہور پرندہ جس کے متعلق مشہور ہے کہ جس کسی کے سر پر اس کا سایہ پڑے وہ بادشاہ ہو جاتا ہے
ہَماد:ہمہ، کل، تمام۔
ہَمار:شمار، عدد، مقدار، نیز ہموار۔
ہَمارا:ہموارہ۔
ہم ارز:ایک ھی قیمت کے، جن دو چیزوں کا نرخ ایک ہو۔
ہماس:شیر درندہ۔
ہم آشیاں:جن کا آشیاں یا ٹھکانا ایک ہو۔
ہم آغوش:بغل گیر۔
ہُمال:(۱)مثال، نظیر، مانند (۲)رفیق۔
بی ہمال:بے نظیر، بے مثال۔

ہُمام:مرد میدان، دلیر، شجاع، بلند ہمت۔
ہَمان:وہی۔
ہماندَم:اسی وقت۔
ہمان طور:اسی طور سے۔
ہمان کتاب دوبارہ چاپ شد:وہ کتاب دوبارہ طبع ہوئی۔
این ہمان شخص است کہ یک ماہ پیش روپوش بود:یہ وہی شخص ہے جو ایک ماہ پہلے روپوش ہوا تھا۔
دوبارہ ہمان حرف دارد:اس نے وہی بات پھر کہی۔
ہَمانا:بیشک، در حقیقت، یقیناً۔
ہمانا اگر این راز را آشکار کنی کُشتہ خواہی شد:اگر اس راز کو تو نے فاش کردیا تو مارا جائیگا۔
ہمانگاہ-ہمانگہ:اسی وقت۔
ہمانَند:مانندہم کا مخفف، ایک دوسرے سے ملنے جلنے والے، ایک جیسے۔
ہم آواز:ہم صدا، ہمنوا، ہم خیال، ہم رائے، متفق۔
ہم آوَرد- ہماورد:حریف، رقیب، دشمن۔
ہم آویز:حریف، رقیب۔
ہم آہنگ:متفق الرائے، رفیق، ساتھی، ہم خیال۔
ہم آہنگی:ہم خیالی، رفاقت، اتفاق رائے۔
ہُمای:ہما۔
ہُمایُوں:مبارک، بابرکت، خجستہ، فرخندہ، خاندان مغلیہ کے مشہور بادشاہ، بابر بادشاہ کا فرزند اس کی وفات ۹۶۳ھ میں ہوئی۔
ہُمایُونی:بادشاہی، خسروی، بادشاہوں کے لائق، شایان شان، شاہانہ۔

**هَمباز:** کھیل کے ساتھی۔

**همبازی:** مل کر کھیلنا۔

**هَمباوَر:** ہم عقیدہ۔

**هم بَر:** برابر، یکساں۔

**هم بزم:** (۱) ہم مجلس (۲) ہم پیالہ۔

**هم بستر:** ساتھ سونے والا، مرد اور عورت جو ایک بستر میں سوتے ہیں۔

**هم بستِگی:** ارتباط، وابستگی۔

**هم بُوی:** ایک سی عادت رکھنے والا۔

**هَمپایَہ:** ایک ہی درجے کے، ایک ہی مرتبے کے، ہم مرتبہ۔

**هم پُشت:** نائب، مددگار، ساتھی۔

**هم پُشتی:** مدد، ساتھ، رفاقت۔

**هم پیالہ:** مل کر پینے پلانے والے، ہم مجلس، ہم بزم۔

**هم پیشِہ:** ایک ہی پیشے کے۔

**هم پَیمان:** حلیف، ہم عہد، اتحاد میں شریک، شریک کار۔

**هم پیمانی:** ہم عہدی، اتحاد میں شراکت، شراکت کار۔

**هِمّت:** (ع) (۱) ارادہ، عزم، مقصد (۲) حوصلہ جو بلند ہو، جرات، دلیری، شجاعت، طاقت، قوت، توفیق (۳) بلند خیالی (۴) بخشش، سخاوت (۵) کوشش، جدوجہد۔

**همت بلند داشتن:** بلند حوصلگی سے جدوجہد کرنا۔

**همت خواستن:** برکت چاہنا۔

**همت کردن-همت وَرزیدن:** بلند حوصلگی کرنا، کوشش کرنا۔

**هَمتا:** شریک، ساتھی، رفیق، نظیر، مثال:

**بی هَمتا:** بے مثال، بے نظیر۔

**خدای بی همتا:** خدای یگانہ، جس کا کوئی شریک نہیں۔

**همتازیانہ:** وہ شخص جو تاخت و تاراج میں برابر کا ساتھی ہو۔

**هم ترازو:** ہم وزن، ایک جیسی قدروقیمت کے۔

**هم تک:** ہم قدم، ہمراہ، دو آدمی جو مل کر دوڑتے ہیں۔

**هم جنس:** ایک ہی جنس کے۔

**هم جنسی:** ایک ہی جنس یا ایک ہی قسم کا ہونا۔

**هَمَج:** (ع) (۱) مچھر (۲) فرومایہ شخص، پست فطرت احمق۔

**هَمجَوار:** ہمسایہ۔

**هم چشم:** رقیب، حریف۔

**هم چشمی:** رقابت، ہمسری، برابری۔

**هم چشمی کردن:** رقابت ہونا، رشک کرنا، ہم سری کی کوشش کرنا۔

**زن ها در لباس پوشیدن با یکدیگر هم چشمی می کنند:** مستورات لباس پوشی میں ایک دوسری کی ہمسری کی کوشش کرتی ہیں۔

**هم چُنان:** ہم چون آن، اسی طرح۔

**همچنان خلقی داشت کہ بوصف درنیاید:** اس کی عادت ایسی تھی کہ اس کا وصف بیان نہیں کیا جاسکتا۔

**هم چُنیں-ہمچون این:** اسی طرح، ایسا ہی۔

**هم چنیں شخص قابل ترقی است:** ایسا شخص ترقی حاصل کرنے کے قابل ہے۔

**همچُو-ہمچُون:** ایسا ہی۔

**همچو چیزی پیش ازین ندیدہ بودم:** ایسی چیز اس سے پہلے میں نے کبھی نہیں دیکھی تھی۔

**هم حَدُود:** جن ملکوں کی سرحدیں مشترک ہوں۔

**هم خانِگی:** ایک ہی گھر کی اقامت یا سکونت۔

**هم خانِہ:** ایک ہی گھر کے رہنے والے۔

**همخُو:** ایک سی عادت والے۔

**همخواب-همخوابه:**ہم بستر، ساتھ مل سونے والے، عورت جو اپنے شوہر کے ساتھ ایک بستر میں سوتی ہے۔

**هم خوراک:**ساتھ مل کر کھانے والے۔

**هم خوئی:**ایک سی عادت ہونا۔

**هم داستان:**ہم دستان(۱)ہم فکر، ہم خیال ایک سی سرگزشت والے (۲)ساتھی، دوست۔

**هَمدان:**ایران کا جنوب مغربی صوبہ۔

**همدانی:**ہمدان کا رہنے والا۔

**هم دبستان:**ایک ہی سکول میں پڑھنے والے۔

**همدرد:**دکھ درد کا ساتھی، غمخوار۔

**همدردی:**دکھ درد میں ساتھ دینا۔

**همدردی کردن:**خلوص کے ساتھ مدد کرنا۔

**به همسایه همدردی کردن، شیوه نیکان است:**ہمسایوں کے دکھ درد میں شریک ہونا، ان کی مدد کرنا، نیک لوگوں کی عادت ہے۔

**همدرس:**ہم سبق، ہم جماعت۔

**همدست:**ساتھی، رفیق، شریک کار۔

**همدست شدن:**ساتھ دینا، رفاقت کرنا۔

**هم دستان:**ہم داستان۔

**هم دستی:**رفاقت، ساتھ، تعاون۔

**هم دل:**ہم خیال، ہم فکر، ہم ذوق، ہمدم۔

**هم دلی:**ہم خیالی، دمسازی، رفاقت۔

**هَمدم:**رفیق، ہر وقت ساتھ رہنے والا اور ساتھ دینے والا، ہم نشیں، ہم صحبت، مونس۔

**همدمی:**رفاقت، ساتھ، گہری دوستی۔

**همدوش:**ہم پایہ، ہم درجہ، ہمسر، برابر کا۔

**هم دیگر:**آپس میں۔

**هم دین:**ہم مذہب۔

**هم ذات:**ایک ہی ذات کے۔

**هم راز:**رازدان، محرم راز، ایک دوسرے کے راز میں شریک۔

**هم رازی:**رازداری، محرم راز ہونا۔

**همراه:**ساتھ سفر کرنے والا، ہمرکاب، ساتھی، شریک مددگار۔

**همراه کی رفتید؟:**کس کے ساتھ گئے؟۔

**همراهی:**ساتھ، ہمراہ ہونا، رفاقت، ساتھ۔

**همراهی کردن:**ساتھ دینا، ساتھ سفر کرنا۔

**او را تا باغ وحش همراهی کردم:**میں چڑیا گھر تک اس کے ساتھ گیا۔

**همرای:**ہم خیالی۔

**آنها با یک دیگر هم رای بودند:**وہ سب ایک ہی رائے رکھتے تھے، ہم خیال تھے۔

**هم رُتبه:**ایک ہی مرتبے یا درجے کے، ہم مرتبہ۔

**هم ردیف:**ایک ہی مقام اور ایک ہی درجے یا مرتبے کے لوگ۔

**هم رکاب:**سواری میں ساتھ سفر کرنے والے۔

**هم رس:**ہم آہنگ، ہم خیال، ہم رائے۔

**هم رنگ:**ایک جیسے، ایک دوسرے کی مانند، ایک ہی عقیدے کے۔

**خواهی نشوی رُسوا هم رنگ جماعت شو:**اگر تم رسوا ہونے سے بچنا چاہتے ہو تو جماعت کے ساتھ مل کر رہو۔

**گل های هم رنگ:**ایک ہی رنگ کے پھول۔

**هم روزگار:**ہم عصر، ایک سی زمانے کے۔

**همرو:**رو برو۔

**همره:**ہمراہ۔

**هم ریش:**ہم سن، ہم عمر۔

**هم زاد:**ہم سن، جڑواں، جو ساتھ پیدا ہوا ہو۔

**ہم زانو:** ہم پہلو، ساتھ بیٹھنے والا، ہم نشین، ہم صحبت زانوبہ زانو بیٹھنے والے۔
**ہم زبان:** ایک ہی زبان بولنے والے۔
**ما ہمز بان ہستیم:** ہم ایک ہی زبان بولتے ہیں۔
**ہَمزَہ:** (ع) ابجد کا حرف ء۔
**ہُمزَہ:** (ع) غماز، چغل خور، عیب جو۔
**ہمَزدَہ:** پریشان، بے چین، بیقرار۔
**ہم زُلف:** دو مرد جن کی بیویاں آپس میں بہنیں ہوں۔
**ہم زمان:** معاصر، ہم عصر، ایک ہی زمانے کے۔
**ہمزی:** ہم شان، ہم مرتبہ۔
**ہم زِیستی:** باہم زندگی گزارنا، زندگی بسر کرنے میں ایک دوسرے کی معاونت کرنا۔
**ہم ساز:** دمساز، دوست، رفیق، موافقت کرنیوالا۔
**ہمسال:** ایک ہی عمر کے۔
**من و رفیق من ہمسال ہستیم:** میں اور میرا دوست ہم عمر ہیں۔
**ہمسان:** یکساں، ایک جیسے، ایک دوسرے کی مانند۔
**ہمسایِہ:** پڑوسی۔
**ہمسَر:** قد یا مرتبے میں برابر (ہمسری، برابری)۔
**ہم سنگ:** ہم وزن۔
**ہم سَوگند:** جنھوں نے باہم عہدو پیمان کیا ہو۔
**ہم شِکم:** جڑویں۔
**ہم شُوی:** (ع) سوکن۔
**ہم شِیر:** سوتیلے بھائی جنھوں نے ایک ماں کا دودھ پیا ہو۔
**ہمشِیرہ:** بہن، خواہر۔
**ہمشَیرہ زادِہ:** بھانجا۔
**ہم صُحبت:** باہم گفتگو کرنے والے، جس کے ساتھ اکثر بول چال رہتی ہو۔
**ہم صَدا:** ہم آواز، ایک سی آواز رکھنے والے، ایک دوسرے سے متفق۔
**ہم طَویلہ:** ایک ہی اصطبل کے جانور۔
**ہم عَصر:** معاصر، ایک ہی زمانے کے۔
**ہم عِنان:** ہمرکاب، ساتھ مل کر سواری کرنے والے۔
**ہم عَہد:** جنھوں نے آپس میں عہدو پیمان کیے ہوں، اتحاد میں شریک۔
**ہم قد:** ایک ہی قد کے، ایک ہی مرتبے کے۔
**ہم قَدَح:** ہم پیالہ، مل کر پینے پلانے والے۔
**ہم قَدَم:** ساتھی، ہم سفر، ساتھ مل کر چلنے والے۔
**ہم قَسَم:** عہدو پیمان میں شریک، اتحاد میں شریک۔
**ہم قِطار:** شریک کار، ہم منصب، شریک۔
**ہم قِطاری:** ایک ہی منصب ہونا، شریک منصب ہونا۔
**ہمکار:** ساتھ کام کرنے والا، یک جیسے منصب والے کے ساتھ کام کرنے والا۔
**ہمکاری:** ساتھ کام کرنا، اتحاد عمل، امداد باہمی۔
**ہمکاری کردن:** مقابلہ کرنا، ساتھ کام کرنا۔
**ہم کاسہ:** ہم پیالہ، ہم خوراک، ایک ہی برتن میں کھانے والے۔
**ہم کام:** دو شخص جن کی امید مراد ایک سی ہو۔
**ہم کُنان:** ہم کن کی جمع، ہمکار، ہم پیشہ۔
**ہم کُفو:** خاندان میں برابر کے مرتبے کا۔
**زن و شوھر-بھتر است ہم کفوباشند:** بہتر ہے کہ شوہر اور بیوی کو خاندان میں برابر کا مرتبہ حاصل ہو۔
**ہم کلاس:** ہم جماعت۔
**ہم کلام:** ایک دوسرے سے بات چیت کرنا۔
**ہم کیش:** ہم مذہب۔
**ہمگام:** ہمراہ، ساتھی، رفیق، ہم قدم۔
**ہمگان:** ہمہ کی جمع، سب، سبھی، مثال:

**از ہمگان بی نیاز و بر همه مشفق، از همه عالم نهان و بر همه پیدا:** سب سے بے نیاز ہیں مگر سب پر شفقت کرنے والے ہیں، دنیا سے پوشیدہ بھی ہیں اور اپنے شفیقانہ عمل سے سب پر ظاہر بھی ہیں۔

**ہمگر:** جمع کرنے والا، پیوند لگانے والا، جولاہا، بافندہ، رفوگر۔

**ہمگروہ:** چند فرد جو ایک ہی گروہ سے تعلق رکھتے ہوں۔

**ہمگنان:** سب، ایک ہی گروہ یا جماعت سے تعلق رکھنے والے مثال۔

**هیچ از هیچ کس دریغ نداشت**
**همه از بهر همگنان آورد**

کوئی بھی کسی سے دریغ نہیں کرتا تھا ہر چیز سب کے لیے لاتے تھے۔

**ہمگنان:** سب حضرات، گروہ، جماعت۔

**ہمگی:** سبھی، سب، تمام، کل۔

**او همگی را سلام کرد:** اس نے سب کو سلام کیا۔

**ہم کیش:** ہم عمر۔

**ہم لخت:** جوتا، موزہ۔

**ہمَم:** (ع)ہمت کی جمع۔

**ہم مذہب:** ہم کیش، ہم دین، ہم مسلک، ہم عقیدہ۔

**ہم مَشرب:** ایک ہی مسلک کے۔

**ہم معنی:** لفظ جن کے معنی ایک سے ہوں، مترادف۔

**ہم مکتب:** ایک ہی سکول میں پڑھنے والے۔

**ہم منزل:** ایک ہی گھر میں رہنے والے، ہم خانہ۔

**ہمنام:** ایک ہی نام کے۔

**ہم نبَرد:** مخالف، حریف، ایک دوسرے کے ساتھ لڑائی کرنے والے۔

**ہم نِرخ:** ایک ہی قیمت کے۔

**ہم نشِین:** ساتھی، رفیق، مل کر بیٹھنے والے، ہم صحبت۔ مثال:

**هم نشین تو از تو به باید**
**تا تورا عقل و دین بیفزاید**

(اس بات کا خیال رکھو کہ) تمہارے ساتھ مل کر بیٹھنے والا تم سے بہتر ہو تاکہ تمہارے عقل میں بھی اضافہ ہو اور دین سے تمہارا تعلق بھی بڑھے۔

**ہم نشینی:** ساتھ، رفاقت، مصاحبت، مجانست۔

**ہم نمک:** وہ افراد جو مل کر کھانا کھاتے ہوں۔

**ہم نَوالہ:** جو ایک ہی دسترخوان پر کھانا کھاتے ہوں۔

**ہم نَوع:** ایک ہی قسم کے، ایک ہی نسل کے، ایک ہی حسب نسب کے۔

**ہم نَورد:** ہم سفر۔

**ہموار:** برابر، یکسان، یکساں سطح، مثال:

**این درد نه دردیست که بیرون رود از دل**
**این داغ نه داغیست که هموار توان کرد**

یہ درد ایسا نہیں کہ دل کو چھوڑ سکے اور یہ داغ ایسا داغ نہیں کہ اس کا اثر زائل ہوسکے اور جگہ صاف ہوسکے۔

**ہموار گردن:** صاف کرنا، سطح کو یکساں کرنا۔

**ہموارہ:** ہمیشہ لگاتار، پیاپے، پے درپے۔

**ہمواری:** یکسانی، برابری، سطح کی یکسانی۔

**ہمُو:** ہم او، وہ بھی۔

**ہم وِثاق:** عہد و پیمان میں شریک، اتحاد میں شامل۔

**ہم وزن:** ایک ہی وزن کے۔

**ہمُوم:** ہم کی جمع۔

**ہم وَطَن:** ایک ہی وطن میں رہنے والے۔

**ہمَہ:** سب، تمام، جملہ۔

**همه آنها رستگار شدند:** وہ سب کے سب رہا ہوگئے۔
**همه کس این را می دانند:** سب اسے جانتے ہیں۔
**همه جا:** سب جگہ۔
**همه روز:** ہر روز۔
**همه شب:** ہر رات۔
**این همه:** یہ سب لوگ۔
**آن همه:** وہ سب۔
**آن همه مردم:** وہ سب لوگ۔
**این همه مردم:** یہ سب لوگ۔
**با این همه:** اس کے باوجود۔
**هَمه جا گیر:** (مرض) وبائی مرض جو علاقے بھر میں پھیل جاتی ہے۔
**همه جائی:** ہرجائی، جو کسی جگہ نہ ٹھہرے ہر جگہ مارا مرا پھرے، جگہ جگہ دل لگانے والا۔
**همه رُوزِہ:** ہردن۔
**همه سالہ:** ہر سال۔
**همه کارہ:** ہر کام کرنے والا، جوہر کام کرسکے۔
**هَمهَمَہ:** شور و غل، چیخ و پکار، غوغا، شورش ہنگامہ، اضطراب۔
**همی:** ہم این، ایسا ہی، فعل میں "می" کی جگہ آتا ہے۔
**همی رود:** می رود- جاتا ہے۔
**هَمیان:** کیسہ، جیب، بٹوا، روپے پیسے رکھنے کی تھیلی۔
**هَمیدُون:** ہم این دون کا مخفف، اس طرح، ابھی اسی وقت، ایسا ہی۔
**همیشگی:** دائمی، دوام، ابدیّت۔
**همیشِہ:** دائم، دوام، مستقبل، سدا۔
**او همیشه فروتنی می کرد:** وہ سدا عاجزی اختیار کیا کرتا تھا۔

**همیشِہ بَهار:** سدا بہار، ہمیشہ سر سبز و شاداب رہنے والا زرد رنگ کا پھول جس کا پودا چھوٹا اور پتے لمبے اور موٹے ہوتے ہیں۔
**همیشِہ سبز:** مستقل طور سرسبز و شاداب رہنے والا۔
**همیشه نشین:** بیٹھے رہنے کی عادی، بے حس و حرکت بیٹھا رہنے والا۔
**همیشه نشینی:** بیٹھے رہنے ک عادت، بے حس و حرکت بیٹھے رہنا۔
**همین:** ہم این، یہی، مثال:

**اگر فردوس برروی زمین است**
**همین است و همین است و همین است**

(کسی حسین و جمیل اور پرفضا جگہ کو دیکھ کر کہنا) اگر اس زمین پر کوئی فردوس ہے تو یہی ہے، یہی ہے اور بس یہی ہے۔
**همین شخص روزی مرایاری کرد:** اسی شخص نے ایک دن میری مدد کی تھی۔
**همین روز:** اسی دن۔
**همین طور:** اسی طرح۔
**همین فردا:** کل کو۔
**همین که:** جیسے ہی کہ۔
**همین که مارا دید، رُو پوش شد:** جیسے ہی کہ اس نے ہمیں دیکھا، وہ روپوش ہو گیا۔
**نه همین است و بس، بلکه:** یہی نہیں بلکہ۔
**هَنایش:** اثر پیدا ہونا۔
**هَنایِیدَن:** اثر پیدا کرنا۔
**هنایَندہ:** موثر۔
**هنج:** دیکھیے هنجیدن۔
**هنجار:** (۱) راستہ، راہ (۲) انداز، وضع، رسم روش، قاعدہ، اصول، (۳) معمار کا سطح کا اندازہ کرنے کا

پیمانہ (۳) مختصر راستہ۔ مثال:

**ناهنجار:** بے اصول، نالائق، کمینہ۔

**هَنجام:** سست، بیکار۔

**هَنجِیدَن:** آہنجیدن، کھینچنا، کھینچ کا باہر نکالنا، ہنجیدن سے فعل امر ہنج۔

**هِند:** ہندوستان۔

**هَند:** طریق، روش، راہ، قاعدہ، قانون۔

**هَند:** ہستند کا مخفف۔ مثال:

**از مردِ خرد بپرس ازین را**
**جُز تو بجهان خرد وران هَند**

ان کے متعلق کسی مرد دانا سے پوچھ، تمہارے سوا جہان میں اور خرد مند بھی موجود ہیں۔

**هِندسَہ:** (۱) جیومیٹری (۲) انجینرنگ۔

**هِندسَہ دان:** جیومیٹری کا علم جاننے والا۔

**هِندسی:** جیومیٹری سے متعلق، ہندسیون جمع۔

**هِندُو:** ہند کا رہنے والا ہندو مذہب کا پیرو، جو اصنام پرستی میں یقین رکھتا ہے۔

**هِندوان:** ہندو کی جمع۔

**هِندُوانه:** تربوز۔

**هندوانهٔ ابوجهل:** حنظل، اندرائن کا پھل جو انتہا درجے کڑوا ہوتا ہے۔

**هِندُوبار:** ہندوستان۔

**هِندوستانی:** ہندوستان کا رہنے والا۔

**هِندی:** ہندوستان کی زبان، اہل ہند کی زبان۔

**هُنَر:** فن، صنعت، علم، دانش۔

**هنر کردن:** فن کاری پیش کرنا۔

**باهنر:** ہنر مند، فن میں مہارت رکھنے والا۔

**هنر آمُوز:** فن سیکھنے والا۔

**هُنر پرداز:** صاحب ہنر۔

**هنرَ پروَر:** فن کا حامی، فن کاری کا محسن۔

**هنر پروَری:** اہل فن کی حوصلہ افزائی، فن کی پرورش۔

**هنَر پیشه:** فن کار۔

**هنَرِستان:** صنعتی درسگاہ۔

**هنرسرا:** جہاں صنعت و ہنر کی تعلیم دی جاتی ہے۔

**هُنَر فروش:** وہ شخص جو اپنی ہنر مندی کا بیجا اظہار کرتا ہے۔

**هُنر فروشی:** فن کاری میں قابلیت کا بیجا اظہار۔

**هُنَر فروشی کردن:** اپنے فن کا اظہار بیجا کرنا۔

**هنر مند:** فن کا ماہر۔

**هنر مندانه:** ہنر مندی کے ساتھ، مہارت فن سے۔

**هنر مندی:** فن کاری۔

**هُنروار:** ہنر مند، با ہنر۔

**هُنرور:** ہنرمند۔

**هُنرهای زیبا:** فنون لطیفہ۔

**هُنری:** ہنر سے متعلق، ہنر مند، اہل فن۔

**هَنگ:** (۱) آہنگ، آواز، صدا، نوا، (۲) قصد۔

**هَنگ:** وقار، زور، قوت، سنگینی، ہوش، قصد، ارادہ، ذہانت۔

**هنگ:** گروہ، جماعت، قبیلہ، قوم، سپاہ، لشکر، فوج، لشکر کا حصہ ریجیمنٹ۔

**هنگ:** غار۔

**هنگار:** جلدی، تندی، تیزی۔

**هنگام:** وقت، موقع، مثال:

**هرچه بهنگام نگوید کسی**
**خامشی از گفت نکو تریسی**

اگر کوئی وقت پر بات نہ کرسکے تو اس کا خاموش رہنا بات کرنے سے بہتر ہے۔

**هنگام رفتن است:** اب چلنے کا وقت ہے۔

**هنگاهی:**وقت پر۔
**هنگامه:**شور و غل، شورش، غوغا، فساد، ولولہ، ہمہمہ، ہیاہو، ہجوم، بھیڑ بھاڑ۔
**هنگامه برپا کردن:**شورش بپا کرنا، غوغا کرنا۔
**هنگامه جُو:**ہنگامہ پسند،، جنگجو۔
**هنگفت:**زیادہ، بہت بے انداز، ضخیم۔
**مخارجِ هنگفت:**بہت زیادہ اخراجات۔
**هَنوُد:**ھندو کی جمع۔
**هَنوُز:**ابھی۔
**هوا هنوز گرم است:**ہوا ابھی گرم ہے۔
**هُنی:**گوارا، پسندیدہ، مفید، وہ چیز جو محنت مشقت کے بغیر حاصل ہو جائے۔
**هَنیز:**ہنوز۔
**هُو:**آہ، فریاد
**هُوکشیدن:**آہیں بھرنا۔
**هَو:**(۱)غلط افواہ، (۲)ناراضی یا حقارت کا نعرہ۔
**هَو کردن:**حقارت کے نعرے بلند کرنا۔
**هو:**گندگی، کثافت، نجاست، غلاظت، زخم کی پیپ۔
**هُو:**وہ، ضمیر غائب وغیرہ، عرفا کی اصطلاح میں باری تعالی۔
**هوا:**(۱)باد، صبا، موسم (۲)آرزو، اشتیاق، ہوس، میلان۔ مثال:

**من بهوای روی تو آمده ام بکُوی تو**
**جان بدهم بکوی تو هرچه کند خدا کند**

"میں تیرے دیدار کی تمنا لیے تیرے کوچے میں آیا ہوں میں تو یہاں اپنی جان نثار کردونگا جو ہوتا ہے خدا ہی کے حکم سے ہوتا ہے۔
**هوا برائی نفس لازم است:**سانس کے لیے ہوا ضروری ہے۔
**هوای سرد می وزد:**ٹھنڈی ہوا چل رہی ہے۔
**هوای چیزی داشتن:**کسی چیزی کی خواہش کرنا۔
**هواپَرَست:**ذاتی خواہشات کا بندہ۔ مثال:

**طفیلی چمن جلوه اش پری و ملک**
**هوا پرست غبار رهش طیور و وحوش**

اس کے جلوے کے چمن زار کی آرزومند پری بھی ہے اور فرشتہ بھی اور تو اور اس کے راستے کے غبار کے دلدادہ پرندے بھی ہیں اور وحوش بھی۔
**هوا پرستی:**ذاتی خواہشات کی تمنا۔
**هوا پَیما:**بادپَیما، طیارہ، ہوائی جہاز۔
**هوا پیمائی:**باد پیمائی، طیارہ چلانے کا کام، ہوا بازی۔
**هواجِس:**ہاجس کی جمع، خیالات، خیال میں آنے والی باتیں، نفسانی خواہشات۔
**هوا خواه:**خیر خواہ، دوست، حامی، طرفدار۔
**هوا خواهی:**خیر خواہی، حمایت، طرفداری۔
**هوا خواهی کردن:**خیر خواہی کرنا، حمایت کرنا۔
**هوا خور:**ہوا کے آنے جانے کا راستہ۔
**هوا خوردِگی:**سردی لگنا، زکام ہونا۔
**هوا دار:**ہوا خواہ، خیر خواہ، مثال:

**جامی از آنجا که هوا دار تُست**
**روی تونادیده هوا دار تست**

اس وجہ سے کہ جامی کے دل میں آپ کی تمنا ہے آپ کا چہرہ مبارک نہ دیکھنے کے باوجود وہ آپ کی محبت کا متمنی ہے۔
**هوا دِج:**ہودج کی جمع، کجاوے، پالکیاں۔
**هوار:**گرپڑنا، دھڑام سے گرنا، دباؤ میں آنا گرنے کی آواز۔
**هوار کشیدن:**گرتے ہوئے چلانا۔
**هواری:**ہوازی، بڑا خیمہ، سائبان۔
**هَواسنج:**ہوا کا دباؤ معلوم کرنے کا آلہ۔

**ہواسیدن:** خوف یا ضعف کی وجہ سے رنگ اڑ جانا۔

**ہواسیدہ:** جس کا رنگ اڑا ہوا ہو، خشک اور بے رنگ۔

**ہواشناس:** ہوا کا دباؤ معلوم کرنے والا۔

**ہوا شناسی:** ہوا کا دباؤ معلوم کرنا۔

**ہَوام:** حشرات الارض، خصوصا زہردار حشرات۔

**ہوام شناس:** حشرات الارض کا علم رکھنے والا۔

**ہوام شناسی:** حشرات الارض کا علم۔

**ہَوان:** نفرت، ذلت، خواری، سبکی۔

**ہوا نَوَرد:** ہوا پیما، بادپیما، ہوائی جہاز چلانے والا۔

**ہوا نَوَردی:** ہوا پیمائی، باد پیمائی، ہوائی جہاز چلانا۔

**ہوائی:** ہوا سے متعلق، فضائی۔

**سفینۂ ہوائی:** ہوائی جہاز۔

**فشار ہوائی:** ہوا کا دباؤ۔

**گہوارہ ہوائی:** ہوائی جہاز۔

**ہُوبَرَہ:** مرغ سے قدرے بڑا پرندہ جس کی گردن لمبی ہوتی ہے۔

**ہَوچی:** ناراضی یا حقارت سے نعرہ بلند کرنے والا۔

**ہُود:** یہود، یہودیان، ہاید کی جمع، توبہ کرنے والا، حق کی طرف واپس آنے والا، ایک پیغمبر قدیم کا نام، قبیلہ عاد کے پیغمبر۔

**قوم ہُود:** حضرت ہود کے پیرو، قوم عاد۔

**ہَودَج:** کجاوہ، پالکی، عمارہ۔

**ہُودَر:** ہروہ چیز جو بری ہے، بد صورت، بدخو، بدسرشت۔

**ہُودَہ:** فائدہ، نفع، منفعت، راست، درست، حق۔

**بی ہُودہ:** ناحق، باطل، بے فائدہ۔

**ہُور:** سورج، آفتاب، نیز ستارہ نصیب، طالع: مثال

**نُور گیتی فروز چشمۂ ہُور**
**زشت باشد بچشمِ موشک کُور**

آفتاب کے چشمے کا نور جہاں بھر کو روشن کرتا ہے، لیکن چمگادڑ جو دن کو دیکھ نہیں سکتی، اس کے لیے یہ روشنی بیکار ہے، بلکہ بری ہے۔

**ہُورا:** ہُرا،خوشی کا ہلہلا، خوشی سے شور کرنا، تالیاں بجانا۔

**ہورا کشیدن:** خوشی سے ہُرا ہُرا کہنا، شور کرنا۔

**ہُورَخش:** خورشید درخشان، آفتاب عالمتاب۔

**ہُورشید:** خورشید، آفتاب۔

**ہُور قَلیا:** گرم ہوا کی تابش، اصطلاح میں عالم بالا، عالم دیگر۔

**ہُورمُزد-ہورمزدا:** آہورا مزدا کا مخفف، آتش پرستوں کے نزدیک خدای یگانہ۔

**ہُوز:** تندوتیز آواز، جھنکار، جھنجھناہٹ۔

**ہَوَز:** (ع)حرف ہ کو ہاے ہوز کہتے ہیں۔

**ہَوَس:** (ع)ایک قسم کا جنون، دیوانگی، عقل کی سبکی، خبط، آرزو، اشتیاق، خواہش۔

**ہوس دارد کہ عروسی پسر خود ببیند:** اس کی آرزو ہے کہ وہ اپنے بیٹے کی شادی دیکھے۔

**ہوس داشتن:** کسی چیز کا مشتاق ہونا۔

**ہوس راندن:** اپنی خواہش میں منہمک رہنا۔

**ہوس کردن:** خواہش کرنا۔

**ہَوَس باز-ہَوس ران:** ہر وقت اپنی خواہشوں کو پورا کرنے میں سرگرم رہنے والا۔

**ہوس رانی:** خواہشات کو پورا کرنے کی لگن۔

**ہوس کار:** ہوس ران۔

**ہوَسناک:** مُتمنّی، اپنی خواہشات میں سرگرم رہنے والا۔

**ہُوش:** ذہانت، عقل و ادراک، فہم و شعور۔

**ہُوشمند:** ذہین، باشعور، دانا، زیرک، عاقل۔

**ہُوشمندی:** شعور، عقل و ادراک، دانش، عقلمندی۔

**ہُوشَنگ:** ایران کے پیشدادی خاندان کا ایک بادشاہ جو کیومرث کا بیٹا تھا، جس نے پتھر سے آگ نکالی، جشن سدہ اس کے نام سے منسوب ہے (شاہنامہ)۔

**ہُوشیار:** عقل مند،، دانا، چالاک، لائق۔

**ہُوشیار شدن:** محتاط رہنا، خبردار رہنا۔

**هُوشیاری:** احتیاط، متانت، سنجیدگی، عقلمندی۔
**هُوفار یقُون:** ایک پودا جس کی شاخیں چھوٹی پتے سرخ اور پھول سفید ہوتے ہیں۔
**هُوگوُیَک:** حق گو پرندہ، شب آویز پرندہ۔
**هَول:** خوف، ڈر، دہشت۔
**هول خوردن:** صدمہ پہنچنا، خوفزدہ ہونا۔
**هول دادن:** اچانک کسی کو ڈرانا، خوفزدہ کرنا۔
**ابوالهول:** مصر کا ایک قدیمی مجسمہ۔
**هولاند:** ہالینڈ۔
**هَولک:** آبلوں کی بیماری، چھالے نکلنا، چیچک۔
**هولناک:** خوفناک، جس کے دیکھنے سے خوف و ہراس پیدا ہو۔
**هَوله:** تولیا جس سے نہانے دھونے کے بعد جسم صاف اور خشک کرتے ہیں۔
**هَولی:** گھوڑا جس پر ابھی زین نہ ڈالی گئی ہو۔
**هولی:** ہندوؤں کا جشن جو وہ فصل بہار کے آغاز میں مناتے ہیں۔
**هُوم:** ایک پودا جس کی شاخوں پر پتے نہیں ہوتے، اس کے ریشے زہردار ہوتے ہیں۔
**هُوم المجُوس:** (ع) ایک پودا جس کی شاخیں پتلی اور سخت ہوتی ہیں، اس کے پھول چنبیلی کے پھولوں جیسے ہوتے ہیں لیکن رنگ ان کا زرد ہوتا ہے۔
**هَون:** جس میں ہل جوتا گیا ہو، کھیت جس میں روڑے ہوں۔
**هَون:** وقار، بردباری، نیز حقیر، خوار۔
**هُون:** کلمہ تاکید، ہاں، جی ہاں۔
**هُونگاری:** ہنگری۔
**هُوو:** سوکن، شوہر کی ایک بیوی کے علاوہ دوسری بیوی، ہر بیوی دوسری کی سوکن ہے۔
**هُوی:** کلمہ تنبیہ، کلمہ افسوس نیز ڈر، خوف۔
**هُویّت:** (ع) شناخت، شخصیت، کسی چیز کی حقیقت۔
**هُویّت اشخاص را بوسائل مختلف معیّن کردند:** اشخاص کی شناخت کا انھوں نے مختلف طریقوں سے پتا چلایا۔
**مجهول الهُویّت:** جس کی شناخت نہ ہوسکے۔
**تعیّن هُویّت کردن:** کسی کی شناخت کرنا۔
**ورقهٔ هُویّت:** شناختی کارڈ، شناخت کا سرٹیفکیٹ۔
**هَویج:** گاجر۔
**هوید:** نمدا جو اونٹ کی کوہان کے ارد گرد باندھتے ہیں۔
**هُویدا:** ظاہر، واضح، آشکار۔
**هویدا کردن:** ظاہر کرنا، آشکار کرنا۔
**هُویضه:** جسے ہیضے کا مرض ہو۔
**هی:** کلمہ تنبیہ آگاہ کرنا، خبردار کرنا، جانوروں کو ڈرانا بھگانا۔
**هِی:** ہے۔
**هی:** جانور کو چلانے کی آواز۔
**هی کردن:** جانور کو چلانا، ہانکنا، دھکیلنا۔
**هِیَ:** وہ (عورت)۔
**کماهِیَ:** جیسا کہ یہ ہے۔
**هیاج:** برانگیختہ کرنا، لڑائی کرنا۔
**هَیاطِله:** ہیطل کی جمع، زردی مائل رنگت کی ایک قوم، اس کی حکومت توران میں تھی ساسانی عہد میں انھوں نے چند بار ایران پر حملہ کیا۔
**هیاکل:** ہیکل کی جمع، دیکھیے ہیکل۔
**هیاهُو:** شور وغل، غوغا، ہنگامہ، دادو فریاد۔
**هیئات:** (ع) ہیئت کی جمع۔
**هَیبت:** خوف، ڈر، دہشت۔
**هیپنوتزم:** ہپنوٹزم (انگ) کسی کو بے حواس کرکے پوچھ گچھ کرنا۔
**هیپنُوز:** غیر طبعی نیند، خواب مصنوعی۔
**هیپنُوفیز:** ایک غدود جو سر کے مغز کے نیچے پیدا ہوجاتی ہے۔
**هَیت:** فعل یعنی بیا، آ۔

**هَیت:** پست زمین۔

**هیتال:** ہیطل، دیکھیے ہیا طلہ۔

**هَیَتم:** (۱) عقاب کا بچہ (۲) سرخی مائل ریت کا انبار۔

**هَیجا:** (ع) جنگ، لڑائی جھگڑا، کارزار، پیکار۔

**هَیجان:** (ع) جوش، شدت، غلبہ، تیزی، آشوب، اضطراب، جوش، ، خروش۔

**هیجان آمدن:** جوش و خروش پیدا ہونا۔

**هیجان آوردن:** آشوب پیدا ہونا۔

**بواسطه هیجان عمومی اجناسَ را گران کردند:** لوگوں کی گڑ بڑ کی وجہ سے چیزوں کے نرخ بڑھادیے گئے

**هِیجدَه:** ہجدہ، اٹھارہ۔

**هِیچ:** کچھ نہیں، کم، ناچیز۔

**هِیچ او را ندیدم:** میں نے اسے بالکل نہیں دیکھا۔

**هِیچ چیز نخورد:** اس نے کچھ نہیں کھایا۔

**هِیچ دیگر آنجا توقف نکردم:** میں وہاں کچھ دیر بھی نہیں ٹھہرا۔

**هِیچ سفر به انگلستان نکردم:** مین نے کبھی انگلستان کا سفر نہیں کیا، کبھی انگلستان نہیں گیا۔

**هیچ کس:** کوئی نہیں۔

**هیچ کس او را مانع نشد:** کسی شخص نے اسے منع نہیں کیا۔

**هیچ کس جز دانایان نمی فهمیدند:** دانا لوگوں کے سوا کسی نے کچھ نہیں سمجھا۔

**هیچ گانه:** کسی وقت بھی۔

**هیچ گُونه:** کسی طرح بھی۔

**هیچ گونه عذری پذیرُ فتهِ نشد:** کسی طرح بھی اس کا عذر قبول نہ ہوا۔

**هیچ و پوچ:** بیکار، فضول، بے وقعت۔

**آیا هیچ از آن میوه خورده اید:** کیا اس پھل میں آپ نے کچھ کھایا ہے؟۔

**بیچاره هیچ اولاد نداشت:** اس بیچارے کی کوئی اولاد نہ تھی۔

**قلم خود نویس شما هیچ بهتر نیست:** تمہارا پن کچھ اچھا نہیں۔

**هیچ کارِه:** بیکار، فضول، نکما، جو کوئی کام بھی نہ کرسکے۔

**آدم هیچ کاره:** بیکار شخص۔

**هیچ کُدام:** ان میں سے کوئی بھی۔

**هیچ کدام نیامد:** کوئی بھی نہیں آیا۔

**هیچ کس:** کوئی بھی۔

**هیچ گاه:** کسی وقت بھی۔

**هیچ گُونه:** کسی طرح بھی۔

**هیچ مَدان:** کچھ نہ جاننے والا۔

**هیچ وجه:** کوئی وجہ۔

**هیچ یک:** کوئی ایک۔

**هِیختَن:** کھینچنا ملانا۔

**هَید:** ڈرانا، سرزش کرنا، آزار پہنچانا، نیز بمعنی مضطرب، پریشان۔

**هیَد:** چارشاخہ، جس سے بھوسہ اڑا کر گندم کے دانے الگ کرتے ہیں۔

**هیدان:** (۱) مضطرب، پریشان (۲) احمق (۳) بخیل۔

**هَیدخ:** تندوتیز گھوڑا، گھوڑا، جو بڑی مشکل سے سدھا جاتا ہے۔

**هیدُخت:** زہرہ سیارہ۔

**هِیدرو الکتریک:** پانی کی قوت سے بجلی پیداکرنا۔

**هِیراد:** خوش رو، کشادہ رو، جس کے چہرے میں شگفتگی اور تازگی ہو۔

**هِیربُد:** آتش پرستوں کا پیشوا، پارسیوں کا پیشوا، خا آتشکدہ۔

**هیربُدان:** ساسانی درباریوں کا تیسرا طبقہ جس کے ذ عدل و انصاف کرنا ہوتا تھا۔

ہیرک:بکری کا بچہ ، لیلا
ہیرمند:سیتان کے دریا کا نام
ہیرون:خشک کھجور، چھہارا
ہیری:گل شب بو، سدا بہار پھول
ہیز:مخنث، ہیجڑا بدکار
ہیزم:جلانے کی لکڑی
ہیزم شکستن:لکڑی توڑنا
ہیزم شکن:لکڑی توڑنے کاٹنے والا
ہیزم کش:لکڑیاں لانے والا
ہیزی:بد نامی، رسوائی، بری شہرت، روسیاہی
ہیش:ہیچ، کچھ نہیں
ہیشتن:ہشتن، چھوڑ دینا، رہا کرنا
ہیضہ:ایک متعدی بیماری جس میں قے اور دست آتے ہیں
ہیطل:دیکھیے ہیاطلہ
ہیکل:(۱)مندر، (۲)جثہ، عظمت، شکوہ، صورت، شکل، ڈیل ڈول، مجسمہ (۳)تعویذ، بازوبند (۳)کلیسا، معبد نصاری، جہاں مذہبی مراسم ادا کیے جاتے ہیں
قوی ہیکل:طاقتور جثے والا، بڑے ڈیل ڈول والا
ہیکل تراش:بت تراش
ہیکل تراشی:مجسمہ سازی
ہیکل دار:بڑا، جسیم، لحیم شحیم
ہیگر:سرخی مائل سیاہ رنگ کا گھوڑا
ہیلا:ایک شکاری پرندہ، باشہ
ہیلاج:نوزائیدہ بچے کا زائچہ کے ذریعے عمر اور قسمت کا حال معلوم کرنا
ہیللت:لا الہ الا اللہ کہنا
ہیمہ:ہیزم، جلانے کی لکڑی ہیمہ دان: جہاں جلانے کی لکڑیاں رکھی جائیں، لکڑیوں کا انبار
ہین:(۱)کلمہ اشارہ، یعنی وہ کلمہ تنبیہ جو تاکید اور تعجیل کے موقع پر کہا جاتا ہے، مثلاً دیکھو، جلدی کرو، کلمہ استعجاب، تعجب اور حیرانی کے موقع کہا جانا، چہ، کہ
ہیناہین:جلد، جلدی سے، عجلت سے
ہیولا:ہیولی، ہر چیز کا مادہ، ہر چیز کی اہلیت اور ماہیت، ڈھانچا، خاکہ، نقشہ
ہیولانی:ہیولی سے متعلق
ہیون:دو کوہانوں والا اونٹ، تند رو اونٹ
ہیہات:افسوس، کلمہ افسوس، ہائے وائے
ہی ہی:افسوس، کلمہ افسوس، کسی کے ساتھ ہمدردی کے موقع پر کہا جاتا ہے
ہیئت:وہ علم جس میں اجرام فلکی، زمین کی گردش اور کشش وغیرہ کا بیان ہوتا ہے (۲)بناوٹ، ساخت، شکل و صورت، شباہت، کیفیت، طور طریقہ (۳)بورڈ، کونسل، انجمن، مجلس، بنیات جمع
ہیئت او برگشتہ بود:اس کی شکل بدلی ہوئی تھی
ہیئتِ رئیسہ:افسران کی مجلس
ہیئتِ سفرا:سفیروں کی مجلس
ہیئتِ مامورین مال:مالیات کا مشن
ہیئتِ مبلغین، ہیئت تبلیغیہ:مذہبی مشن
ہیئتِ مدیرہ:ڈائرکٹروں مدیروں کا بورڈ، مجلس منتظمہ
ہیئتِ مقننہ:لیجسلیٹو اسمبلی
ہیئتِ نمایندگان سیای:سیاسی نمایندوں کی مجلس
ہیئت وزرا:وزیروں کی کونسل
ہیئت دان:ستارہ شناسی کا علم جاننے والا، اجرام فلکی، زمین کی گردش اور کشش کا علم جاننے والا،

ستارہ شناس

**پئیتی:**(۱)نجومی (۲)کسی خاص مشن سے متعلق

# ی

**ی :** فارسی ابجد کا بتیسواں حرف، عربی کا اٹھائیسواں اور اردو کا چھتیسواں حرف اور ابجد کے حساب سے اس کے عدد دس ہیں

**ی:**گرامر کی رو سے "ی" کسی لفظ کے آخر میں آئے تو "ایک" کے معنی دیتا ہے، مثلاً طفلی، ایک لڑکا، شخصی ایک شخص، کبھی لفظ کے آخر کا حرف "ی" خاص کے معنوں میں آتا ہے مثلاً:

**علم دستور را قواعدی ہست:**علم صرف و نحو کے خاص اصول ہیں۔ حرف "ی" لفظ کے آخر میں آ کر یائے نسبتی کا کام دیتا ہے مثلاً برادر سے برادری، نیک سے نیکی، بھائی سے نسبت اورنیک سے متعلق

حرف "ی" لفظ کے آخر میں یائے نکرہ کے معنی دیتا ہے مثلاً

**کسی را دیدم:**کسی شخص کو میں نے دیکھا، یہاں "کسی" اسم نکرہ کے طور سے استعمال ہوا ہے حرف "ی" لفظ کے آخر میں "ضمیر" کام دیتا ہے مثلاً

**خواہی کرد:**تو کریگا

**نوشتہ بودی:**تونے لکھا تھا

حرف "ی" لفظ آخر میں مصدر کا کام دیتا ہے

مثلاً **درس خوانی:** سبق پڑھنا

**گل فروشی:**پھول بیچنا

حرف "ی" لفظ کے آخر میں اسم صفت کے طور پراستعمال ہوتا ہے مثلاً بزرگی، بڑائی، کوچکی، چھوٹا پن، عطاری، عطار کا کام وغیرہ

حرف "ی" لفظ کے آخر میں فعل کے جانشین کے طور پر استعمال ہوتا ہے مثلاً، "تو دانش مند ہستی" کے بجائے "تو دانشمندی" تو دانشمند ہے

حرف "ی" لفظ کے آخر میں یاے اضافی کا کام دیتا ہے مثلاً: بنای وسیع، روی زمین، نوای بلبل، بوے گل، صدای نغمہ وغیرہ

حرف "ی" استمراری کا کام دیتا ہے مثلاً

**می آید:**وہ آتا ہے یا آ رہا ہے

**می نویسد:**وہ لکھتا ہے یا لکھ رہا ہے

حرف "ی" لفظ کے آخر میں شایستگی، قابلیت کی علامت ہوتی ہے، مثلاً

خوردن سے خوردنی، کھانے کے قابل

**دوست داشتنی:**دوستی کے قابل

**یا:** اے (حرف ندا)

**یا رب:**اے خدا

**یا:**اختیار یا تردید کے معنوں میں آتا ہے مثلاً

**یا این یا آن:**یہ یا وہ

**یا مرگ یا نجات:**یا موت یا نجات

**یا اللہ:**اے خدا

**یاب، یافتن**=پانا، حاصل کرنا سے فعل امر، پالو، حاصل کرلو (بیاب)

**دیر یاب:**دیر میں حاصل ہونیوالا

**زُودیاب:**جلد حاصل ہونے والا

**فتح یاب:**فتح پانے والا

**یاب:**ہرزہ، بیہودہ، فضول، ضائع مثال:

**جز بمدح او سخن گفتن ہمہ باد است و دم**
**جز بمہر او ہنر جستن ہمہ یاوہ است ویاب**

اس کی تعریف و توصیف کے علاوہ کوئی شعر کہنا یا بات

کرنا ہے حاصل ہے اس کی مہر و محبت کے علاوہ کسی اور خوبی کی جستجو کرنا محض فضول اور بیکار ہے

**یاباں:** بیاباں کا مخفف ہے

**یابر:** جاگیر جو بادشاہ کی طرف سے مدد معاش کے طور پر کسی کو دی جاتی ہے

**یابس:** (ع) خشک، سخت

**رَطب و یابس:** تر اور خشک، بھلا، برا، فضول چیزیں

**یابش:** فہم و ادراک، سمجھ بوجھ

**یابندہ:** پانے والا، حاصل کرنے والا

**جُویندہ یابندہ است:** ڈھونڈنے والا پا لیتا ہے

**یابو:** گھوڑا، ٹٹو

**یابیدَن:** پانے والا، حاصل کرنے والا

**یاپالاق:** (ت) الو، چغد، بوم

**یاتاغان:** (۱) خمیدہ خنجر (۲) دھات کا حلقہ جس میں مشین کا دھرا گھومتا ہے

**یاختن:** آختن، باہر نکالنا، کسی چیز پر ہاتھ ڈالنا، شمشیر نیام سے باہر نکالنا

**شمشیر یاختن:** تلوار میان سے نکالنا

**یاختہ:** شمشیر جو نیام سے باہر نکالی جائے

**یاختہ:** جرثوم، جراثیم جمع

**یاد:** قوت حافظہ، یاد داشت، حفظ، خیال، ازبر، ذہن میں آنا

**یاد آوَر:** یاد دلانے والا

**یاد آمدن:** خیال میں آنا

**یاد انداختن:** خیال دلانا

**یاد آوردن:** خیال میں لانا، یاد دلانا

**یاد باو آوردم:** اسے میں نے یاد دلایا

**یاد باد آنکہ:** یاد رکھو کہ ...

**یاد باو دادم:** اسے میں نے یاد دلایا، میں نے اسے توجہ دلائی

**یاد دادن:** تعلیم دینا۔ کسی کو کچھ سکھانا، یاد دلانا، توجہ دلانا

**یاد داشتن:** آگاہ ہونا، از بر ہونا

**یاد کردن:** یاد کرنا، مثال:

**می کنم چندانکہ فکر آشنایان وطن**
**نیست در یادم کسی کو را توانم یاد کرد**

میں اپنے وطن کے آشناؤں کا جتنا بھی خیال کرتا ہوں لیکن کوئی ایسا آشنا میرے خیال میں آتا نہیں کہ میں اسے یاد کر سکوں

**یاد گرفتن:** سیکھنا، تعلیم پانا

**یاد آوَری:** یاد دلانا

**یاد آوری کردن:** یاد دلانا

**فراموش کردہ بود او را یاد آوری کردم:** اس نے بھلا دیا تھا، میں نے اسے یاد دلا دیا

**یاد بُود:** یادگار، کوئی چیز جو یادگار کے طور سے کسی کو دی جائے یاد آوری کی تقریب

**یادداشت:** یاد رکھنے کی علامت یا نشان

**یادداشت کردن:** تحریر میں لے آنا

**دستہ یاد داشت:** رائٹنگ پیڈ

**دفتر یاد داشت:** نوٹ بک

**ہرچہ گفت یاد داشت کردم:** جو اس نے کہا میں نے لکھ لیا

**یاد داشتن:** آگاہ ہونا، واقف ہونا، ازبر کرنا

**یاد داشت کردن:** یاد آوری کے لیے نوٹ بک پر لکھ لینا

**یادگار، یادگاری:** یاد کی نشانی، علامت، آثار وہ چیز جو کسی کی یاد کے طور قائم رہ جائے، پرانی عمارت وغیرہ جسے دیکھ کر کسی کی یاد تازہ ہو جائے

**یادگار گذاشتن:** کوئی چیز یاد کے طور پر چھوڑنا
**جشن یادگاری:** یادگار کی تقریب
**کتابی برسم یادگار باو تقدیم کردم:** ایک کتاب یادگار کے طور پر میں نے اسے پیش کی
**یاد گرفتن:** سیکھنا، ازبر کرنا
**یادہ:** (۱)قوت حافظہ (۲)رشوت
**یار:** دوست، رفیق، ہمدم، مددگار، محبوب
**یار غار:** حضرت ابوبکر(رض) کا لقب جو حضرت رسول کریم(ص) کے ساتھ غار حرا میں تھے کنایۃً وفادار دوست
**یار وفادار:** مخلص دوست، ہمیشہ ساتھ دینے والا دوست
**چاریار:** حضرت رسول کریم(ص) کے چار صحابی حضرت ابوبکر صدیق(رض) حضرت عمر فاروق(رض) حضرت عثمان غنی(رض) اور حضرت علی(رض)
**یارا:** طاقت، قوت، توانائی، جرات، جسارت، قدرت، چارہ کار
**یارای حرف زدن نداشت:** اس میں بولنے کی قوت نہ تھی
**یارانہ:** دوستانہ
**یارائی:** توانائی، قدرت، طاقت
**یارب:** اے خدا
**یاربی:** اے میرے خدا
**یا رَج:** (۱)دستبند سونے چاندی کا حلقہ یا زنجیر جو ہاتھ کے قریب کلائی پر باندھی جائے (۲)مسہل معجون، دست آور دوائی
**یاررس:** مددگار، جو کسی دوسرے کو مدد دینے کے لیے آئے

**یارَستن:** قابل ہونا، قدرت حاصل ہونا، مثال:

**ز تو یارستنِ این کار دور است**
**نہ اندک دور بل بسیار دور است**

اس کام پر قدرت حاصل ہونا تمہارے لیے دور کی بات ہے، تھوڑی دور نہیں بلکہ بہت دور ہے
**یارغُو:** مواخذہ منازعہ، دعوی
**یارگی:** یارائی، توانائی، قدرت
**یارمَند:** دوست، مددگار، جس کے بہت دوست ہوں
**یارُو:** یار کا اسم تصغیر
**یارہ:** یارائی، توانائی، قدرت
**یارِہ:** عورتوں کے ہاتھ کا زیور، کنگن، چوڑی
**یاری:** دوستی، مساعدت، مدد، حمایت، ہمراہی
**یاری کردن:** مدد دینا
**در روز سختی او را یاری نکردند:** مصیبت کے دنوں میں انھوں نے اس کی مدد نہ کی، مثال:

**چہ نیکو سخن گفت یاری بہ یاری**
**کہ تا کی کشم از خسَر ذلّ و خواری**

کیا ہی خوب کہا ایک دوست نے دوسرے دوست سے کہ میں کب تک زیاں کاری سے ذلت و خواری برداشت کرونگا
**یاری گر:** مددگار
**یاری گری:** مدد، امداد، اعانت، دستگیری
**یاز:** دونوں ہاتھوں کا درمیانی فاصلہ جب وہ افقی طور سے پھیلائے جائیں
**یازان:** کشیدہ، سیدھا
**یازدِہ:** گیارہ
**یازدِہ گوشہ:** گیارہ گوشوں والی شکل
**یاز دہُم:** گیارہواں
**یاز دَہمی، یاز دہُمین:** گیارہواں

**یازش:** ارادہ، قصد

**یازیدن:** ہاتھ پھیلانا، دست دراز کرنا، کسی چیز پر ہاتھ ڈالنا، ارادہ کرنا، بڑھنا، نشو و نما پانا

**یاس:** نا امیدی

**سن یاس:** نا امیدی کا زمانہ، زندگی کا زوال

**یاس:** یاسمن، چنبیلی

**یاسا:** رسم و آئین، قانون، رسم و آئین، جو دورہ مغول میں رائج تھا

**یاساق:** (۱)مخالفت (۲)سزا

**یا ساق رساندن:** سزا دینا

**یاسان:** لائق، سزاوار

**یاسمن:** چنبیلی

**یاس آمیز:** حوصلہ شکن

**یاساور:** یساول، سوار فوجی دستہ

**یاسج:** تیر، تیر پیکان دار

**یاسر:** (ع) سہل، آسان، نیز اونٹ کو ذبح کرکے اس کا گوشت کاٹنے والا

**یاسم:** یاسمین، چنبیلی

**یاسمن، یاسمین:** چنبیلی

**یاسہ:** یاسا، قانون، مغول کے دور کی رسم

**یاسین:** قرآن مجید کی سورہ یاسین

**یاشماق:** (ت) نقاب جو کبھی ترک خواتین لیتی تھیں

**یاغی:** (ت) باغی، سرکش، نافرمان

**یاغی شدن:** بغاوت کرنا، سرکشی اختیار کرنا

**یاغی گری:** نافرمانی، بغاوت، سرکشی، شورش، ہنگامہ

**یافت:** یافتن=پانا، حاصل ہونا سے ماضی مطلق، پایا، حاصل ہوا، آمدنی، کمائی

**یافت شدن:** حاصل ہونا

**یافت کردن:** پانا، حاصل ہونا

**نا یافت:** جو چیز حاصل نہ ہو، جو دسترس میں نہ ہو

**یافتن:** پانا، حاصل ہونا

**اتصال یافتن:** مل جانا، میل جول ہونا

**دریافتن:** پا لینا، معلوم کر لینا

**یافتہ:** پایا ہوا

**یافث:** حضرت نوح علیہ السلام کا بیٹا

**یافر:** رقاص، فن کار

**یافوخ:** سرکا سامنے کا حصہ، پیشانی

**یافہ:** یاوہ، بیہودہ، بے معنی، پریشان

**یاقوت:** گراں بہا جواہر جو سرخ، زرد یا نیلا ہوتا ہے

**یاقوتِ خام:** کنایۃً لب معشوق

**یاقوتِ رواں:** مجازاً شراب

**یاقوت لب:** یاقوت جیسے سرخ ہونٹوں والا محبوب

**یاقوتی:** (۱)یاقوت سے متعلق، یاقوت کے سے رنگ کا سرخ (۲)سرخ رنگ کا انگور، انگور یاقوتی

**یاکند:** یاقوت

**یال:** گھوڑے کی گردن کے بال، گردن، گلا، انسان کی گردن، بازو

**یال:** عیال، بیوی بچے، خاندان

**یالدار:** عیال دار، بیوی بچوں والا

**یالمند:** عیال دار

**یالغ:** (ت) صرف شراب نوشی کا قدح جو گائے یا گینڈے کے سینگ سے بناتے ہیں

**یال و کوپال:** تن و توش کا کنایہ ہے

**یالیت:** اے کاش، افسوس، کلمہ جو کسی حسرت کے موقع پر بولا جاتا ہے

**یام:** یامہ، گھوڑا جو سرکاری کاموں کے لیے

استعمال ہوتا ہے
**یان:**وہ بات جو بلا ارادہ زبان پر آئے، غیر مربوط باتیں جو بیمار شدت بیماری کے دوران کرتا ہے، ہذیان
**یاواش:**یواش، آہستہ
**یاوَر:**مددگار، ساتھی، رفیق، میجر
**یاوَر:**ہاون دستہ
**یاوَری:**مدد، ساتھ، رفاقت، مساعدت
**یاوری کردن:**مدد دینا، ساتھ دینا، رفاقت کرنا
**یاوِگی:**بیہودگی
**یاوَند:**بادشاہ
**یاوَندان:**بادشاہان
**یاوَہ:**بیہودہ، فضول، لچر، پوچ، لغو
**یاوہ گفتن:**بیہودہ باتیں کرنا، ہرزہ سرائی کرنا، یاوہ گوئی کرنا
**یاوَہ درا:** یا وہ گو، فضول باتیں کرنے والا
**یاوَہ سَرا:**یا وہ گو، بیہودہ گو
**یاوَہ سرائی:**بیہودہ باتیں کرنا
**یاوَہ سنج:**یا وہ گو
**یا وہ گوئی:**فضول باتیں، بیہودہ گوئی
**یاہُو:**اے خدا
**یائسہ:**نا امید، جس عورت کے اولاد نہ ہو، عقیم، بانجھ
**یای:** حرف "ی"
**یَب:**تیر، پیکان دار تیر
**یَباب:**تباہ، بربادو، خراب
**یِبات:**خراب، ضائع
**یَبرُوح:**(نباتیات) مہر گیاہ، ایک خاص قسم کے پودے کی جڑ جو انسان کی سی ہوتی ہے
**یُبس:**(ع)(۱)خشکی (۲)چھلکا
**یبُوسَت:**خشکی، سوکھا پن، روکھا پن، قبض
**یبوست آوردن:**چہرے پر خشکی یا روکھا پن ظاہر ہونا
**یپُنلُو:**احاطہ یا میدان جہاں ہر طرف سے سازوسامان یا جانور بیچنے کے لیے لاتے ہیں
**یَتاق:**(ت) یتاغ، نگہبانی، محافظت
**یَتاقی:**(ت) پاسبان
**یتُوع:**پودا جس کے ریشوں سے دودھ کے رنگ کا عرق نکلتا ہے
**یتِیم:**(ع) وہ بچہ جس کے ماں باپ دونوں فوت ہو چکے ہوں
**دُرِ یتیم:**گراں بہا گوہر، بے مثال گوہر
**یتیم خانہ:**جہاں یتیم بچوں کی پرورش ہوتی ہے، دارالایتام، دارالیتامیٰ
**یتیمچہ:**بینگن کا سالن جو دہی میں ملا کر کھایا جاتا ہے
**یتیم دار:**جس کے پاس یتیم بچہ ہو، جو کسی یتیم بچے کی پرورش کر رہا ہو، بیوہ جس کے بچے ہوں
**یتیمَہ:**(۱)یتیم بچی (۲)گوہر یکتا، بے مثال گوہر
**یتیمی:**ماں باپ سے محرومی ان کی وفات کی وجہ سے
**یَثرب:**(ع) مدینہ منورہ کا قدیمی نام
**یحتَمِل:**(ع) شاید، ممکن
**یحییٰ:**(ع) ایک پیغمبر کا نام نیز خالد برمکی کے بیٹے کا نام جو ہارون الرشید کا وزیر تھا
**یخ:**برف، برف کی طرح سرد
**آب یخ:**برف کا پانی
**یخ آب:**برف کا پانی
**یخ باز:**برف کی سطح پر کھیلنے والا، اسکیٹ کرنے والا
**یخ بازی:**برف پر کھیلنا، سکیٹنگ
**یخ بستن:**جم جانا
**یخ بستہ:**سردی سے جما ہوا

**یخ کردن:** برف جما دینا

**برات بر یخ:** پُر فریب وعدہ، دغا بازی

**یخ بَند:** یخ بندان، برف، پالا، وہ حالت جب پانی کا درجہ حرارت نقطہ انجماد سے بھی نیچے ہو، حالت انجماد

**یَخچال:** گھراگڑھا جس کے اندر موسم سرما میں برف رکھ دی جاتی ہے

**یخچِہ:** اولا، ژالہ

**یخدان:** (۱) یخچال، گڑھا جس میں برف رکھتے ہیں (۲) مٹی کا پیالہ جس سے برف والا ٹھنڈا پانی پیتے ہیں

**یخ در بہشت:** ایک قسم کی شیریں غذا جو نشاستے، شیر و شکر اور عرق گلاب سے تیار کرتے ہیں اور ٹھنڈا ہونے کے بعد کھاتے ہیں، پڈنگ (انگ)

**یخ زار:** وہ علاقہ جو برف سے ڈھکا رہتا ہے

**یخ شکن:** برف توڑنے والا، آلہ جس سے برف کی سل توڑتے ہیں

**یخ فُرُوش:** برف بیچنے والا

**یخ کردہ:** جما ہوا، نہایت ٹھنڈا

**یخنی:** مسالے ڈال کر ابالے ہوئے گوشت کا شوربا

**یخہ:** بقہ، کالر

**یَد:** (ع) (۱) ہاتھ (۲) قوت، اختیار، ملکیت، حق، دولت

**خُلع یَد کردن:** چھوڑ دینا، بے دخل کر دینا، نکال دینا، محروم کر دینا

**یَد بیضا:** (ع) سفید اور روشن ہاتھ، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ہاتھ جو وہ بغل میں رکھتے تھے باہر نکالتے تھے تو اس میں نور نظر آنے لگتا تھا

**یَدَرہ:** بیل، عشق پیچاں

**یدِ طُولیٰ:** لمبا ہاتھ، مجازاً کمال مہارت، ملکہ، تبحّر

**یَدک:** کوتل گھوڑا، گھوڑا جس پرزین کسی ہو اور اس کی لگام پکڑ کر پیادہ آگے آگے چلے

**یَدکچی:** سائیس، داروغہ

**یَدک کش:** گھوڑے کی لگام پکڑ کر چلنے والا

**یَدکی:** ضرورت سے زائد اشیا، فالتو پرزے

**اشیای یدکی برای اتوموبیل خریدند:** موٹر کے لیے زائد اشیا خرید لیں کہ ضرورت کے وقت کام آئیں

**یدِ واحِد:** واحد ملکیت، حق تجارت بلا شرکت غیرے

**یَدَہ:** ایک قسم کا جادو جس کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ اس سے ہر فصل اور موسم میں بارش اور برفباری ہو جاتی ہے خصوصاً قدیمی ترک اور مغول اس کے معتقد تھے

**یر:** تالاب، زمین

**یَرا:** شکن، جھریاں جو انسان کے چہرے پر پڑ جاتی ہیں

**یراغ:** (ت) ایک قسم کی مکھی، جگنو، شب تاب (۲) ڈرپوک، بزدل، احمق

**یراغ:** (ت) اسپ را ہوار، سدھایا ہوا گھوڑا

**یراق:** (ت) اسلحہ نیز گھوڑے کی زین وغیرہ نیز لیس، فیتہ

**یراقِ اسپ:** گھوڑے کا سازوسامان، جانوروں کی گاڑی میں جوتنے کا سامان

**یراقِ نُقرہ:** چاندی کی لیس، فیتہ، جس پر چاندی کی تاروں کا کام کیا گیا ہو

**حاضر یراق:** مسلح، آمادہ کارزار

**یراق باف:** سوتی، ریشمی یا زردار پٹی بنانے والا

**یراق بافی:** سوتی، ریشمی، یا زر دار پٹی بنانا

**یرامِع:** (ع) یرمع کی جمع، سفید اور چمکدار پتھر کے ٹکڑے

**یربُوع:** صحرائے افریقہ کا خرگوش کی قسم کا جانور

**یَرت:** یورت، کمرہ، منزل، خانہ، مکان، مسکن

**این خانہ پنج یرت دارد:**اس مکان کے پانچ کمرے ہیں

**یرقان:**ایک بیماری جس سے سارا جسم علی الخصوص دونوں آنکھیں زرد پڑ جاتی ہیں

**یَرقانی:**یرقان کا مریض

**یرلیغ:**مغول کے دور کا شاہی فرمان

**یَرمَز:**انتظار، نگرانی، نگہداشت

**یَرمَع:**دیکھیے یرامع

**یَرمَغاں:**ارمغان، تحفہ، ہدیہ، سوغات

**یرمَق:**درم و دینار، زر وسیم، مثال از سنائی:

**تا حکیم زمانہ احمق شد**
**دل او عشقباز یرمق شد**

اور جب حکیم زمانہ نے حماقت اختیار کی تو وہ زر وسیم کا شیدائی بن گیا

**یُرنا:**حنا، مہندی جو بالخصوص عورتیں ہاتھوں اور پاؤں پر لگاتی ہیں

**یَرنداق:**کچا چمڑا، تسمہ جو گھوڑے کی گردن میں یا زین پر باندھتے ہیں

**یَزد:**وسطی ایران کا صوبہ اور شہر

**یزدان:**خداوند تعالی

**یَزدان بخش:**عطیہ خداوندی

**یزدان پرست:**خدا پرست

**یزدان پرستی:**اللہ تعالی کی پرستش، عبادت

**یزدانی:**ربانی، خدائی

**یَزد جَرد، یزد گرد:**ساسانی دور کے تین بادشاہوں کے نام

**یَزدی:**یزد کا رہنے والا، یزد سے منسوب

**یَزَک:**فوج کا ہر اول دستہ، جو فوج کے آگے ہوتا ہے، مقدمہ لشکر

**یَزَک دار:**ہر اول دستے کا سردار

**یَزنَہ:**بہنوئی، بہن کا شوہر

**یَزید:**حضرت معاویہ کے بیٹے کا نام جس نے حضرت امام حسین(رض) کو کربلا میں شہید کرایا تھا مجازاً سنگدل، ظالم

**یزیدی:**یزید کے مسلک کا پیرو

**یَسا:**یسی حضرت داؤد(ع) کے دالد کا نام

**یَسار:**(ع) بایاں، چپ (مقابل یمین)

**یسار:**(ع) دولت کا وفور، مال و دولت کی زیادتی نعمت و مال میں فراخی، تونگری

**یَساراً:**بائیں طرف کو

**یَساق، یاساق:**(۱)قاعدہ و قانون، نظام، (۲)سزا، قصاص، زجر

**یَسال، یسل:**(ت)(۱)حلقہ، صف، لشکر کا بازو (۲)پھولوں کا تاج جو جشن و شادمانی کی تقریب میں پہنایا جاتا ہے

**یساوَر:**یساول

**یساوَل:**چوبدار، فوجی دستے کے راستے کا نگراں، سوار، نقیب، صف آرا

**یُسر:**(ع) آسانی، سہولت، فراخ دستی، تونگری

**یُسُر:**(ع) ایک قسم کے درخت کے سیاہ سخت اور خوشبودار دانے جن سے تسبیح کے دانے بنائے جاتے ہیں

**یسری:**(ع) بایاں ہاتھ، بایاں پہلو

**یَسَل:**یسال

**یسنا:**زرتشتیوں کی مقدس کتاب کا ایک باب جسے مذہبی رسوم کے وقت پڑھتے ہیں

**یَشب:**یشم دیکھیے

**یَشت:**ستائش، تعریف و توصیف، زرتشیون کی مقدس کتاب اوستامیں ستائش آفریدگار

**یَشتَن:**پرستش کرنا، ستائش کرنا، حمد و ثنا کرنا

**یشتہ کردن:** دعا مانگنا، عبادت کرنا، نماز ادا کرنا

**یشک:** (۱)تیز دانت درندہ جانوروں کے

**یشم:** عقیق یا زبرجد جیسا گران قدر پتھر

**یشمہ:** جانور کی کھال کا چمڑا جسے ابھی تک رنگ نہ دیاگیا ہو

**یشم نما:** عقیق یا زبرجد کی طرح نظر آنے والا

**یشمی:** یشم کی طرح

**یعسوب:** (ع) شہد کی مکھی یا شہد کی مکھیوں کی ملک یا سردار نیز بمعنی سرکردہ، پیشوا، بزرگ قوم

**یعفور:** (ع) ہرن، آہو، غزال

**یعقوب:** (ع)(۱)ایک مشہور پیغمبر حضرت یوسف(ع) کے والد، ان کا لقب اسرائیل تھا (۲)چکور (نر)

**یعقوبی:** حضرت یعقوب(ع) سے منسوب

**یعمور:** (ع) بکری کا بچہ، بزغالہ

**یعلم اللہ:** (ع) خدا ہی جانتا ہے

**یعنی:** (ع) کلمہ توضیح، مراد یہ ہے، مطلب یہ ہے

**یعوق:** (ع) ایک بت کا نام جس کی قبل از اسلام عرب پرستش کرتے تھے

**یغام:** غول، غول بیابانی

**یغتنج:** ایک قسم کا زرد رنگ کا سانپ جو باغوں سبزہ زاروں میں پیدا ہوتا ہے، اس کا زہر نہیں ہوتا، کسی کو کاٹ بھی لے تو اس کا کوئی اثر نہیں ہوتا

**یغلا، یغلو:** جس میں گھی ڈال کر کھانے کی چیزیں تلتے ہیں، فرائنگ پین

**یغلغ، یغلق:** (ت) تیر، پیکان دار تیر

**یغما:** (۱)لوٹ مار، غارت (۲)ترکستان کے ایک شہر کا نام جہاں کے لوگ خوبصورتی کی وجہ سے مشہور ہیں

**یغما کردن، یغمازدن:** لوٹ مار کرنا، غارت کرنا، تباہ کرنا

**یغماگر:** لوٹ مار کرنے والا، غارت گر

**یغمائی:** (۱)لوٹ مار کی عادت (۲)ترکستان کے شہر یغما کا رہنے والا یا یغما سے متعلق

**یغنج:** یغتنج دیکھیے

**یغوث:** (ع) ایک بت کا نام جس کی قبل اسلام عرب پرستش کرتے تھے

**یقطین:** (ع) پودا جس کی شاخیں زمیں پر پھیلتی ہیں، مثلاً خربوزہ، تربوز، کھیرا وغیرہ

**یقظان:** (ع) بیدار، ہوشیار

**ابوالیقظان:** مرغ، خروس

**یقظہ:** (ع) بیداری

**یقہ:** (ت) یخہ، کالر

**یقہ پیراہن:** قمیص کا کالر

**یقہ کسی را گرفتن:** کسی کو کالر سے پکڑ لینا، آمادہ پیکار ہونا

**یقہ چرکین:** میلا کالر، کالر جس کی کوئی امتیازی حیثیت نہ ہو

**یقین:** (ع) ضرور، وثوق، اطمینان، اعتماد و اعتبار، جو کسی شک سے زائل نہ ہو سکے

**یقین داشتن:** اعتماد رکھنا

**یقین کردن:** اعتماد کرنا، اطمینان کرنا

**یقیناً او نا خوش است الا می آمد:** ضرور وہ بیمار ہے ورنہ آ جاتا

**مردم بین شک و یقین متزلزل ہستند:** لوگ شک اور وثوق میں متزلزل ہیں

**من یقین دارم کہ او در خانہ است:** میں وثوق سے کہہ سکتا ہوں کہ وہ گھر میں ہے

**حق الیقین:** کسی چیز کی اہمیت جو سب حواس کے ذریعے ثابت ہو

**علم الیقین:** کسی بات کا یقین کر لینا جس میں کوئی شبہ نہ ہو

**عین الیقین:** آنکھوں دیکھی چیز کا یقین

**یقیناً:** (ع) یقینی طور سے

**یقینی:** یقین سے، وثوق سے

**یَک:** ایک مفرد، فرد، واحد

**یک بار:** ایک مرتبہ

**یک خوردہ:** تھوڑا سا، ذراسا

**یک خوردہ صبر کنید:** ذرا سا صبر کیجیے

**یک در صد:** ایک فی صد

**یک ساعت بعد از ظہر:** ظہر سے ایک گھنٹہ بعد

**یک وقتی:** ایک وقت

**یک اسپہ:** ایک گھوڑے والا

**در شکہ یک اسپہ:** ایک گھوڑے والی گاڑی

**یک انداز:** یکسان، برابر

**یکان یکان:** یکایک

**یکایک:** فوراً، دفعۃً، ایک ہی مرتبہ، ایک ایک کرکے

**ہمہ آن واقعہ را یکایک نقل کرد:** اس نے ایک ایک کرکے سارا واقعہ بیان کیا

**یک بارگی:** یک بارہ، یکایک، ایک ہی دفعہ، فوراً

**یک بارہ:** ایک بار، ناگہاں، اچانک

**یک برابر:** ایک تہہ

**یک بَردُو:** دہرا، دگنا، دو چند، دوگنی تعداد یا مقدار

**ہرچہ دہی یک بردو بتو خواہم داد:** جو تم مجھے دو میں اس سے دو گنا تمیں دونگا

**یک برگہ:** ایک پتی والا

**یک بیک:** ایک کے بعد ایک، یکایک

**یک پا:** ایک پاؤں، ایک پاؤں والا

**او بریک پا ایستادہ است:** وہ ایک پاؤں پر کھڑا ہے

**یک پارچہ:** درست و تمام، کامل سالم ٹکڑا

**یک پَہلُو:** ایک طرف، یک طرفہ، کنایۃً، خود سر

**یکتا:** (۱) اکیلا، تنہا (۲) بے نظیر، بے مثال، کنایۃً خداوند یگانہ، خداوند تعالی

**یکتادل:** یک دل، وہ شخص جو ایک بار فیصلہ کرے اس میں کسی قسم کا فرق نہ آنے دے

**یکتائی:** اکیلا، بے نظیر، بے مثال ہونا

**یک تنِہ:** اکیلا، تنہا

**یک تنہ باہمہ آنہا می جنگید:** وہ اکیلا ان سب سے لڑتا رہا

**یک تہی:** ایک تہہ والا

**یک تیِر دونشان:** ایک تیر سے دو نشانے، ایک پنتھ دو کاج (مثل) یہ اس وقت کہتے ہیں جب ایک تدبیر سے دو کام انجام پا سکیں

**یک تیغ:** جنگ میں متحد، ہم آہنگ

**یکجا:** اکٹھے، ایک دفعہ

**ہمہ را یکجا خریدم:** میں نے یہ سب ایک ہی دفعہ خریدا

**یک جانبَہ:** یک طرفہ

**یک جُور:** ایک ہی قسم کا

**یک چرخہ:** ایک پہیے والا

**یک چشم:** جس کی ایک آنکھ کام کرتی ہو

**آدم یک چشم:** جو صرف ایک ہی آنکھ سے

دیکھتا ہو، واحدالعین

**یک چشمی:**(۱)ایک ہی آنکھ سے دیکھ سکنا، (۲)غیر جانبدارانہ روش

**یک چند:**کچھ وقت کے لیے، تھوڑا

**یک چندی:**کچھ وقت کے لیے

**یک دانہ:**(۱)اکیلا، یگانہ (۲)بے نظیر، بے مثال (۳)جس میں صرف ایک دانہ ہو

**یک در:**ایک دروازہ، ایک دکان سے، اجارہ شدہ، چیز جو ایک ہی جگہ یا دکان سے ملے

**جنسی کہ یکدر شد گرامی می شود:**جو چیز کسی ایک ہی دکاندار کے پاس ہو وہ مہنگی ہو جاتی ہے

**یک درمیان:**ہر ایک

**درخت ہارا یک درمیان علامت گذاشت:**اس نے ہر ایک درخت پر نشان لگایا

**یکدَست:**(۱)یکساں، برابر، ایک جیسا (۲)صاف، خالص جس میں آمیزش نہ ہو، ہم آہنگ، سب کا سب، مثال:

**از آنست یکدست افکار صائب**

**کہ جز دست خود متکای ندارد**

صائب کے افکار میں اس وجہ سے ہم آہنگی ہے کہ وہ اپنے علاوہ کسی اور پر بھروسا نہیں کرتا

**یکدستی:**ایک ہاتھ سے، اکیلا، تنہا

**یکدستی میز را بلند کرد:**اس نے اکیلے ہی میز اٹھا لیا

**یَکدِش:**جس کا باپ کسی اور نسل سے ہو اور ماں کسی اور نسل سے

**یک دفعہ:** ایک مرتبہ، اچانک، ناگہان

**یک دک:**نیم گرم، شیر گرم

**یکدگر:**یک دیگر، ایک دوسرا

**یکدِل:**متفق، ہمدم، ہمراز، ہم زبان، بے ریا، جس کا ظاہر اور باطن ایک سا ہو

**یکدل و دو دل:**دورُخا شخص، غیر مستقل مزاج شخص

**یکدِلی:**یک جہتی، ہم آہنگی، موافقت

**یکدم:**لحظہ بھر

**یکدَمہ:**عارضی، ناپائدار، آنی جانی چیز

**یک دندگی:**اپنی رائے پر قائم رہنا، خود داری اختیار کرنا

**یک دَندِہ:**اپنی رائے پر قائم رہنے والا، خود رائے

**یک دو:**اختلاف، تکرار، نزاع

**یک دو کردن:**تکرار کرنا، اختلاف ہونا، جھگڑنا

**یک دیگر:**ایک دوسرا

**برادران یک دیگر را بوسیدہ گریہ کردند:**بھائیوں نے ایک دوسرے کو بوسہ دیا اور رو دیے

**یک راست:**براہ راست، بلا واسطہ، سیدھا

**بار دیگر یک راست پیش رئیس رفتم:** دوسری مرتبہ میں سیدھا صدر کے پاس گیا

**یکران:**(۱)گھوڑا، اصیل گھوڑا

**یک رای:**یکدل، ہم رائے، ہم خیال

**یک رنگ:**ہم رنگ، کنایہ ہے مخلص اور بے ریا دوست کا

**یک رنگی:**خلوص، یکدلی، ہم خیالی، ہم آہنگی، صاف دلی، راستبازی، اخلاص، صداقت

**یک رُو:**مخلص، صاف دل، صاف زبان، صاف گو، راستباز، بے لاگ، سچا دوست

**یک روزِہ:**ایک دن کا

**سفر یک روزہ:**ایک دن کا سفر، ایک دن میں

**یک رُوی:**خلوص، اخلاص، سچائی

**یک رَہ:** بے ریا، صاف، سادہ

**یک زبان:** یک رائے، ہم آہنگ، ہم آواز

**یک زبان شدن:** ہم آواز ہو جانا، ایک دوسرے کی تائید کرنا

**یک زبانہ:** ایک ہی زبان میں

**یک زبانی:** ہم زبانی، ہم رائے

**یک زَنَہ:** ایک ہی عورت

**مرد یک زنہ:** جس کی ایک ہی بیوی ہو

**یک ساعَت:** گھنٹہ بھر

**یک سالہ:** ایک برس کا

**بچہ یک سالہ:** بچہ جس کی عمر ایک سال ہو

**یکساں:** برابر، ایک جیسا، مساوی

**یکساں شدن:** ایک جیسا ہونا

**یکساں کردن:** ایک دوسرے کی طرح کرنا، ایک کو دوسرے کی مانند کرنا

**یکسانی:** برابری، ایک جیسا ہونا

**یک ستُونہ:** جس کا ایک ستون ہو

**یکسَر:** تمام، بالکل، سراسر، ایک بار

**کارش یکسر خراب شد:** اس کا کام بالکل خراب ہو گیا

**یک سراسر:** یکسر

**یکسَرہ:** یک طرفہ، ایک بار

**بلیط یک سرہ:** ایک طرف کا ٹکٹ

**محبت باید دو طرفہ باید نہ یکسرہ:** محبت دونوں طرف سے ہونی چاہیے نہ یک طرفہ

**یکسُو:** ایک طرف، ایک جانب

**یکسوشُدن:** ایک طرف ہو جانا

**یکسوکردن:** جدا کر دینا، نظر انداز کر دینا

**یکسونہادن:** ایک طرف رکھ دینا، نظر انداز کر دینا

**یک سوار، یک سوارہ=** یک تاز دیکھیے

**یکسُون:** یکساں، برابر

**یک شَبہ:** ایک رات کا وقت، ایک رات

**یک شکل:** ایک ہی شکل کے

**یک شکلی:** ہم شکلی، ایک ہی شکل کا ہونا

**یک شَنبہ:** اتوار

**یک طَرفی:** ایک طرف کی

**یک قَد:** ایک ہی قد و قامت کے

**یک قَلم:** بالکل، تمام، سراسر، سب کا سب

**یک قلم ہمہ را فروخت:** سب کا سب فروخت کر دیا

**یک کارہ:** خاص طور پر، خصوصاً

**یک کارہ آمدم شمارا ملاقات کنم:** میں خاص طور سے آپ کی ملاقات کے لیے آیا

**یک گِرہ:** متحد، متفق، ہم عہد

**یک گُوشہ:** جس کا صرف ایک کونہ ہو

**یک گُونہ:** ہم رنگ

**یک لا:** ایک تہہ، نازک کپڑا، آستین کے بغیر لباس، کم عرض کا کپڑا

**یک لائی:** کمزور، دبلا پتلا ہونا

**یک لپہ:** ایک نالی کا پودا

**گندم گیاہ یک لپہ است:** گندم ایک نالی کا پودا ہے

**یَکلَخت:** بالکل، سارا، سب، تمام و کمال، یکساں

**یکدست:** جو ہمیشہ ایک وضع اور حالت پر قائم رہے

**یکُم:** اول

**یک ماہہ:** ایک مہینا، ایک مہینے میں

**یکمی:** یکمین، پہلی، اولین

**یک نفرہ:** یک نفری، اکیلا، تنہا

**یک نفری بار را بلند کرد:** اسی نے اکیلے ہی بوجھ اٹھا لیا

**یک نواخت:** یک رنگ، یک آہنگ، ایک ہی طرح کا، ایک ہی آواز کا، اکتا دینے والا

**یک نواختی:** ایک ہی طرح، ایک ہی آواز، ہم آہنگی

**یک نوَرد:** ایک ہی طریقے پر

**یک و دو کردن:** تکرار کرنا، مباحثہ کرنا

**یک وَتدَی:** علم عروض کی اصطلاح میں ایک ہی بحر یا وزن کا، جس میں ایک ہی رکن ہو

**شعر یک و تدی:** شعر جس میں ایک ہی رکن ہو

**یک وَجَبی:** چھوٹا بالشت بھر لمبا

**بچہ یک وجبی:** بہت چھوٹا بچہ

**یَکّہ:** (۱) تنہا، یگانہ، بے مثال (۲) حیرانی یا نامیدی سے جھٹکا لگنا

**یکّہ تاز:** بے مثال سوار، دلبر اور بیباک سوار جو تنہا ہی اپنے حریف پر چڑھ دوڑے

**یکّہ خوان:** مجلس میں تنہا گانے والا

**یکّہ خوردن:** حیرانی یا نا امیدی سے جھٹکا لگنا، کسی بات کے ناگہانی ہونے پر حیرت زدہ ہونا

**یکہ سوار:** یکہ تاز، سواری میں جس کی مثال نہ ہو

**یک ہجائی:** جس کا ایک ہی ہجا ہو، ایک رکنی لفظ

**یک ہو:** فوراً، یکایک، اچانک، ناگہانی

**یکی:** ایک

**چرا یکی از شما رفت:** تم میں سے ایک کیوں چلا گیا

**یکی از آنہا:** ان میں سے ایک

**یکی از کتابہا گم شد:** کتابوں میں سے ایک گم ہو گئی

**یکی:** ایک ہونا، متحد ہونا

**یک یک:** ایک ایک، ایک کے بعد دوسرا، یکایک، یک بیک

**یگان:** یگانہ، تنہا، اکیلا، واحد

**یگان یگان:** ایک ایک کرکے

**یگانہ:** تنہا، یکتا، بے نظیر

**یگانہ گوی:** موحد، خدا پرست، توحید کا قائل

**یگانَ یگان:** ایک ایک کرکے، یکے بعد دیگرے

**یگونہ:** یک گونہ، ایک ہی طرح کا

**یَل:** مرد میدان، جنگجو، پہلوان، سورما

**یَل:** عورتوں کی جیکٹ جو قدیم زمانے میں ایرانی مستورات پہنتی تھیں اور اب بھی بعض دیہاتی عورتیں پہنتی ہیں

**یلاق:** (ت) (۱) ترکوں میں سے ایک بادشاہ کا نام (۲) فقیروں کا پیالہ، مٹی کا شکستہ پیالہ

**یلامِق:** (ت) یلمق کی جمع، قبائیں، لمبے کھلے لباس

**یلدا:** طویل ترین رات، موسم خزاں کی آخری اور موسم سرما کی اولیں رات

شبِ یلدای غمم را سحری پیدا نیست
گریہ ہای سحرم را اثری پیدا نیست

میرے غموں کی رات بہت طویل ہے صبح ہوتی نظر نہیں آتی، صبح کے وقت جو میرے آنسو بہتے ہیں ان کا کوئی

اثر ظاہر نہیں ہوتا

**یَلدا:** میلاد، ولادت کا وقت، ولادت حضرت مسیح(ع)

**یلک:** یل کی اسم تصغیر، عورتوں کی جیکٹ

**یلگن:** منجنیق، قدیم زمانے کا ایک آلہ جنگ جس کے ذریعے دشمن پر سنگ اندازی کی جاتی تھی

**یَللی:** آوازیں جو خوشی اور مستی کی حالت میں بلند ہوتی ہیں

**یللی زدن:** خوش ہونا، خوشی کے نعرے بلند ہونا

**یلمان:** تلوار کی ضرب

**یَلمَق:** یلمہ

**یَلمَہ:** قبا، لمبا کھلا لباس

**یلَن:** گوٹ، سنجاف، زنانہ شلوار پر لگانے والی گوٹ جس میں پلیٹیں بنی ہوتی ہیں اس سے شلوار میں زینت پیدا ہوتی ہے

**یَلنجُوج:** عود، عود کی خوشبو

**یَلَہ:** رہا، آزاد، نجات، رہا شدہ

**یلہ کردن:** (۱) رہا کرنا، چھوڑ دینا (۲) طلاق دینا

**یَلی زن:** خوشی اور شادمانی کے موقع پر نعرے لگانے والا

**یمّ:** (ع) سمندر، بحر، بحیرہ، مثال:

**انعام تو بر دوختہ چشم و دہنِ آز**
**احسان تو بشگافتہِ ہر قطرہ یم را**

آپ کی نعمتوں نے حرص و ہوس کا منہ اور آنکھیں بند کر دی ہیں اور آپ کے احسان و مروت نے سمندر کے ہر قطرے کا منہ کھول دیا ہے

**یِم:** جمع متکلم کے ساتھ فعل کے معنی دیتا ہے مثلاً

**کردِیم:** ہم نے کیا، **گفتیم:** ہم نے کہا وغیرہ

**یمام:** (ع) جنگلی کبوتر، یمامہ واحد

**یَمان:** یمن

**یمانی:** (ع) یمن سے منسوب، یمن کی بنی ہوئی چیز

**یُمکن:** (ع) ممکن ہے، امکان ہے

**یُمن:** (ع) خیر و برکت

**یَمَن:** (ع) ایک ملک کا نام جہاں کتان کے ریشوں کا بنا ہوا نہایت نازک اور پتلا کپڑا تیار ہوتا تھا جسے "بردیمانی" کہتے تھے، مثال:

**مہرروی تو ہوش بُرد زمن**
**بنماروی خود ز بَردِیمن**

آپ کے مہر و کرم نے مجھے مدہوش کر دیا ہے آپ یمن کی بنی ہوئی نرم و نازک چادر ہٹا کر اپنا چہرہ دکھا دیں

**یَمَنی:** یمن کا، یمن سے منسوب، یمن کا رہنے والا، اہل یمن

**یمُوم:** (ع) یم کی جمع

**یمین:** (ع) دائیاں

**یمین ویسار:** دائیاں اور بائیاں

**ابن یمین:** ایران کا مشہور شاعر

**سمت یمین:** دائیں طرف

**یمیناً:** (ع) دائیں طرف

**یَمینَین:** (ع) یمین کی جمع

**ین:** لاحقہ، یہ لاحقہ اسم کو اسم صفت بنا دیتا ہے جیسے پشم سے پشمین، پشم کا بنا ہوا تر سے ترین، از سے ازین، اس سے، در سے درین، اس جگہ

**ینابیع:** (ع) ینبوع کی جمع، دیکھیے ینبوع

**یَنبَغی:** (ع) شائستہ ہے، لائق ہے

**کمایَنبغی:** جیسا ہونا چاہیے

**ینبُوع:** (ع) چشمہ، ندی (ینابیع جمع)

**یَند:** اند، است کی جمع، ہیں

**آن دو برادران او یند (یا اند):**وہ دو اس کے بھائی ہیں

**ایشان دوستان ما یند (یا اند):**وہ میرے دوست ہیں

**یَنگ:**عادت، رسم، اصول، قانون، طرز، روش، قاعدہ

**یَنگا:**(ت) نیا جدید

**یَنگِہ:**وہ عورت جو شب زفاف دلہن کے ساتھ دولہا کے گھر جاتی ہے

**ینگی:**نیا، جدید

**ینگی چری:**لشکر جدید

**ینگی دنیا:**دنیاے جدید، امریکہ

**یَنمَہ:**ایک پودا ہے جس کی شاخیں چھوٹی، اس کے پتے اور پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں

**یُو:**یُوغ، وہ جوا، جو ہل جوتتے وقت بیلوں کی گردن پر رکھا جاتا ہے

**یُواش:**(ت) آہستہ، آہستگی سے، نرمی سے شفقت سے

**یواش حرف بزن:**آہستہ بات کرو

**یواش یواش ترقی کرد:**اس نے آہستہ آہستہ ترقی کی

**یواشکی:**(ت) رفتہ رفتہ، آہستہ آہستہ

**یواقیت:**یاقوت کی جمع

**یُویہ:**آرزو، اشتیاق، خواہش، تمنا، آرزو مندی

**یُوت:**(ت) جانوروں کی بیماری جس سے جانور مر جاتے ہیں، خشک سالی، یا شدید سردی ان کی ہلاکت کا باعث بنتی ہے

**یُوخاری باش:**(ت) ایران کے قاچاریوں کا فوجی دستہ

**یُوخَہ:**اسم صوت جو لذت جسمانی کے احساس سے زبان پر آتا ہے

**یُوخَہ:**(ت) پتلی روٹی، پھلکا

**یُورت:**(ت) منزل، خانہ، کمرہ، مسکن

**این خانہ شش یورت دارد:**اس گھر کے چھ کمرے ہیں

**یُورتمہ:**گھوڑے کا دلکی چلنا

**یورہ:**یورت، کمرہ

**یورِش:**(ت) حملہ، تاخت و تاز

**یورش آوردن:**حملہ کرنا

**یُورغَہ:**یورق، سدھایا ہوا گھوڑا جو تیز بھی چلتا ہے تو سوار کو کسی قسم کی خستگی نہیں ہوتی

**یُوز:**چیتا

**یوز باشی:**(ت) سو سپاہیوں کے دستے کا سالار

**یوز پلنگ:**چیتا

**یوزک:**شکاری کتا

**یوزَندِہ:**جستجو کرنے والا، جویندہ، جسے کسی کی تلاش ہو

**یُوزِہ:**چیتے کا بچہ، شکاری کتا

**یوزِیدَن:**طلب کرنا، جستجو کرنا

**یُوسَف:**یوسف علیہ السلام، ایک مشہور پیغمبر جو حسن و جمال میں یکتا تھے، عزیز مصر کی زوجہ زلیخا ان پر عاشق ہو گئی تھی

**یوسف و زلیخا:**اس نام کی مثنوی کئی شعرا خصوصاً جامی نے لکھی

**یوسَفی:**حضرت یوسف کی طرح

**یُوسَہ:**بڑھئی کی آری

**یوسِیدَن:**یوزیدن

**یُوشَع:**جو شوا، یہودیوں کا پیشوا (حضرت موسیٰ(ع) کی وفات کے بعد)

**یُوشن:** درمنہ، ایک خود رو بیابانی پودا جس کی اونچائی نصف میٹر تک ہوتی ہے، اس کی بہت سی شاخیں ہوتی ہیں جن کے چھوٹے چھوٹے پتے ہوتے ہیں

**یُوغ:** بیلوں کا جوا جو ہل چلانے کے لیے دو بیلوں کی گردن پر رکھا جاتا ہے

**یُوغ کردن:** بیلوں کی گردن پر جوا ڈالنا

**یُوفی:** یا وہ گوئی، ہرزہ سرائی، بیہودہ گوئی، لاف زنی

**یُوک:** آہنی سلاخ جو تنور پر رکھ کر گوشت وغیرہ کو بریاں کرتے ہیں

**یُوگان:** زہدان، بچہ دان، رحم

**یُولاخ:** بنجر، آبادی سے دور بنجر اور بے آب زمین

**یُولاف:** ایک قسم کا پودا جس کے خوشوں کے بیج جانوروں کی خوراک کے کام آتے ہیں

**یَوم:** دن

**یومُ الاَحَد:** یک شنبہ، اتوار

**یوم الاثنَین:** دو شنبہ، پیر

**یَومُ الثّلاثہ:** سہ شنبہ، منگل

**یَومُ الاَربِعا:** چہار شنبہ، بدھ

**یومُ الخَمیس:** پنج شنبہ، جمعرات

**یوم الجُمعہ:** جمعہ کا دن

**یومُ السَّبت:** سبت شنبہ، ہفتہ

**یُونت ئیل:** (ت) ترکی سالوں میں سے ساتواں سال

**یَوماً:** (ع) دن کو، دن میں

**یوماً فیوماً:** روز بروز

**یَومی:** یومیہ، روزانہ

**یونان:** ملک کا نام

**یُونانی:** یونان کے رہنے والے، یونان سے متعلق

**یونانیان بہ ایرانیان جنگ کردند:** یونانیوں نے ایرانیوں کے ساتھ جنگ کی

**یُونانیّت:** یونانیوں کی تہذیب

**یُونجَہ:** (ت) ایک پودا جس کی شاخیں لمبی، پتے نازک اور پھول بنفشی ہوتے ہیں، چارپایوں کی خوراک کے کام آتا ہے

**یُونجَہ زار:** وہ جگہ جہاں یونجہ کے پودے کثرت سے کاشت کیے جاتے ہیں

**یُونُس:** ایک پیغمبر جو ہود کی اولاد سے تھے، انھیں مچھلی نگل گئی تھی اور وہ سات دن مچھلی کے پیٹ میں رہے تھے

**یونتار:** (ت) وائلن کا تار

**یونیسِف:** (انگ) لیگ آف نیشنز (مللِ متحدہ) کے ساتھ وابستہ ادارہ جس کا مقصد بچوں کی فلاح کے لیے کام کرنا ہے

**یوؤس:** نا امید، مایوس

**یہُود:** یہودی، حضرت موسیٰ (ع) کے پیرو، بنی اسرائیل

**یَہُودا:** (ع) ایک یہودی، اسم ذات، حضرت یعقوب (ع) کا بیٹا، حضرت یوسف کا بھائی

**یَہُودی:** (ع) حضرت موسیٰ علیہ السلام کا پیرو

**یہُودیّت، یہودِیّہ:** (ع) یہودی مسلک

**یَہُوَہ:** (ع) یہودیوں کے نزدیک مقدس نام

**یَئس:** یاس، نا امیدی

**ئیل:** سال

**یِیری:** یاری، دوستی

**یِیلاق:** (ت) گرمیوں کا موسم گزارنے کا مقام جہاں سردی ہوتی ہے (مقابل قشلاق: سردیوں کا موسم گزارنے کا مقام جہاں سردی نہیں ہوتی)

**ییلاقی:** جو گرمیوں کا موسم گزارنے آتے ہیں

**زندگی ییلاقی:** دیہاتی زندگی